# فہرست مطالب مندرجۂ کتاب مخزن پنجاب

تمام شد

بہ عون صنّاع مکین و مکان فضل خلاق زمین و زمان

گنجینۂ استحصال فرہنگ وسعت فزا و آئینۂ جہان نمائے عقل دوربیت از نبل در نایاب مسمّی بہ

# تاریخ مخزن پنجاب

از تدوین و تالیف واقف علوم و فنون ہنر پرور مفتی غلام سرور صاحب قریشی لاہوری

مطبع نامی منشی نولکشور میں بمفتاح انطباع مفتوح ہوا



بسم اللہ الرحمن الرحیم

اللہ اکبر خالق جن و بشر خداوند کریم غفور الرحیم سب سے اعلیٰ رزق دہندہ والا معبود خاص و عام ذوالجلال والاکرام قادر بے چون
صانع گوناگون جس نے اپنی قدرت کی رنگینی سے رنگ رنگ کے رنگ بنائے طرح طرح کے جلوے دکھائے
کہیں گلزار کہیں خار کہیں خزان کہیں بہار کہیں دریا ہے رواں کہیں ریگ بیابان کہیں خوشی کہیں [illegible]
کہیں جوانی کہیں پیری کہیں غنچہ کہیں گل کہیں سیاہی کہیں [illegible] کہیں ظلمت کہیں نور اسکی قدرت کا ظہور ہے
رباعی اگر اٹھ جائے پردہ دیدۂ باطن سے غفلت کا * جہان میں جا بجا سو آشنا نظر نور اسکی وحدت کا
عیان ہو حق ہی حق ہر آن اسکی چشم حق بین میں * حقیقت میں اگر ہو وہی کوئی طالب حقیقت کا * صلوٰۃ اور سلام اللہ کے
مقبول شفیع المذنبین رحمۃ للعالمین خاتم المرسلین سرور دین الی المحشر حاکم جن و بشر پیغمبر پاک صاحب لولاک تاج
علاج معراج احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی وہ ذات بابرکات ہے جسکی نور سے ظہور کائنات ہے حق نے
اسکو شاہنشاہ کیا حقیقت کے علم سے آگاہ کیا عرش پر بلایا دیدار دکھلایا محبت کا جام پلایا محرم راز کیا انبیا میں
مختار کیا ؎ واہ واہ کیا ذات ہے وہ ذات نبی * حق نے رکھا ہے محمد جسکا نام * بود ہی جسکے ہے بود اہل بود
جسکی ہستی سے ہے ہستی کو قیام * وہ ہے جسکے ہے شمس و قمر * ذات ہے جسکی ہے کل خاص و عام *
خیرخواہ خلق با خلق نکو * خیر دنیا خیر دین خیر الکرام * بہر ای سرور ز صدق دل ہمیش * دمبدم بر آل پیغمبر سلام *
بعد اسکے بندہ حقیر غلام سرور خلف مفتی الشرع الامجد مولانا مفتی غلام محمد قریشی لاہوری خدمت میں
صاحبان علم و ہنر کے یہ عرض کرتا ہے کہ جب تمام کتاب گلدستہ کرامات و خزینۃ الاصفیا و گنج تاریخ و [illegible]
[illegible] کی تالیف و تصنیف سے فراغت پا چکا [illegible] طبع کیا کہ اب ایک [illegible]

احوال مین زبان اردو مروجہ لکھی جاوی اس شوق مین ایکسال کامل حالات کی تلاش و پیش رہی اور بہت سی سعی کی
بعد جسقدر احوال کہ بذریعہ کتب فارسی و انگریزی کے حاصل ہوا اس مختصر مین زیب اندراج پایا اور مخزن پنجاب نام رکھا
پانچ حصون تیس تقسیمون مین منقسم کی ✤

## پہلا حصہ

ستلج پار سی جمنا تک کے میدانی ملک کے حال مین جو فی زمانا گورنمنٹ پنجاب کے متعلق ہے اسمین پانچ تقسیمین ہین —
پہلی تقسیم دریاؤن و جہیلون کی حالات مین دوسری تقسیم ستلج پار کے ضروری احوال و تعداد و رقبہ و مردم شماری
و تقسیم قسمت و ضلع و حدود اربع کی ذکر مین تیسری تقسیم بادشاہون و راجون و رئیسون و جاگیرداروں کے بیان مین
جو اس ملک مین حاکم تھے اور اب بھی مختلف زیر حکومت انگریزی کی چوتھی تقسیم ستلج پار سے جمنا تک کے شہرون و
قصبون و قلعون و قدیمی مکانون و معابد و پرستشگاہون وغیرہ کے بیان مین معہ مجمل حال مفسدہ فوج انگریزی
ہندوستانی جو ضلع کے موقعون پر تحریر ہوا ہے پانچوین تقسیم ستلج پار سے جمنا تک کے کوہستانی ملک
اور وہان کے شہرون و قصبون و ریاستون و قلعون و گھاٹون و درون و دریاؤن و جہیلون و گانوؤن کے ذکر مین ✤

## دوسرا حصہ

دریاے ستلج کے دہنے کنارے سے لیکر کل پنجاب کے میدانی اور مغربی پہاڑی ملک کے حال مین اسمین آٹھ تقسیم ہین
پہلی تقسیم پنجاب کے حدود و آب و ہوا و تعداد و رقبہ وغیرہ ضروری حالات کی ذکر مین دوسری تقسیم پنجاب کی
تقسیم اندرونی قسمت و ضلع و رقبہ قسمت وار و محکمجات مدارس و پولس و ریل و تاربرقی وغیرہ تیسری تقسیم
دریاؤن کی ضروری حالات اور ان کی چشمون و منبع و مسافت و طول و عرض کے ذکر مین اور مجمل حال ان نالون
اور ندیون کا جو ان سے نکلتی یا داخل ہوتی ہین چوتھی تقسیم پنجاب کے پانچون دوآبون اور ان کے عرض
طول کے بیان مین پانچوین تقسیم پانچون دوآبون کی اندرونی شہرون اور قصبون اور بستیون کے
ذکر مین معہ احوال مختصر تعمیرات قدیم و جدید و آبادی و قلعیات جو ان شہرون سے متعلق ہین چھٹی تقسیم
دریاے سندھ کے پار کے ملک کے شہرون و قصبون کی تشریح مین ساتوین تقسیم علاقہ پشاور و دیگر
دریاؤن و ندیون و سرحدی پہاڑون کے احوال مین آٹھوین تقسیم بہاولپور کی ریاست و دیگر
ملک کی تفصیل مین ✤

## تیسرا حصہ

پنجاب کے کوہستانی اور اسکے علاقون کی احوال مین اسمین پانچ تقسیمین ہین پہلی تقسیم ہزارہ و مری کے ملک اور
اسکے متعلق کی حالات مین دوسری تقسیم [illegible] کے پہاڑون اور دونا کے شہرون و قصبون [illegible]

چشمہ پانی کا جسکا اندازہ تین فیٹ چوڑا اور ایک یا دو فیٹ گہرا ہے روان ہوتا ہے وہی چشمہ گویا آغاز ابتدا
اس دریا کا شمار ہوتا ہے اُس مقام تک آدمی سردی اور برف کی کثرت کے سبب سے پہنچ نہین سکتا اور اگر جائے
تو بدن سُن ہو جائے زندہ پھر نہ آئے اس زمانہ مین سوائے دو کس صاحبان انگریز کے کہ وہ بھی بڑی حکمت
عملی سے صرف حال دریافت کرنیکی مراد سے وہان گئے تھے اور کوئی مسافر و سیاح وہان تک نہین گیا پھر
جب اُس چشمے کا پانی پہاڑ کی بلندی سے نیچے کی گھاٹیون مین آتا ہے تو اور اور گرم چشمون کے پانی بھی جو
اُس نواح مین بکثرت جاری ہین اُس سے ملکر اور کچھہ دہوپ کی گرمی سے برف پگھلکر پانی بکثرت اُسمین
ہو جاتا ہے اور ایک چھوٹی سی دریا کی صورت پاکر وہان سے جنوب بمغرب کو راستہ لیتا ہے پھر چشمے سے
آٹھہ میل کے فاصلہ پر آکر دریائے جاہنوی گنگا جو جہنا سے پُر آبی و چوڑان و گہراؤ و تیزی و تندی مین کچھ زیادہ
زیادہ ہے اسمین آکر شامل ہو جاتا ہے شمول کی مقام سے پھر یہہ دریا بڑی زور و شور سے بلندی سے
پستی کو اترتا ہوا بعد طے کرنے مسافت آٹھہ میل اور سولہ میل چشمے سے کوٹ نرنگ کے پاس آ پہنچتا ہے
جو اُسکے چشمے سے پانچہزار چھ سو فیٹ نشیب مین ہے اس سے خیال کر لینا چاہئے کہ سولہ میل مین یہہ دریا
فی میل تین سو چودہ فیٹ بلندی سے پستی کو اترا پھر وہان سے پانچ میل نیچے کو آکر دریائے کیدار
گنگا کے پہاڑ سے نکلکر اسمین آپڑتا ہے پھر وہان سے تین میل نیچے دریائے متال اور پھر آٹھہ میل نیچے
دریائے گاڑا کوہ نس کے مقام سے اوپر اسمین داخل ہو جاتا ہے پھر چار میل نیچے آکر دریائے رکنا پھر
دس میل چلکر دریائے کہتی دہنی طرف سے آکر اسمین شامل ہو جاتے ہین پھر پندرہ میل اور چلکر دریائے
انگر جو ایک بڑا دریا پُر آب و چوڑا ہے بائین طرف سے آکر اس سے ملجاتا ہے ان دریاؤن کے سوائے اثنائے
راستہ کے اندر اور بیشمار ندیان اور چشمون کے پانی بائین و دائین دونون طرف سے آکر اسمین ملتے جاتے ہین
دریائے انگر کی شمول کے مقام سے رخ اس دریا کا جنوب بمغرب کی سمت سے بدل کر خاص مغرب کی سمت کا
ہو جاتا ہے وہان سے تیرہ میل آگے چلکر دریائے گولس بڑی زور و شور سے بہتا ہوا اسمین آگرتا ہے وہان سے
دس میل نیچے دریائے گنگا اس سے شمول پاتا ہے دریائے گولس کی شمول کے مقام کو دانایان فرنگ سمندر
کی سطح سے ایکہزار چھ سو چھیاسٹھ فیٹ بلند تحریر کرتے ہین دریائے گولس و گرہت کے شامل ہونے کی بعد چوڑان
اسکی بہت اور رفتار اسکی تیز ہو جاتی ہے اور شدہ برسات مین چھ سو گز اور دیگر دنون مین اسی گز کے چوڑان
گہراؤ بارہ سے لیکر چودہ فیٹ تک ہوتی ہے اور پانی بھی صاف و پاکیزہ ملیا کہ مچھلیان پانی کے اندر تیرتی
نظر آتی ہین پھر ایک میل نیچے اس مقام کے دریائے آس اسکے بائین طرف سے آکر شامل ہو جاتا ہے دریا
اس جا ایک نامی دریا کہ جہالہ کا ہے جو ایکہزار چار سو ستر فیٹ کی بلندی سے نشیب کو آکر جنوب مشرق کی

سمت مقابل جمنا کے بہتا ہوا اور دیرہ دون کے پہاڑ کو سیراب کرتا ہوا جمنا مین آگرتا ہے آسن کی شمول کی بعد
دریائے جمنا پہلے بسمت مغرب و پہر جنوب کی طرف کو بہتا ہوا اور کوہ سوالک کے گہاٹیون اور غارون کے
اندر ہوتا ہوا بارہ میل راستہ طے کرکر ہندوستان کے ہموار میدان مین داخل ہوجاتا ہے طول اس دریا کا چشمہ
سے لیکر ہند کی میدان تک بعضی مورخ اکیسو تیس میل اور بعض ستانوین میل فرماتے ہین اسطرح کہ اگر دریا کے راستے
اور اُسکے پیچ وخم سب شمار کرلئے جاوین تو بیشک اکیسو تیس میل اور اگر سیدہے راستہ کے حساب سے شمار ہو توفقط
ستانوین میل شمار مین آتے ہین ہند کے میدان کے دخول کا مکان ایکہزار دوسو چہتر فیٹ سطح سمندر سے بلند
ہے اور سو فیٹ فی میل چشمہ سے لیکر ہند کے میدان تک اسکی نشیب شمار مین آتی ہے میدان مین آکر یہہ دریا
بہت سی شاخون مین منقسم ہوجاتا ہے اور دور دور تک ملک کو اسکی سیرابی سے فائدے پہونچتے ہین
اور سوداگری کا مال بہی پہاڑ سے اس دریا کے ذریعہ سے بہت آتا ہے خصوصاً دیودار و چیر و زیتون وغیرہ
لاکہون روپیہ کی لکڑی سوداگر لوگ پہاڑ دون کے اوپر سے اسمین بہاکر لیتے ہین اور وہ تیرتی ہوئی
میدان مین آجاتی ہین دہلی کے نیچے اس دریا پر پونچنے تک کشتیون کا پل بندہا رہتا ہے مگر برسات کے تین مہینے
مین پل ٹوٹ کر آمد و رفت مسافرون کی کشتیون کے ذریعہ سے ہوتی ہے دہلی کے مقام سے اجرائے اس
دریا کا خاص شرق کی سمت ہوکر راستہ مین چکر کہاتا اور کبہی شرق اور کبہی جنوب شرق کی سمت کو چلتا ہوا
الہ آباد کے قلعہ کے نیچے ہوکر گنگا سے ملجاتا ہے کل مسافت و طول اسکا دہلی سے الہ آباد تک چہ سو
انیس میل ہے اور راستہ مین دریائے تان و چنبل و سندہ و بتوہ و کانی پانچ دریا دہنی طرف
و دریائے مشتن و سنگورو رندا مین بایان سمت سے دور دور سے آکر اسمین داخل ہوتے جاتے ہین
ان کے سوائے اور بہی بیشمار نہرین و نالے کوہی و میدانی دونو سمت سے آکر اسکے ساتھ شامل ہوئے ہین
نچلا حصہ دریا کا بہت بڑا ہے وہان یہہ کہین ایک میل و کہین دو میل و کہین اس سے زیادہ چوڑا ہوتا ہے
اور تیز روی بہی سخت ہوتی ہے اور سبب اسکے کہ اسکی تہہ مین پتہر و ٹیلے و چٹانین بے شمار ہین جہاز اسمین
نہین چل سکتا یہہ دریا ملتان مین دریائے گنگ سے اس مقام تک کہ گنگ سے شامل ہوتا ہے بہت بڑا ہے
مگر آبی مین تہوڑا ہے اسکے ذریعہ سے شہر کالپی و اٹاوہ و متہرا و آگرہ و دہلی وغیرہ مین جو اسکے کنارہ کے
ہین اور الہ آباد مین بڑی کثرت سے سوداگری کا مال آکر فروخت ہوتا ہے اس دریا کے کنارے بلند اور ڈہلوان
ہین اور تیز روی اور پایابی بہی اسمین اور دریاؤن سے زیادہ ہے اسکے تہہ مین پہاڑی پتہر و ٹیلے و کنگر
نچلے حصہ مین اسکے مچہلیان و مگرمچہ اور بولین و سنسار و گہڑیال وغیرہ بڑے بڑے جانور بہت ہین کل طول
اسکا چشمہ سے لیکر گنگا کی شمول تک آٹہ سو ساٹہ میل کا ہے اور ان دونو دریاؤن کے شمول کے مقام پر الہ آباد

کا قلعہ بڑا مضبوط و مستحکم بنا ہوا ہے شمول کے مقام پر یہہ دونو دریا بڑائی مین مساوی ہین مگر گنگا زیادہ گہری
اور پانی اسکا زردی مائل و مکدر و کم رفتار اور جمنا نہایت تیز رو و مصفا ہے پانی جسکا بلور کی طرح آبدار و
شفاف ہے دونو کے پانیون مین صرف اسقدر فرق ہے کہ گنگا کا پانی ذایقہ دار و شیرین جمنا کے پانی سے
ہے ہندو لوگ جمنا کو نہایت متبرک و لایق پرستش جانتے ہین اور چونکہ شمول اسکا آخر کار گنگا کے ساتھہ
ہوتا ہے یہہ بہی ایک وجہ اسکی بزرگی کا خیال کرلیتے ہین اور یہہ بہی ہندوؤن کا قول ہے کہ دریاے سرستی
جو ہند کے میدانون مین پہیلکر زمین مین گہس جاتا ہے وہ زمین کے اندر اندر بہتا ہوا یہان آتا ہے اور الہ آباد
کے ایک برج کے نیچے زمین سے باہر نکلکر گنگا کے ساتھہ شامل ہوجاتا ہے اگرچہ پانی کا ظہور برج کے نیچے سے ضرور ہے
مگر یہہ بات ثابت نہین ہوتی کہ آیا یہہ وہی سرستی دریا ہے جو اتنی دور زمین کے نیچے ہوتا ہوا یہان آکر ظاہر
ہوتا ہے **فیروزشاہ کی نہر** جمنا کی نہرون مین یہہ نہر بڑی اور پرانی و مشہور پر آب چوڑی اور گہری
قابل جہاز رانی کے ہے پہلے یہہ نہر جمنا کے دہنے کنارے سے بسمت جنوب مغرب چلکر بعد طے کرنے راستے ایکسو
میل کے دہترت کے مقام تک پہونچتی ہے پہر وہان سے جتنگ ندی مین داخل ہوکر ہانسی تک اور پہر وہان سے
شمال مغرب کی سمت کو چلتی ہوئی حصار تک جاتی ہے حصار کے مقام تک کل طول اس نہر کا دہانے سے لیکر ایکسو
پچاس میل گنا جاتا ہے حصار سے پہر چند میل آگے کہودا ہوا راستہ اسکا موقوف ہوجاتا ہے مگر طغیانی کے وقت
یہہ اپنا راستہ آپ لیتی ہوئی بیکانیر کے غربی ریگستان تک پہونچ جاتی ہے وہان پانی اسکا ریگ کے
ٹیلون کے اندر جذب ہوجاتا ہے مگر بعض اوقات جب بہت طغیانی ہوتی ہے تو وہان سے یہہ دریاے گہگر مین ملکر
اسکے ذریعہ سے ستلج مین جا پڑتی ہے اس نہر کو اول فیروزشاہ بادشاہ تغلق نے کہدوایا اور ہریانہ کی جنگل کو جو
اسکی شکارگاہ تہی وہان لیگیا جسکا فیض آجتک جاری ہے مگر اسکے مرنے کے بعد حکام کی غفلت سے کئی مرتبہ یہہ بند
ہوگئی اور پانی کا اجرا موقوف ہوگیا تہا پہر شاہجہان بادشاہ نے اپنی سلطنت کے وقت اسکی اجرا پر توجہ کی اور
نواب علیمردان خان مشہدی کو اسکے اجرا کی کام پر مامور کیا اسنے بڑی سعی و کوشش کے ساتھہ اس کام مین چند ہی
کرکے اسکو پہر جاری کیا اور اسکے دہانہ سے اسی میل نیچے ایک اور نہر کہودکر دہلی کو لایا اسوقت سے بہت
مدت تک جاری رہی مگر جب فرخ سیر و محمد شاہ کے وقت جب اسکی خبرگیری نہوئی تو پہر اسکا اجرا بند ہوگیا اور
انگریزی عملداری تک بدستور بند رہی اگرچہ احمد شاہ درانی کے وقت مین ایک لاکہہ روپیہ صرف ہوکر اسکی صفائی
ہوئی اور تہوڑی مدت تک اسکا پانی بہی جاری ہوا مگر پہر بند ہوگئی آخر انگریزی عملداری کے وقت لارڈ ہیسٹنگز
اسکی صفائی کی طرف متوجہ ہوے ۱۸۲۰ع مین اسکی صفائی کا کام شروع ہوکر ۱۸۲۳ع مین ختم ہوا تب سے
یہہ جاری ہے دہلی کی نہر اور اسکا سرا ایک ہی ہے آگے جمنا خان مین منقسم ہوجاتی ہے پہلے یہہ صفائی

اسکی ریڑ کی مقام سے بہادر گڈہ تک اکیسواکیاون میل ہوئے دوسری شاخ جو رہتک کو جاتی ہے بتالیس میل
پہر تیسری شاخ جو دادریا کو جاتی ہے چھتیس میل او چوتہی شاخ بارہ میل ہے غرض کل طول اس نہر کا معہ اسکی شاخو
کی دوسو چالیس میل شمار مین آیا **علی مردان خان کی نہر** اسکو بادشاہی نہر اور دہلی کی نہر بہی
کہتے ہین فی الحقیقت یہہ نہر بہی فیروزشاہ کی نہر کی ایک شاخ ہے جسکو نواب علی مردان خان مشہدی نے شاہجہان
بادشاہ کی حکم سے موضع ریر کے پاس فیروزشاہ کی نہر کے دہانہ سے جو دریاے جمنا سے نکالا گیا ہے اسی میل
نیچے جنوب کی سمت کو ستر میل لمبی کہود کر دہلی تک لایا اپنی دہانہ سے یہہ پچیس فیٹ چوڑی چلکر مختلف منزلون
اور مختلف رستون اور پہاڑون کے پاس سے گذرتی ہوئی دہلی تک آتی ہے اور پہر شہر کے اندر سے ہوتی
ہوئی قلعہ مین جاتی ہے اور قلعہ کے چمنون اور فوارون کو کئی شاخین ہنکر سیراب کرتی ہے پہر کل شاخون کی
ایک شاخ ہنکر جمنا مین جا پڑتی ہے دہلی کے مفسدہ سے اول اس نہر سے شہر اور قلعہ مین بہت رونق تہی اب
وہ انتظام بالکل درہم و برہم ہوگیا ہے شاہجہان بادشاہ کے وقت ۱۶۳۸ء مین اسکی کہودائی کا کام شروع
ہوکر ۱۶۴۶ء تک جاری رہا اور اس عرصہ مین کل کام کہودائی اور تعمیر عمارات بیرونی و اندرونی شہر و
قلعہ کا باختتام پہونچا اسوقت پچیس لاکہہ روپیہ سالانہ اسکی آمدنی تہی سو اسمین سے ایک خمس بادشاہی
خزانہ مین داخل نہین ہوتا تہا تمام و کمال اسکی صفائی اور عمارات کے صرف مین صرف ہوجاتا تہا ۱۷۵۳ء
جب نواب صفدر جنگ کی سرکشیون کا واقعہ دہلی مین وقوع مین آیا اور سلطنت مین سخت بے انتظامیان واقع ہوئین
تو یہہ نہر بہی عدم خبرگیری کے سبب سے بند ہوگئی اور شاہان دہلی سے کوئی اسکی اجرا کی طرف متوجہ ہوا اسکو
احمدشاہ درانی کے کہ اسنے دہلی کو فتح کرکر ایک لاکہہ روپیہ اسکی صفائی کے اوپر خرچ کیا تو بہی قرار واقعی
اجرا اسکا ظہور مین نہ آیا آخر لارڈ ہسٹنگ صاحب بہادر اسکی اجرا کی طرف متوجہ ہوئے اور ۱۸۱۷ء مین اسکی
صفائی کا کام جاری فرمایا پہلے صفائی اسکی جواریور کے مقام سے شروع ہوکر اسکی اصلی حالت سے پانی
اسکا جہادرے تک پہونچا پہر وہان سے آگے چلا کر نہر دریاے اترا مین ڈالی گئی وہان سے چلکر دریا
سوآنت مین داخل ہوتی پہر وہان سے براہ [illegible] کرنال و پانی پت وغیرہ دہلی مین آئی اور یہہ کل کام
چار سال کے عرصہ مین انجام پاکر ۱۸۲۰ء مین باختتام پہونچا **نہر دواب** یہہ نہر بہی شاہجہان بادشاہ کے
وقت کی پرانی نہر ہے شاہجہان کے حکم سے اسکو بہی علی مردان خان جمنا کے بائین کنارے سے فیروزشاہ
کی نہر کے دہانہ کے پاس سے کہود کر لایا تہا اور پہلے دور تک یہہ نہر اور فیروزشاہ کی نہر [illegible]
چلی آتی ہیں دہانہ سے ایک سو تیس میل چلکر یہہ دواب کے علاقہ مین پہونچ جاتی ہے اسکی [illegible]
اور اب شاہان چغتائی کی سلطنت کی ضعف کے وقت یہہ نہر بہی بند ہوگئی تہی مگر لارڈ ہسٹنگ صاحب بہادر نے [illegible]

مین اسکی صفائی کی طرف بہی متوجہ ہوے اور پہلے کہدوائی اسکی فیض آباد کے مقام سے شروع ہوئی اور [illegible]ع
تک یہہ کام جاری رہکر باختتام پہونچا اسکے پانی سے تمام دوآبہ کا ملک سیراب ہوتا ہے بلکہ اگر گورنمنٹ کا یہہ اراده
ومنشا ہے کہ ایک اور بہی نہر کرنال سے پانچ میل کے فاصلے شرقی کنارے جمنا سے کہود کر لدہیانہ کو لائی جاوے
**دریاے منوتی** یہہ ایک چہوٹا سا دریا مددگار نہر دہلی کا ہے اول یہہ نارنول سے چند میل پرے جنوب
کے طرف سے شمال مشرق کو بہکر جہجر مین آتا ہے پہر اسی سمت یعنی شمال مشرق کو چلتا ہوا اور بعد طے کرنے راستے
پچہتر میل کے گورگانون مین پہونچتا ہے وہان سے پہر بائیس میل دہلی کے طرف کو بہہ کر شہر دہلی سے چند میل
بسمت شمال دہلی کی نہر مین داخل ہو جاتا ہے **نالہ چتنگ** یہہ چہوٹا سا دریا یا نالہ پانی کا سرہند کے میدان مین
جاری ہے جو دریاے سرستی کے اندر سے ہوکر نکلتا ہے پہر وہان سے جنوب مغرب کی گوشہ کے سمت کو بہتا ہوا اور
بہت سے علاقون کو سیراب کرتا ہوا سفیدون کے مغرب کیطرف پہونچکر فیروزشاہ کی نہر مین داخل ہو جاتا ہے
پہر وہ اور نہر دونو ملک بیکانیر کی ریگستان اور بہٹنیر کے میدانون مین پہیل کر خشک ہو جاتے ہین جو حصار سے
بفاصلہ سینتیس میل کے واقع ہین کل لمبان اور راستہ اس دریا کا ایک سو پچاس یا ایکسو ساٹھہ میل کا شمار ہوتا ہے
**دریاے مارکنڈا** سرمور کی ریاست کے علاقہ اور ناہن پہاڑ کی گہاٹیون سے یہہ دریا نکلتا ہے اور
چشمہ سے تہوڑی دور جنوب مغرب کے گوشہ کے طرف چلکر سرہند کے میدان مین آتا ہے پہر وہان سے بہی اسی
سمت یعنی جنوب مغرب کو بہتا ہوا ستر میل کا راستہ اپنے چشمہ سے طے کرکر دریاے سرستی مین داخل ہو جاتا ہے
اس دریا کی مشرق کو سرستی اور مغرب کو دریاے گہگر بہتے ہین مگر جب ان تینون مین طغیانی ہوتی ہے تو تینون
اپنی کنارون سے اچہل کر ایک ہو جاتے ہین اور کوسون تک دور دور پانی انکا پہیل جاتا ہے اور زمیندار انکو
انکی طغیانی سے بڑا فائدہ حاصل ہوتا ہے اور پیداوار شالی و مونگی و ماش وغیرہ کی بکثرت ہوتی ہے مخرج ان تینون
دریاؤن کا ایک ہی پہاڑ ہے جو اٹہتیس میل تک برابر پہیلا ہوا چلا گیا ہے **دریاے سرستی** ہنود کی
عقیدہ مین یہہ دریا نہایت متبرک ہے اور اسکے پانی سے غسل کرنا بڑا ثواب ہے اور کہتے ہین کہ اصل مین
سرستی برہما جی کی لڑکی کا نام ہے جو عقل کی دیوتا کہلاتی ہے اسنے اپنے آپ کو اس دریا کی صورت مین
ظاہر کیا ہے اور چونکہ یہہ بہتا نہین ہے آگے عین میدان [illegible] کے جنگل مین جاکر گم ہو جاتی ہے [illegible]
جذب نہین ہوتا بلکہ زمین کے اندر گہس کر الہ آباد کے قلعہ کے نیچے جا نکلتا ہے اور وہان سے تہوڑی دور چلکر
گنگا و جمنا کے شامل ہو جاتا ہے باعث اسکا یہہ ہے کہ جب یہہ سرستی پہاڑ سے اتری تو اسکے تعاقب مین [illegible]
عقل کی دشمنی تہی انکو دیکہتی ہوئی کورنگ کے میدان تک یہہ پہونچی [illegible] ہوتے ہوئے [illegible]
[illegible] اسوقت [illegible]

اور زمین کے اندر ہی اندر بہتی ہوئی گنگا کے پاس آلہ آباد کے قلعہ کے نیچے جا پہونچی اور زمین سے باہر نکلکر گنگا مین شامل ہوئی اور اصل مین یہہ دریا سرموڑ کی پہاڑ ناہن کی جنوب مشرقی گوشہ سے نکلتا ہے اور جنوب مشرق کی سمت کو چلکر جب تیس میل کا راستہ طی کر لیتا ہے تو ایک اور پہاڑی ندی جسکا نام کہرکی ہے اسکے شامل ہو جاتی ہے پہر تہوڑا سا راستہ اسی سمت کو چلکر یہہ دریا دو شاخون مین منقسم ہو جاتا ہے مشرقی شاخ کا نام جہنگ اور مغربی کا نام سرستی ہے برسات کی موسم مین یہہ اور دریاے گہگر و مارکنڈا تینون ایک ہو جاتے ہین صرف وہ گاؤن جو اونچے ٹیلون پر آباد ہین اسکی طغیانی سے محفوظ رہتے ہین کیونکہ پانی انکا بذریعہ مصنوعی و قدرتی نہرون اور پست میدانون نکے دور دور تک پہیل جاتا ہے دو شاخون کی تقسیم ہونے کے بعد یہہ جنوب مغرب کے طرف کو بتیس میل چلکر تہانیسر تک آ پہونچتا ہے وہانسے پہر مغرب کے سمت کو سترہ میل چلکر مارکنڈا سے ملجاتا ہے پہر قریب چالیس میل کے اور چلکر دریاے گہگر سے شامل ہو جاتا ہے یہہ شمول کی حالت اسکی اُس حالت مین ہین کہ جب اسمین پانی کثرت سے ہوا اور اگر پانی کم ہو تو تہانیسر سے آگے بڑہ کر کورنگ کے ریگی میدانون مین پانی اسکا بالکل جذب ہو جاتا ہے سردی کی موسم مین پانی اسمین بہت ہی کم ہوتا ہے اور دور سے اسکے پانی کی سفیدی ایک سلجنے تاگے کی مانند دکہائی دیتی ہے **دریاے گہگر** کوہ سرمور و علاقہ ناہن کے پہاڑ سے نکلکر پٹیالہ کی ریاست کے شرقی و شمالی حدود مین آتا ہے وہانسے پہر پٹیالہ کی ریاست کے علاقہ کو سیراب کرتا ہوا اور کوہستانی اور میدانی علاقون کے درمیان حد فاصل بناتا ہوا سرہند کے پاس آتا ہے وہانسے آگے پہر اٹہائیس میل جنوبی سمت کو ریگی میدانون تک چلکر پانی اسکا جنگل کی ریگ جذب کر لیتی ہے آگے کو چلنے نہین دیتی مگر برسات کے موسم مین برخلاف اسکے یہہ دریا بڑی طغیانی پر آجاتا ہے اور ایکسو چالیس میل کا راستہ جنوب مغرب کیطرف طی کر کر ہریانہ مین اور پہر ایکسو دس میل اسی سمت کو چلکر پٹیالہ کی سرزمین مین جا پہنچتا ہے پہر بیکانیر کے ملک کی حد کے پار بدہوپال کے پاس سے گذرتا ہوا بائیس میل کا راستہ طی کرتا ہوا شہر بہٹنیر کے جنوب مغرب کی طرف فیروزشاہ کی نہر کے ساتہ ملجاتا ہے پہر دونو مشمول ایک دوسرے کے بائیس میل جنوب مغرب کو بہہ کر بہاولپور کے متصل دریاے گہارا یعنی ستلج مین شامل ہو جاتے ہین اور اگر گہگر مین پانی کم ہو تو دہندل کے مقام سے پانی اسکا آگے نہین چلتا کچہہ زمیندار اپنے اپنے زراعتون کی طرف لیجاتے ہین اور کچہہ ریگستان مین گم ہو جاتا ہے اسکے نچلے حصہ کے راستہ مین تمام ملک ویرانہ و بنجر ہے وہان اسکا پانی زراعت کی کام مین صرف نہین ہوتا شاہ بابر نے اسکا نام گگر کہا تہا جو اب گہگر مشہور ہے چوڑان اسکی اگرچہ کم ہے مگر گہران زیادہ ہے طغیانی کے وقت گہران اسکی تین گز تک پہونچ جاتی ہے ورنہ معمولاً عمق اسکی گز یا سوا گز کے مقدار تک ہے **سابی نلا** یہہ ایک چہوٹا سا دریا کوہ ہمالہ

کی جنوبی گھاٹیون سے نکلکر اول شمال کی طرف بہتا ہے پہر وہان سے مختلف راستون اور سمتون کو اسّی میل تک بہتا ہوا ریورا ور کوٹ قاسم کے مقام تک پہونچتا ہے پہر اُس مقام سے تیس میل تک ضلع گورگانون اور جہجر تک چلتا ہوا ہنسوتی دریا کے دہنے کنارے کے طرف سے اُسمین شامل ہوجاتا ہے **پوشیدہ نرہے** کہ اگرچہ ستلج پار سے جمنا تک کے میدانی علاقہ مین بہت سی ندیین نالے نہرین قدرتی و مصنوعی جاری ہین مگر جو اُنمین بڑی نہرین ندیین تہین اُنکا ذکر اوپر تحریر ہوچکا اُنکی سوا ے خانپور کی ندی پٹیالہ کا دریا تانگرا تانگری و نہر کٹورا و سوہاگ و خانواہ و پوراتی ستلج و خلاصی نالہ وغیرہ بہت ہین جنکی علٰحدہ علٰحدہ ذکر کرنے سے طوالت ہوتی ہے اِن کے پانی سے تمام علاقے سیراب ہوتے ہین اور آب پاشی کا روپیہ سرکار مین داخل ہوتا ہے سواے اِسکے اِس میدان کے پانی کے جہیلین بہی ملک کو سیراب کرتے ہین جنمین سے چند جہیلون کا ذکر لکہا جاتا ہے **گوہانہ کی جہیل** یہہ جہیل دہلی سے پچاس میل شمال مغرب کے سمت کو قصبہ گوہانہ کے پاس ہے اور دہلی کی نہر سے ایک شاخ نکل کر جو رہتک کو جاتی ہے وہ بہی اِسکے متصل بہتی ہے برسات کے موسم مین اِسکا پانی پچاس میل تک پہیل جاتا ہے بلکہ جب علیمردان خان نے اِس نہر کو بنایا اور پانی چہوڑا تو گوہانہ تک پانی برابر اکثر ریت زمین مین پہیل گیا اِسقدر کہ گویا اُس ملک مین طوفان آگیا اور ایک گاؤن جسکا نام لعل پورہ تہا غرق ہوگیا **گوٹلہ کی جہیل** یہہ جہیل سملک کے بڑی جہیلون مین شمار ہوتی ہے جو دہلی سے جنوب مغرب کے سمت کو اڑتالیس کوس کے فاصلہ پر واقع ہے اِس جہیل سے رعایا کو بڑے فائدے حاصل ہوتے ہین اور قصبہ گوٹلہ اِسکے کنارے کے اوپر آباد ہے **نجف گڈہ کی جہیل** اِس جہیل کو دریاے ہنسوتی کی جہیل بہی کہتے ہین برسات کے موسم مین جب یہہ نہر بہتی ہوتی ہے تو عرض طول اِسکا بہت بڑہ جاتا ہے اور دہلی سے بسمت جنوب مغرب پندرہ میل کے فاصلہ پر واقع ہے اور سرکار نے چہوٹی سی نہر اِسکے اندر سے جاری کی ہے **کیرت پور کی جہیل** ستلج پار کے علاقہ مین یہہ بہی ایک مشہور جہیل کرت پور کے پاس ہے جہیل کے چارون طرف انبون کے درخت بکثرت ہین اِس جہیل کا ہندو لوگ بڑا ادب کرتے اور متبرک سمجہتے ہین ایک مندر بہی عالیشان پرستشگاہ ہنود کی یہان بنا ہوا ہے اِسمین مچہلی مرغابیان بیشمار رہین مگر ہندو اونکو شکار نہین کرتے اور نہ کسیکو شکار کرنے دیتے ہین **تہانیسر کورکہیتر کی جہیل** اِس جہیل کا مفصل ذکر ہندون کی عبادت گاہون اور شہرون کے حال مین لکہا جائیگا انشاء اللہ تعالٰی

## دوسری تقسیم ستلج پار کے ملک کی ضروری حالات و تعداد رقبہ و مردم شماری و تقسیم قسمت و ضلع و حدود اربع کے ذکر مین

یہہ ملک ستلج کے شرقی کنارے سے جمنا تک پہیلا ہے جسکے شمال کی طرف کوہ ہمالہ و شرق و جنوب کی ممالک شمالی مغربی

وشمالی اور جنوب مین بیکانیر و علاقہ بہٹیانہ مغرب مین دریاے ستلج ہے اور اگر کوہستانی ملک بہی جو ماتحت گورنمنٹ
پنجاب ہے اسکے ساتہہ شامل کر کر حد و دبندی ہو تو شمالی حد اسکی بہت اور چینی تاتار کے حدود سے ملحق ہو جاتی
اور خاص گروہ ملک جسپر حکام انگریزی حکومت کرتے ہین تین قسمت اور دس اضلاع مین منقسم ہے اور ستر ہزار
آٹہہ سو ستیالیس میل اسکا رقبہ زمین شمار مین آیا ہے پہلی قسمت دہلی کی اسمین ضلع دہلی و کرنال و گورگانون
تین ضلع و کل رقبہ اسکا چار ہزار ساتون میل مربع ہے دوسری قسمت حصار کی اسمین ضلع حصار و رہتک و
سرسہ تین ضلع اور آٹہہ ہزار پانسو چہیالیس میل رقبہ ہی تیسری قسمت انبالہ اسمین ضلع انبالہ و لدہیانہ و تہانیسر و
شملہ چار ضلع اور پانچہزار دوسو چوالیس میل اسکا رقبہ ہے مگر اب تہانیسر کا ضلع ٹوٹ کر علاقہ اسکا اور ضلعون کے
ساتہہ ملا دیا گیا ہے اور ضلع فیروزپور گیارہوان ضلع ستلج پار کا لاہور کی کمشنری سے علاقہ رکہتا ہے اگرچہ اس
کتاب مین پنجاب کے علاقجات الگ الگ حصونمین بیان ہوئے ہین مگر کل پنجاب کی مردم شماری اسی جگہہ بیان
شمار کی جاتی ہے کہ کل پنجاب مین جو ماتحت گورنمنٹ پنجاب کے ہے اسمین ایک کروڑ چہتر لاکہہ ترانوین ہزار چہہ سو
چورانوین آدمی آباد ہین پچہلے بارہ سال مین پنجاب مین آبادی کی بدرجہ غایت ترقی ہوئی چونکہ قسمت دہلی
و حصار اس زمانہ مین ممالک مغربی و شمالی کے شامل تہی اب اگر ان دونون قسمتون کی آبادی جو اکتیس لاکہہ
اڑتالیس ہزار آٹہہ سو پچاسی آدمی کی ہے منہا کیجاوے تو ایک کروڑ چوالیس لاکہہ پینتالیس ہزار اٹہاسی
آدمی باقی رہجاتے ہین سنہ ۱۸۵۲ع مین جو مردم شماری ہوئی تہی اسکی رو سے اب آبادی بہت زیادہ ہے
اسکا صرف ترقی آبادی کی ہے اور نیز یہہ کہ اب کی مردم شماری جو جنوری سنہ ۱۸۶۸ع مین ہوئی ہے نہایت صحت
اور کوشش کے ساتہہ ہوئی ہے چونکہ کل پنجاب مین چالیس لاکہہ اکیس ہزار نوسو چہتر گہر ہین ان کے اوپر اگر آبادی
کو پہیلایا جاوے تو ۴ ۲/۵ صحیح آدمی فی گہر شمار مین آتے ہین اور اس کل آبادی مین سے پچانوین لاکہہ
ترسٹہہ ہزار پانسو چہپن مرد اور اسی لاکہہ تیس ہزار ایکسو اڑتیس عورات ہین اور یہہ تمام مردم شماری تین
فریق مین منقسم ہوئی ہے اول بالغ جنکی عمر اٹہارہ برس سے زیادہ ہے دوم وہ آدمی جنکی عمر بارہ اور
اٹہارہ کے درمیان ہے تیسرے وہ جنکی عمر بارہ سال سے کم ہے سو پہلے قسم کے بالغ مرد تریپن لاکہہ اکیاون
چہہ سو اور عورتین پینتالیس لاکہہ تراسی ہزار چار سو باون اور دوسرے قسم کے مرد آٹہہ لاکہہ چہیاسٹہہ ہزار تین سو
اڑسٹہہ اور عورتین اڑسٹہہ ہزار تین سو تراسی تیسرے قسم کے مرد یعنی بارہ برس سے کم تینتیس لاکہہ پینتالیس ہزار
چہہ سو ستاسی عورتین اٹہائیس لاکہہ اڑتیس ہزار چوتیس عند التفصیل شمار مین آئین شمار مردون کا بہ نسبت عورتون
کے تفریق وار اور کل میزان مین زیادہ ہے اور یہی کیفیت اور ملکون کے ساتہہ بہی ہے جو ایشیا مین خط استوا
کے قریب ہین یورپین یعنی انگریز وغیرہ عیسائی کل پنجاب مین دو ہزار نوسو چورانوین اور سکہہ نانک پنتہی گیارہ

**تمام شد**

بعون صانع مکین و مکان فضل خلاق زمین و زمان

گنجینهٔ استحصال فرهنگ و دستگاه فزا و آئینهٔ جهان نمای عقل و درایت از بس نادر و نایاب مسمیٰ به

# تاریخ مخزن پنجاب


از تدوین و تالیف واقف علوم و فنون هنرپرور مفتی غلام سرور صاحب قریشی لاهوری



مطبع نامی منشی نولکشور مفتاح المطابع مفتوح ہوا

احوال مین بزبان اردو مروجہ لکھی جاے اس شوق مین ایک سال کامل حالات کی تلاش درپیش رہی اور بہت سی سعی کی بعد جسقدر احوال کہ بذریعہ کتب فارسی و انگریزی کے حاصل ہوا اس مختصر مین زیب اندراج پایا اور مخزن پنجاب نام رکھا پانچ حصوں یعنی تقسیموں مین منقسم کی ٭

## پہلا حصہ

ستلج یا بیچ جمنا تک کے میدانی ملک کے حال مین جو فی زماننا گورنمنٹ پنجاب کے متعلق ہے اسمین پانچ تقسیمین ہین — **پہلی تقسیم** دریاؤن اور جھیلون کی حالات مین **دوسری تقسیم** ستلج پار کے ضروری احوال و تعداد و رقبہ و مردم شماری و تقسیم قسمت و ضلع حدود اربع کی ذکر مین **تیسری تقسیم** بادشاہون و راجون و رئیسون و جاگیردارون کے بیان مین جو اس ملک مین حاکم تھے اور اب ہین مختصر کہ حکومت انگریزی کا **چوتھی تقسیم** ستلج پار سے جمنا تک کے شہرون و قصبون و قلعون و قدیمی مکانون و معابد و پرستشگاہون وغیرہ کے بیان مین معہ مجمل حال مفسدہ فوج انگریزی ہندوستانی جو ضلع کے موقعون پر تحریر ہوا ہے **پانچوین تقسیم** ستلج پار سے جمنا تک کے کوہستانی ملک اور رہ ملک کے شہرون و قصبون و ریاستون و قلعون و گھاٹون و درون و دریاؤن و جھیلون و گاؤن کے ذکر مین

## دوسرا حصہ

دریاے ستلج کے دہنی کنارے سے لیکر کل پنجاب کے میدانی اور مغربی پہاڑی ملک کے حال مین اسمین آٹھ تقسیمین ہین **پہلی تقسیم** پنجاب کے حدود و آب و ہوا و تعداد و رقبہ وغیرہ ضروری حالات کی ذکر مین **دوسری تقسیم** پنجاب کی تقسیم اندرونی قسمت و ضلع و رقبہ قسمت وار و محکمجات مدارس و پولس و ریل و تار برقی وغیرہ **تیسری تقسیم** دریاؤن کی ضروری حالات اور ان کی چشمون و رفتار و مسافت و طول و عرض کے ذکر مین اور مجمل حال ان نالون اور ندیون کا جو ان سے نکلتی یا داخل ہوتی ہین **چوتھی تقسیم** پنجاب کے پانچون دوآبون اور ان کی عرض طول کے بیان مین **پانچوین تقسیم** پانچون دوآبون کی اندرونی شہرون اور قصبون اور بستیون کے ذکر مین معہ احوال بعضی تعمیرات قدیم و جدید و باغات و قلعجات و چھاؤنی جو شہرون سے متعلق ہین **چھٹی تقسیم** دریاے سندھ کے پار کے ملک کے شہرون و قصبون کی تشریح مین **ساتوین تقسیم** علاقہ پشاور و دیرہ جات دریاؤن و ندیون و سرحدی پہاڑون کے احوال مین **آٹھوین تقسیم** بہاولپور کی ریاست اور وہان کے ملک کی تفصیل مین ٭

## تیسرا حصہ

پنجاب کے کوہستانی اور اسکے علاقون کی احوال مین اسمین پانچ تقسیمین ہین **پہلی تقسیم** ہزارہ کے ملک اور اسکے متعلق کی حالات مین **دوسری تقسیم** [illegible] کے پہاڑون اور [illegible] شہرون و قصبون [illegible]

و جھیلوں و کانوں کی ذکر مین **تیسری تقسیم** تبت و لداخ و گلگت و کشتوار وغیرہ کے بیان مین **چوتھی تقسیم** کوہ جموں اور وہانکی ریاست اور بعضی شہروں و قلعوں کی ذکر مین **پانچوین تقسیم** کوہ کانگڑہ اور اس ضلع کی شہروں و قصبوں و ریاستوں کی تشریح مین جو سرکار انگریزی کے ماتحت ہین ٭

## چوتھا حصہ

پنجاب کے حاکموں اور ناظموں کے ذکر مین اسمین تین تقسیمین ہین **پہلی تقسیم** مسلمان بادشاہوں و حاکموں و ناظموں کے ذکر مین جو سلاطین غزنین سے چغتائی و درانی سلطنت کی اخیر تک پنجاب مین حاکم رہے **دوسری تقسیم** سکھوں کے ظہور و عروج و حکومت کے بیان مین گرونانک کے عہد سے مہاراجہ رنجیت سنگھ و دلیپ سنگھ کی انقراض حکومت تک **تیسری تقسیم** انگریزوں کے ہندوستانی فوج کی فساد و خونریزی کے تذکرے مین جو سال ۱۸۵۷ء مین وقوع مین آیا

## پانچوان حصہ

پنجاب کے میدان اور کوہستان کے متفرق احوال مین اسمین چار تقسیمین ہین **پہلی تقسیم** مسلمانوں و ہندوؤں کی عبادتگاہوں و زیارات و مقابر و پرستشگاہوں کی ذکر مین **دوسری تقسیم** ہندو و مسلمانوں کی قوموں کی بیان مین **تیسری تقسیم** ہندو و مسلمانوں کی مذاہب و عقاید کی تفصیل مین **چوتھی تقسیم** تجارت و درآمد برآمد و پیداوار و صنایع و تحایف کی احوال مین ٭

## قطعہ تاریخ نظم کتاب

ہوئی جس وقت فضل ایزدی سے ٭ نئی تیار پنجابی تواریخ ٭ عجب سر و سر دل نے سال تاریخ ٭ کیا اظہار پنجابی تواریخ ۱۲۸۵

## پہلا حصہ

ستلج پار سے دریائے جمنا تک کے ملک کے احوال مین جو بحکم دولت گورنمنٹ پنجاب کے متعلق ہے اسمین پانچ تقسیمین ہین **پہلی تقسیم** اس ملک کے دریاؤں اور جھیلوں کے تذکرہ مین ٭

## دریائے جمن

اسکا نام جاہنی کتابوں مین جمنا مشہور ہے جو کوہ ہمالہ سے نکلکر ہندوستان کے میدانوں کو سیراب کرتا ہوا الہ آباد کے گنگ سے مل کے شامل ہو جاتا ہے اول ہندو [illegible] جنوب مغربی پہاڑوں کوہ ہمالہ [illegible]

چشمہ پانی کا جسکا اندازہ تین فیٹ چوڑا اور ایک یا دو فیٹ گہرا ہے روان ہوتا ہے وہی چشمہ گویا آغاز و ابتدا
اس دریا کا شمار ہوتا ہے اُس مقام تک آدمی سردی اور برف کی کثرت کے سبب سے پہنچ نہین سکتا اور اگر جاوے
تو ہرن مُشکل ہے جو زندہ پھر نہ آسکے اس زمانہ مین سوائے دو کس صاحبان انگریز کے کہ وہ بھی بڑی حکمت
عملی سے صرف حال دریافت کرنیکی مراد سے وہان گئے تھے اور کوئی مسافر و سیاح وہان تک نہین گیا پھر
جب اُس چشمے کا پانی پہاڑ کی بلندی سے نیچے کی گھاٹیون مین آتا ہے تو اور اور گرم چشمون کے پانی بھی جو
اُس نواح مین بکثرت جاری ہین اُس سے ملکر اور کچھہ دھوپ کی گرمی سے برف پگھلکر پانی بکثرت اُسمین
ہوجاتا ہے اور ایک چھوٹی سی دریا کی صورت پاکر وہان سے جنوب بمغرب کو راستہ لیتا ہے پھر چشمے
آٹھہ میل کے فاصلہ پر آکر دریائے مُجرائی لنگا جو جمنا سے پر آبی و چوڑان و گہران و تیزی و تندی مین کچھ زیادہ
زیادہ ہے اسمین آکر شامل ہوجاتا ہے شمول کی مقام سے پھر یہہ دریا بڑی زور و شور سے بلندی سے
پستی کو اُترتا ہوا بعد طے کرنے مسافت آٹھہ میل اور سولہ میل چشمے سے کوٹ نرنگ کے پاس آپہنچتا ہے
جو اُسکے چشمہ سے پانچہزار چھتیس فیٹ نشیب مین ہے اس سے خیال کر لینا چاہئے کہ سولہ میل مین یہہ دریا
فی میل تین سو چودہ فیٹ بلندی سے پستی کو اُترا پھر وہانسے پانچ میل نیچے کو آکر دریائے بدھو کدا
کنا کے پہاڑ سے نکلکر اسمین آپڑتا ہے پھر وہانسے تین میل نیچے دریائے تتال اور پھر آٹھہ میل نیچے
دریائے کٹال کوہ ٹونس کے مقام سے اوپر اسمین داخل ہوجاتا ہے پھر چار میل نیچے آکر دریائے رکنا پھر
دس میل چلکر دریائے کہنتی دہنی طرف سے آکر اسمین شامل ہوجاتے ہین پھر پندرہ میل اور چلکر دریائے
انگلر جو ایک بڑا دریا ہے آب چوڑا ہے بائین طرف سے آکر اس سے ملجاتا ہے ان دریاؤن کے سوائے تنگ
راستہ کے اندر اور بیشمار ندیون اور چشمون کے پانی بائین دائین دونو سمت سے آکر اسمین ملتے جاتے ہین
دریائے انگلر کی شمول کے مقام سے رخ اس دریا کا جنوب بمغرب کی سمت سے بدل کر خاص مغرب کی سمت کو
ہوجاتا ہے وہانسے تیرہ میل آگے چلکر دریائے ٹونس بڑی زور و شور سے بہتا ہوا اسمین آپڑتا ہے وہانسے
دس میل نیچے دریائے گری اس سے شمول پاتا ہے دریائے ٹونس کی شمول کے مقام کو دانایان فرنگ سمندر
کی سطح سے ایکہزار چھہ سو چھیاسی فیٹ بلند تحریر کرتے ہین دریائے ٹونس و گری کے شامل ہونے کی بعد چوڑان
اسکی بہت اور رفتار اسکی تیز ہوجاتی ہے اسقدر کہ برسات مین چھہ سو گز اور بعض دنون مین اکثر جگہ چوڑان اور
گہران بارہ سے لیکر چودہ فیٹ تک ہوتی ہے اور پانی بھی مصفا و پاکیزہ ایسا کہ مچھلیان پانی کے اندر تیرتی ہوئی
نظر آتی ہین پھر ایک میل نیچے اس مقام کے دریائے آسن اسکے بائین طرف سے آکر شامل ہوجاتا ہے دریا
آسن بھی ایک نامی دریا کوہ پہالہ کا ہے جو ایکہزار چار سو ستر فیٹ کی بلندی سے نشیب کو آکر جنوب مشرق کی

سمت مقابل جمنا کے بہتا ہوا اور دیرہ دون کے پہاڑ کو سیراب کرتا ہوا جمنا مین آگرتا ہے آسن کی شمول کی بعد
دریاے جمنا پہلے سمت مغرب اور پہر جنوب کی طرف کو بہتا ہوا اور کوہ سوالک کے گہاٹیون اور غارون کے
اندر ہوتا ہوا بارہ میل راستہ طے کرکر ہندوستان کے ہموار میدان مین داخل ہوجاتا ہے طول اس دریا کا چشمہ
سے لیکر ہند کی میدان تک بعضی مورخ اکیسوتیس میل اور بعض ستانوین میل فرماتے ہین اسطرح کہ اگر دریا کے راستے
اور اسکے پیچ وخم سب شمار کرلئے جاوین تو بیشک اکیسوتیس میل اور اگر سیدہے راستہ کے حساب سے شمار ہو تو فقط
ستانوین میل شمار مین آتے ہین ہند کے میدان کے دخول کا مکان ایکہزار دوسو چہتر فیٹ سطح سمندر سے بلند
ہے اور سو فیٹ فی میل چشمہ سے لیکر ہند کے میدان تک اسکی نشیب شمار مین آتی ہے میدان مین آکر یہہ دریا
بہت سی شاخون مین منقسم ہوجاتا ہے اور دور دور تک ملک کو اسکی سیرابی سے فائدے پہونچتے ہین
اور سوداگری کا مال بہی پہاڑ سے اس دریا کے ذریعہ سے بہت آتا ہے خصوصاً دیودار وچیر وزیتون وغیرہ
لاکہون روپیہ کی لکڑی سوداگر لوگ پہاڑون کے اوپر سے اسمین بہا دیتے ہین اور وہ تیرتی ہوئی
میدان مین آجاتی ہین دہلی کے نیچے اس دریا پر جہنے تک کشتیون کا پل بندہا رہتا ہے مگر برسات کے تین مہینے
مین پل ٹوٹ کر آمدرفت مسافرون کی کشتیون کے ذریعہ سے ہوتی ہے دہلی کے مقام سے اجراے اس
دریا کا خاص شرق کی سمت ہوکر راستہ مین چکر کہاتا اور کبہی شرق اور کبہی جنوب شرق کی سمت کو چلتا ہوا
الہ آباد کے قلعہ کے نیچے پہونچکر گنگا سے ملجاتا ہے کل مسافت وطول اسکا دہلی سے الہ آباد تک بارہ دریا
چہہ سو انیس میل ہے اور درمیانہ راستہ مین دریاے ٹان وچنبل وسندہ وبتوہ وکانی پانچ دریا داہنی طرف
و دریاے ہنڈن وسنگور ورند تین دریا بائین سمت سے دور دور سے آکر اسمین داخل ہوتے جاتی ہین
ان کے سوا اور بہی بیشمار ندیان نالے کوہی ومیدانی دونو سمت سے آکر اسکے ساتہہ شامل ہوتے ہین
نچلا حصہ اس دریا کا بہت بڑا ہے وہان یہہ کہین ایک میل اور کہین دو میل اور کہین اس سے زیادہ چوڑا ہوتا ہے
اور تیز روی بہی سخت تر ہوتی ہے اور بسبب اسکے کہ اسکی تہہ مین پتہر ریتیلے و چہلیان بےشمار ہین جہاز اسمین
نہین چل سکتا یہہ دریا ملیان مین دریاے گنگ سے اس مقام تک کہ گنگ سے شامل ہوتا ہے بہت بڑا ہے
مگر پانی مین تہوڑا ہے اسکے ذریعہ سے شہر کالپی واٹاوہ ومتہرا وآگرہ ودہلی وغیرہ مین جو اسکے کنارے
اور آباد ہین بڑی کثرت سے سوداگری کا مال آکر فروخت ہوتا ہے اس دریا کے کنارے بلند اور ریتلے
ہین اور تیز روی اور پانی بہی اسمین اور دریاؤن سے زیادہ ہے اسکے تہہ مین پہاڑی پتہر ریتلے وکنکر
نچلے حصہ مین اسکے مچہلیان ومگرمچہہ اور بولن وسنسار وگہڑیال وغیرہ بڑے بڑے جانور بہت ہین کل طول
اسکا چشمہ سے لیکر گنگا کی شمول تک آٹہہ سو ساٹہہ میل کا ہے اور دونو دریاؤن کے شمول کے مقام پر الہ آباد

کا قلعہ بڑا مضبوط و مستحکم بنا ہوا ہے شمول کے مقام پر یہہ دونو دریا پر آبی مین مساوی ہین مگر گنگا زیادہ گہری
اور پانی اُسکا زردی مائل و مکدر و کم رفتار اور جمنا نہایت تیز رو و مصفا ہے پانی جسکا بلور کی طرح آبدار و
شفاف ہے دونو کے پانیون مین صرف اسقدر فرق ہے کہ گنگا کا پانی ذائقہ دار و شیرین جمنا کے پانی
سے ہے ہندو لوگ جمنا کو نہایت متبرک و لائق پرستش جانتے ہین اور چونکہ شمول اسکا آخرکار گنگا کے ساتھہ
ہوتا ہے یہہ بھی ایک وجہہ اُسکی بزرگی کا خیال کر لیتے ہین اور یہہ بھی ہندؤن کا قول ہے کہ دریاے سرستی
جو ہند کے میدانون مین پہلکر زمین مین گھس جاتا ہے وہ زمین کے اندر اندر بہتا ہوا یہان آتا ہے اور آلہ آباد
کے ایک برج کے نیچے زمین سے باہر نکلکر گنگا کے ساتھہ شامل ہوجاتا ہے اگرچہ پانی کا ظہور برج کے نیچے سے ضرور ہے
مگر یہہ بات ثابت نہین ہوتی کہ آیا یہہ وہی سرستی دریا ہے جو اتنی دور زمین کے نیچے ہوتا ہوا یہان آکر ظاہر
ہوتا ہے **فیروزشاہ کی نہر** جمنا کی نہرون مین یہہ نہر بڑی اور پرانی و مشہور پر آب چوڑی اور گہری
قابل جہاز رانی کے ہے پہلے یہہ نہر جمنا کے دہنے کنارے سے بسمت جنوب مغرب چلکر بعد طے کرنے راستے ایکسو
میل کے دہترت کے مقام تک پہونچتی ہے پہر وہانسے جتنک ندی مین داخل ہوکر ہانسی تک اور پہر ۱۸ میل
شمال مغرب کے سمت کو چلتی ہوئی حصار تک جاتی ہے حصار کی مقام تک کل طول اس نہر کا دہانہ سے لیکر ایکسو
پچاس میل گنا جاتا ہے حصار سے پہر چند میل آگے کہودا ہوا راستہ اسکا موقوف ہوجاتا ہے مگر طغیانی کے وقت
یہہ اپنا راستہ آپ لیتی ہوئی بیکانیر کے غربی ریگستان تک پہونچ جاتی ہے وہان پانی اسکا ریگ کے
ٹیلون کے اندر جذب ہوجاتا ہے مگر بعض اوقات جب بہت طغیانی ہوتی ہے تو وہانسے یہہ دریاے گہگر مین ملکر
اُسکے ذریعہ سے ستلج مین جا پہنچتی ہے اس نہر کو اول فیروزشاہ بادشاہ تغلق نے کہدوایا اور ہریانہ کی جنگل کو جو
اُسکی شکارگاہ تھی سیراب کیا جسکا فیض آجتک جاری ہے مگر اُسکے مرنے کے بعد حکام کی غفلت سے کئی مرتبہ یہہ بند
ہوگئی اور پانی کا اجرا موقوف ہوگیا تھا پہر شاہجہان بادشاہ نے اپنی سلطنت کے وقت اُسکی اجرا پر توجہہ کی اور
نواب علیمردان خان مشہدی کو اُسکے اجرا کی کام پر مامور کیا اُسنے بڑی سعی و کوشش کے ساتھہ اسکام مین تندہی
کرکے اسکو پہر جاری کیا اور اسکے دہانہ سے اسی میل نیچے ایک اور نہر کہودکر دہلی کو لایا اُسوقت سے یہہ
مدت تک جاری رہی مگر جب فرخ سیر و محمد شاہ کے وقت جبکہ اسکی خبرگیری نہ ہوئی تو پہر اسکا اجرا بند ہوگیا اور
انگریزی عملداری تک بدستور بند رہی اگرچہ احمد شاہ درانی کے وقت مین ایک لاکہہ روپیہ صرف ہوکر اسکی صفائی
ہوئی اور تہوڑی مدت تک اسکا پانی بہی جاری ہوا مگر پہر بند ہوگئی آخر انگریزی عملداری کے وقت لارڈ ہیسٹنگ صاحب
اسکی صفائی کی طرف متوجہ ہوئے ۱۸۲۳ء مین اسکی صفائی کا کام شروع ہوکر ۱۸۲۵ء مین ختم ہوا تب سے اب
یہہ جاری ہے دہلی کی نہر اور اسکا سرا ایک ہی ہے آگے آکر چند شاخون مین منقسم ہوجاتی ہے پہلے پہل صفائی

اسکی ریر کی مقام سے بہادر گڈہ تک اکیسو اکیاون میل ہوئے دوسری شاخ جو رہتک کو جاتی ہے نتالیس میل
پھر تیسری شاخ جو داریاکو جاتی ہے تینتیس میل اور چوتھی شاخ بارہ میل ہے غرض کل طول اس نہر کا معہ اسکی شاخون
کی دو سو چالیس میل شمار مین آیا **علی مردان خان کی نہر** اسکو بادشاہی نہر اور دہلی کی نہر بھی
کہتے ہین فی الحقیقت یہہ نہر بھی فیروز شاہ کی نہر کی ایک شاخ ہے جسکو نواب علی مردان خان مشہدی شاہجہان
بادشاہ کی حکم سے موضع ریر کے پاس فیروز شاہ کی نہر کے دہانہ سے جو دریاے جمنا سے نکالا گیا ہے اسی میل
نیچے جنوب کی سمت کو ستر میل لمبی کہود کر دہلی تک لایا اپنی دہانہ سے یہہ پچپن فیٹ چوڑی ہے بلکہ مختلف مقامون
اور مختلف رستون اور پہاڑون کے پاس سے گذرتی ہوئی دہلی تک آتی ہے اور پھر شہر کے اندر سے ہوتی
ہوئی قلعہ مین جاتی ہے اور قلعہ کے چمنون اور فوارون کو کئی شاخین بنکر سیراب کرتی ہے پھر کل شاخون کی
ایک شاخ بنکر جمنا مین جا پڑتی ہے دہلی کے مفسدہ سے اول اس نہر سے شہر اور قلعہ مین بہت رونق تھی اب
وہ انتظام بالکل درہم وبرہم ہوگیا ہے شاہجہان بادشاہ کے وقت ۱۶۳۸ع مین اسکی کہودائی کا کام شروع
ہوکر ۱۶۵۰ع تک جاری رہا اور اس عرصہ مین کل کام کہودائی اور تعمیر عمارات بیرونی واندرونی شہر و
قلعہ کا باختتام پہونچا اسوقت پچیس لاکھہ روپیہ سالانہ اسکی آمدنی تھی سو اسمین سے ایک حصہ بادشاہی
خزانہ مین داخل نہین ہوتا تھا تمام وکمال اسکی صفائی اور عمارات کے صرف مین صرف ہوجاتا تھا ۱۷۵۳ع مین
جب نواب صفدر جنگ کی سرکشون کا واقعہ دہلی مین وقوع مین آیا اور سلطنت مین سخت بے انتظامیان واقع ہوئین
تو یہہ نہر بھی عدم خبرگیری کے سبب سے بند ہوگئی اور شاہان دہلی سے کوئی اسکی اجرا کی طرف متوجہ نہوا اسکے
احمد شاہ درانی کے کہ اسنے دہلی کو فتح کرکر ایک لاکھہ روپیہ اسکی صفائی کے اوپر خرچ کیا تو بھی قرار واقعی
اجرا اسکا ظہور مین نہ آیا آخر لارڈ ہسٹنگ صاحب بہادر اسکی اجرا کی طرف متوجہ ہوئے اور ۱۸۱۷ع مین اسکی
صفائی کا کام جاری فرمایا پہلے صفائی اسکی جواریور کے مقام سے شروع ہوکر اسکی اصلی راستہ سے پانی
اسکا چہادرے تک پہونچا پھر وہانسے آگے چلاکر نہر دریاے اترا مین ڈالی گئی وہان سے چلکر دریا
سو آنے مین داخل ہوئی پھر وہانسے براہ داؤدپور وکرنال ودیوانا وغیرہ دہلی مین آپہونچی اور یہہ کل کام
چار سال کے عرصہ مین انجام پاکر ۱۸۲۱ع مین باختتام پہونچا **نہر دواب** یہہ نہر بھی شاہجہان بادشاہ کے
وقت کی پرانی نہر ہے شاہجہان کے حکم سے اسکو بھی علی مردان خان جمنا کے بائین کنارے سے فیروز شاہ
کی نہر کے دہانہ کے پاس سے کہود کر لایا تھا اور کچھہ دور تک یہہ نہر اور فیروز شاہ کی نہر بالمقابل ساتھ ساتھ
چلی آتی ہین دہانہ سے ایک سو تیس میل چلکر یہہ دوابہ کے علاقہ مین پہونچ جاتی ہے اسواسطے اسکا نام نہر
دواب ہے شاہان چغتائیہ کی سلطنت کی ضعف کے وقت یہہ نہر بھی بند ہوگئی تھی مگر لارڈ ہسٹنگ صاحب بہادر کے

مین اسکی صفائی کی طرف بہی متوجہ ہوے اور پہلے کہودائی اسکی فیض آباد کے مقام سے شروع ہوئی اور سنہ ۱۸۲۳ء
تک یہہ کام جاری رہکر باختتام پہونچا اسکے پانی سے تمام دوابہ کا ملک سیراب ہوتا ہے بلکہ اب گورنمنٹ کا یہہ ارادہ
ونشا ہے کہ ایک اور نہر کرنال سے پانچ میل کے فاصلے شرقی کنارے جمنا سے کہود کر لدہیانہ کو لائی جاوے
**دریاے مسوتی** یہہ ایک چہوٹا سا دریا مددگار نہر دہلی کا ہے اول یہہ نارنول سے چند میل پرے جنوب
کے طرف سے شمال مشرق کو بہکر جہجر مین آتا ہے پہر اُسی سمت یعنی شمال مشرق کو چلتا ہوا بعد طے کرنے راستے
بیس میل کے گورگانون مین پہونچتا ہے وہان سے پہر بائیس میل دہلی کے طرف کو بہہ کر شہر دہلی سے چند میل
بسمت شمال دہلی کی نہر مین داخل ہوجاتا ہے **نالہ چتنگ** یہہ چہوٹا سا دریا یا نالہ پانی کا سرہند کے میدان مین
جاری ہے جو دریاے سرستی کے اندر سے ہوکر نکلتا ہے پہر وہان سے جنوب مغرب کی گوشہ کے سمت کو بہتا ہوا اور
بہت سے علاقون کو سیراب کرتا ہوا اسفیدن کے مغرب کیطرف پہونچکر فیروزشاہ کی نہر مین داخل ہوجاتا ہے
پہر وہ اور نہر دونو ملکر بیکانیر کی ریگستان اور بہٹنیر کے بیابانون مین پہیل کر خشک ہوجاتے ہین جو حصار سے
بفاصلہ ستیس میل کے واقع ہین کل لمباؤ اور راستہ اس دریا کا ایک سو پچاس یا ایکسو ساٹھہ میل کا شمار ہوتا ہے
**دریاے مارکنڈا** سرمور کی ریاست کے علاقہ اور ناہن پہاڑ کی نوہائیون سے یہہ دریا نکلتا ہے اور
چشمہ سے تہوڑی دور جنوب مغرب گوشہ کے طرف چلکر سرہند کے میدان مین آتا ہے پہر وہان سے بہی اُسی
سمت یعنی جنوب مغرب کو بہتا ہوا استر میل کا راستہ اپنے چشمہ سے طے کر کر دریاے سرستی مین داخل ہوجاتا ہے
اس دریا کی مشرق کو سرستی اور مغرب کو دریاے گہگر بہتے ہین مگر جب ان تینون مین طغیانی ہوتی ہے تو تینون
اپنی کنارون سے اچہل کر ایک ہوجاتے ہین اور کوسون تک مرد دریائی انکا پہیل جاتا ہے اور زمیندار انکو
انکی طغیانی سے بڑا فائدہ حاصل ہوتا ہے اور پیداوار شالی و مکی و ماش وغیرہ کی بکثرت ہوتی ہے مخرج ان تینون
دریاؤن کا ایک ہی پہاڑ ہے جو انتیس میل تک برابر پہیلا ہوا چلا گیا ہے **دریاے سرستی** ہنود کی
عقیدہ مین یہہ دریا نہایت متبرک ہے اور اُسکے پانی سے غسل کرنا بڑا ثواب ہے اور کہتے ہین کہ اصل مین
سرستی برہما جی کی لڑکی کا نام ہے جو عقل کی دیوتا کہلاتی ہے اُسنے اپنے آپ کو اس دریا کی صورت مین
ظاہر کیا ہے اور چونکہ یہہ تہانیسر کے آگے عین میدان گورنگ کے جنگل مین جاکر گم ہوجاتی ہے اصل مین پانی اسکا
جذب نہین ہوتا بلکہ زمین کے اندر گہس کر الہ آباد کے قلعہ کے نیچے جا نکلتا ہے اور وہان سے تہوڑی دور چلکر
گنگا جمنا کے شامل ہوجاتا ہے باعث اسکا یہہ ہے کہ جب یہہ سرستی پہاڑ سے اُتری تو اُسکے ہاتہہ مین کتاب یعنی
عقل کی پوتہی تہی اُسکو وہ دیکہتی ہوئی گورنگ کے میدان تک پہونچی وہان پر الکش یعنی ہوتنے اُسپر حملہ کیا اور
پہونچی اور چاہا کہ اس سے وہ کتاب چہین لین اُسوقت وہ ندی کی صورت بکمال شرم کے مارے زمین مین گہس گئی

اور زمین کے اندر ہی اندر بہتی ہوئی گنگا کے پاس آلہ آباد کے قلعہ کے نیچے جا پہونچی اور زمین سے باہر نکلکر
گنگا مین شامل ہوئی اور اصل مین یہہ دریا سرموڑ کی پہاڑ ناہن کی جنوب مشرقی گوشہ سے نکلتا ہے اور جنوب مشرق
کی سمت کو چلکر جب تیس میل کا راستہ طی کر لیتا ہے تو ایک اور پہاڑی ندی جسکا نام کہری ہے اسکے شامل
ہو جاتی ہے پہر تہوڑا سا راستہ اسی سمت کو چلکر یہہ دریا دو شاخون مین منقسم ہو جاتا ہے مشرقی شاخ کا نام
چہنگ اور مغربی کا نام سرستی ہے برسات کی موسم مین یہہ اور دریاے گہگر و مارکنڈا تینون ایک ہو جاتے ہین
صرف وہ گاؤن جو اونچے ٹیلون پر آباد ہین اسکی طغیانی سے محفوظ رہتے ہین کیونکہ پانی انکا بذریعہ مصنوعی
و قدرتی نہرون اور پست میدانون کے دور دور تک پہیل جاتا ہے دو شاخون کی تقسیم ہونے کے بعد یہہ
جنوب مغرب کے طرف کو بتیس میل چلکر تہانیسر تک آ پہونچتا ہے وہانسے پہر مغرب کے سمت کو سترہ میل چلکر
مارکنڈا اسے ملجاتا ہے پہر قریب چالیس میل کے اور چلکر دریاے گہگر سے شامل ہو جاتا ہے یہہ شمول کی حالت
اسکی اُس حالت مین ہین کہ جب اسمین پانی کثرت سے ہوا اور اگر پانی کم ہو تو تہانیسر سے آگے بڑہ کر کورنگا
کے ریگی میدانون مین پانی اسکا بالکل جذب ہو جاتا ہے سردی کی موسم مین پانی اسمین بہت ہی کم ہوتا ہے
اور دور سے اسکے پانی کی سفیدی ایک سلنے تاگے کی مانند دکہائی دیتی ہے **دریاے گہگر**
کوہ سرمور و علاقہ ناہن کے پہاڑ سے نکلکر پٹیالہ کی ریاست کے شرقی و شمالی حدود مین آتا ہے وہانسے
پہر پٹیالہ کی ریاست کے علاقہ کو سیراب کرتا ہوا اور کوہستانی اور میدانی علاقون کے درمیان حد فاصل
بناتا ہوا سرہند کے پاس آتا ہے وہانسے آگے پہر اٹہتیس میل جنوبی سمت کو ریگی میدانون تک چلکر
پانی اسکا جنگل کی ریگ جذب کر لیتی ہے آگے کو چلنے نہین دیتی مگر برسات کے موسم مین برخلاف اسکے یہہ دریا
بڑی طغیانی پر آجاتا ہے اور ایکسو چالیس میل کا راستہ جنوب مغرب کیطرف طی کر کر ہریانہ مین اور بحصر ایکسو دس میل
اُسی سمت کو چلکر بٹہیانہ کی سرزمین مین جا پہنچتا ہے پہر بیکانیر کے ملک تک حد کے پار بہدوپال کے پاس سے گذرتا ہوا
بائیس میل کا راستہ طے کرتا ہوا شہر بہنیر کے جنوب مغرب کی طرف فیروزشاہ کی نہر کے ساتہہ ملجاتا ہے پہر دونو
مشمول ایک دوسرے کے بائیس میل جنوب مغرب کو بہہ کر بہاولپور کے متصل دریاے گہارا یعنی ستلج مین
شامل ہو جاتے ہین اور اگر گہگر مین پانی کم ہو تو دہندل کے مقام سے پانی اسکا آگے نہین چلتا کچہہ زمیندار
اپنے اپنے زراعتون کی طرف لیجاتے ہین اور کچہہ ریگستان مین گم ہو جاتا ہے اسکے نچلے حصہ کے راستہ مین
تمام ملک ویرانہ و بنجر ہے وہان اسکا پانی زراعت کی کام مین صرف نہین ہوتا شاہ بابر نے اسکا نام گگر کہا تہا
جو اب گہگر مشہور ہے چوڑان اسکی اگرچہ کم ہے مگر گہران زیادہ ہے طغیانی کے وقت گہران اسکی تین گز تک
پہونچ جاتی ہے ورنہ معمولاً عمق اسکی گز یا سوا گز کے مقدار تک ہے **سابی نلا** یہہ ایک چہوٹا سا دریا کوہ جالہ

کی جنوبی گہاٹیون سے نکلکر اول شمال کی طرف بہتا ہے پہر وہان سے مختلف راستون اور سمتون کو اسی میل تک بہتا ہوا ریورا در کوٹ قاسم کے مقام تک پہونچتا ہے پہر اُس مقام سے تیس میل تک ضلع گورگانون اور جہجر تک چلتا ہوا ہنسوتی دریا کے دہنے کنارے کے طرف سے اُسمین شامل ہوجاتا ہے **پوشیدہ نرہے** کہ اگرچہ ستلج پار سے جمنا تک کے میدانی علاقہ مین بہت سی ندیان نالے نہرین قدرتی و مصنوعی جاری ہین مگر جو اُنمین بڑی بڑی نہرین ندیان تہین اُنکا ذکرا وپر تحریر ہوچکا اُنکی سوائے خانپور کی ندی پٹیالہ کا دریا تانگری اتانگری و نہر کٹورا و سوہاگ و خانواہ و پوراتی ستلج وخلاصی نالہ وغیرہ بہت ہین جنکی علیحدہ علیحدہ ذکر کرنے سے طوالت ہوتی ہے اِن کے پانی سے تمام علاقے سیراب ہوتے ہین اور آب پاشی کا روپیہ سرکار مین داخل ہوتا ہے سوائے اسکے اس میدان کے پانی کے جہیلین بہی تمامتر سیراب کرتی ہین جنمین سے چند جہیلون کا ذکر لکہا جاتا ہے **گوہانہ کی جہیل** یہہ جہیل دہلی سے پچاس میل شمال مغرب کے سمت کو قصبہ گوہانہ کے پاس ہے اور دہلی کی نہر سے ایک شاخ نکل کر جو رہتک کو جاتی ہے وہ بہی اِسکے متصل بہتی ہے برسات کے موسم مین اسکا پانی پچاس میل تک پہیل جاتا ہے بلکہ جب علیمردان خان نے اِس نہر کو بنایا اور پانی چہوڑا تو گوہانہ تک پانی برابر آکر ریت زمین مین پہیل گیا اِسقدر کہ گویا اُس ملک مین طوفان آگیا اور ایک گانون جسکا نام لعل پورہ تہا غرق ہوگیا **کوٹلہ کی جہیل** یہہ جہیل تمام ملک کے بڑی جہیلون مین شمار ہوتی ہے جو دہلی سے جنوب مغرب کے سمت کو اٹہتالیس کوس کے فاصلہ پر واقع ہے اِس جہیل سے رعایا کو بڑے فائدے حاصل ہوتے ہین اور قصبہ کوٹلہ اِسکے کنارے کے اوپر آباد ہے **نجف گڈہ کی جہیل** اِس جہیل کو دریائے ہنسوتی کی جہیل بہی کہتے ہین برسات کے موسم مین جب یہہ بہرتی ہوتی ہے تو عرض طول اسکا بہت بڑہ جاتا ہے اور دہلی سے بسمت جنوب مغرب پندرہ میل کے فاصلہ پر واقع ہے اور سرکار نے چہوٹی سی نہر اِسکے اندر سے جاری کی ہے **کیرت پور کی جہیل** ستلج پار کے علاقہ مین یہہ بہی ایک مشہور جہیل کرت پور کے پاس ہے جہیل کے چارون طرف انبون کے درخت بکثرت ہین اِس جہیل کا ہندو لوگ بڑا ادب کرتے اور متبرک سمجہتے ہین ایک مندر بہی عالیشان رنگشالہ ہنود کی یہان بنا ہوا ہے اِسمین مچہلی مرغابیان بیشمار ہین مگر ہندو اونکو شکار نہین کرتے اور نہ کسیکو شکار کرنے دیتے ہین **تہانیسر کورچہیتر کی جہیل** اِس جہیل کا مفصل ذکر ہندون کی عبادت گاہون اور شہرون کے حال مین لکہا جائیگا انشاء اللہ تعالی

## دوسری تقسیم ستلج پار کے ملک کی ضروری حالات وتعداد رقبہ و مردم شماری و تقسیم قسمت و ضلع و حدود اربعہ کے ذکر مین

یہہ ملک ستلج کے شرقی کنارے سے جمنا تک پہیلا ہے جسکے شمال کی طرف کوہ ہمالہ و شرق و جنوب کو ممالک مغربی

اور بڑے راجپوت افغان کشمیری رہتے ہین اور ہر ایک حرفہ وکسب و ہنر کا آدمی یہان دستیاب ہو سکتا ہے
**ضلع فیروزپور** ستلج پار کے ضلعون مین یہہ ضلع متعلق کمشنری و قسمت لاہور کے ہے اور چار تحصیلین ایک
تحصیل فیروزپور دوسری تحصیل زیرہ تیسری تحصیل مکتسر چوتھی تحصیل موگہ اسکے متعلق ہین حدود اسکے
بقاعدہ ہین اچھی طرح بیان نہین ہو سکتی اسکی سرزمین مین سے بہت سا حصہ فریدکوٹ کے رئیس کو دیدیا گیا ہے
اسواسطے کہ وہ سکہون کی لڑائی مین سرکار انگریزی کا خیرخواہ و وفادار رہا اس علاقہ مین جنگل و ویرانہ
و ریگستان بہت ہین بلکہ کل زمین مین سے تیسوان حصہ آباد ہوگا قدیمی کہنڈرات سے معلوم ہوتا ہے کہ کسی
زمانہ مین یہہ علاقہ بڑا آباد ہوگا سیلابہ کی زمین بہی جسکو دریا سے پانی ملتا ہے بہت ہی آب و ہوا یہانکی
انگریزون کے واسطے بہت مفید ہے مگر گرد اور غبار آندہی گرمیون مین یہان اکثر آسمان کو ڈہانکی
رہتی ہے **دہلی کے مفسدہ کے وقت** بہی یہان مفسد فوج نے بڑا فساد برپا کیا پہلے
دہلی کا حال سنکر ۱۳ مئی ۱۸۵۷ء کو ۴۵ نمبر کی اور ۵۷ نمبر کی پلٹن کا بہت سا حصہ مفسد ہوگیا چہاونی کے
مکانات انہون نے جلا دیئے اور افسرون کے ساتھہ بیوفائی سے پیش آئے شہر مین تہلکہ مچ گیا بدمعاشون
اور حرامخورون کا گرم بازار ہوا اور مفسدون نے چاہا کہ قلعہ کا میگزین لے لین یا اوڑا دین تو بریگیڈیر
صاحب نے فوج گورہ کی اپنے ہمراہ لیکر بڑی بہادری سے اونپر حملہ کیا اور اونکو شکست دیکر سرکاری میگزین
بچا لیا سات ہزار پیپے بارود کے اور بڑے بڑے ذخیرے میگزین کے مفسدون کے ہاتھہ سے بچ گئے
علی ہذا القیاس ۱۰ پلٹن و ۱۰ رسالہ سرکار رسالہ ہندوستانی بہی فیروزپور لیکن مفسد ہوکر دہلی کو روانہ ہوا اگرچہ ان مین سے
بہت سے گرفتار ہوکر پہانسی ملے مگر باقیماندہ سب کے سب دہلی کو چلدیئے انکے جانے کے بعد بہت سے شریر
بدمعاش [illegible] پلٹن اور فوج نو ملازم و جاگیردارون کی فوج سے انتظام عمل مین آیا اور اس کل ضلع کی مردم شماری
پانچ لاکہہ پینتیس ہزار چہہ سو نو آدمی ۱۸۶۸ء کی رپورٹ مجموعی مین بحکم سرکار درج ہوئے اور ۱۸۵۵ء کی
مردم شماری مین اس سے کچہہ زیادہ نکلے اس سے معلوم ہوا کہ اس ضلع مین ہر طرح کی دن بدن ترقی ہوتی
جاتی ہے **دہرم کوٹ** یہہ ایک چہوٹا سا قصبہ فیروزپور کے ضلع مین ستلج کے بائین کنارے
سے سات میل کے فاصلہ پر اور لدہیانہ سے اونتالیس میل مغرب کی سمت کو آباد ہے اور یہان ایک قلعہ
بنا ہوا ہے جسکے چارونطرف دیوار ہے فاصلہ اسکا شمال و مغرب کلکتہ سے ایکہزار ایکسو چالیس میل کا ہے
**فریدکوٹ** فیروزپور کے ضلع مین یہہ قصبہ راجہ وزیر سنگہ رئیس کا آباد ہے عمارت اسکی خوشنما اور بازار
کشادہ و بارونق ہے تجارت یہان بکثرت ہوتی ہے راجہ کے رہنے کی حویلیان عالیشان و پختہ بنی ہوئی
ہین **اندر گڈہ** ستلج پار کے علاقہ مین یہہ قصبہ اوس سڑک پر جو فیروزپور سے لدہیانہ کو جاتی ہے لب

سے تینتیس میل مغرب کی سمت کو آباد ہے یہان چھوٹا سا بازار اور چند دوکانین ہین اور قصبہ مین بارہ کوئین ہین جو
چوبیس بیس فیٹ تک گہرے ہین ملک متعلقہ اسکا بھی سیراب آباد و زرخیز ہے ریگستان یہان بہت کم ہے **[illegible]**
ضلع فیروزپور مین یہہ گانو اوس سڑک پر جو فیروزپور سے لودہیانہ کو جاتی ہے لودہیانہ سے بفاصلہ چھبیس میل
کے آباد ہے آبادی اسکی ستلج کے بائین کنارے ہموار و زراعت شدہ زمین کے اندر واقع ہے فاصلہ
اسکا کلکتہ سے بسمت شمال و مغرب یکہزار اکیسو چوبیس میل کا شمار ہوتا ہے **مدکی** یہہ قصبہ ستلج کے پار کے علاقہ
مین دریا سے بفاصلہ چھبیس میل کے آباد ہے بمقام ہذا ۱۸ دسمبر ۱۸۴۵ء کو فوج سکہی اور انگریزی مین سخت
لڑائی ہوئی اگرچہ اس لڑائی مین سکہہ جان توڑ توڑ کر لڑے مگر آخرکار اونکو شکست ہوئی اور وہ اتوپین اپنے
مع کل سامان کے چہوڑ کر بہاگ گئے انگریزون کا نقصان بہی اسمین بہت ہوا اسیاس افسرون تک مارے گئے
اور بہت زخمی ہوئے **قصبہ ممدوٹ** یہہ قصبہ ضلع فیروزپور سے بفاصلہ نو کوس جانب گوشہ غرب
وجنوب دریاے ستلج کے بائین کنارے پر آباد ہے اور ایک نالہ دریاے ستلج کا قلعہ کی دیوار کے نیچے بہتا ہے
زمانہ گذشتہ مین بہی یہہ جگہہ آبادی تہی مگر کسی سبب ویران ہوچکی تہی قلعہ بہی یہان عالیشان بنا ہوا تہا وہ بہی
نہین معلوم کہ کب گرا یا گیا نشان اور بنیادین اوسکی بدستور موجود تہین موجودہ حال کی آبادی سے اول
بہی یہہ جگہہ قلعہ ممدوٹ مشہور تہا یہہ بات معلوم نہین ہوئی کہ ممدوٹ اسکا کسواسطے نام ہے سمت ۱۸۰۰ بکرمی
مین جب نواب قطب الدینخان افغان حاکم قصبہ قصور نے حکومت خودمختاری حاصل کی تو اوسنے اپنے
ریاست کے حدود بڑہانے کی نظرسے دریاے ستلج سے عبور کرکے یہہ پرگنہ اپنے تصرف مین کرلیا اور جگہہ
پرانے قلعہ کے نشان اور بنیاد پر نیا قلعہ بنوایا اور اسمین اپنی فوج اور تہانہ قایم کیا اوس روز سے
اس قصبہ کی آبادی کی گویا دوبارہ بنا شروع ہوئی سمت ۱۸۶۱ بکرمی مین جب نواب کو بعد جنگ و جدل مہاراجہ
رنجیت سنگہ نے پنجاب سے بیدخل کردیا تو نواب بمقام ہذا آکر سکونت پذیر ہوا جسکا مجمل ذکر ریاستون کے حصہ مین
تحریر ہوچکا ہے جب نواب نے خود اس گانو کو مسکن بنالیا تو آبادی اسکی ترقی مین آئی چنانچہ اوسوقت
سے اب تک برابر آباد ہے مردم شماری اس قصبہ کی دوہزار پانسو دس اور خانہ شماری چہہ سو سولہ ہے
بیوپار ہر ایک قسم کا ہوتا ہے شہر کی شکل مربع ہے اور چارون کونون پر چار برج ہین اور شرقی و غربی دو
دروازے ہین عمارت عموماً پختہ اور تہوڑی خام ملی ہوئی ہے دیوار فصیل بہی موجود ہے قلعہ موجودہ اگرچہ
پہلے اچہا بنا ہوا گیا تہا مگر اب خستہ ہو رہا ہے شمالی دیوار تمام و کمال بسبب طغیانی نالہ دریاے ستلج کے مسمار
ہوگئی ہے اور باقی تینون دیوارین مرمت طلب ہین قلعہ کے اندر کے مکانات بہی شکستہ و خستہ ہو رہے ہین
سواے ایک کوٹہی کے جسمین مسٹر بہاکا سکونت پذیر ہے وہ البتہ لایق رہنے سہنے کے ہے فاصلہ اسکا کلکتہ

سے شمال مغرب کی طرف ایکہزار ایکسو اسی میل کا ہے **موضع کرڑھی** یہہ ایک موضع متعلق ریاست ممدوٹ
کے ضلع فیروزپور سے جنوب کی طرف بفاصلہ آٹھہ کوس کے آباد ہے یہہ پرانی آبادی ہے اسکی اُجڑ چکی تہی ایکسو اٹھارہ برس
کے عرصہ سے میان فرید ورتیام زمینداران قوم ڈوگر نے اسکو پھر آباد کیا چونکہ اونکا خاندان ڈوگران میں
مشہور تھا گانوکا نام بہی کرڑھی رکہا گیا زمینداران قوم ارائین بہی اسمین بستے ہین سکنائے دیہہ سب سوداگر
ہین عمارت تمام موضع کی خام ہے سواے ایک پرانی مسجد زمانہ سلف کے کہ وہ پختہ بنی ہوئی ہے ایکہزار ایکسو تیرہ
اسکی مردم شماری ہے اور دوسو اٹھارہ گہر ہین **موضع پنجہ** ریاست ممدوٹ کے متعلق یہہ ایک قصبہ
شہر فیروزپور سے بفاصلہ تین کوس کے آباد ہے عرصہ ڈیڑہ سو برس کا ہوا ہے کہ اس گانوکو پرانے کسی
زمانے کی آبادی کے نشان پر مسمی پنجہ قوم ڈوگر نے آباد کیا رئیس ممدوٹ نے یہہ جگہہ ایک قلعہ بہی بنایا اور
رونق بڑہانے کی خاطر سے باغ لگوایا سات سو اٹہاسی اس گانوکی مردم شماری ہے اور ایکسو تیرہ مکان
ہین **موضع جہنی والہ** یہہ گانو متعلق ریاست ممدوٹ کے فیروزپور مقام ضلع سے بفاصلہ تین کوس
کے گوشہ جنوب و مغرب کی طرف آباد ہے پہلے یہان ایک چشمہ یعنی چہوٹی سی جہیل ہوتی تہی اور وہ چشمہ کسی جہنی
عورت کا کہدوایا ہوا تہا اسواسطے جہنی والا چشمہ کہلاتا تہا عرصہ ایکسو برس کا گذرتا ہے کہ مسمی ہیر دکہنا
قوم راجپوت بہٹی و میان شاہ دین و شاہ صدرالدین قوم سید ساکنان حجرہ شاہ مقیم نے لگکر اوس چشمہ کے پار
یہہ گانو آباد کیا اور روڑ گنج نام رکہا مگر وہ نام قایم نہ رہا اور اوسی چشمہ کے نام سے یہہ موضع جہنی والہ مشہور ہوا
جب پنجاب مین قحط پڑ گیا تو مالکان دیہہ بہاگنے اور تہکر جہجہ وکہ چلے گئے اور چند سال گانو ویران پڑا رہا پہر
نواب قطب الدین خان قصوریہ نے اس گانوکو آباد کرایا اور زمینداران نواح کو یہان سکونت کرنے کی اجازت
دی اب بہی نواب ممدوح کی اولاد پانچ روپیہ فیصدی حق تعلقداری اس گانو سے وصول کرتے ہین برتن
مٹی کے اس گانو مین اچہے بنتے ہین اور رندہ بہی اچہا بنایا جاتا ہے عمارت اس گانو کی خام ہے مگر پہلے نواب
کا بنوایا ہوا ایک پختہ قلعہ یہان موجود تہا وہ اب مسمار ہوچکا ہے چہ سو پینسٹہ اس گانو کی مردم شماری ہے
اور ایکسو ستر گہر ہین **موضع کہوبا** یہہ گانو شہر فیروزپور کے جنوب کی طرف بفاصلہ تین کوس کے
آباد ہے عرصہ ایکسو برس کا گذرا ہوگا کہ مسمیان کندر و بہدر وغیرہ راجپوتان نے پہلے آبادی ویران شدہ کے
نشان پر یہہ گانو آباد کیا تہا سمت [illegible] میں اس گانو کے مالکون کی موضع کہوبا کے مالکون کے ساتہہ لڑائی
ہوئی چند آدمی مارے گئے اس گانو کے [illegible] واسطے آخر یہان سے بہاولپور کے علاقہ مین چلے گئے اور اس گانو
مین مسمی ستہا قوم شیخ نے باجازت [illegible] الدینخان کے سکونت کی اور بعد آٹھہ سال [illegible] اسکو بہی مر
اسبات کے کہ وہ بزہی کرتا تہا یہان سے [illegible] دیا اور پہر بہدر وغیرہ مالکان سابق کو [illegible] کرکے یہین آباد کیا اور

روپیہ نذرانہ لیا کر اب تک اونہین کی اولاد قابض ہے سات سو ستانوین اسمین آدمی رہتے ہین اور ایکسو نوے
خانہ شماری ہے زمیندار یہان کے نالدار مشہور ہین **موضع بگی کی** مقام فیروز پور سے سمت جنوب بفاصلہ
تین کوس کے یہہ گانو آباد ہے دریا ستلج اس آبادی کے نزدیک بہتا ہے دو سو پندرہ سال کا عرصہ
ہوا ہے کہ مسمی لگا قوم ڈوگر نے موضع ماگیان دوگران علاقہ پاک پتن سے آکر یہہ گانو پہلے آبادی ویران
شدہ کے نشان پر آباد کیا اور نام اسکا اپنے نام پر بگی کے رکہا سمت ۱۹۳۹ بکرمی تک برابر آباد رہا پہر بسبب
قحط سالی کے ویران ہو گیا بعد ازان جب مقام پر سادات حجرہ کی حکومت ہوئی تو انکی اجازت سے
دوبارہ اس گانو کو مسمیان منصور و گولو و مالی و نگہا و قطبا ڈوگران نے آباد کیا مگر وہ آبادی چہہ سات
برس کے بعد دریا برد ہو گئی سمت ۱۹۰۰ میں پہر اونہین مالکون نے موجودہ حال آبادی کری تین سو پچہتر
آدمی یہان رہتے ہین اور اٹہاسی خانہ شماری ہے **موضع امیر** جنوب کی سمت شہر فیروز پور کے بفاصلہ
پچیس کوس کے یہہ گانو آباد ہے امیر نام بودلہ نے پہلے پہل آباد کیا اور اپنے نام پر اسکا نام بہی امیر رکہا
چند سال بعد وہ یہان سے چلا گیا پہر سمت ۱۹۰۹ بکرمی مین جمشیر و جیو ارائیون نے اسمین سکونت اختیار کی اب تک
اونہین کے اولاد قابض و متصرف چلی آتی ہے عمارت اسکی خام ہے اور ایک قلعہ خام نواب جلال الدین خان
قصوریہ نے یہان بنوایا اور باغ لگوایا تہا وہ اب مسمار ہو چکا ہے پانسو اڑتالیس اسکی مردم شماری اور
چورانوین خانہ شماری ہے **موضع خیریکی** یہہ گانو مقام فیروز پور سے بفاصلہ پچیس کوس کے بجانب
غرب جنوب آباد ہے جو ٹہرو وغیرہ زمینداران قوم ڈوگر نے بعرصہ نوے برس کے آباد کیا چونکہ اونکے
بزرگ کا نام خیرا تہا اوسکے نام پر اسکا نام بہی خیریکی رکہا پہر بعرصہ پچیس برس کے زمینداران اس گانو کے
بسبب ظلم و تعدی نواب جلال الدین خان کے یہان سے اوٹہکر موضع وٹوان والہ مین جا رہے اونکے
جانے کے بعد نواب نے مسمی امیر چند کہتری کو ملکیت اس گانو کی بخشدی چند سال وہ قابض رہا اور چہہ سات
برس کے بعد نواب نے پہر اصلی مالکان کو بلاکر دوبارہ اسمین آباد کیا جو اب تک قابض ہین تین سو چہتر
اسکی مردم شماری اور چہتر تعداد مکانات کی ہے **موضع لکہو کے براہم** یہہ گانو فیروز پور سے
بطرف جنوب بفاصلہ آٹہ کوس کے آباد ہے عرصہ ایکسو برس کا ہوا ہوگا کہ مسمیان صالح و سلیم و حسین
قوم جگرانی نے موضع الفو سے اٹہکر یہہ گانو آباد کیا اور آبادی اسکی پہلے اجڑی ہوئی آبادی کے مقام پر
قایم کی اور نام اوسکا اپنے بزرگ ابراہیم کے نام پر لکہو کی ابراہیم رکہا مولوی بارک اللہ جو وہابی
مذہب کا مولوی صاحب فضل و علم ہے اس گانو مین رہتا ہے [illegible] اس گانو کی اچہی ہے اسکا بیٹا
حافظ محمد اپنے باپ کا جانشین ہے [illegible] پنجابی زبان مین بہت سی کتابین تفسیر وغیرہ تصنیف کین [illegible]

صرف دو تین مکان پختہ ہین پولیس کی بہی ایک چوکی ہے **موضع گوروہر سہائی** یہہ گانو
قصبہ مکتسر سے گوشہ شمال مغرب کی طرف چہبیس کروہ اور خاص فیروزپور سے گوشہ جنوب مغرب مین چھبیس
کوس پر آباد ہے احمد شاہ بادشاہ دہلی کے وقت گورو جیون مل نے محمدی پور علاقہ جونیان سے آکر اس
گانو کو آباد کیا اور اپنے بیٹے ہر سہائی کے نام اسکا نام رکہا آبادی کی اجازت عیسی خان تحصیلدار کی
معرفت بادشاہ سے حاصل کی آبادی اسکی تمام خام اور گنبد پختہ عمارت جیتی لال شہباز کا مزار جو اس
گانو مین واقع ہے بہت مشہور ہے یہہ مزار آبادی سے اول کا پختہ بنا ہوا ہے ہندو مسلمان ہر ایک قوم
کے لوگ اسمین رہتے ہین چار سو پچانوین گھر اور دو ہزار پانسو چودہ مردم شماری ہے چند ساہوکار دولتمند
بہی یہان سکونت رکہتے ہین پارچات یہان کے بنے ہوے کہیس مشہور ہین جو سرخ و سفید سوت سے بنے جاتے
ہین ریشم کے تہبند کہیس بنے جاتے ہین جو قیمتی ہوتے ہین مالک اس گانو کا بالفعل فتح سنگہ نام ہے جو
تین ہزار سات روپیہ کا مالگذار ہے **موضع جہنبہ** یہہ گانو شہر فیروزپور سے گوشہ مشرق و دکہن مین
چوالیس کوس کے فاصلہ پر آباد ہے زمانہ گذشتہ مین رقبہ اس گانو کا ماتحت حکومت راجہ جودہ سنگہ بہنبہ کے
تہا سمت ۱۸۹۵ بکرمی مین بہائی بہومیان سنگہ زمیندار جد فتح سنگہ والد نے ملکیت اسکی راجہ سے حاصل کی اور
مکانات خس پوش بنوائے اور آبادی کی بنا ڈالی چونکہ اس علاقہ کی بولی مین جہنبہ خس پوش مکان کو کہتے ہین
اس گانو کا نام بہی جہنبہ مقرر ہوگیا بانی کی اولاد سے اب بہی زور جنگ سنگہ نام اس ملکیت کا قابض ہے
یہہ گانو اوسکے جاگیر مین ہے اور چار سو چوراسی گہماو زمین مین اسکا زمینداری حق بہی ہے باقی زمینداری
اقوام جاٹ کی ہے عمارت گانو کی خام ہے اکیاون گہر اور آٹہہ سو چوراسی مردم شماری ہے چند ساہوکار
تاجر بہی اسمین قیام پذیر ہین جو دور دور سے ہر طرح کا غلہ منگوا کر خاص فیروزپور وغیرہ علاقون مین فروخت
کرتے ہین ساٹہہ ہزار روپیہ سالانہ تک اسکی تجارت ہے **موضع ددوہ** یہہ گانو قصبہ مکتسر سے
شرق کی طرف بفاصلہ سات کوس کچی آباد ہے زمانہ سلف مین یہہ مقام زیر حکومت سردار بہتیک سنگہ حاکم کوٹ کپورہ
کے تہا سمت ۱۸۱ بکرمی مین مسمیان امیر و ساہو و جیون ولد لنگا نے بامداد و حمایت بہائی بوڈہا سنگہ جاگیردار
کے یہہ گانو آباد کیا اور اپنے مورث اعلی مسمی ددوہ کے نام پر اسکا نام رکہا رفتہ رفتہ آبادی اسکی ترقی پاگئی
عمارت اسکی خام ہے ایکہزار چہ سو چودہ مردم شماری اور تین سو اٹہاون گہر ہین قوم جاٹ سندہو بہڑ
کی یہان زمیندار ہے **موضع کانونی** یہہ گانو مقام فیروزپور سے بطرف جنوب بفاصلہ تیس کوس کے
آباد ہے ایکسو برس سے اول یہہ سرزمین سردار جودہ سنگہ مالک کوٹ کپورہ کے قبضہ مین تہی سمت [illegible] مین
مسمیان بہاگا و امر سنگہ وغیرہ نے مالک کے حکم سے یہہ گانو آباد کیا چونکہ اوسوقت اس آبادی کے متصل ایک

تالاب المشہور کانونی والہ موجود تھا اسواسطے اسگانوکا نام بھی کانونی مشہور ہوگیا دوسو چھبیس اس گانو کے گھر اور ایکہزار تین سو گیارہ مردم شماری ہے **موضع ملکن** یہہ گانو قصبہ مکتسر سے بفاصلہ بارہ کوس جانب شرق آباد ہے بانی اسکے سمیان ملکن وناپا وبہوسیا جاٹ تھے اور ملکن جو سب سے بڑا تھا اسکے نام پر گانو کا نام رکھا گیا زمینداری اب بھی اس گانو مین بانیان کی اولاد کی ہے اور گانو سمیان بھول سنگھ وتلوک سنگھ سوڈھیان کی جاگیر مین تاحین حیات ہے تین سو چھیاسٹھ اسکے گھر اور ایکہزار پانسو اٹھائیس مردم شماری ہے اور عمارت گانو کی تمام صرف چار مکان پختہ ہین **مکھی یا مکھی** ستلج کے پار کے علاقہ مین یہہ قصبہ ستلج کے بائین کنارے سے بفاصلہ سات میل اوس سڑک پر جو فیروزپور سے مدوکٹ کو جاتی ہے پانچ میل فیروزپور سے جنوب مغرب کو آباد ہے پہلے یہہ قصبہ مہاراجہ رنجیت سنگھ کے قبضہ مین تھا اب انگریزی سلطنت کے شامل ہے فاصلہ اسکا شمال مغرب کی سمت کو کلکتہ سے براہ دہلی و فریدکوٹ ایکہزار ایکسو گیارہ میل کا ہے فقط **شیر خان والہ** ستلج پار کے ملک مین یہہ قصبہ اوس سڑک پر جو لودھیانہ سے فیروزپور کو جاتی ہے نو میل شرق کی طرف فیروزپور کے واقع ہے اسمین چھوٹا سا بازار اور چند دکانین ہین اور غلہ کی افراط ہے زراعتون کو پکے کنوون سے جو تیس فٹ تک گہرے ہین پانی دیا جاتا ہے گرد کا ملک جہاڑی جنگل سے بھرا ہے

## پانچوین تقسیم ستلج پار سے جمنا تک کی کوہستانی ملک اور وہانکے شہرون وقصبون وریاستون وقلعون وگھاٹیون ودرون و دریاؤن وجھیلون وگانون کے ذکر مین۔

کوہ ہمالہ ایک مجموعہ پہاڑون کا بقاعدہ مشرق سے غرب کے طریق پر کوہ ہندوکش سے جہان دریاے سندھ بہتا ہے شروع ہوتا ہے اور تمام ہند کے شمالی سمت کو پھیلتا ہوا دریاے برہم پتر تک چلا جاتا ہے اسمین بڑے بڑے دریا وقلعہ ودکانین وریاستین وشہر وقصبے وگھاٹیان واقع ہین اور چھوٹے ندیون ونالون اور چشمون وجھیلون کا کچھ شمار نہین ہے پہلا بڑا دریا شرقی حصہ ہند مین برہم پتر اس پہاڑ سے نکلکر بہتا ہوا بنگالہ دریا اسکے مددگار ہین دوسرا دریا گنگا ہے اسکی مددگار دریاے جمنا وگہاگرہ وگنڈک وکوسی وتیستا پانچ دریا ہین تیسرا دریا سندھ ہندوستان کے غربی سرحد مین جاری ہین اسمین دریاے جہلم چناب راوی بیاس ستلج جو بنی شیر چند دریا پہاڑ سے نکلکر شامل ہوتے ہین بلندی اس پہاڑ کی قطارون کی کم سے کم اٹھارہ ہزار فیٹ یا بیس ہزار ہے مگر یہہ بلندیان درجہ بدرجہ اس پہاڑ کی انجام کی طرف کم ہوتی جاتی ہین اور دنیا کے تمام پہاڑون سے اسکی بلندیان زیادہ تر بلند ہین اور ناہموار ہی اسمین بہت سے پہاڑ

اندر سے جسقدر راستے وسڑکین نکلتی ہین اونکو درہ بولتے ہین اور یہہ درہ سوا ے تہوڑے سے درون
کے سترہ یا اٹہارہ ہزار فیٹ کی بلندی رکہتے ہین اگر مفصل حال ہر ایک قسم کا لکہا جاے تو طوالت ہوتی ہے
اسواسطے مختصر حال اوس حصہ کا جو دریاے ستلج کے بائین کنارے سے جمنا کے دہنے کنارے تک
واقع ہے اس تقسیم مین درج ہوتا ہے اور ستلج کے دہنے کنارے سے لداخ وتبت وکشمیر دکوہ کابل وکوہ
سلیمان تک علیحدہ حال دوسرے حصہ مین اس کتاب کے تحریر ہوگا انشا اللہ تعالی یہہ ملک پہلے راجپوت راجون
بااختیار کی قبضہ مین تہا کسیکی یہہ زیر حکم ومطیع نہ تہے عمل دخل سرکار انگریزی کا اس علاقہ مین اسطرحپر ہوا
کہ جس زمانہ مین راجہ نیپال نے فوج اپنے کی گورکہہ پلٹنین بسپہ سالاری امر سنگہ تہاپہ پہاڑی ملک کی فتح کیواسطے
مامور کیکے تمام پہاڑی علاقہ پر قبضہ کرتے ہوے کانگڑہ تک جا پہونچا اور راجہ سنسار چند مدت تک کانگڑہ
کے قلعہ مین محصور رہکر بجان تنگ آیا تو اوسنے مہاراجہ رنجیت سنگہ کو لاہور سے اپنی مدد کے واسطے
بلایا جب وہ آیا تو اوسنے کل گورکہہ فوج کو ستلج پار اوتار دیا اوسوقت ستلج پار کے بعض راجون نے
جو گورکہیون کے ہاتہہ سے بجان تنگ اور اپنی اپنی ریاست سے بیدخل ہو چکے تہے صاحبان انگریز کی
خدمت مین مستدعی امداد کے ہوئے تو سرکار کمپنی کے حکم سے جنرل اوکٹرلونی صاحب معہ فوج دریا موج
اس ملک مین آے اور ۱۸۱۴ء مین اوقت شروع ہونے ہنگامہ کے ایک اشتہار کل راجون اور رئیسون کے
نام بدین مضمون جاری فرمایا کہ تم سب راجون رئیسون مین سے جو شخص ہماری مدد کو آوے اور اطاعت
اوٹہاویگا وہ بعد فتح بدستور اپنی ریاست پر قبضہ پاویگا اور آیندہ ہمیشہ کے واسطے سرکار انگریزی
بوقت حملہ کسی دشمن کے اوسکی معین ومددگار رہیگی پس کل رئیسون مین سے بعض تو فی الفور بلا تامل
حاضر ہوگئے اور بعض گورکہیون کے خوف کے مارے غیر حاضر رہے اور بعض اسبات مین متامل ومتوقف
رہے اور چاہا کہ کسیطرح فریقین سے بچے رہے اور بعض نے سرکار کی قول پر اعتماد نکیا اور ڈرے کہ شاید
کہ ایک ظالم کے ہاتہہ سے چہوٹ کر دوسرے زبردست کے پنجہ مین گرفتار آئین آخر جب انگریزون کا
لشکر گورکہیون پر فتحیاب ہوا تو سب کے دل کے وہم اور وسواس دور ہوئے اور کل رئیسون نے بالاتفاق
اطاعت منظور کی اور امان پائی اوسوقت ایک حصہ گڈوال کی ریاست کا اوسجگہہ کے راجہ کو چہوڑ دیا
گیا ہوا تہا دیگر باقی علاقہ اوسکا مشرقی ضلع کے ساتہہ شامل ہوا اور یہہ ملک دریاے منڈاکنی والکہ نندا
کے سنگم کے مقام سے معہ ڈیرہ دون کے پرگنہ رائی گڈہ وسباٹہو وسیوا و پرگنہ سندوکہہ جہان انگریزی
فوج کی چہاونی قرار پائی تہی انگریزون نے اپنے پاس رکہہ لی دریاست ہندلی کا کل علاقہ بعوض پرگنہ
مالیون کی انگریزون نے راجہ نالہ گڈہ یا ہنڈور کو دیدیا ریاست بگہاٹ کا علاقہ ٹکڑے ٹکڑے ہوگیا تہا صرف

کچھہ حصہ ملک کا تو بطور نذرانہ پٹیالہ کے راجہ کو ملا اور باقی کا ملک اوس ریاست کا انگریزون نے اپنی بابت رکہا کیونکہ حقیقی وارث اوسکا کوئی نہین رہا تہا اور جو ایک شخص منجملہ رشتہ داران راجہ بگہاٹ کے دعویدار ریاست کا ہوا تو اوسکو سنہ ۱۸۴۹ء مین یہہ حکم ملا کہ اسمین تمہارا کچھہ حق نہین ہے اور آیندہ جسکو سرکار کچھہ علاقہ دیویگی تو نئے سند کے ذریعہ سے دیگی بلکہ کل رئیسون کے واسطے یہہ عام حکم ہوگیا کہ آیندہ سوائے وارثان حقیقی کے کسی رشتہ دار کے حق پر کچھہ لحاظ نہوگا اور جو رئیس لاولد مرجائیگا ریاست اوسکی سرکار ضبط ہوگی اور کیونتہل کی ریاست مین سے بہی کچھہ ملک راجہ پٹیالہ کو نذرانہ لیکر دیا گیا اور باقی معاف و واگذار ہوا اور رائین گڈہ کا علاقہ کیونتہل کے راجہ کو دیکر کوہ شملہ کا علاقہ اوس سے لے لیا گیا اور ریاست کوٹہکائی مدت کے بعد بسبب موجود ہونے کسی دعویدار کے شامل سلطنت انگریزی کے ہوئی اور ریاست اوتراک کی جسکو ٹراک بہی کہتے ہین دس برس تک واگذار رہی بعد ازان جب رئیس وہانکا لاولد مرگیا تو بسبب عدم موجودگی کسی وارث حقیقی کے سرکار مین ضبط ہوئی اور بعد ضبطی جبل کی ریاست کے شامل کر دی گئی اب اسوقت جو جو ریاستین موجود مین اونکے نام یہہ ہین ریاست بہاگل بیجا بہجی ملسرا بسہر بائو بہر دہامی دہور کاٹی گڈہ وال منڈہور بانا گڈہ جبل کیونتہل کماربین کنی ہارکوٹہار کہلور یا بلاسپور سنی مزرعہ منگل مہلوگ سرمور ناہن کل سطح ان ریاستون کا دس ہزار چون میل مربع اور کل آبادی پانچ لاکہ اکتیس ہزار بیس آدمی کی ہے **شملہ** یہہ ایک انگریزی آرامگاہ کوہ ہمالیہ کے نچلے یا جنوبی حصہ مین ستلج اور دریائے گری کے درمیان لاہور سے ڈیڑہ سو میل جنوب مشرق کے سمت کو اوس سڑک پر جو سباٹو سے کوٹ گڈہ کو جاتی ہے سباٹو سے شمال مشرق کو بارہ میل واقع ہے یہہ آبادی انبالہ کی کمشنری سے متعلق ہے اور انبالہ سے پینتالیس میل کے فاصلہ پر پہاڑ کی چڑہائی شروع ہوتی ہے اور کالکا سے شملہ تک برابر سڑک بنی ہوئی ہے بارکین و مکانات جو صاحبان انگریز نے یہان اپنے آرام کے واسطے بنوائی ہوئی ہین وہ ایک پہاڑ کے تنگ قطار کے اندر واقع ہین اور بقاعدہ ہوا سے ہین کہ جس مقام پر کسیکو کچھہ ہموار زمین مل گئی وہان ہی اوسنے بارگ بنوالی ہین سوائے اونکی چند مکانات شملہ کے پہاڑ کے شمال کیطرف پہاڑ کی بنیاد مین بہی آباد ہین اس پہاڑ کے مشرقی انجام کو کوہ شملہ بولتے ہین مغرب کیطرف اوسکے بازار چہاونی کا آباد ہے اس پہاڑ کا جو حصہ جنکو کے پہاڑ کی سمت کو ہے وہ جنگل سے بہرا ہوا ہے وہان لکڑی بہت تہی مگر اس چہاونی کے مکانات کے بننے مین بہت خرچ ہو چکی ہے اس پہاڑ کے مغرب کیطرف کے انجام کی طرف ایک اور پہاڑ ہے جو جنکو کے پہاڑ سے بیست برخلاف کوہ شملہ کے گرد و چار سو فیٹ اوس سے اونچا ہے کوہ شملہ کے جنوب کے سمت کو سیاہ و ڈہلوین و گہری گہاٹی ہے جنکی

کہتے ہین کہ یہہ متصل کا پہاڑ ہے وہ چیڑ کے درختون سے بہرا ہوا ہے اوسکے پرے جنوب مغرب کی طرف کو
سباتو کے پہاڑ نظر آتے ہین اور زیادہ تر آگے بڑہین تو ہندوستان کے میدان دکہائے دیتے ہین جنکے درمیان
دریاے ستلج لہراتا اور چکر کہاتا ہوا معلوم ہوتا ہے شمال کی طرف شملہ کی پے در پے قطارین پہاڑون کی
ایک دوسرے کے اوپر برفون سے ڈہکی ہوئی نظر آتی ہین صاف موسم مین یہہ چوٹیان پہاڑون کی
جو اصل مین انمین یہہ ساٹہہ ساٹہہ ستر ستر کوس کے فاصلہ پر ہین ایسی معلوم ہوتی ہین کہ گویا یہہ آٹہہ آٹہہ
میل کے فاصلہ پر ہین اور برف کے سبب سے تمام میدان اونکے سفید و شفاف چمکتے ہوئے دکہائی دیتے ہین
جب شملہ کے پہاڑ کی اخیر بلندی پر پہونچین تو آب و ہوا وہان کی سخت و ناگوار معلوم ہوتی ہے اور برفانی
پہاڑ بہت بلند جو نیلی آسمان مین دہوپ کے سبب سے چمکتی ہین اور کالے کالے بعض پہاڑ اور انمین ندیان
بہتی ہوئی عجب سیر دکہاتے ہین اون پہاڑون مین سے بعض تو خشک اور بعض سرسبز ہین اور سرسبز
پہاڑ مین درخت سرو و زیتون و چیڑ وغیرہ کثرت سے ہین آلو و مٹر وغیرہ ترکاریان بہی بہت ہوتی ہین
اور طرح طرح کی رنگا رنگ قدرتی پہول عجب بہار دکہاتے ہین ہرن مشکی اور عام ہرن سینکڑون قسم کے جنگلی
بکریان اور اوڑنے والے گلہریان بندر و لنگور شیر چیتے ریچہ چرغ لومڑ وغیرہ جانور وہان عجائبات بیشمار
ہین اگرچہ میوے بہی وہان طرح طرح کے پیدا ہوتے ہین مگر آلو وہان کثرت سے پیدا ہوتا ہے آب و ہوا اس
پہاڑ کی اگرچہ تند ہے مگر طبیعتون کے برخلاف نہین ہے سردی کا موسم یہان سخت ہوتا ہے برف بہی گرتی ہے
دولتمند لوگون نے یہان کوٹہیان بیشمار بنائی ہوئی ہین جو کرایہ پر دیتے ہین اسکے بازار مین ہر ایک طرح کی
چیز میسر ہو سکتی ہے آبادی یہان کی ہموار سطح نہین ہے نیچے اوپر مکانات بنے ہین جس سال کہ نواب گورنر جنرل
بہادر کشور ہند و کمانڈر انچیف صاحب سپہ سالار یہان آجاتے ہین تو بڑی رونق ہوجاتی ہے اور سوداگرون
کو بہی نفع ملتا ہے - پہلے پہل ۱۸۱۹ع مین لفٹنٹ روس صاحب انگریز نے گرمی مین یہان رہنا اختیار کیا اور
ایک کوٹہی خام عمارت کی چہپر چہپرڈالا گیا تہا بنوائی پہر ۱۸۲۲ع مین یہان پختہ عمارت کی کوٹہی کپتان کینیڈی صاحب
نے تعمیر کی اوس روز سے برابر آبادی ہوتی چلی جاتی ہے اور ہر سال آبادی مین ترقی ہے ۱۸۴۴ع
صاحبان انگریز نے آپس مین چندہ کرکے سولہ ہزار روپیہ جمع کیا اور پانچہزار روپیہ سرکار سے لیکر یہان
ایک عالیشان گرجا بنایا ضلع شملہ مین کچہہ تو ملک مہاراجہ پٹیالہ والا اور کچہہ کیونتہل کے راجہ سے لیکر بنایا
گیا ہے اور ان علاقون کے عوض مین اونکو اور علاقجات سرکار سے عطا ہوئی کل آبادی اس ضلع
کی چہتیس ۳۶ ہزار آٹہہ سو چہیانوے ہے اور بلندی اسکے مقامات کی مختلف ہے مگر خاص کوہ شملہ سات ہزار
آٹہہ سو چہیاسٹہہ فیٹ سمندر کی سطح سے اونچا ہے اور فاصلہ اسکا کلکتہ سے شمال مغرب کی سمت کو ایکہزار

ستانوین میل کا راہ کرنال وسپاٹو کے شمار مین آتا ہے اس ضلع مین شملہ وسپاٹو ڈگسائی کسولی جتا سر بڑے
مقام ہین کوہسپاٹو وکسولی اور ڈگسائی مین گورہ فوج رہتی ہے کہ آب وہوا وہانکی اونکو آرام وتندرستی
بخشتی ہے خاص کچہری صاحب ضلع کی شملہ مین ہوتی ہے اور چار تحصیلدار بمقام کوٹ کہائی وشملہ وبہروکی
وبگہاٹ علیحدہ علیحدہ پرگنون مین تحصیل کا کام کرتے ہین مفسدہ دہلی سے ۱۸۵۷ع کے اوقت شملہ مین جناب
کمانڈر انچیف صاحب بہادر تشریف رکہتے تہے اور پہلی اور دوسری پلٹن فیوزلیر صاحب اور گورکہیہ پلٹن
جسکو نصیری پلٹن کہتے تہے بمقام جتوگ رہتی تہی اور ایک گارد گورکہیہ پلٹن کا کسولی مین مامور تہا دہلی
کے مفسدے سے چندروز پہلے ان پلٹن والون کو خبر ملی کہ سرکار کا یہہ منشا ہے کہ چربی کے کارتوس دیکر
انکا دین بدل دین یہہ بات سنکر وہ افسرون کی خدمت مین مستدعی ہوے کہ وہ کارتوس اونکو دکہلاے معاف ہون
مگر یہہ درخواست اونکی نامنظور ہوئی اسلیے وہ بہڑک اٹہے اور سکہیہ زین کے محافظون کو بیعزت کرکے نکالدیا
اور بڑا شور وغوغا کیا اور کسولی کے مقام سپاہیون نے جو قریب اسی سپاہی کی تہی بڑی رقم خزانہ کی کسولی سے
لیکر خلاف حکم سرکار کے کوچ کرائی اور جتوگ کے مقام پر آکر اپنی پلٹن کے شامل ہوگئی اوسوقت پاکٹ صاحب
اوس پلٹن کے کمان افسر نے اونکو فہمایش کی اور فساد کرنے سے بند کیا علاوہ اسکے کپتان برگ صاحب
سڑک کے سپرنٹنڈنٹ نے اونکو بہت سمجہایا آخر کار پلٹن کے سپاہی فساد سے باز آئے اور درخواست کی
کہ جو دو آدمی آغاز مفسدہ مین ہماری پلٹن سے برخاست ہوے ہین وہ بحال ہوجاوین اور بقایا ہماری
تنخواہ کا ملجاوے اور گناہ ہمارا بخشا جاوے چنانچہ یہہ درخواستین اونکی منظور ہوئین مگر وہ گارد کسولی
سے خزانہ لیکر آئے تہے اور خزانہ مین بہی اونہون نے دست اندازی کی تہی اونکا قصور معاف ہوا اس پلٹن
کے مفسدہ کے وقت شملہ مین سخت گہبراہٹ وتزلزل پیدا ہوا اور کل انگریز شملہ کو چہوڑ کر بہاگ گئے اور بہتیرے جنگلون
مین جاکر چہپ گئے اور بعض راجون اور رئیسون کے پاس جاکر پناہ گزین ہوے اور رئیسون نے بڑی خاطرداری
مہمان نوازیان کین اور بہت سے ڈگسائی وسپاٹو کے مقام پر ہو پہنچ گئے جب گورکہیہ پلٹن مطیع ہوگئی تو تمام
صاحب اپنی اپنی جگہہ آکر آرام پذیر ہوے وہ خزانہ گورکہیہ پلٹن سے لیکر پولیس کے سپاہیون کے سپرد ہوا اور بہت سا
حصہ لٹے ہوئے خزانہ کا بہی دستیاب ہوگیا بعض ہندوستانی افسر جو اوس پلٹن مین تہے اور اونہین کی
شرارت سے یہہ فساد گورکہیون نے کیا تہا اونہین سے بہتون نے تو خودکشی کی اور بعض سزایاب ہوئے
اوسوقت پہاڑی راجے وسردار وجاگیردارون کی سرکار پر خیرخواہی ووفاداری ظاہر ہوئی اور جس
قدر خلل ظاہر ہوا وہ ہندوستانیون کے سبب سے ہوا تہا **کوہ کسولی** یہہ ایک انگریزی علاقہ اور فوج
رہنے کا مقام بگہاٹ کے پہاڑ مین اوس سڑک پر جو پنجور سے شملہ کو جاتی ہے چکڑ دار سڑک سے چودہ میل کے

فاصلہ پر واقع ہے اور یہہ ٹیلہ پہاڑ کا پانچ میل دور مین ہے اور بلندی اسکی سات ہزار فیٹ کی ہے اوپر کا حصہ
اسکا ہموار زمین ہے کوئی بلند اور اونچا ٹیلہ نہین ہے میدان سے جب اسپر چڑہتے ہین تو باعث سیدہی
ندیون اور غارون کے چڑہنے مین مشکل ہوتی ہے اور جو سڑک کہ کوہ ہمور سے چلتی ہے وہ اس پہاڑ کے
ڈہلوان سے گذرتی ہے شمالی طرف اس ٹیلہ کے کم ڈہلوان ہے اور ڈہلوان اسکا دریاے گنبر کے مقام تک
جاتا ہے کسولی کا مقام اگر سڑک سیدہی ہو تو اسکے اور شملہ کے درمیان بیس میل کا فاصلہ ہے اور بلندی
دونو پہاڑون کی برابر ہے مٹی اس پہاڑ کی ہلکی اور پولی ہے لکڑی چیڑ و زیتون وغیرہ کی اس پہاڑ مین
بہت ہوتی ہے مگر نباتات کی قسمین کم ہین اور بسبب پولی ہونے زمین کے بارش کا پانی اسمین جذب ہو جاتا ہے
اور ہوا خوش و موافق ہو جاتی ہے پانی اس پہاڑ مین کم ہے اور جو قدرتی چشمے جاری ہین سو میدان سے
دور پہاڑ کی ڈہلوان مین ہین اور سطح اوپر کی زمین کا ایسا ہے کہ وہان تالاب بھی بن نہین سکتا اور نہ کنوان
کہد سکتا ہے اسواسطے بیلون اور قاطرون پر پانی لاد کر سوا میل نیچے سے اوپر لیجاتے ہین کاشتکاری بہی
اون گہاٹیون کے جہان پانی مل سکتا ہے اور کہین نہین ہوتی اور کاشتکاری کی زمینین درجہ بدرجہ ایکدوسرے
سے اور دوسرے تیسرے سے نیچے اوپر ہین اور زیادہ تر پیداوار شالی و گیہون و چنے و ماش و ادرک
و تارامیرا و ہلدی و آلو و پیاز وغیرہ کی بکثرت ہوتی ہے اور سال بہر مین دو فصل بوئے جاتے ہین اس
پہاڑ کے اوپر چڑہ کر جنوب مغرب کیطرف دیکہین تو دور دور تک نظر پہونچتی ہے اور ہند کے میدان اور
دریاے ستلج کی سیر خوب نظر آتی ہے دوسری طرف اسکے جمنا دریا بہتا ہوا بڑی شان سے نظر آتا ہے اور
دہنی طرف سے ایک مجموعہ مختلف پہاڑون سورج گڈہ و بلاسپور وغیرہ بلند دکہائی دیتا ہے اور کوہ
و شملہ کی بہی اسمقام سے بڑی بہار و سیر معلوم ہوتی ہے شمال شرق کیطرف اسکو کوہ بگہاٹ وغیرہ سیر دکہاتی ہین اور شرق کیطرف
اسکے اگر دیکہین تو برف نظر نہین آتی مگر ایک خوبصورت لہردار پہاڑ نیچا اونچا دکہائی دیتا ہے جسکے اندر اچہے اچہے سرسبز و
سیراب میدان واقع ہین جنوب کی سمت کو جہان تک کہ نظر کام کرے ہند کے میدانون کی سیر ہے غرض
یہہ پہاڑ ہر طرح عشرتگاہ و عیش کا مقام ہے صرف کم آبی کی تکلیف ہے بارکین فوج کے رہنے اور افسرون کی
رہائش کے مقام یہان معقول بنے ہوئے ہین اور ایک گرجا گہر بہی تعمیر ہوا ہوا ہے فاصلہ اسکا شمال مغرب
کی سمت کو کلکتہ سے ایکہزار اونہتر میل کا ہے اس پہاڑ کا علاقہ شملہ کے ضلع کے ماتحت ہے اور تحصیلدار ماتحت صاحب ضلع
شملہ کے یہان کام کرتا ہے **سباتو** یہہ ایک قلعہ اور چہاونی اور پرگنہ ماتحت شملہ کے ضلع کے ہے
پہلے اسکا کل علاقہ کیونتہل کے راجہ کے ماتحت تہا سرکار انگریزی نے بعد طے کرنے لڑائی گورکہون
کے ۱۸۱۵ع مین اپنے ماتحت لیا اور راجہ کیونتہل کو اوسکے عوض مین اور علاقہ دیدیا تہا اس علاقہ کے

مغرب کو گوبھار ہے اور تمام طرفون پر کوہ سبز دلی اور کل علاقہ ایک قسم کی پہاڑی میدان کے اندر ہے
جو پہاڑ اسکے نواح مین ہین اونکی بلندیان ایکہزار چہہ سو سے لیکر آٹھہ ہزار فیٹ تک سمندر کی سطح سے اونچی
ہین جنوب کی سمت کو یہہ علاقہ کہلا ہوا ہے قلعہ اسکا ایکہزار ایکسو فیٹ بلند دستے کنارے سے دریاے گنبہر کے
ہے جسکی عمارت سخت و مستحکم بنی ہوئی ہے گرد سے کا ملک اسکا خوب آباد ہے بلکہ آبادی اسکی دن بدن بڑہتی
جاتی ہے کیونکہ پہاڑی ریاستون کے لوگ جو اسکے پاس پاس رہتے ہین یہان آکر رہتے ہین اور محنت مزدوری
اونکو بکثرت ملجاتی ہے علاوہ اسکے بسبب رہنے فوج انگریزی کے ہر ایک چیز یہان میسر ہو سکتی ہے اور ہر ایک
قسم کا آدمی اہل ہنر و پیشہ و حرفہ مل سکتا ہے کشتکاری بھی یہان بڑی محنت و عقل کے ساتھہ ڈہلوین قطارون
کے اوپر ایک دوسرے سے نیچے اوپر ہوتی ہے اور جو ہموار زمین دریا کے کنارہ دن پر ہے اوسمین دہان
بوئی جاتے ہین چانول یہان کے بڑے افضل و باریک خوشبودار ہوتے ہین سواے چانولون کے اور طرح کی
جنسین گندم جو مکی کئی قسم کی ادرک زردی افیون تماکو تیل مرچ بنگ وغیرہ نباتات اور میوون سے
آڑو اکہروٹ سیب کئی قسم کی ناشپاتیان رس بہری خربوزہ وغیرہ بیشمار پیدا ہوتے ہین بلند زمین پہاڑ
صاف و بنجر پڑی ہین درخت بکلے وغیرہ نہین ہوتا سواے شمالی حصہ کی گہاٹیون کے جنمین درخت چیڑ
کی کثرت ہے مین آب و ہوا یہان کی نہایت صحت بخش گرمی یہان سخت نہین ہوتی گرمیون مین مقیاس الحرارت
یا چہیاسٹھہ درجہ پر رہتا ہے بارش کثرت سے ہوتی ہے سردیون مین بہت کم برف پڑتی ہے اسقدر کہ پانی
کے اوپر کسیقدر جماؤ اوسکا ہو جاتا ہے جو پانچ یا چار انچ سے زیادہ موٹی نہین ہوتی اور نہ بہت دیر تک
اوسکو قیام ہوتا ہے پانی یہان چہاونیون کے واسطے ہر ایک موسم مین کافی ملتا ہے البتہ خشک سالی کے وقت
پانی اون چشمون سے لایا جاتا ہے جو پانچ میل پر جاری ہین پرانا قلعہ پہاڑ کا اب جیلخانہ بنایا گیا ہے جسمین
چہاونی اور شملہ کے ضلع کے قیدی رہتی ہین اسکے قلعہ کا فاصلہ کلکتہ سے شمال مغرب کی طرف ایکہزار پچہتر میل
کا ہے بلندی اسکی سمندر کی سطح سے چار ہزار پانسو فیٹ ہے **تہیوک** ضلع شملہ مین یہہ ایک چہوٹی
سی آبادی اور قلعہ اوس سڑک پر جو شملہ سے کوٹگڈہ کو جاتی ہے شملہ سے شرق کیطرف چودہ میل کے
فاصلہ پر واقع ہے گورکہیون کے قبضہ سے پہلے یہہ مقام ایک ریاست کا دار الریاست ماتحت کیونتہل
کی ریاست کے تہا اور آبادی اسکی چار ہزار چار سو تیئیس آدمی شمار مین آتی تہی بعد ازان جب گورکہون
نے قبضہ پایا تو اونہون نے اپنی فوج کی چہاونی یہان مقرر کی من بعد جب انگریزون نے کل پہاڑ کے ملک پر
قبضہ پایا تو یہہ علاقہ خاص انگریزی حصہ مین آیا بلندی اسکی سمندر کی سطح سے آٹھہ ہزار اٹھارہ فیٹ
کی ہے **کوٹکہائی** یہہ علاقہ ماتحت ضلع شملہ کے دریاے ستلج اور ٹونس کے درمیان ہے جو گنتہ اسکا علاقہ

اور تحصیلدار ماتحت صاحب ڈپٹی کمشنر بہادر شملہ کے یہان تحصیل کا کام دیتا ہے اسکے شمال کو علاقہ ریاست
بوشہر و انگریزی علاقہ سندوکہہ شرق مین بوشہر و ترودکہہ جنوب مین نیڈر غرب مین بلسن و کمارسین ہے یہہ
علاقہ شمال سے جنوب کو بارہ میل اور شرق سے غرب کو چہہ میل شرقی حصہ مین اسکے ایک بڑی گہاٹی پہاڑ کی
اونچی ہے اور گہاٹیون سے ابر ملتی ہوئی وہان تک پہونچتی ہے جہان وارتو کا علاقہ شمال پر اور چرکا علاقہ
جنوب پر واقع ہے مغرب کی طرف اوس قطعہ کے دریاے گری اور اوسکی اوہہ مددگار ندیان جاری
ہین شرق کی طرف اسکے بہت سی ندیان جو دہانے آکر ستلج مین پڑتی ہین مثل پابر و ٹونس وغیرہ جاری
ہین اس پہاڑ سے پتہر سفید و سرخ رنگ کا اکثر نکلتا ہے اور چونکہ اسی پہاڑ کے اندر سے دریاے
گری نکلکر بہتا ہے اور پانی اوسکا پتہرون سے ٹکراتا ہوا بہت شور کرتا ہے اوسکے دیکہنے سے ایک عجیب طرح کی
سیر نظر آتی ہے اور خاص مقام کوتہکائی دریای گری کے کنارے کی اوپر پہلے ایک رانا کی ریاست گاہ تہا
جسکو صاحبان انگریز نے گورکہون کے فتح کے بعد یہہ ریاست عطا فرمائی تہی مگر اوس راناکے ظلم و تعدی
کے سبب سے رعایا نے سخت ناراض ہوکر سرکار انگریزی کے حضور مین دادخواہی کی اس سبب سے ۱۸۲۰ء مین یہہ
ریاست ضبط ہوکر سرکاری قبضہ مین آگئی اور ایکہزار تین سو روپیہ سالانہ گذارہ رانا کا مقرر ہوا اور
سات سو روپیہ سالانہ ایک اور اوسکے رشتہ دار کے واسطے قرار پایا اور بعد مہاسی ان دونو رقمونکے
تین ہزار پانچسو پچاس روپیہ سالانہ داخل خزانہ سرکار ہوا یہہ قصبہ بہت خوبصورت و خوشنما عمارت کا
بنا ہوا ہے گرد و نواح اسکے بہی نہایت سرسبز و سیراب بسبب اسی دریاے گری کے ہے جو دہنے کنارے
شہر کے بہتا ہے اس شہر مین بڑی مشہور و بلند دو عمارتین ہین ایک دیوانگاہ اور محل رانا معزول شدہ کا
اور دوسری ایک حویلی کسی مالدار زمیندار کی اور یہہ دونو عمارتین بڑی اونچی پہاڑ کے ناکے کے اوپر
بنی ہوئی ہین اور ایک بنگلہ انگریزون کے ٹہرنے کے واسطے بنا ہوا ہے اور بستی شہر کی اوس مقام پر
کہ جہان دو چہوٹی ندیان ملکر دریاے گری بنتا ہے آباد ہے ایک طرف شہر کے ایک پہاڑ ایکسو پچاسی
فیٹ سیدہا اونچا اور دوسری طرف ایک لمبا پہاڑ زینہ دار ڈہلوان واقع ہے اور دونو دیارین پہاڑ
چوبیس چوبیس فیٹ چوڑی اور پایاب ہین اون پر آمد و رفت کیواسطے پل بنا ہوا ہے اگر پل توڑ دیا جاوے
تو دشمن اس شہر پر قبضہ نہین پا سکتا اور نہ توپخانہ اثر کرسکتا ہے رئیس کے رہنے کا مکان تین منزل بلند
ہے اور ہر ایک منزل نیچے کے منزل سے زیادہ تر بڑہی ہوئی نظر آتی ہے اور آخیر چہت کی اوپر وہ بنا
چین کی عمارت کی قطع پر بنی ہوئی خوشنما نظر آتے ہین اور [illegible] کے اندر لکڑی کا کام نہایت کاریگری
کے ساتہہ کیا ہوا ہے بلندی اسکی سمندر کی سطح سے پانچہزار پانسو پندرہ فیٹ بلند ہے بلاسپور

یہہ ایک شہر پہاڑی ریاستون کے اندر ماتحت ریاست کہلور ہے وہان کے راجہ کا دار الریاست ہی انہی بر
گذرے ہین کہ یہہ شہر بڑا آباد تھا ایسا کہ اِس پہاڑی علاقہ مین کوئی آبادی اِسکے ثانی نہ تھی تمام گھر اِسکے
چونے اور پتھرون کے بنے ہوئے تھے اور آباد بازار بارونق وکشادہ تہا تجارت کی کثرت تھی مگر جب
گورکھیون کی یورش پہاڑی ملک پر ہوئی تو اونہون نے اِس شہر کو دو مرتبہ لوٹکر ویران کر دیا اور
مکانات گرا دئے اسقدر کہ تمام شہر مین سے صرف سو گھر آباد رہ گئے پہر جب عملداری انگریزی ہوئی اور
رئیس یہانکا اپنی ریاست پر بحال ہوا تو شہر کے لوگ پہر آکر اِسمین آباد ہونے لگے اب روز بروز اِسکی
آبادی ترقی پر ہے دریاے ستلج اِس شہر کے قریب بہت تیز اور گہرا چلتا ہے پہلے عمارت محل راجہ کی بہت
جو بڑی عالیشان بنی ہوئی تہی وہ بہی گورکھیون نے گرا دئی تہی وہ اب پہر بنائی گئی ہین بلندی اِس
شہر کی سمندر کی سطح سے ایکہزار چارسو چہپن فٹ ہی پہلے راجہ کہلور کا اِس شہر مین رہتا تھا اب بایش
اوسکی کہلور کے مقام پر ہے **ریاست کہلور** یہہ ایک چہوٹی سی ریاست کوہ ہمالہ کی نچلے
قطارون مین واقع ہے جسکے شمال کر دریاے ستلج جو پنجاب کے اوپر کے حصہ اور نیچے کے درمیان بہتا ہے
شرق کی طرف ریاست بالکل یا پہاگل کے جنوب مین ریاست منڈور قریب سرحد علاقہ سرہندی اِس ریاست کا
کچہہ حصہ جو دہنے کنارے دریاے ستلج کے تہا وہ مہاراجہ رنجیت سنگہ نے زبردستی سے اِس راجہ کے قبضہ
سے چہین لیا اور جواب موجود ہے ایک تنگ ٹکڑا زمین کا چہہ میل چوڑا اور تیس میل لمبا ہے اور کل علاقہ کہلور
پچاس میل مربع شمار مین آتا ہے بلندی اِسکی مختلف ہے مقام سونی جو اٹہارہ میل کہلور کے اوپر ہے تہہ
دریاے ستلج کی دو ہزار دو سو تراسی فٹ سمندر کے سطح سے اونچی ہے اور اوس مقام پر دریاے
ستلج بلندی سے پستی کو بقدر بیس فٹ فی میل کے آتا ہے وہان سے بایان کنارہ ستلج تہوڑی دور تک اوسط
درجہ پر ہموار و زرخیز پلاسپور کے مقام تک ہے اور نشیب کی طرف بسمت مغرب میدان متعلقہ اِس ریاست کا
لکووال کے مقام تک پہیلتا ہے اور نیچور دون کے حد تک اوسکی حد شامل ہوتی ہے تہوڑے فاصلہ پر
دریا سے ایک دہلوین قطار پہاڑ کی شمال مغرب کی طرف سے جاکر جنوب مشرق کی سمت کو پہیلتی ہوئی چلی گئی
ہے مقابلہ مین اِس قطار کے کوہ مالون کی قطار ہے جو گہری اور مشکل گذار ہے بلندی اِن قطارون کی اکثر مقامات
سے چار ہزار چار سو اڑتالیس فٹ تک سمندر کی سطح سے شمار مین آتی ہے اور اِن دونو قطارون کے
مابین دریا سے گنبر بہتا ہے اور ایک پختہ قلعہ جنگی بائیس گز چوڑا اور اسیقدر لمبا مربع شکل کا بنا ہوا ہے
اِس بڑی بلندی کے اوپر اگر چڑہ کر ملک کو دیکہین تو عجب سیر دور دور کے ملکون اور پہاڑونکی نظر آتی
ہے سوائے اِسکے اِن گہاٹیون کا زینہ دار میدان اور اِسمین دریا کا پانی لہراتا و چکر کہاتا ہوا خوبصورت

خوشنما دکہائی دیتا ہے اور وہ زینہ دار ڈہلوان پہاڑ کی بنیاد سے چوٹیون تک برابر جاتی ہے اور بعض بلند چوٹیون کے اوپر قلعہ دگڈہیان پختہ بنی ہوئی ہین اور چیڑ اور دیودار کے درختون کی اسقدر کثرت ہی کہ تمام پہاڑ سبز نظر آتا ہے اور پہاڑی ندیان وچشمہ اسقدر جاری ہین کہ اونکی سیر سے طبیعت انسان کی سیر نہین ہوتی ہوا اس پہاڑ کی جو پہاڑ کی بوٹیون کو چہاٹ کرآتی ہے نہایت خوشبودار و فرحت انگیز ہوتی ہے اس علاقہ کی پست زمین کے اندر زراعت ہوتی ہے اور دریا سے اونکو پانی دیا جاتا ہے اور اوپر کی زمین قابل زراعت نہین ہے اسمین ریتلی پتہر اور سرخ رنگ کی مٹی اور بعض مقامات پر چکنی مٹی ہوتی ہے پیداواری نیچے کے حصہ کی ملک کی اوپر کے حصہ کے ملک کی ساتہہ مطابق نہین ہے بارش اس پہاڑ پر خوب ہوتی ہے پیداوار یہان کی مکی شالی گیہون جو سرسون تل تخود ماش آدرک تارامیرا انگ پوست تماکو لال مرچ اور میوہ جات صدہا قسم کے آڑو اکہروٹ سیب انار ناشپاتی وغیرہ پیدا ہوتے ہین دریائے ستلج کے سوا دریائی گنبر ایک بڑا ایمین بہتا ہے جو شمال مغرب کے سمت کوہ مالون سے ہوتا ہوا یہان آتا ہے پہر بعد طے کرنی راستے پانچ میل کے ستلج مین جاگرتا ہے دریائے گنبر کے سوائے اور چہوٹی چہوٹی ندیان بہت سی مثل گمبار او سیر و لونند و جہجر اس علاقہ مین جاری ہین جس سے تمام علاقہ سیراب و شاداب ہوتا ہے اور نیز ایک بڑی جہیل بہی یہان واقع ہے جسکو کہندالو بولتے ہین کہلور کے راجہ کا پہلے بڑا راج تہا مگر جب مہاراجہ رنجیت سنگہ نے اسپر یورش کرکے بہت سا علاقہ اسکا دبا لیا تب سے طاقت اسکی بہت کم ہوگئی مگر ستلج کے بائین طرف اسنی کچہہ اپنی ریاست کو بڑہا لیا اور بارہ ریاستین اور جمعی ایک لاکہہ چہتیس ہزار روپیہ اسکے ماتحت آگئین ۱۸۱۴ء مین گورکہیون نے غلبہ پاکر راجہ کو مغلوب کیا پہر سرکار انگریزی اور گورکہون مین اس مقام پر بڑی لڑائی ہوئی اور امر سنگہ سپہ سالار فوج گورکہہ کا مالون کے قلعہ مین محصور ہوا اور شکست کہائی انگریزون کی فتحیابی کے بعد یہہ ملک موجودہ حال راجہ کو عطا ہوا آمدنی اسکی ایک لاکہہ دس ہزار روپیہ اور آبادی جو سہتہ ہزار آٹہہ سو اڑتالیس آدمی کی ہے اور راجہ کے پاس جنگی فوج چار سو قریب رہتی ہے ۱۸۵۷ء مین راجہ جگت سنگہ کہلور کے راجہ نے سرکار سے اجازت طلب کی کہ وہ اپنے پوتے مہرچند کو اپنا جانشین کرے چنانچہ اجازت ہوئی اور مہرچند اوسکا وارث قرار پایا اس ریاست کے بڑے بڑے قصبہ بلاسپور وکہلور و نندپور و دکو دال ہین اور خاص کہلور اس ریاست کا دارالریاست ہے جو جنوب مغرب کو گہاٹیون کوہ نینا دیوی پر دریائے ستلج سے پانچ میل کے فاصلہ پر آباد ہے گو کہ آبادی اسکی چہوٹی ہے مگر بسبب اسکے کہ راجہ خود اس مین رہتا ہے رونق اسمین زیادہ ہے لیکن بلاسپور کی آبادی اس سے بڑی ہے کہلور کا فاصلہ شہر کلکتہ سے ایکہزار ایکسو تین میل کا شمار ہوتا ہے ٭ ٭

**ماکھووال** کہلور کی ریاست کے اندر دریاے ستلج کے بائین کنارے کے متصل آباد ہے آبادی اسکی ہموار میدان اور زرخیز زمین مین جو دریاے ستلج اور کوہ نینا دیوی کے درمیان ہے واقع ہے گھاٹی اس پہاڑ کی بھی اسی ماکھووال کے نام سے موسوم ہے مہاراجہ رنجیت سنگہ نے اپنی زور کے وقت کہلور کے راجہ سے یہہ علاقہ چھین لیا تھا مگر انگریزون نے پھر واپس دلا یا فاصلہ اسکا کلکتہ سے شمال مغرب کے سمت کو ایکہزار ایکسو میل کا ہے **نینا دیوی** کہلور کی ریاست کے ماتحت یہہ ایک چھوٹی دار پہاڑ تنگ جزیرہ نما کی شکل کا ستلج کے بائین کنارہ چار میل کے فاصلہ پر واقع ہے اسکی بلندی آنند پور کے پہاڑ سے تین ہزار فیٹ اور سمندر کے سطح سے چار ہزار فیٹ ہے اوپر کے چوٹی اس پہاڑ کی ایسی قطع کی ہے جیسے کہ پنجاب کے سکہون کی پگڑی اور اس مقام کو سکہہ لوگ بہت متبرک جانتے ہین اور اوسکا بدل وجان ادب کرتے ہین کیونکہ گورو گوبندسنگہ اونکے دسوین گورو نے بہت مدت تک یہان قیام رکھا تھا اسبات کے سواے ایک اور مندر ہندؤن کی دیوی کا یہان بنا ہوا ہے اور اونکا اعتقاد ہے کہ ستی جی شب جی کی عورت جو زندہ آگ مین جلکر مرگئی تھی اور اوسکی نعش کو آگ سے نکالکر جابجا لئیے پھرے تھے اوسکی تین نیسے آنکھین جھان گری تہین جہان اب مندر بنا ہوا ہے یہہ مندر پتھر کی عمارت کا بنا ہے اور پتھر کے زینون سے چڑہ کر اوسپر جاتے ہین اور بڑے اعتقاد کے ساتھہ پرستش کرتے ہین **رتن گڈہ** کہلور کی ریاست مین یہہ ایک قلعہ اوپر چوٹی ڈہلوین قطار مالون کے پہاڑ کے خاص کہلور کے مقام سے ڈیڑہ میل کے فاصلہ پر بنا ہوا ہے عمارت بڑی مضبوط و مستحکم ہے ایسی طرح پر کہ دشمن اوسپر نکا یک قبضہ نہین پاسکتا اسمقام پر بڑی سخت لڑائی فیما بین فوج گورکہہ اور انگریزی فوج کی ہوئی تہی جسمین آخر کو گورکہیون کو شکست اور انگریزون کو فتح نصیب ہوئی یہہ قلعہ اگرچہ چھوٹا سا ہے مگر بسبب اسکے کہ مضبوط اور راجہ پر واقع پر بنا ہوا تھا گورکہیون نے یہان آکر پناہ لی تھی فاصلہ اسکا کلکتہ سے شمال مغرب کے سمت کو ایکہزار اٹھانوے میل کا ہے **کیونتھل** یہہ ایک پہاڑی ریاست ستلج اور جمنا کے درمیان واقع ہے شمال کیطرف اسکے کوہ شملہ و کوٹھی و مدہان و تھیوگ و کوند وغیرہ شرق مین بلسن جنوب مین سرمور و علاقہ راجہ پٹیالہ مغرب مین بگھاٹ و حصہ علاقہ پٹیالہ ہے یہہ علاقہ بندرہ میل شمال سے جنوب کو لنبا اور اوسیقدر چوڑا ہے یہہ علاقہ پہاڑون کے اندر واقع ہے اور پہاڑ چارون طرف اسکی محیط ہین جو بڑے بڑے بلندی رکھتے ہین کوئی حصہ اسملک کا تین ہزار فیٹ سے کم بلند نہین ہے چنانچہ چوٹی اوس پہاڑ کی جسکا نام [illegible] ہے سات ہزار آٹھہ سو فیٹ بلند ہے اور دوسری چوٹی کوہ مہاسو کی نو ہزار اٹھتر فیٹ بلندی رکھتی ہے پانی ان گھاٹیون کا جنوب و مشرق کیطرف بہہ کہ دریاے گری مین گرتا ہے اس علاقہ مین شہر دہ بہی

جسکا نام جنگ ہی اور اوسی شہر مین بہالنکا راجہ رہتا ہے جب سرکار انگریزی نے گورکھیون پر فتح پائی تو یہہ علاقہ یہان کے راجہ کو الگ کرکے ایک حصہ اسکا بعد ضبطی راجہ پٹیالہ کے پاس فروخت کردیا باقی ماندہ سطح اس ریاست کا ایکسو انتالیس میل مربع ہے اور اگر تمام علاقہ اسکا جو اسکو بعوض شملہ وغیرہ کے ملا تہا شمار کیا جاوے تو دوسو ستہتر میل مربع ہوجاتا ہے آبادی خاص کیونتھل کی چودہ ہزار اور کل علاقہ ریاست کی بیس ہزار آدمی کے ہے اور اگر شملہ کے معاوضہ کے ملک کو ملایا جاوے تو تیرہ ہزار پانسو اور ملجاتے ہین **بنی چوکی** یہہ قصبہ ریاست کیونتھل کے مشرقی حد پر اوس سڑک کے اوپر جو شملہ سے کوٹ گڈھ کو جاتی ہے شملہ کی سڑک سے بفاصلہ گیارہ میل آباد ہے اور سڑک کے کنارے پر ایک لکڑی کا مکان مسافرون کے ٹھہرنے کیواسطے بنا ہوا ہے بلندی اسکی سمندر کے سطح سے آٹھہ ہزار ایکسو ساٹھہ میل ہے **مہاسو** کیونتھل کے علاقہ مین یہہ ایک پہاڑ کا نام ہے جو ایک قطار کوہ ہمالہ کے نچلے قطار کے اندر واقع ہے اصل مین نام اسکا مہاشو تہا اب غلط العام مہاسو مشہور ہوگیا کیونکہ مہاشیو کے معنی بڑے دیوتے کے ہین اور یہان ایک شوالہ پرستشگاہ ہندؤن کی بنی ہوئی ہے جسکی عمارت پتہر و چونے سے مستحکم کی ہوئی ہے اور شب جی دیوتا کا وہان پوجن ہوتا ہے یہہ پہاڑ چیڑ و زیتون وغیرہ درختون سے بہرا ہے اور دور سے صورت اسکی ایسی نظر آتی ہے جیسے کہ ایک عالیشان باغ ہو بلندی اسکی سمندر کے سطح سے نو ہزار ایکسو چالیس فیٹ کی ہے **جیکو** کیونتھل کے علاقہ مین یہہ ایک پہاڑ کے بلند چوٹی شملہ کے پہاڑ کے شرق کی طرف کو واقع ہے اسمین جکہنی بستی ہے اور پتہرون کی سلین اور تختے بہت ہین اسکے جنوب کو بالکل ننگا پہاڑ ہے اور شمال کیطرف بڑے بڑے درخت بلند اور ویرانہ جنگل ہے اور جب مثلثی طریق کے ذریعہ سے پیمایش اس پہاڑ کی ہوئی تہی تو اسمقام پر محکمہ مقرر ہوا تہا بلندی اسکی سمندر کے سطح سے آٹھہ ہزار ایکسو بیس فیٹ ہے **کرول** کیونتھل کے علاقہ مین یہہ بہی ایک پہاڑ کی چوٹی کا نام ہے جو بارہ میل مشرق کے طرف سباٹو کی جنوبی حد کوہ ہمالہ مین واقع ہے اسکی چوٹی پر کلی کے پتہر بہت ہین اور سنگ مقناطیس بہی اکثر پایا جاتا ہے بلندی اسکی سمندر کے سطح سے سات ہزار چہہ سو بارہ فیٹ ہے **ماہند** کیونتھل کے علاقہ مین یہہ ایک پہاڑ کی چوٹی کا نام ہے جو کوہ جنکو سے شامل ہوتا ہے اور ایک طرف سے اسکے ایک ندی دریاے گری کی مددگار نکلتی ہے اور دوسرے طرف سے خاص دریائی آشن نکلکر بہتا ہے بلندی اسکی سمندر کے سطح سے ساتہہ ہزار آٹھہ سو فیٹ کی ہے **جُبّل** یہہ ایک پہاڑی ریاست جنوبی کوہ ہمالہ مین معہ علاقہ اتراک کے جو پیچھے سے اسمین شامل ہوا ہے واقع ہے شمال کیطرف اسکے علاقہ بٹدر رود علاقہ کیونتھل و شہر مشرق کے طرف علاقہ بسہر

گڈہ وال اور گڈہ وال وتبھر کے درمیان دریاے پابر وٹونس جاری ہین جنوب کی طرف ریاست
سرمور مغرب مین سرحد و ریاست بلسن سطح کل اسکا تین سو تین میل مربع ہے شمالی حصہ اسکا پابر کی
گھاٹیون کے اندر ہے جو اوسی دریا کے نام سے موسوم اور دریا کے دہنی کنارہ پر واقع ہین جنوبی حصہ
اسکا کوہ شالوہی و دریاے شالوہی کے شامل ہے ان گھاٹیون مین سے پابر کی گھاٹی نہایت سرسبز و خوشنما
ہے اور رانا اس ریاست کا دیورلے کے مقام پر رہتا ہے بلندی جبّل کے پہاڑ کی اکثر مقامات سے بہت
بلند ہے بڑی چوٹی اسکی جو جنوب مغرب کے حد پر ہے اوسکا نام چر ہے وہ بارہ ہزار ایکسو انچاس فیٹ
اونچی ہے اور دوسری چوٹی اورکتا جو شمال مین ہے وہ دس ہزار فیٹ بلندی رکھتی ہے اور دریاے
پابر کے تہہ رینگر کے مقام پر جو شمال مشرقی حد پر اس ریاست کے ہے وہ چار ہزار نوسو تیس فیٹ اونچی ہے
رہنے والے اس پہاڑ کے حسین وجمیل وخوبصورت گورے رنگ کے ہین پوشاک اونکی ڈہیلی موٹی اونکی
پاجامے اور چیت کمربند گلے مین روئی کا کرتہ سر پر ٹوپی عورتین یہان کی سخت بے شرم و مردبی غیرت
پہلے عورات کی بیع وشرا برملا ہوتی تہی مگر اب در پردہ کرتے ہین ہندؤن کے مذہب کے لوگ بکثرت
مسلمان براے نام شاذ ونادر ہے بولی یہان کی ہندوستانی پہاڑی ملی ہوئی آبادی اس ریاست کی
قریب پندرہ ہزار آدمی کے اور آمدنی چودہ ہزار ایکسو سولہ روپیہ سالانہ ہے تین سو آدمی رانا کے
پاس سپاہی رہتے ہین رانا یہانکا قوم کا راجپوت ہے ١٨١٥ع مین جب ملک سے انگریزون نے گورکہیہ فوج
نکالدی تو یہہ رانا سرکار انگریزی کے حکم سے اپنے ملک پر بحال ہوا مگر دوبارہ ١٨٣٢ع مین وہ
ریاست کے کام سے بسبب کسی امر کے بیدخل ہوگیا اور اُسکے واسطے نقد روپیہ پنشن کا دینا قرار پایا جسکے
لینے سے اوسنے انکار کیا ١٨٤٠ع مین وہ مرگیا اور یہہ ریاست پہر اوسکے بیٹے نابالغ کو عطا ہوئی اوسکے
رئیس کے بالغ ہونے تک انتظام ملک کا سرکار سے متعلق رہا جب وہ بالغ ہوا تو ١٨٥٠ع مین کامل اس
ریاست کا قبضہ اوسکو ملا کہ اب تک وہ اپنی ریاست مین قابض ومتصرف ہے اس ریاست کے
مشہور قصبہ قلعہ جبال اور دیورہ ریاست گاہ رانا کا ہے

## جبّل

یہہ ایک قلعہ پختہ و مستحکم عمارت کا
ریاست جبل کے جنوب مشرقی گھاٹی پر بنا ہوا ہے جو کوہ چور سے لیکر کوہ وارتو تک پہیلتی ہے ستلج پار کے
پہاڑ مین یہہ نامی قلعہ ہے سرکار انگریزی کی عملداری سے پہلے اس قلعہ مین گورکہیون کا قبضہ تہا اب
جبل کے رانا کے قبضہ مین ہے

## بنڈر

یہہ کوہستانی علاقہ منجملہ علاقجات ریاست جبل کے ہے اسکے
شمال کے طرف حدود ریاست جبل کے ملتے ہین طول اسکا قریب آٹھہ میل کے جنوب غرب سے شمال شرق
کو اور پانچ میل چوڑان اسکا ہے بہت بڑی قطار پہاڑون کی جنوب غرب کی سمت سے شمال شرق کو پہیلے

اور حصہ کوہ وارتو کے چوٹی کا جو کے پہاڑ سے شامل ہوتا ہے بلندی اسکی چھہ ہزار فیٹ سے سات ہزار فیٹ تک شمار میں آتی ہے پانی کی ندیان اسمین بہت جاری ہین جو جنوب مغرب کو چلکر دریاے ٹونس مین جا ملتے ہین باشندے یہان کے سخت دل وبہادر و دلاور ہین کیونکہ گورکھون کے یورش کے وقت اور سب پہاڑی علاقجات اونکے مطیع ہوگئے اور انہون نے اطاعت نہ کی اور چھہ ہزار آدمی نے ملکر بمقام منتیل اونسے مقابلہ کیا اور سخت خونریزی ہوئی پہر جب انگریزی لشکر گورکھون کے نکالنے کو یہان آیا تو دوبارہ اس علاقہ کے لوگون نے گورکھون کے مارنیکو ہتھیار باندہے اور سرکار کی بڑی مدد کی اور قلعہ چپال کا گورکھون سے لیا جب گورکھہ لوگ یہانسے بیدخل ہوئے تو یہہ علاقہ انگریزی ضبطی مین آگیا اسلئے کہ اصلی وارث بنڈر کی ریاست کا کوئی موجود نہ تہا اور پہلے جبل کی رانا کی صرف ماتحت یہہ ریاست تہی بعد چندے یہہ کل علاقہ کیون تہل کے رانا کے حوالے ہوا کل سالانہ آمدنی اس علاقہ کی تین ہزار روپیہ اور تین ہزار آدمی کی ہی آبادی ہے جنمین قریب چارسو آدمی کے مسلح وسپاہی ہوگا **ارکنا** جبل کی ریاست مین ہے ایک پہاڑ کی چوٹی کا نام ہے جو کوہ چراور وارتو کے درمیان ہے اسپر بڑے بڑے درخت چیر و زیتون وغیرہ کے ہین اور سڑک جو چپال سے دیہورا کو جاتی ہے وہ اس پہاڑ کے اوپر دو چوٹیون کے درمیان مین سے جنکی بلندی گیارہ گیارہ ہزار فیٹ بلندی گذرتی ہے بڑا اونچا مکان اس سڑک کا جو اس پہاڑ کے اوپر ہے بلندی اوسکی سمندر کے سطح سے نوہزار سات سو اونتیس فیٹ شمار مین آئی ہی مثلثی پیمایش کے وقت اس درہ کا نام تہر کانلار کہا گیا تہا **او تراک یا ترک** یہہ ایک پہاڑی علاقہ کوہ ہمالہ کے نچلے قطارون مین ہے اسکے شمال مین علاقہ بسہر شرق مین راینگڈہ و بسہر جنوب مین کوہ جبل غرب کندرو و کوتہکاہی کل سطح اسکا قریب ستر میل کے مربع ہے بلند چوٹیین اس پہاڑ کی کوہ وارتو سے جنوب مغرب کیطرف پہیلتی ہوئی دریاے ٹونس تک پہونچتی ہین اسمین بلند بلند مقامات کثرت سے ہین چنانچہ چوٹی کوہ تنکڑو کی جو شمال مغرب کی حد پر ہے وہ دس ہزار ایکسو دو فیٹ بلند ہے آبادی اس علاقہ کی دوہزار پانسو اور آمدنی تین ہزار روپیہ سالانہ ہے جس مین سے رئیس یہانکا دوسو اسی روپیہ سرکار کو دیتا تہا اور ایکسو پچیس آدمی مسلح اوسکے پاس رہتے تہے ۱۸۱۵ء مین جب سرکار نے گورکھون کو یہانسے بیدخل کیا تو ریاست یہان کی رئیس کے حوالے کردی مگر پیچہے سے معلوم ہوا کہ وارث اس ریاست کا وہ نہین ہے اوسکے بہائی کا بیٹا وارث حقیقی ہے پس وہ معزول ہوکر بہائی کا بیٹا اوسکا گدی نشین کیا گیا لیکن اوس سے کچہہ انتظام نہوا اسلئے وہ بہی برخاست کیا گیا اور ریاست

سرکار مین ضبط ہوئی بعد چندے بسبب اِسکے کہ آمدنی ریاست کی بہت کم تہی یہہ علاقہ جبل کے راجہ کے حوالے ہوگیا

**ریاست سرمور** یہہ ایک کوہستانی ریاست ماتحت سرکار انگریزی کے ہے اِسکے شمال علاقہ ریاست بلسن و جبل شرق مین علاقہ جہانسر و باور و ڈیرہ دون ہے جنکے اندر دریائے ٹونس و جمنا بہتے ہین جنوب و غرب مین علاقہ سرہند و اضلاع ریاست پٹیالہ و کیتہل ہین اِسکا کل سطح ایکہزار چہہ سو میل مربع ہے سوائے ایک چہوٹے سے علاقہ کے جو نامن کے قریب اِس ریاست کے جنوب مغربی انجام پر ہے جہان سے چند ندیان نکلکر دریائے سرستی و گگر مین جا گرتی ہین تمام علاقہ سرمور کا دریائے جمنا کے سطح کے گرد گرد پہیلا ہوا ہے جسمین دریائے گری معہ اپنے مددگارون دریائے جلال و پالور گرتا ہے دریائے ٹونس جو مغربی حصہ اِس علاقہ کا ہے جسکو نیچے آکر جمنا بولتے ہین وہی دریا شمال مشرقی سرحد سرمور کا ہے اوسکے دہنے طرف سے اور دو دریا جنکا نام منیس و نانے راٹے ہے اوسمین آکر شامل ہوتے ہین سطح سرمور کے علاقہ کا اکثر ناہموار ہے اور بلندی اسکی شمال سے جنوب کو کم ہوتی جاتی ہے اسکی شمالی حدود پر چوٹی چور کے پہاڑ کی بارہ ہزار ایکسو پچاس اور گیارہ ہزار چہہ سو نواسی فیٹ سمندر کے سطح سے بلند ہے اور دریائے گری و جمنا کے شمول کے پاس جنوب کیطرف اِسکے جو مقام ہے وہ صرف ایکہزار پانسو فیٹ اونچا ہے اِس شمول کے مقام سے جنوب کیطرف علاقہ گیارہ دون مغرب کی طرف کو پہیلتا ہے اور جنوبی حصہ کوہ سرمور کا بناتا ہے گیارہ دون کا علاقہ پچیس میل لمبان مین شرق سے غرب کو اور چہہ میل چوڑان مین ہے کل سطح اِسکا جمنا کے مغرب کیطرف سے لیکر گہات سن کے درہ تک پہیلتا ہے جو کل چودہ میل شمار مین آتا ہے اور گہات سن کے مقام پر بلندی اسکی دو ہزار پانسو فیٹ کے ہے اور کل علاقہ سرمور کا شرق و غرب کیطرف ڈہلوان ہے کیونکہ شرق کی طرف اِسکے تو دریائے جمنا اور غرب کیطرف مارکنڈا بہتا ہے مارکنڈا کے سوا اور ندیان بہی اِسکے غرب کی طرف اپنا اپنا راستہ لئے ہوئے دریائے سرستی و گہگر کو چلی جاتی ہین گیارہ دون کے جنوب کیطرف کوہ سوالک کی قطار ہے جنکی بلندیان قریب اڈہائی ہزار فیٹ کے سمندر کی سطح سے اونچی ہین اور درہ ماگی نند کے رستے سے جو اوسی قطار مین ہے دریائے مارکنڈا بہتا ہے شمال کیطرف گیارہ دون کے کوہ ہمالہ ہے اور کوہ سین کے قطار شمال مغرب کو دہنی کنارے دریائے گری کے واقع ہے اور یہہ دریائے گری ٹہنڈ و بہوانی کے قطار کے جنوب مشرقی انجام سے نکلتا ہے جسکی چوٹی پانچہزار تین سو فیٹ سمندر کی سطح سے بلند ہے شمال مغرب کو اوس سے کوہ سرسید دیوی ہے جو چہہ ہزار دو سو ننانوے فیٹ بلندی رکہتا ہے دریائے گری کے پرے شمالی انجام علاقہ سرمور کے کوہ چور کے چوٹی ہے جو بارہ ہزار ایکسو پچاس فیٹ بلند ہے اوسمین جسقدر چہوٹی قطارین ہین اونکی چوٹیان آٹھہ ہزار فیٹ تک بلند مین

کی کارخانے ہین یہان کثرت سے لوہا پکایا جاتا ہے سوداگری اوسکی دور دور تک ہوتی ہے بلندی اسکی سمندر کی سطح سے چھ ہزار آٹھ سو چھتیس فیٹ ہے **قلعہ کشبن** بسہر کی ریاست مین یہہ گانو ہے ایک چھوٹے سے قلعہ کے متعلق علاقہ کناور کے آبادی آبادی اسکی ایک پہاڑ کے اوپر دہنے کنارے دریاے ستلج کے واقع ہے گردی کا علاقہ اسکا انگوری باغون سے محیط ہے اور انگور کثرت سے پیدا ہوتا ہے **قلعہ لبرنگ** بسہر کی ریاست کے متعلق ایک قصبہ دہنے کنارے دریاے زنگ کے جو ایک دریا مددگار ستلج کا ہے آباد ہے یہان ایک قلعہ مربع شکل کا پختہ بنا ہوا ہے جسکی دیوارین چالیس فیٹ بلند ہین اسمین وزیر بسہر کے راجہ کی فوج رہتی ہے بلندی اسکی سمندر کے سطح سے نو ہزار دو سو چھیانوین فیٹ ہے **لیو** بسہر کی ریاست اور کناور کے علاقہ مین یہہ قصبہ اوپر چھوٹی سی پہاڑی اور دہنے کنارے اوس مقام پر جہان دریاے لیک دریاے لی سے شامل ہوتا ہے آباد ہے دریاے لیک ایک تیز رو دہارا مغرب کے سمت سے آکر اس مقام پر دریاے لے سے شامل ہوتا ہے مشرق کے طرف اسکے ایک قلعہ ساٹھہ فیٹ اونچی ایک ٹیلے کے اوپر بنا ہوا ہے مگر اب مسمار ہو گیا ہے آبادی اس گانو کی تاتاری خاندان کے آدمیون کی ہے جو لامہ مذہب کہتے ہین سطح اس دریا کا اس مقام پر نو ہزار فیٹ اور گانو کی آبادی کا مقام نو ہزار تین سو باسٹھہ فیٹ سمندر کے سطح سے بلند ہے اس علاقہ مین دریاے سندھ و دریاے ستلج اپنے چشمون سے پہاڑون کے اندر راستہ لیتے ہوئے آتے ہین اور بڑی تیزروی اور گہرائی سے چلتے ہین اور دو سو ستہتر فیٹ تک ونکا چوڑان ہے **لیبی** بسہر کے ریاست علاقہ کناور مین یہہ ایک قصبہ دہنے کنارے دریاے تیتی کے آباد ہے اور قریب چار میل کے اس گانو کے نیچے یہہ دریا دریاے ستلج مین جا گرتا ہے بلندی اس گانو کی سمندر کے سطح سے آٹھہ ہزار سات سو فیٹ ہے **لونیا درہ** بسہر کی ریاست کے متعلق یہہ ایک درہ اوس پہاڑ مین جو بسہر کے جنوبی و شمالی علاقہ کے درمیان بطور حد فاصل کے حایل ہے واقع ہے اس درہ کے پاس پاس اور بھی تین درے کوہی ہین جو ایک ہی میل کے اندر جاری ہین بلندی انکی سولہ ہزار سے لیکر ۱۷ ہزار فیٹ تک ہے اس پہاڑ پر برف بہت رہتی ہے اور سواے ماہ مئی و جون و جولائی و اگست کے آدمی ان درون کے راستے سے گذر نہین سکتا **میرو** بسہر کی ریاست ورکناور کے علاقہ مین یہہ ایک گانو دہنے کنارے دریاے ستلج کے اوس مقام پر کہ جہان دریاے جولا ستلج کے ساتھہ شامل ہوتا ہے آباد ہے اس مقام پر انگور کی بہت کثرت ہے بلکہ اس مقام کو اس پہاڑ مین آخری مقام انگور کی پیدا ہونیکا کہنا چاہیے کہ اس سے آگے پھر انگور پیدا نہین ہوتا **سومہنی قلعہ** بسہر کی ریاست کوہ کناور مین یہہ ایک قلعہ دریاے رلدنگ کے کنارے ڈھلوین گہاٹی پرگنہ قمرو پر بنا ہوا ہے اس مقام پر ایک بڑی ہندؤن کی پرستشگاہ اور مہادیو کا مندر بنا ہوا ہے جسکو بدری ناتھہ کہتے ہین مہادیو کے سر پر آٹھہ یا دس سیر سونے کا چھتر ہے اور مندر

بڑا عالیشان پتھر کی عمارت کا تعمیر ہوا ہے دور دور سے ہندو لوگ اس مندر کے پرستش کو آتے ہین اور پرستش اُسکی موجب نجات کا سمجھتے ہین **مرنگ** بسہر کی ریاست علاقہ کناورمین ایک قصبہ ستلج کے بائین کنارے اوس مقام پر کہ جہان دریاے تدنگ ستلج کے ساتھہ ملتا ہے آباد ہے آبادی اسکی ایک ہموار سطح مین ہے اور تین طرف اِسکے بلند پہاڑ ہین اور مغرب کیطرف سے جدہر دریا چلتا ہے کہلا ہوا ہے یہان ایک پختہ قلعہ سنگین و خوشنما عمارت کا بنا ہوا ہے اوسمین فوج راجہ کی رہتی ہے بلندی اسکی سمندر کی سطح سے آٹھہ ہزار پانسو فیٹ کے ہے **قلعہ ست گڈہ** یہہ ایک قلعہ بسہر کے علاقہ کے متعلق اوس پہاڑ کے اوپر بنا ہوا ہے جسکی ابتدا امرال گنڈہی کے شمال کیطرف سے چلتی ہے سطح اسکا اوج سے نشیب کیطرف ساڈہے تین میل ڈہلوان نرت کے مقام ستلج کے بائین کنارے تک ہے بلندی اس قلعہ کی سمندر کے سطح سے چہہ ہزار فیٹ ہے سرکار کی فتحیابی سے پہلے اس علاقہ مین گورکہیہ فوج رہتی تہی جنکے اوپر سرکار نے یورش کرکے اونکو قلعہ سے نکالا تہا **نکو** بسہر کے ریاست ضلع کناورمین یہہ ایک گانو سب سے بڑا گانو کوہ پرجیل کے مغربی سمت اور دریاے پاسپتی کے بائین کنارے پر آباد ہے آبادی اسکی کچی پکی ملی ہوئی ہے اور گہرون کے چہتین چوڑی لکڑیون سے ڈہانکی ہوئی ہین اس علاقہ مین اس سے زیادہ آبادی کا اور کوئی گانو نہین ہے بارہ ہزار فیٹ سمندر کے سطح سے یہہ اونچا ہے پیداواری یہان بکثرت ہوتی ہے گیہون بہت بوئی جاتی ہے پہاڑ کے اوپر لامہ کے رہنے کی جگہہ بڑی عالیشان بنی ہوئی ہے اس پہاڑ کا سطح سنگ جراح کے پتھرون سے بہرا ہوا ہے سواے ہر ایک قسم کے غلہ کے شلغم یہان بہت ہوتی ہین آب و ہوا یہان کی بہت خشک ہے مگر بسبب سیرابی ملک کے فصل یہان بڑی بہاری ہوتی ہے اس گانو کے نیچے ایک چہوٹی سی جہیل ہے جو ہمیشہ پر آب رہتی ہے اوسکے چارون طرف کنارون پر پہاڑی درختون چیلہ و زیتون وغیرہ کی اسقدر کثرت ہے کہ اونہی کی لکڑی جلانے مین صرف ہوتی ہے اور وہی عمارتون کے کام مین لاتی ہین **درہ نالگون** بسہر کی ریاست کناور کے جنوبی حصہ کے پہاڑ مین یہہ ایک درہ سب درون سے چہوٹا ہے بلندی اسکی سمندر کے سطح سے چودہ ہزار آٹھہ سو اکیانوین فیٹ یا سات سو فیٹ کوہ برفانی سے بلند ہے یہان ایک ندی ہے جسکا نام نالگون ندی ہے اِسکے شمال مشرق کے طرف بہتی ہے اور دس میل کا رستہ طے کرکر دریاے بسپا مین جا گرتی ہے **منگیا** بسہر کی ریاست علاقہ کناور مین بائین کنارے دریاے ستلج کے یہہ ایک گانو اوسمقام سے ایک میل جہان دریاے سپتی اور ایک اور بڑا دریا جو اُسکے سامنے بہتا ہے اُسمین شامل ہوتے ہین آبادی تہوڑے فاصلہ پر اِسکے بڑا بہاری جنگل جنگلی درختون سے پر نظر آتا ہے اور اسکے متصل ایک ندی جاری ہے جسکی کناری پر دوسری آبادی موجود ہے اس گانون کی علاقہ میں

گندم جو شلغم کثرت سے ہوتے ہین بلندی اسکی سمندر کے سطح سے نو ہزار دو سو بہتر فیٹ ہے **قلعہ ڈانگدہ یا ڈوان کوٹ** بسہر کی ریاست مین یہہ ایک قلعہ اوس پہاڑ کے قطار کے اوپر ہو جنوب بمشرق کوہ مرال کنڈا سے پہلتی ہے بنا ہوا ہے گرد نواح اسکے بہت بہاری جنگل ہے یہہ قلعہ اس ریاست مین بہت پختہ اور جنگی مشہور ہے سرکار کی فتحیابی سے پہلے اس قلعہ مین گورکہیہ فوج رہتی تہی سرکاری فوج نے وہان جاکر ایک طرف مورچہ لگایا اور فتح کیا ایکہزار گورکہیے اندر سے نکلے بلندی اسکی سمندر کے سطح سے نو ہزار ایکسو پانچ فیٹ ہے **مرال کا کنڈا** بسہر کے ریاست کے علاقہ مین یہہ ایک بلند قطار پہاڑون کی مختلف بلندی کے ہے یہہ پہاڑ پہلی جنوب بمشرق کے سمت کو چلکر اور بسہر کے جنوبی شمالی علاقہ کے درمیان پہیل کر کوہ ارکی سرحد ریاست بہاگل تک جا پہونچتا ہے اور ستلج دریا اسکی بنیاد کے اندر بہتا ہوا پنجاب کے میدانون کے سمت کو آتا ہے اور ایک طرف اسکے دریاے گری وٹونس وجمنا جاری ہین **درہ شبرنگ** بسہر کے ریاست کے متعلق یہہ ایک درہ اوس پہاڑ مین جو جنوبی حد علاقہ کناور کے ہے واقع ہے صورت اسکی بطور دروازہ کے نظر آتی ہے اور دو سیدہے پہاڑون کے درمیان اسکا راستہ جاتا ہے تین سوگز کے قریب اس درہ سے بسمت مشرق درہ گناس ہے اور پاؤ میل زیادہ تر اوسی طرف کو درہ کہیل ہے ان تینون درون مین سے شبرنگ کے درہ کی بلندی سمندر کی سطح سے سولہ ہزار پینتیس فیٹ ہے **ننگ** بسہر کی ریاست ضلع کناور مین یہہ ایک گانو بائین کنارے دریاے ستلج کے آباد ہے یہہ دریا کوہ چینی تاتار سے نکلکر اور تین دن کا سفر طے کر کر ادہر کو آتا ہے آبادی اس گانو کی شمالی بنیاد کوہ ننگ رنگ پر واقع ہے اور متصل اسکے درہ ننگ رنگ کا ہے جسکا رستہ بہت ڈہلوان اور درختون سے بری ہے زمین متعلق اس آبادی کی زرخیز و سیراب اور آب و ہوا موافق بلندی اسکی سمندر کے سطح سے دس ہزار ایکسو چھیاسٹھ فیٹ ہے **اورجا** بسہر کی ریاست علاقہ کناور مین یہہ ایک گانو اور مسافرخانہ دہنے کنارے دریاے ستلج کے آباد ہے اسکے بسنے والے کل لامہ مذہب کے ہین اور عبادتگاہین اونکی ہی بنی ہوئی ہین یہہ علاقہ نہایت ناہموار و ناصاف ہے پہاڑ و نکے غارون سے پتہرون کے سلین بہت نکلتی ہین سرسبزی اور درخت یہان کم ہین سواے چہوٹے قد کے دیودار درختون کے اور درخت اس پہاڑ مین نہین ہوتا بلکہ کناور کے علاقہ کے اوسط لیکر چینی تاتار تک اسی پہاڑ کے درختون کو اخیر کے درخت کہنا چاہیے کیونکہ اس سے اوپر بسبب سختی پہلاب برف کے کسی پہاڑ کے اوپر درخت پیدا نہین ہوتا بلندی اسکی سمندر کے سطح سے گیارہ ہزار دو سو چہیانوین فیٹ ہے **درہ ہمنگ** بسہر کی ریاست ضلع کناور مین یہہ ایک درہ پہاڑ کے لمبی قطار مین ہے جو کہ ستلج کے بائین کنارے سے چلکر ضلع ناہموار متعلقہ تاتار اور سرحد ملک انگریزی تک پہونچتی ہے اس درہ کے شمال کو

ہتھوڑے سے فاصلہ پر ایک بڑا پہاڑ پارگیول ہے جو دہنے کنارے دریائے ستلج سے ملتا ہے بلندی اس پہاڑ کی اپنے نشیب یعنی دریائے ستلج کے دہنی کنارے سے تیرہ ہزار پانسو فیٹ اور کل بلندی سمندر کی سطح سے بائیس ہزار چار سو اٹھائیس فٹ ہے اور بلندی اس درہ ہنگ کی سمندر کے سطح سے تیرہ ہزار پانسو فیٹ شمار مین آتی ہے **پواری** بسہر کی ریاست ضلع کناور مین ہے ایک گانو بائین کنارے دریائے ستلج کے واقع ہے ہمقام پر دریائے ستلج اکیس فٹ چوڑا اور گہرا اور ملایم و پرآب ہوکر بہتا ہے یہ گانو دوسو فیٹ دریا سے اونچا بسا ہے جسمین اکثر گہرو دنبرے لکڑی کے بنے ہوئے ہین زمین متعلقہ ہموار و زرخیز ہے انگور وغیرہ میوہ جات اوسمین ہوتے ہین سابق یہان دریا کے اوپر لکڑی کا پل بنا ہوا تھا اب وہ گر گیا ہے اور اب مسافر لوگ بذریعہ جھولے کے پار ہوتے ہین اور جھولے کی ترکیب یہہ ہے کہ دریا کے دونو طرف دو آدمی کہڑے ہوکر رسی بالون کی بڑی مضبوط ہاتھون مین پکڑے رکھتے ہین اور رسی کے درمیان مین ایک ٹیڑھی لکڑی بندھی ہوئی ہوتی ہے اوس لکڑی پر آدمی کو بٹھلا کر دریا کے دوسری طرف کا آدمی رسی کھینچتا جاتا ہے اور اوسطرف کا آدمی آہستگی سے رسی چھوڑتا جاتا ہے اور آدمی رسی پر بیٹھا ہوا رسی کے ساتھہ لٹکتا ہوا چلا جاتا ہے چونکہ اوسجگہہ دریا کے دونو کنارے بہت نیچے ہین پار اوترنے والا آدمی پانی تک پہونچنا نہین پاتا بلندی اس قصبہ کی سمندر کے سطح سے چھہ ہزار آٹھہ سو فیٹ کے ہے **پنگی** بسہر کی ریاست ضلع کناور مین ہے ایک قصبہ دہنے کنارے دریائے ستلج اور جنوب مشرقی بنیاد مین ایک پہاڑ کے قطار کے جو کوہ کو بنگ اور کوہ ملگن کے درمیان ہے آباد ہے بلندی اسکی سمندر کے سطح سے نو ہزار اکیسو نوین فیٹ ہے **پرخیل** بسہر کی ریاست علاقہ کناور مین ہے ایک پہاڑی چوٹی دریائے سپتی اور ستلج کے درمیان چھہ یا سات میل اوسمقام سے جہان کہ یہہ دونو دریا آپسمین ملتے ہین واقع ہے بڑی چوٹی اس پہاڑ کی بائیس ہزار چار سو اٹھاسی فیٹ سمندر کے سطح سے اونچی ہے اسکے اوپر سترہ ہزار فیٹ کی بلندی تک نباتات نظر آتے ہین آگے سبزہ نہین ہے اور چوٹی کے اوپر کے سطح کے اوپر سوائے سنگ جراح کے بڑے بڑے ٹکڑون کے اور کچھہ نظر نہین آتا دوسری چوٹی اس پہاڑ کی جو بفاصلہ دو میل بڑی چوٹی سے ہے بلندی اسکی اوہنیس ہزار چار سو گیارہ فیٹ سمندر کے سطح سے ہے وہان اگرچہ برف نہین برستی مگر سردی سخت ہے **قلعہ رامپن گڈھ** یہہ ایک قلعہ نہایت مستحکم دریای پار کے بائین کنارے چالیس گز لمبا اور بیس گز چوڑا بیس فیٹ اونچی دیوار کا بنا ہوا ہے اندر اسکے فوج کے رہنے کے مکانات اور سیکہ زین کے ذخیرہ کے تہہ خانے بنے ہوے ہین بڑے بڑی برج توپون کے چڑہانے کے لئے تعمیر ہوئے ہوئے ہین مگر پانی کا انتظام قلعہ کے اندر کچھہ نہین ہے سوا اسکے کہ دریائے پار پر قلعہ سے چار سو بہتر فیٹ کے نشیب مین بہتا ہے گو کہ فوج جب انگریزی فوج کے حملہ کے وقت اسمین محصور ہوئی تو اونہون نے

پانی اسمین پہلے سے ہی جمع کر لیا ہوا تھا آخر سرکاری فوج سے تنگ آکر قلعہ چھوڑ گئے قلعہ کے نیچے دریا پر چالیس گز
لمبا لکڑی کا پل بنا ہوا ہے دریا یہان بہت گہرا چلتا ہے گرد نواح اسکا بہت زرخیز و سیراب ہے شالی توت
وغیرہ پیدائشین یہان بکثرت ہوتی ہین قلعہ کے پاس ایک قصبہ ہے وہان برہمن لوگ رہتے ہین اور
دو مندر عالیشان اونکے پرستشگاہ بنے ہوئے ہین ہندوستانی بولی یہان بولی جاتی ہے آدمیون کی
شکل شباہت بھی ہندوستانیون سے ملتی ہے پہلے یہہ قلعہ اور قصبہ بسہر کی ریاست سے علاقہ رکھتا تھا مگر
۱۸۱۵ء مین بعد فتحیابی اس پہاڑ کے سرکار نے یہہ علاقہ معہ اور تھوڑے سے علاقہ پانچ میل طول اور
تین میل عرض کے اپنے پاس رکھ لیا بعد چندے کیونتھل کے راجہ کو شملہ کے ملک کے عوض مین دیدیا فاصلہ
اسکا کلکتہ سے شمال مغرب کے سمت کو ایکہزار اٹھہتر میل اور بلندی قلعہ کی سمندر کے سطح سے پانچہزار چارسو
اٹھہ فیٹ اور دریا کے پار سے چار ہزار نوسو تین فیٹ ہے **رکچام** بسہر کی ریاست کے متعلق یہہ ایک
موضع کوہ بسپا کے گھاٹی پر دہنے کنارے دریاے بسپا کے اوس مقام پر کہ جہان دریاے بسپا کے ساتھ گور
ندی آکر ملتی ہے ایک گھاٹی کے شگاف کے اندر آباد ہے علاقہ متعلقہ اسکا خوشنما و زرخیز ہے پاس اسکے ایک
اور پہاڑی خشک و برہنہ بھی موجود ہے جسکی چوٹیان سیاہ دکھائی دیتی ہین بلندی اسکی سمندر کے سطح سے
دس ہزار چار سو چھبین فیٹ ہے **کوہ رلدنگ** بسہر کے ریاست اور علاقہ کناور کے متعلق یہہ ایک بلند
پہاڑ بسپا گھاٹی اور تدنگ کے درمیان واقع ہوا اور یہہ پہاڑ ایک مجموعہ نوکدار چوٹیون کا ہے جن پر ہمیشہ برف پڑی
رہتی ہے بڑی چوٹی اس پہاڑ کی اکیس ہزار انیسو تین فیٹ ہے **رامپور** بسہر کے ریاست مین یہہ بڑا
قصبہ دارالریاست بسہر کے راجہ کا مابین کنارے دریاے ستلج اور مغربی کنارے ایک سدہ ہے پہاڑ کے آباد ہے
چارون طرف قصبہ کے بلند پہاڑ سر بفلک کھڑے ہین ایسے کہ تازہ ہوا بھی قصبہ تک مشکل پہونچتی ہے گرمی کے
موسم مین بسبب اسکے کہ چارون طرف کے پہاڑ اسکے سخت گرم ہوتے ہین گرمی ہوجاتی ہے مگر سردی کا موسم
یہانکا نہایت خوش و دلپسند ہوتا ہے میدان اسکی آبادی کا ناہموار گلیین بازار تنگ اور گھر دو منزلہ
سہ منزلہ پتھرون کی عمارت کے منقش و مصفا ہین راجہ کی رہنے کی محل قصبہ کے شمال مشرقی کونے کے اوپر
بڑے عالیشان و بلند عمدہ عمارت کی بعض مقام سے سہ منزلہ اور بعض مقام سے چار منزلہ بنی ہوئی ہین انکی چھتین بڑے بڑے
لمبے پتھرون کے پٹے ہین دیوانخانہ یعنی کچہری گھر راجہ کا بڑا شاندار و فراخ و منقش بنا ہوا ہے جسکو گورکھون
نے اپنی دنگلیائی کے وقت بہت خراب کر دیا تھا اب راجہ نے دوبارہ آراستہ کیا ہے دیوانخانہ کے پاس اور
ایک مکان امیرون و وزیرون و مصاحبون کے بیٹھنے کے واسطے بنا ہوا ہے جسمین چونہ کی جگہہ مٹی لگی ہوئی ہے
گورکھون کے حملہ سے اول آبادی اس قصبہ کی بہت تھی اور تین سو چار گھر آباد تھے اور ایک بڑا کشادہ بازار

تہا تجارت بکثرت ہوتی تہی اب دوبارہ یہہ آباد ہوا ہے اور تجارت کارخانہ ہندوستانی وپہاڑی وچینی اسباب دور دور سے تجارت کیواسطے آتا ہے راجہ شہر کا سردی کے موسم مین یہان آکر رہتا ہے گرمی کے موسم مین سراہن کے مقام پر چلا جاتا ہے بلندی رامپور کی سمندر کے سطح سے تین ہزار تین سو فٹ ہے یہہ شہر شملہ سے شمال کے اوتر کے طرف واقع ہے ہر سال یہان تین میلے ہوتے ہین اول ماہ جنوری دوم ماہ جون سیوم ماہ اکتوبر ان میلون مین اون پشم ریشم انگور سوہاگہ نرسبی کشمش گونٹ گہوڑے بہت فروخت ہوتے ہین **رسیلی** بسہر کے ریاست ضلع کناور مین ستلج کے بائین کنارے اوس سے تہوڑے فاصلہ پر کہ جہان دریاے تدنگ ستلج سے ملتا ہے یہہ ایک قصبہ آباد ہے یہان بدہ لامہ مذہب کے لوگ رہتے ہین اور پرستشگاہین اونکے بنی ہوے ہین بلندی اسکی سمندر کی سطح سے آٹہہ ہزار چہیالیس فٹ ہے **درہ رونتنگ** بسہر کے ریاست علاقہ کناور مین یہہ ایک درہ اوس پہاڑ مین جو کوہ رس کلنگ سپچور کے درمیان واقع ہے جاری ہے اس پہاڑ سے پتہرون کے تختے بہت نکلتے ہین سردی کے موسم مین بسبب برف کے یہہ درہ بند ہو جاتا ہے اسواسطے لوگ یہہ راستہ چہوڑ کر چکر دار دوسرے راستے سے ہو کر اوپر کے پہاڑون کو جاتے ہین بلندی اسکی سمندر کے سطح سے دو ہزار چار سو پچاس فٹ ہے **سراہن یا سیران** یہہ بڑا قصبہ بسہر کی ریاست کے متعلق ستلج کے بائین کنارے بفاصلہ تین میل آباد ہے تین طرف لگتے دائرہ کے طرح پہاڑون نے گہیرا ہوا ہے صرف سامہنے کے طرف سے جدہر کو دریا بہتا ہے کہلا ہوا ہے بڑے اونچے پہاڑ کلو کے دکہائی دیتے ہین جو جنگل اور برف سے پر ہین اس قصبہ کے گردے کے پہاڑون کی چوٹیان شرق سے غرب کو پہیلتے ہین گرمی کے موسم بسہر کا راجہ یہان آرام کرتا ہے اور سردی کے موسم مین یہان برف برستی ہے جو جون مہینے کے ابتدا مین پگہل کر پہاڑ صاف ہو جاتا ہے گردے کا علاقہ اس قصبہ کا نہایت زرخیز و سیراب و سرسبز ہے قدرتی گل اور پہول اور درخت بشمار ہوتے ہین عمارت اس قصبہ کی پختہ وخوشنما و بارونق ہو بازار کشادہ و پر تجارت ہے چینی والون کے طرز پر اسمین مکانات دو منزلہ بنے ہوئے ہین مکانات کے اوپر بالاخانہ و بارہ دریان منقش لکڑی سے بنی ہوئی خوشنما نظر آتے ہین کالی دیوی کا مندر ہندوون کی پرستشگاہ یہان بڑا عالیشان مکان ہے جس جگہہ انگریزی سلطنت سے پہلے آدمیون کی قربانیان ہوتی تہین راجہ بسہر کے رہنے کا محل اسی مقام پر بڑا بلند و فراخ و شاندار عمدہ بنا ہوا ہے یہہ قصبہ اس شمالی پہاڑ کے اوپر گویا ہندوون کے مذہب کی ایک حد شمار کیجاتی ہے کیونکہ اس پہاڑ پر سواے لامہ مذہب کے لوگون کے ہندوونکے مذہب کے لوگ شاذ و نادر ہونگے بلندی اسکی سمندر کے سطح سے سات ہزار دو سو چہیالیس فٹ ہے **شاتل درہ** بسہر کے ریاست کے متعلق ہے یہہ اس سڑک پر جو کوہ جوار اسے کناور کو جاتی ہے جنوبی قطار کوہ ہمالہ مین جو شرق جنوب سے غرب شمال کو پہیلتی ہے

واقع ہے یہہ درہ نہایت خوفناک صرف برف کی سبب سے نہین ہے بلکہ اس کے اوپر ایک مہلک سخت
وسرد تیز ہوا ایسی چلتی ہے جو ذی جان وہان جاتا ہے بدن اوسکا سردی سے سن ہو کر فوراً مر جاتا ہے
اوسکی چوٹی کے اوپر سنگ جراح کے پتھر بہت ہین پھر اس پہاڑ کے اوپر بہت ہے اسقدر کہ برف کے
ڈھیرون کے اوپر سیاہ چادر کے طرح پڑا ہوا ہوتا ہے جب گرمی دہوپ کی لگتی ہے تو اوڑنے لگتا ہے
بلندی اس درہ کی سمندر کے سطح سے پندرہ ہزار پانسو چھپن فیٹ ہے **شپکی** بسہر کے ریاست علاقہ
کناور مین یہہ ایک قصبہ رس کلنک پہاڑ کے گہاٹیون مین دارنگ درہ کے بائین کنارے آباد ہے
متصل اسکے ایک تانبے کی کان ہے مگر کئی سال سے کہودی نہین جاتی اسمین لامہ مذہب کے لوگ رہتے ہین بلندی
اسکی سمندر کے سطح سے نو ہزار آٹھہ سو فیٹ ہے **شیل** بسہر کے ریاست کے متعلق یہہ گانو جنوب مشرقی
بنیاد کوہ وارتو کے اندر آباد ہے علاقہ اوسکا بہت زرخیز و آباد اور یاس کے پہاڑ بھی اسکے سبز و خوشنما
ہین پاس اسکے نہایت عمدہ لوہے کی کان ہے اور لوہا و تانبے نکالکر اس گانو کے کارخانہ مین پکاتے ہین
بلندی اسکی سمندر کے سطح سے آٹھہ ہزار فیٹ کے ہے **درہ شیار** بسہر کے ریاست کے متعلق یہہ
ایک درہ جنوبی قطار کوہ ہمالہ مین جو اس ریاست کے حصہ جنوبی و شمالی مین حد فاصل ہے واقع ہے اسکے
جنوب مغرب کو کوہ چروار و شرق کو بربند جنوب مشرق کو کوہ جمنوتری جس سے جمنا دریا نکلتا ہے دکہائی دیتا
ہے اوسکی سب چوٹیان برف سے ڈہکی ہوئی اور بلور کیطرح چمکتی ہوئی نہایت خوشنما معلوم ہوتے ہین بلندی
اس درہ کی سمندر کے سطح سے تیرہ ہزار سات سو بیس فیٹ ہے اور دوسرا درہ گناس کا جو رلدنگ کے
پہاڑ مین ہے وہ اکیس ہزار فیٹ کی بلندی رکہتا ہے **شپکی** بسہر کے ریاست کے حد شمال شرقی کے اوپر
چینی تاتار کے ملک کے ساتھہ ملتی ہے یہہ قصبہ آباد ہے اہل یورپ جو اس پہاڑ کے سیر کو آتے ہین اس سے
آگے نہین جاتے اور جب یہان سے آگے جائین تو داب لنگ کے مقام سے دو سڑکین ہو جاتی ہین
اونمین سے ایک تو پمنگ گہاٹ کے درے سے جسکی بلندی سمندر سے تیرہ ہزار پانسو اٹہارہ فیٹ ہے
ہو کر جاتی ہے اور دوسرے تہوڑے سی فاصلہ اوس درہ سے جنوب کو گنگما کے درہ سے ہو کر گذرتی
ہے اوسکی بلندی سولہ ہزار فیٹ ہے گو کہ درہ گنگما پنگ کے درہ سے زیادہ تر اونچا ہے مگر اسکا راستہ
آسان تر ہے یہہ قصبہ بائین کنارے ستلج کے ایک میل کے فاصلہ پر واقع ہے اور دریاے ستلج اپنے چشمہ
سے یہان تک مسافت طی کر کر دو طرفہ ندیون اور چشمون کو ساتھہ ملاتا ہوا دریا بنجاتا ہے ورنہ اس سے
اوپر اس دریا کا قد و قامت کچھہ بڑا نہین ہے یہہ قطار پہاڑون کی جسکے اندر سے وہ دونو درے گذرتے
ہین شمال سے جنوب کو قریب تین میل کے فاصلے پر اس قصبہ سے ہین یہہ پہاڑ درمیان سلطنت چینی تاتار

اور انگریزی علاقہ کے ہی حد فاصل نہین ہی بلکہ قدرتی حد و د علاقہ کناور و ریاست بسہر یکہی ہی پہاڑ ہی اس پہاڑ کے رہنے
والون کی شکل و شباہت بولی و طرز و وضع اور پہاڑ کے رہنے والون کے ساتھہ بالکل نہین ملتی اور نہ آب و ہوا سے ملتی ہی بلکہ
پہاڑ دن کی شکل صورت و رنگت بھی علیحدہ ہی سنگ جراح و سنگ سرخ و سرخ مٹی بھی بہت ہی ڈہلوان بھی اس پہاڑ مین
زیادہ ہی ٹہیلے بہت ہموار ہی کم ہے ملک خوفناک اور ویران ہی اور پہاڑ ایسا خشک ہی کہ ایک تنا گہاس کا یا کوئی درخت
چہوٹا بڑا اٹہیں میل تک برابر نظر نہین آتا البتہ کانٹے و جہاڑیان بے برگ سیاہ رنگ سوختہ خشک پہاڑ کے
سطح پر ہین اگر تپے اونکے یا لکڑی ہاتہہ ہین لیکر ملین تو فوراً خاک ہو جاتے ہین بعض جہاڑیون کا رنگ خاکی
ہے جب ہوا وہان چلتی ہے تو ایک بڑا طوفان نمودار ہوجاتا ہے اور ایسی ہوا اکثر اوقات وہان چلتی رہتی
ہے اور خشکی اوس ہوا مین ایسی ہے کہ جس چیز مین اوسکا اثر ہوجاتا ہے فوراً خشک ہوجاتی ہے یہہ گانو جسکو
شنکی کہتے ہین صرف چند گہر ہین جو ایک خشک و برہنہ پہاڑ کے ڈہلوین مقام پر آباد ہین متصل گانو کے بہت سے
کہیت کرکر گانو والون نے کچہہ زمین زراعت کیواسطے بنائی ہوئی ہے اوسمین گیہون جو شلغم کی پیدائش
ہوتی ہے گہر یہان کے پتہرون کے اور چوڑے چہتین ہین گانو کے اندر چند درخت گوش بری کے ہین جو ہر ایک
گہر کے دروازے کے آگے لگائی ہوئی ہین ان لوگون کے پاس گلہ پشمی بکرون کے بہت ہی ہوتی ہین اور پشم
یہان کی تبت اور لداخ کے پشم سے بہی افضل ہوتی ہے جسکو وہ اوتار کر فروخت کرتے ہین کتے اس پہاڑ کے
قد آور و وفادار ہوتے ہین بکریون کے گلے اور گہرون کی حفاظت اونہون کتون کے متعلق ہوتی ہے اس پہاڑ
سے پرے ملک چینی تاتار کا ہے جنکے خال و خط وضع و قطع چین کے لوگون سے تمام مشابہت رکہتے ہین آنکہین
اونکی چہوٹی چہوٹی ہوتی ہین اور سردی اور گرمی مین سر سے ننگے رہتے ہین زن و مرد بالون کے گوندہے ہوئے
رکہتے ہین اونکی پوشاک ایک لمبا کرتہ پاؤن تک اور پاجامے کہلے اونکے اور جراب پاؤن مین سرخ کمبل کے
ہوتے ہین جنکے نیچے کیسہ دار چمڑا لگا ہوا ہوتا ہے زن و مرد گلے مین ہار قیمتی ہڈیون اور پتہرون کے بناکر پہنتے ہین
پیتل اور چاندی کے دستون کے جنکو وہ چہریان ایک شخص اپنے پاس رکہتا ہے تا کو بہت بیچتے ہین بلکہ ہر ایک شخص ہر وقت
چہوٹے چہوٹے حقے لوہے کے اپنے پاس رکہتا ہے دولتمند لوگ چاندی کے حقے پیتے ہین اور کناور اور تاتار
کے لوگ صرف حقہ پینے کے واسطے ہر وقت چقماق اپنے پاس رکہتے ہین جب حقہ پینے کی حاجت ہوتی ہے آگ نکال
لیتے ہین تاتار کے ملک مین عورت اور مرد کی ایک پوشاک ہی مگر عورتین لوہے چاندی پیتل تانبے کے زیور سے
لدے ہوئے ہوتے ہین اونمین سے اکثر زیور تین کی بہی ہوتی ہین گلیون کے بازیبین اور تار پہنچی کا بہی یہان بہت
رواج ہے شلکے کی بلندی سمندر کے سطح سے دس ہزار پانسو ستانوین فٹ ہی **سنگا درہ** یہہ ایک درہ کوہ
کناور کے جنوبی پہاڑ کے قطار مین ہے اور تین درون کے جو اسکے پاس ہین ایک میل سے زیادہ لمبان کا ہے

سردی کے موسم مین بسبب کثرت برف راستہ اسکا بند ہوجاتا ہے اور گرمیون مین چار مہینہ تک کھلا رہتا ہی بلندی اسکی
سمندر کے سطح سے سولہ ہزار سے لیکر سترہ ہزار فیٹ تک ہی **سوانگ** یہہ کی ریاست علاقہ کناور مین بائین
کنارے دریاے بیاکے یہہ ایک قصبہ آباد ہے گرد نواح کی زمین اسکی بہت آباد و زرخیز و سرسبز ہے درختان سیب
ناشپاتی خانی وغیرہ میوہ دار درخت یہان کثرت سے ہوتے ہین چیڑ و دیودار کے درخت بڑے بلند و موٹے اسقدر
ہین کہ شمار نہین ہوسکتا جرڈ صاحب ایک انگریز سیاح نے وہان جاکر جو ایک چیڑ کے درخت کی پیمایش کی تو
بیس فیٹ موٹا پایا بلکہ یہہ ادنی درجہ کے موٹے درخت ہین چوبیس فیٹ تک موٹی ہوتی ہین پیداوار ہر قسم غلہ
کی بھی یہان بہت اور آب ہوا موافق ہے سردی کے موسم مین پانچ مہینے تک زمین برف کے نیچے دبی
رہتی ہے گرمی کے موسم مین موسم اس پہاڑ کا بہت اچھا و مطبوع ہوتا ہے برسات بھی متوسط درجہ
کی ہوتی ہے بلندی اسکی سمندر کے سطح سے نو ہزار ایکسو فیٹ ہے **سگلا** یہہ کے ریاست مین
یہہ ایک درہ کوہ ہمالہ کی بلندی پر ہے جسکے ذریعہ سے ضلع کناور و گڈھ وال کے طرف آمد و رفت ہوتی ہے
اس درہ کے سڑک بہت خراب ہے اور چونکہ چھ مہینہ سال کے اندر یہہ درہ جاری رہتا ہے ہر برف کے سبب سے بند
ہوجاتا ہے مسافر لوگ بسبب تنگی راستہ کے بوجھہ اپنا بکرون پر لاد کر لیجاتے ہین بلندی اسکی سمندر کے سطح سے
سولہ ہزار فیٹ کے ہے **سندرو درہ** کناور کے علاقہ مین یہہ ایک درہ کوہ ہمالہ کے قطارون مین
جو شمال سے غرب کو پھیلتے ہین جنوبی حصہ مین کناور کے واقع ہے راستہ اس درہ کا بہت مشکل گذار و تنگ پہاڑ
کے دو قطارون کے اندر ہے بسبب کثرت برف کے سال بھر مین صرف دو مہینہ کھلا رہتا ہے بلندی اسکی سمندر
کے سطح سے سولہ ہزار فیٹ ہے **سنگلا** کناور کے علاقہ مین یہہ ایک چھوٹا سا قصبہ دہنی کنارے دریاے
بسپا کے آباد ہے طرز اسکی عمارت کی اچھی ہے اور ڈھلوین گھاٹی کے اوپر بنا ہوا ہے گھر اسکے ایک دوسرے کے
اوپر نظر آتے ہین بڑی چوٹی کوہ رلنگ کی اسکے اوپر چھتری کیطرح سایہ کرتی ہے اگرچہ اس گانو مین پچاس
گھر سے زیادہ آباد نہین ہین مگر تجارت و کاروبار بکثرت ہے اور لوگ بھی آسودہ حال ہین اور تجار لوگ
گڈھ وال و چوآرا وغیرہ سے آکر یہان سے غلہ خرید کر لیجاتے ہین اور بعض اوقات جو یہان غلہ کی کمی ہو تو
وہان سے بھی غلہ لاکر اوسکے بدلے یہان سے نمک خرید کر لیجاتے ہین بلندی اسکی سمندر کے سطح سے آٹھہ ہزار
یہہ سو فیٹ ہے **سنگنم** کناور کے علاقہ مین یہہ ایک چھوٹا سا قصبہ بائین کنارے دریاے دارہنگ اور سر
مقام پر کہ یہان دریاے یونگلیو شمال و مشرق کے سمت سے آکر دارہنگ مین ملتا ہے آباد ہے یہہ دونو ندیان
اس قصبہ کی زمین کو سیراب کرتی ہین اور اس سبب سے ایک سطح زمین کا جو تین میل تک لمبا ہے سیب اکھروٹ
و ناشپاتی و انگور کے درختون سے پر ہے تین طرف اسکے پہاڑ ہین اور ایک طرف سے ڈھلوان و ستلج کے دریا

تک کہلا ہوا ہے خوبانی کے درخت یہان بڑے افراط سے میوہ دیتے ہین جو یہان کے رہنے والے گرمیون مین
خشک کر رکھتے ہین اور سردی کے موسم مین کہلاتے ہین اور اوسی کے مغز کا تیل نکالکر جلاتے ہین بلندی
اسکی سمندر کی سطح سے نوہزار تین سو بچاس فیٹ ہے **قلعہ تکھر یا تکھل** سہر کے علاقہ مین یہہ چھوٹا سا
قلعہ اوس پہاڑ کے قطار پر جو کوہ وارتو کے چوٹی اور کوہ چر کے چوٹی کے درمیان ہے بنا ہوا ہے اسمقام پر
انگریزی فوج کوٹ گڈہ کے چھاونی سے آکر رہا کرتی ہے بلندی اسکی سمندر کے سطح سے سات ہزار سات سو
تینتیس فیٹ ہے **تنکرو** سہر کی ریاست مین یہہ ایک پہاڑ کی چوٹی کوہ وارتو اور چر کے درمیان ہے
اسکے مغرب کیطرف سے دریاے گری نکلتا ہے اور اسکے شمال شرق کیطرف سے دریاے پابر کے مددگار
گذرتے ہین بلندی اسکی سمندر کے سطح سے دس ہزار ایکسو دو فیٹ ہے **درہ تنگ رنگ** سہر کے
ریاست مین یہہ ایک درہ اوپر بلند قطار اوس پہاڑ کے ہے جو کوہ لبیا و تغلچر کے درمیان ہے بلندی اسکی سمندر
کے سطح سے تیرہ ہزار سات سو انتالیس فیٹ ہے **کوہ وارتو** سہر کے ریاست کے متعلق یہہ ایک بلند
چوٹی کوہ ہمالہ کے نچلے قطار دن کوہ ہمالہ مین ہے اوسکے اوپر بڑا گھرا جنگل ہر ایک قسم کے جنگلی درختون سے بھرا ہے
اور چونکہ گورکھہ لوگ اپنے دخل کے وقت یہان قلعہ و گاؤن بناکر رہنے لگے تھے اونکے مکانات کے کھنڈرات
اب بھی موجود ہین کوہ ہمالہ کے مثلثی پیمایش کے وقت اس پہاڑ پر بڑا بھاری محکمہ مقرر ہوا تھا اور مسٹر ہوکسن صاحب
و ہیربرٹ صاحب اوسمین حاکم تھے **مان رنگ درہ** یہہ ایک پہاڑی درہ دامنک شو پہاڑ کے
اوپر ملک لداخ اور کناور کے درمیان واقع ہے راستہ اسکا سخت خوفناک اور جنگلون سے بھرا ہوا ہی اور تنگی اور
مشکل گذاری اس حد تک کی ہے کہ بنی آدم کا وہان گذر بہت ہی کم ہوتا ہی کناور کے جنوب مشرق کے سمت سے
اسکے چڑہنے کا راستہ ہی اور دریاے دارنگ بہی اسی درہ کے اندر سے گذرتا ہوا آتا ہے بلکہ چشمہ اوسکا بہی
پہاڑ کے اندر ہی اس دریا کے چشمہ کے اوپر ہمیشہ برف پڑی رہتی ہے سال بھر مین چار چھہ ہفتے تک یہہ درہ برف
سے صاف رہتا ہے بلندی اسکی سمندر کے سطح سے اٹھارہ ہزار چھہ سو بارہ فیٹ ہی اور بلندی دارنگ کے چشمہ کی
پندرہ ہزار فیٹ ہی **لوسر** شمال مشرقی کوہ ہمالہ مین یہہ گانو اوس مقام پر کہ جہان دریاے لوسر و پینو آپس مین
شامل ہوتے ہین آباد ہے بلندی اسکی تیرہ ہزار چار سو فیٹ کی ہے اسجگہہ جہانکہ دریا بہتا ہے ایک سیدہا پہاڑ
دیوار کے شکل کا ہے ایسا کہ برف بہی اوسپر ٹھہر نہین سکتی سواے چوٹی کے کہ وہان بہی برف جم کر زمین کے
سطح کے ساتھ ہم سطح ہو جاتی ہے آب و ہوا یہان کی خشک ہے اور پہاڑ کے گھاٹیون کے بنیاد مین زمین
بہت سیراب و زرخیز ہے جسکو ندیون کے ذریعہ سے پانی ملتا ہے گانو کی آبادی عین ہموار میدان کے اندر واقع
ہے گلے پشمی بکریون کے یہان بہت ہین اور پشم بہت کثرت سے نکلتی ہے باشندے یہان کے تبتی و تاتاری

ونگولیا نسل کے سیاه رنگ کے ہوتے ہین **ٹنگنو** بسہر کی ریاست کے متعلق یہہ ایک گہاٹی جنوبی قطار
علاقہ کناوری مین ہے سطح اسکا چیڑ کے درختون سے پر ہے اور پانچ گانو اسکے اندر آباد ہین بلندی اسکی سمندر
کے سطح سے آٹھہ ہزار آٹھہ سو فیٹ ہے **دره پرنگ** یہہ ایک دره مغربی قطار ہمالہ کے پہاڑ مین جو کہ
سپتی کے مقام سے سلطنت جمون اور علاقہ رپشو تک پہیلتی ہوئی چلی جاتی ہے واقع ہے **کوه جمنوتری** یہہ تین
چوٹیان پہاڑون کے پہیلے ہوئی جمنا کے چشمہ کے مقام پر ہین جنکی کل مجموعہ کو کوه بندر پنچہ کہتے ہین ان چوٹیون
مین سے دو چوٹیان بہت بلند اور برف سے ڈہکی ہوئے ہین اور باقی کے پہاڑون کے قطار مین اہنین چوٹیون
سے نکلتے ہین سطح ان چوٹیون کا جنوب شرق کے طرف بہت کم ڈہلوان ہے اور بڑے موٹے اور مصفا
برف اون پر پڑی رہتی ہے اسقدر کہ وه ٹیلے کبہی برف پہگل کر ننگے نہین ہوتے سوائے چند ٹیلون کے
کہ نہایت کم ڈہلوین ہین کبہی کبہی برف اونکی اوپر سے ڈہل کر نیچے آپڑتی ہے ان چوٹیون پر سوائے برف کے
اور کچھہ نظر نہین آتا اور اوپر کے حصہ کی برف پہگلکر نیچے کے چوٹیون پر آتی ہے اور وہان سے پانی بنکر ندیون مین
بہہ جاتا ہے سیکڑون برسون کی برف وہان جمع ہوکر پہاڑون کے اوپر پہاڑ بن گئے ہوئے ہین البتہ اوپر کے
حصہ کی برف گرمیون مین کچھہ ڈہل کر پانی بنجاتی ہے انگریزی مورخون کے بیان کے موجب کوه بندر پنچہ کے
چار چوٹیان مین اور اونکی اندر ایک بڑی جہیل پانی کی ہے جو برف کے پانی کے اجتماع سے ہمیشہ پر آب رہتی ہے
ہندوون کا اعتقاد ہے کہ جب ہنومان نے اپنے دم کو آگ لگا کر لنکا کو جلایا تہا تو وه آگ دسنے پہر یہان اسی
جہیل مین آکر بجہائی تہی بہت بلند دہمین تین چوٹیان ہین پہلی چوٹی اکیس ہزار دوسری بیس ہزار نو سو
سولہ تیسری بیس ہزار اکیسو بائیس ہزار فیٹ بلند ہے گرم چشمے پانی کے یہان بہت نکلتے ہین اور وه گرم پانی
چشمون سے نکلکر اور برف کے اندر سے ہوکر دریائے جمنا کا آغاز ہوتا ہے اور گرم پانی کے سبب سے برف
ڈہل ڈہل کر پانی برف کا اوسکے ساتہہ ملتا جاتا ہے چشمہ ابلتے ہوئے پانی کے یہان بیشمار ہین اور اونکی
پانی سے کسیطرح کی بو گندہک وغیرہ کی نہین آتی اور گرم چشمون کے نکلنے کا مقام سمندر کے سطح سے دس ہزار آٹھہ سو
اننچاس فیٹ بلند ہے **کوه لاہول** شمال شرقی ہمالہ مین یہہ ایک انگریزی علاقہ ہے جسکے شمال شرق کو علاقہ متعلقہ
لداخ شرق مین سپتی جنوب غرب کو علاقہ کلو مغرب مین چنبہ و کشتواڑ ہے یہہ ملک اٹہتر میل لمبا اور چونتیس میل چوڑا
اور کل سطح اسکا ایکہزار آٹھہ سو بہتر میل مربع ہے یہہ ضلع پہاڑون سے محیط ہے دره رتن گا جو اسکی جنوب پر
ہے بلندی اسکی تیرہ ہزار تین سو فیٹ اور برالچہ دره جو شمال کو و شمال غرب کو ہے وه سولہ ہزار پانسو
فیٹ اونچا ہے اور بعض چوٹیان جو اسکے پاس ہین بیس ہزار فیٹ تک اوس سے بلند اور برف سے ہمیشہ ڈہکے رہتی ہین
لاہول مین بیشمار دریا چلتے ہین جنکا شمول چنا دریا کے ساتہہ ہوجاتا ہے اومین سے دو دریا بہت بڑے چندرا اور بہاگا

ہین جنکے شمول سے دریاے چناب بنتا ہے بلندی اس پہاڑ کی اور پہاڑون سے بہت بڑی ہے کیونکہ کشتواڑ
جو سو میل اس پہاڑ سے نیچے ہے اور چناب یہان بہت تیز رو ہو کر چلتا ہے پانچہزار فیٹ سے زیادہ سمندر کے سطح
سے اونچا ہے اس پہاڑ مین کوئی بڑی آبادی نہین ہے صرف دو گانو تہوڑے گہرون کی آبادی کے لایق
ہمین ہے ایک کا نام گوشہ اور دوسرے کا نام پانڈی ہے جو مقام شمول چندرا اور بہاگا کے ہین مگر باوجود
بلند ہونے اس پہاڑ کے فصل غلہ کی بہت اچہی یہان ہوتی ہے **دریاے جولال** یہہ ایک
پہاڑی ندی جنوب مغربی حد کوہ سرمور سے نکلکر بہت صفائی اور تیز روی کے ساتہہ چلتی ہے پہر یہہ پہاڑون
اور گہاٹیون کے اندر جنوب مشرق کے سمت کو بیس میل کا راستہ طے کر کر دریاے گری مین دہنی کنارے
کے طرف سے شامل ہو جاتی ہے **کہندالو جہیل** علاقہ کوہ منڈی مین یہہ ایک جہیل سمندر کے سطح سے
دو ہزار آٹہہ سو فیٹ اونچے اون پہاڑون مین جو جنوب مغرب کے سمت کو بائین کنارے دریاے ستلج سے پہلو
ہین واقع ہے یہہ جہیل ڈیڑہ میل لمبی کم آبی کے موسم مین اور ڈہائی میل برسات کے موسم مین ہوتی ہے باشندے
پہاڑ کے اس جہیل کو بہت عمیق اور گہری کہتے ہین اور فی الحقیقت اس سے زیادہ عمیق کوئی جہیل پہاڑ مین ہو گی
کیونکہ ایکسو اٹہتیس فٹ کی رسی سے زیادہ اسکے تہہ کو پہونچی ہے صاحبان انگریز کہتے ہین کہ یہہ جہیل
السواٹر کی جہیل سے جو انگلستان مین ہے مشابہت رکہتی ہے مگر اوسقدر بڑی و شفاف نہین ہے صرف اسکو
چکر اور دورین اوسکے ساتہہ اسکی مشابہت ہے چارون طرف اسکی پہاڑ ہین اور کناری اسکی بہت سرسبز
درختون اور نباتات سے پر ہین مچہلیان اسمین افراط سے ہین مرغابیان وغیرہ کا کچہہ شمار نہین اور اسی نام کا
ایک گانو اس سے ایک میل کے فاصلہ پر آباد ہے گانو کے پاس ایک اونچا پہاڑ ہے اوسپر کوٹہی صاحب ایجنٹ کی
رہنے کی بنی ہوئی ہے اور قلعہ مالون جو اسی علاقہ مین ہے کوٹہی اوس سے بہت بلند ہے اوس کوٹہی پر کہڑے
ہو کر اگر جنوب کے سمت کو دیکہین تو دور تک ہندوستان کے میدان اور دریاے ستلج اوسمین لہراتا ہوا نظر
آتا ہے **دریاے پابر** یہہ ایک دریا بسہر کے ریاست کی علاقہ مین بہتا ہے چشمہ اسکا متصل کوہ
بربند اکی ایک جہیل ہے جسکو چرائی تو لیتے ہین ایک میل کے قریب اوسکا دورہ ہے اوسکے اوپر کے پہاڑون پر
اسقدر کثرت سے برف برستی ہے کہ اسی اسی اور سو سو فٹ تک اونچے انبار لگ جاتے ہین اور بہار کے
موسم مین وہ ڈہیر برف کے پہوٹ کر لاکہون منون کا ایک ایک ٹکڑا پہاڑون سے گر کر پانی مین جہیل کے آ پڑتا ہے
اور پانی ہو جاتا ہے اور بہت سی برف پانی بن کر اوسمین جب آتی ہے تو اوسمین طغیانی ہوتی ہے اوس جہیل سے
یہہ پابر دریا نکلکر جنوب کے سمت کو سیدہی پہاڑون مین ہوتا ہوا جب گیارہ میل کا راستہ طے کر لیتا ہے تو وہان
دریاے سیون اسکے ساتہہ آکر شامل ہو جاتا ہے اوس مقام تک یہہ دریا بلندی سے پستی کو پانسو فیٹ فی میل گزر

فی میل آچکا ہوتا ہے اس سبب سے تیزروی اسمین زیادہ ہے پھر وہان سے گیارہ میل اوسی طور پر چلکر بمقام جزنگا نو
پہونچ جاتا ہے تو دریاے اندر بیتی شمال مغرب کی سمت سے بہتا ہوا اسمین آپڑتا ہے باقی پچھلا حصہ اسکا اوسط
نشیب مین پچ وسوچون فیٹ فی میل ہے اور جس جس پہاڑ کے اندر یہہ راستہ لئے ہوئے آتا ہے وہ پہاڑ بہت
خوبصورت وسرسبز وخوشنما ہے آب وہوا وہان کی بہی سرد وخوش ہے یہان سے پھر دریا جنوب ومغرب کے
طرف چلکر دس میل کی مسافت طی کرکر وروتک جاتا ہے وہان سے پھر جنوب کے سمت کو پچیس میل چلکر
دریاے ٹونس مین کل راستہ اٹھاون میل کا اپنے چشمہ سے طے کرکر شامل ہوجاتا ہے یہہ دریا بڑا تیزرو
اور صفا وشفاف ہے **پلور** کوہ سرمور مین یہہ ایک ندی جنوبی گہاٹی چور کے پہاڑ سے نکلتی ہے پھر وہان سے
جنوب مغرب کے سمت کو چلکر بعد طے کرنے راستے تیس میل کے دریاے گری کے شامل ہوجاتی ہے **سرسا**
یہہ ایک چہوٹا سا دریا جنوبی گہاٹیون کوہ سیاٹو سے نکلتا ہے وہان سے شمال مغرب کے سمت کو راستہ لیکر
کوہ پنجور دون مین آتا ہے اور بہت سی ندیان اور چشمون کے پانی ساتہہ کوہ منڈ ورسے ملاتا ہوا متصل کوہ
کنوکے بعد طی کرنے کل راستے تیس میل کے ستلج کے شامل ہوجاتا ہے **سپو** یہہ ایک دریا سکہر کے علاقے
جنوبی گہاٹیون سوگی درہ سے پندرہ ہزار فیٹ کے بلند مقام کے اندر سے نکلتا ہے پانی اسکا نہایت شفاف
وسرد ہوتا ہے چشمہ سے نکلنے کے مقام پر نام اسکا ویشو مشہور ہے اوپر کے حصے کے راستہ مین یہہ بڑی سختی
وتیزی سے بہتا ہے اور برفون کے انبارون اور پہاڑی گہاٹیون کے اندر سے چلکر کہاتا ہوا آتا ہے اس دریا
کے تہہ مین سنگ جراح بہت ہے بلکہ اسکے پانی کے زور سے اسقدر سنگ جراح بہکر آتا ہے کہ بعض مقامات پر
شگاف دریا کے بند ہوجاتے ہین اسکے چشمہ سے بعد طے ہوجانے ڈہلوین راستہ پانچ میل کے ایک اور دریا
شمال مشرق کے سمت سے آکر شامل ہوجاتا ہے پہر شمول کے مقام سے گیارہ میل چلکر یہہ دریا بیر دریا مین جاگرتا ہے
یہہ مقام شمول کا آٹہہ ہزار تین سو فیٹ کے بلندی پر ہے **سپیتی** شمال مشرقی کوہ ہمالہ مین یہہ ایک
پہاڑی علاقہ بہتر میل لمبا شمال سے جنوب کو اور سینتالیس میل چوڑا ہے اس گہاٹی کے اندر دریاے سپتی
بہتا ہے کم سے کم بلندی اس گہاٹی کی جس مقام پر آبادی ہے بارہ ہزار نوسو چہیاسی فیٹ ہے سال سنہ ۱۸۴۶ع
مین یہہ ضلع سرکار نے تین سال کے واسطے بسہر کے راجہ کو دیدیا تہا بعد اختتام اس میعاد کے پہر سرکاری بندوبست
ہوگیا اب بہی سرکاری انتظام ہے **دریاے تدنگ** ریاست بسہر کوہ کناور جنوب مشرقی حد
گڈہ وال کے طرف سے یہہ دریا نکلتا ہے وہان سے شمال مغرب کو راستہ لیکر اور شمال مغربی بنیاد ڈبری پہاڑ
ردنگ کے پاس پہونچ کر دریاے ستلج مین شامل ہوجاتا ہے جس گہاٹی کے اندر وہ بہتا ہے وہ برہنہ وبلند
دغار دار پہاڑ ہے راستہ اسکا بہت خوفناک اور ویرانہ ہے جسقدر سڑکین اسکے اوپر سے گذرتی ہین وہ نہا

پہاڑون سے اُترنے کیواسطے زینے بنے ہوئے ہین جو بعض پتھر کے سیڑہی اور بعض لکڑی کی ہے اسکی گذرگاہ سے گذرنا نہایت خوفناک گذر ہے اوسپر جسجگہہ لکڑی چٹیر کا زینہ بنا ہے دونو طرف دریا کے بڑا ڈھلان ہے اور کوئی مقام ایسا نہین ہے کہ جہان آدمی ٹھہر سکے یہہ پانسات میل تک چشمہ سے یہہ ندی اوج سے نشیب کیطرف بحساب اوسط تین سو فیٹ فی میل جاتی ہے اور بعض مقامات پر اس سے بھی مضاعف اس باعث سے یہہ ندی بہت تیز اور کف انگیز ہے اور چلتے وقت اسکی شور بہت ہوتا ہے **اوپنگ** بسہر کی ریاست علاقہ کناور مین یہہ ندی مغربی گہاٹی ایک بلند پہاڑ سے جو شمال سے جنوب کو پہیلتی ہے نکلتی ہے وہان سے پانچ میل کا راستہ شمال کے طرف کو طے کرکر دریاے ستلج کے بائین کنارے کیطرف سے اسمین شامل ہوجاتی ہے یہہ ندی بہت عمیق پہاڑون کے مجموعی اور ناہموار رستون اور جنگلون کے اندر سے بہتی ہوئی آتی ہے بلندی اسکی سمندر کے سطح سے دس ہزار نوسو نو اسی فیٹ ہے **پولا** بسہر کی ریاست علاقہ کناور مین یہہ ایک بڑی ندی مشرقی ڈہلوان کوہ وانک شو سے جو لداخ کے ناک کے حد سے نکلتی ہے وہان سے یہہ پندرہ میل جنوب کے سمت کو راستہ طے کرکر دریاے ستلج مین شامل ہوجاتی ہے **پوانگ** ریاست بسہر ضلع کناور مین یہہ ایک ندی کوہ کناور سے نکلکر بعد طے کرنے مسافت آٹھہ میل بسمت جنوب مشرق دریاے مین اوسکے دہنے کنارے کیطرف سے شامل ہوجاتی ہے **اشن** یہہ چہوٹا سا دریا کوہ شملہ کے شرقی سمت جنوبی بنیاد کوہ چہاسو سے نکلتا ہے پہلی مخرج کے مقام سے جنوب مغرب کو اور پہر جنوب مشرق کیطرف پچیس میل کا راستہ طے کرکر دریاے گری مین جا گرتا ہے **وانگر** بسہر کی ریاست علاقہ کناور مین یہہ چہوٹا نالہ پانی کا وانک جو کی مشرقی سے دور استون کے ذریعہ سے آتا ہے اور پہر اسمین شامل ہوکر وانگر نام پاتا ہے وہانسے پہر ستلج دریا کے پاس پہونچکر اوس سے ملجاتا ہے **پیور** بسہر کی ریاست ضلع کناور یہہ ایک دریا جنوب مشرقی گہاٹی درہ لیسی سے نکلتا ہے وہانسے جنوب مشرق کے سمت کو بیس میل موضع جالن تک چلکر دریاے تیلگ کے ساتھہ شامل ہوجاتا شموا کے مقام سے نام اسکا تبدیل کر تیتی رکہا جاتا ہے جو ایک بڑا سخت و تیز رو مددگار دریاے ستلج کا ہے پہر کل راستہ پچیس میل کا طے کرکر دریاے ستلج کے شامل ہوجاتا ہے **شالوی** جبل کی ریاست مین یہہ ایک چہوٹا سا دریا بہتا ہے جسکا چشمہ دس گہاٹی سے جو کوہ حیرے وارتو تک پہیلتی ہے نکلتا ہے وہانسے یہہ جنوب مشرق کیطرف راستہ مین گہاٹیون اور ویرانہ جنگلون مین سے گذرتا ہوا اور بیشمار چہوٹی ندیان اور چشمون کے پانی اپنے ساتہہ ملاتا ہوا اور چلتا اور شور کرتا بعد طے کرنے راستہ پچیس میل کے دریاے ٹونس مین جا گرتا ہے اور برس کے حصہ مین ملکہ اسکی راہ کے اندر جہان کہ اسکا نام کوٹی نالہ ہے پانی اسکا بہت صاف اور پر آب چلتا ہے **لیتی** بسہر کے ریاست کے متعلق کوہ ہمبندلہ سے یہہ ایک بڑا بہاؤ پانی کا گرمی کے موسم مین بسبب پگہلنے برف کے جاری ہوتا ہے

پہر موضع ننیتی کے پاس کہ اسی نام سے ایک گانو آباد ہے پہونچکر پانی اسکا بلندی سے بستی کو بڑے زور و شور کے ساتہہ گرتا ہے پہر تہوڑی سی دور اور چلکر برف کے نیچے اگر دب جاتا ہے موضع ننیتی کے پاس ایک مسافرخانہ بہی مسافرون کے آرام کے واسطے بنا ہوا ہے بلندی اسکی سمندر کے سطح سے گیارہ ہزار چہہ سو بانوین ہے **کاشنگ یا گورشنگ** بسہر کی ریاست علاقہ کناور مین یہہ ایک ندی تیز رو ندی بہتی ہے اِسکے اوپر سے وہ سڑک جو چینی سے سنگم کو جاتی ہے گذرتی ہے یہہ ندی اپنے کنارون تک پرآب ہو کر چلتی ہے اور سخت تیزی و شور کرتی ہوئی بہتی ہے اِسکے پانی کی کف بہت ہے گذرگاہ کے مقام دریا کے سطح پر لکڑی کا پل بنا ہوا ہے پل کے مقام سے جنوب مغرب کے سمت کو چلکر یہہ ندی دریای ستلج مین شامل ہو جاتی ہے **دریاے تتانج** بسہر کے ریاست ضلع کناور مین یہہ ایک دریا کسو وہ کے پہاڑ سر حد پہاڑ چینی تاتار سے نکلتا ہے اور وہان سے تین دن کی مسافت جنوب کے سمت کو طے کر کر کوہ سنگ کے نیچے جہان کہ ایک گانو بہی اوسی نام کی آبادی کا آباد ہے پہونچتا ہے وہانسے دونو طرف کے ندیان اور چشمون کے پانی اور برف کے بہاؤ ساتہہ اپنے ملاتا اور بڑی پرآبی اور زور و شور سے چلتا ہوا دریا ستلج کے بائین کنارے سے اوسمین شامل ہوجاتا ہے **ریاست بلسن** یہہ ایک چہوٹی سی ریاست دریاے ستلج اور ٹونس کے درمیان کے علاقہ مین ماتحت سپرنٹنڈنٹی شملہ ایجنٹ ریاستہای اندرونی ستلج کے واقع ہے اِسکے شمال کو ریاست کمارسین و کوٹہکائی و گوند شرق کو علاقہ جنوب مغرب کو سرمور مغرب مین کیونتہل ہے طول اِسکا جنوب شرق سے شمال غرب کو بارہ میل اور آٹہہ میل عرض کل سطح چونسٹہہ میل مربع ہے کل آبادی اِسکی پانچہزار آدمی کی اور آمدنی سالانہ چہہ ہزار روپیہ ہے جسمین ایکہزار اسی روپیہ سرکار کو دیا جاتا ہے اِس ریاست کی رانا کے پاس پانسو آدمی مسلح رہتی ہین اور کچہہ حصہ علاقہ بہروٹی کا جو پہلے اِس ریاست کے متعلق تہا مگر جب سرکار انگریزی نے گورکہون کو اِس پہاڑ سے نکالا وہ علاقہ فوج جنگی کے چہاونی کیواسطے اپنے پاس رکہہ لیا اور بڑا حصہ بہروٹی کا راجہ ہنڈور اور اوسکی وارثون کو ہمیشہ کیواسطے بموجب سندسیوین نومبر ۱۸۱۵ع کی بعوض قاعدہ فوج کے عطا ہوا **نانگنی** بلسن کی ریاست کی متعلق یہہ ایک قلعہ چہوٹا سا پختہ عمارت اور مربع شکل کا بنا ہوا ہے طول اسکا پچاس فیٹ اور عرض ہی قدر ہے قلعہ کے اندر گورکہہ فوج ملازم انگریزی رہتی ہے بلندی اِسکی سمندر کی سطح سے آٹہہ ہزار آٹہہ سو فیٹ ہے **سرگل** یہہ ایک بلند چوٹی پہاڑ کی بلسن کے ریاست کے متعلق اس مقام پر کہ جہان کوہ چور کے قطار کوہ وارتو سے ملتی ہے واقع ہے کوہ وارتو کی بلندی اسمقام پر دس ہزار چہہ سو ہشتر فیٹ ہے اور اِس چوٹی کی بلندی اوس سے زیادہ ہے **شالی** ہوگی کے علاقہ مین یہہ ایک بلند چوٹی پہاڑ کی ستلج کے بائین کنارے سے بفاصلہ چار میل واقع ہے اِسکی اوپر ایک

لگتی کا مندر کالی دیوی کا بنا ہوا ہے جہان سرکار انگریزی کی عملداری سے پہلے آدمی قربانی کیئے جاتے تہے مگر
اب یہہ رسم بالکل موقوف ہے بلندی اسکی سمندر کی سطح سے نو ہزار چہہ سو تیئیس فیٹ ہے **ریاست دہامی**
یہہ ایک چہوٹی سی پہاڑی ریاست ہے اسکے شمال کیطرف علاقہ ہبگی شرق اور جنوب کو علاقہ متعلقہ پٹیالہ اور غرب
مین پہاگل ہے طول اسکا چہہ میل اور اسی قدر عرض کل سطح پچیس میل ہے اور علاقہ اسکا ایک بلند پہاڑ کے مجموعہ
کے درمیان واقع ہے اور بعض چوٹیان علاقہ کے اندر بہی موجود ہین اسکے شمال کیطرف سے جو پانی آتا ہے
وہ ستلج مین گرتا ہے اور جنوب مغرب کا پانی دریاے گنبر مین داخل ہوتا ہے عام بلندی اس علاقہ کی چار ہزار
فیٹ سے زیادہ ہے مگر مقام سومی جو ستلج کے بائین کنارے ہے وہ بہ نسبت اور علاقہ کے پست اور دو ہزار دو سو
تراسی فیٹ سمندر کے سطح سے اونچا ہے یہہ ریاست بارہ ٹہکرائی مین سے ایک ریاست ہے جو درمیان دریاے
ستلج اور دریاے ٹونس کے واقع ہین گورکہون کے حملے سے پہلے یہہ ریاستین خود مختار تہین مگر گورکہون نے یہان کے
رئیس کو بیدخل کر دیا مگر سرکار انگریزی نے گورکہون پر غلبہ پاکر پہر یہان کے رانا کو اوسکی ریاست پر بحال
کیا اس علاقہ مین سات آبادیان اور تین ہزار مردم شماری اور تین ہزار پانسو روپیہ آمدنی سالانہ ہے
جسمین سات سو بیس روپیہ سرکار کے خزانہ مین داخل ہوتا ہے **بہجی یا بہجی** یہہ ایک چہوٹی سی ریاست
کوہ ہمالہ کے ریاستون مین سے ہے اسکے شمال کو علاقہ سنگری اور سکیت کے علاقہ کے درمیان دریاے ستلج
بہتا ہے شرق مین ریاست کونتہل جنوب کو علاقہ کوٹہی دہامی اور علاقہ پٹیالہ کا غرب کیطرف پہاگل ہے علاقہ اسکا
طول مین شرق سے غرب کو بیس میل اور عرض مین جنوب سے شمال کو سات میل کل سطح ستر میل مربع ہے یہہ ایک
لمبا ٹکڑا زمین کا ستلج کے بائین کنارے پر پہیلا ہے یہہ ریاست بہی بارہ ٹہکرائی کے ریاستون مین سے ہے جو گورکہون
کے حملے سے پہلے دریاے ٹونس اور ستلج کے درمیان خود مختار تہین اب یہہ علاقہ یہان کے رانا کو سرکار انگریزی
نے عطا کیا ہوا ہے اسمین دس پرگنہ اور پچیس ہزار آدمی کی آبادی اور تیس ہزار روپیہ سالانہ آمدنی ہے جسمین سے
ایکہزار چارسو چالیس روپیہ سرکار مین نذرانہ ملتا ہے اور یہان کے رانا کے پاس ایکہزار آدمی مسلح رہتا ہے —
**ریاست دہورکاٹی** یہہ نہایت چہوٹی ریاست ٹونس اور ستلج کے درمیان کے ریاستون مین سے ہے
جسکے شرق کو علاقہ بسہر اور تین طرفون پر انگریزی ضلع کوٹہکائی کا ہے کل سطح اسکا ساڑھے پانچ میل ہے
اور بہت بڑے بڑے پہاڑ کے چوٹیان اسمین واقع ہین اوسمین چوٹی کوہ ٹونگرو کے دس ہزار ایکسو دو فیٹ
بلند ہے جہانسے بہت ندیان نکلکر اور غرب کے طرف بہہ کر دریاے گری مین گرتے ہین اور شمال کیطرف
کے دریاے پابر کے شامل ہوتی ہین اس ریاست مین ایک ہی پرگنہ ہے اور آبادی دو سو آدمی کی اور آمدنی
چارسو روپیہ سالانہ ہے **دریاے ٹونس** اسہ دریا کو [illegible] کہتے ہین کوہ جمنوتری کے شمالی

طرف اور دریاے جمنا کے چشمہ سے فاصلہ چند میل جنوب کی سمت کو یہہ دریا نکلتا ہے چشمہ اس دریا کا پہلے بسبب سنگلاخ ہونے راستہ اوس پہاڑ کے کسی نے نہین دیکھا تھا مگر اکتوبر ۱۸۱۹ء مین ایک انگریز ہربرٹ صاحب نامی نے وہان پہنچکر اوسکا معاینہ کیا کہ وہ چشمہ اکتیس فیٹ چوڑا اور گھٹنو تک گہرا اور برف کے انبار کے اندر بارہ ہزار سات سو چوراسی فیٹ سمندر کے سطح سے اونچا ہے وہانسے نکلکر یہہ دریا غرب کیطرف کو بہتا ہے جب وسی طرف کو تین میل کے قریب آتا ہے تو دریا کے رو مین اسکے دہنے طرف سے بلندی پانچ ہزار تین سو فیٹ کے آکر شامل ہوتا ہے ڈہلوان دریاے ٹونس کا چشمہ سے لیکر ریمین کے شمول تک بحساب وسط ڈہائی سو فی میل شمار ہوتا ہے چونکہ اسقدر رستہ مین چلنا اسکا بلندی سے پستی کو بہت ہے واسطے اسکی رفتار مین تیزی بیشتر ہے چشمہ سے لیکر اسمقام تک نام اسکا اسیمین پکارا جاتا ہے شمول کے مقام سے نام اسکا ٹونس مقرر ہوجاتا ہے اگرچہ دریاے اسمین بہی بڑا تیز رو و پرآب دریا ہے مگر وہین بہی وہان پچاس فیٹ گہرا اور پچاس فیٹ چوڑا نہایت تیز رو چلتا ہے اور چلنے کیوقت بڑا غل و شور کرتا ہے اور پہر یہہ دونو ملے ہوے دریا مین ایکسو فیٹ چوڑے جنوب مغرب کے طرف کو جب وہ بیس میل کا راستہ طے کرتے ہین تو دریاے پابر دہنی طرف سے اسکے آکر ٹونس مین شامل ہوجاتا ہے پابر بہی شمول کے مقام پر آبی و تیز روی و گہرائی مین دریاے ٹونس سے کچھہ کم نہین ہے وہان سے یہہ دریا گڈہ وال سے آگے بڑہکر جنوب کی سمت کو رستہ لیتا ہے اور انگریزی چھاونی جونسر و بہاوری ریاستین جبل سرمور مین گذرتا ہوا دریاے پابر کے شمول سے تیرہ میل کا راستہ طے کرکر دریاے شالو کے پاس پہنچتا ہے اسمقام پر دریاے شالوی اسمین آکر شامل ہوجاتا ہے شالوی دریا بہی ایک بڑا دریا ہے جو دہنے کنارے کیطرف سے آکر اسمین گرتا ہے شالوی کے شمول کے مقام سے پہر یہہ دریا چالیس میل کا راستہ پہاڑو اور چوٹیون اور گہاٹیون کے اندر سے بڑے زور شور سے طے کرتا ہوا بلندی سولہ ہزار چھیاسی فیٹ کے دریاے جمنا سے شامل ہوجاتا ہے ٹونس کا کل راستہ قریب سو میل کے ہے اور فراز سے نشیب کو آنا اسکا بحساب وسط فی میل ایکسو دس فیٹ شمار مین آتا ہے اور دو ہزار آٹہہ سو ستاسٹہہ فیٹ مکعب فی ثانیہ اسکی رفتار ہے **دریاے گری** یہہ دریا پہاڑی علاقے کوٹہکائی سے بہ بلندی چار ہزار چار سو فیٹ کے نکلتا ہے منبع اسکا ایک پہاڑ بنام الفضداری کی شکل کا ہے جو داوو کے چوٹی سے ملکر جرکے چوٹی سے شامل ہوتا ہے وہان سے یہہ مشرق کے طرف کو اور پہر سمت جنوب مغرب بتیس میل کے راستہ کو طے کرکر بہت سی ندیان اور چشمون کے پانی اپنے ساتہہ ملاتا ہوا دریاے آشن مین شامل ہوجاتا ہے پہر یہہ دونو دریا ملی ہوئی پچاس میل کا راستہ جنوب مشرق کے سمت کو طے کرکر دریاے جمن مین داخل ہوجاتے ہین شمول کے مقام پر یہہ دریا ایکسو مکعب فیٹ فی ثانیہ طے کرتا ہوا پایا جاتا ہے

# دوسرا حصہ دریاے ستلج کے مغربی کنارے سے لیکر دریاے سندہ تک قدیمی پنجاب کے ملک کے حال مین اسمین آٹھہ تقسیمین ہین

## پہلی تقسیم

## پنجاب کے حدود واب وہوا وتعداد رقبہ وغیرہ ضروری احوال مین

یہہ ایک فراخ احاطہ شمال مغرب کی طرف ہندوستان کے ہے اور نام اسکا پنجاب فارسی دو لفظون سے مرکب
یعنی پانچ دریا ستلج بیاس راوی چناب وجہلم کے ہے مگر منور خان انگریز فرماتے ہین کہ اسملک مین
دریاے سندہ ملاکر چہہ دریا جاری ہین اور دریاے بیاس کا اوسکا راستہ اسملک مین بہت کم ہے چہوڑ دیا
جاکر باقی پانچ دریاؤن ستلج راوی چناب جہلم سندہ کے جاری ہونے کے سبب سے نام اسملک کا پنجاب
رکہا گیا ہے مگر یہہ تقریر اونکی دلپذیر نہین ہے کیونکہ دریاے بیاس جو ہری کے مقام پر دریاے ستلج سے ملگیا ہے
اس شمول کو صرف اسی برس گذرے ہین پہلے یہہ دریا بہی اور دریاؤن کیطرح تمام پنجاب مین بہتا تہا اور
پرانا راستہ اسکا اب بہی دور تک نظر آتا ہے اور پنجاب اسملک کا نام شاہنشاہ اکبر کے وقت سے قرار پایا ہے اصل مین
پنجاب کے پانچون دریا ستلج بیاس راوی چناب جہلم ہین اور دریاے سندہ اسمین شمار نہین ہوا قدیمی
حدود اسکے یہہ تہے مشرق وجنوب مشرق کو دریاے ستلج وسرہند غرب شمال غرب کو دریاے سندہ شمال کو
کوہ کشمیر وکوہ جمون شمال مشرق کو کوہ کانگڑہ جنوب کو دریاے ستلج یا گہارا جنوب غرب کو ملتان اور سقدر
ملک کے اندر شاہان چغتائی کے وقت بنام بنیاد صوبہ لاہور علیحدہ حاکم مقرر تہا مگر اب یہہ خطہ سکہون کی عملداری
سے وسیع ہوگیا اور جس جس مقام یعنی پشاور و ڈیرہ اسمعیل خان و غازیخان و ملتان تک عملداری رنجیت سنگہ
کی پہنچی پنجاب کا ملک مقرر ہوگیا اور حدود پنجاب کے اگلی تبدیل ہوکر مشرق مین سرہند شمال مین کوہستان کشمیر
جنوب مین راجپوتان وسرحد ملک سندہ جنوب غرب مین علاقہ بہاولپور غرب مین کوہ سلیمان شمال غرب مین کوہ خیبر
وغیرہ سنے حدود مقرر ہوگئے بلکہ کوہستانی ملک کشمیر وتبت ولداخ وجمون وکانگڑہ ومنڈی وسکیت وکلو کے علاقہ
بہی پنجاب کے تابع اور اوسکی متعلق کہلائے اور میدانی اور کوہستانی علاقہ مین صرف اتنا ہی فرق رہگیا کہ وہ پنجاب کا
میدانی اور وہ کوہی علاقہ کہلاتا تہا اب انگریزی کی عملداری مین سندہ کے بعد اور بہی حدود پنجاب کے بڑہ گئی اور
قسمت دہلی وحصار وانبالہ کا علاقہ ہے جیسا کہ پہلے حصہ مین ذکر کیا ہے اسکی متعلق ہوکر محکمہ گورنمنٹی پنجاب کا علیحدہ
قرار پایا وضع شکل وصورت شمال کی پنجاب کے سرزمین کے نصف دایرہ کیطرح جیسے معلوم ہوتی ہے جسکا ایک گوشہ [illegible]

جہان دریای پنجند دریاے سندھ کے ساتھ شامل ہوتا ہے اور دوسرا گوشہ اسکے مقابل شمالی کوہ ہمالہ
کی بنیاد کے پاس ہے طول اسکا شرق سے غرب کو پانسو پچاس میل اور عرض چارسو بیس میل اور کل سطح تہتر ہزار پانسو بتیس
میل اور قدیمی پنجاب کا طول ستلج سے سندھ تک طولاً ایکسو اسی کوس اور عرضاً ہمیرپور سے جو کہنڈی تک چہ اسی کوس مقرر
ہین اور کل ملک میدانی پنجاب کا باہم دوابون مین منقسم ہے جنکا ذکر علیحدہ تحریر ہوگا بلکہ بعض مورخ یہہ بہی کہتے ہین
کہ بسبب واقع ہونے پانچ دوآبون کے اول نام اسکا پنج دواب کہا گیا تہا مگر کثرت استعمال سے دو کا لفظ محذوف ہوکر
پنجاب رہگیا ڈہلوان سطح اسملک کا شمال شرق سے جنوب غرب کو دریاؤن کے رفتار سے ثابت ہوتا ہی کہ کل
دریا اسکے اوسی طرف کو بہتے ہین پنجاب کا میدان بہی ہندوستان کے غربی حصہ سے پست ہی کیونکہ سطح ستلج کا
جمنا سے اور بیاسا کا ستلج سے اور راوی کا بیاسا سے اور چناب کا راوی سے اور جہلم کا چناب سے اور سندھ کا جہلم
سے درجہ بدرجہ پست ہی چہ دریا متذکرہ بالا کے سوا اور بہی بہت ندیان و نالے جو شیمی پہاڑ سے نکلکر میدان
کو آتے ہین اور ملک کو سیراب کرتے ہوے دریاؤن مین شامل ہوجاتے ہین جنکا ذکر اونکے موقعون پر آئیگا کانین
بہی اسملک کے متعلق پہاڑ مین بہت ہین منڈی کے علاقہ مین لوہے کی کان اور نمک کا پہاڑ ہے ایسا ہی کوہ سلیمان
کے نیچے کالا باغ کے مقام پر تمام پہاڑ نمک کا ہے بہت مقامات سے وہان نمک نکالا جاتا ہے گندہک کی کان بہی
وہان موجود ہے سونا بہی اکثر اوقات دریای چناب نالہ نہر دسوان خصوصاً دریاے سندھ کے ریگ مین سے نکلتا ہے
سُرمے کی کان بہی پیر پنجال کے پہاڑ مین موجود ہے گندہک بہی بافراط نمک کے پہاڑ سے نکلتی ہے شورہ بہی وہان
افراط سے بنتا ہے بلکہ شورہ تو پنجاب کے میدان کی شور زمینون سے بنایا جاتا ہے چند مقامات مین سرکار انگریزی
نے اب کویلے کی کانین بہی کوہ ہمالہ کے اندر دریافت کرلی ہین جو ریل وغیرہ سرکاری کلو مین چلا یا جا یا کریگا
چنانچہ کانین کوئلے کے مقامات جو بیا و میانی جمل تو دریافت ہوچکین ہین اور آیندہ بہی تفصیل و تنبیہ لوگ انگریزی وغیرہ
اس کام کیواسطے مامور رہتی ہین کہ وہ پہاڑ مین سے کانین دریافت کیا کرین قدرتی نہرون اور دریاؤن و چشمون
کے سوا سرکار نے لاکہون روپیہ خرچ کرکر دوابہ باری وغیرہ مین نئی نہرین کہود دا کر ملک کو سیراب کیا ہے
پنجاب کا سطح پہاڑ سے لیکر کوٹ مٹہن تک برابر ڈہلوان ہی چنانچہ جہلم کی بلندی اگرچہ ارجہ سو فیٹ اور لاہور و امرتسر
کے دوسو فیٹ سمندر کی سطح سے ہی اور کوٹ مٹہن دوسو بیس فیٹ بلندی کمتا ہے پنجاب کے غربی جنوب غربی جنوبی ملک مین ریگ کے ٹیلی شمال سے جنوب کو پہیلی
ہوئی کوسون مین چلے گئے ہین جنسے ثابت ہوتا ہے کہ یہہ دریاؤن کے پہلے راستہ ہین اور دریا پنجاب کے ہمیشہ رستہ
اپنا ایک جگہہ سے دوسری جگہہ بدلتے رہتی ہین چنانچہ دریای ستلج جو پہلے لودہیانہ کے پاس بہتا تہا اب تخمیر
سے سات میل پر شمال کے طرف بہتا ہے اور بیاسا دریا نے بالکل پہلا راستہ اپنا چہوڑ دیا ہے اور ہری کے پاس

سے لاہور کو بچانے کیواسطے [illegible] تھی اوسمین بند ہوا پایا تھا اب وہان نہین ہتی بند سے پرے تین میل کے فاصلے پر چلتی ہے
علی ہذا القیاس اور دریاؤن کے رستے بھی اسیطرح تبدیل ہوگئے ہین آب وہوا پنجاب کے ملک کی اگرچہ ہر ایک دوابہ مین
مختلف ہی مگر اکثر گرم خشک ہے سوائے اون اضلاع کے جو پہاڑ کے نیچے آباد ہین وہانکی آب وہوا خشک نہین ہے
کوہستانی ملک کی آب وہوا اکثر مقامات پر سرد تر ہے اور پہاڑ سے دور جسقدر مسافت نشیب کی میدانون کیطرف
آتے جاوین اسیقدر ہوا گرم خشک ہوتی چلی جاتی ہے شمالی ملکون مین پنجاب کے بارش بہت ہوتی ہے اور جنوبی
ملکون مین بہت کم برستا ہے وسط کے ملکون مین بارش بھی وسط درجہ کی ہوتی ہے پنجاب کی زمین نہایت
عمدہ و زرخیز اور آبدار ہے صورت اوسکی ایسی ہے جیسی کہ کسی زمین پر ایک مرتبہ دریا چل چکا ہو اکثر [illegible]
صاحب جامع التواریخ لکھتا ہے کہ قدیم زمانہ مین ایک دفعہ اسقدر دریاؤن کی طغیانی پنجاب مین ہوئی کہ سندھ
سے ستلج تک تمام عالم آب ہوگیا تھا اور کل بستیان اور شہر غرقاب ہوگئی تہی پنجاب کی زمین مین شور و ریگستان
بھی اکثر مقامات مین پایا جاتا ہے مگر ریگی زمین دریا کے کنارون اور شور زمین اونچے ٹیلون پر ہے جہان
پانی کم پہنچتا ہے پنجاب کے زراعتون کو پانی اکثر نہرون اور دریاؤن اور بارش سے ملتا ہے کنوئیں بھی
بکثرت جاری ہین جن پر چرخ چوب چڑہا کر پانی نکالتے ہین پنجاب کے میدانون کی سردی معتدل اور پہاڑ
درجہ کی ہے پہاڑ مین سردی بہت ہے اور اکثر مقامات مین برف برستی ہے مگر گرمی پنجاب کی سخت ہوتی
ہے خصوصاً ملتان کے خطہ مین تو تمام ملک سے گرمی المضاعف ہوتی ہے گرمیون مین گرم لو چلتی ہے اور اندہیری
سرخ وسیاہ رنگ کی اکثر آتی ہے اور صفا موسم گرمی مین جب ابر آسمان پر نہو تو گرد باد بھی چکر کہاتی ہوئی
زمین سے آسمان کو جاتی ہوئی بہت نظر آتے ہین گرمی کی بارش بڑی زور وشور سے ہوتی ہے اور سردیون
کی بارش قطرہ قطرہ اور آہستگی سے ہوا کرتی ہے اسملک مین جنگل و بار و ویرانہ بہت ہین جو کوسون تک چلے
جاتے ہین اگر ناواقف آدمی انمین بہول جاوے تو زندہ باہر نہ نکلے اونمین درخت جہنڈ کریر پیلون بیری
جہاڑ بیری اس کثرت کے ساتہہ ہین کہ انسان کے چلنے کو زمین نہین ملتی خصوصاً ضلع منٹگمری اور جہنگ مین تو ایسے ایسے
جنگل و ویرانہ بہت ہین اونکے سوائے عام میدانونمین پنجاب کے درختان ببول و بڑہ و ڈہیک بکاین نیم و شیشم و توت
و بیر وغیرہ بہت ہین اور باغات مین میوہ دار درخت ہر ایک قسم کی کثرت کی ساتہہ ہین مثلاً کہٹا لیمون کیلا
ترنج سنترہ انگور سیب نیچا بی وغیرہ بیشمار درخت قسم قسم کے باغات مین لگائے جاتے ہین نباتات بھی یہان قسم
قسم کے ہوتے ہین سکہون کی عملداری مین قدیمی درخت بہت کاٹ لئے گئے اور نئے درختون کے لگانے کیطرف توجہ
نہوئی مگر اب جسروز سے کہ سرکاری عملداری ہوئی ہے صاحبان اضلاع کی توجہ سے لاکہون درخت سڑکون کے کنارون پر
شیشم و بڑ و شاہتوت وغیرہ اقسام کے لگائے گئے ہین ہزارون قطعے دیہات مین بوئے گئے سنکڑون باغیچے بعض

روز آبادی سے کبھی یہہ ویران نہین ہوا اب بھی مالکان اسکے زمینداران قوم ورک ہین اور پختہ سمادہ کا موہن
بانی قصبہ کی گانو کے پاس موجود ہے یہہ آبادی لب سڑک جو لاہور سے پشاور کو جاتی ہے آباد ہے سرکاری
سرای اور پڑاو اور بردشت خانہ اور تھانہ یہان موجود ہے عمارت اسکی عموماً خام ہے چار سو چھتیس گھر
اور پچاون دوکانین ہین اور دو ہزار چار سو تیس مردم شماری ہے اونکی خرید و فروخت یہان بہت ہوتی ہے
اور قصبہ کے لوگ آسودہ حال ہین **موضع نوشہرہ** پہلے پہل اس گانو کو زمینداران جاٹ قوم
چندھڑ نے آباد کیا تھا پھر وہ کسی سبب سے ویران ہوگیا پھر عہد شاہجہان بادشاہ مین مسمی گکھر جاٹ قوم
ورک نے موضع کڑیال متعلقہ ضلع گوجرانوالہ سے آکر اسکو آباد کیا نوشہرہ اسکا نام اسواسطے مقرر ہوگیا کہ پورانی
آبادی کا مقام جسکو پنجابی زبان مین تھیہ کہتے ہین اس آبادی کے قریب موجود تھا وہ پرانی آبادی
بھی اسکی آبادی کے وقت آباد ہوگئی اوسکا نام تو تھیہ چندھڑان والا قرار پایا اور اسکا نام نوشہرہ
یعنی شہر جدید مقرر ہوا مالک اس بستی کے زمینداران قوم ورک ہین عمارت اسکی خام ہے مگر ایک تالاب
باہر قصبہ کے موجود ہے جو دو طرف سے پختہ دو طرف خام ہے اسکے کنارہ پر ایک ٹھاکر دوارہ اور
اندر قصبہ کے ایک دیوی دوارہ بنا ہوا ہے دو سو گھر اور بیس دوکانین اسمین موجود ہین اور
مردم شماری ایکہزار ایکسو پچیس ہے **موضع کوٹ بھوانیداس** بعہد سلطنت شاہ
بادشاہ دہلی کے بھوانیداس کھتری گوت تلی نے یہہ گانو آباد کیا اور اپنے نائب مسمی ددلی قوم ہیر کو
اسجگہہ چھوڑ کر خود دہلی کو جہان وہ نوکر تھا چلا گیا اور اوسی طرف رہا پھر نہ آیا اس سبب سے مالک اس گانو
کے قوم ہیر ہوگئی اور کچھہ ملکیت بقبضہ کھتریان قوم سہگل کے ہے اور خروے ملکیت پر کھتریان گوت تلی
بھی قابض ہین تین سو پچیس گھر اور اکتیس دوکانین موجود ہین اونمین سے پانچ گھر اور پانچ دوکانین
پختہ بنی ہوئی ہین باقی خام ہین اور ایک تالاب پختہ تعمیر کیا ہوا زیر ہر سہائی کا اور ایک باولی پختہ بنائی
ہوئی لچھمی سہای کھتری کی ہے اور ایک سمادہ بابو اکا نشی گر کے برلب تالاب ہے بیساکھی کے روز دو بار
میلہ ہوتا ہے اور ایکہزار چار سو تیس آدمی زن و مرد اسمین سکونت رکھتی ہین **موضع جھلن**
پہلے پہل یہہ قصبہ مسمی جھلن قوم دھوتر نے موضع دھونی متعلقہ تحصیل حافظ آباد سے آکر آباد کیا اور نام
اوسکا اپنے نام پر جھلن رکھا سو برس تک آباد رہا پھر بسبب خسارہ و نقصان کے ویران ہوگیا اور پچاس
سال تک ویران پڑا رہا پھر ایک شخص بہومیان نام جھلن کے پوتے نے ضلع سیالکوٹ سے آکر اپنے مورثی
ملک کو آباد کیا اور سدا سے پھر ویران نہین ہوا بلکہ آبادی اسکی روز افزون ہے مالکان قصبہ ہذا
کے بانی قصبہ تک تیرہ پشت گذر چکے ہین دو سو پچانوین گھر اور پندرہ دوکانین قصبہ کے ہین اور ایکہزار

پانسو اوننتالیس زن و مرد مردم شماری ہے گانون کے زمیندار آسودہ حال ہین

**موضع چھبہ سندھوان**

پہلی آبادی موجودہ حال سے یہان ایک گانو افغانون کا آباد تھا وہ کسی سبب سے اُجڑ گیا اوس ٹیلہ غیر آباد کا نام چھبہ مشہور تھا پھر عرصہ اڈہائی سو برس کے اوس تھیہ کو سمی جی چند جات گوت سندھو نے آباد کیا پہلے وہ موضع ہرا متعلقہ تحصیل چونیان ضلع لاہور مین رہتا وہان سے بسبب نااتفاقی شرکا کے نکل آیا اور یہان آکر زمینداری حاصل کی چونکہ وہ قوم کا سندھو تھا چھبہ گانو بھی چھبہ سندھوان مشہور ہوا اب مالک اسکے اقوام متفرق قوم قریشی و ارائین و سندھو و کمبوہ و کھتری ہین عمارت اسکی خام دو سو چھپر گھر اور درویش و کامین ملکر ایک ہزار تین سو اٹھتیس مردم شماری ہے زمیندار دولتمندی مین اوسط درجہ کے ہین

**قصبہ قلعہ مہیان سنگھ**

پہلے اس قطعہ زمین مین جو متعلق اس قصبہ کے ہے وہ گانو جنکا نام کوٹلی وریشا ہو رہا تھا آباد تھے عرصہ سو برس کا ہوا کہ بغارت سکہان غارتگری آگئے گو جب زمانہ سلطنت مہاراجہ رنجیت سنگھ کا آیا تو مہیان سنگھ کھتری سوتی ساکن مغل چک نے مہاراجہ کے دربار مین اقتدار پایا اور مہاراجہ نے اوسکو فوج کا افسر بناکر جرنیلی کا خطاب دیا اور سرداری کے مراتب پر پہونچا کر نظامت کشمیر کی اوسکو بخشی اور وہ مدت مدید تک صوبہ کشمیر کا رہا آخر کار بعد مہاراجہ شیر سنگھ نے رانی چند کنور پر غالب ہوکر لاہور لیا اور بسبب انتظام جدید کے چند ہی فوج خودسر ہی تو کشمیر کی باسورہ فوج نے جو اوسکی دشمن تھی موقع وقت دیکھکر اوسکو قتل کر ڈالا اوسنے یہہ قصبہ اپنے نام پر آباد کرکے قلعہ مہیان سنگھ نام رکھا اور اُنھون نے مکانات پختہ تعمیر کرائے مہیان سنگھ کے مرنے کے بعد بسنت سنگھ بیٹا اوسکا بھی مہاراجہ کی حکم سے وزیری کا میدان مین ہا آخرہ بھی گیا اور اسکی بیوہ بسنت سنگھ کی زوجہ معہ ایک دختر کے باقی رہی جو اب تک حیات ہے اس گانو مین مالک اقوام متفرق سید و کھتری وغیرہ ہین اور ایک باغ جرنیل مہیان سنگھ کا بنایا ہوا موجود ہے اور ایک بارہ دری شہر کے اندر ہے اس قصبہ مین چرچا علم کا بہت ہے اور مولوی غلام رسول جو ایک عالم متبحر و فاضل اجل فقیر صورت درویش سیرت خاندان نقشبندیہ کے مرید تھے اس قصبہ کی زیب و زینت بلکہ تمام پنجاب کے اوستاد تھے لاہور کے لوگ جب تمام اونکے معتقد ہوگئے اور عزت اونکی بڑھ گئی تو ایک حاسد تیرہ دل سیاہ باطن نور احمد نام نے ایسے موقع پر کہ سرکار انگریز دہلی کے مفسدہ کے جھگڑے مین پھنسے ہوئے تھے اونکی نسبت معرفت پادری فورمن صاحب کے بعض ظاہر کردیا کہ یہہ مولوی لوگون کو جہاد کی ترغیب دیتا ہے بعض بات حاسد کی اوسوقت اثر کر گئی اور مولوی صاحب گرفتاری سرکار مین سے اور حکم ہوگیا کہ مولوی اپنے گانو سے کہین جانے نہ پاوے غرض کئی سال تک اونکی آمد و رفت بند ہوگئی و نظربندی کے طور پر اپنے ہی گانو مین بسر کرتے رہے اور اوس نور احمد تیرہ باطن نے ایک زمانہ کو اونکی فیض عام سے محروم اور وعظ اونکا بالکل بند ہا اگرچہ نور احمد کو اس باب مین سخت بدنامی ہوئی اور لوگ اوسکو دشمن دین سمجھنے لگے مگر تیر چل چکا تھا چند سال کے بعد بہت سی کوشش کی بعد اونکی آمد و رفت جاری ہوگئی اور وعظ بھی ہونے لگا

حضرت فوت ہو گئے ہین خدا رحمت کرے بسبب نرم مزاجی حضرت کے آخر دو چار سال میں لوگ اونپر شبہ وہابیت کا
ظن کرنے لگے تھے سو اسواسطے کہ وعظ کے وقت بھی کبھی کوئی مسئلہ منجملہ وہابیہ اوس فرقہ کے بیان نہیں کرتے تھے
کہ اوسمین اونکو خوف ظاہر ہوتی عداوت اور برپا ہونے فساد کا تھا اسواسطے اونکا وعظ صرف خدا و رسول کے
احکام اور حدیث کے مضامین کے بیان سے معلوم ہوتا تھا جھگڑے اور فساد کے تقریر وہ کبھی نہین کرتے تھے اور
کسی سے لڑنا نہین چاہتے تھے اس بزرگ کی زیارت چند بار غلام سرور مولف کتاب نے بھی کی اور فیض و برکت سے
بہرہ یاب ہوا سبحان اللہ ع اگر مرد خدا اندر جہان بود * ہمان بود و ہمان بود و ہمان بود * عمارت
اس قصبہ کی پختہ و خام ملی ہوئی ہے تین سو چودہ گھر اور ایکسو سولہ دوکانین ہین اونمین آٹھہ گھر اور دو بیس
دوکانین پختہ ہین اور ایکہزار چارسو پچیس مردم شماری ہے **موضع مرالی والہ** پہلے اس قطعہ
کی آبادی سے ایک شکارگاہ حاکم پنجاب نے یہان بنایا ہوا تھا پھر بعرصہ تین سو برس کے میرزا محمد شفیع
قوم مغل نے اسجگہہ گانو آباد کر کے شفیع آباد نام رکہا وہ گانو ایکسو برس تک آباد رہا پھر بسبب بے آبادی زراعت کے
بے چراغ ہو گیا پھر سنہ ٦٥ ہجری مین مسمی مرالی قوم راجپوت گوت بھٹی نے اوسی جگہہ گانو آباد کر کے اوسکا نام اپنے
نام پر مرالی والہ رکہا اب تک برابر آباد ہے کبھی ویران نہین ہوا ملکیت اسکی بقبضہ اقوام مختلف مثل مغل و
کھتری تھابل وغیرہ کے ہے عمارت اسکی خام ہے صرف سمادہ بانی دیہہ کی پختہ بنی ہوئی ہے اور ایک ہرم سال
آبادی کے اندر ہی جسمین سمادہ مسمی تارارام سادہو کے بنی ہوئی ہے ہر سال ماہ جیٹھہ وہان میلہ ہوتا ہے اور
دو روز تک میلہ رہتا ہی اور باہر گانو کے ایک تالاب ہے جسکی ایک دیوار پختہ اور تین طرف خام ہے اور بیچ میں
ایک ٹھاکر دوارہ بنا ہوا ہے وہان لوگ بروز میلہ کبھی جمع ہوتی اور غسل کرتے ہین اس گانو کے پانسو چالیس گھر
اور بتیس دوکانین اور دو ہزار ایکسو اٹہتر مردم شماری ہے **موضع گوندلان والہ** پہلے پہل اس
گانو کو زمینداران قوم گوندل نے آباد کیا اور گوندلان والہ نام رکہا عہد آبادی اسکے سے یہہ کبھی ویران نہین ہوا
زمانہ غارتگری سکہان مین مسمات راجکوران زوجہ گوجر سنگہ بہنگی کسقدر فوج لیکر اس قصبہ پر حملہ آور ہوئی مگر
زمینداران قوم وڑائچ نے مقابلہ پر کمر باندہ لی اور اوسکو قصبہ مین داخل ہونے نہ دیا دو ماہ تک آپسمین کشمکش رہی آخر
وہ بے حصول مرام واپس چلی گئی اب ملکیت اسکی بقبضہ زمینداران قوم وڑائچ ہے ظروف کانسی و برنجی بہ
قصبہ مین اچھے بنتے ہین اور چہہ دوکان ظروف سازون کے جاری ہین عمارت قصبہ کی خام ہے پانسو پچاس گھر
اور پچاس دوکانین موجود ہین اونمین سے دس گھر پختہ بانقش کچی ہین اور ایک تالاب اور ایک شوالہ پختہ
تعمیر کرایا ہوا مصر دیوانچند کا یہان ہے اور مصر دیوانچند سردار رنجیت سنگہ کے وقت امیر کبیر و افسر فوج تھا
وہ اس قصبہ کا رہنیوالا تھا اوسکے وقت یہہ قصبہ شہری رونق پر تھا آخر وہ لاولد مر گیا اور خاندان اوسکا

جاتا ہے دو ہزار دو سو چوبیس آدمی مرد و زن یہان رہتے ہین اور پانسو پچاس گھر اور پچاس دوکانین اور ایک مسجد پختہ ہی
قصبہ متعلق ضلع گوجرانوالہ کے ہی زمینداران بدرجہ اوسط آسودہ حال ہین **موضع کڑیال** عہد ہمایون
بادشاہ مین مسمی کرن جاٹ قوم ورک نے اسکو آباد کرکے کڑیال نام رکھا دوبارہ آبادی سے سمت ۱۹۰۰ بکرمی تک برابر
یہ آباد رہا بعدازان بعملداری انگریزی مہاراج سنگہ مفسد مفرور چیلہ بھائی بیر سنگہ کا سرکار کے خوف سے بہاگ کر
اس قصبہ مین پناہ لایا گانووالون نے اوسکی خاطر کی جب فوج سرکاری اوسکی گرفتاری کے لیے آئی تو گانووالون
نے اوسکو بہگا دیا گرفتار ہونے ندیا اس جرم پر سرکار نے اس گانوکو ویران کرا دیا اور زمیندار اپنی ملکیت سے بالکل
بیدخل کئے گئے چند ماہ کے بعد پھر سرکار مہربان ہوئی اور دوبارہ زمیندارون کو اسمین بسنے کی اجازت دی اُسوقت
سے پھر آباد ہو گیا پانسو اکتیس گھر اور چوبیس دوکانین اسمین ہین جنمین سے پندرہ گھر اور دو دوکانین پختہ
باقی سب خام ہین دو ہزار ایکسو آٹھ آدمی مرد و زن کی آبادی ہے صاحب سنگہ ورک نمبردار اس گانوکا بعہدہ
ذیلداری ممتاز ہے **موضع فیروزوالہ** پہلے پہل اس گانوکو مسمی فیروزدین نام زمیندار قوم بھٹی
نے آباد کیا اور اپنے نام پر فیروزوالہ نام رکھا چونکہ اوسکے یہان نرینہ اولاد نہ تھی دو بیٹیان اوسکی ایک تو
خاندان قوم بوٹرا اور دوسری خاندان قوم ورائن مین بیاہی گئین اور بانی نے دونو بیٹیون کے خاوندون کو
ہبہ کرکے ملکیت اس گانوکی دیدی زمانہ ضعف سلطنت مغلیہ مین مسمی رحمت خان زمیندار اس قصبہ کا خودسر ہو گیا آخر
مہان سنگہ مہاراجہ رنجیت سنگہ کے باپ نے یورش کی اور فریقین مین چند بار مقابلے ہوئے بہت سے آدمی قتل ہوئے
اوسوقت کرم سنگہ بہنگی دونو کے درمیان آگیا اوسنے براہ فریب رحمت خان کو اپنے پاس بلا کر نظربند کرلیا
قصبہ پر قبضہ مہان سنگہ کا ہو گیا اور رحمت خان کے خاندان سے سرداری جاتی رہی مگر ملکیت اب تک
اونھین دو قومون بوٹرا اور ورائن کی ہے غلہ گندم اس قصبہ کی زمین مین قسم اول پیدا ہوتا ہے جسکو داؤدخانی
اور دوڈانک کہتے ہین اوسکی تجارت دور دور تک ہوتی ہے ایک خانقاہ پختہ رضا علیشاہ فقیر کی اس جگہ
ہے وہان ہر سال ماہ بہادون مین میلہ ہوتا ہے اور جہان خان زمیندار بوٹرا اس قصبہ کا نمبردار سرکار کی حکم سے
ذیلداری پر مقرر ہے عمارت قصبہ کی خام ہے پانسو دو گھر اور بیالیس دوکانین ہین اونمین سے ایک گھر اور
ایک دوکان پختہ ہے دو ہزار آٹھسو اٹھتیس زن و مرد مردم شماری ہے **موضع ابدال**
کانو مسمی ابدال قوم جٹ چیمہ نے آباد کرکے اپنے نام پر اسکا نام بھی ابدال رکھا اوسکی اولاد اب تک قابض ہے
اور وہ اپنا شجرہ گیارہ پشت کے ذریعہ سے ابدال تک پہونچاتے ہین روز آبادی سے کبھی ویران نہین ہوا
دوسو چھبیس گھر اور پندرہ دوکان اور ایکہزار ایکسو اٹھاون مردم شماری ہے **موضع سنت**
زمانہ ضعف سلطنت مغلیہ مین مسمی سندر روپ بیدی نانک پوتا نے یہ گانو آباد کرکے اپنے بیٹے سنت سنگہ کے نام

پر اسکا نام سنت پور رکھا رفتہ رفتہ آبادی بڑھ گئی روز آبادی ہی سے اب تک رونق پر ہی کبھی ویران نہین ہوا
ملکیت اس قصبہ کی بدیون کے قبضہ مین ہے ہندروپ بانی دیہہ کی سمادہ بگانو مین بنی ہوئی ہے ایکسو چھیانوے
گھر اور تینتیس دوکانین انمین سے اونتیس گھر پختہ ایکہزار دوسو تینتالیس مردم شماری ہے **موضع ازوت**
قدیم زمانہ مین اس مقام پر ایک پختہ آبادی راجہ دیرچند کی آبادکی ہوئی موجود تھی وہ کسی سبب سے ویران
ہوگئی اور مدت مدید تک وہ ٹیلہ غیر آباد پڑا رہا پھر بعرصہ تین سو برس کے مسمی اوڈو جاٹ قوم ہندر
نے دکن کے ملک سے آکر اس دیہہ کو آباد کیا مگر نام وہی قدیم بانی کے نام سے اروپ قائم رہا اب زمینداران
قوم جاٹ ہندر وغیرہ ورثہ اوڈو ہین زمانہ ضعف سلطنت مغلیہ مین بسبب شدت قحط کے بہت سے گھر اس قصبہ
کے اجڑ کر چلے گئے تھے غربی طرف باہر قصبہ کے مزار شاہ بہمن ولی کی مع ایک مسجد کے بنی ہوئی ہے
اور دوسری خانقاہ شاہ گوڈر ولی کے مشہور ہے اور ایک سمادہ اوڈو بانی دیہہ کی موجود ہے عمارت اسکی
پختہ وخام ملی ہوئی تین سو باون گھر اور آٹھ دوکانین انمین سے ایکسو چھپر گھر اور چار دوکانین پختہ ہین اور دوہزار ایکسو اٹھاسی مردم شماری
ہے اور دولو جاٹ ہندر یہان کا نمبردار ذیلداری عہدہ پر ممتاز ہے زمیندار قصبہ کے آسودہ حال ہین
**موضع بوتالہ** پہلے اس مقام پر مسمی اروڑا جاٹ قوم وڑائچ نے موضع تڑکہہ متعلقہ گوجرانوالہ سے
اٹھ کر اس مقام پر ایک گانو آباد کیا اور ایک ٹھاکردوارہ بناکر مورت ٹھاکر دوارہ کی رکھی اوس بت کے
سبب سے مسلمان اس گانو کو بت والا کہنے لگے یہان تک وہی نام مقرر ہوگیا رفتہ رفتہ بت والا سے بتالہ نام
ٹھہر گیا چند پشت تک اوسکی اولاد یہان قابض رہی پھر بوقت ضعف سلطنت چغتائی کے جب پنجاب کے ملک مین
گھر گھر راج ہوگیا تو زمینداران قوم چٹھہ نے اس گانو کو لوٹ کر برباد کر دیا اور مالک اسکی یہان سے اوٹھ کر
موضع اوگون مین جا رہے اور بیس برس تک اجڑا رہا بعد ازان بعہد سکہان اوسی اروڑ وڑائچ بانی دیہہ کے
اولاد مین مسمی شاہ محمد جو پانچوین پشت سے اوسکا پوتا تھا اور مسلمان ہوچکا تھا موضع اوگون سے آکر
دوبارہ اسکو آباد کیا مگر پہلے آبادی پرانی آبادی سے بجانب جنوب کسیقدر فاصلہ پر آباد ہوئی پھر جب
پدر رنجیت سنگہ کے باپ کے اشارے سے قوم چٹھہ اسپر چڑہ آئے ہوئی تمام وڑائچ قوم نے شاہ محمد کی حمایت کی
اور قوم چٹھہ کو اپنے قابض ہونے نہ دیا اب ملکیت اس گانو کی زمینداران قوم وڑائچ و قوم کھتری بھنڈاری کی ہے
سردار جھنڈا سنگہ اس قصبہ کا رہنے والا مہاراجہ رنجیت سنگہ کے دربار سردار صاحب توقیر تھا اب بھی وہ
جاگیردار ہے اور اختیارات آنریری مجسٹریٹی کے اوسکو حاصل ہین ذیلداری عہدہ بھی اوسکو ملا ہوا ہے
اوسکی حویلیان و مندر سمادہ اور سرای و باغ مع بارہ دری وشوالہ باعث زینت اس قصبہ کے ہین سردار
گنڈا سنگہ کی حویلی بھی مع باغ وشوالہ دیکھنے پختہ بنی ہوئی ہے عمارت اسکی خام ہے اور خانہ شماری تعداد تین سو چھپن گھر کے

ہے اونمین سے گیارہ مکان اور آٹھہ دوکانین پختہ ہین اور ایکہزار نوسو بیالیس آدمی ہے اور زمیندار آسودہ حال
ہین قصبہ متعلق ضلع گوجرانوالہ کے ہے **موضع منڈیالہ** پہلے یہہ آبادی مسمی مال جٹ قوم وڑائچ
نے خطہ غزنی سے آکر آباد کیا اور اپنے نام پر نام اسکا ملیالہ رکھا بعد ازان بکثرت استعمال منڈیالہ مشہور ہوگیا
روز آبادی سے آجتک کبھی ویران نہین ہوا اولاد اوسکے اجتک کہ چودہ پشت گذری ہین برابر مالک ہین
مہاراجہ رنجیت سنگہ نے اس قصبہ پر یورش کی اور سردار بل سنگہ جاٹ جو اوس زمانہ مین قابض ومتصرف تھا
مطیع ہوگیا اب بھی زمینداری اس قصبہ کی بقبضہ زمینداران وڑائچ ہے دوسو بیاسی گھر اور پچاس دوکانین
ایکہزار آٹھسو مردم شماری ہے **موضع پٹ لکھہ** زمانہ قدیم مین اس سرزمین مین مسمی بلیا
چیال ایک راجہ تھا جسکی بیٹی مسمات لونا راجہ سالباہن والی سیالکوٹ کی رانی تھی اوسنے اس جگہہ ایک شہر
آباد کیا ہوا تھا جب مسمات لونا جوان ہوئی اور شہرہ حسن وجمال اوسکی کا عالمگیر ہوا تو راجہ سالباہن نے درخواست
کی کہ ناطہ لونا کا اوسکے ساتھہ ہوجاوے مگر بلیا نے منظور نکیا اسبات سے راجہ سالباہن کمال غضبناک ہوا اور فوج
لیکر اوسپر یورش کی اور بہت سی لڑائیان آتشین ہوکر راجہ بلیا مارا گیا اور لونا کو راجہ سالباہن بزبردستی لے گیا
اور اپنی رانی بنایا اوس جنگ مین یہہ شہر بھی ویران ہوگیا مدت مدید تک ویرانہ رہا اوس ٹیلہ کو لوگ
پٹ لکھہ کہتے تھے اوسی مقام پر مسمی ٹہر جاٹ وڑائچ نے جدید آبادی کی اور نام گانوکا اوسی قدیمی نام پر مشہور
رہا اوسدن سے برابر اب تک آبادی اور اوسی بانی کی اولاد قابض ہے جنکی پشت پندرہ پشت کے بعد بانی
کے ساتھہ ملتی ہے سکہون کے وقت جب اس قصبہ پر سردار مہان سنگہ قابض ہوا تو بازید خان زمیندار گوت
بازید خان کا اسپر حملہ آور ہوا اور ایک لڑائی کے بعد مغلوب ہوکر واپس چلا گیا زمانہ ضعف سلطنت مغلیہ بخوف
تاخت وتاراج اکثر رہنے والے اس گانوکے اپنا اپنی گھر چھوڑکر دہلی ولاہور وکلانور وبٹالہ وسیالکوٹ وجمون و
ریاست امرتسر وراولپنڈی مین جاکر آباد ہوگئے بلکہ یہان تک مشہور ہے کہ خاندان بھاٹیہ گوت برڑ میں جیا ز
کوئی شخص ہے اونکی بزرگ اسی قصبہ سے اوٹھہ کر گئے ہونگے اور اوس قوم کا بزرگ مسمی بابا گنجا تھا جسکی سمادہ
یہان موجود ہے اور اب یہہ قوم جب اپنی اولاد کا بیاہ کرتے ہین دولہ کو یہان لاکر طواف سمادہ کا کراتے ہین
چنانچہ تھوڑی دن ہوئے سبھا برپے یہان آکر رسم اپنے بزرگون کی ادا کرتے ہین اس قصبہ کے چارسوسات گھر
اور بیس دوکانین اور ایکہزار آٹھہ سو بیس مردم شماری ہے **موضع ڈوگرانوالہ** پہلے یہہ گانو آباد
کیا ہوا قوم ڈوگر کا تھا چند مدت تک آباد رہا پھر ویران ہوگیا پھر قریب تین سو سال کے مسمی شجو جاٹ نے
نے موضع کلا ضلع گجرات سے آکر یہہ گانو ازسرنو آباد کیا مگر نام وہی قدیمی قائم رہا اوس وقت سے کبھی ویران
نہین ہوا اب بھی مالک اسکے زمینداران قوم وڑائچ ہین عمارات اسکی خام ہین الکیو گھر ... دوکانین

اور ایکہزار تین سو مردم شماری ہے اور ایک خانقاہ پختہ شاہ جلال فقیر کی بنی ہوئی ہے **موضع لدہیوالہ**
زمانہ قدیم مین بھی یہان آبادی تھی جسکا نام لدہیوالہ تھا بحصر سمی امرو جاٹ گوت وڑایچ نے دوبارہ اسکو آباد
کیا اور نام وہی قدیمی قائم رہا اب وہی بانی کی اولاد قابض و مالک ہے جنکی پشت اونتیس پشت سمی امرو کے
ساتھ ملتی ہے ساکنان دیہہ ہذا سے ایک ہرسنگہ سردار تھا جسکی لڑکی مسمات پریم کنور مہاراجہ شیر سنگہ کی رانی
اور کنور پرتاب سنگہ ٹکا کی والدہ تھی اب تک وہ لاہور مین قیام پذیر ہے اس قصبہ مین دو پختہ خانقاہین
ایک شاہ ملک شاہ کی اور دوسری محب شاہ کی اور ایک مقبرہ پختہ زمانہ قدیم کا ہے اوسکا حال معلوم نہین
اور دو مسجدین پختہ بنی ہوئی ہین یاور عمارت دوسو چورانوین گھر اور سولہ دوکانین خام اور ایکہزار چار سو
مردم شماری ہے اور مسمی عطر سنگہ جاٹ قوم وڑایچ ذیلدار مقرر ہے اور گانو متعلق ضلع گوجرانوالہ ہے۔
**موضع مان** عرصہ تین سو برس کا گذرا ہے کہ مسمی لدہا جاٹ قوم مان نے اسکو آباد کیا اور اپنی
ذات کے نام پر مان نام رکہا اوس روز سے برابر آباد ہے اب بھی ملکیت اسکی بقبضہ زمینداران گوت مان ہے
کہتریان قوم سونی بھی مالک ہین ایک تالاب پختہ مع شوالہ یہان بنا ہوا ہے جہان ہر روز بیساکھی میلہ ہوتا ہے
دوسو بہتر گھر اور بیس دوکانین اور ایکہزار پانسو چھبیس آدمی ہین اور یہان کے زمیندار سکھون کے وقت مثل
سردار جی سنگہ و بہار سنگہ و مانا سنگہ و نار سنگہ وغیرہ بڑے نامی گرامی آدمی تھے سردار فتح سنگہ مان بھی اسی گانو
کا رہنے والا تھا جو بمقام جمون سردار جواہر سنگہ کی وزارت مین مارا گیا اب بھی سردار فتح سنگہ مان ثانی
عہدہ ذیلداری پر ممتاز ہے اور سردار ہیرا سنگہ وغیرہ پسران بدہ سنگہ بھی جاگیردار ہین **موضع نوگھر**
عرصہ تین سو سال کا گذرا ہے کہ مسمی خوجو جاٹ گوت سکہو نے ملک وکہن سے آکر یہہ گانو آباد کیا چونکہ اوسکے
خاندان کی مشہوری بخطاب نوگھرہ تھی اسکا نام بھی نوگھر رکھا مگر زمانہ ضعف سلطنت مغلیہ مین یہہ گانو اجڑ کر
بیچراغ ہوگیا اور چالیس سال تک ویران پڑا رہا جب عہد حکومت سردار جہان سنگہ سکرچکیہ کا آیا تو اوسنے پہر
اسکی آبادی کی اور مسمی دہرم سنگہ کو اسکی حکومت عطا کی دہرم سنگہ نے اسکو آباد کر کے ایک قلعہ بھی تعمیر کیا
اور ایک آبادی علیحدہ کی سرحد مقرر کر کے دوسرا گانو بسایا اور اوسکا نام قلعہ دہرم سنگہ رکہا مگر سردار
ہر سنگہ نلوہ نے اپنی جاگیرداری کی حیثیت اوس گانو کو ویران کر دیا اور یہہ بستی بے رونق ہوگئی اب ملکیت اسکی
بقبضہ زمینداران قوم سید اور سکہو کی ہے تین سو پانچ گہر اور گیارہ دوکانین اور ایکہزار چہیاسی آدمی اور
زمیندار آسودہ حال ہین **موضع چاہل** زمانہ قدیم مین یہہ گانو آباد کیا ہوا زمینداران قوم سندہو
کا تھا کسقدر مدت تک وہ آباد رہکر ویران ہوگیا اور وہ ویران تھیہ یعنی ٹیلہ سندہول کے نام سے مشہور تھا پہر
عرصہ تین سال کا گذرا ہے کہ دوبارہ اس آبادی کو مسمیان ٹہکر و بہاگو مغل زمینداران جاٹ گوت چاہل سندہو

اور سکھون ہند و جاجل نے دوبارہ آباد کیا اور برعایت گوت اپنی کے اسکا نام بھی جاجل رکھا اوس وقت سے برابر آباد ہے کبھی ویران نہین ہوا اما لکان اسکی فی زماننا زمینداران قوم جاجل و کہتریان گوت تلی وغیرہ ہین اور آبادی قصبہ کی نشیب مین واقع ہے برسات کے موسم مین بہت سا پانی گانون کے گرد جمع ہوجاتا ہے اور آمدورفت مشکل ہوجاتی ہے اور بجانب غروب قصبہ کے ایک پل کہتریون کا بنایا ہوا ہے جسکی آمد و رفت ہوتی ہے عمارت قصبہ کی خام ہے دوسو اسی گھر اور اٹھارہ دوکانین اور ایکہزار تین سو اٹھاسی مردم شماری ہے *

**موضع بھیڑی شاہ رحمان** زمانہ قدیم مین اسمقام پر ایک گانو رنگن پور ڈلا نام آباد تھا وہ کسی سبب سے ویران ہوگیا اور اسکے تھیہ یعنی ٹیلے کو رنگن پور ڈلا کا تھیہ کہتے تھے اوس ویرانی کو جب بیس برس گذر گئے تو سمی ملک جاٹ قوم ہرا نے بھنبر کے ملک کرا اسکو از سرنو آباد کیا چونکہ پرانی غیر آباد تھیہ کو بزبان پنجابی بھیڑ کہتے ہین اوسکے آنگے بار سے تصغیر زیادہ ہوکر اسکا نام بھیڑی مشہور ہوگیا اورنگ زیب عالمگیر کے وقت ایک فقیر کامل خدا رسیدہ شاہ رحمان نام جو خلیفہ اعظم حاجی محمد نوشاہی قادری کا تھا یہان آکر متصل قصبہ ہذا کے بجانب شمال مکان بناکر مقیم ہوا ہزارون آدمی اوسکے مرید ہوگئے اور بنہایت شہرت ہوئی بڑے بڑے امیر و دولتمند اوسکی آستانبوسی کرنے لگے تو اس گانو کی شہرت بھی اوسی کے نام پر ہوگئی اور نام گانو کا بھیڑی شاہ رحمان قرار پایا یہہ بزرگ قوم کا دھوبی ساکن گجرات تھا اور تمام عمر اپنے نوشہ گنج بخش کے خدمت مین حاضر رہکر ہدایت طریقت کی پائی اور کمال کے درجہ کو پہونچ گیا سلسلہ نوشاہی نے اس سے فروغ پایا شاہ رحمان کے گہر کوئی بیٹا نہ تھا چار لڑکیان تھین اونکی انتقال کے بعد مریدون نے باجازت لڑکیون کے مقبرہ مع چار دیواری تیار کرایا جو ابتک موجود ہے وہ مکان بہت بارونق ہے مسافرین کو جو وہان شب باش ہون بہت آرام ملتا ہے سجادہ و فقرا خانقاہ کے متواضع ہین بالفعل اس موضع کی بقبضہ قوم ہرا اور دھوبی کی ہے اس خانقاہ پر ہر سال ماہ جیٹھ میلہ ہوتا ہے قریب بیس ہزار آدمی کے لوگ جمع ہوجاتے ہین سمت ۱۹۰۵ بکرمی کے قحط مین یہہ قصبہ ویران ہوگیا تھا چھہ ماہ کے بعد پھر آباد ہوگیا عمارت اسکی سب خام ہے ایکسو بارہ گھر اور چار دوکانین اسمین ہین اور چھہ سو چودہ مردم شماری ہے

**قصبہ وزیر آباد** گوجرانوالہ کے ضلع کے متعلق یہہ ایک مشہور و نامور قصبہ دریای چناب کے بائین کنارہ پر بفاصلہ تین میل کے آباد ہے اور نالہ پلکھو اسکے دیوار کے نیچے بہتا ہے یہہ قصبہ آباد کیا ہوا نواب وزیر خان صوبہ لاہور کا ہے جو عہد شاہجہان بادشاہ مین لاہور کا صوبہ اور پنجاب کا فرمان فرما تھا اوسنے اسکو آباد کرکے اپنے نام پر اسکا نام وزیر آباد رکھا اور ایک جامع مسجد عالیشان لاہور مین تعمیر کرائی جو ابتک اوسکی یادگار موجود ہے یہہ شخص قوم کا مغل [illegible] رہنے والا تھا علم الدین اسکا اصلی نام تھا طبیب حاذق طبابت کا علم ایسا جانتا تھا کہ لاہور مین کسی طبیب کو دعوی ہمتائی کا اسکے ساتھ نہ تھا اگرچہ نورجہان بیگم

محبوبہ ملکہ جہانگیر بادشاہ بیمار ہوگئی اور اسنے اوسکا معالجہ کرکے اچھا کردیا اوس روز سے رسوخ اسکا بادشاہی
دربار مین ہوگیا رفتہ رفتہ اس رتبہ کو ہوپنچا کہ نواب وزیرخان خطاب اور خدمت حکومت پنجاب کی اسکو
ملی اسنے پنجاب مین بڑی بڑی عمارتین بنوائین خاص لاہور کے اندر جامع مسجد ایسی عمارت کی بنی ہوئی ہے
کہ خشتی کاشی کار ایسی تمام ہند مین نہین ہے دوسری یہی محل جو اب گر چکا ہے اور بعض دیوارین و دوکانین
اوسکے موجود ہین تیسری ایک زنانہ مسجد اور رہنے کی محل نواب وزیرخان کی ٹکسالی دروازہ کے پاس تھی
وہ بھی سکھون کے عہد مین سب گرادی گئی صرف زنانہ مسجد موجود ہے جو اب مردانہ ہے یہہ قصبہ گذرگاہ
مسافرین خلق شاہ رہ ہے جس شخص کو لاہور سے براہ راست پشاور جانا منظور ہوگا وہ دریاے چناب اسی قصبہ
کے پاس سے عبور کریگا اور اوس گذر سے گذریگا جسکو گذر وزیرآباد کہتے ہین یہہ گذر بلحاظ عمدہ ہے اور
پل کشتیونکا اوسپر سرکاری بندھا رہتا ہے روز آبادی سے یہہ قصبہ ویران نہین ہوا البتہ آفتین اسپر
بہت سی برپا ہوتی رہتی ہین جب احمد شاہ درانی و شاہ زمان وغیرہ کی آمدورفت اسطرف ہوتی رہی
تو لاہور سے اول یہہ قصبہ لٹ جاتا رہا جب افغان رہ چکے تو غارتگران سکھہ کی غارت گری کا بازار گرم رہا
اور سکھون نے کئی مرتبہ اسپر حملے کئے آخر جب سردار مہان سنگہ سکرچکیہ کے حکومت کا زور شور ہوا تو اوسکی
اجازت سے سردار گوربخش سنگہ وجودہ سنگہ یہان قیام پذیر ہوئے اور صورت امن کی نظر آئی پھر مہاراجہ
رنجیت سنگہ تین مرتبہ اسپر حملہ آور ہوا اور یہان کے سردار اوسکو نذرانے دیکر ٹالتے رہے آخر فقیر عزیزالدین
ایک بڑی فوج لیکر رنجیت سنگہ کے حکم سے اسپر حملہ آور ہوا اور اگلے سردارون نے مغلوب ہوکر شہر دیدیا اور
رنجیت سنگہ کی عملداری ہوگئی کاردار مختلف یہان آتی رہی جب ویطویلہ فرانسیس کاردار یہان کا ہوا
تو اوسنے اس شہر کو بڑی رونق دی اور ایک نئی طرز و نئی قطع کا شہر بنادیا چار بازار بنائی ایک دوسرے
کے روبرو چار دروازے رکھے اور وسط مین چوک تجویز کیا سڑکین ایسی سیدھی ہین کہ اگر ایک دروازہ پر
کھڑے ہوکر دیکھین تو دوسرا دروازہ نظر آتا ہے بلکہو ندی کے کنارے پر ایک مثمن برج مقطع و خوشنما
رنجیت سنگہ کے حکم سے بنوایا جسمین خود وہ آکر اترا تھا باغ بھی مہاراجہ رنجیت سنگہ کا بنوایا ہوا یہان تھا جس
مقام پر مہاراجہ کا باغ بنایا گیا تھا پہلے وہان مکانات عجیب وزیرخان کی بنائی ہوئی موجود تھی وہ سب
گرائی گئی اور باغ و برج مدت تک موجود ہے پہلے پہل سرکار انگریزی نے یہان فوج کی چھاونی مقرر کی تھی
مگر بسبب خرابی آب ہوا کے برخاست ہوگئی اس شہر مین اکثر اشیا پوشاک قلمدان و صندوقچہ و ڈبیا وغیرہ
خوشنما بنتی ہین اور واسطے خوشنمائی کے جو ڈبیا پر ریشم چڑھایا جاتا ہے وہ صنعت اسی شہر مین ہے اور نیز
یہین بوقت ضلع بندی ملک پنجاب کے یہہ قصبہ بھی مقام ضلع قرار پایا تھا پھر سنہ ۱۸۵۱ء مین سیالکوٹ ضلع

مقرر ہوا اور یہہ قصبہ ایک تحصیل اوسی ضلع کے قرار پایا بعہد ۱۸۵۲ء مین یہہ تحصیل ضلع گوجرانوالہ کے متعلق
ہوگئی اور عملہ تحصیل تحصیل ڈسکہ مین مامور ہوگیا ۱۸۵۶ء مین قصبہ رام نگر سے تحصیل اوٹھکر اس قصبہ مین مامور
ہوئے چنانچہ اب تک بھی شکار پہلی و مرغابی کا یہان بحسب دل سکتا ہی مالکان دیہہ زمینداران اقوام متفرق
ہین مگر ارائین بکثرت ہین اور جاٹ بھی کسیقدر رہین خاندان قاضیون کا قدیمی ہے اور قاضی غلام قادر ایک
طبیب فاضل آدمی اوس خاندان مین مشہور ہی اور قوم جاٹ مین سے چودہری غلام قادر جاگیردار ہے اس
قصبہ مین بادکش پینے چینگہہ عمدہ بنتا ہے اور ریشہ پشاور سے منگایا جاتا ہے کوہستانی لکڑی لائق عمارت کے یہان
گذرتی کے ساتھہ بکتی ہے اور ایک نامی منڈی لکڑی کے یہان موجود ہے عمارت اسکی عموماً پختہ ہی چار ہزار
تین سو پچاس گہر اور آٹھہ سو پچاس دکانین ہین اونمین سے پانسو ساٹھہ گہر اور اکیسو ساٹھہ دکانین خام
ہین باقی سب پختہ مین اور تیرہ ہزار سات سو تیس آدمی کی مردم شماری ہے باغ بھی اکثر ہین جنمین سے
باغ دیوان ٹھاکر داس جو پیڑہ وکر یارام پیڑہ کا تہا اور ٹسریج صاحب بہادر ڈپٹی کمشنر کی بنوائی ہوئی منڈی جسمین
غلہ بکتا ہے نہایت اچھی ہے جسکا نام ٹسریج گنج رکہا ہے اس قصبہ مین میلا بساکھی کا بڑی ہجوم سے کنارہ دریا اور
شہر کے بازارونمین ہوتا ہے **رسول نگر عرف رام نگر** ضلع گوجرانوالہ تحصیل وزیرآباد کے متعلق
یہہ قصبہ بائین کنارے دریاے چناب کے آباد ہے عرصہ ایکسو بتیس برس کا گذرتا ہے کہ نور محمد زمیندار قوم چٹہ نے
اسکو آباد کرکے نام اسکا کوٹ نور رکہا اور اوسکو بحالت خودسری و حکومت اپنی کے دارالریاست ٹہرایا اسکی
بعد پیر محمد اوسکے بیٹے نے اس قصبہ کو خوب رونق دی اور اپنے مرشد عبدالرسول کے نام پر نام اسکا رسول نگر
بدل دیا یہہ خاندان بادشاہی مغلیہ سلطنت کے وقت اس علاقہ کا جاگیردار تہا جب سلطنت اسلامیہ ضعیف ہوگئی
اور سکہون کی غارتگری کا ہنگامہ گرم ہوا تو اونہون نے اپنی خودداری وحفاظت کے لیے فوج نوکر رکھی
اور توپین بنوائین اور بارہا سکہون سے لڑائیان کین اور اپنی جوانمردی و بہادری سے اپنے علاقہ مین اونکا
قدم نہ جمنے دیا آخر جب مہان سنگہ سکرچکیہ کا زور و شور ہوا اور اوسنے اور سکہون کی مدد لیکر رسول نگر پر یورش
کی اور کئی لڑائیان لڑا مگر کامیاب نہوا جب اوسنے جانا کہ اب لڑائی سے کام نہین نکلتا تو اوسی دوستی کا
نقشہ جمایا مگر نتیجہ اوٹھایا اور قسم کہائی اور فریب دیا کہ تم مجھسے دوستی کرو تاکہ باتفاق ایک دوسرے کے
اور ملک فتح کرین وہ سادہ دل صاف سینہ مسلمان اوس تیرہ باطن کے فریب مین آگیا اور اسکے جہوٹی قسم
اعتبار کرکے پیر محمد اوسکے بیٹے کو آگیا اوسنے آتے ہی اوسکو مع جان محمد اوسکے بھائی کے قید کرلیا اور کل علاقہ پر
دخیل ہوگیا اسوقت مہان سنگہ نے رسول نگر کو اسقدر لوٹا تھا کہ رعایا کے گلی برتن بھی بکہدا اوٹھاکرلے گئے
تمام مسجدین گرادین بڑی بڑی حویلیان جلاکر خاک کو ڈالدین اور حکم دیا کہ آئندہ اس شہر کو کوئی رسول نگر

نہ کہے رام نگر کہے اب دونو نام مشہور ہین مسلمان رسول نگر کہتی ہین اور ہندو رام نگر سرکاری دفترون مین بھی رام نگر
نام ہی پہلے یہہ قصبہ زیادہ تر معمور و آباد تھا نمک کی خرید و فروخت اس جگہہ بہت ہوا کرتی تھی سکھون کے وقت
بھی یہہ تعلقہ مشہور تھا عملداری صاحبان انگریز مین جب شیخوپورہ ضلع تھا تو یہہ قصبہ تحصیل کا مقام تھا سنہ ۱۸۵۶ع
مین بجاے اسکے قصبہ وزیرآباد مین تحصیل کا محکمہ مقرر ہوگیا اور اس قصبہ کی رونق جاتی رہی سمت ۱۹۰۵ بکرمی مین
جب سردار چتر سنگہ و شیر سنگہ اٹاری والے نے مجمع سکھون کا کرکے سرکار انگریزی کے ساتھہ جنگ کیا تو اس
قصبہ کے پاس سخت لڑائی ہوئی فریقین مین سے ہزارون آدمی مارے گئے صاحبان انگریز جو اس معرکہ مین
کام آئے اونکی قبرین عالیشان سرکاری باغ کے اندر جو مہاراجہ رنجیت سنگہ کا بنوایا ہوا تھا بنی ہوئی ہین اس قصبہ مین
تجارت لکڑی کی بہت ہوتی ہے زرغن زرد و شکر تری و قند وغیرہ ہر ایک چیز بکثرت فروخت ہوتی ہے ایک گذر
دریاے چناب کا اس قصبہ کے ساتھہ منسوب ہے جس شخص کو گوجرانوالہ سے شاہپور جانا ہو وہ اس گذر سے اوترتا
کمبل اس قصبہ مین بہت اچھا بنایا جاتا ہے دبگر بھی اپنا کام عمدہ کرتے ہین کشتی بنانے والے ترکھان اس
قصبہ کے اوستاد مشہور ہین تربوز اس سرزمین کا نہایت شیرین و خوشگوار ہوتا ہے قوم کھوجہ اس قصبہ مین امیر
زمیندارون سے رکہتی ہین عمارت اسکی دو حصہ خام اور ایک حصہ پختہ ہے تین ہزار دس گھر اور پانسو
ترانوین دوکانین اوسمین سے دو ہزار نوسو اکیس گھر اور چارسو بیس دوکانین پختہ ہین اور سب خام ہین آبادی
سات ہزار پانسو اٹھارہ آدمی ہے ملکیت اسکی بقبضہ زمینداران قوم ارائین اور ارورہ وغیرہ اقوام متفرق
ہے تمام عمارتون مین سے حویلی جواہر سنگہ بتنی کی لائق تعریف ہے اور پاکہہ سنگہ کہتری اس قصبہ کا رئیس و
زمیندار ہے شہر پناہ بھی اس قصبہ کا تھا مگر اب مسمار ہو چکا ہے دریاے چناب اس قصبہ سے تھوڑے فاصلہ پر جنوب کی
اور ایک نالہ دریا کا اسکے پرلے طرف کو بہتا ہے جو تین سو گز چوڑا اور نو فٹ گہرا ہے اور فی گھنٹہ ڈیڈہ میل
اوسکی رفتار ہے دو میل شہر سے پرے ایک اور نالہ دریا کا ملتا ہے جسکی گہراؤ سردی کے موسم مین تین
فٹ تک ہوتی ہے **فائدہ** چونکہ بانی قصبہ رسول نگر نور محمد کا قصبہ کے ذکر مین تذکرہ مذکور ہوا ہے اسلئے
مناسب تصور ہوا کہ شمہ احوال اس خاندان کا جو کسی وقت حاکم با اختیار اس علاقہ کا تھا لکھا جاے جو لطف سے
خالی نہوگا وہ یہہ ہے کہ موضع منچر متعلقہ ضلع گوجرانوالہ کے زمیندارون قوم چہٹہ مین سے ایک شخص نور محمد نام نے
زمانہ ضعف سلطنت مغلیہ مین ملک بے مالک دیکھہ کر کچھہ ملک متعلقہ ضلع گوجرانوالہ اپنے قبضہ مین کرلیا اور خود
حکومت کرنے لگا اور یہہ قصبہ یعنی رسول نگر آباد کرکے دار الریاست بنوایا کل علاقہ جو اوسکے زیر حکومت تھا
جسمین کچھہ [illegible] وہ مرگیا تو چودہری پیر محمد اوسکا جانشین ہوا اور چند سال فرمانروا رہا جب وہ
فوت ہوا تو غلام محمد اوسکا بیٹا قابض و حاکم ریاست کا ہوا اوسکو سکھون کے ساتھہ مقام متفرق لڑنا پڑا

اور اسنے ہر ایک میدان مین بہت ستمانہ جنگ کی آخر بمقام منچر مہانسنگہ سکر چکیہ کے ہاتھہ سے شہید ہوا اور مہانسنگہ نے
بعد قول و قسم اپنے پاس بلاکر قید کرلیا اور وہ قید کی حالت مین مارا گیا ۱۲۰۳ھ مین اسکا سال شہادت ہے اسکے
شہادت کی بعد چودہری جان محمد بحالت تنزل مالک ریاست کا بنا اوسکو رنجیت سنگہ نے بمقام رامنگر شہید
کیا اور ملک مقبوضہ اوسکا اپنی تصرف مین کرلیا اوس روز سے ریاست اس خاندان کی ختم ہوئی ہے۔ *

## قصبہ علی پور عرف اکال گڈہ

یہہ قصبہ اپنی زمانہ اختیار و حکومت کے وقت پیر محمد زمیندار قوم چٹہہ نے آباد کیا اور اپنے پوتے علی محمد کے نام پر اسکا نام بھی علی پور رکھا چندسال زمینداران قوم چٹہہ
اسپر قابض رہے جب سردار مہانسنگہ زمینداران چٹہ کی ریاست پر قابض ہوگیا تو یہہ قصبہ اونے ایک شخص
سردار دل سنگہ اپنے مصاحب کو دیدیا اور دل سنگہ اس قصبہ کے متعلقہ علاقہ پر قابض و دخیل ہوگیا جب مہاراجہ
رنجیت سنگہ لاہور پر قابض ہوا اور صاحب سنگہ والی گجرات کے ساتھہ پے در پے اوسکے لڑائیان ہوئین تو
اکثر تہہ صاحب سنگہ نے سردار دل سنگہ کے ساتھہ سازش کرکے چاہا کہ دونو ملکر رنجیت سنگہ کو مغلوب کرین یہہ خبر
جب رنجیت سنگہ کو پہونچی بہ تملق و فریب دل سنگہ کو اپنے پاس بلاکر قید کرلیا اور فوج لیکر اکال گڈہ پر چڑہ
گیا دل سنگہ کی عورت مقابلہ پیش آئی اور اسنے حمایت پر صاحب سنگہ بہنگی حاکم گجرات و سردار جودہ سنگہ حاکم
وزیرآباد کو بلایا جب رنجیت سنگہ نے اونکے آنے کی خبر سنی محاصرہ علی پور کا چہوڑکر اونکے مقابلہ کو روانہ
ہوا اور آپسمین لڑائی ہوکر صاحب سنگہ بیدی کے وسیلے سی صلح ہوگئی اور سردار دل سنگہ قید سی رہا ہوا مگر
وہ اوسی غم و غصہ کی حالت مین چند روز کے بعد مرگیا اور رنجیت سنگہ نے بہ بہانہ ماتم پرسی علی پور مین جاکر
شہر اور تمام علاقہ پر قبضہ کرلیا اس مکر و فریب سے رنجیت سنگہ اس قصبہ پر قابض ہوا چونکہ علی پور کے نام پر
حضرت علی کا نام سکہون کے زبان پر آتا تھا اسلئے بہت گہبرائے اور اکال گڈہ نام رکہہ دیا اوس روز سے
مسلمانون مین علی پور اور ہندؤن مین اکال گڈہ مشہور ہے کہتریان قوم چوپڑہ اس قصبہ مین بہت ہر
اور انہین مین سے دیوان ساون مل تھا جسکو مہاراجہ رنجیت سنگہ نے ملتان کا صوبہ بنایا اور مدت تک کمال
نیکنامی و انصاف ملتان فرمان فرما رہا وہ مرگیا تو اوسکا بیٹا دیوان مولراج صوبہ بنا مگر وہ آخر الامر باغی ہوگیا
اور کئی ماہ تک لاہور اور صاحبان انگریز کے فوج کے ساتھہ لڑتا رہا آخر تنگ آکر حاضر ہوگیا اور بجرم بغاوت
جلاوطن کیا گیا اوسکے بغاوت کے وقت جسقدر عمارت عالیشان دیوان ساون مل کی اس قصبہ مین تہین
بہت کی سب سرکار انگریز نے مسمار کرادین اوس روز سے آبادی اس قصبہ کی بے رونق ہوگئی رشتہ داران دیوان
ساون مل کے اب بھی اس قصبہ مین دولتمند و زمیندار ہین اونمین سے دیوان [illegible] آنریری مجسٹریٹ
صاحب عزت و اقتدار ہے وہ تجارت کا کام کرتا ہے ملکیت اسکی قصبہ زمینداران قوم چٹہہ چوپڑہ وغیرہ

اقوام متفرق کے ہے عمارت اسکی زیادہ تر خام ہے ایکہزار پندرہ گھر اور تین سو پچاس دوکانین انمین سے
چار سو گھر اور اکیسو دوکان پختہ ہے اور پانچہزار اٹھتیس مردم شماری ہے اور قصبہ کے رہنے والے آسودہ
حال ہین اور قصبہ متعلقہ ضلع گوجرانوالہ کے ہے **قصبہ سودہرہ** اس قصبہ کی آبادی بہت پرانی
ہے اصلی بانی اسکا ملک ایاز غلام محبوب سلطان محمود غزنوی کا تھا جنے پنجاب کی حکومت کے وقت دریائے
چناب کے کنارے پر یہہ شہر آباد کرنا چاہا تھا چونکہ اوسکی تجویز یہہ تھی کہ اس شہر کے اکیسو دروازے ہوون
اور بہت بڑا شہر ہو اس سبب سے اسکا نام سودرہ مشہور ہوگیا اوسنے یہان پہلے پختہ قلعہ کی بنا ڈالی اور
فصیل و عالیشان حویلیان تعمیر کین مگر ابھی تمام شہر آباد نہین ہوا تھا کہ وہ لاہور کی آبادی مین مصروف
ہوگیا جو راجہ آنندپال کے محاصرہ کے وقت اوجڑ گیا تھا اور اس شہر کی آبادی کے طرف اوسکی توجہ نرہی
سلطنت مغلیہ مین اسکی آبادی بڑی اوج پر تھی شاہجہان بادشاہ نے جب یہہ علاقہ امیرالامرا نواب
علی مردان خان کی جاگیر مین دیا تو اوسنے اس قصبہ کی آبادی مین بہت کوشش کی بڑی بڑی عالیشان
حویلیان اور ایک باغ سنگین عمارت کا بنوایا طرح طرح کے درخت اوسمین لگوائے فوارے و آبشارہ و نشیمن تیار
کرا کی اور چمن پختہ بنوائی اور ایک پختہ نہر دریا سے لاکر باغ کو سیراب کیا اور اوسی نہر سے تمام علاقہ
جاگیر کو پانی دیا وہ نہر اب بھی علی مردان خان کی کول کہلاتی ہے تمام عمارات و باغ مین چھہ لاکھ روپیہ
صرف کیا اور اس گانوکا نام اپنے بیٹے محمد ابراہیم کے نام پر ابراہیم آباد نام رکھا مگر یہہ نام مشہور نہوا
جب مغلیہ سلطنت ضعیف ہوگئی تو سکہون نے اس قصبہ کو بہت مرتبہ لوٹا آخر سردار صاحب سنگہ بہنگی کا قبضہ اسپر
ہوا اگرچہ مہان سنگہ سکرچکیہ نے بہت مرتبہ یورش کی مگر کامیاب نہوا جب ستارہ بخت رنجیت سنگہ کا چمکا تو اوسنے
ریاست صاحب سنگہ بہنگی کی نیست و نابود کر ڈالی تو یہہ قصبہ بھی لے لیا مالک اس قصبہ کے اب رائین وغیرہ اقوام
متفرق ہین اور گذر دریای چناب کا جو اس قصبہ کے پاس ہے وہ گذر سودہرہ کہلاتا ہے عمارت اسکی عموماً پختہ ہے چنانچہ
ایکہزار دوسو پانچ گھر اور اکیسو پانچ دوکانین ہین اونمین سے صرف پچیس گھر خام ہین باقی سب پختہ ہین اور
چار ہزار سات سو بتیس مردم شماری ہے پرانے شہر کی آبادی کے نشان اب تک موجود ہین جسکو سکہون نے
اوجاڑ دیا تھا خرید و فروخت اس قصبہ مین ہر ایک چیز کی ہوتی ہے اور مسمی جلال قوم چیمہ نمبردار و ذیلداری
کا عہدہ بھی رکھتا ہے بادشاہون کے وقت یہان بڑے بڑے عالم و فاضل و خوشنویس رہتے تھے اب بھی ایک دو
خوشنویس عربی و فارسی لکھنے والے موجود رہتے ہین **موضع گکہڑ** پہلے بعہد بابر بادشاہ کے مسمی جوگی جاٹ
گوت چیمہ نے یہہ گانو آباد کر کے نام اسکا اپنے بیٹے گکہڑ کے نام پر گکہڑ رکھا کسیقدر مدت کے بعد یہہ باعث نااتفاقی
زمینداروں کے ویران ہوگیا اور پہلی آبادی کے متصل دوسری آبادی قائم ہوئی عہد سلاطین چغتائیہ

مین بھیہ پرگنہ مشہور تھا بحصہ نور محمد و پیر محمد قوم چٹھہ اسپر قابض ہے جب سردار مہان سنگہ سکرچکیہ اونپر غالب
آیا تو اوسپر بھی قبضہ مہان سنگہ کا ہوگیا مالک اسکے اب زمینداران جاٹ چیمہ ہین اور قصبہ ٹرک شاہ دولے کے کنارے پر
آباد ہے لنگر کے مقام کے لیے ایک بڑا اونچا مکان بنا ہوا ہے عمارت اسکی اکثر خام ہے چارسو دو گھر
اور پچیس دوکانین موجود ہین اونمین سے پچیس گھر اور دو دوکانین پختہ ہین اور دو ہزار نو سو تین مردم شماری
ہے محمد خان نمبردار اس گانو کا ذیلدار مقرر ہے اور زمیندار آسودہ حال ہین **موضع سنجر** اکبر بادشاہ
کے عہد مین مسمی کشنو جاٹ قوم چٹھہ نے بھیہ گانو آباد کر کے اپنے بیٹے کے نام پر جو اسکا نام سنجر رکھا اخیر
سلطنت مغلیہ تک بھیہ آبادی برابر آباد رہی جب فیمابین سردار مہان سنگہ شکرچکیہ و غلام محمد چٹھہ کے
لڑائیان ہوئین اور سردار مہانسنگہ فتحیاب ہوا تو سردار مہانسنگہ کی فوج نے بھیہ گانو لوٹ کر ویران کر دیا
چھ ماہ تک ویران رہا سردار مہان سنگہ نے دوبارہ زمیندارون کو تسلی دلاسا دیکر آباد کیا دوسری جگہ
پہلی آبادی سے کسیقدر فاصلہ پر جو اب تک آباد ہے اس قصبہ مین آہنگران بندوق ساز بعہد سکھان اوسی تیغ
مشہور تھے جنکا کارخانہ اب بالکل بند ہے ملکیت اسکی اقوام چٹھہ اور اقوام متفرق مین منقسم ہے عمارت اسکی
خام ہے دوسو اکثر گھر اور پندرہ دوکانین اور ایکہزار اکیاون مردم شماری ہے قصبہ کے لوگ آسودہ حال
ہین اور گانو متعلق ضلع گوجرانوالہ ہے **موضع احمد نگر چٹھہ** ایکسو برس سے زیادہ مدت گذری ہے
کہ احمد خان زمیندار قوم چٹھہ نے موضع سنجر سے اٹھکر اس گانو کو آباد کیا اور نام اسکا بمطابق نام اپنے
احمد نگر رکھا اور اس سرزمین پر بطور حاکم خود سر کے قابض ہوا پہلے چڑت سنگہ مہاراجہ رنجیت سنگہ کے دادا
نے اسپر یورش کی مگر ناکامیاب رہا پھر سنہ ۱۸۶۲ بکرمی مین مہاراجہ رنجیت سنگہ نے اسپر حملہ کیا اور احمد خان سے جنگ
یہ قصبہ چھوڑا یا اور ایک ضرب توپ جو احمد خان کے پاس تھی چھین لی سنہ ۱۸۹۰ بکرمی مین بسبب قحط کے یہ گانو
ویران ہوگیا اور زمیندار جا بجا جا بسے دو سال کے بعد پھر دہقان ہی آکر آباد ہوئے اب بھی مالک اسکی زمینداران
قوم چٹھہ ہین عمارت اسکی سب خام ہے چارسو اونتیس گھر اور اکیوستائیس دوکانین اور ایکہزار پانسو نو ہے
مردم شماری ہے مسمی خدا بخش نمبردار اس قصبہ کا ذیلدار مقرر ہے **موضع نظام اباد**
پہلے بعہد شاہجہان بادشاہ مین مسمی نظام الدین خان قوم مغل نے یہ گانو آباد کر کے اپنے نام پر نظام اباد
نام رکھا اور ایک باغ عالیشان بنوایا اور ایک نہر دریاے چناب سے لاکر باغ کو سیراب کیا اوس باغ کا اب
نام و نشان نہین ہے جب سلطنت مغلیہ ضعیف ہوگئی اور آمد و رفت افغانی فوج کی کابل سے پنجاب مین ہونے لگی
تو ایک مرتبہ فوج افغانی او قصبہ والون کے درمیان تکرار ہوگیا اور افغانون نے اس قصبہ کو لوٹ کر جلا دیا
دو سال تک غیر آباد رہا پھر اولاد بانی نے اسکو آباد کر لیا ملکیت اسکی اب بھی بقبضہ قوم مغل ہے اس قصبہ کے

اس قصبہ کے لوہار اپنے کام مین اوستاد مشہور ہین چاقو چھری وغیرہ ایسا بناتے ہین کہ ولایتی کام کے برابر کر دیتے ہین سکھی عملداری مین ان لوہارون کے بنائی ہوئی بندوقین دور دور بطور تحفہ جاتی تھین اور کوفتگری کا کام بھی اسجگہ نہایت اچھا ہوتا ہے چار سو پندرہ گھر اور پچاس دوکانین اس قصبہ مین ہین انمین سے باسٹھہ گھر اور چھتیس دوکانین پختہ ہین باقی سب خام ہین اور ایکہزار چار سو چورانوے مردم شماری ہے *

**موضع دہونکل** اصل مین اس قصبہ کا نام دہرکیل اور بانی اس قصبہ کا دہرکیل نام ایک جاگیردار راجہ جیپال والی لاہور کے سپاہ کا سپہ سالار تھا جب سلطان محمود غزنوی نے لاہور کی حکومت کو نیست و نابود کر دیا تو دہرکیل کی دولت مین بھی زوال آگیا اور ایک قلعہ جو دہرکیل کا بنوایا ہوا یہان موجود تھا منہدم ہو گیا مگر اب تک نشان اوسکے موجود ہین موضع دہرکیل کی آبادی بدستور رہی پھر ۵۵۰ ہجری مین سید احمد المعروف سخی سرور سلطان بن سید زین العابدین جنکا مزار بمقام نگاہہ علاقہ ڈیرہ غازی خان مشہور ہے اسجگہہ تشریف لاکر مصروف بعبادت ہوا اونکی برکت سے وہان ایک چشمہ پانی کا زمین سے نمودار ہوا اور لوگون کی بہت اونکی خدمت مین شروع ہوئی انہدنون مین جو لشکر قوم مغول کا ہمراہی تولی خان نبیرہ چنگیز خان کے اسطرف آیا تو اوسکی ہمراہی ایک شخص لوٹرا زمیندار قوم جوہنڈہ کو بیگار مین پکڑ کر کابل کو لے گئے اوسکے ماباپ بیٹے کے فراق مین روتے روتے اندھے ہو گئے جب اونھون نے حضرت کی کرامت کا شہرہ سنا تو حضرت کی خدمت مین حاضر آئے اور بعجز و نیاز اپنے بیٹے کے ملنے کی دعا چاہی حضرت نے اونکی التجا قبول کی اور بزور کرامت اونکا بیٹا کابل سے منگوا دیا یہہ خوارق دیکہہ کر وہ تینون شخص مسلمان ہوگئے اور مریدون مین داخل ہوکر خدمت کرنے لگے چند سال کے بعد حضرت اپنے وطن کو چلے گئے اور یہہ مکان لوٹرا کے تحویل مین رہا پھر زمینداران گوت کلیر یہان مالک بن گئے اور جوندا نام ایک زمیندار نے اسکی آبادی کو رونق دیکر نام اسکا اپنے بیٹی دہونکل کے نام پر دہونکل رکہہ دیا بعض کا قول ہے کہ نام اسکا جو اصلی دہرکیل تھا وہی نام کثرت استعمال سے بگڑ کر دہونکل مشہور ہو گیا ہے شاہجہان بادشاہ کے عہد مین مولوی عبدالحکیم سیالکوٹی نے یہان آکر پختہ حجرہ عبادتخانہ مسجد بنوا دی اور چشمہ کے مقام پر چاہ پختہ تعمیر کرایا مہاراجہ رنجیت سنگہ کے وقت اوس چاہ پر بنظر حفاظت پانی کے گنبد تعمیر ہوا حضرت کے عبادتخانہ مین ہر سال ماہ اساڑہ کی پہلی جمعرات سے ماہ ساون کے پہلی جمعرات تک ایکماہ برابر میلہ رہتا ہے ملک ملک سے ہزارہا زائرین قافلے زائرین کے آتے ہین پنجاب کے میلون مین سے بہالکا بڑا میلہ مشہور ہے زائرین اسجگہہ سے پنکہو اور مہندی خرید کر بطور تبرک لیجاتے ہین اب تک زمینداران جوہنڈہ اور کلیر مالک ہین تین سو چھہتر گھر اور اکیس دوکانین اور دو ہزار تین سو اونتیس مردم شماری ہے

**موضع بدوکی** پہلے بہلول ابرشاہ بادشاہ کے وقت مین قوم جاٹ گ

چیمہ نے موضع تلونڈی کھجور والی سے آکر اس قصبہ کو آباد کیا اور نام اسکا اپنے نام پر بدو کے رکھا بدو زآبادی
سے اب تک آبادی زمینداران قوم چیمہ و گورشائین فقیر یہان آباد ہین پانسو چھبیس گھر اور اکتیس دوکانین
ہین جنمین سے باون گھر پختہ ہین دو ہزار چھہ سو اٹھائیس آدمی کی مردم شماری یہان ایک سمادہ او.
مشہور ہند رشہدون کا ہے اوسجگہہ سائین اس ایک سادہ ہندو کی سمادہ بنی ہوئی ہے جو بدو بانی دیہہ کا
گرو تھا بعد آبادی موضع ہذا کے وہ بھی موضع تلونڈی علاقہ تحصیل گوجرانوالہ سے آکر یہان مقیم ہوا جب
مر گیا تو رامانند اوسکا چیلہ صاحب کرامت مشہور ہوا اوسکی سمادہ بھی اسجگہہ بنائی گئی اور دیوان جوالاسہائے
سابق امین آباد مدار المہام ریاست جموں وکشمیر نے اون دونو سمادہون پر عمارت پختہ بنوائی اب بکیسال مین
تین ہر سنہ یہان میلا ہوتا ہے پہلا میلا چیت جو دس کو دوسرا بکرم بیساکھہ تیسرا بیساکھہ کی نوری ماشی کو زمیندار
اس قصبہ کے آسودہ حال ہین اور پرتاب سنگھ نمبردار عہدہ ذیلداری پر ممتاز ہے **موضع سید نگر**
پہلے بعہد سلطنت اکبر بادشاہ کے سمی چاپڑ جاٹ گوت چٹھہ نے یہہ گانو بنام سمی میگا زمیندار بہولر
داماد اپنے کے آباد کیا اور نام اسکا بہولرانوالہ رکھا اور میگا بہولر نے ملکیت اس موضع کی سمی پٹھان
زمیندار بہنڈر اپنے داماد کو ہبہ کر دی اور نام وہی مشہور رہا بعد اسکے سید لطف شاہ چکلہ دار نے بزور حکومت
اسپر قبضہ پایا اور آبادی اسکی بڑھائی اور سید نگر نام رکھا بزمانہ ضعف سلطنت مغلیہ مین نور محمد چٹھہ اسپر حاکم
ہوا اوسکے سردار چھان سنگھ سکرچکیہ نے چھین لیا اور اس گانو کو لوٹ کر ویران کر دیا بہت سے لوگ اس گانو
سے اوٹھکر گوجرانوالہ مین سکونت پذیر ہوئے چنانچہ اب تک ایک محلہ سید نگریونکا گوجرانوالہ مین مشہور ہے
کسیقدر مدت کی بعد پھر یہہ گانو آباد ہوا اب ملکیت اس گانو کی قبضہ زمینداران بہنڈر اور سید کے ہے ایک
خانقاہ شیخ خرم نوشاہی اور ایک مزار رحیم اللہ شاہ قریشی کی اس قصبہ مین موجود ہے عمارت خام ہے
اکیسو چوالیس گھر اور آٹھہ دوکانین اور چھہ سو ستر مردم شماری ہے **کوٹلہ پیران** عالمگیر بادشاہ
کے وقت سید احمد علیشاہ قادری شیخ الہند بغداد سے اسملک مین تشریف لائے اور بہدایت و ارشاد طالبان
حق مصروف ہوئے اور اس آبادی کے مقام پر عبادت خانہ بناکر سکونت اختیار کی یہہ حضرت سید گیلانی عبدالرزاق
تھے محبوب سبحانی قطب ربانی شیخ سید سلطان عبدالقادر جیلانی کے ساتھہ انکا شجرہ ملتا ہے تمام عمر یہہ اسی
مقام پر قیام پذیر رہے آخر جب بندا بیراگی جانشین گورو گوبند سنگھ نے دکن سے آکر پنجاب مین شور و فساد برپا
کیا اور سرہند وغیرہ بڑے بڑے شہرون کو لوٹا تو یہہ بھی مسلمانون کے ہمراہ بامید شہادت باجتماع مریدان
کے بمقام قصبہ بٹالہ گئے اور بندا کے ساتھہ لڑکر شہید ہوئے مریدون نے نعش حضرت کی یہان لاکر دفن کی
[illegible] بعد لوگون نے جمع ہوکر یہان ایک گانو آباد کیا نام اوسکا کوٹلہ پیران رکھا اسمقام پر حضرت کا مزار

پختہ بنا ہوا ہے پہلے وہ گانو بوجہ اخراجات خانقاہ معاف و واگذار تھی جب سکھون کی غارتگری جا بجا و بطرف
پنجاب کے ہونے لگی تو اس گانو کو بھی سکھون نے لوٹ لیا اور اولاد حضرت کی بخوف غارت ساون سنگہ غارتگر کے
جسکی دشمنی اس خاندان کے ساتھہ تھی جلاوطن ہوکر ہزارہ کو چلی گئی چنانچہ اب تک مسمی چاند پیر وغیرہ حضرت
کی اولاد وہان موجود ہے بعد ازان جب سردار گوربخش سنگہ وزیرآباد مین مالک ہوا تو اوسنے حضرت کی
اولاد کو وہان سے بلوایا اور وہ اوسکی درخواست کے موجب یہان آکر دوبارہ آباد ہوئے اور ایک گانو
بوجہ جاگیر اونکے لیے اب تک واگذار ہے ایک سجادہ نشین اس مزار پر مقرر رہتا ہے وہی جاگیر کی آمدنی
کہاتا ہے جس شخص کو جن و پری کا آسیب ہو یا کسی عورت کی خورد سال اولاد مرجاتی ہو وہ اس مزار پر آکر
سجادہ نشین سے دعا کراتی ہین اونکی اعتقاد کی صفائی سے شفا ہوجاتی ہے ملکیت اس گانو کی قبضہ سادات
کے ہے ستائیس گھر اور ایک دوکان ایکسو اکتیس مردم شماری ہے **حافظ آباد** یہہ قصبہ ضلع گوجرانوالہ
کے متعلق مقام تحصیل و پرگنہ ہے آبادی اسکی عین جنگل بار مین واقع ہے بانی اسکا شیخ فتح محمد قوم مہتی تھا جو بادشاہ
دربار چغتائی مین بعہد محمد شاہ بادشاہ مقرب بارگاہ شاہی سے تھا اوسنے اپنے نام کی رعایت پر اسکا حافظ آباد
نام رکھا عہد حکومت شاہان چغتائی تک آبادی اسکی بدستور آباد رہی پھر غارتگران قوم سکھہ نے چنیوٹ و شیخوپورہ
سے حملہ کر کر اس قصبہ کو ویران کر دیا چار برس کے بعد پھر مالکان دیہہ نے اسکو آباد کر لیا تھہ آبادی پہلی
آبادی سے کسیقدر فاصلے پر آباد ہوئے پہلی آبادی کے نشان اب تک موجود ہین اب ایکسو پندرہ سال سے برابر
آباد ہے کبھی ویران نہین ہوا ساکنین اس قصبہ کے کہتریان چوپڑہ و کپور رہین جو بصفت مالدار مشہور ہین سنہ [illegible]
سے آجتک اس قصبہ مین تحصیل و تھانہ مقرر ہے ملکیت اسکی بقبضہ کہتریان ہے چہہ سو اٹھاون گھر اور پچانوے
دوکان اور دو ہزار دو سو بانوین مردم شماری ہے مسمی رامدیال کہتری خبردار اس قصبہ کا ذیلدار مقرر ہے
اور ایک مکان گورو ہرگوبند سنگہ کا یہان بنا ہوا ہے وہان ہر سال دو مرتبہ میلا ہوتا ہے **شیخوپورہ**
ضلع گوجرانوالہ کے متعلق یہہ پرانا قصبہ اور پختہ مکان مع قلعہ آبادی بانی اس قصبہ کا شیخو شہزادہ تھا جسنے
شکار کھیلنے کی ضرورت سے اس ویرانہ جنگل بار مین یہہ آبادی آباد کی اور آرامگاہ بنایا جب یہہ آبادی اور
قلعہ بن چکا تو قصبہ سے بفاصلہ دو کوس بجانب شرق سرحد موضع [illegible] مین ایک تالاب پختہ اور ایک بارہ دری اور
ایک منار جسکا نام ہرن مینار ہے پختہ بنوایا ہرن مینار کی وجہ تسمیہ معلوم نہین ہے مگر لوگ بیان کرتے ہین کہ
اسکا نام ہرن مینار نہین بلکہ ہرن مزار ہے جسکے معنی ہرن کی قبر ہے او شہزادہ کا ایک ہرن دست پرورد
اس جنگل مین مر گیا اور اسی جگہ دفنایا گیا اوسکی قبر پر یہہ مینار بنوایا گیا یہہ امر شہزادہ کی کمال محبت پر دال
ہے جو اسکے وحشی ہرن کے ساتھہ تھی کہ آدمیون کیطرح اوسکی نعش اسمقام پر دفن کرکے یہہ مینار بنوایا گیا

یادگار ہرن کا قائم کیا ایک نہر بھی جو موضع گھرمولہ تک کہودوائی جسکو رنجیت سنگھ کے عہد مین راجہ چند
رشتہ دار دیوان ساون مل ناظم ملتان نے درست کیا کتاب خلاصۃ التواریخ وغیرہ مین اس بستی کا حال اسطرح
تحریر ہے کہ جہانگیر بادشاہ اکبر شاہ کا بیٹا جو بتاثیر دعای شیخ سلیم چشتی فتحپوری کے پیدا ہوا تھا بادشاہ اکبر
نے اوسکا نام بھی اوس بزرگ کے نام پر سلیم رکھا تھا اور ابتداء عمر مین شیخ سلیم اس شہزادہ کو شہزادہ
شیخو کہتے تھے اور اسی نام سے وہ مشہور تھا اوسنے اس مقام کو شکارگاہ بنایا اور قصبہ و قلعہ و دولتخانہ بنوا
اس ویرانہ جنگل کو آباد کیا اور نام اسکا شیخوپور رکھا پھر جب اکبر بادشاہ مرگیا تو وہ شہزادہ بادشاہ بنا تو
چودہوین سال جلوس کے اسکی آبادی کی طرف توجہ کی اور پرگنہ اسکا علیحدہ کرکے جہانگیرآباد نام رکھا اور
متصل اسکے تالاب منار و چاہ تعمیر کیا اس سبب سے کہ جب بادشاہ اس مقام پر واسطے شکار کے آوے تو فوج کو
اس جنگل مین پانی کی تکلیف نہو اور جو فوج بار مین راستہ بھول جاوے وہ منار کو دور سے دیکھ کر اوسکی طرف
چلی آوے ایک لاکھ پچاس ہزار روپیہ بادشاہ کا اس عمارت مین خرچ ہوا اور اوسی سال مین اکبرآباد
لاہور تک ہر ایک کوس پر ایک ایک منار اور چاہ مسافرون کے آرام کے لیے تعمیر کیا یہہ قصبہ بعہد حکومت
مغلیہ پرگنہ و تپہ حویلی مشہور تھا اور یہہ قصبہ بڑا شہر دلچسپ تھا جو اب بھی قلعہ سے جنوب کیطرف پرانی آبادی کے
نشان نظر آتے ہین جب سلطنت مغلیہ کی ضعیف ہوگئی اور قلعہ لاوارث رہگیا تو اوسوقت سکھون کی غارت سے
یہہ شہر ویران ہوگیا اور بعض شہر والون نے قلعہ کے اندر سکونت کرلی اس قلعہ پر کسی شخص کو اوسوقت
بذریعہ حکومت قبضہ نصیب تھا لیکن سکہان رہزن کے واسطے مدت تک جای پناہ بنا رہا جب سلاطین درانیہ
کابل سے شاہ زمان لاہور مین آیا اوسوقت تین ہزار سکھہ مفسد اس قلعہ مین جمع تھا بادشاہ نے حافظ شیر محمد خان
شرف الوزرای مختار الدولہ بہادر کو مع چند ضرب توپ کے مامور کیا اور حکم دیا کہ مفسدان شیخوپورہ کو سزا دیوے
جب اوسنے قلعہ کا محاصرہ کیا تو سب سکھہ باطاعت پیش آئے اور بشفاعت ملا عبد الغفار خان کے کہ وہ پہلے
وہ بھی سکھہ تھا اور بعہد احمد شاہ بادشاہ درانی مسلمان ہوکر اوسنے علم دینی حاصل کیا اور مولویت کے رتبہ
کو پہونچا تھا تقصیر اون سکھون کی معاف ہوئی اور حکم ملا کہ آیندہ یہہ لوگ رہزنی نکرین زمینداری کی صورت
گذارہ کی پیدا کرین جب بادشاہ لاہور سے چلا گیا تو وہی پہلی رہزنی و غارت شروع ہوگئی بعد ازان مسمی
اندر سنگھ راہزن ساکن موضع مانو کے اسپر قابض ہوگیا اور لہنا سنگھ بہنگی حاکم لاہور نے اوسپر یورش کی اور
پکڑکر پھانسی دیدیا مگر قلعہ کے اندر مسمات ہیرو زوجہ اندر سنگھ بدستور متصرف رہی پھر مسمیان بہاگ سنگھ و صاحب سنگھ
زمینداران قوم ورک ساکنان [illegible] پر قابض ہوئے اور کئی زمانہ مین مسمی دل سنگھ جات گوت گل ساکن [illegible]
ضلع امرتسر شیخوپورہ پر حملہ آور ہوا مگر ناکام رہا پھر مسمیان ہمیر سنگھ ولد لہنا سنگھ و اربیل سنگھ ولد صاحب سنگھ

چند سال سے اسپر قابض ہے مہاراجہ رنجیت سنگھ نے پنجہ برجستہ فوج اور توپخانہ معہ شہزادہ کھڑک سنگھ کے اوسکی
سرکوبی کو مامور کیا چندروز محاصرہ رہا مگر قلعہ فتح نہوا پھر مہاراجہ معہ توپ احمد شاہی المشہور بھنگیان والی
کے یہان آیا اور چند گولون سے دروازہ توڑ ڈالا امیر سنگھ دار نیل سنگھ ناچار ہوکر حاضر ہوگئے اور جس وقت
یہہ قلعہ و قصبہ مہاراجہ کے تصرف مین آگیا اور یہہ تمام علاقہ رنجیت سنگھ نے اپنے فرزند کھڑک سنگھ اور اوسکی
والدہ راجکوران المشہور رکاین کے جاگیر مین دیدیا اور رکاین تمام عمر اس قلعہ مین سکونت پذیر رہی اوسنے اسکی
آبادی مین بہت کوشش کی اور ساکنین کو قلعہ سے نکالکر باہر آباد کرایا اور قلعہ کے اندر ایک عالیشان
حویلی بنوائی اور ایک باغ معہ بارہ دری تعمیر کیا اب عمارت قلعہ کی بہت بوسیدہ ہے مگر حویلی رانی رکاین کی
بہت عمدہ ہے مہارانی جند کور والدہ مہاراجہ دلیپ سنگھ بھی بعلت مفسدہ پردازی لاہور سے بدخل ہوکر چندیا
اسجگہہ قیام پذیر رہی مگر جب [illegible] اوسکے ذمہ پر چند در چند افترا پردازی ثابت ہوئی تو جلا وطن کرکے ہندوستان کو
بھیجی گئی بعد ازان جب علاقہ پنجاب کا سرکار انگریزی نے ضبط کرلیا تو چندے یہہ شہر مقام ضلع قرار پایا اب
یہہ قصبہ و علاقہ راجہ ہربنس سنگھ پسر متبنی راجہ تیجا سنگھ کے جاگیر مین ہے اور تھانہ سرکاری مقرر ہے شیخوپورہ کا
قلعہ بطور قلعہ بنا ہوا نہین ہے کیونکہ قلعہ کے واسطے خندق و دمدمہ و مورچہ لابدی چیزین ہین سو ان کا اس قلعہ
کی عمارت مین نشان بھی نہین پایا جاتا البتہ عمارت پختہ سرای کی صورت پر بنی ہوئی ہے اور ہرن مینار جسقدر
اب موجود ہے ارتفاع مین اکتیس گز اور ایک فٹ بشکل مخروطی ہے اور زینون کی تعداد ایکسو ایک ہے
یہہ عمارت بہت بوسیدہ ہوچکی تھی مگر سرکار انگریزی نے بنظر قیام یادگار شہزادہ شیخوپورہ بہت سا روپیہ خرچ
کرکے تالاب و مینار کو دوبارہ درست کرایا اور رای کنہیا لال صاحب بہادر ایگزیکٹو انجینیر عمارات لاہور ڈویژن
نے نہایت سرگرمی و محنت و نگرانی کے ساتھہ اس عمارت کے مرمت کی گویا نیا بنوا دیا دورہ اس مینار کا
نیچے سے چونتیس گز اور دو فٹ ہے اور مشہور ہے کہ یہہ مینار بلندی مین اسی انگل زیادہ تھا مگر دو منزلین
اوپر کے مسمی مراد زمیندار ورک ساکن موضع منگوکی نے بضرورت تیاری چاہ او مطلوب ہونے اینٹون کے گرا لیا
چونکہ اوسوقت سکھا شاہی اور بیچینگردی زمانہ تھا کوئی پرسان حال اوسکا [illegible] نہوا او یاد رہے دونو
منزلین اس نام آور مینار کے اوتروا لین مگر اس عمل قبیح سے تمام گانو والے اسکے دشمن ہوگئے آخر
زمینداران جاٹ گوت ورن کے ہاتھہ سے وہ مارا گیا تالاب جو اس مینار کے پاس ہے وہ بہت وسیع ہے طول
اوسکا چہار سو نوین گز اور عرض دو سو اکیانوین گز اور عمق [illegible] گز ہے تالاب کے وسط مین ایک بارہ دری
نہایت عمدہ بنی ہوئی ہے اور ایک چاہ بھی تالاب کے باہر بنا ہوا ہے افسوس ہے کہ اس تالاب مین پانی نہین
ٹھہرتا بارش کے وقت جو جمع ہوتا ہے جذب ہوجاتا ہے اگر پانی ٹھہرا رہتا تو ایسے جنگل مین اس تالاب کا ہونا

اور صاحب ضلع کی کچہری خاص جہلم مین ہوتی ہے **رہتاس** سندہ ساگر دوآب مین یہہ بڑا
سنگین قلعہ دریاے جہلم کے دہنے کنارے سے مغرب کے سمت کو بفاصلہ چھ میل واقع ہے بانی اس قلعہ کا شیر شاہ
بادشاہ افغان ہے جسنے اس قلعہ کو بعد بیدخل کرنے ہمایون شاہ بادشاہ کی سنہ ۹۴۸ھ مین بصرف سندرہ
لاکھ روپیہ کے بنوایا اور خواص خان ایک اپنے معتمد امیر کو بارہ ہزار سوار جرار دیکر یہان مامور
کیا اس خیال سے کہ مغلی بادشاہون کا حملہ ہند پر نہو اور وہ آیندہ پنجاب مین آنا نہ پائین یہہ قلعہ
پہاڑ مین گکہڑون کے ملک کے سرحد پر بنا ہوا ہے اور استحکام اور مضبوطی مین اپنے ثانی نہین رکہتا
بیرونی دور اسکا اڈہائی کوس اور اندرونی حصہ اڈہائی میل شکل اسکی مستطیل ہے دیوارین اسکے
تیس فیٹ یا چوبیس ہاتھ چوڑی و موٹی ہین اور چونہ اور پتہر کی نہایت سخت و سنگین عمارت ہے بارہ دروازے
نہایت مضبوط و بلند و فراخ بنے ہوئے ہین اونمین سے خاص دروازہ و دروازہ لنگر خانہ و دروازہ
کابلی و دروازہ سوہلی ایسی بلندی و استحکام کے ساتہہ بنائے گئے ہین کہ انسان دیکہہ کر حیران ہجاتا ہے
دو طرفین قلعہ کی اور نیز جو دیوار کہ اسکے شرق کے طرف ہے ایک ندی کے کنارے پر واقع ہے جو کہ اس
پہاڑ اور قلعہ کے درمیان بہتی ہے مغربی دیوار اسکی دریاے گام پر ہے جو اسکی بنیاد مین بہتا ہے
دیوارون مین دوہری سوراخ گولے چلانے کے واسطے رکہے ہوئے ہین قلعہ کے اندر اگرچہ چند کنوئین
اور ایک باولی پتہر کی بنی ہوئی ہے مگر وہ اب پانی نہین دیتی باولی کی سیڑہیان ایکسو اکیاسی ہین اور
سیاہ پتہر کی عمارت ہے سیڑہیان چوڑی اسقدر ہین کہ اگر ایک ہی دم ایکسو آدمی اونمین اوترجاے تو ممکن
ہے قلعہ کے محلات شاہی و دیوان خاص و عام اور بڑی مسجد جو لنگر خانہ کی دروازہ کے پاس تہی سب
منہدم ہو چکی ہین باعث اسکا یہہ ہوا کہ جب افغانی سلطنت آپس کے نا اتفاقیون کے سبب سے ضعیف ہوگئی
اور ہمایون بادشاہ نے کابل سے آکر دوبارہ پنجاب کو لیا تو اٹک سے اوتر کر وہ یہان پہونچا اور یہہ قلعہ
قلعہ دار سے اوسنے بلا جنگ و جدل لے لیا اور قلعہ کے اندر پہونچکر جسقدر بڑے بڑے عالیشان مکان شیر شاہ
کے بنوائے ہوے تہے سب اوسنے مسمار کرا دیئے اور چاہا کہ کل قلعہ کو منہدم کر دے مگر جلدی کے مارے دہلی
کو چلا گیا اوس وقت بہت سی مکانات گرائے گئے پھر بادشاہان چغتائی سے اس قلعہ کی مرمت کی طرف
کوئی متوجہ ہوا اسواسطے مسجد بھی منہدم ہوگئی بلکہ اکثر طرف کی دیوار بھی ایسی برباد ہوئی ہے کہ اندر باہر
آنے جانے والون کو کوئی روک کی جگہہ نہین رہی قلعہ کے اندر اکثر طرف تو جنگل و ویرانہ ہے اور دوام
و در ہتی ہین شمالی گوشہ کے اندر ایک قصبہ آباد ہے جسکو رہتاس کہتے مین سکہون کے وقت چہہ سو گہر
اور ڈیڑہ سو دوکان اوسمین آباد تہی اب اوس سے بھی زیادہ آبادی ہے یہہ دروازہ کے طرف

اب بھی مضبوط و بلند گڑھی ہے سوا اوسکے اور طرف پہاڑ ہے اور اسی طرف زیر دیوار نالہ جاری ہے
اور وسیع میدان ہے یہہ نالہ اگرچہ چوڑا بہت ہوگا خشک رہتا ہے برسات کے موسم مین اسمین اسقدر
طغیانی ہوتی ہے کہ لوگ اوتر نہین سکتے اور اوسکی تیزی کے سبب سے اکثر لوگ بہہ جاتے ہین قلعہ کے
دروازے کے باہر ایک چشمہ ہے جو ہمیشہ جاری رہتا ہے اور قصبہ کے لوگ اوسکا پانی پیتے ہین یہہ
قلعہ خاص جہلم سے آٹھہ میل پر راولپنڈی کے راستے پر واقع ہے **بال ناتھہ جوگی کا ٹیلہ**
سندہ ساگر دوآب مین یہہ ایک مشہور آبادی اور عبادتگاہ جوگی فقیرون کی ہے قلعہ رہتاس سے
جنوب مغرب کیطرف فاصلہ اسکا دس میل یا سات کوس کا شمار ہوتا ہے یہان جوگی بہت رہتے ہین
اور بیسوین روز تو جوگیون کا اسقدر اجتماع ہوتا ہے کہ ہزارون تک نوبت پہونچ جاتی ہے اسی جا
مین ایک چشمہ ہے جس سے شور پانی نکلتا ہے پینا اوسکا بہت مریضون کے واسطے جنکی مرض بلغمی ہو
فائدہ بخش ہے خصوصاً خنازیر کے مرض کے بیمار کو تو بہت ہی مفید ہوتا ہے **کٹاس** سندہ ساگر دوآب
اور ضلع جہلم کے متعلق یہہ ایک مشہور آبادستی ہے اور اصل مین کٹاس ایک تالاب کا نام ہے جو اس کے
پاس پہاڑ کے اندر ہے تالاب کے اندر سے ایک چشمہ پانی کا اوبلتا ہوا نکلتا ہے اس چشمہ کے عمق کا کچھہ
حد و حساب نہین ہے برہمن کہتے ہین کہ یہان سے طبقہ زمین کا شق ہو رہا ہے اسواسطے پتہ نہین ملتا یہی
اسکے باب مین ہندو کہتے ہین کہ یہہ تیرتھہ زمین کی دہنی آنکھہ ہے دوسری آنکھہ جسکو بائین آنکھہ کہنا چاہئے
سکتا ہے ضلع اجمیر مین امرکنڈ تالاب ہے جسکا نام پشکرجی بھی مشہور ہے اس چشمہ کے گرد بہت سے مندر ہرگی
سنیاسی اور اسی سادہون کے کل اکیس مندر بنے ہوئے ہین پھلی تاریخ بیساکھہ کے ہر سال یہان بڑا میلا
ہوتا ہے دور دور سے ہندو برہمن کہتری سادہ فقیر غسل کے واسطے یہان حاضر ہوتے ہین ــ+ــ
**پنڈ دادن خان** سندہ ساگر دوآب ضلع جہلم کے متعلق یہہ ایک بڑا قصبہ دریائے جہلم
کے دہنے کنارے سے بہت نزدیک بقدر چار میل کے آبادی ہے اگرچہ عمارت اسکی ملی ہوئی پختہ و خام ہے
مگر مطبوع مقام ہے مضبوطی کے واسطے دیودار کی لکڑی مکانون مین بہت صرف ہوئی ہوئی ہے سکھون
کے وقت اسمین چھہ ہزار گھر اور پانسو دوکان کی آبادی تھی اب بھی بسبب مقرر ہونے تحصیل ضلع جہلم
کے آمد و رفت لوگون کی یہان بہت اور بازار مین تجارت بکثرت ہے تیرہ ہزار پانسو آدمی کی آبادی
ہے راجپوت کہوکہر جالب جنجوعہ راجہ مل کی اولاد مسلمان اس پرگنہ کے زمیندار ہین شہر کی آبادی
نمک کی پہاڑون کی قطارون سے بہت قریب ہے باشندے یہان کے نمک کے کھودنے کا کام بہت کرتے
ہین رنجیت سنگہ کے وقت اسی شہر مین نمک کی منڈی و خرید فروخت ہوتی تھی شہر کی آبادی چار

سو تینوں منقسم ہے دو آبادیوں کو تو کوٹ کہتے ہین اور ایک کا نام گلی وال ہے جہان ارذل لوگ رہتے ہین چوتھی آبادی کا نام منڈی ہے یہہ آبادی نسبت اورونکے بہت بڑی ہے شہر کے باہر ایک پرانا قلعہ ہے اوسمین تحصیل کی کچہری لگتی ہے اور ایک بارہ دری راجہ گلاب سنگھ کے وقت کی بنوائی ہوئی تھی ریشم کی لنگی یہان بہت اچھی بنتی ہین اور وہی ایک تحفہ اس شہر کا مشہور ہے پنڈ دادنخان سے جانب شرق چار کوس پر ایک چشمہ پانی کا جاری ہے اوسکے پینے سے انسان کو دست آتے ہین پس جس شخص کو مسہل لینا منظور ہوتا ہے اوسکے پانی کا ایک جام پی لیتا ہے پندرہ سولہ دست آجاتے ہین اور خوراک غلہ گندم بیان کیا جاتا ہے اور نام چشمہ کا گھرات ہے **کوہ نمک** یہہ پہاڑ ایک مجموعہ پہاڑون کا ہے جو کوہ سلیمان کے شرقی بنیاد سے چلکر دریاے جہلم تک پھیلتا ہے مختلف مقامون مین نام بھی اسکے مختلف ہین اہل یورپ اسکو سالٹ رینج کے نام سے پکارتے ہین اسواسطے کہ یہہ بڑا خزانہ نمک کا ہے اور دور دور تک اسی نمک نکلتا ہے اگرچہ جنوبی حصہ اسکا جہلم تک ختم ہوجاتا ہے مگر شمالی حصہ اسکا کوہ ہمالہ کے جنوبی حصہ کے ساتھہ ملحق ہوجاتا ہے آخری حد اسکی قصبہ ہنبر وچہون و نور پور و بلاسپور بلکہ فیض آباد تک جس مقام پر کہ جمنا بہتی ہے اور ہردوار کے مقام تک جہان کہ گنگا بہتی ہے پہونچتا ہے آغاز و انجام اسکا شمال غرب سے جنوب شرق کو ہے اس پہاڑ سے مقام پنڈ دادنخان و کالہ باغ نمک نکالا جاتا ہے اور جس جس مقام سے نکالتے ہین اوسکو کہاوا بولتے ہین کہاوے علیحدہ علیحدہ اور نام بھی اونکے علیحدہ علیحدہ ہین انمین سے بڑا کہاوا اسوجوال کا ہے مشعل لیکر کہاوی کے اندر جاتے ہین اور نمک کہاوی کے اندر شیشہ کیطرح چمکتا ہوا نظر آتا ہے سو جوال کا کہاوا الف کے شکل پر ہے اور قریب تین سو قدم کے اوسمین اوترنا پڑتا ہے اور بڑے بڑے نمک کے ٹکڑے کہود کر وہان سے باہر لاتے ہین پہلے یہہ نرم ہوتا ہے پھر ہوا لگ کر سخت ہوجاتا ہے بعض اوقات نمک کہودنے والے پہاڑ کے نیچے دب کر مرجاتے ہین کہاوون کے اوپر انتظام سرکاری ہر وقت رہتا ہے کوہ منڈی کے متصل بھی اسی پہاڑ کے اندر سے نمک نکالا جاتا ہے مگر وہ نمک اعلی قسم کا نہین ہے اور یہہ نمک پنڈ دادنخان اور کالہ باغ کا عمدہ و گلابی و سفید و اعلی ہے اور یقین ہے کہ اگر اور مقامات مین بھی اس پہاڑ کے اندر نمک کی تلاش کیجاوے تو بہت جگہہ نمک کی کانین نکلین بادشاہون کے وقت ان کانون کا ظہور ہوا اکبر کے وقت بھی یہان سے نمک نکالا جاتا تھا آئین اکبری مین اسکا ذکر ہے مہاراجہ رنجیت سنگہ کی حکومت کے وقت فی سال قریب دس لاکہہ من کے یہان سے نمک کہودا جاتا تھا اور تمام پنجاب مین بہت ارزان فروخت ہوتا تھا اب سرکار انگریزی کے ملک سے کہودا جاتا ہے اور بہت گران بکتا ہے اس پہاڑ کی کانون کے سوای بھی کوہاٹ کی کان و لین جہلی و لین نیلہ و غیرہ

کارخانجات نمک متعلقہ گورنمنٹی پنجاب مین کل نمک سرکاری فروخت ہوتا ہے اور اس کام کے انتظام
کے واسطے بڑے بڑے محکمے اور عملے ذو حاکم و محافظ و محصل مقرر ہین چنانچہ ابتدای ماہ مئی ۱۸۶۵ء لغایت
مارچ ۱۸۶۶ء چوہتر لاکھ چھیاسی ہزار ایکسو اڑتالیس روپیہ کی آمدنی سرکار کو ہوئی اور آیندہ روز بروز ترقی
ہوتی چلی جاتی ہے اور خرچ عملہ کا جو اس کام پر مامور ہی پانچ لاکھ چوبیس ہزار چھ سو بانوین روپیہ سال
تخمیناً ہوتا ہے اور کمیشن کے رقم کا خرچ اڑسٹھ ہزار ننیانوین روپیہ الگ ہی اس پہاڑ مین نمک کے
سوا اور بھی بہت کانین ہین پھٹکری و گندھک بھی اسی سے نکالا جاتا ہے کوئلون کی کانین بھی اب
انگریزون نے اسی پہاڑ کے اندر دریافت کرلی ہین بلندی اس پہاڑ کی چوٹیون کے کوئی بہت بڑی نہین ہے
تمام چوٹیون مین بہت بڑی چوٹی دو ہزار پانسو فیٹ بلند ہے اس پہاڑ کے اوپر نباتات و درخت پیدا
نہین ہوتی دریاے سندہ اسکے اندر جاری ہے جسکا راستہ بہت گہرا اور تنگ ہے اور کنارے پر اوسکے
قصبہ کالاباغ آباد ہے اور جو سڑک کہ اسکے اندر بنائی گئی ہے وہ ایکسو فیٹ دریا سے اونچی ہے نمک ان
کانون کا بعض گلابی اور بعض بہت سرخ اور بعض خاکی رنگ اور بعض سفید ہوتا ہے اور ایک قسم کا
شیشہ نمک کہلاتا ہی جو جلاے ہوئی بلور کے طرح چمکتا ہے اوسمین اور بلور کے نگینہ مین ناواقف آدمی تمیز نہین
کرسکتا اس پہاڑ کا پانی تمام شور ہے اور بعض مقامات سی جو چشمہ پانی کے نکلتے ہین اونکا پانی بھی سفید و شور
ہوتا ہے اس پہاڑ کی تمام زمین خصوصاً کالاباغ کے متصل سرخ رنگ ہی اوسمین دریای سندہ بہتا ہوا جسکا پانی
نیلا ہے نہایت خوشنما معلوم ہوتا ہے کالے باغ کے پاس کے حصہ مین مقناطیس اور کلی کے پتھر بھی بکثرت
ہین اور ایک قسم کا سرخ رتیلا پتھر بھی ملتا ہے خصوصاً کوئلے کی کان کے پاس رتیلی پتھر بہت ہین کچا لوہا بھی اس
پہاڑ مین بہت دستیاب ہوتا ہے جو سرخ و خاکی و سیاہ رنگت کا ہی اوس لوہی کی چھان تک کثرت ہی
کہ اگر اس پہاڑ پر چڑھ کے کمپاس لگائین تو کمپاس کی سوئی مقناطیسی اپنا کام نہین دیتی یعنی شمال نہین
بتلاتی صرف پہاڑ کے سمت ہی مائل رہتی ہے اور جو ندیئین کہ اس پہاڑ کی بنیاد مین بہتی ہین اونکی بہتی
ریگ مین سے سونے کا ریتا نکلتا ہے بہت لوگ ندیون سے ریتا نکالکر اور اوسکو دہوکر سونا نکالتے ہین بعض
بعض وقت بعض ٹکڑے اوسمین سونے کے بقدر ماش کے بھی نکل آتے ہین کالے باغ کے اندر پھٹکری بنانے کے
کارخانے بہت بنے ہوئی ہین اوسکے بنانے کی ترکیب یہہ ہی کہ پھٹکری کے پتھر کے ٹکڑے پہاڑ سے نکالکر اور
نیچے اوپر رکھہ کر بیس فیٹ تک اونچا ایک انبار لگا دیتے ہین اور اون ٹکڑون کے اندر بھی برابر لکڑیان
رکھتی ہوئی چلے جاتے ہین پھر انبار کے گرداو لکڑیان رکھہ کر آگ لگا دیتے ہین بارہ ساعت تک وہ آگ روشن
رہتی ہے اوس آگ کی گرمی سے اصل پھٹکری پگھل کر باہر آجاتی ہے جو گلابی رنگ کی ہوتی ہی پھر اوسکو پانی

کے حوض مین ڈالکر تین دن تک رکہتے ہین اوسے رنگ اوسکا سرخ ہو جاتا ہے پہر وہان سے نکالکر وہ کچھ مصالح مجوزہ اپنا ڈالکر بڑے بڑے برتنون مین جوش دیتے ہین بعد جوش کے وہ سرد ہو کر برتنون کی تہ مین بیٹھہ جاتی ہے گویا وہ اصل پھٹکری بن چکی الغرض اس پہاڑ مین بڑی بڑے فایدہ کی چیزین حاصل ہوتی ہین ایسی کہ اور کہین پیدا نہین ہوتی اور سوا اسکے روی زمین پر کوئی ایسا پہاڑ نہین ہے جسمین نمک لوہا سونا گندہک پھٹکری مقناطیس شورا کوئلا گلی کے پتہر وغیرہ اسقدر فایدہ بخش کانین ہون اگرچہ نباتاتی دولت اسمین نہین ہے مگر معدنی دولت بے اندازہ ہے شورا اگرچہ پنجاب کے میدانی و شورے زمین سے بھی ملتا ہے مگر یہان کا شورا بڑا اعلی قسم کا ہے **دہنی چک توڑا** دہنی کے علاقہ مین یہ قصبہ نامی گرامی اور تحصیل کا مقام ہے تحصیلدار ماتحت ضلع جہلم یہان کام دیتا مگر اس پرگنہ کا علاقہ تمام خراب ہے جنوب مشرق کی طرف اسکی پہاڑ غرب کی طرف کہنڈ زمین سخت پہاڑ سے اتبر ہے قوم جاٹ راجپوت ککی زئی مسلمان اسمین رہتی ہین گہوڑا اس پرگنہ کا بہت مضبوط اور اچھا ہوتا ہے **تلہ گنگ** سندہ ساگر دو آب ضلع جہلم کے متعلق یہ ایک قصبہ پہاڑ کے متصل دریا سندہ کے بائین کنارے آباد ہے اور تحصیلدار ماتحت ضلع جہلم کے یہان کام دیتا ہے اس پرگنہ مین مسلمان قوم اوان بہت رہتی ہین اور ایک پہاڑ سون سوکیسر نام یہان مشہور ہے ہندو کہتے ہین کہ پانڈو راجے جب جلاوطن ہوئے تو مدت تک وہ اسی پہاڑ مین رہتے تہے ایک تالاب بہت بڑا دو کوس کے طول عرض کا یہان موجود ہے جسکو سمندر کہتے ہین پانی اوسکا کہاری ہے اور ایک کنوان گنگا جل نام پانی اسکا میٹھا اور خوشگوار ہے ایک قسم کی لکڑی خوشبودار یہان پیدا ہوتی ہے اوسکو سرک کہتے ہین اوس سے لونگ کی بو آتی ہے مسواکین اوسکی بطور ہدیہ دور دور بہیجی جاتی ہین خوشبو اوسکی اس حد تک ہوتی ہے کہ ایک دفعہ مسواک کرنے سے تمام روز منہ سے خوشبو آتی رہتی ہے نمک کا پہاڑ یہان بھی موجود ہے مگر اب اوسے نمک نکالا نہین جاتا **خوشاب** یہ ایک مشہور شہر ہے دو ہزار گہر اور دو سو دوکان کی آبادی رنجیت سنگہ کے وقت اسمین تھی اب بھی آبادی اسکی بارونق ہے تجارت کی کثرت ہے اور اچھے کام جانے جاری ہین آبادی اسکی دریاے جہلم کے دہنی کنارے پر واقع ہے شہر کی عمارت پختہ قوم اوان راجپوت کہتری کوڑہ کہوکہر جسپت وغیرہ اسمین آباد ہے لنگی کہیس سوتی و ابریشمی وغیرہ دستار بنگی گلکار سوتی اسمین اچھے بنتے ہین ایک میلہ خوشاب سے شرق کیطرف ایک کوس خانقاہ حضرت شاہ عنایت شاہ ولایت پر محرم کی پہلی تاریخ ہوتا ہے دوسرا میلہ حافظ دیوان کی خانقاہ پر بیسوین چیت کو تیسرا میلہ مقبرہ حافظ ولی اللہ پر ساتوین ذی الحج کو چوتھا میلہ شاہ فقیر کی کوٹہی کا اساڑہ کے مہینے مین

گھرتا ہے **مٹھہ ٹوانہ** خوشاب شہر سے چار کوس ریگستان کے اندر یہہ ایک قصبہ آباد ہے زمینداری وملکیت وہان بلوچون کی ہے اور آدمی بڑے دلاور ہیں اس قصبہ مین دو ہزار گھر اور پچیس دوکان آباد ہین حال اوسکا سب بارانی ہے بارش ہو تو کچھہ پیدا ہوتا ہے **سارنگ کوٹ** سندرساگر دو آب مین یہہ ایک قصبہ بائین کنارے دریاے سوان کے تہتر میل بسمت جنوب مشرق شہر پشاور کے آباد ہے **منکیرا** دوابہ سندہ ساگر مین یہہ ایک مضبوط ومشہور قلعہ ہے گرد اسکے کچی دیوار نہایت مستحکم بنی ہوئی ہے بانی اسکا نواب سربلند خان ہے جسنے ایسا قلعہ ریگستان یعنی تھل کی زمین مین بنوایا چونکہ اسکے چارون طرف دور دور بسبب ہونے ریتلی زمین کے پانی تحقیق تل سکتا تھا اسواسطے دشمن کو سہولیت دستیاب نہین ہوسکتا تھا قلعہ کے پانی کی قبر بھی قلعہ کے اندر ہی ہے برج اوسکے ہیں اور ایک مسجد وپختہ چاہ قلعہ مین تعمیر ہوا ہے جو دہے قصبہ منکیرا ایک اچھی آبادی کا مکان قلعہ کے اندر آباد ہے جسمین پانسو گھر اور اکیسو دوکان ہے قلعہ کے خندق کی عمارت پختہ ومستحکم بہت چوڑی ہے احمد شاہ درانی کے وقت علاقہ اسکا کابل کے سلطنت کے متعلق تھا اور اوسی بادشاہ کیطرفسے یہان ایک ناظم مقرر تھا جب وہ سلطنت ضعیف ہوگئی تو ناظم یہان کا خود سر حاکم بن بیٹھا اور مدت تک حکومت کرتا رہا ۱۸۲۱ء مین رنجیت سنگہ نے ناظم منکیرا پر بڑی فوج لیکر یورش کی اور ایک مہینے تک محاصرہ رکھا آخر فوج سکھی بسبب بے آبی علاقہ کے بہت تنگ آئی اور عنقریب تھا کہ محاصرہ اوٹھہ جاوے اوسوقت رنجیت سنگہ نے خام کنوئین بیشمار کھدوادی اور فوج کو سیراب کر کر نہایت سختی کے ساتھہ محاصرہ کیا جب نواب نے جانا کہ اب سکھی فوج کے ساتھہ بسر آنا مشکل ہے اطاعت قبول کی اور قلعہ رنجیت سنگہ کے حوالے کر دیا رنجیت سنگہ نے کچھہ جاگیر بقدر گذارہ اوسکو ڈیرہ اسمعیل خان مین دیدی اور نواب فیض محمد خان منکیرا چھوڑکر ڈیرہ اسمعیل خان مین چلا گیا **قلعہ دولا** سندہ ساگر دوآب مین یہہ ایک قلعہ دریاے سندہ کے بائین کنارے سے نیتالیس میل اور اکیہتالیس میل لاہور سے شمال مغرب کے سمت کو واقع ہے **کارلووالہ** سندہ ساگر دوآب مین یہہ ایک قصبہ چوبیس میل دہنی کنارہ سے دریاے جہلم اور اکیوبالیس میل لاہور سے مغرب کی سمت کو آباد ہے **کالی سرائے** یہہ ایک قصبہ اٹک اور راولپنڈی کی سڑک پر اٹک سے بفاصلہ نو میل جنوب مشرق کی سمت کو دریاے کالی کے کنارے پر آباد ہے یہان ایک قدیمی بادشاہی سرائے بڑی مضبوط بنی ہوئی ہے چونکہ قصبہ وسرائے دریاے کالی کے پاس ہے اسواسطے سرائے دریا کے نام سے موسوم ہوا اور قصبہ کا نام بھی سرائے کا نام ہے **دریاے کالی** ایک چھوٹا سا دریا مشرق کی سمت سے بہتا ہوا یہان آتا ہے اور یہان سے آگے

جاکر دریاے ہرو مین جا داخل ہوتا ہی اس دریا کا اگرچہ راستہ طول مین بہت کم ہی مگر عمیق بہت ہی سرائے
کے پاس اسکے اوپر پتھرون کا پل بنا ہوا ہے اور صاحبان انگریز اپنے نقشون مین اس دریا کا نام دریاے
تمرا لکھتے ہین اس قصبہ کے شمال مغرب کو ایک کنوان زینہ دار بنا ہوا ہے جسکے نیچے اکثر مسافر اُترکر
جاتے ہین اسکے گردے کا ملک کوہستانی وناہموار وعجیب ہے **جو یا** پنجاب مین یہہ ایک بڑی آبادی
نمکین پہاڑ کے پاس دریاے سندھ سے مشرق کی طرف قریب پچاس میل کے آباد ہے اہتمام سے اکثر
صاحبان انگریز کے ایک خاطرخواہ کان کوئلی کی دستیاب ہوئی ہے مگر ابھی کوئلا نکلنا شروع نہین ہوا
**میانی** یہہ قصبہ نمکسار کے پاس کے قصبون مین سے ایک مشہور قصبہ ہی عمارت اسکی پختہ اچھی
اچھا بازار ہے پہلی نمک کی منڈی سکھون کے وقت یہان مقرر تھی اس سبب سے اسکو لون میانی کہتے تھے
نمک نمکسار سے نکلکر یہان ہی جمع ہوتا اور تُلا کرتا تھا سوداگر لوگ خریدکر جا بجا لیجاتے تھے اسلیے اس وقت
شہرت اور آبادی اسکی زیادہ تھی اب بھی بارونق مکان ہے باغ اور شوالے بہت بہت اچھے یہان
بنے ہوئے ہین باشندے یہان کے اکثر مزدور لوگ ہین جو نمک کھودنے کا کام کرتے ہین اور اسی
آمدنی سے اونکا گذارہ ہے **علاقہ کروت** یہہ قصبہ چھوٹا سا کچی پکی ملی ہوئی عمارت کا ہی
جسمین پختہ عمارت بہت اور خام کم ہے قصبہ کے اندر ایک مکان ہندون کا پرستشگاہ دو در کا
بنا ہوا ہے جسکو دیال پورہ کہتے ہین بکرم ماہ بیساکھ کو وہان میلہ ہوتا ہی دیسی کپڑے کی یہان منڈی
ہوتی ہے اور ہزارہا روپیہ کا کپڑا ڈیرہ جات کو بھیجا جاتا ہے **علاقہ لکیان** اس علاقہ
مین کوئی بڑی آبادی نہین ہے چھوٹے چھوٹے گانو آباد ہین مگر جنگل پہاڑ کے اندر ایک مکان گورکھ ناتھ
کر کے مشہور ہے اسکے اوپر ایک جوگیون کا مکان بنا ہوا ہے جسکو کوہ کرانہ کی گدی بولتے ہین شیوراتری
کے روز وہان بڑا میلہ ہوتا ہے فقیر وہان کا گدی نشین میلہ کے روز جسقدر آدمی جمع ہون فی آدمی دو
روٹی اور آدھ سیر حلوا تقسیم کرتا ہے اگرچہ دنیادار بھی اسمین بہت ہوتے ہین مگر بڑا اجتماع ہندو
فقیرون کا ہے پہاڑ کے نیچے ایک پختہ تالاب اور پہاڑ کی چوٹی پر ہی تین تالاب پانی کے بارش کے
پانی سے بھرے رہتے ہین اور وہی پانی وہان کے لوگون کو سال بھر کے واسطے کافی ہوتا ہی گدی نشین
فقیر اس معبد کا بڑا دولتمند اور رکھہ پتی ہے رنجیت سنگہ کے وقت ایکبار باہم یہان کے فقرا کی گدی نشینی
کے اوپر تکرار ہو پڑی تھی تو گدی نشین نے بیس ہزار روپیہ نذرانہ دیکر گدی یہان کی سرکار لاہور سے
حاصل کی تھی چیلے اس معبد کے پجاری کے لاکھون پنجاب کے سرزمین مین ہین جو ہرسال نذرانہ مقررہ
بڑی اعتقاد سے بھیجتے رہتے ہین اس پہاڑ کے ٹیلون مین سے ایک مشہور ٹیلہ اور ہے جسکو سراب کہتے ہین

صاحب ڈپٹی کمشنر شاہپور نے بڑی تلاش کر کر لوہے کی کان دریافت کی اور چاہ بکا تیر بھی اوسی پہاڑ سے نکالا گیا اور امتحان کے وقت اوس مین تھہرنے ہیماہی کا کام اچھا دیا زراعت یہان کی کل بارانی ہو جاتی زراعت بالکل بھی نہین ہوتی اور ایک موضع دریچہ توابع للکیان مین ایک فقیر کی خانقاہ پہ میلہ ہوتا ہے وہان بھی بڑی ہجوم ہوتی ہے اور اسیطرح موضع میر سیری خانقاہ پیر سیری پر چیت کے مہینے بڑی ہجوم سے میلہ ہوتا ہے **علاقہ لالیان** اس علاقہ مین کوئی بڑی آبادی نہین ہے چھوٹے چھوٹے گانو ہین زمیندار یہان کے جنگل مین رہتے ہین مویشی بہت پالتے ہین گھی بہت اعلی قسم کا ہوتا ہے بیوپاری خرید کر اور ملکون مین لیجاتے ہین **علاقہ انگروال** یہہ ایک علاقہ دریاے جہلم کے کناری پر واقع ہے زمیندار لوگ بہت آسمین زمیندارا کرتے ہین اور ایک نالہ دریاے جہلم سے نکلکر اور موضع سوالہ مین ہوکر اوپرکو آتا ہے اوسی نالہ کی طغیانی سے تمام علاقہ سیراب ہوتا ہے اور اوسی نالہ سے زراعتون کو آبپاشی کرتے ہین اور نالہ کے کنارون پر جہلار بھی لگالیتے ہین موضع شاہ یوسف مین روضہ شاہ یوسف کا کاشی کی عمارت کا بنا ہوا ہے وہان ہرسال میلہ ہوتا ہے **علاقہ تہنگ** یہہ علاقہ بھی ضلع شاہپور کے متعلق بڑا علاقہ ہے مگر کوئی بڑی آبادی اسمین نہین ہے صرف ایک مشہور کہنڈرات یعنی تہہ جسکو اردو مین ٹیلہ کہتے ہین موضع شیخ میر کے پاس ہے اوسکو ہمارا جے سوبہن سے منسوب کرتے ہین شیخ میر کا مزار بھی اسی ٹیلہ کے اوپر ہے پرانے ضرب کے پیسے اور غلہ جو کہ گیہون اور چانول اوس سے جلے ہوئے برآمد ہوتے ہین اور ایک بڑا غار یہان ایسا ہے کہ انتہا اوسکا پایا نہین جاتا اور ایک اور موضع یہان جہانیان شاہ کرکے مشہور ہے وہان مزار پیر جہانیان شاہ پر اشاڑہ کے چہٹی تاریخ بڑا میلا ہوا کرتا ہے **علاقہ مروکہ** اس علاقہ مین قصبہ مروکہ بہت اچھا قصبہ ہے جسمین چند دکانین اور بازار ہے تجارت بھی غلا کی ہوتی ہے اس علاقہ مین ملکیسانی والی وڈیرہ جارہ و تہنگ و لالیان و للکیان مین بھی سجی بہت بنائی جاتی ہے درخت سجی کالانہ کہلاتا ہے جو ایک ہاتھ تک اونچا اوسکا قد اور چھوٹے چھوٹے اوسکے پتے ہوتے ہین برسات کے موسم مین قدرتی پیدایش اسکی جنگل مین بہت ہوتی ہے اوسکو کاٹ کر اور جلا کر سجی بنائی جاتی ہے کاتک کے مہینے مین سجی بناتی ہین زمین مین گڈھا کہود کر اور جلانہ اوسمین ڈالکر آگ لگادیتے ہین عرق اوسکا جمع ہوکر تہہ مین جم جاتا ہے جلانے کے وقت پانی کی بڑی حفاظت ہوتی ہے اگر کوئی اوسپر پانی ڈالے تو بخار اوسکا آدمی کو بہت نقصان پہونچاتا ہے **راول پنڈی** سندہ ساگر دو آب کے متعلق پنڈدادن خان ہے شمال کو لاہور سے ایک سو اٹھ میل شمال مغرب کیطرف آباد ہے سکہون کی وقت آبادی اسکی کچھہ بڑی اور خوبصورت نہتی مگر جب سے انگریزی عملداری ہوئی اور ضلع وچہاونی فوج کی یہان قرار پائی تب سے آبادی اسکی

بڑہ گئی اور آئندہ بڑہتی جاتی ہے ہملٹن صاحب ڈپٹی کمشنر نے یہان نیا بازار رنجیت آباد کیا اور طرح طرح کی خوبصورت
عمارتین اور دوکانین بنوائین کوٹھیان و بارکین تعمیر کین اب شہر کی عمارت و بازار رنجیت بن گئے ہین اور
بڑی سڑک جو لاہور سے پشاور کو جاتی ہے شہر کے اندر سے ہو گذرتی ہے بڑی بازار ہین جو بہت لنبا اور
چوڑہا ہی بڑی بڑی دوکاندار ساہوکار دوکانین کرتے ہین اور تجارت کی اسقدر کثرت ہی کہ اگر اس شہر
کو اس علاقہ کا دار التجارت کہین تو بجا ہی کیونکہ لاکھون روپیہ کا قیمتی مال جو ہندوستان سے کابل وغیرہ
کو جاتا ہے اور اودہر سے ہند کو آتا ہے یہان آکر کہلتا ہے تمام غلہ و ریشم و روئی وغیرہ کا بیوپار بھی بکثرت
ہوتا ہے شہر کے گرد شہر پناہ معہ دمدمون کے بنا ہوا ہے اور ایک قلعہ بھی پرانے وقت کا موجود ہی رنجیت سنگہ
کے وقت ایک بڑی عمارت عالیشان شاہ شجاع الملک کابلی نے بھی یہان بنوائی تھی جسوقت کہ وہ کابل
سے بیدخل ہو کر یہان آیا اور رنجیت سنگہ نے اوسکو یہان رہنے کے واسطے حکم دیا تھا شہر کے اندر روضہ
حضرت شاہ چراغ ولی کا زیارتگاہ بنا ہوا ہے اور ہر ہفتہ جمعرات کی رات وہان میلہ ہوتا ہے کل شہر کی
آبادی پندرہ ہزار آٹھہ سو تیرہ ہی صاحب ڈپٹی کمشنر ماتحت کمشنری جہلم کے یہان اجلاس کرتے ہین اس ضلع
متعلق سات تحصیلین ایک صدر راولپنڈی دوسری تحصیل حضرو تیسری تحصیل پنڈی گہیب چوتھی فتح جنگ
پانچوین گوجر خان چھٹی کوہ مری ساتوین تحصیل کوٹہا ور ہر ایک تحصیل مین تحصیلدار رہکر مال کی تحصیل کرتا ہی
سکہون کی عملداری سے پہلے کہکڑون کی حکومت اس ملک مین تہی جو اپنے آپ کو کیکاؤس کنجیرو کی اولاد
کہتے ہین اصل حال اونکا یہہ ہے کہ جب سلطان محمود غزنوی نے اپنی اقبال کی یاوری سے اس ملک پر قبضہ پایا
تو اوسنے ایک شخص کہکر شاہ ایرانی کو اپنے طرف سے یہان کا حاکم بنایا اوسنے اٹھائیس سال حکومت کی اوسکی بعد
اولاد برابر آٹھہ سو برس تک اس ملک کے فرمان فرما رہے اس عرصہ مین کبہی وہ خود مختار اور کبہی حاکم کابل یا
دہلی کے باج گذار رہے ایک شخص مقرب شاہ نام انمین سے بڑا عالی ہمت و صاحب ملک و دولت تھا
اوسکے نسبت اب تک یہہ مصرع زبان زد خاص و عام ہے ؎ درمیان سندھ و جہلم شد مقرب بادشاہ سنہ ۱۱۹۱
سکہون کا تسلط اس ملک پر ہونا شروع ہوا و قصبہ دہونگل و پروالہ جو کہکڑون کی دار الحکومت تہی وہ سکہون نے
غارت کر کر اوجاڑ دی سکہون کے ساتھہ کہکڑون نے بھی بہت زور آزمائیان اور معرکہ آرائیان کین مگر اقبال
نے یاوری نہ دی آخر رنجیت سنگہ کا تسلط کامل ہو گیا ۔ یہہ ضلع راولپنڈی کا بڑا لنبا اور چوڑا ضلع ہی حد شرقی
اول شمال اسکی دریای جہلم سے ملحق ہی حد غربی دریای سندھ ہی شمال کیطرف علاقہ ہزارہ جنوب کیطرف ضلع جہلم
ہے پہلے بندوبست مین ایکہزار چہ سو دو موضع اسکے متعلق شمار ہوئی تہی کل ضلع کی مردم شماری کے خانہ
مین پانچ لاکہہ تین ہزار سات سو سات آدمی تحریر ہوئے تہے اور پانچہزار نو سو پچانوین میل پر قبضہ زمین کا

شمار مین آیا تھا اور کل تھانہ پولیس کے اونیس تھے خاص تحصیل راولپنڈی کا علاقہ کلر سکھو پوٹھوہار کہلاتا ہے
اسکے علاقون مین سے علاقہ جھجھہ و کہاٹر بڑی اعلی درجہ کے علاقہ ہین مگر جھجھہ کہاٹر سے بھی اعلی ہے زمین
اوسکی صاف وہموار و زرخیز ہے پٹھان وہان بہت رہتے ہین جو پشتو و پنجابی دونو زبانین بولتے ہین اور
وجہ تسمیہ کہاٹر کا یہہ ہے کہ کہاٹر خان اس قوم کا مورث اعلی تھا جسکے نام سے اب یہہ قوم موسوم ہے
اور علاقہ جنڈال و تلہنڈ و گہیب تحصیل پنڈی گہیب کے متعلق ہین اونمین سے گہیب کے وجہ تسمیہ یہہ بیان کرتے ہین
کہ ٹہٹو و سنیو و کہیو تین بھائی تھے کہیو کی اولاد مین سے قوم کہیبہ ہوئے اور ٹہٹو کی اولاد ٹوانہ مشہور ہے
سیو کی اولاد سیال کہلاتی ہے **حسن ابدال** سندہ ساگر دواب ضلع راولپنڈی کے متعلق یہہ
ایک مشہور مقام اور پر فضا جگہ ہے اسلامیہ وقت حسن نام ایک ولی یہان رہتا تھا اوسی کے نام سے
یہہ مقام مشہور ہوا ایک فقیر کا مقبرہ بھی اس پہاڑ کی زیارتگاہ بنا ہوا ہے سکھہ اسجگہہ کو پنجہ صاحب کہتے ہین وجہ تسمیہ
یہہ ہے کہ شہر کے متصل جیلات ندی کے کنارے کے اوپر ایک استھان سکھو نکا زیارتگاہ بنایا گیا ہے وہان
ایک پتھر کے اندر پنجہ کی شکل بنی ہوئی ہے سکھہ کہتے ہین کہ یہان بابا نانک نے پنجہ لگایا اور شکل پنجہ کی پتھر پر
نمودار ہوگئی اور قصہ اسکا یہہ کہتے ہین کہ ایک دفعہ بابا نانک یہان آیا اور شاہ ولی قندہاری جنکا
جا پہاڑ کی بلندی پر بنا ہوا ہے پانی مانگا اونھون نے نہ دیا اسوقت نانک نے اپنے باطنی زور سے یہان پنجہ مارا
اور چشمہ پانی کا جاری ہوگیا رنجیت سنگہ کے وقت یہان پختہ تالاب اور پختہ مندر بنا۔ آبادی قصبہ حسن ابدال
نہایت سرسبز و سیراب و زرخیز مقام ہے طرح طرح کے درخت اور بہت سے چشمے سرد و خوشگوار اس پہاڑ
پر جاری ہین تالاب کے اندر مچھلیان کثرت سے ہین شکاری وہان آکر شکار کھیلتے ہین اکبر بادشاہ نے بھی
اس پہاڑ کو سیر و شکار کے واسطے پسند فرمایا اور ایک قلعہ پختہ بناکر فوج یہان مامور کی **پنڈی گہیب**
یہہ ایک مشہور قصبہ اور تحصیل کا مکان ضلع راولپنڈی کے متعلق ہے اس علاقہ کے زمیندار قوم گہیبہ
بہت رہتے ہین سکھون کے وقت ایکہزار گہر اور ستر دکانین اسمین آباد تھین اب بھی سب کچھ صدر
مکان کچہ پرگنہ کی آبادی اسکی روز افزون ہے آمد و رفت بیوپاریون اور سوداگرون کی کثرت سے ہے
شہر سے مغرب کی طرف ایک نالہ جاری ہے جو کبھی خشک اور کبھی پر آب رہتا ہے برسات کے موسم مین اسمین
بہت طغیانی ہوتی ہے **اٹک** یہہ ایک مشہور قلعہ و قصبہ دریاے سندہ کے کنارہ پر بنا ہوا ہے
یہہ قلعہ محمد اکبر بادشاہ نے سنہ ۹۸۲ ہجری مین تعمیر کیا اور فوج مامور کی چونکہ یہہ قلعہ مغربی حملون کے
واسطے ایک اٹکاو بنایا گیا تھا اسواسطے اسکا نام اٹک رکھا گیا اور پچھلی تاریخون مین اسکا نام اٹک
بنارس بھی تحریر ہے چونکہ ایکطرف قلعہ کے پہاڑ ہے اسواسطے دور سے نظر نہین آتا عمارت قلعہ کی

نہایت مضبوط پتھر اور چونے کی بنائی گئی ہے ایسی صنعت سے کہ کل عمارت قلعہ کی ایک ہی پتھر کی بنی ہوئی
معلوم ہوتی ہے یہہ قلعہ عرض و طول مین ڈیڑہ میل اور دو بڑے دروازے شمالی و جنوبی ہین جنکو
لاہوری و کابلی دروازہ کہتے ہین اور ایک دروازہ سب سے چھوٹا ہے اوسکا نام موری دروازہ ہے
شمالی دروازہ کے اندر سنگ مرمر کے تخت پر یہہ فرد لکہی ہے ؎ سر شاہان عالم شاہ اکبر *
تعالی شانہ اللہ اکبر* اور دروازہ گوشہ جنوب غربی کے دیوار مین ایک برج بنام آب دزدی ہے اوسکی اندر
دریا کا پانی آتا ہے دریا کے ساتھ ایک خشک پہاڑ ملا ہوا ہے اوسپر پانچ برج راجہ ہوڈی کے جو مقابل
قلعہ کے بنے ہوئے ہین ان برجون کے اوپر سے اگر توپ کا گولہ سر ہو تو قلعہ کے اندر ضرر پہونچاتا ہے قلعہ کے اندر
کوئی شاہی مکان دیوان عام و خاص و محل شاہی بنا ہوا نہین ہے صرف جنگی قلعہ سنگین بنا ہوا ہے جسکے
بارہ سو کنگرے اور پچیس برج ہین چغتائی و کابلی اسلامیہ سلطنت تک اسمین بادشاہی فوج رہتی رہی جب
ناظم کشمیر نے حاکم کابل سے باغی ہو کر یہہ قلعہ رنجیت سنگہ کے حوالے کر دیا اور سکہی فوج اسمین مامور رہی اب انتظام
انگریزی ہے - قلعہ کے اندر ایک قصبہ پختہ عمارت کا بنا ہوا ہے جسمین متفرق لوگ رہتی ہین آمد و رفت
بیوپاریون کی اوسمین بہت ہی سکہون کے وقت پانسو گہر اور ایکسو دوکان اوسمین آباد تھی اب بہی آبادی
اوسکی ترقی پر ہے **نور پور شاہان** سندہ ساگر دواب ضلع راولپنڈی کے متعلق یہہ
ایک مشہور قصبہ اور مطبوع قصبہ ہے اور نور پور شاہان اسکا اسواسطے نام ہے کہ مقبرہ حضرت شاہ لطیف بری
کا وہان زیارتگاہ خاص و عام ہے ہر سال یہان بڑی دہوم دہام سے میلہ ہوتا ہے اور ایک ہفتہ تک
برابر مخلوق جمع رہتی ہے یہہ حضرت شیخ خاندان قادریہ اعظمیہ اور سید حیات المیر نبیرہ غوث الاعظم کے
مرید تھے قصبہ کی عمارت اکثر پختہ اور تہوڑی خام بازار آباد ہے تجارت کا گرم بازار ہے علاقہ متعلقہ اسکا بہی
اچہا سر سبز و سیراب ہے **سید پور** ضلع راولپنڈی مین یہہ بہی ایک آبادی مشہور ہے علاقہ
اسکا ایک عجیب سرسبز و سیراب ہے درختون کا کچہہ حد و حساب نہین ہے پانی جا بجا جاری ہے غلہ کی پیدائش
بکثرت ہوتی ہے ایک مکان عبادتگاہ ہنود کا جسکو رام کنڈ تالاب کہتی ہین یہان بنا ہوا ہے ماہ بیساکہ کی
پہلی تاریخ یہان میلہ ہوتا ہے **حضرو** ضلع راولپنڈی مین یہہ ایک آباد قصبہ اور تحصیل کا مقام ہے
آبادی اسکی پختہ و خام ملی ہوئی اور بازار کشادہ ہے زمیندار جنجوہہ و ملیار و حضرو اس علاقہ مین کاشت
کرتے ہین ملیار قوم صرف تماکو و ترکاری وغیرہ بو کر فروخت کرتے ہین اور ایک فرقہ اس علاقہ مین
مصلی مشہور ہے وہ خاکروبی کا کام دیتے ہین مگر مردار نہین کہاتے مسلمانون کو اونکے ساتھہ کہانے پینے کا
کچہہ عیب نہین ہوتا زراعت یہانکی بارانی بہت ہے خریف مین باجرہ اور ربیع مین گیہون کی پیدائش ہوتی ہے

**فتح جنگ** سندہ ساگر دوآب مین یہہ ایک اچھی آبادی کا قصبہ ۳۴ میل بائین کنارہ سندہ
کے سمت جنوب مشرق آباد ہے عمارت اسکی پختہ بہت تمام کم بازار کشادہ و بارونق ہے تجارت غلہ وغیرہ اجناس
کی یہان بکثرت ہوتی ہے اچھی دوکاندار مالدار ساہوکار یہان بیوپار کرتے ہین قوم ھکوال و کھاشر
اس علاقہ کے زمیندار ہے اور تحصیلدار ماتحت صاحب ضلع راولپنڈی یہان مال کے تحصیل کا کام کرتا ہے
**جلال پور** یہہ ایک قصبہ دریاے جہلم کے مغربی کنارے آباد ہے گرد نواح اسکے ایک گھاٹی
زرخیز و سیراب مشہور ہے جس مین تعلق اسکی دریاے جہلم سے لیکر کان نمک تک پہیلتی ہے الفنسٹن صاحب
اپنی تواریخ مین لکھتے ہین کہ اسکے پاس ہے کے میدان مین سکندر اعظم اور راجہ پورس کی لڑائی ہوئی تھی مگر
برنی صاحب فرماتے ہین کہ لڑائی کا یہہ مقام نہ تھا بلکہ یہہ لڑائی جہلم کے کنارہ اوس مقام پر ہوئی تھی
جس مقام پر دریاے جہلم سواے برسات کے موسم کے ہر وقت پایاب رہتا ہے بلکہ فوج سکندر کی بھی
اس دریا سے پایاب اوتری تھی اور پنجاب مین عمل دخل کرلیا تھا اوسوقت سندہ سے ستلج تک کل ملک
پنجاب کا سکندر کے حکم مین آگیا تھا اور سکندر نے چند عمارات بھی یادگار بنوائی تھی **ہرو دور**
سندہ ساگر دوآب مین یہہ ایک ندی جاری ہے پہلے یہہ مظفر آباد کے مغربی پہاڑ سے نکلکر دریاے سندہ
اور جہلم کے درمیانی گھاٹیون مین جاری ہوتی ہے پھر مشرق سے مغرب کیطرف پچاس میل کا رستہ
طے کر کر دریاے سرن کے ساتھ شامل ہوجاتی ہے پھر دونو ندیان بشمول ایک دوسرے
کے چلکر تاربیلا کے متصل دریاے سندہ مین داخل ہوجاتے ہین **نالہ ھرو** یہہ ایک
چھوٹا سا نالہ سندہ ساگر دوآب مین جاری ہے پہلے یہہ نالہ کوہ ہمالہ کی بنیاد سے نکلکر اسطرف کو
آتا ہے پھر نیلاب کے حد سے شمال مشرق کے سمت کو بہتا ہوا قلعہ اٹک کے چند میل کے فاصلہ پر بعد طے کرنے
راستے ساٹھہ میل کے دریاے سندہ مین بائین کنارے کے سمت سے شامل ہوجاتا ہے اس دریا کی
راستہ مین اور بھی بہت سی چھوٹی چھوٹی ندیان اور چشمے اسکے شامل ہوتے چلے آتے ہین جنکی امداد سے
یہہ بیتاب و مواج ہو کر چلتا ہے **دریاے سوان** یہہ ایک دریا کوہ ہمالہ کے نچلے قطعات ان
سے جو کوہ کشمیر سے مغرب کیطرف ہین نکلتا ہے پھر وہان سے جنوب مغرب کے سمت کو راستہ لیکر بعد طے کرنی
مسافت ایکسو بیس میل کے قریب بیس میل کالا باغ کے مقام سے نیچے دریاے سندہ مین اوسکے بائین کنارہ
کے طرف سے شامل ہوجاتا ہے یہہ دریا اگرچہ بہت مقامات سے پایاب ہے مگر تیزی و تندی اسمین اسقدر ہے
کہ سوار و پیادہ کو طغیانی کے وقت بہا کر لیجاتا ہے اور لدے لدائے اونٹ بہہ جاتے ہین پانی اسکا
بہت خراب اور تھا اسکے پتہر ملی ہے سردی کے موسم مین بعض مقام پر ایک فیٹ سے زیادہ پانی

نہین ہوتا مسٹر فلڈ صاحب ڈایرکٹر افسر رسن پنجاب ابھی حال مین ہمکہ غرق ہوگیا تھا سردی کے
ایام مین اگرچہ پانی اسمین کم ہوتا ہے تو بھی تیزی بہت ہوتی ہے **نیلاب** سندہ ساگر دوآبہ مین
یہہ ایک موضع بائین کنارے دریاے سندہ کے اوس مقام پر آباد ہے کہ جہان دریای ہرو دریاے
سندہ کے ساتھہ آکر شامل ہوتا ہے دریا کا پانی اسجگہہ بسبب اسکے کہ بہت عمیق اور تیز رو تنگ ہے نیلا نظر آتا ہے
اس لئے اس خطہ کو نیلاب کہتے ہین اور آبادی کا نام بھی نیلاب ہے بعض مورخون کا قول ہے کہ امیر تیموری بوقت
حملہ ہند کے اسی مقام سے عبور کیا تھا **کوہ مری** راولپنڈی کے ضلع مین یہہ ایک تحصیل کا مقام ہے
آبادی اسکی ایک بلند پہاڑ کے اوپر بائین کنارے دریاے سندہ کے واقع ہے ۱۸۵۳ء مین بسبب سیرابی
و شادابی و سردی اس پہاڑ کے سرکار انگریزی نے گورہ فوج اور افسرون کے رہنے کے واسطے یہہ
مقام مقرر کیا کہ وہ گرمیون مین یہان آکر رہین اور پنجاب کے سخت گرمی سے امان پائین اسوقت سے آبادی اسکی
شروع ہوئی اور سنگیرون بارکین وغیرہ کوٹھیان و مکانات و بازار آباد ہوگئے آب و ہوا اسکی نہایت
خوش اور سرد ملک ہی موسم معتدل رہتا ہے گرمی نہین ہوتی مسٹر جان تہارنٹن صاحب کمشنر نے اسکی
آبادی مین بہت کوشش کی تھی اب بھی آبادی اسکی دن بدن ترقی پر ہے رعایا بہت آباد ہوگئی ہے
گرمی کے موسم مین ہر ایک ملک کا آدمی سوداگر بیوپاری وہان جمع ہوتا ہے اور ہزارہا روپیہ کی سوداگری
ہوتی ہے میوون مین سے زرشک شتاری وغیرہ پھری و سیب و ناشپاتی وغیرہ کی پیدایش یہان بہت
ہوتی ہے اور پھول دیسی و ولایتی اور کوہی درخت بھی طرح طرح کے ہوتے ہین بلندی اسکی سمندر کے سطح پر
سات ہزار تین سو تین فیٹ ہی **نوشہرہ** یہہ ایک قصبہ بائین کنارے دریای سندہ آٹھہ میل شہر
لیہ سے شرق کے طرف اوس سڑک پر جو ڈیرہ اسمعیل خان سے ملتان کو جاتی ہے آباد ہے **لیہ** سندہ ساگر
دوآب ضلع ڈیرہ اسمعیل خان کے شرقی علاقہ کے متعلق یہہ ایک آباد شہر اور تحصیل کا مکان مشہور ہی پہلے یہان
ضلع مقرر تھا اب ضلع یہان سے اوٹھکر بنون چلا گیا اور تحصیل ماتحت ڈیرہ اسمعیل خان کے یہان قرار پائی آبادی
اسکی دریای سندہ کے ایک شاخ کے کنارے پر بڑے دریا سے بفاصلہ چھہ کوس شرق کیطرف شہر لاہور سے دو سو
میل غرب و جنوب کی سمت کو واقع ہے برسات مین دریاے سندہ کی طغیانی اسطرف کو بہت ہوتی ہے
اور اچانک پانی بارہ کوس تک پھیل جاتا ہے اسواسطے وہ زمیندار جو دریا کے قریب رہتے ہین وہ سرکنڈہ
کے لکڑیان زمین مین گاڑکر اور اوسپر چھپر ڈالکر گھر بنا لیتے ہین شہر لیہ مین تجارت بہت ہوتی ہی اور
بیوپار تیل و مچھہ و شکر و گوڑ و ریشم و اون و روئی و کپاس و لوہا و تانبا و گھی کا اسقدر ہی کہ اور جگہہ
اس علاقہ مین نہین ہے مردم شماری قصبہ کی چھہ ہزار اور خانہ شماری الکھہ ہزار ہی بازار بہت کشادہ ہے

بڑے مالدار و دکاندار دکانداری کرتے ہین خیل زئی و بارک زئی و بلوچ اسمین بستے ہین شہر کے
پاس کھجور و شاہتوت و آم کے درخت بہت ہین **دریا خان** سندہ ساگر دوآب ضلع ڈیرہ
اسمعیل خان کے متعلق یہہ ایک قصبہ دریاے سندہ کے بائین کنارے پر آباد ہے اسمین تحصیلدار ماتحت ضلع
ڈیرہ اسمعیل خان کے رہتا ہے **کوٹ سلطان** سندہ ساگر دوآب ڈیرہ اسمعیل خان کے شرقی سمت
مین بائین کنارہ پر دریاے سندہ کے ملتان سے بیس میل بسمت شمال مغرب آباد ہے **بھکر** سندہ ساگر
دوآب ڈیرہ اسماعیل خان کے ضلع کے متعلق یہہ ایک قصبہ اوس ایک ندی پر جو دریاے سندہ کے
مقابل بہتی ہے ڈیرہ اسماعیل خان سے بفاصلہ ادتیس میل کے آباد ہے یہہ بڑی آبادی کا قصبہ ہے اور
پانچہزار آدمی اسمین بستا ہے **میانوالی کچھی** یہہ ایک علاقہ اور پرگنہ سندہ ساگر دوآب مین متعلق
ضلع بنون کے جو دریاے سندہ کے پار ہے واقع ہے زمانہ سابق مین اسکی سرداری اور علاقہ علیحدہ
تھا اور کچھی پنجابی لغت مین دریا کے کنارے کو کہتے ہین اسواسطے اسملک کا نام بھی کچھی مشہور ہے قدیمی
تاریخ اسملک کی اگرچہ دستیاب نہین ہوتی مگر یہہ بات ثابت ہوچکی ہے کہ سکندر اعظم کے بعد گریک یونانی
یہان بستے تھے بعد ازان کھکڑ آباد ہوئی ہمایون شاہ کے وقت کھکڑون نے بادشاہ کو بڑی مدد دی اس
عداوت سے شیرشاہ بادشاہ نے اپنی حکومت کے وقت اونکو برباد کرکے ملک سے نکالدیا اور قوم اوان
و جاٹ علاوہ مشرقی تک اکر یہان آباد ہوئے اکبر بادشاہ نے اپنی سلطنت کے عہد مین کھکڑون کی پھر پرورش
کی اور حکومت اس ملک کی سمیان سہالت مقرب کھکڑون کو دیکر اونکو سلطانی کا خطاب عطا کیا
اور سلطان مقرب نے شہر معظم نگر آباد کیا اور اوسکی زیست تک وہی دار الحکومت رہا سلطان مقرب کے
مرنے کے بعد اوسکی اولاد مین بہت سی خونریزیان ہوئین اور آپس کے نا اتفاقیون کے سبب سے یہہ قوم
کمزور ہوگئی اور نیازی افغانون نے اسملک مین دخل پایا عالمگیر اورنگ زیب کے وقت دوبارہ ملک
یہان کی مبارز خان کھکڑ کو ملی اور خطاب سلطانی بھی ملا مگر بعد اوسکی بھائی بندون کی حکومت اوسکی
قرار نہ پائی اور نیازی افغان بخوبی قابض و دخیل ہوگئی ۱۱۶۵ء خانجہان افغان ناظم احمدشاہ درانی
کے حکم سے یہان آیا اور شہر معظم نگر کو اوسنے بسبب تمرد کھکڑون کے لوٹ کر ویران کردیا اور ملک
مین بڑی زیادتیان کین اور کچھہ معاملہ بھی وصول کیا جب کابل کی سلطنت مین ضعف آیا تو رنجیت سنگھ کے
باپ مہان سنگھ نے کئی مرتبہ اسپر یورشین کین اور اودہر سے حافظ احمد خان و محمد خان حاکم منکیری کے
بار بار حملے کرتے رہے اور یہہ ملک دونون مین رہا آخر جب قلعہ منکیرہ رنجیت سنگھ کے قبضہ مین آیا تو یہاں کے
مین بھی اوسنے قبضہ جمایا اب انگریزی سلطنت ماتحت ضلع بنون کے ہمراہ خط کی زمین دوحصہ مین

منقسم ہے ایک ریگستان یعنی تھل دوسری کچھی یعنی پست زمین جو کہ ہر سال دریای سندہ کے طغیانی سے
سیراب ہوتی ہے مگر ریگی زمین نہایت کم آب و غیر آباد ہے اس زمین کے اندر سونا سندہ کے تہہ اور ریگ
کے اندر سے مٹی کے پاس نکلتا ہے اور کچا لوہا بھی اکثر مقام پر پایا جاتا ہے - خاص میانوانی کو جو اب قصبہ
ہے ضمن نگر بباعث واقع ہونے اسٹیشن اور تحصیل کے نام اسکا بہت مشہور ہو گیا ہے اصلی بانی اس قصبہ کا
میان علی فقیر ابن شیخ جلا فقیر تھا اب تک یہان کے لوگ اوسکی خاندان کے مرید چلے آتے ہین پہلی پہل اوس
اپنے رہنے کا مکان یہان بنایا اوس وقت سے یہہ میان والی کے نام سے نامزد ہو گیا ورنہ فی الحقیقت
نام اس خطہ کا کچھی ہے اس موضع کے پاس موضع بلوخیل کلان ایک اچھی آبادی کا قصبہ ہے اور حد و دونون
کے آپسمین ملتی ہین **داؤد خیل** سندہ ساگر دوآب ضلع بنون پرگنہ میان والی یہہ ایک مشہور
قصبہ اور آباد مقام ہے خانہ شماری اسکی سات سو ستیس ہے اوسمین پانسو بیالیس کاشتکار اور ایکسو چوراسی
غیر کاشتکار ہین قوم افغان و سید اسمین رہتی ہین علاقہ اسکا سرسبز و شاداب ہے **تعلقہ ادریس**
ضلع بنون پرگنہ میان والی مین یہہ ایک آباد قصبہ ہے کل بارہ موضع اسکے ساتھ شامل ہین کل ایکہزار
تین سو اٹھاون گھر تعلقہ کے شمار مین آتے ہین سر نیازی میانہ قوم اسمین رہتی ہے پندرہ ہزار اٹھتر روپیہ
اسکی کل آمدنی ہے **پیلان** یہہ بھی پرگنہ میان والی مین ایک علاقہ ہے کل بارہ موضع اس سے شامل
ہین ایکہزار دو سو آٹھ خانہ شماری اور بارہ ہزار نو سو اسی مالگذاری ہے متفرق قوم افغان بلوچ جاٹ
اسمین رہتی ہے **روکڑی** یہہ ایک قصبہ بڑی آبادی پرگنہ میان والی ضلع بنون مین واقع
ہے اسکے ساتھ دو موضع اور ملکر تعلقہ کہلاتا ہے جسکی کل خانہ شماری چھہ سو چھہ اور چار ہزار نو سو اٹھاسی
مالگذاری ہے افغان سرہنگ کی اولاد اسمین رہتی ہے **کندیان** پرگنہ میان والی مین یہہ زرخیز
علاقہ اور آباد مقام ہے چار گانو اسکے ساتھ اور ملکر تعلقہ کہلاتا ہے خانہ شماری اسکی ایکہزار نو اور
اونیس ہزار ایکسو اکیس روپیہ مالگذاری ہے سنبہل پٹہان و جاٹ اسمین رہتے ہین **موچھہ** پرگنہ میانوالی
کچھی مین یہہ آباد قصبہ ہے اسکے ساتھ سات موضع اور ملکر تعلقہ کہلاتا ہے جسمین تین ہزار تین سو چار گھر
آباد ہین اور تینتیس ہزار دو سو چوہتر روپیہ مالگذاری ہے تاجہ خیل و سید و قریشی و جاٹ اسمین رہتے ہین
**موسیٰ خیل** ضلع بنون تحصیل میان والی کچھی مین یہہ قصبہ مشہور و معروف مقام ہے دو گانو
اسکے ساتھ اور ملکر تعلقہ کہلاتا ہے جسمین ایکہزار اکیس گھر اور بارہ ہزار چار سو اکتیس روپیہ مالگذاری ہے
قوم افغان سرہنگ و بابی اسمین رہتی ہے **وان بھچران** یہہ ایک قصبہ بہت آباد پرگنہ
میان والی مین واقع ہے اسمین پانسو نوے گھر آباد ہین اور چار ہزار دو سو اکیاسی روپیہ کی مالگذاری

ہے قوم بہچر اسمین رہتی ہے اور اونہین کے نام سے یہہ قصبہ موسوم ہے **ہرنولی** میانوالی کی
کے علاقے مین یہہ قصبہ واقع ہے اور دو موضع ملکر یہہ ایک تعلقہ کہلاتا ہے جسمین تین سو نوے گہر آباد ہین
اور دو سو ننانوین روپیہ مالگذاری ہے افغان اور جاٹ ملی ہوئی قوم اسمین رہتی ہے **مظفر گڈہ**
قسمت ملتان کے متعلق یہہ ایک آباد قصبہ اور ضلع کا مکان ہے آبادی اسکی سندساگر دوآب مین
اونیس میل جنوب و جنوب مغرب ملتان سے اور دو سو چبیس میل لاہور سے اوسی سمت کو واقع ہے پہلے
اس ضلع کی کچہری خانگڈہ مین ہوتی تھی اور اوسی نام سے یہہ ضلع مشہور تھا پہر بسبب اسکے کہ یہہ شہر خانگڈہ
سے زیادہ تر آباد تھا کچہری ضلع کی یہان آگئی اب تین تحصیلین اس ضلع کے متعلق ہین ایک حضور
تحصیل مظفر گڈہ دوسری تحصیل سیت پور تیسری تحصیل کوٹ اودہو اور کل ضلع کی مردم شماری
دو لاکہ اکیاون ہزار ایکسو چار ہی پہلے پہل اس شہر کی آبادی کی نواب مظفر خان ملتانی شہید نے بنا ڈالی
اور قلعہ تعمیر کیا اوسکی زندگی تک یہہ قصبہ خوب آباد رہا جب نواب نے رنجیت سنگہ کی لڑائی مین شہادت
پائی اور سکہی فوج ادہر آئی تو یہہ قصبہ ایسا غارت ہوا کہ کل رعایا ٹکڑے کی محتاج ہوگئی اور تمام لوگ
اپنے گہر بار چہوڑکر جلاوطن ہوگئے ایک مدت کی بعد امن ہوا تو دیوان ساون مل کے وقت دوبارہ
آبادی اسکی ظہور مین آئی اب انگریزی عملداری مین بسبب مقرر ہونے ضلع کے اور بہی رونق اسکی
بڑہ گئی ہے اور آبادی روز بروز ترقی پر ہے **خان گڈہ** سندہ ساگر دوآب مین یہہ ایک
قصبہ دریاے جہلم کے دہنی کنارے ملتان سے بتیس میل جنوب مغرب کے سمت کو آباد ہے پہلی ضلع مظفر گڈہ
کی کچہری اسی مقام پر ہوتی تھی اب ضلع یہان سے اوٹہ گیا آبادی اسکی کچی پکی ملی ہوئی بازار بارونق
اور غلہ کی تجارت بکثرت ہے **کوٹ اودہو** سندہ ساگر دوآب مین دریاے سندہ کے بائین
کنارے پر نو میل اور ملتان سے چہتیس میل سمت شمال مغرب آبادی یہہ قصبہ اگرچہ تجارت خام ہے مگر
اچہا مقام ہے تحصیلدار ماتحت ضلع مظفر گڈہ کے یہان کام دیتا ہے **سیت پور** ضلع مظفر گڈہ دوآبہ
سندہ ساگر مین یہہ قصبہ بارونق و آباد مقام ہے تحصیل کی یہان کچہری ہوتی ہے افیون اور کسوم کی
پیدایش بہت ہی اچہی اور کہجور کے پیڑ بکثرت ہین **رنگپور** یہہ قصبہ سندہ ساگر دوآب مین بہت
پرانا اور قدیمی مکان ہے کہتری زمیندار یہان بہت رہتی ہین اسلامیہ سلطنت کے ضعف کے وقت ایک
سکہہ دیوان سنگہ نامی اسپر قابض ہوگیا اور قدیمی پختہ مسجد کو گرا کر اوسنی قلعہ بنوایا مگر جب تیمور شاہ احمد شاہ
کے بیٹے کے وقت یہہ علاقہ ملتان کے نواب کے سپرد ہوا تو نواب نے دیوان سنگہ کو یہان سے نکالکر نکالدیا
تہا اور قلعہ گرا کر دوبارہ مسجد بنوائی علاقہ اسکا اگرچہ ریگستانی ہے مگر غلہ کی پیدایش مین لاثانی ہے

یہہ قصبہ رانجھے کی معشوقہ ہیر کا خسرال تھا اور وہ یہان سیدا نام کھیڑا کے ساتھ بیاہی گئی تھی تھوڑی مدت کے بعد رانجھا جوگی بنکر یہان آیا اوسکے آنے کی جب خبر مشہور ہوئی تو سیدا نے ہیر کو طلاق دیدی

## چھٹی تقسیم دریائے سند کی پار کے ملک کی شہرون اور قصبون کے بیان مین

اس تقسیم مین ایک حصہ قسمت دیرجات کا بیان تحریر ہوتا ہے بعد ازان ضلع پشاور و کوہاٹ کا ذکر لکھا گیا ہے قسمت ڈیرہ جات کو علاقہ دامن کوہ بھی کہتے ہین جو بیچ مین دریای سندھ و کوہ سلیمان کا لمبا ہے یہ سندھ کے ملک کی حد تک تین سو میل لمبا اور مختلف مکامات سے مختلف چوڑا ہے مگر وسط کے مقام پر عرض اوسکا ساٹھہ میل شمار مین آتا ہے اوسمین ڈیرہ اسمعیلخان و فتح خان و غازیخان وغیرہ بڑی بڑی بستیان اور شہر واقع ہین زمین متعلقہ اسکی تین قسم کی ہے اول ریگستان جسکو اسملک کی زبان مین تھل بولتے ہین دوسری خشک بنجر زمین بے آب جسمین چھوٹی چھوٹی جھاڑیون کے سوا بڑا درخت کم پیدا ہوتا ہے اور اگر ہو تو بہت نہین پھیلتا گھاس کی پیداوار بالکل نہین ہوتی تیسرے قسم کی سیراب زمین بھی ایک تو وہ جو دریاے سندھ کے طغیانی سے سیراب ہوتی ہے اور دوسری وہ جسکو پہاڑی نالون کے ذریعہ سے پانی ملتا ہے اسمین بڑی بڑی پیداوارین غلہ وغیرہ کی ہوتے ہین اور زمیندار بڑے فایدے اوٹھاتے ہین آب و ہوا اسملک کی مختلف خطون مین مختلف ہے مگر گرمی کے موسم مین گرمی زیادہ ہوتی ہے اس خطہ کے جنوبی حصہ کی زمین بڑا مشہور شہر **شہر ڈیرہ غازیخان** یہہ شہر لاہور سے جنوب مغرب کی طرف دو سو تین میل پر دریاے سندھ کے کنارے سے دو میل پر آباد ہے پہلے اس آبادی کے مقام پر دریا بہتا تھا جب دریا شرق کی طرف کو چلا گیا اور زمین برآمد ہوئی تو غازیخان قوم مرانی نے جو مال مویشی بہت رکھتا تھا اسجگہ آنکر اور گھاس اچھی دیکھکر مال ٹھہلایا اور سکونت اختیار کی چونکہ موقع بہت اچھا تھا یہان ایک گانو کی آبادی کی ہمایون بادشاہ کے عہد مین بناڈالی اور اپنے نام پر ڈیرہ غازیخان اسکا نام رکھا چونکہ غازیخان بانی اسکا رفتہ رفتہ اس علاقہ کا حاکم بن گیا تھا اس سبب سے روز بروز اسکی رونق بڑھتی گئی اور تمام اوس سرزمین مین جو دریاے سندھ سے دامن کوہ تک ہے سواے اسکے اور کوئی بستی نہین ہے جسکو شہر کہا جاے اخیر عملداری مغلیہ اور بہاول خان مین البتہ اس شہر کی رونق جاتی رہی تھی عہد سکھون مین کچھہ رونق ہوئی پہ عملداری سرکار انگریزی مین خوب آبادی ہوگئی اور شہر نہایت درجہ آباد ہوگیا عمارتین پختہ و خام کثرت سے تعمیر ہوئین مقام صدر ضلع و چھاونی فوج کی بنائی گئی اور ایک کشادہ بازار غرب کی طرف شہر کے بنوایا گیا جہان اول قلعہ بنا ہوا تھا وہان

مالدار لوگون نے بڑی بڑی عمارتین تعمیر کی ہین ایک سرای مسافرون کے آرام کے لئے عمدہ تعمیر ہوئی
سرای کے دروازہ پر کمیٹی گھر بنا ہوا ہے جہان اہل کمیٹی اجلاس کرتے ہین چونکہ بازار منٹگمری صاحب
ڈپٹی کمشنر کے حکم سے بنا ہی اوسکا نام منٹگمری گنج رکھا ہو بیوپاری دور دور ملکون خراسان سے آکر سرای مین
فروکش ہوتے ہین مکان تحصیل وتھانہ کے بھی اوسی بازار مین بنے ہوئے ہین اور ایک عمدہ باولی سندر صاحب
نے عین بازار مین بنوائی ہے عمارت شہر کی پختہ ہے ایکہزار چارسو گھر اور دوکانتین اور سترہ ہزار ایکسو
مردم شماری ہے اور نامی عمارتین اس شہر مین بتفصیل ذیل ہین اول مسجد عالیشان غازیخان بانی قصبہ کی
بنوائی ہوئی کاشی کار نہایت عمدہ مشہور ہے کہ پچاس ہزار روپیہ اوسکا اوسکی عمارت پر خرچ ہوا تھا دوم
مسجد نواب عبد الجبار خان یعنی مسجد پختہ شہر کے وسط مین نواب عبد الجبار خان حاکم وقت نے ۱۲۳۵ ہجری مین صرف
بتیس ہزار روپیہ کے تعمیر کی آخون عبد الحکیم بالازئی کو امام مسجد مقرر کیا اور چند چاہات واسطے اخراجات
مسجد کے وقف کئے نواب بہاول خان اور سکہون کے وقت وہ چاہات ضبط کر لئے بلکہ سکہون کے وقت
یہان تک نوبت پہونچی کہ مسجد دہرم سال بن گیا مسلمانون کا قبض و دخل اوسے اوٹھہ گیا ہندوونکا
عبادت خانہ بن گیا سرکار انگریزی نے وہ مسجد پھر مسلمانون کو دیدی اور ایک چاہ اور نوسے روپیہ سالانہ
نقد اس مسجد کے نام پر مقرر کئے آخون عبد الخالق وعبد الواحد وعبد الشکور پسرگان عبد الشکور اب بھی
متولی مسجد کے ہین تیسری مسجد چہوٹے خان یعنی مسجد نواب چہوٹے خان گوجر نے پختہ ۱۲۶۵ ہجری مین تعمیر
کی سکہون نے اس مسجد کو بھی دہرم سالہ بنا لیا تھا مگر اب سرکار انگریزی نے مسلمانون کے حوالے کر دی ہے
چوتھی مسجد حاجی محمد خان یعنی مسجد حاجی محمد خان نواب غلام مصطفی خان سدوزئی کے داوا نے بنوائی
پچاس ہزار روپیہ اسکی عمارت پر صرف کرکے پختہ وعمدہ منقش رنگ عمارت تعمیر کی اس مسجد پر بھی بعہد
سکہی ہندوون نے قابض ہو کر ٹہاکر دوارہ بنا لیا تہا اور ایک فقیر ہندو داود اسی جہان بیٹھا تہا اسکی
دو چاہ معاف تھے سرکار انگریزی نے اب یہ مسجد مسلمانون کو دیدی ہے مگر ہر دو چاہ جاگیر قدیم مسجد کے
مسجد کے نام پر واگذار نہین ہوئے وہ دونو چاہ اوسی ہندو فقیر کے اولاد کے نام واگذار ہین
پانچوین مسجد کلالہ والی یعنی مسجد نواب محمود خان گوجر حاکم وقت نے بنوائی تہی بعد کسیقدر زمانے کے شکست
اسکی غلامی رنگریز نے کرائی اور مسجد کلالہ والی مشہور ہو گئی کہ کلالہ رنگریز کو کہتے ہین۔ زمانہ قدیم مین
ایک باغ جسکا نام نولکہہ باغ تھا نواب غازیخان کا بنوایا ہوا یہان موجود تھا وہ اب ویران ہو گیا ہے
صرف ایک درخت بڑ اوس وقت کا باقی ہے اس شہر کا نواح سرسبز ہے چارون طرف باغات نخلستان
ہین سایہ درختون کا بہت ہے ایک نالہ دریا کا جسکا نام کتوری ہے شہر سے بجانب شرق جاری ہے

برسات کے موسم مین ہر اتوار کے روز وہان میلہ ہوتا ہے اور نالہ کے کنارہ پر سایہ دار درخت
لگائے ہوئی ہین شہر مذکور سے دریائے سندہ جانب شرق بفاصلہ دو میل بہتا ہے ۱۸۵۶ء مین دریا شہر
کے قریب آگیا تھا سرکار انگریزی نے دو بند پختہ بنوا کر شہر کو بچایا اس شہر مین برتن کانسی برنجی و پارچات
ابریشمی بہت عمدہ بنتے ہین شہر ڈیرہ غازیخان کے متعلق اکثر مزارات ہین جنکا ذکر اس موقع پر تحریر ہوتا ہے
اول خانقاہ پیر عادل یہہ مزار شہر ڈیرہ غازیخان سے آٹھہ میل کے فاصلہ پر واقع ہے اصلی نام اسکا سید سلطان
تھا سنہ ۳۹ ہجری مین شہر بغداد سے اسطرف آئے اور کفار کے ساتھہ جہاد کرکے انکو قتل کیا عادل کا خطاب
انکو اوس روز سے ملا ہے جس روز سے اُنھون نے معوض خون ایک گنواہ کے اپنے بیٹے سید علی پر قصاص
جاری کیا باوجودیکہ حضرت کا ایک ہی بیٹا تھا مگر شرع کے حکم کو مقدم سمجھا آخر سنہ ۹۶ھ مین انتقال کیا
فرخ ۴۶
سردار انکی تاریخ وفات ہے سید علی انکے فرزند مقتول کی قبر بھی بنی ہوئی ہے نواب غازیخان حضرت
کے مزار پر بہت روپیہ خرچ کیا اور روضہ عالیشان بنوایا مرید اس خاندان کے بیشمار اس علاقہ مین ہین
اور ماہ چیت پر روز دوشنبہ یہان میلہ ہوتا ہے دس بارہ ہزار آدمی جمع ہوتا ہے سید احمد شاہ و محمد شاہ
حضرت کی بھائی کی اولاد اب سجادہ نشین ہین دوسری خانقاہ نورنگ شاہ کی اس بزرگ کا یہہ حال ہے
کہ قاسم شاہ باپ نورنگ شاہ کا سندہ سے اسطرف آیا اور نورنگ شاہ نے بارہ برس تک خانقاہ سخی سرور
پر بیٹھہ کر عبادت کی اور صاحب کرامت و کشف ہوگیا روضہ پرانا بنا ہوا موجود ہے تیسری خانقاہ شاہ لال
کمال کے جنکا انتقال سنہ ۱۰۶۵ مین ہوا اور ڈیرہ غازیخان مین دفنائے گئے یہہ بزرگ صاحب ولایت و کرامت
تھے چوتھی خانقاہ خواجہ کرم علی کی یہہ بزرگ اورنگ زیب عالمگیر کے وقت فوت ہوکر یہان دفنایا
گیا اور مزار پختہ بنا ہے ضلع ڈیرہ غازیخان منجملہ اضلاع پنجاب کے دریائے سندہ کے پار واقع ہے کل رقبہ
چار ہزار نو سو باون میل مربع ہے طول اسکا اکیانوے میل اور عرض سینتیس میل شرقی حد ضلع ہذا
پر دریائے سندہ جاری ہے دریا کے اسطرف جانب شرق علاقہ تحصیل لیہ متعلق ضلع ڈیرہ اسماعیل خان ہے
جنوب کے طرف ضلع مظفرگدہ و علاقہ نواب بہاولپور کا ہے غربی حد اس ضلع کی کوہستان سے ملتی ہے جسکو
کوہ سلیمان و کوہ زرد بولتے ہین میان دامن کوہ کا اس ضلع کے ساتھہ متعلق ہے جہان سے پہاڑ شروع
ہوتا ہے وہ زمین ضلع سے باہر خارج از حکومت انگریزی ہے حد جنوبی علاقہ جیکب آباد و سندہ کے
علاقہ سے شامل ہے حد شمالی علاقہ ضلع ڈیرہ اسماعیل خان سے ملحق ہے چار تحصیلین اس ضلع کے
ساتھہ متعلق ہین ایک ڈیرہ غازیخان خاص دوسری جامپور تیسری راجن پور چوتھی سنگھڑ [illegible]
[illegible] ضلع کے ساتھہ متعلق ہین تفصیل ذیل تحصیل ڈیرہ غازیخان [illegible] تحصیل [illegible]

ایکسو ستر تحصیل راجن پور ایکسو سترہ تحصیل سنگھڑ ایکسو چوالیس چار لاکھ چونتیس ہزار نوسو اکیس روپیہ مالیہ کا
مقرر ہے اور تین لاکھ آٹھ ہزار آٹھ سو چالیس کل ضلع کی مردم شماری ہے کل ضلع شمالاً و جنوباً دو علاقون
مین منقسم ہے ایک علاقہ سندھ دوم علاقہ پچادہ اور جو زمین دونو علاقون کے درمیان ہے اوسکو وند اوتی ہین
علاقہ سندھ وہ ہے جو دریا کے قریب ہے اور پچادہ غرب کے طرف کا علاقہ دریاے سندھ پہلے متصل موضع
نظام والہ غرب کے طرف اس قصبہ کے جاری تھا اور مسمات سوہنی کمہاری جو مہین وال نام شخص پر عاشق
ہوکر ہر روز دریا کے پار رات کو اپنے دوست کے ملنے کو گھڑے کے اوپر تیر کر جاتی تھی اسی موضع
نظام والہ مین رہتی تھی آخر اوسکے ماں باپ کو خبر ہوگئی تو وہ پختہ گھڑا اوس جگہ سے جہان اوسنے جنگل
مین چھپا رکھا ہوا تھا اوٹھا لائے اور کچا گھڑا رکھ آئی جب وہ مقررہ وقت پر وہان پہونچی اور دیکھا کہ
گھڑا کچا بجاے پختہ گھڑے کے رکھا ہے تو وہ اپنے دوست کے جام محبت مین مست ہو رہی تھی اوسی
کچے گھڑے کو لیکر دریا مین گئی فی الفور کچا گھڑا پانی مین گل گیا اور وہ غرق ہوگئی پنجاب مین یہ قصہ
بہت مشہور ہے بلکہ شعرا نے ایسکے عشق کے بیان مین کئی کتابین بزبان پنجابی تصنیف کی ہوئی ہین
اور طالبان عشق اوسکو بڑی شوق سے پڑہتے ہین۔ پھر وہان سے دریا ہٹتا ہٹتا قصبہ کے شرق کے طرف
آگیا ہے دریاے سندھ کا اس ضلع مین کمال زور ہے بارش کے دنون مین کوسون تک پانی پہیل جاتا ہے
جابجا زمینداروں نے اپنے بستیون کی محافظت کے لئے بند باندہ رکہے ہین اور جوڑا اسقدر ہو جاتا ہے
کہ تمام بستیون مین کشتی ایک طرف سے دوسرے طرف کو جاتی ہے اور کشتی سوار اسکے تموج کے خوف
سے زندگی سے ناامید خدا کے فضل پر بھروسا کئے ہوئے کشتی مین بیٹھے ہوئے ہوتے ہین اس ضلع مین
بڑا بھاری میلہ خانقاہ سخی سرور سلطان کا ہے جہان ماننے لوگ دور دور ملکون سے قافلے کے قافلے
ماہ پھاگن و چیت مین حضرت کے مزار پر مقام نگاہہ آتے ہین پچیس تیس ہزار سے کم آدمی میلہ مین نہین
ہوتے دوسرے درجہ پر میلا محمد عاقل صاحب کے مزار کا جو راجن پور مین ہوتا ہے اسپر بھی بہت خلقت
دور دور سے آتی ہے تیسرے میلہ خواجہ سلیمان صاحب چشتی کے خانقاہ کا چوتھا خواجہ نور محمد صاحب
چشتی کے مقبرہ کا یہ چار میلے گویا ایسے اس ملک مین ہین جنکی ثانی تمام پنجاب مین نہین ہے قوم بلوچ اس ضلع
مین جمہوار رہتی ہے جنکا مذہب مسلمان ہے ہندو بہت کم ہین اور مسلمان ہندؤنکو ایک حقارت کی نگاہ سے
دیکھتے ہین نواب غازی خان جسکا بنایا ہوا ڈیرہ غازی خان ہے قوم مزاری بلوچ اس ضلع پر تصرف حاکمانہ
پاکر باج گذار شاہ دہلی کا رہا اور صوبہ ملتان کی حکومت اسپر بھی وہ سنہ نو سو ہجری مین مر گیا تو جائے
اوسکا بیٹا جانشین ہوا اور خاندانی رواج آیندہ یہ قرار پائی کہ ہر ایک پشت مین ایک جانشین کا نام غازی خان

اور دوسرے کا حاجی خان مقرر رہے چنانچہ چند پشت تک ریاست اس خاندان مین رہی اور نوبت بنوبت
غازیخان و حاجی خان جانشین ہوتی رہی ایک غازیخان کے وقت شاہ حسین غلزئی بادشاہ قندھار نے جو
اس علاقہ مین آیا بلوچون نے ناحق اوسکی لشکر مین دست اندازی کی بادشاہ نے ناراض ہوکر بلوچون
کے قتل کا حکم نافذ کیا ڈیرہ غازیخان کے رعایا کو لوٹ لیا اوس غارت وقتل مین اس خاندان کو بہت
نقصان پہونچا بعد ازان کسیقدر مدت کے بعد ریاست اس خاندان سے منتقل ہوکر محمود گوجر کے گھر مین
چلی گئی کیفیت اوسکی یہہ ہے کہ محمود بن محمد یوسف قوم گوجر جسنے کچھہ علم بھی پڑہا ہوا تھا بمعرفت مخدوم صاحب
مرشد غازیخان کی غازیخان پاس نوکر ہوا اور اپنی ہوشیاری کے ذریعہ سے مقرب وہمنشین خان کا بن گیا جب وہ
مرگیا تو حاجی خان کے روبرو بھی وہ وزیر ومشیر ومدار المہام بنا رہا حاجی خان مرگیا تو غازیخان اخیر کا
خوردسال رہگیا اوسوقت محمود کے دل مین طمع پیدا ہوئی کہ خود مالک بن جاوے اسواسطے اوسنے غلام شاہ
کلہوڑہ حاکم سندھ کے ساتھہ سازش کر کے اوسکو طلب کیا وہ فی الفور فوج لیکر چڑہ آیا اور ڈیرہ غازیخان
مین پہونچکر غازیخان خوردسال کو قید کر لیا اور بعد لینے ایک رقم کثیر کے محمود کو یہہ ریاست دیدی یہہ حادثہ
۱۱۸۰ ہجری مین ہوا اور ریاست غازیخان کی ختم ہوئی غازیخان اخیر بھی آخر کو غلام شاہ کے قید مین
بعمر خوردسالی ۱۱۸۹ مین مرگیا اور نعش اوسکی سندھ مین دفنائی گئی بعد ازان غازیخان کی اولاد سے
کوئی شخص باقی نرہا محمود خان گوجر کے عہد مین یہہ ملک شاہ کابل کے متعلق ہوگیا اور نصیرخان بادشاہ کیطرف سے
حاکم اس علاقہ کا تصور کیا جاتا وہ مرگیا تو برخوردار خان اوسکا برادرزادہ جانشین ہوا مگر اوسکی وہ عزت
نہوئی اور بادشاہ نے خاص نواب کابل سے اسملک مین بھیجا اور باوقات مختلف تبدیلی حکام کی ہوتی رہی
آخر جب مہاراجہ رنجیت سنگہ نے منکیرہ فتح کیا تو اسطرف بھی توجہ کی محمد زمان حاکم شاہ کابل فی الفور بہاگ
گیا رنجیت سنگہ نے تمام یہہ ملک بطور اجارہ معہ کچھی نواب بہاولپور کو بعوض چار لاکھہ روپیہ سالانہ کے
دیدیا تھا پھر دیوان ساونمل ناظم ملتان کے سپرد ہوا اب زیر حکومت سرکار انگریز ہے

## شہر داجل

پہلے یہہ مقام ایک ویرانہ جنگل تھا عرصہ تخمینا آٹھہ سو برس کا ہوا ہے کہ داود خان ایک بلوچ قوم ناہڑ
علاقہ ہڑند سے آنکر بسبب فراط گھاس کے یہان سکونت پذیر ہوا اور مویشی اپنے یہان چرنے کو چھوڑدی
چونکہ گھاس یہان بکثرت تھی اور مویشی دار بھی وہان آکر سکونت کرتے گئے اور روز بروز عمارت
آبادی کی ہوتی گئی چونکہ داود خان نے اپنے گھر کے پاس ایک درخت جال کا لگایا ہوا تھا اس بستی کا نام
داود جال مشہور ہوگیا رفتہ رفتہ بگڑ کر داجل قرار پا گیا من بعد قوم ساتگی ولنگاہ وجہادو وہوترہ و
[illegible] وغیرہ جابجا سے آکر آباد ہوئے شہر کے باہر بھی الگ بستی [illegible]

قوم کراڑ ہندو بھی آکر سکونت پذیر ہوئی شہر کے اندر ایک لکڑی درخت جال کی خشک ہوئی ہوئی اب تک
کھڑی ہے کہتے ہین کہ یہہ وہی جال کا درخت ہے جسکے سایہ کے نیچے پہلے پہل داؤد آکر بیٹھا تھا عمارت
اسکی بہت سی خام ہے اور تھوڑی سی پختہ بازار اسکا سرکار انگریزی کے عملداری مین گو اکثر سیدھا بنایا گیا
اور ہر ایک دوکان کا چھپرہ پختہ تعمیر ہوا چونکہ اسجگہ موسم گرما مین دہوپ سخت پڑتی ہے بازار اوپر
سرکی وغیرہ سے چھپا ہوا ہے خانہ شماری اس قصبہ کی ایکہزار ایکسو اونچاس اور مردم شماری پانچ ہزار
چھہ سو ترانوے ہے اس قصبہ مین صراحی کنڈہ و آبخورہ و سبوچہ گلی کمہار عمدہ بناتے ہین اور جولاہے
لونگی جو بہتی کہیس سوتی تحفہ بنتے ہین تربوز و خربوزہ خوشگوار و شیرین پیدا ہوتا ہے گاہی جل وغیرہ مضبوط
ہوتے ہین زمانہ سابقین مین تیس کوٹھیان ساہوکاران شکارپور سندہ کے یہان ہوتی تھین اور وہ لوگ
یہان کپڑا وغیرہ اجناس خرید کر بھیجتے تھے و گندہک و خرما و بادام و مجیٹھ وغیرہ یہان لاکر فروخت کرتے تھے
مگر سکھون کی عملداری مین بسبب زیادتی محصول کے وہ بات جاتی رہی پانی کی اس شہر مین اکثر اوقات
بڑی دقت ہوتی ہے کیونکہ جسقدر چاہات اس شہر مین ہین اونکا پانی تلخ ہے پینے کے لایق نہین ہے ایک
بڑا تالاب خام باہر شہر کے جانب شرق اور دو تین تالاب خورد خام بنائی ہوئی ہین اونمین پانی بارش
اور سیلاب کا جمع رہتا ہے اوسے پانی آدمی اور حیوانات پیتے ہین جب پانی نہین رہتا تو مقام ہرند سے چہار
کوس اس مقام سے ہے نالے کہود کر بڑے نالہ سے پانی لاتے ہین بوقت نہونے پانی کے بڑی دقت ہوتی
ہے بعض اوقات موضع ہرند کے رہنے والے پانی لانے نہین دیتے اور عذرات طرح طرح کے کرتے ہین البتہ
جب پہاڑ سے سیلاب آتی ہے تو سب تالاب بھر جاتے ہین ایک تالاب پختہ جو سرکار نے بنا دیا ہے اوسکا پانی
لوگ نہین پیتے اور عام و خاص نہین نہاتے ہین اس شہر مین باغ کوئی نہین ہے اور نہ کوئی درخت سایہ دار
ہے اس گانو کے خندق کے اندر ایک خانقاہ حمزہ سلطان کے جانب غرب بفاصلہ چھہ کوس ہے یہہ روضہ بہت بڑا
ہے اور صاحب مزار مشہور ولی ہے **شہر جام پور** یہہ شہر خاص ڈیرہ غازیخان سے بفاصلہ تیس میل جانب
جنوب واقع ہے شروع آبادی کا پرانا حال معلوم نہین ہوتا صرف اسقدر دریافت ہوتا ہے کہ عرصہ
چھہ سو برس کے مسمی جام نامی قوم جاٹ نے اس شہر کو آباد کیا اور اپنے نام پر جام پور نام رکھا دور
آبادی سے برابر آباد ہے کبھی ویران نہین ہوا عمارتین پختہ اور بلند ہین جام بانی شہر کی اولاد سے کوئی شخص
باقی نہین ایکہزار پانسو ستانوے خانہ شماری اور دو سو پچاس دکانین اور سات ہزار سات سو چھتر مردم شماری
ہے یہہ شہر بعد شہر ڈیرہ غازیخان کے اس ضلع مین بہت آباد اور بارونق مشہور ہے ۱۸۶۱ع مین سرکار انگریزی
نے ایک بازار پختہ بنوایا بازار اکثر جگہ کشادہ اور موسم گرمی مین خس پوش کر دیتے ہین کچھ حصہ

گرمی سے امان مین ہین اس شہر مین چوبی کام بہت اچھا بنتا ہے اچھے اچھے کھلونے اور ڈبیا اور گلاس
اور پایہ پلنگ چوبی منقش بنتے ہین بیوپار افیون اور نیل کا بہت ہوتا ہے ہندو اس شہر مین بہت رہتے ہین جسقدر
مسلمان ہین اوسیقدر ہندو ہین اور ہندوون کا لقب کراڑ ہے اور جانب غرب شہر کے مکان تھانہ و تحصیل
کا بنا ہوا ہے اور عمارت عمدہ ہے تحصیلدار وہان کچہری کرتا ہے اور شرق کے طرف نالہ سون جاری ہے
اوسکے کنارے پر درختان سایہ دار بکثرت لگے ہوے ہین باشندگان شہر اتوار کے روز نالہ کے کنارے پر جمع
ہوکر سیر کرتے ہین گویا آٹھوین روز یہان میلہ ہوتا ہے بڑے بڑے ساہوکار ہندو اس قصبہ مین رہتے ہین
جنکا بیوپار دور دور ملکون مین جاری ہے اور مسلمانون مین خاندان قوم جھکڑ کا قدیمی ہے ملکیت اونکی
بہت ہے اور اوسی خاندان سے ملک فتح محمد ذیلداری عہدہ رکھتا ہے اور چودہری ولی رام کھی ہندو
کا مقدم و ذیلدار ہے سادات کا خاندان بھی نامور ہے جنمین سے سلطان شاہ نامی آدمی ہے یہہ قصبہ متعلق
ضلع ڈیرہ غازیخان اور مقام تحصیل ہے اس قصبہ مین ایک مقبرہ فقیر سمن شاہ کا مشہور ہے یہہ بزرگ
نواب غازیخان کا ہم عہد تھا ماہ ربیع الاول مین یہان میلہ ہوتا ہے اور مزار شہر سے جانب شرق واقع ہے
دوسری خانقاہ شیخ لعل بروانہ کی بجانب جنوب ہے عرصہ چارسو برس سے یہہ بزرگ یہان مدفون ہے۔

**قصبہ راجن پور** یہہ قصبہ عرصہ ایکسو سترہ برس کے مخدوم شیخ راجن بخش نے آباد کیا اور
اپنے نام پر راجن پور نام رکہا یہہ راجن بخش اجارہ دار اسملاک کا تھا وزرآبادی سے اب تک بارونق رہی
دو ہزار چارسو اونتیس اسکی مردم شماری اور سات سو اٹھتیس گھر اور ایکسو دوکان ہے سرکار انگریزی
عملداری مین جب قصبہ مٹھن کوٹ کو دریا نے گرا دیا تو محکمہ اسسٹنٹی و تحصیل و تھانہ اوس قصبہ سے اٹھکر
یہان آگیا انگریزی فوج کی چھاونی بھی اسمقام پر ہے ایک رسالہ سواران اور کچہہ پیادہ فوج یہان رہتی ہے
ایک جیلخانہ قیدیون کا بھی یہان بنا ہوا ہے گویا یہہ جگہہ ایک حصہ ضلع کا ہے صاحب اسسٹنٹ کمشنر ماتحت ڈیرہ
غازیخان کے یہان عدالت کا کام کرتا ہے ان سب باتون کے ہونے سے رونق اس قصبہ کی روز بروز
ترقی پر ہے ایک بازار پختہ اس قصبہ مین شروع عملداری مین سرکار انگریزی کے سیدھا کرکے بنوایا تھا جو خوشنما
معلوم ہوتا ہے ایک خیراتی ہسپتال بھی یہان بنا ہوا ہے شہر مین غلہ و پارچہ سفیدی وغیرہ اجناس کی تجارت
ہوتی ہے شہر کے گرد نواح مین چند باغات بھی ہین جنسے قصبہ کی زیب و زینت ہے اور ایک کمپنی باغ چھاونی
مین ہے۔ اس قصبہ کے متصل بطرف شمال ایک مزار ہے چار دیواری میان دوانہ کے یہہ شخص قوم کا
جاٹ مرد خدا پرست تھا پچاس برس کا عرصہ ہوا ہے کہ فوت ہوکر یہان دفنایا گیا کرامتین اسکی بہت مشہور
ہین ڈیوس صاحب ڈپٹی کمشنر نے جب حکم دیا کہ شہر کے نزدیک جسقدر قبرستان ہین وہ سب گرا دیے

تو اس قبر کی نوبت پہونچی اوسوقت لوگ کہتے تھے کہ دیکھین کہ اب اس ولی کی قبر گرتی ہے یا رہتی ہے۔
دوسرے روز پھر صاحب موقع پر آیا اور حکم دیا کہ یہہ سب قبرین گرائی جاوین مگر یہہ قبر نہ گرائی جاوے
بلکہ پختہ بنوا دی جاوے چنانچہ پختہ بنوائی اور روپیہ خرچ کا صاحب نے اپنی گرہ سے دیا کہتے ہین کہ صاحب کو
خواب مین کچھ اشارہ ہوا تھا اور صاحب نے اوس اشارہ کے موجب قبر بنوا دی دوسرا مزار خواجہ مولوی
محمد حسن کا ہے قصبہ کے شرق وشمال کیطرف ہی یہہ مولوی محمد حسن محمد نیازی کا بیٹا قوم بتانی سکنہ سولگی
تھا خواجہ نور محمد ساکن حاجی پور کا یہہ خلیفہ ومرید صاحب کرامات بلند ومقامات ارجمند تھا نوین صفر سنہ ۱۲۶[illegible]
کو انکی وفات ہوئی مسمی قادر انکے مرید نے مزار پختہ بنایا **کوٹ مٹھن** یہہ قصبہ برلب دریای سندھ
تحصیل راجن پور مین آباد ہے یہہ دو سو پچاس برس کا عرصہ ہوا ہے کہ مسمی مٹھن خان بلوچ کوٹ چھٹوی نے
یہان آکر بسبب سرسبزی کنارہ دریا کے اپنا مال ٹھہلایا اور سکونت اختیار کی اوسکے بعد اور مویشی رکھنے والے
لوگ بھی یہان آکر سکونت پذیر ہوئے اور رفتہ رفتہ ایک قصبہ بن گیا پھر جب محمد شریف قریشی فقیر بہت درجہ کے
کو مرد صاحب کمال تھا یہان آکر رہا تو زیادہ سے زیادہ اسکی رونق بڑہ گئی تمام زمانہ کے امیر وغریب بلکہ
حکام وقت بھی اسکے مرید بنگئے گویا اوسوقت یہہ ایک شہر پختہ دریا کے کنارہ پر آباد ہوگیا بڑے بڑے
ساہوکار ومہاجن اسمین آباد ہوگئے زیادہ تر باعث آبادی کا یہہ ہوا کہ پانچون دریا پنجاب کے اسمقام پر
دریاے سندھ کے شامل ہوتے ہین اور پنجاب کے بڑے شہرون مثل لودہیانہ وجالندہر وامرتسر ولاہور
ووزیر آباد وگجرات وجہلم وغیرہ سے تاجر لوگ بذریعہ کشتیون کے مال لاکر یہان اوتارتے اور جابجا لیجاتے
اور جسقدر مال بمبئی وکراچی وسندہ سے پنجاب کو آتا وہ کشتیان بھی یہان آکر اوتاری جاتین اور مال جابجا
روانہ ہوتا اور دونو ملکون کے درمیان یہہ شہر تجارتگاہ بنا ہوا تھا اس سبب سے یہہ شہر مدت سے آباد
چلا آتا تھا اور شہر والے آسودہ حال تھے صاحبان انگریز نے بھی اپنی عملداری کے وقت محکمہ اسسٹنٹی و
تحصیل وتھانہ اسمقام پر مقرر کیا مگر افسوس کہ سمت ۱۹۱۹ بکرمی مین دریای سندہ نے قہر خدا بنکر اس شہر کیطرف
اپنا رخ کیا اور تمام شہر دریا برد ہوگیا شہر والون کو وہ نقصان ہوا کہ خانہ بدوش ہوگئے مکانات دریا
بہا کر لے گیا اسباب سر پر اوٹھائے ہوئے لوگ جابجا پھرنے لگے محکمہ اسسٹنٹی وتحصیل وتھانہ سرکار نے اوٹھا کر
راجن پور لے آئی آخر سرکار نے رعایا کی دستگیری کی اور تجویز دوبارہ آباد کرنے اس شہر کے اسموقع پر
جہان اب آباد ہے فرمائی ترکیب عمارت کی بہت عمدہ ہوئی چار بازار چار دروازے درمیان مین چوک
قرار پایا لوگون کے گھر باموقع قطار وار بنوائے درمیان مین سڑکین باموقع کشادہ رکھین جب یہہ شہر
پہلے شہر سے تین میل کے فاصلہ پر بخوبی تعمیر ہوگیا اور زر کثیر رعایا کا خرچ ہوچکا اور شہر کی آبادی اوج پر آگئی

تو قصبہ والون کی بدقسمتی سے دریا کا رخ شرق کے طرف کو ہوگیا اور یہہ شہر دریا سے دور رہگیا آمد و رفت
بیوپاری کی موقوف ہوگئی اور شہر کی رونق جاتی رہی کچہری اکسٹرا اسسٹنٹی و تحصیل کی بھی جنکے لئے مکانات تعمیر ہوچکے
تھے یہان قایم نہوئی اب اکثر دکاکین شہر کے ویران و مسمار ہوگئے ہین ساہوکارہ کم ہوگیا ہے بعض کے
دیوالے نکل گئے ہین صرف سرکاری تھانہ ہے باغات بھی شہر کے گرد بہت ہین جو بوقت آبادی لگوائی
گئی تھی ایک روضہ خواجہ محمد شریف و خواجہ عاقل محمد کا یہان عالیشان بنا ہوا ہے سابق یہہ روضہ
مٹھن کوٹ مین تھا جب دریا روضہ کے پاس آگیا تو وہانسے صندوق لاش محمد شریف و خواجہ عاقل محمد و خواجہ
خدا بخش کا نکلوا کر اور یہان لا کر دفن کیا اور روضہ موجودہ حال عالیشان مریدون نے بنوایا تمام روضہ
پر چینی کا کام باہر ہے اور اندر آئینہ بندی اور سنہری کام ہے پچیس ہزار روپیہ اسکی عمارت پر خرچ ہوا
اور روضہ کے پاس پختہ مسجد اور حوض پختہ محمد مسو خان بلوچ نے بنوایا اور روضہ کے جانب شمال ایک عالیشان
پختہ دالان سماع کے مجلس کے لئے امام بخش بلوچ نے تعمیر کرایا بڑے روضہ مین قبر خواجہ عاقل محمد و خدا بخش
کی ہے باہر میدان مین قبر محمد شریف کی اگرچہ محمد شریف سب سے بڑی تھی مگر حکم یہہ تھا کہ مزار روضہ بنے اسواسطے
میدان مین مزار ہوئی انکے خاندان کا حال اسطرح ہے کہ عباس علی نام بزرگ انکا خراسان سے سندھ مین
آیا اوسکے بیٹے خواجہ محمد شریف صاحب کمال بمقام کوٹ مٹھن آکر سنہ ۹ اھ مین قیام پذیر ہوئی اور وہ شہرہ کرامت کا
مین ہوا کہ تمام زمانہ حلقہ بگوش کرلیا بادشاہ نے یہہ علاقہ اونکی جاگیر مین دیدیا محمد شریف کے دو بیٹے ہوئے
ہوئی عاقل محمد و قاضی نور محمد عاقل محمد فقیری مین رہے اور نور محمد بڑے عالم و فاضل و امیر و قانع فقر
پاک ہوئے عاقل محمد کا شہرہ کرامت ولایت مین باپ کے طرح تھا اور ہزارون لوگ انکے مرید تھے اب غلام فرید
حضرت کی اولاد سے سجادہ نشین ہے اور مرید تمام علاقہ سندھ و دامان کوہ ہے بلکہ کراچی و بمبئی تک اس خاندان
کے لوگ مرید ہین اس خانقاہ پر سال بھر مین چار عرس خواجہ محمد عاقل و خدا بخش و احمد علی و تاج محمود کی
ہوتے ہین اور بہت بڑا ہجوم عاقل محمد صاحب کے عرس پر ہوتا ہے کہ ہزارون آدمی جمع ہوجاتے ہین اس شہر
کی عمارت پختہ ہموار ہی اور مردم شماری دو ہزار چودہ نوسو گھر پانسو پچاس دوکانین مگر اون دوکانون مین سے
اب تکیو دکانین جنمین پہلے تجارت کا بازار گرم تھا میان وغیرہ آباد ہین اس شہر کی سرزمین سے
وفادار ہی پیدائش غلہ کی بہت ہی کھجور کے درخت بکثرت ہین شکار سوری و چکری دونو قسم کا ملتا ہی ایک
نئے طرح کا جانور اسکے جنگل مین ہے جسکو گدھا کہتے ہین شکل وشکل ہرن کی آواز بکری کی آنکھ جیسی
لوگی ہی فاصلہ کوٹ مٹھن کا سمندر سے چار سو ساٹھ امیل بلندی سطح سمندر سے ... **قصبہ وجہا**
یہہ قصبہ متعلقہ ڈیرہ غازیخان دامن کوہ مین آباد ہے حال آبادی اسکی کا ... سمجھو کہ قوم مزاری بلوچ ...

کے اندر رہتی تھی کوئی شہر ہی آبادی اور آرامگاہ اس قوم کے لئے پہاڑ سے نکلکر نہ تھا اسواسطے مہاراجہ
رنجیت سنگھ کے عہد مین بروز عرصہ پنجاہ سال ہوئے بہرام خان تمندار قوم مزاری نے پہاڑ سے نکلکر اسجگہہ آبادی
کی بنیاد رکھی اور نام گانوکا روجہان جسکے معنی بلوچی زبان مین آرام گاہ ہے رکہا اب دو ہزار سات سو
بتیس آدمی اسمین رہتے ہین قوم مزاری سب سے زیادہ ہین ہندؤن کے دوکانین بھی پختہ و خام بنے ہوئے ہین
شہر پناہ صرف خام بنا ہوا ہے اب امام بخش خان تمندار نے اگلی آبادی سے بطرف غرب بفاصلہ ایک میل
کے نئی آبادی کرکر اوسکا نام نیا روجہان رکہا ہے اوسمین اپنے رہنے کے حویلیان پختہ اور پختہ مسجد عالیشان
بنوائی ہے اور ایک بنگلہ حکام انگریزی کے رہنے کے خاطر تعمیر کیا ہے وہ عمارت اوس جنگل مین نہایت مطبوع
نظر آتی ہے آمد و رفت بیوپاریان کوہی کی اس گانو مین بہت ہے قریب سات سو کے گھر اور دوکانین
اسمین بنے ہین قصبہ آسودہ حال ہے **نگاہہ** ڈیرہ غازیخان کے ضلع کے متعلق یہہ ایک مشہور آبادی
دامن کوہ مین مقام ڈیرہ غازیخان سے جانب غرب بفاصلہ بتیس میل کے ندی کے کنارہ پر آبادی مشہور ہی
اس گانو کی صرف حضرت سید احمد سخی سرور سلطان کے مزار کے سبب سے ہوا اور یہہ خانقاہ پنجاب مین مشہور
ہے پوڑیان یعنی پشتہ شمالی خانقاہ کانی کے اندر ہین دروازہ کلان اوسکا جنوب کے سمت کو آبادی کے سامنے
ملا ہوا ہے بادشاہ دہلی نے اول یہہ خانقاہ پختہ بنوائی پوڑیان پختہ دیوان لکھپت رائی جسپت رائی سردفتران
صوبہ لاہور نے بعہد نواب ذکریا خان بہادر صوبہ لاہور کے بنوائین جنکے حویلیان لاہور خاص مین ابتک مشہور
موجود ہین غربی دالان مین مزار حضرت سخی سرور کی ہے چند ستون عالیشان زیر سقف کوٹھری ہین چراغ
ہر وقت صبح و شام دن رات جلتا رہتا ہے شمال غرب کے گوشہ مین بابا نانک کا مکان بنا ہوا ہے جہان اونہے
آکر قیام کیا تھا اور جانب شرق دوسری کوٹھری مین بی بی صاحبہ زوجہ سخی سرور کا پیڑا اور چرخہ کہ
جسپر سوت کاتتی تھین تیسری کوٹھری اندرونی مین ہندؤن کے دیوتا بھیرون کا مقام بنا ہے باہر کے
مکان کے غرب کے طرف چار دیواری کے اندر ایک درخت جال کا خشک کھڑا ہے اوسی جانب غرب باہر احاطہ
چار دیواری سے درخت کندہ سبز کھڑا ہے عجائب لوگ کہتے ہین کہ یہان گھوڑی لگی حضرت کی باندہی گئی
تھی جال کی جگہہ کیلا اگاڑی کا اور کنڈہ کی جگہہ کیلا پچھاڑی کا تھا اور حضرت کی کرامت سے دونو کیلی
سبز ہوکر درخت بن گئے تھے چار دیواری کے بعد ایک مکان سید رادین حضرت کے فرزند کا بنا ہوا ہے
اور ایک اور مکان پختہ شیخ محمود کے نام سے موسوم ہے ان دونو مکانون مین قبر کوئی نہین اور گنبد ز
فاصلہ پر خانقاہ سے بجانب غرب مسمی نور و اسحاق کے دو قبرین ایک بلند ٹیلے پر بنی ہوئی ہین یہہ دو شخص حضرت
سرور کے دوست تھے پھر اوسکے جانب شرق دو قبرین مسمیان علی و عثمان کے ہین یہہ دونو بھی حضرت

حضرت کے ہمنشین و اصحاب تھے خانقاہ سے جانب شرق ایک تالاب محمود خان گوجر کا پختہ بنا ہوا ہو جو دہر
تک باقی رہا وہیں تھے ہیں مختصر قصہ انکا اسطرح پر ہے یہ ثبوت پہونچا کہ سید احمد سخی سرور کا باپ مسمی زین العابدین
بغداد سے ۵۲۰ھ ہجری میں داخل ہند ہوا اور بمقام شہ کوٹ متعلقہ ملتان قیام پذیر ہوا مسمی پیرا قوم کہوکھر زمیندار
گاؤں کے نے اپنی لڑکی مسمات عائشہ اوسکے نکاح مین دی اور اُسکے بطن سے سید احمد سخی سرور پیدا ہوا جب
زین العابدین ۵۳۵ھ مین مر گیا تو سید احمد برادران خانہ زاد کے مزاحمت سے تنگ آکر بغداد کو چلا گیا اور
حضرت غوث الاعظم و شیخ شہاب الدین سہروردی و خواجہ مودود چشتی سے نعمت خلافت کی حاصل کی واپسی
کے وقت چندی بمقام دہونکل متعلقہ ضلع گوجرانوالہ کے قیام رکھا پھر ملتان مین آیا اور حاکم ملتان نے اپنی
لڑکی کی شادی اسسے کردی جسکا نام بی بی بائی تھا دوسری شادی سید عبدالرزاق کی لڑکی کے ساتھ
ہوئی پھر سید احمد لاہور مین گیا اور سید اسحاق سے علم ظاہری حاصل کیا پھر شاہکوٹ مین آکر سکونت اختیار کی
ہزارون آدمی شہرت کرامات کا سنکر خدمت مین حاضر ہوئے یہہ شہرت اسکی برادران خالہ زاد کو پسند نہ آئی
اور ارادہ کیا کہ اسکو قتل کر ڈالین جب سید احمد کو اونکے ارادہ سے اطلاع ہوئی تو سید عبدالغنی اپنے
بھائی و بی بی بائی زوجہ و سید سراج الدین خورد سال بیٹے کے ساتھ پوشیدہ دشمنون سے گھر سے نکل آیا اور
اسمقام پر جہان اب خانقاہ بنی ہے عین جنگل مین قیام پذیر ہوا مگر برادران خالہ زاد نے پیچھا نہ چھوڑا اور بڑا
اجتماع کر کر ان پر آپڑے اور حضرت کو معہ بھائی و فرزند و بی بی بائی کے شہید کر دیا اور حضرت بعد شہادت
کے یہان دفنائے گئے شجرہ حضرت کا اسطرح پر حضرت امام جعفر صادق کے ساتھ پہونچتا ہے کہ سید احمد بن
زین العابدین بن سید عمر بن عبداللطیف بن سید بہاؤالدین بن غیاث الدین بن بہاؤالدین بن صلاح الدین
بن زین العابدین بن سید عیسیٰ بن صالح بن عبدالغنی بن سید جلیل بن خیرالدین بن ضیاءالدین بن داؤد
بن عبدالجلیل بن رومی بن سید اسماعیل بن امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ اجمعین بعد دفن ہونے حضرت کے
تین شخص ایک مسمی گوہرا جسکو جذام کی بیماری تھی اور دوسرا مسمی حیرت نابینا قوم لنگاہ و احمد خان افغان
جو نامرد تھا یہان آئے اور تینون اچھے ہو گئے وہ تینون یہین خانقاہ کے مجاور ہوئے اور اب تمام مجاور انہین
تینون کی اولاد میں سے ہین مجذوم کی اولاد قوم کلہنگ اور نابینا کی اولاد قوم منجن اور پٹھان کی اولاد
قوم شیخ کہلاتی ہے تعداد ان مجاورون کی ہمیشہ ایکہزار تین سو پچاس رہتی ہے جب کوئی پیدا ہوتا ہے تو ایک
مر جاتا ہے یہہ بھی ایک کرامت حضرت کی مشہور ہے معتقدین سید احمد سرور کے پنجاب کے ملک مین لاکھون
آدمی ہین ماہ پھاگن و چیت مین ہزارون آدمی قافلون کے قافلے شہر جالندہر و ہوشیارپور و گورداسپور
و سیالکوٹ و گوجرانوالہ و گجرات و منٹگمری و ملتان و لاہور و امرتسر وغیرہ سے آتے ہین غرض پنجاب مین

بزرگ کی مانتا گھر گھر ہوتی ہے جہلا بے علم لوگ بہت معتقد ہین علما کا اعتقاد اسطرف ہرگز نہین اہل نواز
شیخ سنوسل اس بزرگ کے گانو کا نو شہر شمصر اوسکا نام لیکر گدائی کرتے ہین بیساکھہ کے پہلی تاریخ بڑا بھاری
میلہ ہوتا ہے تجارت مویشی کی ہوتی ہے اس روز کے میلے مین چالیس ہزار سے کم آدمی نہین ہوتے
کل جمیع موضع لگاہمہ کے بنام مجاوران ہو خانقاہ کے معاف ہے ہندو مسلمان دونو قوم مین حضرت سے اعتقاد
کامل رکھتے ہین ہندو یہان اکثر زناربندی کی رسم ادا کرتے ہین اور مسلمان اپنے بچون کے جھنڈ یعنی
سر کے بال یہان آکر اوتروا تے ہین پانی کی یہان بڑی قلت ہے کوئی چاہ نہین ہے نالہ پانی کا جو
خانقاہ کے پاس ہے خشک رہتا ہے البتہ برسات کے موسم مین جاری ہوجاتا ہے لوگ نی کے اندر سے
چھوٹے چھوٹے چاہ نکالکر پانی لیتے ہین تھوڑی سی مٹی دور کرنی سے پانی نکل آتا ہے مجاور لوگ دور سے
پانی اونٹون اور بیلون پر لادکر لاتے ہین اور گران قیمت سے فروخت کرتے ہین چنانچہ ایک کونڈا
پانی کا چار آنہ کو بکتا ہے اب ایک چاہ سنہ مین صاحب ڈپٹی کمشنر نے بنوایا ہے یہان کے ہندؤن کو یہانتک
حضرت سے اعتقاد ہے کہ کوئی ہندو اپنے مردون کی ہڈیان گنگا نہین لیجاتا جب نی مین پانی جاری ہوتا ہے
تو اوسمین ڈال دیتے ہین باشندگان موضع لگاہمہ ہندو مسلمان سب رات کو بسبب ادب حضرت
کے چارپائی پر نہین سوتے صرف ایک چارپائی تمام گانو مین ہے جسپر مسلمان اپنے مردون کا جنازہ
قبر پر لیجاتے ہین سالتمام ایکدفعہ ماہ جیٹھ یا اساڑھ دو دیگین کلان یہان پکاکر تقسیم کیجاتی ہین ایک دیگ
کا نام ماتنگی ہے اوسمین گوڑ آٹھ من گھی پانچ من دلیہ گیہون کا بیس من میوہ وغیرہ یک من پڑتا ہے
دوسری دیگ کا نام لنگر کی دیگ ہے اوسمین گوڑ تین من روغن زرد دو من دلیہ کنک کا آٹھ من میوہ
وغیرہ مین تیار پڑتا ہے جب یہہ دونو دیگین پک جاتی ہین سب پر برابر کھانا تقسیم ہوجاتا ہے ۔

**موضع تونسہ** یہہ گانو متعلق ڈیرہ غازیخان نہایت مشہور بستی ہے اگرچہ گانو چھوٹا سا ہے
مگر بسبب مزار خواجہ سلیمان چشتی کی جو یہان واقع ہے مشہوری بہت ہی یہہ خواجہ سلیمان خلف زکریا خان
قوم افغان گوت عشقون تھی قدیمی وطن انکا خراسان تھا بزرگ انکے خراسان سے آکر علاقہ درگہ واقعہ
کوہستان باغستان مین سکونت پذیر ہوئی جو تونسہ سے جانب غرب کوہ گرگوجی مین واقع ہے سنہ ۱۱۷۹ مین خواجہ
سلیمان پیدا ہوئی اور نام انکا تار کہا گیا جب یہہ بالغ ہوئی تو شوق علم کا دامنگیر ہوا اور کوٹ مٹھن مین
جاکر علم پڑہا چھبیس برس کی عمر مین فارغ التحصیل ہوکر خواجہ نور محمد پیر مہاروی کی خدمت مین جاکر مرید
ہوئی پیر روشن ضمیر نے نام انکا سلیمان خان رکہا مدت تک انہون نے پیر کی خدمت مین رہکر تکمیل پائی
سنہ ۱۱۹۹ مین یہہ دہلی و اجمیر تک جاکر پیران عظام کے مزارات سے مستفید ہوئی پھر اپنے وطن گرگوجی کو گئی

وہانسے واپس آکر تونسہ مین مقام کیا حضرت کی شہرت ولایت وکرامت مین یہانتک ہوئی کہ دور دور سے
لوگ آکر مرید ہوئے ہزارون بیعت سے مستفید ہوئی صدہا روپیہ روزانہ حضرت کو نذرانہ حاصل ہوتا تھا اور
اوسی روز غربا وفقرا کو تقسیم کر دیا جاتا لنگر حضرت کا ہر وقت جاری تھا نواب والی بہاولپور بھی انکا
مرید ہوا انکا بیٹا گل محمد بہت لایق لڑکا تھا مگر وہ اونکے روبرو فوت ہوگیا ۱۲۶۷ ہجری مین خواجہ محمد سلیمان خان
فوت ہوگئے اور حجرہ نشستگاہ مین دفنائے گئے بجائے اونکے خواجہ اللہ بخش سجادہ نشین اتبک حیات
ہین نواب بہاولپور نے روضہ حضرت کا پچاسی ہزار روپیہ خرچ کرکر تعمیر کیا اور غلام مصطفی خان کوانی
ملتانی نے مجلس خانہ پختہ عالیشان بنوایا جسپر دس ہزار روپیہ خرچ ہوا اور احمد خان افغان نے چاہ وغیرہ
عمارتین بصرف دو ہزار پانسو روپیہ کے بنوائین اور عمارتین پختہ مسجد وغیرہ خواجہ اللہ بخش سجادہ نشین نے
خود تعمیر کی ہین اب بھی اس خانقاہ پر بڑی رونق ہے لنگر جاری رہتا ہے اور کارخانہ بڑی ریاست
کی طرح ہے امارت و دولتمندی بے انتہائی باوجودیکہ سرکار سے کوئی جاگیر و روزینہ مقرر نہین ماہ
صفر کے ساتوین تاریخ یہان بڑا میلہ ہوتا ہے خیر محمد حضرت کا بھائی بھی متبرک آدمی ہے —

**ڈایرہ دین پناہ** آبادی اس قصبہ کی اگرچہ دریاے سندھ کے شرقی کنارہ پر ہے مگر بسبب اسکے
کہ یہہ قصبہ متعلق ضلع ڈیرہ غازیخان کے ہے اس حصہ مین اسکا حال زیب اندراج پایا یہہ ایک قصبہ دریاے
سندھ کے بائین کنارے دریا سے بفاصلہ پانچ کوس اور ملتان سے بسمت شمال مغرب بفاصلہ چالیس میل
قصبہ لیہ کے سڑک کے اوپر آباد ہے آبادی اسکی خوشنما ہے عمارتین اچھی اچھی بنی ہوئی ہین تجارت
بہت ہوتی ہے سکہون کے ظہور سے اول ایکہزار گھر اور ناگیو دوکان اسمین ہے مگر مہان سنگہ سکر چکیہ نے
اسکو دو مرتبہ لوٹا اور قصبہ والون کو ٹکڑے کا محتاج کر دیا اور قصبہ ویران ہوگیا پھر رنجیت سنگہ کے وقت
جب صورت امن کی ہوئی تو قصبہ دوبارہ آباد ہوا زمین متعلقہ اسکی اگرچہ تھوڑی ہے مگر سیراب و زرخیز
و سرسبز ہے دریاے سندھ ہر سال اوسکو سیراب کر دیتا ہے پیدایش غلہ کی بہت ہوتی ہے روئی اور نیل
کی بھی زراعتین بہت ہوتی ہین مہاراجہ رنجیت سنگہ کے وقت ایک لاکھ پچاس ہزار روپیہ سالانہ کا سنگھڑ
متعلق محال تھا اب علاقہ اسکا سنگھڑ کے متعلق ہے بانی اس قصبہ کا کوئی پٹھان تھا اوسنے پختہ قلعہ و باغ و
حویلیان بہت بنوائی تھین اس قصبہ کے رہنے والے اب بھی اکثر پٹھان ہین جو زبان پشتو سے بھی واقف
ہین اوسنے ایک آبادی اسی نام کی دریاے سندھ کے اسطرف بھی آباد کرائی تھی مگر وہ آبادی بسبب
پے در پے آنے سیلاب کوہی کے ویران ہوگئی تھی اب وہان بھی تھوڑی آبادی موجود ہے اور اونکا بھی یہی
نام سے موسوم ہے نام اس قصبہ کا ڈایرہ دین پناہ اس سبب سے ہے کہ شاہ دین پناہ بن شاہ حسین عرف سید

بخاری حضرت مخدوم جہانیان سید جلال الدین اوچی کی اولاد مین سے ایک ولی کامل تھے اونکو شوق جہان گردی کا ہوا تو ہندوستان کو گئے اور مکہ و مدینہ مین سات برس تک رہے پھر اسطرف کو آکر اس قصبہ مین سکونت پذیر ہوئے چونکہ بڑے کامل ولی خدا دوست تھے ہزارون آدمی اونکے مرید ہو گئے یہانتک کہ یہہ قصبہ بھی اونہین کے نام سے موسوم ہو گیا یہہ حضرت اول مسمات سوہاگن زوجہ اکو کے گھر رہا کرتے تھے جب مسمات رانی سوہاگن کے دختر کی شادی مسمی بکھو مکول کے ساتھہ ہوئی تو سوہاگن کے پاس کچھہ نہ تھا دہیز کا تب حضرت نے فرمایا کہ ہم رانی کے دہیز مین جاتے ہین چنانچہ لڑکی کے ساتھہ بکھو مکول کے گھر آئے حضرت کو کشتی مین بیٹھہ کر سیر کرنے کا بہت شوق تھا کشتی حضرت کے سوا ہی پانی کے خشک زمین مین تیرتی جاتی تھی بعد وفات یہان دفنائے گئے بعد ایک سال کے برادران اکو نے خفیہ صندوق حضرت کا نکالکر دریا پار کی بستی مین لے چلے بکھو کو خبر ہو گئی اور اوسنے صندوق روک لیا برادران اکو کو خواب مین اشارہ ہوا کہ تم ایک صندوق بنا کر علیحدہ مکان مین رکھو ہم وہان خود آ جاوینگے چنانچہ اونہون نے صندوق بنوایا اور علیحدہ مکان مین رکھدیا دو ساعت کے بعد دیکھا تو نعش حضرت کی اوسمین موجود پائی چنانچہ اونہون نے الگ روضہ بنایا اب دریا کے وار پار دو روضے بنے ہوئے ہین اس پار اولاد بکھو کی اور اوسطرف اولاد اکو کے مجاور رہتے ہین مرید اس خاندان کے ہزارون لوگ ہین ہر سال ماہ چیت ہر جمعہ بڑا بھاری میلہ ہوتا ہے یعنی تمام ماہ چیت مین چار دن جمعہ کے روز چار میلے ہوتے ہین ۔ + ۔

**قصبہ حاجی پور** یہہ قصبہ نواب حاجی خان غازی خان کے بیٹے کا آباد کیا ہوا دریای سندھ کے دہنے کنارے ستائیس میل اور ملتان سے بسمت جنوب مغرب پچانوین میل واقع ہے پانی یہان کا میٹھا ہے طرح طرح کا غلہ یہان پیدا ہوتا ہے قسم قسم کے ترکاریان و نیل و پوست بویا جاتا ہے افیون کثرت سے نکالی جاتی ہے اس قصبہ مین ایک خانقاہ خواجہ نور محمد نارووالہ کی بہت مشہور ہے اور مزار پر انوار قصبہ کی آبادی سے جانب جنوب پختہ بنی ہوئی ہے یہہ مزار سنہ ۱۲۰۶ مین اسلام خان داؤد پوترہ شہیدوا نواب بہاولپور نے تعمیر کی اور روضہ عالیشان بنوایا شرق کے طرف روضہ کے ایک عالیشان دالان مجلس و سماع کے لئے بنا ہوا ہے اور ایک حوض پانی کا بھی پختہ لائق تعریف ہے پہلے یہہ بزرگ بستی میان والی مین سکونت پذیر تھے وہانسے یہان آکر قیام کیا یہہ بزرگ سنہ ۱۱۴۲ ہجری مین پیدا ہوکر اور ملتان مین جا کر علم فارسی و عربی و تصوف پڑھا سنہ ۱۱۶۰ مین فارغ التحصیل ہو کر خواجہ نور محمد مہاروالہ چشتی کے خدمت مین جا کر مرید ہوئے چند سال مین تکمیل پائی اور چند مدت بمقام نارووالہ قیام رکھا اسواسطے نور محمد نارووالہ مشہور ہوئے وہانسے حضرت کو زمینداران قصبہ حاجی پور اپنے یہان

لے آئی یہہ بزرگ رات کو کبھی نہین سوتے تھے دن کو روزہ رکھتے تھے ۱۱۸۲ھ مین بعمر ستر برس کے
حضرت نے انتقال کیا ۱۱۸۳ھ مین یہہ روضہ بنایا گیا روضہ کے تین دروازے شرقی جنوبی شمالی ہین
اور دروازہ جنوبی بہشتی مشہور ہی جو محرم کی ۶ - اور ۷ - تاریخ کو بعد ایک برس کے کہلتا ہی اور
اوسی روز میلہ ہوتا ہے تمام لوگ اوس دروازہ سے عبور کرتے ہین اور مشہور ہی کہ مولوی عزیز اللہ
نام ایک مرید حضرت کا تھا اوسنے بعالم واقعہ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کو اس دروازہ مین
کھڑے ہوئے دیکھا تھا اوس دن سے یہہ بہشتی دروازہ مشہور ہوا ۶ - جمادی الاول کو جس روز حضرت کا
انتقال ہوا تھا حضرت کا عرس ہوتا ہے حضرت کی اولاد سے اب میان غلام رسول سجادہ نشین ہے
حاجی پور مین حال خاندان میان صاحب سرائی کا قابل تحریر ہے اسواسطی لکہا جاتا ہے کہ یہہ خاندان ایک
صاحب عزت و جاگیردار اس قصبہ مین ہے اس خاندان کے لوگ شجرہ اپنا حضرت عباس پیغمبر صاحب علیہ السلام
کے چچا کے ساتھہ ملاتے ہین اور کہتے ہین کہ ہم ہارون رشید خلیفہ عباسی کی اولاد مین سے ہین قریشی
عباسی اونکی ذات ہی پہلے میان محمد مورث اعلی انکا مع اپنی برادری کے شہر حلب سے اوٹھکر علاقہ [illegible]
واقعہ سندہ مین آیا اور بادشاہ سے کاڑی کا علاقہ جاگیر مین پایا وہ مرگیا تو محمد داؤد اوسکا بیٹا پھر [illegible]
جانشین ہوا محمد داؤد دو بھائی تھے داؤد کی اولاد داؤد پوترہ کہلاتے ہین اور اوسی مین سے
نواب صاحب بہاولپور والی بہاولپور ہے اور محمد دوسرے بھائی کی اولاد سے میان آدم شاہ صاحب
ولایت و کرامت مین ولی تھا اوسکی بیعت حیات المیر کے ساتھہ ہوئی اور اوسکا مقبرہ سکھر مین مشہور ہے
اوسکی اولاد مین سے میان نصیر محمد صاحب ملک و مال ہوا اور یہان تک ترقی کی کہ شہر حیدرآباد سندہ
بھی اوسکی حکومت مین آگیا اور بہت سے برسون تک بعد نصیر محمد کے یار محمد و غلام شاہ فرمان فرما رہے
اور مملکت اونکی قبضہ مین غلام شاہ نے سندہ سے چلکر کالاباغ تک ملک فتح کر لیا نواب غازیخان کو جو [illegible]
کا حاکم خاندان غازیخان اول سے تھا بھی غلام شاہ قید کرکے سندہ کو لے گیا اور محمود خان کو حکومت دی گیا
غلام شاہ کے بعد محمد سرافراز اوسکا بیٹا پھر عبد النبی اوسکا بیٹا جانشین ہوا عبد النبی سے کے نا اتفاقی اپنے وزرا و
امرا سے ہوگئی دو شخصون کو اوسنے قتل کرادیا باقیماندہ نے اوسکو ریاست سی نکالدیا وہ احمد شاہ بادشاہ
خراسان کے پاس گیا اور امداد مانگی بادشاہ نے اوسکو مدد دیکر دوبارہ ریاست حیدرآباد پر قابض
کیا جب امدادی فوج واپس گئی تو وزرا نے دوبارہ اوسکو ریاست سی بیدخل کر دیا وہ دوبارہ بادشاہ
کی خدمت مین حاضر ہوا تو بادشاہ نے عبد النبی کو چالیس ہزار روپیہ کی جاگیر اس علاقہ مین دی اور
فرمایا کہ جب تک تمہارا قبضہ سندہ پر نکرایا جاسکا یہان گذارہ کرو چنانچہ عبد النبی نے حاجی پور مین سکونت

اختیار کی بہر نصیر خان بروہی نے سوم حصہ علاقہ حاجی پور کا اپنی طرف سے اوسکو دیدیا ایکسال کے بعد
بادشاہ نے سندھ پر چڑھائی کی امیران سندھ نے بادشاہی فوج کی بہت خاطر کی اور روپیہ کی زور سے ملک بچایا
امیرون نے ایک زبان ہوکر بادشاہ کو یہہ صلاح دی کہ اب موسم گرمی کا آگیا ہے واپس ہونا مناسب ہے
سردی کے موسم مین پھر سندھ پر یورش کر کے عبد النبی کو ریاست دلادیجائیگی چنانچہ بادشاہ واپس چلا گیا
اور پھر اتفاق سطرف آنیکا نہوا اور عبد النبی نے حاجی پور مین ہی قیام رکھا نواب بہاول خان نے اپنے وقت
مین تیسرا حصہ جاگیر کا ضبط کر لیا پھر مہاراجہ رنجیت سنگھ اس ریاست کر رئیس سے پہلے چار ہزار
پانسو سالانہ پھر نو ہزار نذرانہ لیتا رہا اس زمانہ مین پنتیس گانو اس جاگیردار کے قبضہ مین ہین اور بیس ہزار دو سو
پچیس روپیہ سالانہ آمدنی ہو — عبد النبی کے بعد تاج محمد جانشین ہوا وہ ۱۲۳۲ھ مین مرگیا اور احمد یار خان
اوسکا بیٹا مالک بنا اور ایزد یار خان اوسکا بھائی گذارہ پاتا رہا احمد یار خان کے بعد خان محمد خان
جاگیردار قرار پایا وہ مرگیا تو عطا محمد خان گدی نشین ہوا اب وہی جاگیر پر قابض ہے اور بھائی اوسکے
گذارہ پاتے ہین اس ریاست کا ہر ایک گدی نشین شہنواز خان کے لقب سے ملقب ہوتا ہی اور یہ لقب
سب سے اول احمد یار خان کو شاہ کابل سے ملا تھا — سوا اسکے بزرگون کا خطاب چلا آتا ہے اور
وجہ اس خطاب کی اچھی طرح دریافت نہین ہوتی اس خاندان کے لوگ عموماً شیعہ مذہب ہین اور سکھون کی طرح
سر کے بال بڑہا کر سر کے اوپر جوڑا باندہ رکھتے ہین تماکو حقہ بھی نہین پیتے ہزارون آدمی اس خاندان کے مرید ہین اونکا
بھی یہی طریق ہے گدی نشین اس خاندان کا بادشاہی طریقہ رکھتا ہی ایک چھوٹا سا تخت بنا کر اور گاو تکیہ لگا کر بیٹھتا ہے
تعظیم کسیکی نہین دیتا اگرچہ ریاستی جل گئی ہے مگر بات نہین گیا موضع جھوک وترا یہ چھوٹا سا گانو متعلق ڈیرہ
غازی خان کی دریا کے کنارے پر آباد ہے آبادی خام ہے پیدایش غلہ کی ہوتی ہی یہان ایک خانقاہ خواجہ محمد اکرم
کی مشہور ہی یہ بزرگ خواجہ محمود بن یعقوب قوم علائی پٹھان تھے ۱۱۵۰ھ ہجری مین انہون نے انتقال کیا بسبب
دریابردی کی چند مقامات پر انکا صندوق منتقل ہوتا رہا آخر یہان مدفون ہوے اور ۱۲۶۲ھ ہجری مین یہ
روضہ بنوایا گیا ہردو بزرگ صاحب کرامات تھی اونکی اولاد سے میان فتح محمد صاحب علم و فضل سجادہ نشین
موجود ہی موضع شاہ صدر الدین یہ گانو متعلقہ ڈیرہ غازی خان بارونق آبادی کا ہی خاص
مشہوری اس گانو کی حضرت شاہ صدر الدین سہروردی کی نام سے ہے جسکا مزار بھی پختہ یہان
بنا ہوا ہے شاہ صدر الدین حضرت بہاء الحق ملتانی کے مرید تھے ہر سال ماہ چیت مین میلہ ہوتا ہی
گانو مین لین دین غلہ و افیون کا ہوتا ہے موضع ہرنڈ ضلع غازی خان کے متعلق یہ ایک
قصبہ پہاڑ سے دو کوس کے فاصلہ پر آباد ہی آبادی اسکی اوس سڑک پر جو ڈیرہ غازی خان سے

کج گونڈ کو جاتی ہے واقع ہے عمارت کچھہ پختہ اور کچھہ خام ہے مگر تجارت عام ہے رونق کا مقام ہے علاقہ اسکا اگرچہ جنگلون سے بھرا ہوا ہے مگر چانول قسم اعلی پیدا ہوتے ہین شکار جنگلی بکثرت ہے ایک قلعہ بھی یہان بنا ہوا تھا دیوان ساونمل ناظم ملتان نے دوبارہ اسکو درست کرایا تھا شتر نہی اونی اور قالین عمدہ تحفہ بنتا ہے پہلے تحصیل سرکاری ماتحت ضلع ڈیرہ غازیخان کے یہان رہتی تھے اسکو تعلقہ علاقہ مین کنوؤن کا پانی تلخ ہے لوگ دریا او بارش کا پانی تالابون مین جمع کر رکھتے ہین اور وہی پیتے ہین جال کے درخت یہان بہت ہوتے ہین اور اونکا پھل جسکو پیلون کہتے ہین شیرین ہوتا ہے گرمی کے موسم مین وہی پیل لوگون کی خوراک ہوتی ہے یہان ایک خانقاہ بموضع ہرند سے بفاصلہ پانچ کوس کے واقع ہے اوس بزرگ کا نام خالد بن ولید ہے بعض اوسکا نام اسحاق کہتے ہین یہہ مزار سیرانا ہی کہتے ہین کہ یہہ شخص خضرت رسول اللہ کے اصحاب سے تھے جب محمد قاسم نے اسملک پر حملہ کیا تو یہہ شہید ہوکر یہان دفن ہوئے -- + --

**موضع سیت پور** یہہ گانو متعلق ڈیرہ غازیخان کے ہے پہلی آبادی اسکی دریا کے اسطرف تھی اب بسبب رو گردانی دریا کے آبادی دوسرے طرف یعنی دریا کے پار ہوگئی ہے گانو کی آبادی اچھی ہے پیداوار ہر چیز کی ہوتی ہے گانو کے لوگ آسودہ حال ہین اسمین ایک خاندان سادات کا نامی ہے اونکا ذکر قابل اظہار ہے اور وہ یہہ ہے کہ یہہ خاندان اولاد سید جلال الدین شیر شاہ میر سرخ بخاری کی ہے جنکا روضہ شہر اوچ مین زیارتگاہ خاص و عام ہے اونکی اولاد مین سے شیخ سید حسن بخاری سیت پور مین آکر قیام پذیر ہوا چونکہ مرد ولی و خدا پرست تھا ہزارون لوگ اوسکی مرید ہوگئے قوم لنگاہ نے جنکی حکومت ملتان مین تھی اپنی لڑکی اونکو دی اور بہت سا ملک جہیز مین دیا بعد حکومت لنگاہ کے جب قوم ناہڑ اس علاقہ پر حاکم ہوئے تو اونہون نے بھی عزت و آبرو اس خاندان کی قایم رکھی سید حسن کا بیٹا شیخ محمود اوسکا بیٹا شیخ محمد راجو ہوا اوسنے بعہد بادشاہ بادشاہ کے ثروت و دولت حاصل کی اور اس تمام علاقہ کی حکومت اونکو بطور صوبہ مل گئی شیخ محمد راجو نے اسملک کو بہت آباد کیا نالہ بہشتی و نالہ دہندی و نالہ قطب و نالہ مبارک و نالہ قادرا لاکھون روپیہ خرچ کرکر کھودوائے اور ملک کو سیراب کیا شہر راجن پور کی آبادی کی بنا رکھی اور ہزارون چاہ کھود اکر زمیندارونکو دیدئے سوای شہر راجن پور کے اونس گانو وسنی اور آباد کرکے تمام علاقہ کو زرخیز کردیا شیخ محمد راجو کا بیٹا شیخ محمد کمیا لنظرا اوسکا بیٹا شیخ مخدوم محمد راجو اوسکا بیٹا مخدوم شیخ محمود اب زندہ اور اپنی ملکیت پر قابض ہین اب بھی اکتیس گانو مین اس خاندان کی ملکیت موجود ہے اور ہزارون لوگ مرید ہین

**بستی بناہ علی** یہہ بستی ضلع ڈیرہ غازیخان کے متعلق ہے اس گانو مین ایک خاندان میان منی بخش کا ہے مورث اعلی اس خاندان کا مسمی سلطان طیب

چھہ سو پچاس برس ہوئے کے سندہ سے اس علاقہ مین آکر علاقہ ہرند مین سکونت پذیر ہوا اور ملتان مین جاکر خواجہ بہاؤالحق ملتانی کا مرید ہوا اور تکمیل پائی اور ولی صاحب کرامت مشہور ہوا قوم گوپچانی او سکے مرید ہوگئے سلطان طیب کا بیٹا سلطان یوسف اوسکا بیٹا سلطان طیب ثانی اوسکا بیٹا دوست محمد اوسکا بیٹا پناہ علی ہوا او سنے بھہ گانو آباد کیا اور سکونت یہان اختیار کی اوسکا بیٹا دوست محمد ثانی اوسکا بیٹا پناہ علی ثانی اوسکا بیٹا عاقل محمد موجود و زندہ ہے روضہ سلطان طیب کا پختہ بنا ہوا موجود ہے اور عاقل محمد جانشین حال صاحب عزت و ابرو کرسی نشین ہے ملکیت اوسکی چند دیہات مین ہے **نورپور** ڈیرہ غازیخان کے متعلق یہہ ایک قصبہ دہنے کنارے دریاے سند ملتان سے نوے میل جنوب مغرب کے سمت کو آباد ہے اسکے پاس کے جنگل مین ایک دریائی جانور رہتا ہے جسکو لودر کہتے ہین اوسکے بدن پر پشم بہت ہوتی ہے نہایت نرم دہلا یہ لوگ اسکو مار کر اوسکے چمڑے کی پوستین بناتے ہین رنگت اوسکی خاکی اور گرم بہت ہوتی ہے ایک کہال کے دو روپیہ قیمت ہوتی ہے **سنگہر** یہہ ایک مشہور و معروف قصبہ شمال ضلع ڈیرہ غازیخان کے تحصیل کا مقام ہے اس کے علاقہ مین بمقام سنگرو ٹیہ کچہری تحصیل کی ہوتی ہے اصل مین سنگہر ایک پہاڑی نالہ کا نام ہے جسکے نام سے یہہ علاقہ موسوم ہے اور اوسی کے پانی سے یہہ کل علاقہ سیراب ہوتا ہے چاہی زمین اسمین بہت کم ہے گیہون جوار کی پیدائش بہت ہوتی ہے گہوڑا اس علاقہ کا خوبصورت اور عمدہ ہوتا ہے **ہولا** قسمت ڈیرہ جات مین یہہ ایک قصبہ دریاے سندہ کے دہنے کنارے سو دس میل او ر ملتان سے پنتالیس میل جنوب مغرب کی سمت کو آباد ہے **ہتھالی** قسمت ڈیرہ جات مین یہہ ایک قصبہ دریاے سندہ کے دہنی کنارے پر چالیس میل اور انکسواڑتیس میل ملتان سے آباد ہے **عمرکوٹ** قسمت ڈیرہ جات مین دہنی کنارے دریای سندہ سے اونیس میل کوٹ مٹھن سے جنوب مغرب کے سمت کو آباد ہے **نوشہرہ** قسمت ڈیرہ جات مین یہہ ایک قصبہ دہنی کنارے دریائی سندہ کے ملتان سے اٹھاون میل شمال مغرب کے سمت کو آباد ہے **ڈیرہ اسماعیل خان** یہہ شہر پنجاب کے علاقہ دامن کوہ کے متعلق بہت مشہور اور ضلع و قسمت کا صدر مکان ہے آبادی اسکی بنون سے جنوب اور ڈیرہ غازیخان سے شمال لاہور سے دو سو سولہ میل پچہم کیطرف دریای سندہ کے دہنی کنارے کے اوپر واقع ہے حدود واربعہ اسکے ضلع کے یہہ ہین مغرب کو سلسلہ کوہ سلیمان مشرق ضلع جہنگ و شاہپور شمال حدود ضلع بنون جنوب حدود ضلع ڈیرہ غازیخان و موضع موہرجنگلی اس ضلع کے اندر دریاے سندہ کے مغربی حصہ مین پٹھان اور شرقی حصہ مین بلوچ و جاٹ و افغان وغیرہ آباد مین ۱۸۶۸ء مین مردم شماری اس ضلع کی تین لاکھہ چہیالیس ہزار بائیس شمار مین آئی اور سالانہ آمدنی چار لاکھہ تیس ہزار روپیہ ہے کل سطح اس ضلع کا نو ہزار انگسو ستاون میل

مربع ہے اور ضلع مین فی میل مربع مین اٹھتیس آدمی بستے ہین تاریخ قدیم مختصر اس ضلع کی یہہ ہے کہ پہلے یہ
ملک مین راجہ ٹل اور بل دو بھائی حکومت کرتے تھے مرتا قلعہ اونکا دریاے سندہ کے دہنی کنارے پر بلوٹ کے
متصل مشہور ہے کہ اب بھی اوسکی تعمیر کے نشان موجود ہین جب مسلمانون نے غلبہ پایا اور گردشی ہونے لگی
تو مجبوراً اونھون نے یہہ ملک چھوڑ دیا کہتے ہین کہ یہ آنا بلوٹ راجہ بل کا آباد کیا ہوا تھا جبکو جنوب کے ملک کے
طرف سے بلوچون نے غلبہ پاکر اپنے قبضہ مین کر لیا اور مسمی اسمٰعیل خان ہوت نے جسکے نام سے ڈیرہ اسمٰعیل خان
مشہور ہے بسر کردگی اپنی قوم کے ڈیرہ غازیخان کی طرف سے آکر مقام بسر جو بارہ کوس شہر ڈیرہ اسمٰعیل خان
سے جنوب کو ہے سکونت اختیار کی اور تمام علاقہ مین اپنا تسلط جما لیا اور موقع دلپسند دیکھکر تاریخ بائیسوین
ماہ ماگھ سمت ۱۵۲۶ بکرماجیتی مین اوسنے اس شہر کی بنیاد رکھی اکبر بادشاہ کی سلطنت کے شروع تک دس شہر مین
آدہا ہی ہزار گھر آباد ہوگئے تھے اور بڑی بڑی حویلیان و قلعہ و باغات بلوچون کے بن چکے تھے سمت ۱۸۰۵ بکرماجیتی
مین دریاے سندہ نے شہر کی طرف رخ کیا اور پانچ برس کے عرصہ مین وہ بارونق دار شہر بالکل برباد
و برباد ہوگیا ایکسال کے عرصہ تک شہر کے رہنے والے گرد نواح کے آبادیون مین منتشر رہے سمت ۱۸۸۱ مین
اس شہر کی جواب موجود ہے آبادی شروع ہوئی اور اسمٰعیل خان ہوت اس شہر کے بانی کی اولاد پانچ پشت تک
یہان حکومت کرتی رہی اونمین آخری رئیس نصرت خان احمدشاہ درانی کے حکم سے کابل مین قید ہوا چونکہ
اوسنے بخلاف آباو اجداد اپنے کے اطاعت شاہ کابل کی چھوڑ دی اور خراج دینا موقوف کر دیا تو بادشاہ
نے اوسکو عواطف خسروانہ کا امیدوار کر کے اپنے پاس بلایا اور لکھا کہ ہم تمکو علاقہ ملتان وغیرہ ممالک سندھ
کی حکومت سپرد کرنا چاہتے ہین اس بات پر وہ خوش ہوکر بادشاہ کے حضور مین حاضر ہوا بادشاہ نے سنین گذشتہ تمام
کا خراج اوس سے طلب کیا وہ نہ دے سکا اور چندسال قید مین رہا اوسکی نظربندی کے بعد عبدالرحیم نامی حاکم
اس علاقہ مین کابل سے مقرر ہوکر آیا تیمور شاہ بن احمدشاہ درانی کی اخیر حکومت تک وہ فرمان فرما رہا جب
شاہزمان بادشاہ کا وقت آیا تو نواب محمد خان سدوزئی بہادر خیل سرافراز خان خطاب پاکر حاکم اس علاقہ
قرار پایا یہہ شخص منجملہ جاگیرداران خطہ ملتان نواب مظفر خان کا نائب تھا وزیر رحمت اللہ خان عرف وفادار خان
کی سعی سے جسکا یہہ رشتہ دار تھا بادشاہ نے یہہ علاقہ اوسکو حکومت مین دیا جب شاہزادہ ہمایون برادر حقیقی
شاہزمان کا مستعد شورش و فساد ہوکر بدعوی سلطنت چند لڑائیان شاہزمان کے ساتھ لڑا اور شکست کہاکر
اس ملک مین آیا تو نواب محمد خان نے شاہزادہ ہمایون کو مع اوسکے عیال و اطفال قید کر کے کابل کو روانہ
کر دیا اس خدمت کی عوض مین یہہ تمام علاقہ دامن کوہ کا بعوض ایک لاکھ دس ہزار روپیہ کے نواب محمد خان
کے نام بحسب درخواست محمد خان دربار شاہی سے مل گیا جب کابل کی سلطنت مین کمال سستی آگئی تو نواب

قمر خان نی بھی معاملہ دنیا چھوڑدیا کیونکہ رنجیت سنگہ والی لاہور کی بارہا حملوں ست اوسکو بحال وقت تھی اور فوج بھی اوسقدر
کافی نہی ہوتی تھی اوسنے اپنے امداد کیٔیے چند بار بحضور شاہ کابل عریضے لکھی اور اپنی حالت کا اظہار کیا مگر کچھہ بندوبست نہوا
آخر اوسنی ایک رقم روپیہ کی بحضور شاہ کابل پیش کرکے یہ عہدہ نواب شیر محمد خان عرف شاہنواز خان اپنے نواسہ کی نام منتقل کرادیا
اور خود سنہ ۱۲۱۳ ہجری مین مرگیا چونکہ اوسوقت نواب شیر محمد خان خرد سال تھا منتظم امور ریاست کا حافظ احمد خان شیر محمد خان
کا باپ نواب قمر خان کا داماد قرار پایا اوسکی وقت سنہ ۱۲۳۳ ہجری مین شاہ کابل سنے کابل سی چھم کرکے علاقہ ٹانک سی ساٹھہ ہزار روپیہ
وصول کیا علاقہ کراچی و دراٹن وجو دہوان واقع دامان کوہ کہ نواب قمر خان سنے بزور شمشیر فتح کیا تھا نواب سے چھین لیا
فوج شاہی کی واپسی کے بعد رنجیت سنگہ نے لاہور سے آکر نواب سی چار لاکھہ روپیہ نقد وصول کیا اس ہرج مرج مین
ملک تباہ ہوگیا ریاست زیربار و قرضدار ہوگئی سنہ ۱۲۳۵ھ مین رنجیت سنگہ ذیحجہ فوج کشی کرکے قلعہ منکیرہ کا فتح کرلیا مگر علاقہ ڈیرہ
اسماعیل خان کا نواب کو واگذار رکہا دس ہزار شتر اور پانچ راس اسپ سالانہ نذرانہ نواب شیر محمد خان پر مقرر رہا اوسوقت صرف علاقہ
متعلقہ ڈیرہ اسماعیل خان کا نواب کی پاس رہگیا تھا اوسمین سے بھی پندرہ ہزار روپیہ سالانہ رنجیت سنگہ کو خراج دینا
معین ہوا تھا انہین ایام مین شہر ڈیرہ اسماعیل خان کہ نہایت نجیبہ شہر بنا ہوا تھا دریای سندہ نی گرالیا یہان تک کہ
ایک مکان بھی غرقابی سے نہ بچا نواب حافظ احمد خان و شیر محمد خان سنے بمقام پورانی کہ متصل ڈیرہ کوٹ ہے
نئی آبادی خام کی بناڈالی ابھی شہر اچھی طرح آباد نہین ہوا تھا کہ سنہ ۱۲۳۱ ہجری مین حافظ احمد خان مرگیا اور
شیر محمد خان صاحب کو اختیار ہوا اسکے وقت رنجیت سنگہ سنے عہد سابق کے برخلاف بجای پندرہ ہزار روپیہ کے
پچاس ہزار روپیہ سالانہ خراج نواب پر مقرر کیا اور بیس شتر اور دس گھوڑے نذرانہ معین کئے اس سبب سے ملک تباہ
و سپاہ تنگ و ناچار ہوگئے اور نواب مراق کی بیماری مین گرفتار ہوگیا جب سپاہ بھوکہ کی عذاب سی مرنے لگی تو مقابلہ
و مجادلہ پر مستعد ہوگئے ادہر یہ حال گذر رہا تھا ادہر سے کنور نو نہال سنگہ مہاراجہ رنجیت سنگہ کا پوتا فوج لیکر
ڈیرہ اسماعیل خان پر چڑہ آیا اور بابت علاقہ بھو دو یورت کے ایک لاکھہ روپیہ نقد اور پچیس راس
گھوڑی طلب کیے نواب نے جواب دیا کہ تم تمام علاقہ سے لو سپاہ کی تنخواہ دیدو اور میرے واسطے گذارہ مقرر کردو چنانچہ
تمام ملک پر سکھوں کا تصرف ہوگیا اور ایک لاکھہ روپیہ کی جاگیر نواب کے واسطے مقرر ہوئی بعد تقرر اس بات کے
نواب مہاراجہ رنجیت سنگہ کی خدمت مین بمقام لاہور حاضر ہوا مہاراجہ نے منجملہ ایک لاکھہ روپیہ جاگیر کے ساٹھہ ہزار
روپیہ سالانہ جاگیر نواب کے لیے منظور کی اور علاقہ جات کہری دبیرو جوہدوان نواب کے نام بطور گذارہ ہے اور
چالیس ہزار روپیہ نقد بابت جاگیر معرفت دیوان ساون مل کے نواب کو ملتا تھا جب نواب نے انتقال کیا سرفراز خان کو
بسبب بیماری کی معطل کیا آخر عہد سکھوں تک یہ علاقہ لاہور کی ریاست کے تحت رہا سنہ ۱۸۴۹ع مین بعد ضبطی ریاست لاہور کی یہان بھی
عمل دخل سرکار انگریزی ہوگیا سنہ ۱۸۶۱ عیسوی مین دریای سندھ نے پھر شہر کی آبادی کیطرف توجہ کی مگر سرکار انگریزی

نو بہت سارو پیہ صرف کر کر بند باندھا اور شہر کو غرقابی کے صدمہ سے محفوظ رکھا اس ضلع کا کل سطح دو حصہ مین منقسم ہے ایک حصہ
دریای سندہ کے مشرق کیطرف دو قسم کی زمین ریگی یعنی تھل ہے اول تھل بارانی دوسری جہک اور جہک سے مین
سیدہ مراد ہے جو دریا کی طغیانی سے سیراب ہو اس حصہ مین دریا خان و بہکر و لیہ کوٹ سلطان چوبارہ نوان کوٹ قلعہ گیلیرہ
واقع ہین جنکا ذکر دوآبہ سندہ ساگر کے بستیون کے ذکر مین آچکا ہے دوسرا حصہ جو دریای سندہ کی مغرب کے سمت کو ہے اسکا کو
دامان یا دامن کوہ کہتی ہین اسمین سیلاب اور بارش کے پانی سے زراعت ہوتی ہے گندم باجرہ بکثرت
بویا جاتا ہے خربوزہ اسکا بہت لذیذ و شیرین و خوشبو مشہور ہے اس حصہ مین تین پرگنے ڈیرہ اسمعیل خان و
کلاچی و ٹانک اور ایک نالہ کوہی الموسوم لونی کا سیلاب تحصیل کلاچی کی زمین کو بہت فایدہ دیتا ہے
اور وہان سے بچکر جو پانی آتی وہ خاص ڈیرہ اسماعیل خان کے پرگنہ مین کام آتا ہے او تحصیل ٹانک کا علاقہ
رود ٹیرہ زام وغیرہ پہاڑی نالون سے سیراب ہوتا ہے اور رود تلواڑہ بھی اس علاقہ مین فایدہ بخش
ہے دامن کے علاقہ مین کنوان نہین ہوتا اگر کہودا جاے تو پانی تلخ نکلتا ہے گرمی اور امساک باران
مین باشندی یہان کے پانی کی سخت تکلیف اوٹھاتے ہین بلکہ اکثر مسافر جو پانی کے موقعون سے ناواقف ہوے
ہین گرمی کے موسم مین مارے پیاس مرجاتے ہین اور جہان جہان پانی کم ہوتا ہے وہان کے باشندے
اپنے بستیان چہوڑکر چلے جاتے ہین — خاص شہر کی آبادی اگرچہ خام ہے مگر نہایت رونق کا مقام ہے
کارخانہ تجارت کا عام ہے لوحانی سوداگر بہت مال یہان سے لاد کر وسط ایشیا کو لیجاتے ہین بہت
سے قسم کے اجناس کی سوداگری یہان دریای سندہ کے ذریعے سے ہوتی ہے نمک بھی کالاباغ سے
یہان بہت آکر فروخت ہوتا ہے شہر کی گردونواح نہایت آباد و سرسبز ہے طرح طرح کے درخت و باغ
موجود ہین بہت سی عمارتین پختہ و کوٹہیان و بازار کمین تعمیر ہوگئی ہین اور بسبب اسکی کہ ضلع اور کمشنری کے
دونو کچہریان یہان ہوتی ہین آبادی اسکی دن بدن ترقی پر ہے مقبرہ حضرت لال حسین پیر کا شہر کے
باہر شرق کے طرف موجود ہے یہہ حضرت بھی اپنے وقت مین ایک ولی کامل تھے دو گذر دریای سندہ کے
بفاصلہ تین تین میل یہان مشہور ہین جنمین سے ایک گذر کہاری گذر کہلاتا ہے اس ضلع مین تحصیل کلاچی او
ڈیرہ اسمعیل خان کے جانب شرق دریای سندہ جاری ہے جانب شمال کوہستان ہے اوسمین بھی چند دیہات
واقع ہین اور کچہہ علاقہ آباد دامان کوہ مین واقع ہے جنوب کیطرف کوہستان نہین ہے صاف زمین ہے اور جانب
غرب اٹھارہ کوس تک آبادی ہے کلاچی سے تین کوس کے فاصلہ پر پہاڑ سر بفلک کھڑا ہے جو خراسان اور
ہند مین حد فاصل ہے اس پہاڑ مین متفرق قومین شیرانی و ناصر و بوی چل وغیرہ رہتی ہین جو اسی
کے رعایا کو سخت اذیت پہونچاتے رہتے ہین تحصیل خاص ڈیرہ اسماعیل خان مین قوم کراڑ و دیہان کم عرب

ہین کہ اُنکا قوم ہندو ہے مگر بہت کم ہے اور مسلمان قومین بکثرت ہین زبان پشتو بہت بولی جاتی ہے ابتدای
ماہ اسوج مین بیوپاری معروف پونڈہ خراسان و کابل سے میوہ خشک و ممیٹہ اس مقام پر لاتے ہین اور اپنے
عیال و اطفال کو ڈیرہ اسماعیل خان و دیہات قرب و جوار مین چہوڑکر ہندوستان کو جاتے ہین اور بعد
فروخت مال اجناس مثل دگلبدن و کمخواب و پارچات انگریزی خرید کرلے آتے ہین انگور تر و سردہ و انار
ولایتی جو وہ لوگ لاتے ہین اونمین بڑا فایدہ اوٹہاتے ہین اور بعض سوداگر خفتان و چوغہ پشمی و
سمور و قاقم و سنجاب و پوستین و پشم و پارچات شتری و اسپان کابلی وغیرہ لاکہون روپیہ کا مال لاکر
یہان جمع کرتے ہین شہر مین اکثر رؤسا و صاحب اقتدار مثل نوجدار خان و حافظ سمند خان و حیات خان
و غلام حسن خان و گوسائین کنہیالال وغیرہ ہین اور تین ہزار پانسو گہر شہر مین بنے ہین اور سات سو دوکانین
ہین جنمین روزمرہ تجارت ہوتی ہے تمام تحصیل کے علاقہ مین ربیع کے فصل کا غلہ پیدا ہوتا ہے اور ایک
رو پانی کی کابل کے طرف سے آتی ہے جن جن دیہات مین وہ پانی پہونچتا ہے اونمین خریف کی فصل بہی
ہوجاتی ہے باقی زمین مین چاہات سے پانی دیا جاتا ہے بارش بہت کم ہوتی ہے اور آب و ہوا مرطوب
ہے شہر ڈیرہ اسماعیل خان مین ایک میلہ بیساکہی کا بڑا بہاری ہوتا ہے اور طوائف رقاصہ شہر و باہر کے
آکر وہان اپنے اپنے اکہاڑے باندہتی ہین اور میلہ والے اونکی رقص و سرود پر خوش ہوکر اونکو انعام
دیتے ہین اور ماہ جیٹھ سے ماہ ساون تک دریا پر ہر ایک عیش پسند ایک ایک دن مقرر کرکے سیر کیواسطے جاتے
ہین اور مصروف عیش و عشرت رہتے ہین اور شناور لوگ اوسدریا مین تیرتے اور اپنی اپنی ہنر دکہلاتے
ہین اس میلے کو داونی کہتے ہین ظلم و سنگدلی اس علاقہ کے لوگون کی طبیعت مین بہت ہے خون کے
واردات بہی اکثر بہت ہوتے رہتے ہین و سرداران شیرانی و نصرانی جو سرحد کے باہر رہتے ہین اس علاقہ کے
ہندون کے لڑکی لڑکون کو اوٹہالیجاتے ہین جب اونکے والدین سے زرنقد لے لیتے ہین تو واپس دیتے ہین واپسی
کے وقت بچہ کی ایک چہوٹی انگلی کاٹ لیتے ہین

## کلاچی و تحصیل کلاچی

اس تحصیل کے
علاقہ مین قوم افغان بہت رہتی ہے اور کلاچی بہی ایک قوم کا نام ہے جنکے نام سے یہہ قصبہ موسوم ہے
اور درہ کلاچی بہی اسی قصبہ کے نام سے مشہور ہے جس درہ سے لوگ خراسان و کابل کو جاتے ہین اکثر پہاڑ
کے اندر اسکا علاقہ آباد ہے مگر پانی کی بڑی قلت ہے پہاڑ سے جو برسات کا پانی آتا ہے اوسکو جمع کرکہتے ہین
اور پانی پر اکثر لڑائیان ہوتی ہین کہ صدہا آدمیون کے خون ہوجاتے ہین تاجر لوگ جب خراسان سے
مال لیکر اسطرف آتے ہین تو ہزار ہزار دو دو ہزار آدمی کا مجمع ہوکر آتا ہے اور سب کے سب تلوار و بندوق
و کارد و خنجر سے مسلح ہوتے ہین تو بہی راہ مین قوم ہوسی خیل و وزیری انکو مال لوٹ لیتے ہین اور [illegible]

جرالیجاتے ہین کوئی قافلہ شاذ و نادر ہوتا ہوگا جو اون غارتگرون کے ہاتھہ سے سلامت کلاچی تک پہونچتا
ہوگا اس درہ مین ہمیشہ خونریزی و غارتگری ہوتی رہتی ہے دوسری اس علاقہ مین ایک اور پہاڑی درہ
ہے جسکو درہ پیرو کہتے ہین جسکے راستے سے بطرف لکی مروت و بنو و عیسی خیل آمد و رفت ہوتی ہے تھانہ دار
اور پولیس کے سپاہی اس درہ کی حفاظت پر مامور ہین اسجگہہ پانی بھی ملجاتا ہے کہ درہ کے اندر بقدر ایک
گہاڈن کے زمین ہے اوسکو جہان سے ایک بالشت بھر کہودین تو پانی نکل آتا ہے **بلوٹ** ضلع ڈیرہ
اسماعیل خان مین یہہ قصبہ دریاے سندھ کے مغربی علاقہ مین آباد ہے یہہ قصبہ راجہ بل کے نام سے جو زمانہ
قدیم مین مالک و حاکم اسملک کا تھا منسوب ہے مگر وہ اگلی آبادی یہہ نہین ہے پہلی آبادی ویران ہوچکی ہے جسکے
کہنڈرات موجود ہین اور قصبہ موجودہ حال کو پہلی آبادی یہہ نہین ہے پہلی آبادی کی ویرانی ہونے کے بعد
زمیندارون نے آباد کیا مگر نام وہی پہلا قائم رکہا علاقہ اسکا دریاے سندھ کے کنارے بہت زرخیز و سیراب
زمین ہے پیدایش غلہ کی بہت ہوتی ہے **بہاڑپور** ضلع ڈیرہ اسمعیل خان کے متعلق یہہ ایک
مشہور قصبہ اور آباد مقام ہے عمارت اسکی اگرچہ خام ہے مگر بہت بارونق و خوشنما ہے تجارت غلہ کی بکثرت ہوتی
ہے پہلے زمانہ مین یہان کے رہنے والون مین سے اچھے اچھے عالم و خواندہ و معزز لوگ تھے مگر اب وہ شوق جاتا
رہا اور زمینداری پر گذارہ ہے علم سے کنارہ ہے **گڈھی خسور** یہہ ایک قصبہ ضلع ڈیرہ اسماعیل خان
کے علاقہ مین بڑی قصبون مین شمار ہوتا ہے بلوچ و افغان وغیرہ متفرق قومین اسمین رہتی ہین بازار
آباد ہے رعایا دلشاد ہے بہری و سیلابی زمین مین پیدایش غلہ کی بہت ہوتی ہے **ٹانک** ڈیرہ اسماعیل خان
کے ضلع کے متعلق یہہ قصبہ بہت آباد ہے نام اسکا دور دور تک مشہور ہے کچہری تحصیل کی اسمقام پر ہوتی
ہے اسکے پرگنہ مین بڑی آبادی کوئی نہین چھوٹے چھوٹے گانو بہت ہین مگر خاص شہر ٹانک بہت آباد اور
بڑی بستی ہے یہان کا جاگیردار ایک معزز سردار اسمین رہتا ہے اوسنے اپنے رہنے کے واسطے اچھے مکان
اور باغ بنوائے ہوئے ہین اسمقام پر کچہہ سرکاری فوج بھی رہتی ہے تجارت بھی قسم قسم کے اجناس کی ہوتی ہے
مسعود وزیری کے علاقہ سے لوہا اکثر بہت بکتا ہے بوریا بہت تحفہ یہان بنایا جاتا ہے جسکی خرید فروخت کثرت
سے ہوتی ہے ٹانک کے علاقے مین بھی کنوان نہین کہودا جاتا علاقہ اسکا درہ نام کی ندی سے جسکو شورہ بھی
کہتے ہین سیراب ہوتا ہے مسلمان رعایا یہان تمام ہم مذہب و برادری نام ہے **چودھوان** دامن کوہ ضلع
ڈیرہ اسماعیل خان مین یہہ ایک قصبہ اونتیس میل جنوب مغرب ڈیرہ اسماعیل خان اور چھپن میل شہر لیہ کے
شمال مغرب کو آباد ہے ڈیرہ کے قصبون مین یہہ بھی ایک نامی گرامی معروف و مشہور قصبہ ہے آبادی
اسکی خوشنما اور اچھا بازار ہے تجارت کا گرم بازار ہے قوم افغان و بلوچ اسمین بہت رہتی ہے۔

**ڈیرہ فتح خان** دامن کوہ ضلع ڈیرہ اسماعیل خان کے متعلق ہے ایک قصبہ دریای سندہ کی ایک شاخ کے اوپر آباد ہے اور وہ شاخ بھی بڑے دریا سے چندان دور نہین ہے بانی اس قصبہ کا فتح خان بلوچ تھا جسنے آباد کرکے اسکو اپنے نام سے موسوم کیا زمیندار یہان کے آسودہ حال علاقہ زرخیز و مالامال ہے روئی افیون نیشکر کی بہت پیدایش ہے غلہ کی پیداواری کا کچھ حد و حساب نہین ہے **گورانک** دامن کوہ ڈیرہ اسماعیل خان کے متعلق ہے ایک قصبہ دریاے سندہ کے دہنی کنارے اور بفاصلہ چوہتر میل ملتان سے شمال مغرب کے سمت کو آباد ہے **کاہری** قسمت دامن مین ہے ایک قصبہ دریاے سندہ کے دہنی کنارے شاہ گذر کے متصل اوس سڑک پر جو ہندوستان سے افغانستان کو براہ ڈیرہ اسماعیل خان گلیری درہ کو جاتی ہے آباد ہے اس مقام پر دریا سردی کے موسم مین ایکہزار دس گز تک چوڑا ہوتا ہے اور بہار کے موسم مین اوس سے دو چندان ہو جاتا ہے زمین اس قصبہ کی بہت زرخیز و سیراب ہے اور دریا کی طغیانی سے اوسکو بہت فائدہ پہونچتا ہے **لونی** قسمت ڈیرہ جات دامن کوہ کے علاقہ مین ہے ایک قصبہ اوس سڑک پر جو غزنی سے ڈیرہ اسماعیل خان کو آتی ہے دریای گومل کی ایک شاخ پر آباد ہے **ماجگڈہ** دامن کوہ قسمت ڈیرہ جات مین ہے قصبہ اوس سڑک پر جو ڈیرہ اسماعیل خان سے غزنی کو جاتی ہے اور درہ گلیری اوسکے درمیان ہے کوہ سلیمان کے عین بنیاد کے اندر ڈیرہ اسماعیل خان سے بفاصلہ اونتیس میل آباد ہے اس علاقہ کی زمین ریگی اور پانی بہت نزدیک ہے جس مقام سے ایک ہاتھ زمین کہودین پانی نکل آتا ہے **میری** قسمت ڈیرہ جات دامن کوہ کے متعلق ہے ایک قصبہ دہنی کنارے دریای سندہ سے اڑتالیس میل اور ملتان سے ایکسوبیس میل جنوب مغرب کے سمت کو آباد ہے **محسن خیل** قسمت ڈیرہ جات دامن کوہ کے متعلق ہے ایک قصبہ دریای سندہ سے مغرب کے طرف بیس میل اور پشاور سے ایکسوگیارہ میل جنوب مغرب کے سمت کو آباد ہے **عمر خیل** قسمت ڈیرہ جات دامن کوہ کے متعلق ہے ایک قصبہ دہنی طرف دریای سندہ کے اور پشاور سے جنوب مغرب کے سمت کو بفاصلہ ایکسوچودہ میل آباد ہے **راجہ بل** قسمت ڈیرہ جات کے متعلق ہے ایک قصبہ دریای سندہ کے دہنی کنارے پشاور سے ایکسوتیئس میل جنوب مغرب کے سمت کو آباد ہے **خضر خیل** دامن کوہ قسمت ڈیرہ جات کے متعلق ہے ایک قصبہ دہنی کنارے دریاے سندہ سے بتیس میل پشاور سے جنوب مغرب کو چوبیس میل آباد ہے **مینگو** قسمت ڈیرہ جات کے متعلق ہے ایک قصبہ دریاے سندہ کے دہنی کنارے پشاور سے چھتیس میل سمت جنوب مغرب آباد ہے **ضلع بنون** سرکار انگریزی کے ابتدای عملداری مین ہے ضلع ڈیرہ اسماعیل خان کے ماتحت ایک پرگنہ تھا سنہ ۱۸۶۱ مین ضلع لیہ ٹوٹ کر ضلع بنون ڈیرہ اسماعیل خان کے کمشنری کے تحت

مقرر ہوا اور چار تحصیلین ایک صدر بنون دوسرے لکی مروت تیسری عیسیٰ خیل چوتھی میانوالی اس ضلع
کے ماتحت قرار پائین اس ضلع کے مغرب مین کوہ وزیری جو انگریزی سلطنت کے حد سے باہر ہے مشرق سرحد
ضلع شاہپور و علاقہ سہلہ ٹوانہ و ضلع جہلم تحصیل تلہ گنگ شمال مین مغربی حد سے لیکر دریائی سندہ کے دہنے
کنارے تک علاقہ کوہ خٹکان متعلق ضلع کوہاٹ اور بائین کنارے سند کے علاقہ مکہڈ ضلع راولپنڈی واقع
ہے جنوب کے طرف حدود اسکے ڈیرہ اسماعیل خان کے ضلع کے حدود سے ملتے ہین طول اسکا نوے میل اور عرض
شمالاً و جنوباً تخمیناً بحساب اوسط چالیس میل اور کل سطح تین ہزار چہہ سو گیارہ میل مربع ہی دو لاکہ چہتیس ہزار
دو سو اٹہارہ آدمی اسمین آباد ہین اور فی میل ننٹہہ آدمی کی آبادی کل ضلع کی بحساب اوسط شمار مین آتی ہی
اس ضلع کا بڑا حصہ جسمین تین پرگنہ بنون و لکی مروت و عیسیٰ خیل واقع ہین دریائی سندہ کے مغرب کیطرف
پہاڑون سے گہرا ہوا ہے خصوصاً درہ تنگ جو عیسیٰ خیل اور لکی مروٹ کے حد پر رود کرم کے راستی
کے نزدیک ہی وہان سراپا کوہستان ہے اوسجگہہ سلسلہ کوہ خٹکان و کوہ شیخ بدین کے ملحق ہوجانے سی بنون
اور مروت کا پرگنہ پہاڑون کے حلقے مین بطور ردون اونچی جگہہ سے بدور میدان معلوم ہوتا ہی دوسرا
چہوٹا حصہ دریائے سندہ سے جانب شرق واقع ہے جو پہلے ضلع لیہ کے متعلق تھا اوسمین پرگنہ میانوالی اسکے
شامل ہی پرگنہ بنون مین بسبب آبی رود کرم کے سب سے اعلی قسم کی پیداوار ہوتی ہے گہاس کی افراط ہی اور
ایک قسم کی گہاس شفتالا نام یہان مشہور ہے جسکے کہانے سی مویشی و گہوڑا جلد تر فربہ و تیار ہوجاتا ہی اور
اوسکو ایک موسم مین چار مرتبہ کاٹتے ہین بیج اوسکا رائی کے دانہ کے برابر ہوتا ہے لکی مروٹ کی شرقی
و جنوبی حصے اور پرگنہ بنون مین متصل وزیران احمدزئی کی ریگستانی زمین ناہموار ہے جسمین چنے اور گیہون
کی زراعت افراط سے ہوتی ہے اس خطہ کی ریگ اگرچہ گرمی کے موسم مین دن کو گرم ہوجاتی ہے مگر رات کو
نہایت سرد ہوا چلتی ہے پرگنہ عیسیٰ خیل دریائی سندہ کے دہنی کنارے پر ہے زمین اس ضلع کی سوائی پرگنہ
بنون و مروٹ و میانوالی کے ریگستانی زمین جو بدون بارش کے ہمیشہ زراعت نہین دیتی کل آباد و زرخیز
ہے آب و ہوا اس ضلع کی مختلف مقامات مین مختلف ہی اور وجہ تسمیہ اس ملک کی بنون کے نام سی یہہ ہی کہ اسلام
سے پہلے اس جگہہ ایک راجہ بنترام نام راج کرتا تھا اوسکی دختر کا نام بنون تھا اوسکی نام سی یہہ ملک بنون
مشہور ہوا اسکے سوا ایک بڑی وجہ تو یہی ہے کہ جب بلوچی قوم کو اس سوال سے [illegible] لکی علاقہ مین کونسا
[illegible] ہوئی تو یہہ ملک بنون کہلایا پہلے زمانہ مین یہان ہندو قوم بدنی رہتی تھی اور شہر [illegible] جسکو [illegible]
بولتے ہین اونکا دار الریاست تھا سلطان محمود غزنوی کی فوج جو ایک [illegible] کی طرف [illegible] گذرتی تو اونکی [illegible]
بسبب مخالفت مذہبی کے قوم بدنی کا مقابلہ ہوگیا شاہی فوج نے اون [illegible] غالب آکر بہت سی قتل کئی اور باقیماندہ

تک سنی نکالدیا شہر ستراام عرف اکرہ بھی جلاکر خاک کے برابر کیا بعد ازان مدت مدید تک یہہ علاقہ ویران و جنگل
پڑا رہا پھر سلطان شہاب الدین غوری کے وقت قوم منی و منگل پہاڑ سے اوترکر یہان آباد ہوئی اونکی آبادی
کو جب ڈیڑہ سو برس کا عرصہ گذر گیا تو شاہ محمد روحانی کے مدد سے قوم بنوزئی کوہ شوال سے آکر یہان سکونت پذیر
ہوئی اور قوم منی و منگل نے یہہ علاقہ چھوڑکر چلی گئی شاہ محمد روحانی پھر وردی شاہ رکن عالم قریشی ملتانی
نبیرہ خواجہ بہاؤ الدین ملتانی کے خلیفہ آدمی خدا رسیدہ و صاحب حال و قال تھے خلکی اولاد سے اب اس علاقہ
مین بہت گانو آباد ہین اور ہزارہا آدمی اونکی مرید ہین سنہ ۱۱۱۲ ہجری مین شاہزادہ بہادر شاہ اورنگ زیب
عالمگیر کے بیٹے نے جو کابل کا ناظم تھا اسملک کو فتح کرکر اصالت خان کو یہکا صوبہ دار بنایا مگر قوم بنوزئی نے اسکو
نکالدیا پھر سنہ ۱۱۴۱ ہجری مین خود شاہزادہ یہان آیا اور کچھہ بندوبست کرکے چلا گیا غرض نادرشاہ کے وقت
تک بادشاہی انتظام اسملک مین ہوتا رہا جب نادرشاہ آیا تو اوسنے یہہ فتور مچایا کہ آتے ہی تین گانو جلادئے
اور قتل عام شروع کردیا اسواسطے سب متمرد ڈر گئے اور اطاعت قبول کی احمد شاہ و تیمور شاہ و فتح خان کے وقت مین
بھی یہہ حال رہا اگر کوئی امیر فوج لیکر آیا تو معاملہ وصول کرکے لے گیا ورنہ خیر حافظ احمد خان نواب منکیرہ نے
بھی ایکدفعہ فوج اپنی بسرکردگی دیوان مانک رام کے ادہر مامور کی اول تو کچھہ علاقہ اوسکی تحت مین گیا
پھر جب اہل بنون کے طرف بڑہی تو مقابلہ مین شکست کھائی سنہ ۱۲۳۵ھ مین رنجیت سنگھہ سکھی فوج لیکر ادہر آیا
اور بلا مقابلہ و مجادلہ کل ملک لے لیا لیکن انتظام جیسا کہ چاہئیے ہونے نہ پایا وہ یہ ناظم یہان آتے رہے اور
جو کچھہ جسقدر ملا وصول کرکے لیجاتے تھے اور رعایا کچھہ مطیع اور کچھہ باغی رہے دلیپ سنگھہ کے وقت جرنیل کورتلانڈ و
ایڈورڈ صاحب بحکم رزیڈنٹ لاہور اسملک کے انتظام کیواسطے مامور ہوئی اونہون نے کچھہ صورت انتظام کی
پیدا کی سنہ ۱۸۴۹ء مین یہہ ملک انگریزی قبضہ مین آگیا اب ایسا انتظام ہوا ہی کہ صدہا سال سے کبھی نہین ہوا تھا
اس ضلع کے رہنے والے افغان بکثرت اور پشتو و پنجابی بولتے ہین سوا اونکی اور قومین سید و قریشی و جاٹ
وغیرہ بہت کم ہین ہندو بھی بعض بعض بستیونمین آباد ہین بلکہ تجارت کا کام ہندو ہی کرتے ہین قوم کرتی ہی اور
افغان اس عمدہ کام کا کرنا عار سمجھتے ہین **شہر دلیپ گڈہ یا بنون** یہہ شہر ضلع بنون کا
صدر مقام ہے آبادی اسکی کچھہ پرانی نہین ہے دوسری جنوری سنہ ۱۸۴۸ء کو ایڈورڈ صاحب ناظم بنون نے
بحکم رزیڈنٹ لاہور اسکی آبادی کی بنیاد ڈالی اور نام اسکا دلیپ سنگھہ کے نام پر دلیپ نگر رکھا
مگر اب یہہ نام مشہور نہین ہے عام قلعہ کو قلعہ اور شہر کو بازار کہتے ہین اس قلعہ و شہر کی تعمیر کے بعد ضلع
بنون مین جو تین سو قلعہ مشہور تھے سب منہدم کرائے گئے اب آبادی اسکی روز بروز ترقی پر ہے [illegible]
[illegible] بالا رو کا نذرانہ ادا و کانین کرتی ہین انگریزون کی کوٹھیان بہت بہت اچھے ہین [illegible]

ڈسنرو صاحب کے وقت مین جنوب کیطرف آبادی شہر کی بڑہائی گئی فی الحال ایکہزار دوسو چھبیس آدمی اسمین آباد ہین جنمین سے نوسو دس ہندو اور تین سو سولہ مسلمان ہین کل خانہ شماری اس شہر کی ایکہزار چھپن ہے اونمین سے پانسو پینتیس گھر اور پانسو اکیس دکانین ہین چارون طرف شہر کی کچی گیارہ فیٹ اونچی دیوار ہے مگر بہت مضبوط و استوار ہے پانچ دروازے شہر کے اوسمین پختہ بنائے گئے ہین اور ایک مسجد پختہ عالیشان غلام محمد خان تحصیلدار کی بنوائی ہوئی یہان موجود ہے جسکی تعمیر پر نوہزار روپیہ پائی کا خرچ ہوا تھا گرد نواح شہر کا سیراب و سایہ دار ہے سبزہ کی بہار ہے سڑکون کے دوطرفہ طرح طرح کے درخت شیشم و توت وغیرہ لگائے گئے ہین اور آنب انار آڑو انجیر خوش ذائقہ و لذت دار پیدا ہوتے ہین

**قلعہ دلیپ گڈہ** یہہ قلعہ شہر دلیپ نگر کے پاس بنا ہوا ہے اٹھارہوین ماہ دسمبر ۱۸۴۸ع کو مستر اڈورڈ صاحب ناظم بنون نے بحکم رزیڈنٹ بہادر لاہور دو گرم سے جنوب کیطرف تھوڑے فاصلہ پہ اور نالہ کچکوٹ سے بفاصلہ پونا میل اس قلعہ کی بنیاد رکھی اور دوہرا بنانا تجویز ہوا اسطرح پر کہ اندر کا قلعہ ایکسوگز چورس اور دیوارین بیس فیٹ بلند اور نو فیٹ چوڑی اور باہر کی قلعہ کی دیوار اندر کی دیوار سے اسی گز دور دس فیٹ بلند چھہ فیٹ چوڑی اوسکی باہر تیس فیٹ عمیق خندق کہودی گئی ایسے موقع پر کہ عند الضرورت وہ خندق پانی سے بھر دیجاوے اور بعد تیاری کے دلیپ سنگہ کے نام پر نام اسکا دلیپ گڈہ رکہا اب قلعہ کا درجہ اندرونی گراکر باہر کا درجہ بحال رکہا گیا ہے یہ قلعہ اگرچہ خام ہے مگر بسبب اسکے کہ بنون کی زمین کی مٹی بہت پختہ ہے عمارت اوسکی ایسی مضبوط ہے کہ بدون قلعہ شکن توپون اور محاصرہ مدت مدید کے دشمن اوسپر فتحیاب نہین ہوسکتا

**عیسی خیل** دامن کوہ ضلع بنون کے متعلق دریائے سندہ کے ایک مغربی طرف کی شاخ کے کنارے ملتان سے بفاصلہ ایکسو ستہتر میل یہ ایک قصبہ آباد ہے اسکو عام لوگ ترنہ بھی کہتے ہین بانی اسکا احمد خان زکوخیل ہے جسنے بماہ اسوج سمت ۱۸۸۸ بکرماجیتی مین جسکو چالیس برس گذرے ہین آباد کیا ہندو غلہ کی بیوپاری یہان بہت رہتے ہین کہ جو کشتیون پر لاد کر دریا کے راستے غلہ سکہر وغیرہ کو لیجاتے ہین اور بسبب اسکی کہ آبادی اسکی نشیب مین واقع ہے برسات کے موسم مین یہان پانی کی کثرت ہوتی ہے کل قصبہ کی عمارت مین سرفراز خان عیسی خیل کا مکان قابل دید ہے یہ قصبہ پرگنہ کا مقام ہے اور کچہری تحصیل کی یہان ہوتی ہے کل بتیس گانو اسکی ملکیت عیسی خیل کا تعلقہ کہلاتا ہے اسمین چار ہزار نوسو چون گھر اور بتیس ہزار چار سو ننانوے آدمی آباد ہین قوم افغان زکوخیل و باجی خیل و منڈا خیل و نظام خیل و لعل بیگ و زنگی خیل و یحیی خیل و کلو و بیر خیل و ملا خیل اس تعلقہ مین بستی ہین ضلع بنون مین پرگنہ عیسی خیل اگرچہ چھوٹا ہے مگر اسمین قوم عیسی خیل و سلطان خیل و شہزنگ و موشانی شاخہای نیازی و لودی آباد ہین انکے بڑون مین سے عیسی خان نیازی جسکی اولاد قوم عیسی خیل

مشہور ہے شیر شاہ بادشاہ دہلی کے پاس نوکر ہوکر امارت کے درجہ پر پہونچا اور ہیبت خان اعظم ہمایون کا
خطاب پاکر پنجاب کا صوبہ دار رہا جب شیر شاہ مرگیا تو اسلام شاہ اور اوسکی مخالفت ہوگئی اور فوج شاہی
اوسکا بمقام انبالہ لڑائی ہوئی آخر شکست کھائی اور بڑی تباہی اوٹھائی بحال خراب یہانسے بھاگ کر
بمقام دہن کوٹ متصل کالا باغ کے آکر پناہ گزین ہوا جب فوج بادشاہی اوسکے تنبیہ کو آئی تو وہ بھاگ کر
گہکھڑون کے پاس چلا گیا اور دو سال تک وہان رہا اور گہکھڑ اوسکے حامی بنکر بادشاہی فوج سے لڑتے
رہے آخر گہکھڑون کی بھی استیصال ہوئی اور نیازی بھاگ کر مع عیسیٰ خان کے کشمیر کو چلے گئے حاکم کشمیر نے
اونکو مغضوب شاہی سمجھکر اپنے ملک مین دخل نہ دیا اور فریقین مین لڑائی ہوکر عیسیٰ خان و ہیبت خان معہ
اپنے بھائیون اور فرزندون کے مقتول ہوگئے اس صدمہ کے بعد قوم نیازی متفرق مقامات پر آباد رہی
اب بعرصہ دو سو ستر برس کے یہہ قوم اس علاقہ پر قابض و دخیل چلی آتی ہے **لکی** قصبہ ڈیرہ جات
ضلع بنون مین رود کمبیلا یا توچی کے جنوبی کنارے پشاور سے اکیانوے میل جنوب مغرب کے سمت کو
آباد ہے اوس ملک کی بولی لکی بمعنی دُم یعنی انتہا کے ہے ابتدا مین یہہ نام موضع میناخیل جو ندا خیل
کا تھا جب فتح خان ٹوانہ نے بوقت کارداری سکھون کے گمبیلا کے شمالی کنارے پر یہہ قلعہ بنایا اور حسن خان
ٹوانہ کو قلعہ دار مقرر کیا تو اوسوقت پرانی لکی اور دیگر دیہات سے ہندو وغیرہ رعایا لاکر قلعہ کے
شمال کی طرف صاحب خان نے ایک گاؤن آباد کیا اور نام اوسکا احسان پورہ رکھا مگر وہ نام مشہور نہوا
اور لوگ اوسکو لکی کے نام سے پکارتے رہے مدت تک وہ قصبہ آباد رہا ۱۸۶۴ع مین بباعث ایذا رسانی
نہر اور سیلاب کے رعایا نے حضور مسٹر ادسلین صاحب ڈپٹی کمشنر کے یہہ درخواست کی کہ وہ اوس مقام کو
قصبہ کی آبادی کو منتقل کرلین صاحب نے اونکی درخواست منظور کی اور پرانی جگہہ میناخیل کے پاس یہہ قصبہ
لکی آباد کرایا بنایا بازار بنوایا اور ایک شفاخانہ بھی رفاہ عام کے واسطے تعمیر فرمایا یہہ قصبہ اچھا آباد اور
تحصیل کا مقام ہے پرگنہ اسکا پرگنہ لکی مروت کہلاتا ہے زمین اس پرگنہ کی ریگستان ہے مگر خالق کی قدرت
سے اوسی ریگستان تھل مین گندم و نخود کی پیداوار بہت عام ہوتی ہے اور سوداگر یہان کا غلہ لادکر دیرجات ملتان و کوہاٹ
کو لیجاتے ہین اور ایک عجیب بات یہہ ہے کہ اونٹنیون کے دودہ سے یہان گھی نکالا جاتا ہے اور لوگ اوسکو کہاتے ہین بخلاف اور
ملکون کے کہ اونٹنیون کے دودہ سے گھی نہین نکلتا کنوئین یہان بسبب اسکے کہ زمین ریگی ہے کھودے نہین جاتا رود گمبیلہ کا پانی لوگ
دس دس کوس تک لیجاتے ہین اور بعض مقامات پر بارش کا پانی تالابون مین جمع رکھتے ہین اہل اسلام کی عملداری
سے پہلے یہان ہندو اور یونانی لوگ بلکہ بودہ مت تھے اور اونھین کے ہی حکومت تھی سلطان محمود غزنوی
اور شہاب الدین غوری کے وقت وہ لوگ یہان سے جلا وطن ہوئے ایک اور قوم بوتھے نام آباد ہوے

مدت کے بعد اونکو فرقہ سرہنگ و عیسی اخیل و نیازی نے اونکو ٹانک کے طرف سے آکر بیدخل کیا بعد چند
روز مین بھی نا اتفاقی ہو گئی اور قوم مہیار جو ایک شاخ نیازی قوم کی ہے وہ بسبب بلنی حصہ اپنے کے قوم
سرہنگ و عیسی اخیل سے قوم مروت کے پاس جاکر دادخواہ ہوئی اور اونھون نے علاقہ کتہ وار سے آکر
اس علاقہ مین ملکیت اپنی جمالی اب تین سو برس کے عرصہ سے قوم مروت اوس پر قابض ہے اسواسطے یہہ علاقہ
تلی مروت کہلاتا ہے اس پرگنہ کے شامل پانچ تپہ اور ہین پہلا تپہ **دری پلارہ** یہہ ایک بڑا آباد قصبہ
ہے شامل اسکی چھتیس موضع اور ہین جنمین کل خانہ شماری چار ہزار چار سو ہین ہے اور ستاون ہزار آٹھ سو باسی
روپیہ آمدنی ہے دوسرا تپہ **لتوطہ زمی** اسمین اٹھائیس گانو ایکہزار نوسو تہتر خانہ شماری اور پچیس ہزار
ایکسو بندرہ مالگذاری ہے تیسرا تپہ **عمر خان خیل** اسمین چھبیس موضع شامل ہین ایکہزار تین سو
نیانوین خانہ شماری اٹھارہ ہزار آٹھ سو پچاس مالگذاری چوتھا تپہ **موسی خیل** اسمین اکیس گانو شامل
ہین دو ہزار چار سو ستانوین خانہ شماری سولہ ہزار پچاسی روپیہ مالگذاری ہے پانچوان تپہ **تار** اسمین تینتیس
گانو شامل ہین چار سو باون خانہ شماری اور چار ہزار چھبیس روپیہ آمدنی ہے **بازار احمد خان**
بنون کے علاقہ مین یہہ بھی ایک بستی اور بڑا قصبہ دار الریاست اور مشہور تھا جسکو احمد خان جد شاہ نواز خان
نے ڈیڑھ سو برس کا عرصہ ہوا کہ آباد کیا تھا مگر اب بسبب اسکے کہ دار الریاست اور ضلع کا مکان اور بنون
اور جمعہ کا میلا اور عیدین کی نماز نئے شہر مین ہونے لگی رونق و آبادی اس شہر کی کم ہو گئی ہے یہہ قصبہ
نئے شہر سے ڈیڑھ میل مشرق کیطرف واقع ہے **کالا باغ** یہہ قصبہ دریای سندہ کے مین مغربی کنارے
پہاڑ کے دامن مین آباد ہے بانی اس شہر کا شیخ اودو قریشی مرید عبد الرحمن نوری کا مشہور ہے اس قصبہ
کی آبادی سے پہلے وہ مقام دہن کوٹ جو ایک مشہور شہر کالا باغ سے ڈیڑھ میل آباد تھا رہتا تھا جب وہ
شہر سیلاب کے صدمے سے غیر آباد ہو گیا تو شیخ اودو نے حسب الارشاد اپنے پیر دستگیر کے اسلام شاہ بن شیر شاہ
بادشاہ کے عہد مین یہہ قصبہ آباد کیا اوسکے مرنے کے بعد اوسکے پوتے بندعلی اور بندعلی کے بیٹے سلیم شاہ نے
اسکی آبادی کے طرف بہت توجہ کی ۱۱۰۲ھ مین بعہد سلطنت اورنگ زیب عالمگیر کے مبارز خان گہکر کو بحکم یہہ قصبہ
جاگیر مین ملا احمد شاہ درانی کے وقت مسمی معاذ خان ساغری خٹک کو ایکہزار دو سو روپیہ کے عوض جاگیر
مین دیا گیا ۱۲۰۰ھ مین تیمور شاہ بادشاہ کابل نے ملک محمد اعظم کو یہہ قصبہ معاف فرمایا رنجیت سنگہ کے
وقت مشرف عملداریان پیچان ہوتی رہی مگر ملک الہ یار خان رئیس کالا باغ کو گذارہ ملتا رہا انگریزی حکومت
مین نیا مین ہزار چار سو اٹھائیس روپیہ کے رقومات الہ یار خان کو بحین حیات معاف ہوئین مگر جب وہ مرگیا
تو وہ گذارہ بند ہو گیا الملکہ منظور قدامت اور حسن خدمت اس خاندان کے معافی دوامی اسکے نام ملک مظفر خان

اوسکے بیٹے کے منظوری گورنمنٹ قرار پائی - قصبہ کالا باغ بڑی تجارت کی جگہہ اور منڈی کا مقام ہے ہندو
اور پراچی مسلمان یہانکی ساہوکار اور تجار ہین برتن یہان اچھے بنتے ہین آہنگری کا کام بہت خوب ہوتا ہے
روئی کا کپڑا جسکو سلاری و لاچہ کہتے ہین یہان تحفہ بنا جاتا ہے ریشمی کپڑے بہی اس قسم کے بہت بنے جاتے
ہین دریا کی طغیانی سے شہر کے مشرقی حصہ کو البتہ ضرر پہونچتا ہے بازار کوچے شہر کے تنگ اور آبادی
گنجان ہے عمارت اگرچہ خام ہے مگر آباد مقام ہے مکانات دو منزلہ سہ منزلہ بہت بنے ہوئے ہین گرمی کے
دنون مین بباعث دامن کوہ اور مقابل ہونے آفتاب کے باوجود قرب دریا کے دہوپ کی شدت ہوتی
ہے دو درخت بڑی بڑہ کے اور چند درخت جہلاہ کے مقام پر یہان ہوا کے اونکی شہر کے اندر اور باہر
کہین سایہ کا نام نہین ہے اور نام اسکا کالہ باغ صرف اونہین دو بڑہ کے درختون کے سبب سے مشہور
ہے نمکین پہاڑ جسکے اندر سے سرخ نمک نکلتا ہے یہان واقع ہے دریاے سندہ پہاڑ کے اندر تین سو
پچاس گز تک چوڑا ہوتا ہے سڑک یہان کی سو فیٹ اونچی دریا سے پہاڑ کاٹ کر بطور سیڑہیون کے
بنائی گئی ہی مگر تنگ بقدریکہ لدا ہوا اونٹ بمشکل تمام گذر سکتا ہی اور نمک کان نمک سی نکالکر مقام
ماڑی جو دریا کے بائین کنارے جو کالہ باغ بفاصلہ ایک میل شمال شرق کو پہاڑ کے اوٹ مین واقع ہی
جمع ہو کر فروخت ہوتا ہے اور کثرت کے ساتھہ بیوپاری خرید کر ہندوستان و افغانستان کو لیجاتے ہین
کنارے پہاڑ کا جہان سے نمک نکلتا ہے بہت صاف و چمکتا ہوا بلور کے طرح ہے پہٹکری بنانے کی کارخانے
یہان بہت جاری ہین جو کالے رنگ کے پتہر مٹی ملے ہوئے سے آگ مین جلا کر بناتے ہین کالہ باغ مین جو وہ
کارخانے واسطے صفائی ایسے ایسے قسم کے جمادات کے موجود ہین دریای سندہ سال بہر یہان بہت عمیق
اور قابل جہاز رانی کے ہوتا ہے قصبہ کے اندر تین ہزار آدمی کی آبادی ہی **بلاملین** بنون کے ضلع مین
یہہ ایک قصبہ اوس سڑک پر جو پشاور سے غزنین کو جاتی ہی شہر پشاور سے بفاصلہ اکیسو تین میل آباد ہی
**نگر** یہہ ایک بڑا آباد قصبہ ضلع بنون کے میدانی علاقہ مین مغرب کے طرف دریای سندہ کے نمکین پہاڑ
کے بنیاد مین آباد ہے گہرون و دوکانون و بازارون کے عمارتین پختہ بنی ہوئی ہین شہر کے گرد شہر پناہ
بہی پختہ ہی بازار مین تجارت کا بازار ہمیشہ گرم رہتا ہی افغانستان کے سوداگرون کی ہمیشہ آمد و رفت رہتی
ہے گرد و نواحی علاقہ اسکا نہایت زرخیز و آباد و سرسبز ہے **پشاور** یہہ ایک بڑا نامی شہر شمال
مغربی سلطنت انگریزی شہر لاہور سے دو سو پچیس میل شمال غرب کو دریای سندہ کے دہنے کنارے قلعہ اٹک
اور درہ خیبر کے درمیان اٹھارہ میل خیبر کے درہ سے شرق کے طرف آباد ہے آبادی اسکی بہت پرانی ہے
بخوبی ثابت نہین ہوتا کہ آیا کس نے پہلی پہل اسکی آبادی کی بنا رکہی تہی ہندون کا یہہ قول ہے کہ پہلے نام اسکا

پرساور تھا اور پرسرام اوتار نے اسکو آباد کیا اور قلعہ جمرود پرسرام کے باپ جمدگن نے بنایا اور باعث اسکی آبادی کا یہہ ہوا کہ دارا کے وقت سے درہ خیبر کے رستے پے درپے حملے ایرانی و یونانی و ترکیوں کے ہندستان کے ملک پر ہونے لگے تو ہند کے راجون کو اس بات کا بہت خیال ہوا اور تجویز ہوئی کہ درہ خیبر کے آگے ایک بھاری فوج کی چھاونی مقرر ہو اور ایک شہر بھی آباد کیا جاوے چنانچہ فوج مامور ہوئے اور شہر آباد ہوکر پرسرام کے حکم سے پرساور نام رکہا گیا اور بعضون کی یہہ تقریر ہے کہ جب راجگان ہند کے فوج کی چھاونی ہمیشہ کے واسطے اس آخری سرحد پر قرار پائی تو چھاونی کا نام پیش آور قرار پایا سبب اسکے کہ ہند کے چھاونیون سے سب کے پیش بھی چھاونی تھی اور بباعث ہمیشہ قیام رکہنے فوج کے یہہ شہر بھی پیش آور نام آباد ہوگیا اب پیش آور کے نام کی تخفیف ہوکر پشاور مشہور ہے بعض عقلمند یہہ کہتے ہین کہ اصلی نام اسکا پرشور ہے کیا معنی کہ جب افغانان پنجاب و ہند کے مسلمان بادشاہون کے ساتھہ لڑائیان و جنگ آزمائی ہونے لگین تو ہند کے راجہ مسلمانون کے ساتھہ اسی مقام پر لڑتے رہے اور کوئی زمانہ خالی نہین جاتا تھا کہ اس سرزمین مین شورش و فساد و لڑائی نہین ہورہتی تھی اس لئے اہل ہند نے اس خطہ کا نام خطہ پرشور رکہدیا سلطان محمود غزنوی نے جب تسلط اپنا اس ملک پر جمایا تو مسمی ابو علی ہجویری کو یہان کا حاکم مقرر فرمایا اوسنے شہر کو خوب بسایا دور دور سے تجارت کا مال منگوایا اسکے بازار کو دار التجارت بنایا غزنوی سلطنت کے بعد شاہان مغربی اور فوج مغلیہ کے پے درپے حملون سے اس شہر پر بڑی بڑی صدمے پہونچے کبھی آباد اور کبھی ویران ہوجاتا ویرانی کا باعث تو یہہ ہوتا کہ جب مغربی غنیم کی فوج اس رستے پنجاب پر حملہ آور ہوتی تو پہلے پہل یہی اونکا اسی شہر کے قتل و غارت پر درانہ ہوتا اور آبادی کا سبب یہہ تھا کہ تھوڑے سے امن کے وقت بھی شہر والے لوگ پھر آکر اپنے مکانات سنبھال لیتے اور خراسان و ایران وغیرہ ملکون کی تجارت سے تھوڑے سے عرصہ مین فائدہ کثیر حاصل کرکر پھر آباد ہوجاتے اور پچھلی غارت شدہ مال کا غم بالکل اونکے دل سے جاتا رہتا اکبر بادشاہ کے وقت اسکی آبادی مین بڑی ترقی ہوئی اور بسبب مقرر ہونے چھاونی فوج اور تعمیر ہونے قلعہ اٹک کے مغربی بادشاہون کے حملے بالکل رفع ہوگئے اسلئے آبادی اسکی بڑہ گئی بلکہ اہل تواریخ اکبر بادشاہ کو دوسرا بانی اس شہر کا لکھتے ہین شاہجہان بادشاہ نے بھی اسکو خوب آباد کیا ایک باغ شاہی عمارت پسندیدہ بنوایا اور نواب علیمردانخان امیر الامرا نے بھی بہت سی عمارتین عالیشان تعمیر کین اوسنے شہر کے رونق اور بھی زیادہ ہوگئی بعد تنزل سلطنت چغتائیہ کے احمد شاہ درانی کی فوج نے اسکو کتنی مرتبہ لوٹا مگر جب یہہ علاقہ کابل کی سلطنت کے ساتھہ شامل ہوا تو پھر آبادی اسکی ہوگئی جب رنجیت سنگہ نے اسپر قبضہ پایا تو پھر اسکی بربادی کا وقت آیا سکہون نے قلعہ بالاحصار بنایا کیا

مسجدین مقبرے بڑے حویلیان عالیشان گرادین محلہ کے محلہ آگ لگا کر جلا دئیے بڑے بڑے باغ جو ہزار ہا روپیہ
کی تیاری کی تھی اونکے درخت جڑھ سے اوکھاڑ ڈالے شہر کو ایسا لوٹا کہ کوئی بھی اونکے ہاتھ سے بچھوٹا اور
بباعث سخت گیری محصول و ربتیا نون سکھا شاہی حکم کے سوداگرون کا آنا بھی موقوف ہوا چندسال کے بعد
جب ولیطبل صاحب ناظم مقرر آیا تو اوسنے پھر نئے شہر بسایا بازار چوڑا بنوایا پرانے شہر مین جو خراب و بند ہو گئی
تھین وہ پھر جاری ہوئین اب ۱۸۴۹ع سے انگریزی حاکم اسپر حکومت کرتے ہین ملک آباد رعایا دلشاد ہے
ضلع پشاور نظر آتا ضلع ہے شمال و مغرب و جنوب کے طرف پہاڑ او مشرق کے حد پر دریا بہتا ہے بیچ مین میدان
کہیں بہوا ہے اکثر سطح دریاے کابل جسکو لنڈا کہتے ہین مغربی حد میچنی سے نکلکر مشرق کیطرف بہتا ہوا دریاے
سندہ مین قلعہ اٹک سے بفاصلہ ڈیڑہ میل آن ملا ہے اس دریا کے وسط مین واقع ہونے سے اس ضلع کی سطح
کے دو حصے ہو گئے ہین حصہ شمالی مین پرگنہ ہشت نگر و یوسف زئی اور اوسی حصہ مین غرب کیطرف دریاے
سوات اور دریاے کابل کے بیچمین ایک دوآبہ واقع ہے گویا تین پرگنہ حصہ شمالی مین آچکے حصہ جنوبی مین
پرگنہ داؤدزئی و پشاور و نوشہرہ ہے پہلے حصہ پرگنہ یوسف زئی مین قوم کمال زئی اور دولت زئی آباد
ہے اور ملکیت بھی انھین کے ہے او پرگنہ ہشت نگر مین محمد زئی اور دوآبہ مین قوم گگیانی وغیرہ رہتی ہین
حصہ جنوبی مین قوم داؤدزئی و خلیل و مہمند و خٹک رہتی ہین خاص شہر پشاور مین متفرق قومین ہندو و
مسلمان اکثر اوبعضے پٹھان ہین اسمقام پر سوداگری کی بڑی منڈی ہے افغانستان و ترکستان و ایران
وغیرہ ملکون سے اسباب سوداگری میوجات بادام انگور سیب انار پستہ کشمش شکر ولایتی پوستین سمور سنجاب
چونہ شتری گانے گہوڑے قسم قسم کے پارچات پشمینہ و پشمینہ و ریشم و پارچات ریشم وغیرہ آتا ہے گفتگو یہانکی
اگرچہ پشتو ہے مگر اب اردو بھی بولتے ہین نہر پانی کی شہر مین پھرتی ہے اور چار طرف شہر کے بھی جاری ہے
کل علاقہ پشاور کا لنبان مین پینسٹھہ میل چوڑان مین نوے میل کل سطح دو ہزار تین سو چوبیس میل آبادی
کل چار لاکہ پچاس ہزار پنیانوین آدمی ہے آب و ہوا یہانکی گرمی کے موسم مین گرم ایسی ہوتی ہے کہ
المقیاس الموسم سایہ کے اندر ایکسو دس درجہ تک پہونچ جاتا ہے گرم لو سخت چلتی ہے کل سطح زمین کا دریاے
کابل و دریاے سوات و دوبارا کے پانی سے سیراب ہوتا ہے پیداوار ہر ایک قسم کی یہان اسقدر
ہوتی ہے کہ ہندوستان کے کسی علاقہ مین کمتر ہوتی پانی یہان کا زراعت کی پرورش کے باب مین نہایت
مفید ہے بعض بعض مقامات پر کنوئین کے ذریعہ سے بھی زراعتون کو پانی دیتے ہین بڑی پیدائش یہان
جو شالی نیشکر شلغم گوبی جوار کپاس مکی خربوزہ تربوز کہیرا کدو تل زرائتی سرسون شاہتوت بہہ و انجیر
شکر انار وغیرہ ریشم یہان بافراط پیدا ہوتا ہے دوبارا کے کنارے کے کنارے پر ایک قسم کا یہان چانول

ایسا پیدا ہوتا ہے کہ ہفت اقلیم مین کہین نہین ہوتا [illegible] وہ بہت خوشبو خوش ذائقہ دار و لمبا ہوجاتا ہے
پشاوری گوڑ سمبہ سفید و لذیذ ہوتا ہے لونگی مردانہ و بوریا و پنکھا یہان کا بہت تحفہ و باریک ہے چھاونی
انگریزی فوج کی شہر سے مغرب کے سمت کو بڑی لمبی چوڑی بنی ہوئی ہے تخمیناً ساڑھے دس ہزار فوج یہان
رہتی ہے دو پلٹنین گورون کی اور ایک توپخانہ بھی موجود رہتا ہے خاص شہر کی آبادی ترپن ہزار
دو سو پچانوین ہے جنمین سات ہزار سات سو چھ ہندو اور باقی مسلمان ہین بلندی اسکی سمندر کے سطح سے
ایکہزار اٹھتر فٹ ہے اگرچہ پہلے قدیمی مکانات کی عمارات یہان بہت ہین مگر انگریزی وقت مین بھی
اچھے اچھے مکانات عالیشان بنے ہین انگریزون کے کوٹھیان و چھاونی کا حاطہ مورچہ بند بنایا گیا ہے ایکطرف
چھاونی کے فوج کی بارکین ہین پرانے قلعہ مین سکھہ زمین بتاہی پشاور کی جھیل سے جابجا پانی پھیلایا گیا اسکی
کنارون پر ذخیرے درختون کے لگائے گئے پشاور مین چوب دیودار کی لکڑی دریای سوات اور دریای
کابل کے ذریعے سے بہت آتی ہے جسکے ہزارون روپیہ کی خرید فروخت ہوتی ہے علاقہ یوسف زئی سے قسم
اول تماکو آکر فروخت ہوتا ہے پشاور کے قدیمی مکانات مین سے ایک مکان گورکھتری ہے جسمین گورکھ ناتھ
کا مندر بنا ہوا ہے پورانی سرای بھی پختہ بنی ہوئی ہے قلعہ بالاحصار کا اگرچہ سکھون نے گرادیا تھا مگر جرنیل ہری سنگھ
نے دوبارہ بنوایا وہ دو سو بیس گز مربع ہے چارون کونون پر چار برج ہین چار دیواری اور خندق
پختہ ہے قلعہ کے اندر بلندی دیوار کی ساٹھہ فٹ باہر سے تیس فٹ ہے اندر کے درجہ مین تہخانہ و مکانات
سکھہ زمین وغیرہ بہت بنے ہوئے ہین دروازہ قلعہ کا شمال کے طرف اور دروازہ کے اوپر ایک بالاخانہ بنا
ہوا ہے یہہ قلعہ شہر سے باہر چھاونی کے طرف واقع ہے باغ وزیر کا بھی قابل سیر ہے مگر بسبب مسمار ہوجانے عمارات
شیشہ خانہ وغیرہ کی خوبصورتی اوسکی نہین رہی شہر کے جنوب و مشرق کے طرف بہت باغ ہین اور بموسم بہار
عالم لالہ زار اور رنگا رنگ شگوفے نظر آتے ہین جامع مسجد شہر کے اندر بعمارت پختہ موجود ہے ٹھٹیون کے بازار مین
کوتوالی کا نیا مکان پختہ بنوایا گیا ہے شہر کی عمارت و بازار نہایت خوبصورت و رونق دار ہے بڑے بڑے
عمارتین عالیشان بنے ہوئے ہین **اکوڑہ** ایک قصبہ پشاور کے متصل دریائی کابل کے دہنی کنارے پر اوس سڑک پر
جو اٹک سے پشاور کو جاتی ہے اٹک سے شمال مغرب کے سمت کو بفاصلہ بارہ میل آباد ہے **فتح گڈہ** یہہ
ایک قلعہ علاقہ پشاور مقلعہ جمرود سے ایک میل شمال مشرق درہ خیبر سے بہت نزدیک موجود ہے یہہ پختہ
قلعہ بہت سنگ کے ظلم سے ناظم پشاور نے بنوایا تھا صورت اسکی ہشت پہلو ہے قلعہ کے اندر اچھے اچھے مکانات
عمدہ قابل مقابلہ دشمن کے بنے ہوئے ہین ہری سنگھ نلوہ ناظم پشاور نے اسکے اندر ایک کنوان بھی کھودوایا
مگر باوجود بہت سی عمیق کھودنے کے بھی پانی نہ نکلا اس قلعہ کے اندر باہر سے بذریعہ نہر کے پانی آتا ہے اگر

پانی باہر سے دشمن بند کر دیوے تو قلعہ خود بخود مفتوح ہو سکتا ہے رنجیت سنگھ نے صرف بخوف حملہ کابل کے یہہ قلعہ بنوایا اور فوج اسمین مامور کی تھی پہلے اس سے خیبری لوگ درہ خیبر سے نکلکر پشاور کے رعایا کو لوٹ لیجاتے تھے **فتحگڈھ** قسمت پشاور مین درہ خیبر کے بلندی کے پاس یہہ ایک قصبہ اٹھارہ میل پشاور سے بسمت جنوب آباد ہے **گھوڑا تربت** یہہ ایک چھوٹی سی بستی دہنے کنارے دریاے سندھ کے قلعہ اٹک سے جنوب مغرب کو گیارہ میل پشاور سے ۴۲ میل کے فاصلہ پر آباد ہے متصل اسکے دریاے سندھ کا گذر ہے دریا یہانتک نہایت تیز چلتا ہے اور گرداب ایسا پڑتا ہے کہ اگر کشتی اسمین کہین آجاوے تو گھڑیون چرخی کے طرح چکر کھاوے پانی دریا کا یہان ایک بلندی سے پستی کو گرتا ہوا نہایت شور کرتا ہے اور عمق دریا کا بقدر ایکسو چہیاسی فیٹ کے ہے اور چوڑان اڑہائی سو فیٹ اور ایسے تنگ خوفناک مقام مین تیزرو دریا کی اسقدر ہے کہ پانی دریا کا ایک گھنٹہ مین دس میل کا راستہ طے کرتا ہے اور یہانسے چھ میل تک برابر بہتہ دریا کا اسیطرح خوفناک چلا جاتا ہے **ہشتنگر** ضلع پشاور یہہ ایک مشہور قصبہ اور آباد مقام ارنیاے لنڈے کے دہنے کنارے شہر پشاور سے شمال کیطرف بفاصلہ تیس میل آباد ہے تحصیل کی کچہری ماتحت صاحب ضلع پشاور کی یہان ہوتی ہے چونکہ ہشت کے لفظ کے معنی آٹھ مین یہہ ثابت نہین ہوتا کہ ایسا نام اسکا کسواسطے رکھا گیا بعضون کا قول ہے کہ اصلی نام اسکا ہستنگر تھا کثرت استعمال سے ہشتنگر مشہور ہوگیا بعض کہتے ہین کہ آٹھ بھائیون نے ملکر اسکو آباد کیا تھا اور بعض کا بیان ہے کہ بعد آبادی کے اول آٹھ قومین اسمین آباد ہوئی تہین اس سبب سے ہشتنگر مشہور ہوگیا **جمرود** یہہ ایک چھوٹا سا قصبہ ضلع پشاور مین خاص پشاور سے چودہ میل بسمت مغرب خیبر کے درہ کے متصل آباد ہے وہان ایک پختہ قلعہ افغانون کے وقت کا بنا ہوا تھا ۱۸۳۷ء مین یہہ قلعہ رنجیت سنگھ کے فوج کے قبضہ مین آیا اسواسطے امیر دوست محمد خان والی کابل نے اوسکی لینے کیواسطے لڑائی کی اوسوقت سکھون نے بھی بڑی دلاوری سے مقابلہ کیا مگر شکست کھائی اور ہری سنگھ ناظم پشاور مارا گیا مگر باوجود اس فتح کے سردار دوست محمد خان بھی پشاور پر قبضہ نکر سکا اور کابل کو واپس چلا گیا اسواسطے سکھون نے ایک اور مضبوط قلعہ شرق کیطرف جمرود کی بنایا اور فتحگڈہ نام رکھا کہ ابتک موجود ہے بلندی اسمقام کی سمندر کی سطح سے ایکہزار چھ سو ستر فیٹ ہے **متنی** قسمت پشاور یہہ قصبہ اس کیہہ جو کوہاٹ سے پشاور کو آتی ہے چودہ میل جنوب کیطرف پشاور کے آباد ہے یہان ایک پختہ قلعہ بنا ہوا ہے جسمین محافظ سرکاری رہتے ہین **شہباز گڈھی** پشاور کے علاقہ مین یہہ ایک قصبہ دریاے سندھ کے دہنے کنارے شمال مغرب کو چھتیس میل اور شہر پشاور سے شمال مشرق کو بیتالیس میل آباد ہے **شبقدر** قسمت پشاور کے متعلق یہہ ایک قصبہ دہنے کنارے دریاے لنڈے کے شہر پشاور سے اٹھارہ میل شمال مشرق کے طرف آباد ہے **نوشہرہ** قسمت پشاور کے متعلق یہہ ایک قصبہ دریاے کابل کے کنارہ پر قلعہ اٹک سے اٹھارہ میل شمال مغرب کو آباد ہے ۱۸۲۳ء مین اسمقام پر افغانی ملکیہ پشاور کی فوج نے رنجیت سنگھ کے ساتھ لڑائی سخت کی پہلی سکھ

بھاگ نکلی اور سینکڑون سکھ قتل ہوئے اسو اسطے دوسری لڑائی مین بذات خود رنجیت سنگھ نے جاکر تسخیر کی
اور افغانون کو مستغرق کردیا اور نوشہرہ پر قبضہ پاکر یہان ایک قلعہ بنوایا جسکا مہتمم جرنیل ونٹیورا تھا اس
قلعہ کے چار برج اور دوہرے دمدمے ہین چھاونی فوج انگریزی کی یہان بھی بنی ہوئی تھی اور فوج
مامور رہتی ہے سنہ ۱۸۵۸ع مین دریا مین اسقدر طغیانی ہوئی کہ چھاونی تک پانی پہونچ گیا اور بارکین منہدم
ہوگئین **کوہاٹ** پشاور کے قسمت کے متعلق یہ ایک مشہور بستی اور ضلع کا مکان ہے صاحب ڈپٹی کمشنر
مع اپنے اسسٹنٹون کے یہان کچہری کرتے ہین یہ شہر پشاور سے دکھن کیطرف لاہور سے دو سو میل شمال مغرب
سمت کو آباد ہے علاقہ اسکے ضلع کا پہاڑون سے گھرا ہے اسکے اور پشاور کے درمیان آفریدی پہاڑ کا سلسلہ
مشرق کو کاکا صاحب کی زیارت تک چلا گیا ہے اس موقع پہاڑ مقبوضہ آزاد قوم کے واقع ہونے سے نقشہ
سرحدی ملک مقبوضہ سرکار انگریزی مین بہت خم اور پیچ معلوم ہوتے ہین اس ضلع کے حد شرقی اور جنوبی مین
قوم خٹک نئی و بولاق آباد ہے اور باقی قوم بنگش اور اورک زئی رہتی ہے سرحد شمالی و مغربی پر قوم آفریدی
و اورک زئی آزاد پہاڑون مین سکونت رکہتی ہے اور بسبب واقع ہونے واقعات سرحدی کے چھاونی فوج انگریزی
کے ہمیشہ کے واسطے یہان مقرر ہے حصہ شرقی و غربی اس ضلع مین دو تحصیلین ایک خاص کوہاٹ اور دوسری تحصیل
ہنگو مقرر ہین ہنگو کے پرگنہ مین چاول بہت ہی اعلی قسم کے ہوتے ہین اور نیز ایک قسم کا پتھر اس ضلع کے علاقہ مین
پہاڑ سے نکلتا ہے جسکو پانی مین جوش دیکر مومیائی بناتے ہین اور سنگ رنگ نمک کی کان بھی واقع ہے جس سے
نمک نکالکر افغانستان وغیرہ مین فروخت ہوتا ہے یہ علاقہ بڑا آباد و زرخیز ملک ہے دریا ئے کالا ٹو معہ اپنے
نالون کے اسکو سیراب کرتا ہے شہر کوہاٹ سے چند میل کے فاصلہ پر ایک پہاڑ سے نفط کے چشمے جاری ہین
اور ایک عمدہ کان گندہک کی بھی موجود ہے شہر کوہاٹ کے پاس ایک قلعہ پختہ بنا ہوا ہے اوسمین سرکاری
فوج رہتی ہے اور صاحبان سول کے رہنے کے مکانات بھی قلعہ کے اندر بنائے گئے ہین اس شہر کے پاس پانی
کے چشمے بہت جاری ہین گرمیون مین اون چشمون کا پانی ایسا سرد ہوتا ہے کہ پیا نہین جاتا سردیون مین یہی
چشمے گرم ہوجاتے ہین بڑے بڑے بستیان اس ضلع کے یہ ہین ہنگو ستر زئی نصرتی محمد زئی جنگل خیل موجودہ
کرکی بہادر خیل لت امبر شیخی خیل گرسب ہے علاقہ کوہستانی کے مردم شماری کل ضلع کی ایک لاکھ اکہتر ہزار دو سو بیس ہے

## ساتوین تقسیم پشاور وغیرہ کے دریاؤن ندیون سرحدی پہاڑون کی کیفیت

اس علاقہ کے دریاؤن و پہاڑی ندیون مین سے **دریاے کابل** ہے اسکو افغانی لوگ جو بھی کہتے ہین
آغاز اس دریا کا چشمہ جو شیر سے ہے منبع جسکی آٹھ ہزار چار سو فیٹ کا مغربی ہے کے اندر شمار کی گئی ہے اوس چشمہ کے

ہیہ نکلکر بہت پر آبی و تیزی کے ساتھہ چلتا ہے مورخان انگریزی کا قول ہے کہ اگرچہ چشمہ شیر سے پانی اسمین بکثرت
داخل ہوکر دریا کی صورت اسمین ظاہر ہوتی ہے مگر فی الحقیقت مخرج اس دریا کا چشمہ جوی شیر نہین ہی بلکہ چشمہ
جوی شیر سے بارہ میل پرے اصلی چشمہ اسکا کوہ اونا کے اونچی گہاٹیون کے اندر ہی وہانسے نکلکر چھوٹی سے نہر کے طرح
بہتا ہوا جوی شیر کے پاس آتا ہے اور اوسکا پانی لیکر ایک چھوٹی سی ندی بن جاتا ہے پھر وہان سے پایاب
کم آب چلتا ہوا بعد قطع کرنے راستے ساٹھہ میل کے کابل تک پہونچتا ہے پھر کابل سے آگے کچھہ چلکر دریای لوگر
اندر سے آکر اسمین ملجاتا ہے لوگر کے ملنے سے بڑی تیزی و پر آبی اسمین ظاہر ہوجاتی ہے پھر کابل سے نیچے
بفاصلہ چالیس میل دریای پنجہیر اپنی چشمہ سے اکیوبیس میل کا راستہ طی کر کر اسمین آپڑتا ہی پھر شمول کے مقام سے
پندرہ میل نیچے ڈریا کے گویا اپنی چشمہ سے اسی میل طے کر کر اسمین آملتا ہے پھر اس شمول سے بیس میل نیچے دو ملی ہوی
ندیین علی شنگ و علینگر اپنے اپنے چشمون سی نکلکر پہاڑون کے اندر ہوتے ہوی اسمین آپڑتے ہین طول و راستہ
ان دو ملی ہوی ندیون کا انکی چشمون سے لیکر دریای کابل کے شمول تک اکیوبیس بیس میل شمار ہوا ہی پھر
وہان سے بیس میل کا راستہ چلکر دریای سرخ اپنی چشمہ سے ستر میل کی مسافت طی کر کر اسمین داخل ہوجاتا ہی
چونکہ اس دریا کے پانی کی سرخ رنگت ہی اسواسطی اسکو دریای سرخ کہتی ہین پھر وہانسے بیس میل شرق کے
سمت کو بجہ کر دریای کاما اسمین آجاتا ہی جسکو دریای کونر بھی کہتی ہین جو اول چترال پہاڑ سے نکلکر کوہ کافرستان
مین بہتا ہوا یہان آتا ہی اور دریای کابل کا مددگار بن جاتا ہی اسقدر دریاؤن کے شمول کے سبب سے کچھہ دریا
برابر درجہ بدرجہ تیزی و تندی و پر آبی و عرض و طول مین بڑہتا ہوا اور شرق کے طرف کو راستہ لیتا ہوا
کوہ سفید کے گہاٹیون اور جنوبی ڈہلون گہاٹیون کوہ ہندوکش کے اندر ہوتا ہوا کوہ کابل کے مشرقی کنارے
تک آپہونچتا ہی اس راستی مین بھی دونو کنارون سی اسکی بہت سی چھوٹے چھوٹے ندیان اور چشمی پہاڑون سے
نکلکر اسمین داخل ہوجاتے ہین اگرچہ اوس مقام پر چوڑان اسکی نہت ہی مگر بباعث اسکی کہ اسکے تہہ مین پتہر
بہت اور تیز روی نہایت سخت ہی وہان بھی قابل جہاز رانی کے مخمن ہے لکڑیون کے تلی بنا کر لوگ دریاسی ترتے
ہین بعد ازان یہہ دریا داخل ممالک پر حکومت سرکار انگریزی ہوکر تین شاخون مین منقسم ہوجاتا ہی اور وہ
تینون شاخین ایک سری سے علیحدہ رہکر ملک کو سیراب کرتی ہوی بمقام دوبندی اسمین ملجاتے ہین اس مقام سے
لیکر دریای سندہ کے شمول کے مقام تک یہہ دریا چوڑا اور عمیق قابل جہاز رانی کے ہی اور بڑی بڑی کشتیان
جنمین دو سو من تک بوجہہ لدا ہوا ہوتا ہے اوسمین چلتے ہین عین دوبندی کے مقام پر شمال کیطرف سے ہو کر
لنڈا ہی مین آگرتا ہے دریای لنڈا کو وہان دریای پنجکورہ بھی کہتی ہین یہہ دریا لنڈا کوہ ہندوکش کے
الیسو فسکلئد او مقام سے نکلتا ہے کہ جو ابتک بخوبی دریافت نہین ہوا جب تانی یہہ راستہ طی کرتا ہوا خوب سے

کے سمت کو آتا ہے تو گوشہ شمال و شرق سے دریای سوات آکر اسمین شامل ہوتا ہی سوای اسکے اور بھی چھوٹی چھوٹی ندیون اور چشمون کے پانی باثنای راہ اسمین شامل ہوتی چلے آتے ہین پھر دریای لنڈا اپنے چشمہ سے دو سو میل کا راستہ طی کر کر بمقام دوبندی دریای کابل مین آتا ہے پھر دوبندی سے چالیس میل شرق کے طرف چلکر دریای سندہ کے مغربی کنارے سے بمقام اٹک سندہ مین داخل ہوجاتا ہی کل طول اور راستہ دریای کابل کا چشمہ سے لیکر دریای سندہ کے شمول تک تین سو بیس میل شمار ہوتا ہی **کوہ چملہ** اس علاقہ کے مشرق مین دریای سندہ مغرب کے طرف علاقہ یوسف زئی شمال ملک کوہ مہابن شکل اس پہاڑ کی بطور درہ کے ہے اور میدان کم زمین ناہموار اور پہاڑ ہے اور رہنے والے قوم منڈر کی اوسمین آباد ہین مشہور ہی کہ اٹھارہ ہزار آدمی اسمین رہتا ہے بوقت ضرورت کے انکی مدد کو قوم ہزوال پہونچ جاتی ہے —

**کوہ بنیر** یہ علاقہ چملہ کے شمال کے طرف واقع ہے مشرق کے طرف اسکی دریای سندہ شمال ملک سوات مغرب علاقہ یوسف زئی ہے چارون طرف اسکی اونچے پہاڑ ہین جنمین سے شمال کیطرف کوہ ایلم و کوہ دودہ سر سمندر کے سطح سے دس ہزار اکیس یا بائیس فٹ بلند ہین بیچمین اسکے بطور وادی کے زمینین واقع ہین ملک ناہموار و دشوار گذار ہے آب و ہوا اسکی معتدل ہی مگر اونچے پہاڑون کے اوپر بسبب برف کے سردی زیادہ ہے اس ملک مین قوم یوسف زئی کے شاخین اسطرح آباد ہین کہ مشرقی حصہ مین شاخ جعفر زئی شمال مین گدائی زئی مغرب سالار زئی جنوب مین نوری زئی وسط مین عائشہ زئی الخ رہتی ہین اگرچہ کل قوم کا آپسمین کم اتفاق ہے مگر باہر کے غنیم کے دفع کے واسطے سب آپسمین یکدل و یکجان ہوجاتے ہین پیداوار ملک کی اوسی ملک کے واسطے کافی ہوتی ہے قحط کے وقت سوات کے ملک سے غلہ خرید لاتے ہین بکری و بھیڑی بہت رکھتی ہین بتیس ہزار اسلحہ بند مرد میدان رہتا ہی پارچہ سوتی نیل نمک سوداگر وہان لیجا کر فروخت کرتے ہین **کوہ سوات** - اس علاقہ کے حدود اربعہ اسطرح پر ہین کہ شمال مین کوہستان لرم جسکے اوتر کے طرف علاقہ دیر ہے مشرق کے طرف وہ پہاڑ جسکا سلسلہ دریاے سندہ تک پہونچتا ہے جنوب کیطرف ملک بنیر و تحصیل یوسف زئی مغرب مین علاقہ اٹرنگ ٹرنگ و اتمان خیل و باجوڑ واقع ہے سوات کا ملک پہاڑون کے اندر بطور درہ کے ہے طول اسکا جنوب غرب سے شمال شرق تک پچاس میل عرض تین میل علاوہ اوسکی جنوب و شمال کیطرف اور بھی پہاڑی علاقہ اوس ملک کے متعلق ہی اور اون پہاڑون سے چھوٹے سے سوات کے وسط کے طرف آتے ہین اونکو اندر بھی دور دور تک آبادی چلی گئی ہے اس ملک کے وسط مین غرب کیطرف دریای سوات بہتا ہے اور دریا کے دونو کنارون کے اوپر شمالی و جنوبی پہاڑ تک برابر زمینین ہموار چلے جاتے ہین اس دریا کے سوا اور بھی بہت سے چشمے پانی کے

شیرین وشفاف ہمیشہ جاری رہتی ہین جنسے زرعی زمینین سیراب ہوتے ہین پیداوار یہانکی مکی چانول
بکثرت گیہون بھی بوئی جاتی ہے دریای سوات کے جنوب اور شمال کے طرف دامن کوہ مین بہت سی گانون
آباد ہوتے چلے گئے ہین اور سوات کے اندرونی ملک مین زیادہ تر قوم اکوزئی نسل یوسفزئی اس تفصیل
سے رہتی ہے کہ دریا کے شمالی طرف شاخ خواجوزئی اور جنوب کے سمت کو بازیدزئی اور کوہستان جنوبی متعلقہ
سوات مین قوم رانی زئی اور بائی زئی آباد ہے مشرقی حدود سے باہر قوم گوجر کوہستانی رہتی ہے سوات
سے شمال کیطرف کاشغر وترکستان جانے کے لئے بعد گل جانے برفون کے سال بھر مین تین مہینے راستہ جاری
رہتا ہے مگر نہایت پرخوف ہے بدون ہمراہی بدرقہ مضبوط کے کسیکا امکان نہین ہے کہ جاسکے سوات کے
بنی ہوئی کمبل سیاہ تحفہ مشہور ہین باز شکاری بھی بہت پکڑے جاتی ہین نمک کی قدر اسملک مین بہت ہے
نمک کوہاٹ کے کان سے یہان بہت آتا ہے غلہ وروغن زرد وشہد سوات سے خرید کر سوداگر اور ملکونمین
لیجاتے ہین اس پہاڑ کے شرقی پہلو پر نادرشاہ ایرانی نے بیا راستہ بنوایا تھا مگر اب وہ بالکل خراب ہوگیا ہے
آب وہوا یہان کی نہایت معتدل خصوص موسم گرما صحت افزا ہے اور بہار وگلزار وسیرابی وشادابی مین یہ
کشمیر کے ثانی ہے مگر اتنا فرق ہے کہ وہ کشادہ اور یہ تنگ ہے اسملک مین پرانے وقت کے کھنڈرات اور
بتخانون کے علامات ابتک موجود ہین جنسے معلوم ہوتا ہے کہ اگلے زمانہ مین اہل گریک اور ہندو یہان
رہتی تھے فی الحال پچاس ہزار سے زیادہ افغان مسلمان سنی مذہب یہان سکونت پذیر ہین اور اسی ملک
کے مغربی حد پر پنجکورہ ندی دریای سوات کے ساتھ آکر شامل ہوتی ہے

**ذکر مولانا عبدالغفور سواتھی**

یہہ حضرت ایک بزرگ مولوی عابد خداپرست عبدالغفور نام سوات مین رہتے ہین کل افغان سوات
انکی مرید وفرمانبردار ہین یہہ حضرت سنہ [illegible] ہجری مین علاقہ سوات مین پیدا ہوئی ذات انکی صافی یا صابی جنکو بعض لوگ
اور بعض لوگ افغان کہتے ہین خوردسالی مین حضرت مویشی چراتے تھے مگر پرہیزگاری اونکی اوسی عمر مین مشہور تھی کہ جس گائے
کا دودہ خود پیتے اوسکی رسی خود ہاتھ مین پکڑ کر چراتے اس مراد سے کہ کسی کی زراعت مین وہ منہ نڈالی بعمر
اٹھارہ برس کی عمر کے بعد موضع برن گولہ مین جاکر حضرت نے علم پڑہا پھر گوجرگڈہی علاقہ یوسفزئی مین آکر
اور عبدالحکیم اخون زادہ کے مسجد مین رہنے لگے من بعد بمقام نورڈہیری جاکر صاحبزادہ محمد شعیب کے مرید ہوئے
صاحبزادہ حافظ عمرزئی اور عمرزئی تشونی صاحب المشہور صاحب طریقت فقیر پہیر والی کے مرید تھے سلسلہ حضرات
کا نقشبندیہ مجددیہ کا تھا چار دن خاندان نقشبندیہ قادریہ چشتیہ سہروردیہ جمین طالب جاہتا ہو مرید کرلیتے تھے
اخوند صاحب حافظ عمرزئی کے سلسلہ نقشبندیہ مین مرید ہوئی اور وہان سے آکر موضع بیکی کنارہ دریای سندھ ایک
خس پوش جھونپڑی مین بیٹھکر بارہ سال تک عبادت حق مین مشغول رہے اور تکمیل حاصل کی اوس عرصہ مین

وہ ختون کے پتے اور دریا کا پانی آپ کے غذا تھا یہہ حال دیکھہ کر بہت لوگ حضرت کے معتقد ہوئے وہانسے
اوٹھہ کر چپہ خلدزئی مین ہی وہانسے موضع سلیم خان مین رہایش فرمائی پہر کابل کو باجتماع کثیر اوس حال
مین کہ دوست محمد خان سکہون کے ساتھہ لڑرہا تھا اوسکی مدد کے واسطے گئے اور خیبر سے واپس آکر بکوہ
رانی زئی مین مقام کل درہ مین مقیم ہوئے یہان آکر ہزارون آدمی حضرت کے ارادت مین داخل ہوئے اور موضع
سیدو علاقہ سوات مین حضرت کے گذارہ کیواسطے زمین مقرر ہوئی یہان اسوقت وہ رہتے ہین یہان آکر
حضرت نے شادی کی اور دو صاحبزادے بھی پیدا ہوئے لنگر حضرت کا جاری رہتا ہے جو شخص غریب
مسکین مسافر درویش آتا ہے کہانا پاتا ہے تمام علاقہ سوات حضرت کا تابعدار جان نثار ہے۔

**کوہ ارنگ برنگ** اس علاقہ کے شمال مین دریاے پنجکوڑہ مشرق ملک سوات [illegible]
شمال ملک باجوڑ و مہمند جنوب علاقہ تحصیل ہشت نگر واقع ہے کل علاقہ مین قوم اتمان خیل نسل کرلانی
رہتی ہے ناہموار زمین کوہی مین زراعتین کرتے ہین اکثر انمین تجارت پیشہ بھی ہین **باجوڑ** یہہ علاقہ
ایک عمدہ موقع پر اونچے پہاڑون مین واقع ہے شمال کے طرف اسکی کوہ کافرستان مغرب علاقہ کونر جنوب
مہمند شرق مہمند و اتمان خیل یہہ ملک تین حصو مین منقسم ہے ایک خاص پرگنہ باجوڑ بطور وادی پہاڑون
کے حلقہ کے اندر واقع ہے اس قطعہ کی زمین بہت زرخیز و سیراب ہے چشمہ پانی کے بکثرت جاری ہین دوسرا
علاقہ بر ول اوپر کے طرف ہے جہان لوہا بنایا جاتا ہے تیسرا جندول قوم ترکانی اوسمین بہت رہتے ہین
پیداوار ملک یہان کے رہنے والون کے واسطے کافی ہے گہی اور شہد اور لوہا اسملک سے پشاور اور حضرو
تک جاتا ہے موٹے کپڑے کا یہان بیوپار ہوتا ہے گاوا وہنسی چمڑا بہت بنتا ہے **مہمند** باجوڑ کے
جنوب دریای کابل سے شمال تحصیل دوآبہ ضلع پشاور کے مغرب مین یہہ پہاڑ واقع ہے اسمین قوم مہمند اور
اوسکے شاخین آباد ہین زراعت بارانی ہوتی ہے گیہون اور جو کی پیداوار ہے بوریا فروشی وغیرہ سوداگریان
بہت ہوتی ہین **کونر** یہہ پہاڑ خوب سرسبز شاداب ہے ہر ایک میوہ وہان پیدا ہوتے ہین مشرق کیطرف
اسکے باجوڑ شمال کوہ کافرستان و کتور مغرب لغمان جنوب علاقہ کامہ و لگیانی و مہمند ہے علاقہ کونر سے شمال مغرب
کو کنڈ نام ہے جسکی بلندی سطح سمندر سے چودہ ہزار چار سو اڑتیس فیٹ ہے پیداوار غلہ کی اسملک مین کم
ہوتی ہے چاول باریک قابل تجارت اسمین پیدا ہوتے ہین دریای کونر شمال سے جنوب مغرب کو بہتا ہوا
علاقہ کامہ اور بسود کی درمیان دریای کابل کے شامل ہوجاتا ہے **خیبر** یہہ علاقہ ملک افغانستان
غرب کے طرف میدان پشاور کے واقع ہے یہہ پہاڑ سپید کوہ و سفید کوہ کے درمیان ہے جو سلسلہ پہاڑون اور
کوہ سلیمان کے ساتھہ ملا ہوا ہے اور میدان مغربی پشاور اور میدان شہر جلال آباد کے درمیان درہ خیبر

کے حد فاصل ہے اس درہ کے پہاڑ کے اندر بہت سی کانین ہین مگر بسبب قبضہ خیبریون کے کہودی نہین
جاتے اور محض بسبب موجودگی کانون کے جو ندی کہ علی مسجد کے مقام سے نکلکر آتی ہے پانی اوسکا بے مزہ ہی
اس پہاڑ کے اندر کوہ تاترا کی چوٹی تین ہزار پانسو فیٹ سطح پشاور اور چار ہزار آٹھہ سو فیٹ سمندر کی سطح سے
اونچی ہے چوڑان کوہ خیبر کی بیس میل تک لمبان اسکی کوہ ہندوکش سے لیکر کوہ سفید اور نمکین پہاڑ تک
پچاس میل ہے اس پہاڑ کے اندر دو قدرتی ندیان جاری ہین ایک کا نام خیبر ہے اور دوسری ندی اوسکے
شمال کے طرف جاری ہے درہ کے اندر خیبری افغان آفریدی اورکزئی وغیرہ رہتی ہین اور کل پہاڑ مین
چار درے یعنی چار راستے واسطے آمد رفت کے جاری ہین اول درہ خیبر جو نہایت ہموار اور قابل لیجانی
توپخانے اور گاڑی کے ہے دوسرا درہ تاتارا جو کہ درہ خیبر کے بعد ہے راستہ اسکا چکر والا و مشکل گذار مقام دوکا
کوہ جلال آباد تک ہے تیسرا درہ افغانان اس سے سڑک افغانستان کی شروع ہوتی ہے اس درہ کے اندر دریای
کابل بمقام مچنی داخل ہوتا ہے پھر درہ سے باہر آکر کوہ نیبر مین داخل ہوتا ہی پھر جنوبی کنارے دریای دوکا کے چلکر
درہ تارا و خیبر کے ساتھ ملجاتا ہی چوتھا درہ کرایا جسکے اندر سے دریای کابل بمقام دوبندی گذرتا ہی اور نیز دوسرا
دریا جسکو دریای لنڈا کہتے ہین اس درہ سے گذر کر خاص مغرب کے سمت کو چلتا ہوا دریای کابل کے ساتھ شامل
ہوجاتا ہے چہوٹا درہ خیبر کا حد فاصل درمیان افغانستان و ہندوستان کے ہے اور درہ بولان اسکی جنوب کے
سمت کو واقع ہے درہ خیبر کو کلید افغانستان کہتی ہین شروع اور آغاز اس درہ کا پشاور سے دس میل مغرب کے
سمت کو مقام قدم سے ہوتا ہی جس مقام پر چارون کا ایک مجموعہ ہے اور پہیلاو اسکا تیس میل دوکا کے مقام تک
ہے جہان سے آگے میدان جلال آباد کا شروع ہوتا ہی چہوٹا پہاڑ پتھر کے تختون سے بہرا ہوا ہے بارش کا پانی اسمین
جذب نہین ہوتا ہے اسلئے بارش کے وقت بڑا بہاری سیلاب ظاہر ہوتا ہی گرمی کے موسم مین پتہر اسکے دہوپ سے
بہت گرم ہوجاتے ہین اور زمین نہایت خشک ہوتی ہی اس درہ مین ایک چہوٹی سی ندی بہی جاری ہے بعض اوقات
اوسکا پانی بہی پہاڑون کے اندر ہی غایب ہوجاتا ہی اس درہ کی سفر مین دو مشکلین بہت بڑی مسافرون کے عاید حال
ہوتے ہین ایک تو خوف جان اور غارت ہونے مال کا جو خیبری غارتگرون کے ہاتھہ سے بڑی قافلے کے سوای کوئی
بچ نہین سکتا دوسری علی مسجد کے پاس سڑک بہت تنگ ہے اور بڑے بڑے اونچے پہاڑون سے جنکی بلندی
ہزار ہزار گز کی ہے راستہ گہرا ہوا ہے وہان جاکر بہی مسافر گہبرا جاتا ہی اور بے آبی کے سبب مرجاتا ہی علی مسجد
کے پاس ایک قلعہ اونچے پہاڑ کے اوپر بنا ہوا ہی مگر باعث نخوفی پانی اور بلند ہونے پاس کے پہاڑون کے اس لایق نہین ہے
کہ کوئی شخص اسمین محصور ہوکر باہر کے غنیم سے لڑ سکے کابل کی مہم کے وقت اس قلعہ کے لینے کے واسطے سرکار انگریزی اور افغانون سے
بڑی لڑائی ہوئی آخر قلعہ کے اندر کی فوج بسبب حاصل نہ ہونے پانی کے قلعہ چہوڑ کر چلی گئی پہر وہ قلعہ انگریزون کے تصرف مین آگیا اگرچہ فتح ہو

قلعہ کو خیبری لوگ ہر وقت مزاحم ہوتی اور اونکا نقصان کرتے تھے سو اسواسطے سرکار نے بھی آخر تنگ آکر
وہانسی فوج اپنی اوٹھالی آب وہوا علی مسجد کے پہاڑ کی نہایت ہی علالت انگیز و زہر آمیز ہی علی مسجد سی چلکر
لالہ بیگ کی مقام تک جو آدھے راستی مین ہی راستہ اس درہ کا بڑی بڑی گھاٹیون مین گھرا ہوا ہی وہانسی آگے لنڈی خانہ
کے متصل راستہ اسکا بہت سے فاصلی تک زینہ وار بنا ہی اور قریب تین گز کے چوڑا ہے راستہ کے ایکطرف کو
ایک پہاڑ سیدھا اونچا دیوار کی طرح دور تک چلا جاتا ہے اور دوسرے طرف کو ایک اونچا ٹیلہ ہی یہہ درہ
اپنی آغاز یعنی شرق کے طرف کے مدخل سے درجہ بدرجہ بلند ہوتا چلا جاتا ہے اور چلنی والی کو جو مغرب کی سمت کو
جاوی یہہ اپنی ایک ڈہلوین گھاٹی نظر آتی ہے مگر بہت چڑہاؤ اور اوتار نہین ہی کیونکہ جلال آباد کا میدان
پشاور سے تہوڑا ہی بلند ہے بلندی اس درہ کی چوٹی کے تین ہزار تین سو ستر فیٹ سطح سمندر سے اور دو ہزار
ایکسو فیٹ پشاور کی زمین سے ہی خیبری قوم بڑے غارتگر و بے رحم سلاح بند اسمین رہتی ہی جنکے پاس توڑیدار
لمبی لمبی بندوقین اور تلوارین و جزائلین مین لمبے لمبے چھرے بھی وہ بہت رکھتے ہین پہلی کابل کا حاکم
انکی خاطر کر کر ایک لاکھہ بیس ہزار روپیہ نقد سالانہ انکو دیتا تھا مگر امیر دوست محمد خان نے صرف تیس ہزار
روپیہ سالانہ انکو دینا قرار دیا اور چہہ بیس ہزار آدمی خیبری جنگیون مین وہ روپیہ بانٹا جاتا ہی نادر شاہ بادشاہ
ایرانی نے بوقت مہم ہندوستان کے دس لاکھہ روپیہ انکو دیا تھا اور پہر عبور بہی نکیا اور درہ تیراہ کے راستے
سے ہندوستان کے میدانمین داخل ہوا **لنڈی خانان** یہہ ایک حصہ کوہی درہ خیبر کے اندر
نہایت مشکل گذار مقام ہے جو شرقی حصے خیبر مین ہی بتیس میل کے فاصلے پر واقع ہی اس مقام پر درہ
مغرب کی جانب کو بہت ڈہلوان ڈہنگ کا ہوا ہے توپ و گاڑی وہانسے گذر نہین سکتی جنوب کی طرف مقام
کے زینہ کی شکل ڈہلوین پہاڑ کے قطار اور شمال کو ایک بلند سد با پہاڑ بطور دیوار کے کہڑا ہی اپریل ۱۸۴۲ع
مین لشکر انگریزی جو افغانستان کی مہم پر گیا تھا تو نہایت مشکل گذر فوج کا اس مقام سی ہوا بلندی اسکی سمندر
کے سطح سے دو ہزار چار سو اٹھاسی فیٹ ہی **گدر گلی** یہہ پہاڑی درہ ضلع پشاور مین پشاور و قلعہ اٹک
کے درمیان اٹک سی بفاصلہ پانچ میل شمال مغرب کے طرف واقع ہے چونکہ راستہ اس درہ کا بہت تنگ ہے
اسواسطی بطور مبالغہ نام اسکا گیدڑ گلی رکھا گیا یعنی گیدڑ بھی اس سے مشکل گذر سکتا ہی اور بعض کہتے ہین کہ
جب اکبر بادشاہ اس پہاڑ پر شکار کھیلنے کو آیا تو یہان آکر اوسنی تیر سے ایک گیدڑ کو شکار کیا اوس وقت سے
نام اس درہ کا گیدڑ گلی مشہور ہوا اور فارسی بعض تواریخ مین اس درہ کا نام خضر گلی لکھا ہی کیونکہ حضرت خضر کی نشست ہی
اور یہہ پہاڑ بھی سرسبز و شاداب ہی اور ریسے نام بگڑتے بگڑتے جہلا کے زبانون پر گیدڑ گلی بن گیا یہہ گہاٹی
پہاڑ کی صرف بارہ فیٹ چوڑی ہی دونو طرف اسکی اونچے اونچے اور بڑے پہاڑون کے ٹیلے ہین اور آمد و رفت

مسافرون کی بھی اِس راستی سے بہت ہی **کوہ سفید** یہہ ایک بلند قطار پہاڑون کی جنوب کیطرف دریای کابل
کے واقع ہے اور شمال کے طرف دریاکے کوہ ہندوکش ہے اور یہہ دونو پہاڑ قریب ستر میل کے ایک دوسری
سے جدا چلے جاتے ہین اور جسقدر ان دونون مین فاصلہ ہے اوسیقدر دریای کابل کو چوڑا کہنا چاہئے سفید
کے قطار شرق سے غرب کو قلعہ اٹک کے مشرق کیطرف سے شروع ہوتی ہی اور غربی حصہ پر اپنی جاکر ختم ہوتی ہے
مغربی انجام اسکا جگدلک (?) ارتیلون تک شمار کیا جاتا ہی اسمین سنگ حراح (?) اور کلی کے پتھر بہت ہین تین قطارین اسکی
واقع ہین جو ایک دوسری کے سامنی دکہائی دیتی ہین آغاز تینون کا دریاکے کنارے سے ہوتا ہی دو قطارین نچلی
اسکے جنبر کے درختون سے ڈھکی ہوئی ہین اور جو سب سے بلند قطار ہی وہ بقاعدہ اور ڈھلوین اور ٹیلہ دار ہی گر سب
سبزی و سیرابی کے خوشنما معلوم ہوتی ہی اوس سے اور ایک بخافت بلند قطار اسکی جو دہ ہزار فیٹ اونچی
او سپر ہمیشہ برف پڑی رہتی ہے اور بسبب برف کی دور سے وہ سفید نظر آتی ہی اسی سبب سے اسکا نام کوہ سفید ہی
اِس پہار مین سرخ رود و کار اسو وغیرہ ندیان بہت چلتی ہین اگرچہ پایاب ہین مگر تیز بہت ہین اور شمال
کے طرف سے نکلکر دریاے کابل مین گرتے ہین خیبر کا پہاڑ اسکے شرقی انجام پر اور کوہ کرسنجا (?) اسکی مغرب کو
کوہ ہمالہ سے شامل ہوتا ہی اور وہان دونوکے درمیان جلال آباد آباد ہی **ننگنہار یا ننگرہار**
خیبر سے مغرب دریای کابل سے جنوب کوہ سفید سے شمال علاقہ کابل کے مشرق کو یہہ کوہی علاقہ واقع ہوا ہی مگر
اسکی زرخیز و سیراب آباد ہے انار وغیرہ میوے یہان بہت ہوتے ہین جلال آباد و لعل پورہ و بالسول (?) ہزار ناو
اِس علاقہ کے نامی قصبہ ہین اصلی حدود اسکی دریاے کابل سے دوبہ (?) تک شمال کیطرف تصور کرتی ہین بلکہ
علاقہ کامہ و مہمند و تیو (?) و کونر و لغمان بھی اسی مین شمار ہوتی ہین وجہ تسمیہ ملک ننگنہار لفظ نوبہار ہے
اسکے معنی نو بحرین یا نئے نو دریا ہیں مراد ہے مگر نو بہار کا لفظ بسبب خرابی زبان پشتو کے بگڑ کر ننگنہار ہو گیا
قوم مہمند و شنواری و صافی وغیرہ اسمین رہتی ہین اور مشرقی حصے مین غرمذیی (?) آباد ہین اِس ملک مین بھی
سفید ریشم و ردی (?) اور ادون و چانول بہت عمدہ و انار وغیرہ میوے پشاور کو بھیجے جاتے ہین کابل کو بھی
یہان سے بہت مال جاتا ہی اور پنجاب سے بھیجے ہیم (?) و نیل و انگریزی صفحات (?) اسباب انگریزی کمپنی ادہان لیجاکر
سوداگر فروخت کرتے ہین یہہ استہ کابل اور پشاور کا جلال آباد ہوکر جاتا ہی فی الحال یہہ ملک زیر حکومت
امیر کابل کے ہی **تیراہ** یہہ ایک عمدہ ملک اور شاداب علاقہ کوہ سفید کے اندر واقع ہے اگرچہ اصلی
تیراہ پہاڑ دو نیچے اوپر کے میدان کا نام ہے الا جو قومین یہان کی جسقدر ملک مین آپ خیل و آفریدی ہین
اب وہ سب قدر تیراہ کہلاتا ہے اسکے شمال مین حدود ضلع پشاور و علاقہ خیبر و ننگنہار و مغرب مین کوہ سفید اور کرم
راجگال جواہ راجگدہ جنوب ملک بنگش متعلق ضلع کوہاٹ مشرق کو کوہ خٹک کے مشرق کو دریای سندھ

اس علاقہ کے حصہ شمالی اور شرقی پر قوم آفریدی جنوبی اور غربی پر قوم اورکزئی قابض ہے جنکی جنوب میں
قوم دوشت آباد ہے خاص تیراہ کی زمین ہموار و زرخیز و سیراب اور باقی ناہموار پہاڑون کے اندر گیہون
اور جوار و مکئی کی پیداوار کامل ہوتی ہے تلوار و چھورا تیراہ مین عمدہ اور آبدار بنتا ہے آفریدی اور اورکزئی
دونو قومین آپس مین سخت عداوت رکھتی ہین آب و ہوا وہان کی معتدل و صحت بخش ہے بڑی بڑی چوٹیان
پہاڑ کے اسکے جنوبی حصہ مین تریوغر سات ہزار نوسو چالیس اور دوباسر آٹھ ہزار سات سو ساٹھ اور
زاوغر نو ہزار تین سو اسی فیٹ بلند ہین **علاقہ کوہ کرم** دراصل کرم نام ایک پہاڑی نالہ کا
ہے اوسکے کنارے کے اوپر یہہ ملک واقع ہونے کے سبب سے کرم کہلاتا ہے اسکی شمال کیطرف کوہ سفید
مغرب کوہ مقبوضہ قوم منگل جنوب علاقہ خوست مشرق علاقہ اورکزئی و بنگش ہے کوہ سفید کیطرف جنوبی مشہور
درے شلوزان ملونا زیران کرمان ہویار اریوب ہین جو اس علاقہ سے علاقہ رکھتے ہین اراضی اس پہاڑ کی زرخیز
اور نالہ کرم سے سیراب ہوتی ہے مکئی و چانول کی پیدایش بہت ہوتی ہے انگور سیب انار کی پیداوار کا حد و
حساب نہین جنکی تجارت بنون وغیرہ ملکون مین ہوتی ہے اس پہاڑ کے مغربی حصہ مین بمقام اریوب قوم جاجی سنی
مسلمان اور ہویار سے نیچے رافضے رہتے ہین اوپر کے پہاڑ دمین قوم منگل و چکمنی بستی ہے کوہ سفید مین چوب
عمارتی دیودار زیتون وغیرہ عمدہ عمدہ لکڑی ہوتی ہے مغربی چوٹی اوسکی سطح سمندر سے سولہ ہزار فیٹ کے
قریب اونچی ہے کوہ سفید اور کوہ سپینہ اوسکا نام ہے **رود کرم** یہہ ایک نالہ کوہ سفید کے جنوبی حصہ
سے نکلکر نواح اریوب اور مقام ہویار کے پاس سے گذرکر قوم طوری کے علاقہ مین جو اسی نالہ کے نام سے
علاقہ کرم کہلاتا ہے ہوتا ہوا علاقہ بنگش و وزیران و درویش خیل کے پہاڑی ملک سے جنوب شرق کو بہتا ہوا
علاقہ بنون کے مغربی سرحد سے نکلکر سیدھا جنوب شرق کو جاری ہوتا ہے اور اکثر پرگنہ بنون و مروت
و عیسی خیل کو سیراب کرتا ہوا دریاے سندہ مین قصبہ عیسی خیل سے بفاصلہ پانچ میل کافرکوٹ کے متصل داخل ہوتا ہے
یہہ نالہ علاقہ کرم و بنون وغیرہ کی سیرابی کے لئے اکسیر کا حکم رکھتا ہے اس نالہ مین پہاڑ کے اندر نزروم کے مقام کے
نزدیک ایک اور نالہ کیتی نام پہاڑ سے نکلکر شامل ہوتا ہے اوس نالہ کا سر کوہ مبدران مین واقع ہے جہان اوسکو
شمل کہتے ہین اور ملک خوست سے ہوکر آتا ہے کل راستہ نالہ کرم کا کوہ سفید سے لیکر دریاے سندہ کے شمول تک ایکسو پچاس
میل ہے جسمین سے کوہی راستہ پچاس میل اور میدانی راستہ سو میل شمار ہوتا ہے **کوہ سلیمان** یہہ ایک
فراخ اور بلند قطار پہاڑون کی سلطنت انگریزی کے مغربی انجام کو مغرب کیطرف واقع ہین جو شمال سے جنوب کو
پھیلتی ہوئی چلی جاتی ہین ونکاہن کے پہاڑون کے قریب سطح اسکا بہت بلند ہے اور تخت سلیمان اوسکا نام ہے وہان کی
اونچی سمندر کے سطح سے گیارہ ہزار فیٹ ہے اس چوٹی کے اوپر چشمہ برف سردی کے موسم مین پڑی رہتی ہے گرمی مین

برف گل کر بہہ جاتی ہے کلی کے کنکر اور ریتلی پتھر بہت ہین دریای سندھ کے طرف کے شرقی گہاٹیان اسکی بہت
ڈہلوین ہین اور بیشمار چشمے اور ندیان اس سے نکلکر ڈیرہ جات کے ملک کو سیراب کرتے ہوئی سندھ مین داخل
ہوتے ہین اور بعض کا پانی راستہ مین ہی جذب ہو جاتا ہے مغربی گہاٹیان اسکی لمبی اور اونچی ہیتیان کے
جنگل تک پہونچتے ہین اور مشہور ہے کہ کوئی دریا اس پہاڑ کی سوای رود گرم کے سمندر تک نہین پہونچتی
صرف رود گرم کا پانی بذریعہ دریای سندھ کے سمندر تک پہونچتا ہے اس پہاڑ کا کل سطح شمال سے جنوب کو
تین سو پچاس میل ہے افغانی قوم بکثرت اسمین رہتی ہے نباتات اور سبزی اسپر بہت کم پیدا ہوتی ہے مگر
اسکے نشیب سے چوٹی تک بہت گہری پتلی برف یعنی کہرے سردی کے موسم مین پڑے رہتے ہین اور اونچے
اونچے کانٹے دار جہاڑیان پیدا ہوتی ہین جنکے ساتھ بہار کے موسم مین پھول بھی ہوتے ہین **دریای**
**توچی یا گمبیلا** یہہ دریا کوہ خروٹی علاقہ اور گون اور کوہ ربل سے نکلکر نواح مرغہ اور علاقہ داور
سے گذر ملک بنون کے مغربی سرے سے سیدھا شرق کیطرف کوہ تنگہ توچی سے باہر نکلکر ضلع بنون کی حدود
مین داخل ہوتا ہے اس نالہ سے صرف تپہ مارکزہی و نوڑر و بگاخیل وزیران کی اراضی سیراب ہوتی ہین
اور جنوب سے لنڈیدک کی زمین کو بھی پانی ملتا ہے اوس سے نیچے پانی اسکا زمین کی سیرابی کے کام نہین آتا
مگر مروت کے علاقہ مین جہان اس نالہ کا نام گمبیلا ہے لوگون کے ہیچ مین پانی اسکا کام آتا ہے پھر قصبہ
لکی مروت سے تین میل شرق کیطرف نالہ کرم مین داخل ہو جاتا ہے کل راستہ اسکا ابتدا سے انتہا تک ایکسو
میل کا شمار ہوتا ہے **گلیری درہ** یہہ ایک درہ اور کوہ سلیمان مین ڈیرہ جات سے کابل کیطرف
جانیکا راستہ ہے یہہ درہ گومل دریا کے اوپر درمیان جنگلی و پہاڑی ملک کے جہان ہزاری قوم رہتی ہے واقع
ہے اس درہ کو ایک بڑا راستہ واسطے آمد و رفت ہندوستان و افغانستان کے شمار کیا جاتا ہے شمال طرف
اسکے درہ خیبر اور جنوب کیطرف درہ بولان ہے اور اسی درہ بولان کے اندر سے ہوکر انگریزی فوج شاہ
شجاع کو لیکر کابل گئے تھی لوہانی افغان کے قافلے گلیری درہ سے بہت گذرتے ہین جو مال ہندوستان کا کابل
اور افغانستان کا ہندوستان کو لایا جاتا ہے اسی درہ سے گذرتا ہے راستہ اسکا بہت پیچدار و پرپیچ ہے
جب درہ مین داخل ہوون تو قریب تیس میل کے اول شمال مغرب کو جاتی ہین پھر آگے چالیس میل مغرب کے
سمت کو چلنا ہوتا ہے مسافر لوگ بے شمار مکر کہاتے اور تکلیفین اوٹھاتے ہوئی غزنین پہونچتی ہین اس درہ
کے اندر وزیری قوم بکثرت رہتی ہے پیشہ انکا غارتگری و قزاقی ہے اگرچہ وہ پہاڑون کے اندر جہان
پانی ہو کاشتکاری بھی کرتے ہین مگر اصلی پیشہ انکا غارتگری ہے اور ہر وقت تاک مین رہتے ہین کہ اس درہ
سے مسافرون کو لوٹین وہ جا بجا مسافرون کو مار دینا یا لوٹ لینا انکے نزدیک کچھ بڑی بات نہین ہے

اسواسطے لوہانی وغیرہ سوداگر بڑے بڑے قافلے لیکر اس درہ مین داخل ہوتے ہین اور ہتھیار وغیرہ سامانون سے درست رہکر بغیر از مشکل جان و مال بسلامت لیجاتے ہین **گومل** یہہ ایک دریا شرقی کوہ افغانستان مین بہتا ہے اور کوہ سلیمان سے نکلکر دریاے سندہ کے طرف آتا ہے اور بعد طے کرنے مسافت اکیوساٹھہ میل کے ریگستان جو اس کوہ مین پھیل جاتا ہے اور ریگی زمین اوسکی پانی کو جذب کرتی جاتی ہے اس دریا کے راستے کو جو پہاڑ کے اندر ہے گلیری درہ کہتے ہین شمال کیطرف اوسکے درہ ژیبرا اور جنوب کے سمت کو درہ بولان ہے بلکہ گومل نام ایک قصبہ بھی اس مین اوس سڑک پر جو غزنین سے ڈیرہ اسماعیل خان کیطرف جاتی ہے چالیس میل ڈیرہ اسماعیل خان سے مغرب کیطرف آباد ہے آبادی اسکی گومل کے درہ اور دریاے گومل کے درمیان نہر کنارے کے اوپر واقع ہے کافرکوٹ اس نام کا پہاڑ اور ایک پرانا قلعہ قدیمی عمارت کا ہے ایک تو قلعہ ضلع بنون پرگنہ عیسی خیل موضع کوندل کے جنوب دریاے سندہ کے مغربی کنارے کے پہاڑ پر ایک ٹوٹا قلعہ بنا ہوا نظر آتا ہے عمارت اوسکی اگرچہ خستہ حال ہے مگر نہایت مستحکم و بلند ہے بڑے اونچے برج ابتک اسکی عمارت کا بقیہ موجود ہے اور دیوارون مین توپ بندوق کے مورچے دکہائی دیتے ہین سوای قلعہ کے یہہ بھی واضح ہوتا ہے کہ کسی زمانہ مین یہان بڑا شہر آباد تھا کہنڈرات اوسکے دور دور تک معلوم ہوتے چلے جاتے ہین مگر اسکے بانی کا نام اور اوسکا زمانہ دریافت نہین ہوتا اور نہ معلوم ہوتا ہے کہ یہہ شہر کب آباد تھا اور کب ویران ہوا قلعہ کے ٹوٹے ہوئی دیوار دریاے سندہ کے ساتھہ ملی ہوئی ہے اب بھی جو شخص اعلی عمارت کو دیکھتا ہے اوسکی استحکام و مضبوطی و صفائی کے معاینہ سے متعجب و حیران رہ جاتا ہے وڈ صاحب مورخ انگریز فرماتے ہین کہ ہمنے ایسی عمارت بلند و پختہ باوجود بہت سی سیاحی کے کہین نہین دیکھی چونکہ چند عمارات اسمین گنبد کی صورت گول ہین اونکو دیکھنے سے یہہ قیاس ہوتا ہے کہ بودہ مذہب والی لوگون کی جو دو ہزار برس سے مشتر یہان آباد تھی یہہ مکانات اپنی پرستشگاہین بنائی ہون اور جو اون پر مورچال بنی ہین کسی دربادشاہ یا راجہ نے اونکی بعد بنوائے ہون کیونکہ یہہ نشان پہاڑ کے عمدہ موقع اور سخت جگہہ پر واقع ہے اور اسملک کے حکام کے واسطے یہہ قلعہ نازک وقتون مین حصن حصین اور جاے پناہ تھی اور یہہ بھی مشہور ہے کہ ہمایون بادشاہ صفائی نے بھی اپنی بہائیون کی بیمہری کے وقت ایکدفعہ یہان آکر پناہ پائی تھی ورنہ تحقیق کی یہہ عمارت بنی ہوئی ہے اوسوقت تو توپ و بندوق وغیرہ آتش فشان ہتھیارون کا ہند مین کہین نام و نشان بھی نہ تھا دوسرا کافرکوٹ بنون کے شمال کیطرف یہہ ایک اونچی پہاڑ کا نام ہے جو تراشا ہوا پہاڑ قلعہ کے دیوار کیطرح اونچا معلوم ہوتا ہے مگر اوسپر کوئی عمارت یا نشان عمارت کا نظر نہین آتا قدرتی شکل اوسکی اسیطرح خالق حقیقی نے پیدا کی ہے اور جو تین بڑی بڑی ٹیلے پہاڑ کے دور سے بطور قلعہ کا

پاس کہائی دیتی ہین نزدیک جاکر دیکھنے سے دور دور معلوم ہوتی ہین **کوہ غونڈ** صدر ضلع بنون کے مقام سے بیتالیس میل گوشہ جنوب مشرق کو شیخ بدین جسکو کوہ غونڈ بھی کہتے ہین سطح سمندر سے چار ہزار چھ سو چار فیٹ بلند ضلع ڈیرہ اسماعیل خان اور بنون کے وسط مین درہ پیزو سے مشرق کے طرف واقع ہے اگرچہ بسبب قلت پانی کے درخت وہان کے بے رونق اور خشک ہین مگر بباعث بلندی کے گرمی کے موسم مین سرد رہتا ہے اور ہوا بھت زور شور سے چلتی ہے تاہم گرمی کی شدت سے محفوظ رہنے کے واسطے اکثر صاحبان انگریز اپنے میمون اور بچون کو لیکر گرمی کا موسم وہان جا کاٹتے ہین اور ڈیرہ اسماعیل خان و غازیخان و بنون کے انگریز عیالدار اکثر وہان مئی سے سمبر تک رہتے ہین **علاقہ خوست** یہہ پہاڑی علاقہ کرم کے علاقہ سے جنوب کے طرف واقع ہے اسکے مغرب کیطرف کوہ جدران مشرق کوہ وزیران مع میت خیل و حسن خیل ہے چار دو طرف اسکی بلند پہاڑ حلقہ کئے ہوئی ہین بیچ مین مسطح میدان ہے کوہ جدران سے رود شمل نکلکر اِس ملک کے وسط مین شرق کے طرف کو بہتی ہے اکثر علاقہ اوس سے اور کچھہ چشمون کے پانی سے سیراب ہوتا ہے گندم اور چانول بھت پیدا ہوتے ہین غربی حصہ مین اِسکے قوم اسماعیل خیل و حیدر خیل و مندوزی وسط مین قوم بڑبہ و مردخیل مشرقی مین قوم لگن و ترکی خیل وغیرہ آباد ہین لغاری قوم انمین تجارت پیشہ ہے اور باقی سب کشتکاری کرتے ہین تمام کوہستان کا تحفہ مشہور ہے اور گھی و چانول و نمد ضلع بنون کو فروخت کیواسطے جاتا ہے سنبر نمک وزیری قوم یہان فروخت کیواسطے لاتی ہے نیل و آہنی اسباب و پختہ چرم و پارچہ سفید کی یہان بڑی قدر ہے یہہ علاقہ فی زماننا امیر کابل کے متعلق ہے **علاقہ وزیری** یہہ علاقہ بھت وسیع ہے اور وزیری قوم پہاڑونمین منتشر ہے آبادی انکی گنجان نہین ہے متفرق موقعون مین آبادیان ہین مشرق کیطرف اسکی حدود ضلع کوہاٹ و بنون و کوہ بہٹنی جو حدود ٹانک ضلع ڈیرہ اسماعیل خان سے ملا ہوا ہے جنوب درہ گومل مغرب علاقہ قوم خروٹی ملحقہ کوہ سپیرل شمال علاقہ درگون و جدران ملک خوست و کرم و حدود ضلع کوہاٹ واقع ہین ان حدود کے اندر وزیری قوم متفرق رہتی ہے فرقہ درویش خیل یعنی اتمانزئی و احمدزئی آپسمین مختلط رہتی ہین و مسعودون کا علاقہ الگ ہے ایک شاخ کے پہاڑ کے اندر علیحدہ علیحدہ زمین ہے سوائے علاقہ کانی گرم شوال و مرغہ و سپیرل کے باقی علاقے مین زرعی زمین بھت کم ہے ملک انکا ناہموار و ٹیلہ دار ہے جنوبی و مغربی حصہ مین اِسکے اونچے اونچے پہاڑ ہین سب سے اونچا پہاڑ مسعودون کے علاقہ مین پیرغل ہے بلندی اوسکی سمندر کے سطح سے گیارہ ہزار پانسو تراسی فیٹ شمار ہوئی ہے ان پہاڑون مین چیڑ کے درخت اور دیودار کے بکثرت جنوب کیطرف علاقہ وزیری کے کوہ روانہ ہے اور اسی علاقہ کے اندر علاقہ **کوہ دور اندڑ** مغربی حدود ضلع بنون رود ترچی کے دونو کنارون پر واقع ہے پہاڑ کا

اسکے قوم وزیری اور بیچمین درہ توچی کے اندر قوم داوڑ بستی ہی سرزمین اسکی رود توچی کے پانی سے سیراب ہوکر غلہ کی پیداوار کامل ہوتی ہے تماکو اور ہگی(؟) اور مویشی اس علاقہ کے ضلع مین سوداگر فروخت کیواسطے لیجاتے ہین پارچہ سفید اور نمک کی یہان بہت قدر ہی **علاقہ شیرانی** درہ گومل کے جنوب کیطرف یہہ ایک پہاڑی علاقہ واقعہ ہے مغرب کیطرف اسکے رود ژوب مشرق قوم کاکڑ و مندوخیل مشرق حدود ضلع ڈیرہ اسماعیل خان وپرگنہ کلاچی ہے اسکے شمالی حصہ مین قوم حسن خیل وسط مین بوخیل چلوانی(؟) جنوبی مین قوم ہریپال(؟) شاخہای شیرانی بستی ہین علاوہ اسکے قوم بابڑ اور دشترانی جنوب مشرق کیطرف آباد ہین اور اسی علاقہ مین وہ اصلی خطہ کوہی کوہ سلیمان کا جسکو تخت سلیمان کہتے ہین سطح سمند سے بارہ ہزار فیٹ اونچا موجود ہے اور اسی موقع کے سبب نام کل سلسلہ متعلقہ اس پہاڑ کا کوہ سلیمان مشہور ہے علاقہ شیرانی اور اشترانی سے جنوب کیطرف ایک نالہ کہی ڈہنوڈہ نام سے لیکر ضلع ڈیرہ غازیخان کے حدود تک مغربی گہاٹیون مین قوم بلوچ کے شاخین ملک سندھ کے حد تک آباد ہوتی چلے گئی ہین اسیطرح کہ نالہ دہوڈہ سے جنوب کیسمت قوم کسرانی اور اس سے جنوب بزدار وغیرہ پہر میدان شم سے مغرب کیطرف کوہی ملک مین قوم گرچی(؟) اور اون سے جنوب مگنی(؟) آباد ہین **ملک کاکران** یہہ قوم بہی وزیری قوم کیطرح ایک وسیع پہاڑی علاقہ پر قابض ہے مگر مشہور اور عمدہ علاقے انمین سے اول رود ژوب کے جنوب شمال کیطرف یہہ واقع ہین یعنی رود ژوب کے کنارون پر قوم مندوخیل وکاکڑ کے دیہات آباد ہین زمین زرخیز و سیراب عمدہ ہے دوسرا علاقہ اسکا بوری و برشور و کچہوغی(؟) و کوئٹہ ہے جسکے حدود سے درہ بولان تا بین قندہار و شکارپور جاتا ہی علاوہ اسکے اکثر گرد نواح کے پہاڑون پر متفرق آبادیان بہی اس قوم کے موجود ہین مشرقی حدود انکی کوہ شیرانی و بلوچان سے دور تک ملتی چلے گئے ہین قوم موسیٰ خیل و ایسوٹ افغان کسرانی بلوچون کے پہاڑون سے مغرب کیطرف ضلع ڈیرہ غازیخان کے حدود تک آباد ہوتے چلے گئے ہین انکی علاقون سے گوسفند و مویشی خرید کر تاجر لیجاتے ہین اور باہر سے پارچہ سفید یہان لاکر فروخت کرتے ہین **نالہ طہورا** یہہ ایک پہاڑی نالہ ڈیرہ جات کے علاقہ مین بہہ کر ملک کو سیراب کرتا ہی اخراج اسکا کوہ سلیمان کے مشرقی حصہ سے ہے جو اسمین(؟) نکلکر یہہ ڈیرہ جات کے علاقہ مین آتا ہے اور پینتالیس میل تک بہا ہے زمین کو سیراب کرکر ریگستان مین مفقود ہوجاتا ہی **ساون** یہہ ایک نالہ شرقی بناد کوہ سلیمان سے نکلکر علاقہ ڈیرہ جات مین آتا ہی اور پچیس میل تک غرب سے شرق کیطرف بہتا ہوا اور ملک کو سیراب کرتا ہوا ریگستان مین پہونچتا ہی دامن اگر پانی اسکا تمام و کمال ریت مین جذب ہوجاتا چلاجاتا ہی **کوہ بارہ** ضلع ڈیرہ غازیخان کے متعلق یہہ ایک پہاڑ ہی قوم بلوچ اسمین رہتی ہے صبح(؟) کے وقت پہاڑ کی درختون کے اوپر جو شبنم پڑتی ہے وہ جم جاتی ہے وہان کے باشندے درختون کے اوپر سے

وہ شبنم جمع کر کر شکر کے بدلے کہاتے ہین اور وہ بالکل ترنجبین اور شیرخشت کیطرح شیرین و لذیذ ہوتی ہے لیکن
وہی عین ترنجبین ہے اوسکی شیرینی مین اور کچھہ عیب نہین ہے البتہ کہانے کے وقت بہاو کے پتون کی بو آیا کرتی
ہے وہانکے لوگ اوسکو شکر کہتے ہین گندم و جو و باجرا و جوار کی وہان پیدایش بہت ہے ۔

## آٹھوین تقسیم بہاولپور کی ریاست اور وہان کے ملک کے ذکر مین

یہہ علاقہ ریاست گاہ رئیس بہاولپور کا پنجاب کے میدانی ملک سے بسمت جنوب مغرب واقع ہے مغرب کے طرف اسکی ملک
سندہ و علاقجات سرحدی پنجاب مشرق و جنوب کو ضلع بٹھیانہ و جیسلمیر جنوب مغرب کے طرف زاویہ ملک سندہ ہے
سرزمین اس علاقہ کی بشکل بیضوی تین سو اسی میل طول شمال مشرق سے جنوب مغرب کو اور اکیاسی میل چوڑی کل
سطح بائیس ہزار میل مربع ہے اسقدر زمین مین سے کل چھٹا حصہ قابل زراعت ہے باقی سب ریگستان و جنگل ویرانہ ہے
شمال مغربی حد پر اسکے دریای گہارا و پنجند و سندہ جاری ہے زمین اسکی ہموار و مسطح ہے کوئی ٹیلہ یا پہاڑ نہین ہے
سوای ریگ کے ٹیلون کے جو پچاس یا ساٹھہ فٹ سے زیادہ بلند نہین ہوتی ہے زمین قابل زراعت اس علاقہ کی دریا کے
بانکی کنارے بارہ میل تک چوڑی دور تک چلی گئی ہے اسی زمین کے ٹکڑے مین بہت سی آبادیان واقع ہین [illegible]
رعایا اس علاقہ کے اکثر مسلمان اور ہندو کم ہے آمدنی کل علاقہ کی رئیس متوفی کے وقت پندرہ لاکھہ کے قریب تھی اب
سرکاری سرپرستی اور انتظام مین آمدنی بہت بڑہ گئی ہے چہہ لاکھہ آدمی کے قریب کل علاقہ مین آبادی ہے بہاولپور احمد پور
خانپور اُچ بڑی بستیان اسمین آباد ہین **خاص شہر بہاولپور** یہہ شہر دارالریاست بہاولپور کا
دریای گہارا کے ایک شاخ پر بڑی دریا سے بفاصلہ دو میل شہر ملتان سے بفاصلہ ستر میل ریگستانی کے اندر آباد ہے
شہر پناہ اسکا خام اور کل دورہ قریب چار میل کے ہے قوم سید صد او دیوترہ و بلوچ و راجپوت و کہتری ایسے
طرح طرح کے قومین اسمین بستی ہین عمارت پختہ و خام ملی ہوئی ہے تعداد چار ہزار آٹھہ سو کے حویلیان اور ایکہزار پانسو
دوکان بیشتر ہزار آدمی کی آبادی ہے رئیس کے رہنے کے مکانات بڑے بلند و عالیشان بنے ہوئے ہین بازار با رونق
کارخانہ تجارت بکثرت بڑے بڑے ساہوکار مالدار و تجار با وقار دوکانین کرتے ہین کارخانی ہر ایک پیشہ
کے جاری ہین پارچات لنگی ابریشمی سادہ و ابریشمی سادہ و کلابتونی و لنگی سوتی و سوسی مشروع و گلبدن و دارائی
ابریشمی یہان بہت تحفہ بنے جاتے ہین کانسی کے کٹورے اور مسی برتن یہان عمدہ بنتے ہین بندوق و تلوار وغیرہ بہی کام
یہان بہت اچھا بنتا ہے جو لوگ دور دور و بطور تحفہ لیجاتے ہین آدمی اس شہر کے قد آور و مضبوط و سانولی رنگ
کے ہوتے ہین سر کے بال بہت بڑا کر رکہتے ہین اور بالون کو تیل اسقدر لگاتے ہین کہ تمام کپڑے چرکین چرب ہو جاتے ہین
بہنگ کا نشہ بہت پیتے ہین بلکہ ہر ایک کے گہر بہنگ گہٹی گہٹائی تیار رہتی ہے جب کوئی دوست یا آشنا آدمی تو مدارات

اونکا صرف بنگ کا پیالہ ہی یہان کے اشراف فارسی پشتو ہندوستانی وسندہی بولی بولتے ہین عام لوگ صرف ملتانی
بولی ہی کی استعمال کرتے ہین جسمین یا ہین کا لفظ زیادہ تر مستعمل ہوتا ہی اور دال کے حرف کو ڈال بولتے ہین اور ملکون
کے مسافر اس ضلع کے لوگون سے بسبب میلاپن و سخت زبانی بہت نفرت کرتے ہین ہم جدی اوس کے داؤد پوترہ
کہلاتے ہین جو مورث اعلی رئیس داؤد خان نام کے اولاد ہین شہر کے اندر اور باہر اکثر باغ خوشنما و سرسبز شہر
کے زیب و زینت ہین شہر سے ایک سڑک سرسہ و مہیانہ کے علاقہ کے طرف بنائی گئی ہی شہر کا بانی نواب بہاول خان
ہے جسنے یہ شہر آباد کرکر اپنے نام کے اوپر بہاولپور نام رکہا تہا **ریاست بہاولپور** اکبر شاہ چغتائی
کے وقت اس ریاست کی خاندان کی بنیاد قایم ہوئی مجمل حال اسکا یہ ہی کہ اول اوس خاندان کے بزرگون سے
سے چنی خان و بہادر خان نے شاہزادہ محمد مراد اکبر بادشاہ کے بیٹے کی خدمت مین حاضر ہوکر [illegible] ہجری
سندہ کی بابت کے مہم مین خدمتین نمایان کین و عزت پائی پہر اوسکے یہان داؤد خان اور داؤد خان کے
گہر محمود خان اور محمود خان کے گہر محمد خان محمد خان کے گہر داؤد خان ثانی پیدا ہوا داؤد خان کے گہر حیدر خان
اوسکے بہت سے فرزند پیدا ہوئے اور بڑی عمر پائی اوسکے جیتے جان بہت سی اولاد اوسکی بڑہ گئی جو داؤد پوترے
کہلانے لگے اب بہی جو اس ملک مین داؤد پوترے مشہور ہین اونہی داؤد خان ثانی کی اولاد کہتے ہین پہر
چند پشت کے بعد محمد بہادر خان ایک شخص بڑا عالی حوصلہ صاحب بخت اونمین پیدا ہوا اور عالمگیر اورنگ زیب کے وقت
اوسنے ناظم بہکر کے پاس حاضر ہوکر اپنی خدمات سے اوسکو خوش کیا اور بہت سی زمین غیر آباد و جنگل ناظم سے لیکر اوسپر شکارپور
بنائی اور شہر شکارپور جو سندھ کے ملک مین ایک مشہور شہر ہے آباد کیا جب وہ مرگیا تو محمد مبارک خان اوسکا بیٹا
جانشین اوسکا ہوا چونکہ وہ آدمی صاحب حوصلہ و منتظم تہا بادشاہ کے یہان سے صوبہ داری ملک سیوستان علاقہ
بہکر کی اوسکو ملی وہ [illegible] ایکہزار ایکسو اونچاس ہجری مین مرگیا اور صادق محمد خان اوسکا بیٹا جانشین ہوا
اوسکے وقت مین ریاست مین ابتری ظہور مین آئی اسواسطے وہ معہ اپنے بیٹون محمد بہاول و مبارک خان و فتح خان
کے شکارپور سے ادہر کو چلا آیا اور یہان آکر اوسنے موضع چوہدری جو متصل اللہ آباد علاقہ بہاولپور کے ہی آباد کیا جب وہ
مرگیا تو محمد بہاول خان بڑا بیٹا اوسکے ریاست پائی اوسنے حسب الاجازت صوبہ ملتان کے اس ویرانہ جنگل مین جسکو
بیابان بہرکی جہوک کہتے تہے شہر بہاولپور کی آبادی کی اوسکے مرنے کے بعد مبارک خان اوسکا بہائی جانشین ہوا اوسنے بہاولپور کی
آبادی مین بہت کوشش کی جب وہ مرگیا تو فتح خان کا بیٹا بہاول خان ریاست کا مالک بنا اوسنے اپنی دولت و ریاست بڑہائی اور
زیر حکومت والی کابل کے ریاست کرتا رہا جب احمد شاہ درانی شاہ کابل مرگیا اور بہت سے صوبے کابلی سلطنت کے خودسر ہوگئے تو
اوسنے بہی خودمختاری اختیار کی ہی اسواسطے تیمور شاہ احمد شاہ کے بیٹے نے اوسپر یورش کی جب محاصرہ ہوا تو بہاول خان جیسلمیر
کو بہاگ گیا پہر حاضر ہوکر اطاعت قبول کی اور بادشاہ دوبارہ اوسکو خلعت ریاست کا دیکر اور معاملہ لیکر چلا گیا

سنہ ۱۸۶۶ بکرماجیتی میں بہاول خان مرگیا اور محمد صادق خان اوسکا بیٹا مسند نشین ہوا اور دس برس تک حکومت
ہوکر ریاست کرتا رہا سمت ۱۸۷۵ بکرماجیتی میں رنجیت سنگہ نے ڈیرہ غازیخان کا ملک فتح کرکر شاہ زمان خان کے
حاکم سے تین لاکھ روپیہ نذرانہ وصول کیا اور اس ریاست کے طرف متوجہ ہوکر بہت سا علاقہ اسکا غارت و تاراج
کرکر اپنے تصرف میں کھینچ لیا اور چند سال تک پے درپے لاکھوں روپیہ نذرانے کے وصول کیے سمت ۱۸۸۲ بکرماجیتی
میں محمد صادق خان مرگیا اور نواب بہاول خان اوسکا بیٹا رئیس و حاکم بنا اوسکے وقت میں رنجیت سنگہ
نے اس رئیس کو وصول نذرانہ و جرمانہ وغیرہ کے واسطے بہت تنگ کیا اور چاہا کہ کسیطرح بلا جنگ و جدل یہ
علاقہ لے لون رئیس نے جب یہ دیکھا کہ اب رنجیت سنگہ کے ہاتھ سے ملک و ریاست و عزت کا بچنا محال ہے تو اوسنے
انگریزون کی اطاعت قبول کی چونکہ انگریزون کو بھی منظور تھا کہ رنجیت سنگہ کے علاقے اور اپنے ملک میں
دریای ستلج حد مقرر ہو اسواسطے اونہون نے رئیس کی درخواست قبول کی اور اوسکو اپنی حفاظت میں
لے لیا اوس روز سے یہ علاقہ رنجیت سنگہ کے ماتحتی اور حکومت سے باہر نکل گیا بلکہ بعد فتح کابل جب شاہ شجاع
کو انگریزون نے کابل کے تخت پر بٹھلایا تو بھی یہ علاقہ کابل کی سلطنت کے حکومت سے بری رہا اور رئیس
بہاولپور نے سرکار انگریزی کی بڑی بڑی خیرخواہیاں کین پہلے سندہ کے ملک کی مہم میں اوسنے فوج انگریزی
کو رسد پہونچائی اپنی فوج بھیجکر مدد کی بعد فتح سندہ بجلدوی حسن خدمات گورنمنٹ نے اوسکو علاقہ سبزل کوٹ
و بھونگ باڑہ عطا کیا بعد ازان جب مولراج ناظم ملتان نے بغاوت کی تو یہان کے رئیس نے اپنی فوج
نو ہزار سوار و پیادہ انگریزونکی مدد کو بھیجی اور ایک بڑی بھاری لڑائی فیمابین فوج بہاولپور و مولراج کی ہوئی جسمین بہاولپور کی
فوج فتحیاب ہوئی اس خدمت کے عیوض میں سرکار انگریزی نے ایک لاکھ روپیہ سالانہ پنشن تاحیات رئیس بہاولپور کی مقرر فرمائی
نیز سنہ ۱۸۴۷ع میں ایک ٹکڑا زمین کا جو نواب کے ملکیت دریای گہارا کے پار تھا اور سرکار انگریزی کو واسطے کاربیٹ کے اوسکی بعوض
کی ضرورت تھی نواب کے تئیں بلا تامل دیدیا غرض بہاولخان نے حق دوستی و خیرخواہی و وفاداری کا سرکار انگریزی کے ساتھ
پورا کیا سنہ ۱۸۵۲ع میں بہاول خان مرگیا پہلے چھوٹا بیٹا اوسکا محمد صادق خان جانشین ہوا اور حاجی خان بڑا بیٹا اوسکا قید ہوا
مگر چھوٹے بیٹے کی حکومت قائم نرہی اور باتفاق اہل فوج و ملک کے وہی حاجی خان ریاست کی گدی پر بیٹھا اور چھوٹا بیٹا سلطنت انگریزی کی
نظر بند رہا اسکے مرنے کے بعد چونکہ رئیس حال خورد سال رہگیا تھا اسواسطے انتظام اس ریاست کا سرکار انگریزی
نے اپنے ذمہ لیکر مسٹر فورڈ صاحب کمشنر ملتان کو بہاولپور میں مامور کیا صاحب کے جانے سے سب لوگ راضی و خوشنود
ہوگئے مگر چند مفسد و افترا پرداز آدمی جو یہ بات نہیں چاہتے اپنے اعمال کے مکافات کو پہنچکر قید ہوئے اور [illegible] خان
نواب بہاولخان کا سوتیلا بھائی جو پہلے نواب کے وفات کے بعد دعویدار مسند نشینی کا ہوا تھا اور رئیس مرحوم نے
اوسکو قلعہ دراور میں قید کیا تھا نکلوا کر لاہور کو روانہ کیا گیا اور لاہور میں پہنچکر کچھ عرصہ تک

قلعہ لاہور مین مقام شیش محل نظربند رہا پھر معہ اہل و عیال اوسکو شہر مین رہنے کی اجازت ملی بہاولپور مین میجر
فورڈ صاحب نے فوج کا انتظام کیا اور کل تنخواہ سابقہ فوج کی دیکر آیندہ ماہ بماہ تنخواہ دینے کا حکم نفاذ دیا اس سے
کل فوج تابعدار و شکرگذار ہوئی تغلب و خیانت کرنے والے لوگ برخاست ہوئے فوج آہستگی کم کی گئی اور آیندہ
کیسیکو نوکر نہ رکھا گیا کاردار ان اور اہلکار ان کے اختیارات جو پہلے غیر محدود تھی محدود کئی گئی ہر ایک محکمہ کی قواعد بنکر
اور اسکے تیار ہونے کا حکم نافذ ہوا خزانچی ریاست کا ایک عزت دار آدمی قرار پایا اور اوسی کی گماشتی
متصلات مین مامور ہوئی تمام ریاست کی علاقہ مین ڈاک کا سررشتہ قایم ہوا اور ریاست کی ضروری امور کا
انتظام بصلاح اہالیان دربار ہوا اور چونکہ وہان کے آدمی انگریزی کام و انتظام سے محض ناواقف تھی ناچار چند
ہندوستانی لیکن وہان بلوا کر کام سپرد ہوئی خاص فورڈ صاحب بعہدہ ایجنٹ لفٹنٹ گورنر جنرل ممتاز ہوئی اور
کپتان مینچن صاحب نے بمنصب پولیٹکل سپرنٹنڈنٹ سرافرازی پائی کل ریاست مین تین نظامتین اور ایک ایک ناظم مقرر ہوا اور
ہر ایک ناظم کو اختیارات فوجداری و دیوانی و کلکٹری عطا ہوئی بڑے بڑے شہرون اور قصبون مین تحصیلدار مقرر ہوئی اور
کپتان [illegible] کی [illegible] الریاست کی عدالت ایک وزیر کے [illegible] وزارت ریاست سپرد ہوا اور وہ زیر نگرانی
[illegible] افسر صاحب پولیٹکل ایجنٹ [illegible] علی ہذا القیاس عدالت فوجداری کا صدر حاکم ایک شخص کونسل کے ممبرون مین سے کر دی
جمعیت پولیس کی [illegible] محصول مین تاجرون کو تخفیف ہوئی [illegible] کا فضول خرچ موقوف ہوا ۱۸۶۶ و ۱۸۶۷ مین اہل ریاست کی [illegible]
لاکھ تھی [illegible] کے باہین جو آمدنی نقد ہوئی [illegible] کے اون مہینون کی آمدنی کے مقابل [illegible]
زیادہ تھی اور سال [illegible]ء کے فصل خریف کی آمدنی پہلی آمدنی سے تقریباً ایک لاکھ روپیہ کے زیادہ ہوئی اب کل
خرچ سالانہ مشمول تنخواہ سپرنٹنڈنٹ و دیگر اخراجات ریاست پندرہ [illegible] پچاس ہزار روپیہ ہو چکا نواب صاحب
صغرسن اور اونکی والدہ کے صرف کیواسطے دیا جاتا ہے سالانہ آمدنی سے [illegible] اور [illegible]
پہلی آمدنی سے خرچ زیادہ تھا اور ریاست ہمیشہ قرضدار رہتی تھی بہاولپور کے علاقہ مین ایک نہر [illegible]
شاخون کے ذریعہ سے پانی پہنچکر ملک کو سیراب کرتا تھا اور وہ مدت سے [illegible] اب دوبارہ اوسکا کھودا گیا بلکہ ایک
اور نئی نہر بھی کاٹی گئی ہے جس سے تمام علاقہ سیراب ہوگیا ہے اور قریب اسی میل کے یہ نئی نہر طول مین ہوگی اور
اوسی کے ذریعہ سے دریا کا پانی ایک پرانی نہر مین بھی جاری ہوتا ہے بہاولپور کے علاقے مین جسقدر نہرین ہین
اونکی حفاظت کیواسطے علیحدہ عملہ مقرر ہوا ہے شفاخانہ و مدارس بڑی آبادیون کے اندر جاری پائے اور زمیندار
جو پہلے ریاست کے اہلکارون کے زیادتیون سے اپنی زمینین چھوڑکر بھاگ گئی تھے وہ پھر آکر آباد ہوئی اور تمام
بنجر اور غیر آباد زمینین آباد و مزروعہ بن گئی ہین رعایا آباد اور فوج و شاد ہے احمدپور بہاولپور کی ریاست
کے متعلق یہہ ایک شہر چھوٹا سا آباد ہے اسکو بڑا احمدپور کہتے ہین اگرچہ عمارات اسکی عالیشان ہین مگر تجارت عام ہے [illegible]

صنعتون کے کارخانے جاری ہین بازار خوشنما وبارونق ہی ایک مسجد پختہ عالیشان جسکے چار مینار بلند بنے ہوے ہین بہاول خان کے بنوائی ہوئی یہان موجود ہے بندوقین توڑی دار اور بارود یہان بہت تحفہ بنتا ہی روئی و ابریشم کے کپڑے یہان بہت تحفہ بنے جاتے ہین کل شہر مین ایکہزار آٹھ سو گھر اور تئیس ہزار آدمی آبادی ہین شہر کے سوای ایک اور بھی بستی احمد پور نام اس علاقہ مین ہی جسکو چھوٹا احمد پور بولتے ہین آبادی اوسکی سندھ کے ملک کے طرف ریاست کی سرحد کے اوپر بہاولپور سے اکیس اور تئیس کوس کے فاصلے پر واقع ہے **قاسم کا** یہہ قصبہ ریاست بہاولپور مین بائین کنارہ دریای گہارا سے چار میل بہاولپور سے شمال مشرق کو اکیانوین میل آباد ہی **خان بیلہ** بہاولپور کی ریاست مین یہہ ایک بڑا قصبہ بائین کنارے دریای پنج ند کے آباد ہے زمین اسکی نہایت زرخیز و سیراب و سرسبز ہے دریا کے طغیانی کا پانی اوسکو سیراب کرتا ہی اسقدر کہ خشک سالی مین بھی اسکے زمین کو پانی کی حاجت نہین ہوتی پیدایش غلہ کی اوسمین بحساب ہوتی ہی قصبہ کے زمیندار بھی مالدار و آسودہ حال ہین بازار بارونق و پر تجارت ہی **خان گڈہ** یہہ قصبہ بہاولپور کی ریاست مین بہاولپور سے اٹھہتر میل سمت جنوب اور شہر بیکانیر سے اکیس تین میل شمال مغرب کو آباد ہی **خان پور** بہاولپور کی ریاست مین یہہ ایک آباد شہر اوپر کنارے اوس نہر کے جسکا نام اختیار وہی آبادی بازار اچھا اسکا آباد اور کارخانہ تجارت کا بکثرت بازارون کے اوپر اکثر چھتین پڑی ہوئی ہین اور ایک کچا قلعہ دو سو گز لمبا اور ایکسو بیس گز چوڑا بنا ہوا ہی رہنے حال کے طرف سی اوسمین قلعدار رہتا ہی گرد نواح کی زمین اسکی لایق کاشت و زرخیز ہے مگر جو زمین کہ خاص بہاولپور سے جنوب مغرب کو ہی اوس یہہ زمین ہلکی ہے کیونکہ شرقی ریگستان اس قصبہ کے پاس سے شروع ہوتا ہے اور جو سڑک کہ اسلام گڈہ سے آئی ہی وہ پچین میل سمت جنوب اس قصبہ کے عین ریگستان کے اندر واقع ہے اس ریگستان مین لمبے اور بلند ٹیلے ریتہ کے کوسون تک برابر نظر آتے ہین گویا اس جنگل کو ریتہ کا سمندر کہا جاوی تو بجا ہی اس شہر مین اگرچہ اب عمارت تھوڑی ہی مگر قدیمی علامات سی پایا جاتا ہی کہ کسی زمانہ مین یہہ قصبہ بہت آباد ہوگا اب بھی تین ہزار سی زیادہ آدمی اسمین رہتے ہین مگر مسلمان عام و ہندو ویران نام **خیر پور** بہاولپور کے ریاست مین یہہ ایک قصبہ دریای گہارا کے بائین کنارے آباد ہی اسکی شرق کے طرف ریتہ کے ٹیلے جن شہر زیر کو تھل بولتے ہین بہت نزدیک ہی اسو اسطے اوسطرف کی گلیان و بازار و گھر ریتہ سی بھر بھرے رہتے ہین اور وہ ریتہ تھل سے اوڑا اوڑکر قصبہ کی زراعت کو نقصان پہونچاتا ہے پہلے اس ریگستان اور قصبہ کی آبادی مین دو میل کا فاصلہ تھا چنانچہ حال گذرے ہین کہ گہارا مین طغیانی نہوئی اور پانی دریا کا اس شہر تک چڑہ آیا اوس برس اوچھی مین نو و دریا اوٹھا کرکے گیا اور یہہ ناقص تہہ یہان ڈال گیا عمارت قصبہ کی نام ہی مگر جو کچی مٹی کی

مٹی پختہ ہی اور بارش بھی اسطرف کم ہوتی ہے وہ کچے گھر مدت تک قایم رہتے ہین چند مسجدین و حویلیان پختہ و
منقش یہان بنی ہوئی ہین اور پانسو دوکان کا بازار ہی پہلے اس شہر مین تجارت بہت ہوتی تھی اب کم ہو گئی ہی
سوداگرون کے قافلے یہان آتے ہین اور خرید فروخت مال کی کرتے ہین کارخانی اچھی پارچہ بافی
و آہنگری و ظروف سازی کے یہان جاری ہین شہر کے باہر کچے قلعہ و گڈہ یہان کچی بنی ہوئی ہین جو یہان کے رئیس
وقت بوقت بناتی رہی ہین **ماروٹ** یہہ قصبہ بہاولپور کے شرقی میدان مین اوس سڑک پر جو بہاولپور سے
بھٹنیر کو جاتی ہے بہاولپور سے ساٹھہ میل مشرق کیطرف آبادی شہر پناہ قصبہ کے گرد خام بطور قلعہ بنا ہوا ہی -
گھرون کی آبادی بہت سی خام اور کچھہ پختہ بازار آباد و بارونق پر تجارت ہی گرد نواح کی دیہاتی لوگ اپنی
پیداوار کا غلہ یہان لاکر فروخت کرتے ہین **میرگڈہ** بہاولپور کے علاقہ مین یہہ ایک قصبہ بہاولپور سے
شرق کیطرف آباد ہے چھوٹا سا اسمین بازار ہی اور قصبہ کے پاس ایک قلعہ خام ہے زمین اسکی اچھی ہے
مگر زراعتون کو پانی کنوؤن کے ذریعہ سے دیا جاتا ہے **موج گڈہ** بہاولپور کی ریاست مین یہہ ایک قصبہ
اوس سڑک پر جو بہاولپور سے جودہپور کو جاتی ہے بہاولپور سے ستائیس میل جنوب مشرق کو آبادی علاقہ
متعلقہ اسکا تمام ریگ اور جنگل سے محیط ہی مگر خاص آبادی قصبہ کی پختہ زمین کے اوپر واقع ہی شہر کے گرد
چھوٹے چھوٹے ریگ کے ٹیلے بکثرت ہین شہر کے گرد پختہ دیوار پچاس فیٹ بلند اڈہائی فیٹ موٹی بنی ہوئی ہے
جب نواب بہاول خان نے اول اس شہر پر یورش کی تو شمالی دیوار کے طرف توپین نصب کین چنانچہ نشان
اوسکے آج تک نمایان ہین دمدمی و مورچی لڑائی کے شہر کے فصیل کے اندر بنی ہوئی ہین اور شکل وضع
شہر کے تمام و کمال قلعہ کے طور پر ہی اندر شہر کے ایک مسجد پختہ عالیشان بلند کرسی کی ایسی بنی ہوئی ہی جسکی بلندی
کے دیوار کی بلندی سے بھی زیادہ ہے مینار اوسکی دور سے نظر آتے ہین شمال کے طرف شہر کے باہر کسی بزرگ
مسلمان کا مقبرہ نہایت پختہ و عمدہ عمارت کا بنا ہوا ہی اوسکی مینار بھی بہت بلند و عالیشان ہین اور ایک
تالاب بھی قصبہ کے باہر پختہ بنا ہوا ہی جو بارش کے پانی سے پر آب رہتا ہی شہر کے اندر کنوئین اٹھاون ہاتھہ کے
عمیق بہت ہین **مبارکپور** یہہ ایک قصبہ بہاولپور کے ریاست مین پانچ میل بائین کنارے دریا
گھارا کے اور اٹھاون میل مشرق و شمال شرق کے طرف بہاولپور سے آبادی **مٹھروالہ** بہاولپور کے
ریاست مین یہہ ایک قصبہ ملتان سے جنوب کو بانوے میل اور خانپور بہاولپور سے جنوب مغرب کے سمت کو
اکہتر میل آباد ہے **ناموکی** یہہ قصبہ بہاولپور کے ریاست مین بائین کنارے دریا گھارا کے اور خانپور
بہاولپور سے اکیس میل شمال مشرق کیطرف کو آبادی **نوشہرہ** بہاولپور کی ریاست مین یہہ ایک
قصبہ چھوٹے سے بازار کے آبادی اوسکی ایک ریتی ٹیلے کے اوپر ایک ندی کے کنارے پر واقع ہی

قصبہ کے گرد عمدہ فصیل بنی ہوئی ہے اور اراضی متعلق اسکے آباد و زرخیز و سیراب پیدائش غلہ کی بہت ہوتی
ہے **اوچ** سید و نگا بہاولپور کی ریاست کے متعلق یہہ ایک پرانا شہر دریای پنجند کے بائین کنارے
سے بفاصلہ چار میل آباد ہے اسکے گرد نہایت خوبصورتی کے ساتھہ درختون کے مجموعے لگے ہوئے ہین اور علاقہ
نہایت سرسبز سیراب ہے تین آبادیان شہر کے علیحدہ علیحدہ واقع ہین اور تینون آبادیون کے گرد الگ الگ
شہرپناہ بنی ہوئے ہین آبادی شہر کی گنجان گلیان تنگ بازار کشادہ اور بڑے ہین برتن ہر ایک بانت کی
عمدہ و خوبصورت بنکر یہان سے اور ملکون مین تحفہ بہیجے جاتے ہین تجارت بہی اگرچہ یہان ہر ایک قسم کی بہت
ہوتی ہے مگر برتنون کی تجارت بہت ہی وافر ہے قدامت مین ملتان کیطرح یہہ شہر بہی ضرب المثل ہے اگرچہ کئی مرتبہ
یہہ اوجڑا اور کئی دفعہ آباد ہوا مگر اخیر آبادی اسکی جو شیخ بہاؤالدین زکریا ملتانی کے وقت ۶۳۲ھ ہوئی
مین اوس سے بعد بہی صدمات اسپر بہت آئے مگر ویران نہین ہوا سکہون کی فوج نے رنجیت سنگہ کے حملے کیوقت
اسکو بہت لوٹا اور قریب تہا کہ اجڑ جاوے مگر جب ریاست بہاولپور انگریزی حکومت کے تحت مین آکر محفوظ ہو گئی
تو سکہون کا دست غارت پہر اسپر نچلا یہہ آبادیان اونچے ٹیلون کے اوپر ہین جو پہلے آبادیون کے کہنڈرات سے
بنے ہین اسلامیہ سلطنت سے اول بہی یہہ شہر حاکم نشین تہا اور اسلام کے وقت مین بہی حاکم نشین رہا ایک آبادی
اسکی متعلق سادات بخاری ہے جسکا بزرگ پہلے میر جلال الدین سرخ بخاری یہان آیا اونکے پوتے سید جلال الدین
مخدوم جہانیان جہان گشت بڑے بزرگ اور ولی تہے جنکا روضہ یہان زیارتگاہ بنا ہوا ہے اب تک انکی اولاد
بہی یہان قابض چلی آتی ہے یہہ حضرات سید حسینی حسبی نسبی ہین بلکہ کل ہندوستان مین جو سید بخاری ہین شجرہ
انکے ساتھہ درست ملا دینگا حسبی نسبی ہوگا دوسری بستی گیلانی سیدون کی ہے یہہ بہی بڑی بستی ہے اسکی بانی
سید گیلانی ہین جنکے بزرگ سید محمد حلبی بغدادی حلب سے آکر یہان سکونت پذیر ہوئے اونکا اور اونکی صاحبزادی
سید عبدالقادر ثانی کا روضہ یہان موجود ہے سوای انکے اور بزرگون کے روضہ بہی یہان بہت ہین اوس کل شہر کے
اگرچہ تین بڑی بستیان ہین مگر انکی سوای بہی متفرق آبادیان ایک دوسرے کے پاس ہین اور کل کا تعداد
شمار کرسات اوصن مشہور ہین اوچ نام اس شہر کا سید مخدوم جلال الدین سرخ بخاری نے رکہا ہے اس سے
پہلے اس شہر کو دیو گڈہ کہتے تہے اور دیو سنگہ نامی ایک حاکم ظالم یہان حکومت کرتا تہا جب حضرت نے آکر اوسکو
زیر کیا اور اوچ کے قلعہ مین اپنا تسلط جمایا تو اوچ شریف اسکا نام قرار پایا بالفعل سجادہ نشین مزارات حضرات
بخاری کا سید محمود ہے اور قدیم سے جو سجادہ نشین یہان ہوتا ہے وہ شاہ ناصرالدین کے خطاب سے مخاطب ہوتا ہے
اور سجادہ نشین مزارات سادات گیلانی کا گنج بخش کہلاتا ہے اس شہر مین ہندو کم اور مسلمان بہت ہین ہندو
یہان کے کرار کہلاتے ہین جو اس خطہ کی اکثر جاہی ہے اپنے اپنی کنوؤن پر نہایت اچہے ٹہریان باندہکر مشہور ہے

اور چرخ چوب کے ذریعے سے آبپاشی ہوتی ہی **بکا مچھوڑ** یہہ ایک قصبہ بہاولپور کی ریاست مین بائین کنارے دریای سندہ کے بہاولپور جنوب مغرب کو بفاصلہ اکتیس میل کے آباد ہے **راجن پور** ریاست بہاولپور کے متعلق یہہ ایک قصبہ دریای سندہ کے بائین کنارے خاص بہاولپور سے اکسٹھ میل جنوب مغرب کو آباد ہی **سبارہ** بہاولپور کی ریاست کے متعلق یہہ ایک قصبہ بہاولپور سمت جنوب مشرق شہر سے ترسٹھ میل اور بیکانیر سے شمال مغرب کو بفاصلہ ستر میل آباد ہے **سبزل کوٹ** بہاولپور کی ریاست کے متعلق یہہ ایک قصبہ بہاولپور سے چودہ میل سمت جنوب مشرق اور چہتر میل شمال و شمال شرق شہر بہکر کے دریای سندہ کے بائین کنارے پر آباد ہے پہلے یہہ قصبہ سندہ کے سلطنت کی متعلق تہا جب سرکار انگریزی نے سندہ کا ملک فتح کیا تو ۱۸۴۳ء مین بجلدوے حسن خدمات نواب بہاول خان کو یہہ علاقہ عطا کر دیا کہ اب اوس ریاست کے متعلق ہے

# تیسرا حصہ پنجاب کے کوہ شمالی اور اوسکے علاقون کے ذکر مین

## اسمین پانچ تقسیمین ہین پہلی تقسیم ہزارہ کی ملک و اوسکی متعلق علاقون کی

**ضلع ہزارہ** یہہ ضلع منجملہ اضلاع پنجاب کے دوآبہ سندہ ساگر مین مقام لاہور دارالامارت ملک پنجاب سے بفاصلہ دوسو چھتیس میل شمال کیطرف واقع ہی آبادی اسمین شہرون اور قصبون مین منقسم نہین ہی بلکہ چھوٹی بستیون اور چھوٹے چھوٹے گانوین منقسم ہی بڑا شہر اسمین ہری پور ہی جسکو سردار ہری سنگہ نلوہ نے سمت ۱۸۷۹ بکرمی مین خاص علاقہ میدانی ہزارہ مین آباد کرایا تہا اوسوقت سے یہی شہر دارالحکومت و حاکم نشین ہا سرکار انگریزی کی ابتدای عملداری مین بھی یہی شہر ضلع کا سکان قرار رہا یا تہا پہر ۱۸۵۳ء مین علاقہ دھمتور مین جگہہ بہاونی کی بسبب وسط ضلع و سرد ہی گرمی ہنگامہ و خوبی آب و ہوا کی مقرر ہوی بلکہ ضلع کا مقام بھی وہی موقع پسند ہوا اور ایبٹ صاحب ڈپٹی کمشنر اول اس ضلع کے نزدہ موقع پسند کیا تہا اور اتبک اوسی حاکم کی نام سے بنام ایبٹ آباد مشہور ہی اور ضلع کے تمام کمشنرون کا وہی مقام ہی اور وہ موقع خاص ہری پور سے بائیس میل کے فاصلہ پر جانب شرق و شمال واقع ہے اور ضلع کا نام وہی ضلع ہزارہ اتبک قایم ہی وجہ تسمیہ اس علاقہ کا نام ہزارہ بروایات معتبرہ یہہ مشہور ہی کہ امیر تیمور کے آمد مین جو آخر ۱۳۹۸ء مین ہوی قوم ترک قوم ہزارہ و قوم قارلغ میدان علاقہ مین جہان اب ہری پور آباد ہے قابض تہی او رانہین کے نام سے یہہ علاقہ ہزارہ مشہور تہا اور اتبک بہی پرانے اسناد و قبالجات مین بھی اس علاقہ کا نام ہزارہ قارلغ درج ہی بقیہ اون ترکون کا سید ان پکلی مین شاہ جہانگیر کے وقت بھی موجود تہا اور اب بھی موضع کہتیرہ ال مین چند لوگ رہتے ہین اس ضلع کا طول انسٹھ میل اور عرض چالیس میل گوشہ شرق و شمال کیطرف اسکی سرحد علاقہ ریاست جمون و رجوت کی طرف سرحد ضلع راولپنڈی اور گیشفدر گوشہ غربی شمال کیطرف حد و ضلع پشاور و

ہین اور باقی گوشہ غرب وشمال سے حدود علاقجات اقوام خود مختار اور شمالی حد دریای سندہ کے ساتھہ ملتی ہی
صورت ضلع مخروطی ہے بطور صراحی کے ہی یعنی گوشہ شرق وشمال علاقہ کاگان جو ایک درہ طویل ہی اوسنے
اسکی شکل بسبب طولانی اوس طرف سے زیادہ تنگ کردی ہی ضلع متعلق کمشنری پشاور ہی اور تقسیم ضلع کی تین
تحصیلون پر ہی اول تحصیل ہری پور جسمین تین سو دس دیہات چہہ سو اننچاس میل مکسر رقبہ تعداد جمع ایک لاکھہ
سینتالیس ہزار تین سو تیرہ روپیہ اور مردم شماری ایک لاکھہ تیرہ ہزار سات سو ستاسی ہے دوسری تحصیل ایبٹ آباد
جسکے متعلق تین سو اٹہاون دیہات چہہ سو ترانوین میل رقبہ بیاسی ہزار نو سو آٹھہ روپیہ جمع سالانہ اور مردم شماری
ایک لاکھہ چودہ ہزار چار سو بیاسی ہے تیسری تحصیل مانسہرہ اسمین دو سو اٹھارہ دیہات ایکہزار چار چہتر
میل رقبہ اٹھتر ہزار ایکسو سولہ روپیہ جمع سالانہ اور ایک لاکھہ پندرہ ہزار دو سو چھتیس مردم شماری ہی کل ضلع
کے آٹھہ سو چھیاسی دیہات دو ہزار سات سو اکہتر میل رقبہ زمین اور تین لاکھہ آٹھہ ہزار تین سو چورانوین
جمع سالانہ اور تین لاکھہ پینتالیس ہزار پانسو پانچ مردم شماری ہی یہہ ضلع کوہستانی ہی مشرقی وشمالی حصہ اسکا
تمام کوہی ہی اور جنوبی میدانی ایک ندی ڈور نام اسمین جاری ہی جس سے اکثر علاقہ ضلع کا سیراب ہوتا ہی
ضلع کے رہنے والے عموماً مسلمان اور ان مین افغان وگوجر وکڑرال وگہکڑ وغیرہ ہین ہندو کم ہین بڑی ترکی
گانو جو اس ضلع مین آباد ہین اونکا ذکر ذیل مین درج ہوگا میوہ شاہتوت وانگور وغیرہ پیدا ہوتا ہے گیہون
ونیشکر ومکی وشالی کی پیداوار ہی اور پکہلی کے علاقہ مین غلہ کی بہت پیدا ہوتا ہی اور علاقہ چہچہ جو ایک مشہور علاقہ ہی اور چہچہ ہزارہ
لوگ دونو ملکون کو ملاکر بولتے ہین یہ میدانی علاقہ قلعہ اٹک کے شرق کیطرف ہی **خانپور** آبادی اس قصبہ کی متعلق تحصیل
ہری پور نالہ ہرو کے کنارے پر ایک بلند جگہہ پر ہی تین سو سال تخمیناً سے یہہ آباد ہی قوم گہکڑون کے رہنے کا مقام ہی
اور مالک بھی تمام علاقہ کے جو خانپور سے منسوب ہے وہی قوم ہی گہکڑون کے گہر اسمین پختہ ہین باقی سب خام ہی اس قوم مین ہمیشہ ایک
راجہ وسردار قوم کا مقرر رہتا ہی اوسکی قیام اور گدی کی جگہہ بھی یہی قصبہ ہی فتح خان مورث اعلی اس قوم کا تہا جسنے یہہ قصبہ
آباد کیا تہا بازار مین چہہ دوکانین ہین جسمین کہتری دوکاندار ہین درختان میوہ دار مثل آلوچہ ونارنجی
وشاہتوت وانگور سبز وسیاہ وغیرہ بہت ہین بلکہ باغات اس کثرت کے ساتھہ ہین کہ تمام علاقہ بہشت کا
نمونہ ہی تمام ہزارہ مین ایسے باغات وسرسبزی کہین نہین جیسی یہان ہی کماد یعنی گنا اور تماکو بہت ہوتا ہے
گور بھی بنایا جاتا ہی پرانا ایک قلعہ یہان بنا ہوا تہا اب انگریزون نے ایک نیا قلعہ بنایا ہی جسمین تہانہ دار
رہتا ہی نالہ ہرو پہاڑون کے اندر جاری ہی اور اوسکی کنارے پر زراعات وباغات لگائی گئی ہین خانپور مین
گہرون کی تعداد چہہ سو چوبیس اور دو ہزار سات سو بیاسی مردم شماری ہی **مانک رائی** یہہ قصبہ متعلق
تحصیل ہری پور کی آباد کرایا ہوا ایک راجہ ہندو کا ہی جو اسلام سے پہلے یہان حکومت کرتا تہا آبادی اسکی بھی

جانوروں کے طرح یہہ مگر باغات اسقدر نہیں ہیں پہلی آبادی راجہ کے عہد کی جانب جنوب آبادی حال کی تھی اور
یہہ آبادی دوبارہ آباد ہوئی سکھوں کی عملداری سے پہلے یہہ علاقہ ترکوں کے ماتحت تھا چنانچہ اب بھی قوم ترک
اس قصبہ کی مالک ہے قصبہ کے رہنے والے عموماً مسلمان ہیں صرف چند گھر کھتریوں کے ہیں دو سو چوسٹھ گھر
اور ایکہزار دو سو بیاسی خانہ شماری ہے **سرائے صالح و متعلقہ سرائے صالح** ایک سڑک
جو ہری پور سے ایبٹ آباد کو جاتی ہے اوسپر یہہ قصبہ آباد ہے صالح قوم دلازاک نے اسکو آباد کیا اور یہی قوم
مشہور ہے قوم ہٹیری دلیان و بانڈے و کھٹری وغیرہ اسمیں آباد ہیں بہت اچھا رونق کا مقام ہے ایکسو
دوکان سات سو اٹھسٹھ گھر اور دو ہزار آٹھ سو ستاسی خانہ شماری ہے نالہ دوڑ اس قصبہ کے پاس بہتا ہے
موجب سرسبزی و سیرابی اس قصبہ کا ہے اس علاقہ میں کماد و ہلدی بہت پیدا ہوتی ہے گڑ بھی بہت بنایا جاتا ہے
کسقدر باغات بھی ہیں **کوٹ نجیب اللہ** اس قصبہ کا بانی نجیب اللہ خان قوم ترین تھا جو سلطنت
چغتائی مسلمانی کے وقت اس خطہ ہزارہ کا حاکم تھا اوسنے اپنے نام پر اسکا نام نجیب اللہ خان کا کوٹ رکھا
اب یہہ قصبہ قوم گوجر کی ملکیت ہے اور میر احمد و غلام محمد عزت دار زمیندار اسکے مالک ہیں انکا بزرگ مشرف نام
بڑا بہادر و دلیر ہو گذرا ہے آبادی اسکی اوس سڑک پر واقع ہے جو ہری پور سے راولپنڈی کو جاتی ہے
کہتری فی اصل حرفہ اور جولاہے یہاں بہت بستے ہیں اور پارچہ لنگی سیاہ تحفہ بنایا جاتا ہے ایکسو سے زیادہ دوکان
سات سو چون گھر اور چار ہزار آٹھ سو اسی مردم شماری ہے کہتری یہاں کے مالدار و تاجر مشہور ہیں اور بشمول
اور چند دیہات کے یہہ علاقہ نجیب اللہ خان کے کوٹ کا علاقہ کہلاتا ہے اور سرزمین زرخیز و سیراب ہے **قصبہ درویش**
یہہ قصبہ آباد کیا ہوا ملک درویش قوم ترین کے مورث اعلی کا ہے اور یہی قوم ابتک قابض و دخیل ہے متفرق اقوام
کے لوگ بھی رہتے ہیں دو سو اٹھاسی گھر اور ایکہزار چار سو سینتالیس مردم شماری ہے ایک باغ بھی نادر خان قوم
ترین کا لگوایا یہاں موجود ہے اوسمیں ہر ایک قسم کا میوہ پیدا ہوتا ہے یہ بڑا گاؤں غلہ کا ہوتا ہے **شہر ہری پور**
یہہ قصبہ اوس سڑک پر جو راولپنڈی سے ایبٹ آباد کو جاتی ہے آباد ہے ضلع ہزارہ میں اسکی بڑی بازار رونق بستی
اور کوئی بعضیں کچہری تحصیل کی یہاں ہوتی ہے اور صاحب اسسٹنٹ بھی ماتحت صاحب ڈپٹی کمشنر کے یہاں متعین
ہو سکھوں کے وقت میں سردار ہری سنگھ نلوہ نے یہہ موقع میدانی دیکھ کر اس شہر کی آبادی کی بنیاد ڈالی اور اپنے
نام پر ہری پور اسکا نام رکھا چونکہ یہہ موقع میدانی علاقہ کے وسط میں اور پانی کے کٹھے یعنی نہریں جاری تھیں
بہت جلد یہہ بستی آباد ہو گئی اور ہر طرف کے مالکی میں قصبہ آباد ہو گیا دیوار فصیل کے نشان بھی اب بھی کہیں کہیں لوگوں کے
تمام نہیں ہو گئیں مگر بعض عمارات پختہ ہیں ایک قلعہ اور باغ بھی ہری سنگھ کا بنوایا ہوا موجود ہے جسکو قلعہ ہرکشن گڑھ
اور باغ ہری سنگھ کہتے ہیں شہر کے اندر بھی کٹھے پانی کے جاری ہیں یہ مقام نہایت سرسبز اور درختوں کی کثرت ہے

سوسی طرح طرح کے پیدا ہوتی ہین فی زمانہ ایکہزار چہ سو اڑسٹھہ گہر پانسو دو دکانین اور چار ہزار آٹھہ سو مردم شماری
ہے بیوپار ہر ایک قسم کے اجناس کا یہان ہوتا ہے دور دور سے سوداگر مال لاکر اسجگہہ کہولتے ہین قصبہ مین اچہی
ٹہری ٹہری ساہوکار مالدار مثل بدہو سنگہ وبہوانیداس وفتح چند وزرناو جواہر وغیرہ رہتے ہین اور ہزارون
روپیہ کا بیوپار کرتے ہین اور نالہ دوڑ جو بڑا نالہ اس ضلع کا ہے شہر سے جانب شرق ایک میل کے فاصلہ پر جاری
ہے اوسی سے اور چہوٹے نہرین کہودکر شہر مین لائی گئے ہین اور علاقہ سیراب کیا گیا ہی تمام شہر مین صرف
ایک چاہ ہرسنگہ کا کہودوایا ہوا بہت عمیق ہی گرمی مین اوسکا پانی سرد ہوتا ہی سرکاری مکانات ڈاکبنگلہ
وشفاخانہ وڈاکخانہ وتھانہ پولیس ومقام تحصیل وغیرہ سب پختہ ہین عمارتی لکڑی کا بیوپار بہی اس قصبہ مین بہت
ہوتا ہے اور لکڑی یہان سے تمام علاقہ مین پہیلتی ہے اور اکثر سوداگر تبت ولداخ وکشمیر کوہ ہندوکش وپشاور
وکابل وقندہار وغزنی وبخارا سے یہان مال ہر ایک قسم کا ہرسال لاتے ہین نالہ ڈور اس قصبہ کے پاس سے
گذر کر اور دس میل کا راستہ طی کر کر مقام تربیلہ دریای سند کے ساتھہ شامل ہوجاتا ہی **ہرکشن گڈھ**
ضلع ہزارہ مین یہہ ایک قلعہ دریای سند کے شرق کیطرف بفاصلہ دس میل کے اوس سڑک پر جو درہ دب سے
گذر کر کشمیر کو جاتی ہے شہر ہری پور وسکندرپور کے درمیان بنا ہوا ہے یہہ قلعہ سردار ہری سنگہ
نلوہ نے بوقت آبادی شہر ہری پور کے بنوا کر اپنا قیام گاہ مقرر کیا تہا صورت قلعہ کی مربع اور دیوارین خام
ہین قلعہ کے اندر اچہی اچہی مکانات پختہ بنائے گئے تہی **قصبہ بگڑہ وتعلقہ بگڑہ** یہہ قصبہ قوم افغان
گوت جدون کی ملکیت ہی اور قومین متفرق بہی آباد ہین کہتری اسجگہہ زیادہ رہتی ہین اونکا بیوپار یہہ
ہے کہ وہ نمک یہان سے کشمیر کو لیجاتے ہین اور وہان سے طرح طرح کا مال لاتی ہین کماد گنا یہان بہت پیدا ہوتا ہے
اور گڑ نہایت عمدہ سفید پشاور کے طرح یہان بنتا ہی اس قصبہ کے دوسو پچاسی خانہ شماری اور ایکہزار دو
اٹہتر مردم شماری ہی اور قصبہ متعلقہ تحصیل ہری پور کے ہی **ہملکنڈ** یہہ قصبہ ضلع ہزارہ تحصیل ہری پور
کے متعلق جوگی خان ہور شاعلی قوم تارخیل کا آباد کیا ہوا موجود ہی ایکسو تئیس گہر اور سات سو مردم شماری
ہے سکہون کے وقت یہان ایک قلعہ تہا اور اب پولس کی چوکی ہے **قصبہ تربیلہ** اس قصبہ کی آبادی دریا
سندہ کے کنارے پر واقع ہے اور دریا کے دوسرے طرف حد یاغستان علاقہ غیر تہی پہلی آبادی اس قصبہ کی
سردار ہری سنگہ نے اجاڑ دی تہی کہ قصبہ کے رہنے والون نے ہمیشہ دیے جنگ اوسکے ساتھہ کئے تھے کسیقدر مدت کے
بعد پہر یہہ قصبہ آباد ہوا اور اب تک آباد ہی ایکہزار ستاون گہر اور پانچہزار سات سو چہ اسی مردم شماری ایکسو
سکے ترپن دوکان ہی قوم پٹہان گوت اتمان زئی وترین وسلیمانی قصبہ مین رہتے ہین پیداوار پوست کی بہت
ہے افیون بہی نکالی جاتی ہی اس مقام پر بکثرت بیاکہہ کے روز دریائے سندہ پر بڑا میلا ہوتا ہی اور تہانہ پولیس کا

سرکار کیطرف سے مقرر ہی **قصبہ کہلابٹ** یہہ قصبہ جانب گوشہ شمال و غرب شہر ہری پور سے آباد ہی
پہلے رقبہ اسکا شامل موضع کانڈل ملکیت گوجران تہا قریبہ ڈیڑہ سو برس کا ہوا ہوگا کہ سعید خان علی زئی نے
دریاے سندہ کے اوسطرف سے آکر باعانت اسحاق گوجر ساکن کانڈل کے یہہ قصبہ آباد کیا وقت آبادی کے ایک
ٹیبہ جانب شمال اسکی زمین سے تین گز اونچا کھڑا تہا اور لوگ اسکو کہلابٹ کہتے تہے اوسیکے نام پر قصبہ کا نام مقرر
ہوگیا سکہوں کی عملداری میں مصطفے الہی بخش کمیدان افسر توپخانہ نے اسکو لوٹا اور جلایا دوسری دفعہ دیوان
ہری سنگہ نے لوٹ کر ویران کر دیا مدت تک یہہ غیر آباد رہا سرکار انگریزی کے وقت سید خان کی اولاد نے
پہر اسکو آباد کیا جو اب تک آباد ہے دو سو چہتر انوے گہر اور ایکہزار پانسو بارہ مردم شماری ہے آبادی خام
و پختہ دونوں قسم کی ہے خاندان سید خانی اس قصبہ میں معزز شمار کیا گیا ہے اور تین ہزار چار سو ستانوین روپیہ
کی جاگیر انکی گذارہ کے لئے مقرر ہے علاقہ سرسبز و شاداب ہے **ایبٹ آباد و چہاونی ایبٹ آباد**
علاقہ دہمتوڑ میں یہہ مقام مشہور و جاے آسایش ہے ایبٹ صاحب ڈپٹی کمشنر اول ہزارہ نے یہہ مقام پسند کرکر
چہاونی کی بنیاد ڈالی اب صدر مقام ضلع ہزارہ کا یہی ہے ملازمان ضلع و دکاندار و متفرق اقوام یہان آباد
ہیں دو جگہہ بازار ہے ایک صدر ایبٹ میں دوسری پلٹن گورکہہ میں جا بجا انگریزی چند بنگلے اور ایک سرکاری سراے
صدر بازار کی متصل ہے اور صاحبان انگریز کی سکونت کے سبب سے یہان بڑی رونق رہتی ہے خصوصاً موسم گرما میں تو بڑی آسایش کا مقام
ہے اسمیں چار سو اٹہتالیس گہر اور چار ہزار تین سو چوراسی مردم شماری ہے **شروان** یہہ قصبہ ضلع ہزارہ تحصیل ایبٹ آباد کے
متعلق ہے آبادی اسکی بہت پرانی ہے قوم ترک کے کسی بزرگ نے اپنی حکومت کے وقت یہہ قصبہ آباد کیا تہا اور پانسو گہر
اوسوقت اسمیں تہے سکہوں کی غارت و تاراج کیوقت اسکی آبادی کم ہوگئی نیا تنا دو آبادیان اسکی شروان خورد و کلان
موجود ہیں ایکسو تنتالیس گہر اور آٹہہ سو سات مردم شماری ہے پولیس کا تہانہ بہی یہان موجود ہے **قصبہ کہی**
یہہ بہی ایک پرانی آبادی ضلع ہزارہ تحصیل ایبٹ آباد کے متعلق ہے ترکوں نے پہلے اسکی بنیاد رکہی دو سو برس
کے عرصے سے زمینداران قوم تنولی نے اسپر قبضہ کیا اور ترک جلا وطن ہو کر چلے گئے اب بہی قوم تنولی ستولی خان
مورث اعلی کی اولاد اسپر قابض و دخیل ہے دو سو بارہ گہر اور ایکہزار ایکسو اکسٹہہ کی مردم شماری ہے
**قصبہ بیٹر** اس گانو کی آبادی بہت پرانی ہے صوبہ خان قوم تنولی کی حکومت کے وقت اوتاہی ہزار گہر اوسمین
آباد تہا اور سات سو دوکان تہے پہر صوبہ خان و فتح شیر خان و گل خان حاکم ہوتے رہے پہر جب شیر بلند خان بدر
نواب خان سنگہ بولے نے احمد علی خان گل شیر خان کے بیٹے کو قتل کر دیا تو یہہ قصبہ ویران ہونا شروع ہوا سکہوں
کے وقت پائندہ خان تنولی نے دو دفعہ اسکو جلایا اوسی سے یہہ ویران تو نہوا مگر آبادی بہت کم ہوگئی ہری پور میں
جو کہتری جا کر آباد ہوے وہ یہان ہی سے اوٹھہ کر گئے تہے عطا محمد خان تنولی جو رئیس کرسی نشین ایکہزار سات سو

سترہ روپیہ سالانہ کا جاگیردار بھی اسی قصبہ مین رہتا ہے دو سو چون گھر اور نو سو دو مردم شماری ہے +
**موضع تازہ** عرصہ چار سو برس کا گذرتا ہی کہ مسمی غزنی خان قوم کڑرال نے یہہ موضع آباد کیا اور
روز بروز اسکی اولاد مین ترقی ہوتی گئی اور اوسیطرح گانو کی آبادی بڑھتی گئی سکھون کے وقت جب
شورش اس علاقہ مین برپا ہوئی تو دو مرتبہ سکھون نے یہہ قصبہ جلا دیا مگر غزنی خان کی اولاد پھر یہان آکر
آباد ہوتی رہی چونکہ پانی کے نارے یعنی نہرین یہان جاری ہین گانو تازہ مشہور ہے آبادی اسکی خام ہے
گانو کے گرد اگرد چند چشمہ پانی کے جاری ہین جس سے رونق قصبہ کی زیادہ ہے ایک قلعہ خام سکھون نے یہان
بنوایا تھا جو اب گر گیا ہے اب سرکار انگریزی نے ایک قلعہ بنا کر اوسمین تھانہ قایم کیا ہے یہہ قلعہ پختہ ہے اس قصبہ
مین تراسی گھر اور چھہ سو چالیس مردم شماری ہے **دھمتور** یہہ قصبہ متعلق ضلع ہزارہ تحصیل ایبٹ آباد
کے واقع ہے آبادی اسکی دریای سندھ سے سولہ میل مشرق کے طرف اوس سڑک پر جو درہ دوب سے
ہو کر کشمیر کو جاتی ہے واقع ہے یہہ آبادی بہت پرانی ہے پہلے قوم ترک آباد و وارث تھی تین سو برس کا
عرصہ ہوا کہ قوم جدون اس ملک مین آئی اور ترکون سے جنگ و جدل کر کے علاقہ لے لیا یہہ قصبہ بھی انکی
تصرف مین آیا تو آبادی اسکی بڑھ گئی ابتدای آبادی سے آجتک یہہ برابر آباد ہے قوم جدون پٹھان و
کھتری وغیرہ متفرق قومین اسمین رہتی ہین قصبہ کے متصل ایک تالاب موسوم میر شاہ محال غازی کا
تالاب ہے پانی اسکا موسم گرما مین سرد و صاف ہوتا ہے مچھلی بھی اوسمین بہت ہے اس قصبہ کے نام پر تمام علاقہ دھمتور
کا علاقہ کہلاتا ہے ایکہزار اکیاون گھر اور پانچہزار پانسو اکتالیس مردم شماری اس قصبہ کی ہے **قصبہ چوھہ**
اس گانو کی آبادی نالہ ڈور کے کنارے پر واقع ہے اور قوم افغان گوت جدون اسمین سکونت پذیر و مالک ہے
متفرق قوم کے لوگ بھی اکثر رہتے ہین پانسو چھہ گھر اور دو ہزار اکیسو انتیس مردم شماری ہے اور پچاس کے
قریب دکانین ہین جسمین تجارت غلہ کی ہوتی ہے **قصبہ مکیرت** یہہ قصبہ شہر ہری پور سے بجانب
شرق آباد ہے آبادی اسکی تمام دریای جہلم کے کنارے پر واقع ہے اسمقام پر ابتدائی علاقہ سرکار انگریزی
و مہاراجہ جمون کے دریای جہلم حد فاصل شمار ہوتا ہے قصبہ مین قوم ڈھونڈ کثرت سے آباد ہے اور کچھہ گھر کھتریون
اور دوسری قومون کے بھی ہین آبادی کے ایکطرف دریای جہلم اور دوسری طرف ایک کس پانی کے
یعنی نہر خورد جاری ہے جس سے قصبہ کا علاقہ تمام سرسبز ہے چشمہ بھی پانی کے بہت جاری ہین موسم سرما مین یہان
برف بھی برستی ہے اور تابستان مین موسم سرد و خوش ہوتا ہے شکار بھی مرغابی و کبری یہان دستیاب ہوتا ہے
یہان مکان پختہ بہت ہین پیداوار شالی و انگور و ماش وغیرہ کی بہت ہوتی ہے تھانہ سرکاری و ڈاک بنگلہ بھی ہے
صاحبان انگریز جو کوہ مری سے کشمیر کو جاتے ہین اس راستہ سے گذر کرتے ہین قصبہ مین ایکسو اسی گھر اور ایکہزار

چھیالیس مردم شماری ہے **موضع مانسہرہ** آبادی اس قصبہ کی پرانی ہے عرصہ دوسو برس کا گذرا ہی کہ جب سواتھ کے پہاڑ سے پٹھانون نے اس ملک کو فتح کیا اور ترک قابضان سابق بیدخل ہوئے تو پرانی شلیہ پر یہہ آبادی قایم ہوئی اور قوم خان خیل نے سکونت اختیار کی عہد سکھی مین سردار ہری سنگہ نے اسکو ویران کر دیا کسیقدر مدت کے بعد پھر آباد ہوا جو آجتک آباد ہی اب روز بروز آبادی اسکی ترقی پر ہے اکثر اقوام ذی حرفہ بھی اسمین آباد ہین پانسوستیس گھر اور دو ہزار اکہتر مردم شماری ہی بتیس دکانین جنمین تجارت ہوتی ہی مکان مدرسہ و تحصیل و تھانہ وغیرہ مکانات سرکاری پختہ تعمیر ہوئے ہین سکھی وقت کا ایک قلعہ یہان تھا وہ اب گر گیا ہے درہ کاگان و بھوگرمنگ و کیلش سے مال یہان بہت آتا ہی روغن زرد و چاول و شہد کا بیوپار بکثرت ہی لوہا نمک وغیرہ اشیا بھی بکثرت فروخت ہوتے ہین **موضع گڑھی حبیب اللہ** یہہ آبادی حبیب اللہ خان قوم سواتی کی آباد کی ہوئی ہی اور ایک گڑھی یعنی چھوٹا قلعہ بھی یہان بنایا تو دریاے جہلم کے کنارے پر یہہ آبادی واقع ہے قوم سواتی اسمین مالک ہیں محمد زمان خان رئیس کہ نشین ضلع ہزارہ اس قصبہ کا مالک ہی جو نو ہزار ایکسو بارہ روپیہ کی جاگیر پاتا ہی آنریری مجسٹریٹ بھی وہ مقرر ہو چکا ہے دوسو تین گھر ایکہزار چارسو ستیس مردم شماری ہی **موضع بفہ** لشکر سواتی کے فتح کے وقت یہہ گانو آباد ہوا دو تین مرتبہ عملداری سکھی مین یہہ گانو لوٹا گیا اور چندی ویران رہا پھر آباد ہوا وہ آبادی اب تک موجود ہی گانو کے رہنے والے پشتو و ہندی دو نو زبانین بولتے ہین تجارتی اس قصبہ کے بڑی بیوپاری ہین غلہ و چاول و گھی کا بکثرت بیوپار ہوتا ہے اور لنڈی و نینڈ وادی کاغان وغیرہ سے لوہا وغیرہ اجناس یہان آکر فروخت ہوتا ہے اس قصبہ کی آبادی بھوگرمنگ و کوان و کاگان پہاڑی درون کے مقابل ہے **اگرور** اس قصبہ کی ایک آبادی نہین ہی بلکہ اکیادن آبادیان متفرق ہین جو سرحد افغانستان پر واقع ہین اور علاقہ ملکیت عطا محمد خان کے لکھا ہی شالی اور مکی کا بیوپار بہت ہوتا ہے شہد بھی بہت فروخت ہوتا ہی سرکار انگریزی نے ایک قلعہ یہان بنوایا ہے جسمین تھانہ رہتا ہے سوار دن کا ایک ترپ بھی یہان قیام پذیر ہی تین سو گھر اور ایکہزار چار سو ستیس مردم شماری ہے **بالاکوٹ** اس قصبہ کی آبادی قصبہ بفہ کی آبادی کے طرح ہے علاقہ نہایت سرسبز ہے تجارت یہان ایک قسم کی ہوتی ہے ایکہزار تین سو ایک گھر اور دس ہزار چھہ سو بیاسی مردم شماری ہی **موضع شنکیاری** یہہ گانو سواتیون نے بعد فتح اس ملک کے آباد کیا سکہون کے وقت دیوان ہاکچند نے بعہدہ ملکیت کے اسکو ویران کر دیا تھا تھوڑے سے عرصہ کے بعد پھر آباد ہو گیا شرق کیطرف اسکی ایک پرانا تھہ ہی جو ڈھیر اسکو لوگ اسی راجہ سارن کے ساتھ منسوب کرتی ہین اور کہتی ہین کہ یہان اوسکا قلعہ تھا اور اسکی مانند ہی ایک قسم کا ... کے ساتھ کا ... دو تین چند سیر اناج ... آدمی مین لونگی کہلاتی ہی اس گانو کا

فاخرہ لباس ہے اِس قصبہ مین عمدہ بنتی جاتی ہے دوسو چھیاسٹھ گھر اور ایکہزار چارسو اٹھائیس مردم شماری ہے
ایک سرکاری تھانہ پختہ عمارت کا یہان بنا ہوا ہے **کاگان** یہ ایک پہاڑی خطہ اور درہ کا نام
ہے اور نیز ایک بستی اسی نام کی آباد ہے پہلی پہل سید جلال بابا نے اوسکو آباد کیا اور وجہ تسمیہ کاگان کا
یہ ہے کہ ہندؤن کی عملداری مین ایک عورت ہندنی راجہ کی عورت کاگی نام تھی اور دوسری کا نام
راجوال تھا علاقہ کاگان تو کاگی کے نام سے مشہور ہے اور راجوال کے نام سے علاقہ راجوال داخل کاگان
نامزد ہے خاص کاگان کی آبادی تین مقام پر منقسم ہے علیٰ ہذا القیاس راجوال کے اور شکل مجموعی کا کاگان مشہور ہے
اِس مقام پر موسم سرما برف رہتی ہے اور گرمی مین موسم دلکش ہوتا ہے بہت سے لوگ موسم تابستان یہان
آکر قیام کرتے ہین تجارت نمک کی زیادہ ہوتی ہے نواڑ کی بہت تختہ بنا جاتا ہے دوسو انسٹھ گھر اور دو ہزار
تین سو پچیس مردم شماری ہے فقط **بقیہ حال ضلع ہزارہ** اِس ضلع مین کوئی کان ایسی
نہین ہے جس سے کوئی معدنی دولت بافراط حاصل ہوتی ہو مگر سونے کا نکالنا دریاے سندھ کی ریگ سے یہان
بہت جگہہ دستور ہے سونے کے ذرے ریگ مین ملے ہوئے ہوتے ہین زرکش لوگ جو قوم کے ترک ہین ریگ سے
سونا نکالتے ہین اٹھائیس مواضعات کی ریگ سے یہان سونا نکالا جاتا ہے جسکی تفصیل سرکاری تاریخ ہزارہ مین
درج ہے سمت ۱۸۹۸ عملداری مہاراجہ شیر سنگھ مین جب دریاے سندھ نو ماہ تک بند رہا اور پھر ایکدفعہ پانی آگیا تہے
گاؤن دریابرد ہوگئے اوس طغیانی کے فرو ہونے کے بعد بہت سا سونا ریگ مین سے نکلا کرتا اور ایک زرکش
دن بھر مین ایک روپیہ تک کما لیتا تھا پھر سمت ۱۹۱۲ بکرمی انگریزی عملداری مین جب طغیانی ہوئی تو بھی ۹ ماہ
روزانہ تک مزدور سونا نکالتے رہے اب اگر کسی سال طغیانی بخوبی ہوجاتی ہے تو چار آنہ یومیہ کی کمائی مزدور
کرلیتا ہے ورنہ دو آنہ ڈیڑھ آنہ کا سونا تمام روز مین نکلتا ہے سواے اسکے شورہ اور چونہ کا کنکر اور ابرق
بھی اِس سرزمین کچھ ہی سے نکلتا ہے مگر ابرق کے ورق چھوٹے ہوتے ہین لوہے کا پتھر اور سرمہ کا پتھر اور سفید رنگ
مٹی بھی بہت ہوتی ہے سفید مٹی سے دیوارین سفید کیجاتی ہین بڑی عمدہ کار آمد چیز جو اِس پہاڑ سے حاصل ہوتی ہے
مومیائی ہے اور یہ ایک قسم کا گوندھی جو علاقہ بکوٹ مو ضلع سنگل کے پتھرون سے نکلتا ہے اور دور دور تک جاتا ہے
یہ سفید اور یہ جوڑون اور ہڈیون شکستگی کی بیماریون مین بیمار کو دیتے ہین کل ضلع کی پیداوار جو غلہ کی قسم سے
ہوتی ہے مکی گندم جو باجرہ موٹھ یعنی شالی روہی کا دہلدی سرشف ہے اور تمام علاقہ تین قسم مین منقسم ہے
ایک علاقہ گرم دوسرا معتدل تیسرا سرد ہے گرم علاقہ میدانی مین کنک یعنی گیہون کی پیداوار زیادہ ہے
یہ گیہون تمام اضلاع پنجاب سے قسم اعلیٰ ہوتی ہے معتدل علاقہ جو میدان اور پہاڑ کے درمیان ہے اوس مین پیداوار
بھی عمدہ شالی ہوتی ہے الغرض ہر قسم کا پیدا ہوتا ہے ہلدی بھی عمدہ ہوتی ہے سرد علاقہ مین شالی کی پیداوار زیادہ

زیادہ ہی اور اکثر علاقے برفانی بھی اسمین واقع ہین جانور لا وسکا والقہ دار ہوتا ہی **مختصر** تاریخی حال اس
ضلع کا یہہ ہی کہ اسلام کے عملداری سی اول یہہ علاقہ ہزارہ کا ہندون کی حکومت مین تھا چنانچہ اب بھی آثار
ونشان اوسوقت کے موجود ہین بعض مقام پر جو زمین کہودی گئی تو بت سنگین برآمد ہوئی اور ایک بت کئی سو
اشرفیان ہندونکی عہد کے سرکار انگریزی کے وقت ایک زمیندار کو دستیاب ہوئین جب سلطان محمود غزنوی
کا عمل ہند پر ہوا تو مسلمانونکی لڑائی اس ضلع کے ہندو راجون کے ساتھ میدانی علاقہ مین ہوئی اور
بمقام ڈہاکہ پر راجون کی رانیان لڑائی دیکہہ رہی تہین جب سب راجہ قتل ہوگئی تو رانیان نے اپنے اختیار پہاڑ
سے گرکر مرگئین بعد ازان قوم گکہڑ اس علاقہ پر حاکم ہوئی اونکی عملداری مدت مدید تک اس ملک مین رہی
اور کئی سلطان اس قوم کے ہوئی چنانچہ سلطان آدم گکہڑ کی اولاد اب بھی یہان رہتی ہی اور اب معزز سردار
اوس خاندان کا حیات اللہ خان موجود ہی آٹھ سو روپیہ سالانہ پنشن پاتا ہی اور سلطان سارنگ کی اولاد
علاقہ خانپور مین سکونت پذیر ہی اور قوم کا سردار مقرر کرسی نشین آجہانداد خان فرزند راجہ حیدربخش خان
موجود ہی جب سلطنت چغتائی نے زور پکڑا تو اوسوقت بھی یہہ قوم مقرب رہی اور شاہان وقت کی دربار مین انکی
عزت وحرمت باظہار اطاعت ہوتی رہی مگر چغتائی سلطنت سی اول اور پہلی بادشاہون کی اطاعت اونہون نے
کم کی تھی اور ہمیشہ اون سے گکہڑ لڑتے رہتے تہے اونہون نے بہت سی بستیان بھی یہان آباد کین اور سکونت پذیر
رہے چغتائی سلطنت کے ضعف کے بعد یہہ قوم پہر آزاد ہوگئی مقرب خان گکہڑ نے احمدشاہ درانی کی امداد ہند
کے حملون کے وقت دی اور بمقام گجرات سکہون کی لڑائی مین شہید ہوا راستہ کشمیر انہین کے سبب سے کہلا رہتا تھا
اور بادشاہ انکو کشمیر کا دربان تصور کرتے تہے جب عملداری سکہون کی پنجاب مین ترقی پکڑنے لگی تو پہلی سردار
مہان سنگہ سکرچکیہ نے اوسپر حملے کئے پہر مہاراجہ رنجیت سنگہ کے کاردار اسجا مامور ہوئی چونکہ اوسوقت ہزارہ کے
خانون کی آپسمین نا اتفاقی تھی سکہون کا دخل اسمین ہوگیا جب سکہون نے ظلم و زیادتی شروع کی تو سب نے کہل
ہوکر شورش برپا کی اور رنجیت سنگہ کے اہلکار ہزارہ سی نکالدئے رنجیت سنگہ نے بدانی سدا کنور و شہزادہ شیرسنگہ
ودیوان رامدیال و جرنیل الٰہی بخش کو فوج دیکر ہزارہ کو بہیجا ہزارہ کے لوگ بڑی بہادری کے ساتھ لڑی اور بڑی
خونریزی ہوئی دیوان رامدیال مارا گیا شہزادہ شیرسنگہ نے اگرچہ کسقدر بستیان جلادیں اور علاقہ پر بالکل
قبضہ جیسا چاہئے نہ پایا اور واپس چلا گیا سکہی اہلکار اوسوقت کئی کئی تعلقہ مین پہیلا گئے تہے پہر رنجیت سنگہ
نے سردار ہری سنگہ کو ہزارہ کیطرف مامور کیا چونکہ وہ سردار رعیت پرور و حلیم الطبع تہا اوسنے اپنی لیاقت
و تدبیر سے بہت سی علاقہ کا انتظام بخوبی کرلیا میدانی علاقہ اوسکی زیر حکومت بخوبی آگیا آخر جب حسن علیخان گکہڑ ابا
نے کی تو خود ہری سنگہ چہوٹے بہائی سکے قتل ہوا اس واقعہ کے بعد پہر شہزادہ شیرسنگہ و جرنیل الٰہی بخش

فوج و توپخانہ لیکر آئی اور زیادہ تر علاقہ کو اپنا مطیع کر کر اور بعض علاقجات سے نذرانہ لیکر واپس چلے گئے اور کسیقدر
مدت تک ہزارہ خود سر رہا جب رنجیت سنگھ نے کشمیر فتح کر لیا تو سردار ہری سنگھ ناظم کشمیر کا ہوا سردار مذکور کو
رنجیت سنگھ نے بضرورت مہم منکیرہ کے اپنی طرف بلایا تو ہری سنگھ نلوہ کا گذر اس راستہ سے ہوا جب داخل علاقہ
ہزارہ ہوا تو محمد خان ترین اوسکا سد راہ ہوا اور نہ چاہا کہ وہ اس راستہ سے جاوے سردار ہری سنگھ نے
بہت معذرات کئے مگر خانان ہزارہ نے ایک نہ مانی ناچار وہ لڑائی پر مستعد ہوا اوسوقت ملکیہ قریب تیس ہزار
کی تھا اور سردار کے ساتھ دس ہزار سے بھی کم فوج تھی مگر وہ بہادر ایسا لڑا کہ دو ہزار ملکیہ مارا گیا اور ہزارہ بالکل فتح ہوا
سب ملکیہ بھاگ گیا آخر افغانان قوم جدون سردار کے پاس گئی اور منت کی اور گناہ بخشوایا
چونکہ سردار ہری سنگھ اوسوقت رہگذر تھا تعلقہ والون سے اوسنے چہر فی گھر وصول کیا اور اپنے ہمراہ مسمی
بوستان خان محمد خان کے برادر زادہ کو لیکر رنجیت سنگھ کی لشکر کی طرف روانہ ہوا بعد فتح منکیرہ حکومت ملک ہزارہ
کی سردار ہری سنگھ نلوہ کو ملی اور بیس ہزار روپیہ کی جاگیر محمد خان کو عنایت کی مگر محمد خان دل سے مطیع نہوا اور
زمینداران ہری کوٹ کو بھڑکا کر جنگ پر مستعد کر دیا اور تربیلہ کے زمینداروں نے اونکی مدد کی اس لڑائی میں
سردار ہری سنگھ کو شکست ہوئی اور سردار کوہی ملک سے دست بردار ہو کر میدانی ملک میں آیا اور شہر ہری پور
اور قلعہ ہرکشن گڈھ کی بنا رکھی سنہ [illegible] میں سردار ہری سنگھ کو رنجیت سنگھ نے اپنے پاس بلا لیا وہ اودھر کو گیا اور
سردار گوردت سنگھ اپنے فرزند اور مہر سا سنگھ اکالیہ کو معہ دو سو سوار اور پانسو پیادہ کے ہزارہ کی حکومت پر
چھوڑ گیا مہر سا سنگھ نے ایک درخت تالی کا موضع درویش محمد خان کی جاگیر سے کٹوا منگوایا اوسپر پھر شورش
برپا ہوئی قلعہ ہرکشن گڈھ کا ملکیہ والون نے محاصرہ کیا سرکاری اسباب لوٹ لیا قلعہ دربند کو قوم تنولی نے اور
قلعہ سنگبار کو قوم سواتی نے مار لیا سپاہ جسقدر قلعوں میں تھے وہ قتل کر ڈالے سنگباری کے کھتریوں پر کمال
ظلم کیا کہ اونکی جوان لڑکیوں کے ساتھ افغانون نے زبردستی نکاح کر لیا جب اس شورش کی خبر مہاراجہ رنجیت سنگھ
کو پہونچی سردار بدھ سنگھ سندھانوالیہ معہ ایک برجستہ فوج کے اودھر کو مامور کیا اور سردار ہری سنگھ کو بھی پھر اودھر کو
بھیجا اوسوقت ملکیہ نے نواں شہر کے قریب مورچے باندھے ہوئے تھے وہ سکھی فوج نے توڑ دیئے اور ایک مسجد
کو جسمین ملکیہ جمع تھا آگ لگا دی چونکہ سردار بدھ سنگھ سردار ہری سنگھ سے اول ہزارہ میں پہونچ گیا تھا محمد خان بھی
جانتے تھی اوسکے ساتھ اتفاق کر لیا تھا باعث ہری سنگھ کو ناگوار گذری اور مہاراجہ کو اطلاع دی اوسپر بدھ سنگھ
واپس طلب ہوا اور سردار ہری سنگھ نے دوبارہ انتظام ہزارہ کا شروع کیا گئی کا نوجلائی بہت سا ملکیہ قتل
کیا جن جن لوگوں نے ہندوؤں کے لڑکیوں کے ساتھ نکاح کئے تھے اونکو سخت سزا دی اکثر اونمیں سے
اونکا قید کر لیا اور ایک ایک عورت کے عوض میں دو دو عورتیں مسلمانوں کی ہندوؤں کو دلوائیں

اور شہر و قلعہ سنگباری مسمار کرا دیا موضع سنگری کو جلا دیا سربلند خان اوسوقت رئیس سنگری نے پھر ملکیہ
جمع کیا اور شیر محمد خان پسر کلان اپنی کو سردار کے مقابلہ پر روانہ کیا پہلی شیر محمد خان نے فتح پائی اور سکھہ
بھاگ گئی دوسری لڑائی مین شیر محمد خان مارا گیا پھر سردار نے اسیر کوٹ و گندگڈہ پر چڑہائی کی اور
بلکم اسوج سمت ۱۸۹ اکبرجی کو لڑائی ہوئی ملکیہ لوگ نہایت سختی سے لڑے تمام سکھی فوج بھاگ گئی اور سردار
ہری سنگہ ایک کوٹھہ خام کے اندر گہر گیا جب دشمنو دیکھا کہ اب جان پر آبنی ہے توسعہ سردار جہان سنگہ وغیرہ
ہمراہیون کے کوٹھے سے نکلکر مقابل ہوا ملکیون نے تلوارون کے وار بہت کئی مگر بسبب زرہ پوشی کے کارگر
نہوئی لڑتے لڑتے شام ہوگئی اور سردار گہوڑی سے گر کر ایک کس مین جا پڑا ملکیہ لوگ سردار کو قتل کرنی
کے لیئے ڈہونڈتے تھے جب وہ دور نکل گئے تو سردار کو اوٹہنی کی طاقت نہ تھی امیدوار امداد غیبی کا
تھا اتنے مین ایک سکھہ بھاگی ہوئی فوج سے وہان آپہونچا سردار نے اوسکو آہستہ آواز دی اور وہ سکھہ
سردار کو اپنی پشت پر لے گیا سردار کو کوئی زخم تلوار کا نہ تھا مگر پتھرون کے بوچھاڑ سے تمام جسم اوسکا
چورچور ہو رہا تھا اس لڑائی مین سردار جمعیت سنگہ بڑا افسر مارا گیا چھوٹے افسر اور فوج صدہا مقتول ہوئے
یہہ حال سنکر رنجیت سنگہ نے توپخانہ اور فوج پیادہ و سوار بشمار لاہور سے روانہ کیا اور خود بھی ہزارہ مین
جا پہونچا مہاراجہ کے جانے سے اکثر لوگ اطاعت مین آگئے اور بہت سو سزایاب ہوکر کچھہ انتظام بھی عمل مین آیا
بوستان خان تہرین جلال خان محمد خان ترین نذر پائندہ خان سلیم شاہ مشوانی سیجا جدون شیر محمد براد جہانگیر
مدو سیاہ نذرانہ ہزارہ اوسوقت توپ سے اڑائے گئے غرض سکھی وقت مین ایسا ہی نشیب فراز و بدانتظامی مین
علاقہ مین رہی رہا پنجوبی اطاعت مین نہ آئی کہ اتنے مین سید احمد جہادی مع اپنی فوج ہندوستانی کے ہزارہ کو
آیا ہزارہ کے لوگ کہ سکھون سے بسبب مخالفت مذہب کے ناراض تھے فی الفور اوسکے مطیع ہوگئے اور اوسنے عشر معاملہ
کا زمیندارون سے لینا شروع کردیا سکھون کے اہلکار ہزارہ سے نکالدئیے اور تسلط اپنا بخوبی جما لیا مگر آخر کار جہلا
اوسنے وہابیہ مذہب کے مسائل بیان کرنے شروع کر گئے اور عشر کے حق مین سے علما کو محروم کردیا اور معاملہ کے
لینے مین کمال سختی کرنی شروع کی تو سب کے سب اوس سے پھر گئے اتنے مین شہزادہ شیر سنگہ فوج لیکر سید احمد کی
سرکوبی کو ہزارہ مین جا پہنچا اور قصبہ بالاکوٹ کا جسمین سید احمد تہا محاصرہ کرلیا اگرچہ فوج سید احمد کے پاس
زیادہ تھی مگر اوسوقت ایکہزار آدمی جنگی اوسکے پاس موجود تھا اوسنے تین گروہ تین تین سو آدمی کو لڑنے
کے لیئے تیار کیا ایک گروہ کا افسر مولوی اسماعیل تہا دوسرے کے ہمراہ مولوی جمیل اور تیسری کا افسر خود
سید احمد تہا اونکا [illegible] سے نکلکر لڑائی شروع کی ہندوستانی [illegible] کے ساتھہ لڑے مگر [illegible]
اور مولوی اسماعیل و سید احمد [illegible] شہید [illegible]

نہ گئی جب تسلط ہندوستانیون کا اوٹھہ گیا لاہور سے سردار تیجا سنگہ ناظم ہزارہ کا قرار پایا مہاراجہ شیر سنگہ کے وقت
یہہ ملک کنور پرتاب سنگہ کے جاگیر مین ملا پھر راجہ گلاب سنگہ کے حوالہ ہوا پھر دیوان مولراج ناظم ہوا اوسکے وقت
بڑا فساد ہزارہ مین ہوا جسکا ذکر طول ہے اونہین ایام مین سرکار انگریزی اور سکھون کی آپس مین لڑائی ہوئی اور
انگریز فتحیاب ہوئے اوس انقلاب سلطنت مین مولراج ہزارہ سے چلا آیا ہزارہ والون نے سید اکبر ستانہ کو بادشاہ
اپنا بنا لیا اور نواب خان تنولی و غلام خان مدار المہام مقرر ہوئے انگریزون نے علاقہ ہزارہ بھی شامل ملک
کشمیر کے راجہ گلاب سنگہ کو دیدیا اور راجہ کے طرف سے دیوان ہریچند وغیرہ کاردار ہزارہ کے مقرر ہوئے
مگر انتظام نہو سکا پھر دیوان جوالا سہاے آیا وہ بھی واپس گیا اور راجہ گلاب سنگہ نے اس ملک کے لینے سے انکار کیا
اسواسطے یہہ ملک پھر سرکار لاہور کا علاقہ شمار ہوا اور ایبٹ صاحب معہ دیوان اجودہیا پرشاد واسطے حد
بندی سرکار لاہور و سرکار جمون کے ہزارہ مین آیا اور حد بندی قایم ہوگئی اور انتظام ہزارہ کا بھی معرفت
ایبٹ صاحب بہادر تجویز ہوا سردار چتر سنگہ اٹاری والا لاہور کیطرف سے ناظم ہزارہ کا قرار پایا اوسنے برخلاف سرکار کے شورش برپا کی
اور پشاور وغیرہ علاقجات پر قابض ہوکر باجتماع سکھون کے کئی لڑائیان سرکار انگریز کے ساتھہ لڑا اور شکست کھائی بعد ازان سرکار
لاہور کا ملک انگریزون نے منضبط کر لیا یہہ علاقہ بھی انگریزونکی تسلط مین آگیا اوس وقت سے آجتک بر انتظام و حکومت انگریزی کے باقبال
سرکار ایسا انتظام ہے کہ کوئی مفسد فساد برپا نہین کر سکتا اس ضلع ہزارہ مین دریاے سندہ موضع کریلیان علاقہ کولائی کی حد پر داخل
ہوتا ہے پارکیطرف موضع ابنہ خاص پایشگاہ محمد اکرم خان رئیس آباد ہے سونا بھی اکثر اوسی مقام سے نکالا جاتا ہے دریا اس مقام پر بہت
تیز چلتا ہے اور پانی بہت صاف ہے اور دریا کے ذریعہ سے ہزارہا روپیہ کی لکڑی اس ضلع مین آتی ہے
جو عمارت مین خرچ ہوتی ہے دریاے سندہ مین کشتی اسی ضلع مین جاری ہوتی ہے اسسے اوپر بذریعہ جالہ و برولہ
وغیرہ کی ذریعہ لوگ دریا سے اوترتے ہین موضع ابنہ سے لیکر اس ضلع کے حد تک تین شاہ گذر اس دریا کے ہین ایک
گذر دربند دوم گذر تربیلہ تیسری گذر کنڈل موہٹ اور دریاے جہلم اس ضلع کے شرق کیطرف جاری ہے اور علاقہ
مکوٹ کے سرحد پر داخل اس ضلع مین ہوتا ہے وہان دریا دو شاخون مین منقسم ہوا ہوا آتا ہے
ایک وہ جیہمن ڈانکہ ہے کاگان کا پانی موضع بوے کے قریب شامل ہوتا ہے اور نام اسکا ندی کنہار
ہے دوسری شاخ کشمیر کے طرف سے آتی ہے وہ بھی اصل مین دو شاخین ہین ایک خاص شہر کشمیر کے درمیان
ہوکر آتی ہے اوسکا نام بہت ہے دوسری شاخ ملک چلاس سے داخل ہوتی ہے اوسکا نام کشن گنگا ہے وہ دونو
قریب شہر مظفر آباد کی آپسمین ملجاتے ہین پھر آگے جو کر کوہالہ سے ملکر پورا دریا بن جاتا ہے ندی کو تار پل ایک
پختہ پل متصل گڑھی حبیب اللہ خان کی اور دوسرا پل موضع کوہالہ کے قریب بنا ہوا ہے۔ اس ضلع مین
صدہا چہوٹی نہرون اور چشمون کے پانی جاری ہین اکثر ملک کو سیراب کرتے ہین انکا شمار نہین ہو سکتا

تین نالے اسمین بہت بڑی ہین ایک نالہ ہرو دوم نالہ ڈور تیسری نالہ سرن یہہ تینون ہزارہ کی زمین کو سیراب
کرتے ہین آب وہوا اضلاع کی مختلف ہے یعنی حصہ گرم مین گرم اور حصہ سرد مین سرد اور حصہ معتدل مین معتدل
ہے بلکہ اگر ایک ایک علاقہ کی آب وہوا علیحدہ علیحدہ تصور کیجاے تو بجاہے ضلع کے رہنے والے نہایت
شوریدہ پشت و قوی دل و جنگ آور و دلیر و جوانمرد ہین مرنے سے ہرگز نہین ڈرتے **سکندرپورہ**
ضلع ہزارہ مین یہہ شہر تہوڑی سی آبادی کا قلعہ ہرکشن گڈہ کے قریب واقع ہے آبادی اسکی بہت پرانی
اور قدیمی ہے پرانے عمارات وہان بہت ہین پختہ و خام عمارات بازار بارونق و پر تجارت ہین **گڈہی**
**سدہی خان** یہہ ایک آباد و مستحکم قلعہ و قصبہ بعمارت پختہ بائین کنارے دریای کشن گنگا دریای
سندہ سے جو بیس میل بسمت شمال مشرق اٹک کے مقام سے واقع ہے پہلی اس گڈہی کی عمارت صدر خان افغان نے
بنائی اور صدر خان کی گڈہی نام رکہا تہا اب سدہی خان کی گڈہی مشہور ہے **نوشہرہ** یہہ قصبہ اوس سڑک پر
جو اٹک کے قلعہ سے کشمیر کو جاتی ہے کشمیر کے حد سے بیس میل ورے مغربی پہاڑون مین جو کشمیر کے مغربی
حد مین آباد ہے گردی کا ملک اسکا نہایت خشک و بے زراعت ہے مختلف مقامات پر ٹیلے و جہاڑیان خشک واقع
ہین **دربند** یہہ ایک مقام بائین کنارے دریای سندہ شمالی و مغربی حد ملک پنجاب و سلطنت انگریزی
پر واقع ہے فوج انگریزی اکثر یہان رہتی ہے چونکہ یہہ مقام دریای سندہ پہاڑون کے اندر تنگ ہو کر چلتا ہے
اسواسطے اس علاقہ کا نام دربند مشہور ہوا اسی نواح مین شیر سنگہ رنجیت سنگہ کے بیٹے نے سید احمد و مولوی
اسماعیل کے ساتہہ جنگ کیا اور سخت لڑائی کے بعد انہون نے معہ اپنے رفیقون کے شہادت پائی قبرین انکی بہی
وہان موجود ہین **پکہلی** یہہ ایک چہوٹا سا علاقہ پہاڑ مین مشرق کے طرف دریای سندہ کے واقع ہے زمین اسکی
نہایت زرخیز و سیراب پیداواری غلہ اور میوؤن کی بہت ہوتی ہے خصوصا مکی کی پیداوار کا حد و حساب
نہین ہے جب رنجیت سنگہ کے حکم سے ہری سنگہ نلوہ فوج سکہی لیکر اس ملک مین گیا تو انہون نے تمام اس علاقہ کو
لوٹ کر برباد کر دیا اور راجہ پایندہ خان حاکم یہان کا اپنی جان بچا کر بہاگ گیا سکہون نے تمام بستیان اوجاڑ
دین مدت کے بعد پہر صورت اسکی آبادی کی ظاہر ہوئی اب بخوبی آبادی ہے — + —

## دوسری تقسیم کشمیر کے پہاڑ اور وہان کے شہرون و قصبون و دریاون و چشمون و جہیلون و گانوؤن کے ذکر مین

کشمیر کا ملک تیسری اور چوتہے اقلیم سے شمار ہوا ہے شمال کے طرف اسکے کوہ قراقرم [illegible] فاصلہ تبت اور
کشمیر کے درمیان شمار کرتے ہین مشرق کے طرف [illegible] پہاڑ [illegible] جنوب کے [illegible] شمالی حد اضلاع [illegible]

پنجاب مغرب کے جانب کو ملک ہزارہ و پکھلی و دہمتور و دریای کشن گنگ ہی جابہ دنظرف اسکے اونچے پہاڑ برفانی
کھڑے ہین پہاڑون کے بیچ مین کشمیر کا میدان ایک ہموار و زرخیز و سیراب زمین ہی اوسمین سے کچھہ صاف زمین
پانی یا ہموار پہاڑون کے قطارون کے نیچے ہے سرزمین خاص کشمیر کی ایکسو بیس میل لمبی اور بدرجہ اوسط چھتیس میل چوڑی
ہے کل سطح اسکا چار ہزار پانسو میل شمار ہوتا ہے صورت اسکی اگرچہ بعض بیقاعدہ ہی مگر بیضوی شکل سے مشابہت رکھتی ہی
اور بعض کے نزدیک اسماعیل دو رہی سے غربل تک طول ایکسو نو میل اور عرض ہر جگہہ سے قیصر ناگ تک ساٹھہ یا ستر میل
کل سطح پانچہزار ایکسو بیالیس میل انگریزی ہی اور ایک مورخ انگریزی کا بیان ہی کہ صاف میدان کشمیر کا نوے میل لمبا
اور چالیس میل چوڑا اور کل سطح دو ہزار میل ہے اہل ہنود اسملک کی آبادی کا ابتدائی حال ایسا بیان کرتے ہیں
کہ سابق کل کشمیر کی سطح کے اندر پانی بھرا ہوا رہتا تھا اور لوگ اسکو ستی سر کہتے تھے اوسوقت جلدیو نام ایک شخص
یعنی دیو اوسکے پانی مین آکر مقیم ہوا چونکہ وہ دیو آدم خوار تھا گرد نواحی علاقہ اوسنے تمام ویران کردیا کچھہ تو
لوگ اوسکے خوف سے بھاگ گئے اور کچھہ اوسکے لقمۂ شکم ہوئے بہت مدت کے بعد وہان ایک شخص رشی یعنی خداپرست
کشپ نام وارد ہوا اور تمام علاقہ کو ویران دیکھہ کر اوسنے حال دریافت کیا بعد دریافت اوسنے جلدیو کی مارنے
کے لئے عبادت شروع کی جب اوسکی عبادت قبول ہوئی تو مہادیو کے حکم سے کارکنان کارخانہ الہی جلدیو کے مارنے پر
متوجہ ہوئے اور ایکسو برس تک لڑائی رہی مگر وہ مردم خوار خلق آزار کسیطرح ہاتھہ نہ آتا اور گرفتاری کے وقت
پانی مین چھپ جاتا آخر یہہ تجویز ٹھہری کہ یہان کا پانی تمام و کمال نکال دیا جاوے پس بارہ مولے کے درہ کے پاس
جہان اب دروازہ اور شاہی برج بنا ہوا ہے پہاڑ کو توڑ دیا جب پانی بہہ گیا تو جلدیو ہاتھہ آیا اور بہت بری طرح سے
مارا گیا زمین صاف ہونے کے بعد کشپ رشی یہان رہنے لگا چونکہ یہہ گوشہ خداپرستون کی عبادت کے لئے بہت مفید اور
اچھا تھا سو بہت دور دور سے عابد لوگ یہان آکر رہنے لگے کئی سو برس کے بعد یہان بہت آبادی ہوگئی اور
حاکم کی ضرورت پڑی لوگون نے ملک جمون کے راجہ سے درخواست کی کہ وہ اسملک مین اپنا عمل دخل کرے اوسنے اپنا
بیٹا یہان بھیجدیا اوسکی ریاست و سلطنت شروع ہوئی۔ مسلمان اس روایت کے برخلاف ایسا بیان کرتے ہین کہ
پہلے یہان پانی بھرا ہوا تھا حضرت سلیمان پیغمبر جو بتقریب سیر اپنے تخت رواں پر سوار یہان آپہونچے تو اونہون
نے کشتی نوح کی معرفت اسکا پانی نکلوایا اور ملک آباد کیا فقط خطہ کشمیر ایسا دلپذیر ہی کہ جو مسافر یہان آتا ہے
پھر جانے کو دل اوسکا نہین چاہتا چاہیے کہ جبکہ یہان بہار کا موسم شروع ہوتا ہے جہان تک نظر کام کرے سوائے پھولون
اور سبزی کے کچھہ نظر نہین آتا ہزارون طرح کے رنگا رنگ پھول اور قسم قسم کے نباتات اور سیکڑون درخت میوہ
انار و سیب و ناشپاتی و انگور وغیرہ حد تعداد و شمار کے احاطہ سے باہر ہین مشہور ہے کہ شاہجہان بادشاہ نے باغ شالامار مین
مصورون کو حکم دیا کہ جتنی قسم کے پھول کشمیر مین ہین انکی شبیہ اوتاری جاوے تین ہزار قسم کے پھول

تو اوسوقت فرنچ کتاب ہذا بموجب جانا کہ خالق حقیقی کی پیدایش کا شمار نہین ہوسکتا تو چھوڑ دیا گیا ماہ اسوج اس
ملک مین پھلان میون کی پختگی ہوتی ہے انگور اوتر کر انگوری شراب کھینچی جاتی ہے تالابون اور چشمون اور ندیون
اور نالون کا بیان شمار نہین ہے جن سے تمام علاقہ ہر گھر گھر اور جا بجا پانی بھرتا ہے صرف شرقی پہاڑ کشمیر کا خشک
اور خالی ہے مغربی و جنوبی و شمالی پہاڑ سرسبز و شاداب ہے اور تمام پہاڑی چشمے و ندی و نالے جا بجا سے بہہ کر
بارہ مولہ کے درہ کے پاس دریای جہلم سے ملجاتے ہین کشمیر کے پہاڑون کے دری مورخ مختلف بیان کرتے ہین
ابوالفضل چھبیس یا ابو القاسم فرشتہ تین الفنسٹن صاحب انگریز سات ہیول صاحب انگریز بارہ لکھتے ہین اور فی الحقیقت
ان درون مین سے چار دری بہت بڑی ہین جو ہمیشہ جاری رہتی ہین پہلا درہ بنوگ جو شرقی سمت ہے دوسرا پنجال
جو جنوبی حد پر ہے تیسرا درہ پنج پاس جو مغرب کے طرف ہے چوتھا درہ بارہ مولہ یہہ بھی غربی حد کے اوپر واقع ہے
اسکی سوای ایک اور درہ ہے جسکو درہ ڈب بولتے ہین وہ بھی بارہ مولہ کے پاس ہے ان درون کے راستے بھی
آمد و رفت لوگون کی جاری ہے قطع نظر ان درون سے اگر اوس ملک کا کوئی واقف آدمی ہو تو معمولی درون کے
سوای پہاڑ کے اوپر سے بھی ہو کر کشمیر مین داخل ہو سکتا ہے اون درون مین سے گھوڑے کے راستے گیارہ درے
ہین گاڑی کا راستہ کسی درہ مین نہین ہے شاہان چغتائی اکثر اوقات پیر پنجال کے راستے سے زنانی سواریون
کے ساتھ کشمیر مین داخل ہوتی تھے رنجیت سنگھ نے بھی بارہ مولہ کے درہ کے راستہ سے کشمیر پر حملہ کیا تھا اور بڑی
مشکلون سے توپ اپنے ساتھ لے گیا تھا شاہنشاہ اکبر نے جب کشمیر پر قبضہ پایا تو اوسنے ہر درہ پر سات مقرر کر کر
سات سردار ایک ایک درہ پر ایک ایک محافظ مقرر فرمائی اور نایک کا خطاب اونکو بخشا اور اون درون کے علاقہ
بھی اونہین کو بڑے بڑے جاگیرون کے اونکو عطا فرمائی اور ارشاد کیا کہ وہ ساتون سردار فوج مسلح و جرار ہمیشہ
پاس مہیا و تیار رکھا کرین کہ بوقت حملہ کسی دشمن کے کام آوے چغتائی سلطنت کے اخیر تک وہ سردار بدستور
اپنے اپنے کام پر مستعد رہے اور کسیکو طاقت نہتی کہ اون درون کے راستہ کشمیر مین داخل ہو اون ملکون کے
اولاد اگرچہ اب تک موجود ہے مگر سکھون کے وقت اونکی جاگیرین ضبط ہوگئین اور اونکی اختیار بھی بالکل چھین گئے
سکھا شاہی مین کسی نے اونکی قدامت کے طرف خیال نہ کیا - اس ملک مین کالا ریچھ و سفید ریچھ پہاڑون مین
بہت ہوتا ہے مگر بھیڑیا بہت کم ہے جنگلی بکریان مشکی ہرن بارہ سنگے بکثرت اور ایک قسم کا ایک جانور بلاؤ نام اس ملک
مین پایا جاتا ہے جو دریا کے اندر گھس کر مچھلیان کہاتا ہے گھوڑے یہان کے اگرچہ چھوٹے ہین مگر نہایت مضبوط
و جفاکش موٹا و تیز رو ہین چالیس میل ایک دن مین اگر سفر کرین تو کچھہ ماندگی اونکو ظاہر نہین ہوتی
[illegible] اسملک مین بشمار پیدا ہوتی ہے پہاڑ کے چوٹیان سات ہزار سے لیکر پانچ ہزار فیٹ تک سمندر کے سطح سے
اونچی ہین چشمہ پانی کے کنارے بکثرت جاری ہین [illegible]

شہرِ لداخ کی دارالسلطنت مین ہی عرصہ ہوا کہ کشمیر کے پشمینہ کے کارخانہ مین خسارہ آگیا اسکا یہہ باعث
ہوا کہ اعلی پشمینہ مین لوگ اونی پشمینہ ملا کر مال تیار کرنے لگے تھے اور انگلستان مین جا کر جب پہلے کشمیر کے پشمینہ
کے ساتھ اوسکی مقابلہ نہ کیا یا تو حال کے پشمینہ کے قدر کم ہوگئی علاوہ اِسکے اب انگلستان مین بہت کارخانے پشمینہ کے
کے جاری ہوگئے اور کشمیر کے پشمینہ کی چندان ضرورت نہ رہی - یہہ ملک پہلے بڑا آباد تھا مگر چند در چند صدمے متواتر
اِسپر ایسے آئے کہ آبادی کم ہوگئی پہلے تو یہہ سلاطین چک جو شیعہ مذہب تھے وہان سنی اور شیعہ کے سخت لڑائی
ہوکر بہت لوگ قتل ہوتے رہے اور ملک ویران ہوتا رہا اوسوقت بھی ایک ایسا بھونچال بسال ۱۰۶۲ھ ہجری کشمیر مین
آیا کہ چند مقامات بیچ زمین غرق ہوگئے بہت گانو تباہ ہوگئے اور موضع جلو و دامپور اپنی عمارت سمیت دریائے
جہلم کے اِس کنارے سے دوسری کنارے ہوگئے اور زمین پھوٹ کر دریا کا راستہ بدل گیا اور موضع بادر کے
اوپر ایک پہاڑ گر پڑا اور اِس بھونچال کے صدمے سے ساتھہ ہزار آدمی کے جانین تلف ہوگئین پھر ۱۲۴۵ھ
مین ایک خوفناک بھونچال آیا جس سے ایک ہزار دو سو آدمی مر گئے اوسکی دو تین مہینے بعد وبای ہیضہ ایسی پہیلی کہ
چالیس دن کے عرصہ مین ایک لاکھہ دو ہزار آدمی جان بحق تسلیم ہوگیا پھر ۱۲۵۱ ہجری مین بموسم برف ناگہان
ایسی گری کہ شالی کے فصل کا چہارم حصہ تلف ہوگیا اور ہزارون آدمی رہگذر مسافر کاشتکار وغیرہ برف کے
نیچے دب کر مر گئے پھر ایسا قحط عاید ہوا کہ ماں باپ ایک دو چھ آٹھہ آٹھہ آنہ پر اپنے بچے فروخت کر ڈالے جب کوئی
خریدار نہ ہوتا تو بہوکہہ کے عذاب سے بچون کو ذبح کر کر کہا لیا اِس صدمہ کے بعد جب رنجیت سنگہ نے اِس ملک کو فتح کیا تو
سکھون نے اِسکو خوب لوٹا چند سال کے بعد جب جمعدار خوشحال سنگہ ناظم کشمیر کا ہوا تو اوسنے کشمیریون پر ایسی
سختی کی کہ تمام کشمیری وطن چھوڑ کر چلے آئے اور تمام پنجاب مین سوائی کشمیریون زندہ اور اونکی لاشون کے اور
آدمی کم نظر آتا تھا اوس وقت سے لاہور و امرتسر و لودہیانہ و نورپور وغیرہ شہرون مین کشمیریون کے محلون کے
محلے آباد ہوگئے اِس ملک مین ہندو کم اور مسلمان بہت ہین اور جو ہندو ہین وہ بھی مسلمانون سے چندان پرہیز نہین کرتے
بول چال اِس خطہ کی ہفت اقلیم سے علیحدہ ہی کہ سوائی اِس ملک کے اور کہین یہہ بولی نہین بولی جاتی پوشش کشمیریون کی
خراب اور میلی ہوتی ہے پاجامہ عموما عورت و مرد نہین پہنتے ایک کرتہ لنبا گلے سے پاؤن تک پہنتے ہین عورتین برقعہ
نقابہ اور مرد اکثر ٹوپی یا عمامہ رکھتے ہین وہان کی شمیری گہاس کا جوتا پہنتے ہین سردی کے موسم مین آتشدان
یعنی کانگڑی مین آگ کی بہر کر بغل مین دبائی رکھتے ہین بلکہ کشمیری عورتین سوتے وقت بہی کانگڑی کے سبب سے
[illegible] جل جاتے ہین کشمیر کے آدمی بہت محنتی و بارکش و تیز فہم و کاریگر ہین نقاشی اچھی کرتے اور
اونکی کلام بیحال خوب شاعر [illegible] دور دور بیچ جاتے ہین بعد [illegible] باقی دولت و [illegible] قسم کی
کشمیر مین موجود درختون اور میوؤن اور غلہ کی پیدایش خصوصا شالی کی پیدایش اِسقدر ہے کہ باد ملکون

اور کانون مین سے بلور کی کان اور لوہے و سنگ چقماق و خاک سرخ و سیاہ و زرد و سنگ سیاہ و سنگ ابری و
سنگ سبز کی کان مس وغیرہ بہت سی کانین جابجا یہان موجود ہین کوئلہ کی کان بھی پیدا یافت ہوئی ہے — + —

**تواریخ کشمیر** اسلام سے پہلے جو راجے یہان گذرے ہین اونکا بیان موجب طوالت کلام ہے اسواسطے
اسلام کے ظہور کے وقت سے مجمل حال شاہان کشمیر کا کتاب تواریخ اعظمی سے جو ایک مشہور و معتبر کتاب ہے لکھا جاتا ہے
کہ سال سات سو پانچ ہجری مین راجہ رنجن دیو کشمیر کا راجہ ہوا اوسنے بہدایت شیخ موید الدین بلبل شاہ کشمیری
دین اسلام قبول کرکے سلطان صدر الدین کے نام سے موسوم ہوا جب وہ ۷۲۶ھ مین فوت ہوا تو اوسکا
بیٹا چندر دیو جسکا نام اسلام کے بعد حیدر خان قرار پایا تھا خورد سال رہا اسواسطے راجہ اودن رنجن دیو کا بھائی
قندہار سے آکر کشمیر کی حکومت پر قائم ہوا مگر اوسکی عمر نے وفا نکیا اوسکے مرنے کے بعد کوتا دیو رنجن دیو کی عورت
مسندنشین ہوئی اور شاہمیر وزیر کو مختار ریاست کیا تھوڑی مدت کے بعد شاہمیر وزیر کا نکاح رانی کوتا دیو
سے ہوگیا اور شاہمیر بادشاہ با اختیار و ملقب بلقب میر شمس الدین ہوکر حکومت کرنے لگا شاہمیر کے بعد سلطان
جمشید پھر سلطان علیشاہ المخاطب بعلاء الدین پھر سلطان شہاب الدین پھر سلطان قطب الدین ایک دوسرے
کے بعد بادشاہ ہوئے قطب الدین کے وقت سید میر علی ہمدانی کشمیر مین آئے اور بادشاہ اونکا مرید ہوا خانقاہ کی
تعمیر عمل مین آئی وہ مر گیا تو سلطان سکندر بت شکن کشمیر کے تخت پر بیٹھا او میر محمد علی میر علی ہمدانی کے صاحبزادے کا
مرید تھا اور دین اسلام کے شیوع و ظہور مین اوسنے سخت کوششین کین اور ہزارہا دون سنگین بتخانہ ہندوؤن کے
جنمین کشمیر کا علاقہ بھرا ہوا تھا اوسنے منہدم کئے اور مسجدین بنوائین لاکھون ہندوؤن کو مسلمان کیا بت شکن کا
خطاب پایا اوسکے بعد سلطان علی پھر سلطان شاہی المخاطب بہ زین العابدین پھر سلطان حیدر پھر سلطان حسن شاہ
بن ادہم پھر محمد شاہ بن حسن پھر سلطان شمس الدین بن محمد شاہ پھر اسماعیل شاہ بن محمد شاہ غازی شاہ چک پھر حسین شاہ
برادر غازی شاہ پھر [illegible] یوسف شاہ پھر علیشاہ اپنے اپنے عہد مین تخت حکومت پر اجلاس فرمائے رہے
غازی شاہ کے وقت سے شیعہ قوم کا کشمیر مین بڑا زور شور ہوا اسسبب سے کہ حاکم بھی شیعہ مذہب رکھتا تھا اسلئے
شیعہ و سنیون مین سخت لڑائیان ہوئین ہر دون ملک کی جانی رہی گھر گھر فساد رہا تھا آخر یوسف شاہ
کے وقت رعایا کشمیر کی بہت تنگ ہوئی اور چند امرا نے ملکشاہ اکبر کے خدمت مین التماس کی کہ وہ کشمیر کے
ملک متصرف ہوا اکبرشاہ نے وہ نیک موقع پاکر کشمیر کے طرف فوج روانہ کردی قاسم خان میر بحری کے ہمراہ کی
قاسم خان نے کشمیر پہنچکر ملک فتح کیا اور چغتائی سلطنت کشمیر مین ہو گئی اکبر بادشاہ کے بعد شاہ جہانگیر پھر
شاہجہان پھر اورنگ زیب عالمگیر پھر بہادر شاہ وغیرہ فرمانروا رہے انکے وقت کشمیر کی آبادی کو بہت
فروغ ملا اور شہر مین [illegible] عالیشان بنے احمد شاہ چغتائی کے وقت احمد شاہ درانی نے کشمیر فتح کیا الخ

یہ کل ملک کابل کے سلطنت کو شامل ہو گیا آخر فتح خان کے وزارت کے وقت رنجیت سنگھ دو مرتبہ کشمیر پر حملہ آور ہوا
اور دوسرے حملہ میں محمد صادق خان ناظم کشمیر پر فتحیاب ہو کر قابض ہوا رنجیت سنگھ کے حکم سے موتی رام و ہری سنگھ
وغیرہ نوبت بنوبت یہاں کے ناظم ہوئے ہری سنگھ نے اپنے نام کا ہری سنگھی روپیہ کشمیر میں جاری کیا جمعدار خوشحال
نے اپنی نظامت کے وقت کشمیر کو ایسا غارت کیا کہ کل ملک بے چراغ ہو گیا اور کشمیری اپنے وطن سے جلا وطن ہو کر
جا بجا نکل گئے بعد ازاں مہیان سنگھ و شیخ غلام محی الدین و امام الدین ناظم رہے آخر سال ۱۸۴۶ء میں یہ ملک
انگریزوں نے سرکار لاہور سے لیکر راجہ گلاب سنگھ رئیس جموں کے پاس فروخت کر ڈالا اوسکی حیات تک اوسکے
قبضہ میں رہا اب اوسکا بیٹا مہاراجہ رنبیر سنگھ اس ملک کا مالک ہے **شہر سری نگر** یہ شہر دار السلطنت
و دار الریاست کشمیر کا ہے آبادی اسکی بہت پرانی ہے بسبب بہت قدامت کے سچی دریافت نہیں ہوتا
کہ آیا کس راجے نے پہلے پہل اسکو آباد کیا تھا ہندو تو ہزاروں بلکہ لاکھوں برس کی آبادی اسکی بیان کرتے ہیں
مسلمان کشمیری اسکو سلیمان پیغمبر کا آباد کیا ہوا کہتے ہیں مگر انگریزی مورخ فرماتے ہیں کہ شہر سری نگر کی آبادی
کو سب سے اول راجہ پرورسین نے بنا رکھی جنہوں نے ۱۲۰ء سے ۱۸۰ء تک کشمیر کی سلطنت کی تھی بلکہ ایک اور
شہر بھی اپنے نام کا اس علاقہ میں اوسکا آباد کیا ہوا تھا جسکے کھنڈرات مقام دنتی پور و متن کے قابل دیکھنے
ہیں اوس سے بعد باوقات مختلف یہ ویران و آباد ہوتا رہا بلندی اس شہر کی سمندر کی سطح سے پانچہزار فٹ ہے
اور آبادی شہر کی دریائے جہلم کے دونو کنارہ دو میل یا چار میل تک برابر ہوتی چلی گئی ہے اور عین آبادی
کے بیچ میں دریا بہتا ہے ادہر اودہر کی آمد و رفت کے واسطے چوبی پل بنے ہوئے ہیں کشتیاں بھی جاری رہتی ہیں
شمالی حصہ شہر کا جو دریا کے دہنی کنارہ پر ہے جنوبی حصہ سے بہت بڑا ہے اکثر پرانی عمارتیں و نامور مکانات
و مزارات و مقبرے قدیمی شہر کے شمالی حصہ کی طرف واقع ہیں مگر اوس وقت جنوبی حصہ میں رونق زیادہ ہے
کیونکہ فوج کی چھاونی اور ناظم کشمیر کا اوسی طرف رہتا ہے اور اسی طرف ایک قلعہ بنا ہوا ہے جسکو شیر گڈھی
کہتے ہیں وہ قلعہ چندان مضبوط نہیں ہے صرف حاکم و ناظم کے رہنے کا مکان ہے یہ شیر گڈھی دو منزلہ مکان
شہر کے فصیل سے بھی اونچا ہے سیڑھیاں اوسکی دریا کے کنارے تک پہیلی ہوئی ہیں چند مکانات کہ دریا کے کنارہ
پر بنے ہوئے ہیں اونکی عمارت سب چوبی ہے کل پلین تعداد میں بارہ ہیں اونمیں سے بعض پل تو چھوٹے
اور بعض اسقدر بڑے ہیں کہ اونکے اوپر دو رویہ دوکان و بازار ہے اونمیں سے ایک بڑا پل چوبی سات
محراب کا ہے جسکی کل عمارت دیودار لکڑی کی ہے اور چھت بھی اوسی لکڑی کی ڈالی گئی ہے عمارت شہر کی
بالکل خراب بے رونق و بے قطع گلیاں و بازار تنگ فرش بھی ویسے ہی نالیاں بازار کے وسط میں
اور میلا اور کیچڑ اسقدر ہوتا ہے کہ گھروں اور دوکانوں کے آگے انبار لگے رہتے ہیں اور اگر تھوڑی سی

بارش بھی ہو تو شہر میں چلنا پھرنا مشکل ہو جاتا ہے اور اگر سفید کپڑے کو اوسکا داغ لگ جاوی تو کبھی نہ چھوٹے
سکھوں کی عملداری سے آجتک شہر کی صفائی کبھی نہوئی بڑے بڑے انبار کوڑیوں کے برسوں کے جمع ہوئے
ہوئے موجود ہیں دریا کے پاس کے رہنے والے دریا کے کنارے میلے کے انبار جمع کر دیتے ہیں اور بستی اسقدر
ہے کہ آگے ذرا بڑھ کر دریا میں نہیں ہو سکتی جب دریا طغیانی پر آتا ہے تو کل میلا اپنے کناروں کا بہا کر لیجاتا ہے
شہر کی عمارت چوبی بہت ہے اور مکانات تہری چھتیں پڑی ہوئی ہیں دولتمندوں کے گھروں کی پختہ
عمارات ہیں اور حویلیوں کے اندر باغ و حمام بنے ہیں دریا سے نہریں لیجا کر اونمیں چھوڑی گئی ہیں شہر
کے اندر بڑے بڑے کارخانے جاری ہیں شالبافی کا کام جیسے کہ صفا و پاکیزہ یہاں بنتا ہے کہیں ہفت اقلیم
میں نہیں بنتا پشمینہ کی رنگت صفا و روشن ہوتی ہے کاغذ کشمیری صفائی و پختگی میں مشہور ہے نقاشی کے
کام میں یہاں کے اوستاد بڑے اوستاد ہیں کاغذی و چوبی قلمدان و ڈبیہ وغیرہ منقش یہاں خوب بنتی ہیں
قلمتراش مقراض فولادی بہت تحفہ بنائے جاتے ہیں پشمینہ داروں کے چوغے و پاجامی و جراب خوب بنتی ہیں
کاتب خوشخط فارسی عربی و شاستری نویس یہاں بہت ہیں اگرچہ وہ خواندہ نہیں ہوتے مگر حروف کی نقل
بعینہ کر لیتے ہیں سکھوں کی عملداری میں اس ملک میں بردہ فروشی عام تھی لاہور و امرتسر وغیرہ شہروں میں
کسبی طوائف کنچنیں کشمیر سے منگوا کر پیشہ کراتے تھے اب صاحبان انگریز کے سبب سے برملا بردہ فروشی بند ہو گئی ہے اس ملک
کے لوگ غیرت کم رکھتے ہیں اور بزدلی اور نامردی میں ثانی نہیں رکھتے خوراک کشمیریوں کی چانول ہے
اور چای بہت پیتے ہیں حاکم کو سوای جور و تعدی کے کام نہیں دیتی عطر کشمیر کا تحفہ ملکوں میں جاتا ہے تجارت
پشمینہ اور ہر قسم کے غلہ اور میووں کی بکثرت ہے سنہ ۱۸۲۲ع میں کل مردم شماری سرینگر کی دو لاکھ چالیس ہزار
تھی مگر اب ایک لاکھ پچاس ہزار آدمی اسمیں آباد ہیں اور یہہ تنزل آبادی کا محض بسبب سختگیری حکام کے ہے
مگر اب مہاراجہ جموں نے شالبافوں کے محصول میں تخفیف دی ہے اور دیگر اجناس کا بھی محصول کم کیا جاتا ہے
اس سے یقین ہے کہ آبادی میں ترقی ہو جاویگی

## جھیل ڈل

شرق کے طرف شہر سرینگر کے یہہ ایک جھیل
[illegible] بھی موجود ہے طول اسکا شمال سے جنوب کو پانچ میل اور عرض شرق سے غرب کو اڈھائی میل پانی اسکا
نہایت صفا و شفاف و سرد و فایدہ بخش و لطیف ہے مگر عمیق کم ہے زیادہ تر عمق اسکی دس فٹ تک ہے
تمام یہہ جھیل دو حصوں میں منقسم ہے اور بیچ میں ایک بند بنا ہوا ہے جو جنوب غرب سے شمال شرق کو جاتا ہے اور جھیل کے
اوپر ہزارہا درخت قسم کے نباتات قدرتی پیدا ہوتے ہیں اور بند کے درمیان تھوڑے تھوڑے فاصلہ پر پل بنا ہوا ہے
جنکے اندر سے کشتیاں ادھر کو ادھر اور ادھر سے ادھر آتے جاتے ہیں [illegible]
[illegible] بھی ہیں جنکے نام علیحدہ علیحدہ رکھے ہوئے ہیں پاس جھیل میں [illegible]

جو شمال شرق کی طرف کی پہاڑ سے نکلکر اور بہتا ہوا آکر جھیل کو پر آب کرتی ہے یہہ جھیل دریای جہلم کے ساتھ
بذریعہ ایک نہر کے آمد و رفت رکھتی ہے اور بیچمین اوسکی ایک دروازہ لگا ہوا ہی جب دریای جہلم مین طغیانی
ہوتی ہے تو پانی دریا کا اوس نہر کے راستے ڈل مین آنا شروع ہوتا ہے تو پانی کے زور سے وہ دروازہ
خود بخود مسدود ہوجاتا ہی اور پانی دریا کا جھیل مین آنا موقوف ہوجاتا ہی اگر یہہ دروازہ مسدود نہوتا
تو جھیل مین طغیانی ہوکر شہر غرقاب ہوجاتا یہہ نہر شہر کے کئی مقامات کے اندر سے ہوتی ہوئی جاتی ہے اور
اوسکے پانی سے صفائی شہر کی کیجاتی ہے سوائے صفائی کے اور بھی فایدہ اس نہر سے شہر کو بہت ہوتے ہین
علاوہ اسکے ایک اور نہر سری نگر مین چلتی ہے جسکا نام مار ہی جو سلطان زین العابدین بادشاہ کشمیر نے بنوائی
تہی اوسمین بھی کشتیان چلتی ہین چوڑان اسکی تیس فٹ سے زیادہ نہین ہے اور کنارے نہر کے بنے ہوئے
ہین پلین اور محراب پلون کے بھی سنگین ہین اوسکے کنارون کے اوپر دیودار لکڑی کے حویلیان
بڑے بلند بنے ہوئے ہین اور قدیمی مسلمان بادشاہون کے رہنے کے مکانات بھی اسی کے کنارے پر تھے
جو اب مسمار ہوچکے ہین ڈل کی جھیل ایک عجیب سیرگاہ ہے بسبب صفائی و سرسبزی و باغات و عمارات
شاہی کے جو اسکے کنارے پر ہین اس جھیل کو سب جھیلون پر فوقیت حاصل ہے شالامار باغ و نشاط باغ وغیرہ
بیشمار عمارتین اسکے کنارے پر بنی ہوئی ہین کنول کے پھول و سنگھاڑہ اسمین بیشمار پیدا ہوتا ہی سیر کرنیوالے لوگ
کشتیون پر سوار ہوکر اسمین سیر کرتے ہین پرندا شکاری دونگا تین قسم کے کشتیان اسمین چلتی ہین ہانجی
یعنے ملاح زن و مرد کشتیان چلانے کا کام کرتے ہین اس جھیل کے پانی کے اوپر مصنوعی کھیت بنائی جاتی ہین اس طرح
کہ پانی کے درمیان اپنی کھیت کا نشان ہر ایک شخص علیحدہ علیحدہ بناتا ہے اور اسکے چارون طرف بڑے بڑے
لکڑیان گاڑ کر نشان قایم کر دیتے ہین جس سے حدود کھیت کے پہچانے جائین اور اسقدر جگہہ پر تختی یا لکڑیان بچھا کر
اور اوسپر مٹی بچھا کر زمین بنالیتی ہین اور اسمین ترکاری وغیرہ بوکر فروخت کرتی ہین اور یہہ بات جو
لوگون مین مشہور ہے کہ کشمیر مین کھیت چوری جاتی ہین سو وہ یہی کھیت ہین کہ لوگ ایک دوسرے کی زمین
کسیقدر کاٹ کر اپنی زمین کے ساتھ شامل کر لیتے ہین **باغ شالامار** یہہ باغ ڈل کے کنارے جہانگیر بادشاہ
نے بنوایا تھا اگرچہ اب اجڑا ہوا ہی تو بھی چنار کے درخت اسمین بہت ہین کل باغ اٹھ سو گز لمبا اور دو سو
اسی گز چوڑا ہے اور بڑی عمارت بارہ دری ہے جو اسکی اوپر کے حصہ مین بنی ہوئی ہے اوسمین کالا سنگ مرمر لگا ہوا
نہایت صاف لگا ہوا ہی راستہ باغ کا اوسکے اندر ہی گذرتا ہی اور سڑک کے دو طرفون پر دو کمرے بنے ہوئے ہین
اس مکان کے شرق و غرب کے طرف سات گز چوڑا زینہ اور اندر مکان کے بیشمار ستون ہین ۹ فیٹ بلند پتھر کے
بنے ہوئے ہین اور مشہور ہے کہ یہہ پتھر و ستون ہندؤن کے کسی مندر کو گراکر بادشاہ یہان لایا اور مکان بنوایا تھا

عمارت اس مکان کی چوبیس گز مربع شمال سے جنوب کو بنی ہوئی ہے اور مکان کے وسط میں ایک مربع حوض
ہے جو کالے سنگ مرمر سے بنایا گیا ہے اور گرد اوسکے ایکسو چالیس فوارے ہیں اور یہ حوض نہر کے پانی سے
بھرا جاتا ہے پتھر کے فرش سے لیکر چھت تک بیس فیٹ یہ مکان بلند ہے اور جس نہر سے کہ حوض بھرا جاتا ہے
وہ نہر اسی باغ کے اندر سے ہو کر گذرتی ہے نہر کے کناروں پر بھی برابر سنگ مرمر کے سلیں نصب ہوئی ہوئی
ہیں پھر وہاں سے یہ نہر چلکر تین دہانوں کے ذریعے سے ڈل میں جا پڑتی ہے **قلعہ ہری پربت**
شرق کیطرف سری نگر کے ایک پہاڑی ٹیلہ ہے جسکو ہری پربت کہتے ہیں مسلمانوں نے میران کوہ اسکا نام
رکھا ہوا ہے یہ ٹیلا ڈھائی سو فیٹ دریای جہلم سے اونچا ہے اسکی چوٹی پر ایک چھوٹا سا قلعہ بنا ہوا ہے اکبر بادشاہ
نے ایک دیوار چار ہزار قدم کے دور کی اس ٹیلہ کے گرد بنوائی اور پانچ دروازے رکھے اور دیوار کے اندر
بڑی بڑی عالیشان عمارتیں تعمیر کیں اب وہ عمارتیں و دیوار سب گر چکی ہے صرف ایک دروازہ باقی ہے
اوسپر یہ لکھا ہے کہ سنہ ۱۰۰۶ ہجری میں یہ عالیشان مکان بنا اور ایک کروڑ دس لاکھ روپیہ اسکی تعمیر پر
صرف ہوا اور دو سو معمار ہر روز اسکے تعمیر کے واسطے مامور تھا اس ٹیلہ کے اوپر چڑھنے سے شہر کی آبادی اور
ڈل کے پانی کی سیر خوب ہوتی ہے وجہ تسمیہ اس کوہ کا یہ ہے کہ ہاری کشمیری زبان میں شارک کو کہتے ہیں
اور پہاڑ کی شکل کو شارک کے ساتھ نسبت دیتے ہیں **تخت سلیمان** سری نگر کے جنوب شرق
کے طرف یہ ایک بلند پہاڑ ہے اوسکو تمام عام اہل اسلام تخت سلیمان اور ہندو شنکر آچارج کہتے ہیں
اسکی چوٹی پر اوسکا ایک نہایت عمدہ مندر پرانے وقت کا بنا ہوا ہے اوسکی دیکھنے سے نشان قدامت
کے ثابت ہوتے ہیں مگر اسلامیہ بادشاہوں نے اوسکو مسجد بنوا دیا ہندو کہتے ہیں کہ اصل میں یہ شنکر آچارج
کا مندر تھا یہ مکان بسبب اپنی بلندی کے دور سے نظر آتا ہے اور چھ ہزار نو سو فیٹ سطح سمندر سے یہ اونچا ہے
مغرب کی طرف ڈل کے کوہ ہری پربت اور شرق میں تخت سلیمان ہے ایک عجب پہاڑ ان دونوں کے درمیان
ہے جسکی صورت خمدار ہو بشکل کمان ہے یہ تھوڑا پھیلاؤ شمال شرق و جنوب شرق کی طرف پھیلا ہوا خوبصورت
نظر آتا ہے اور شمال غرب کے سمت کو چوٹی پر یہ پہاڑ بھی بلند دکھائی دیتا ہے [illegible] اس خطہ کی زمین [illegible]
پانی سے سیراب ہوتی ہے اور ہزاروں قسم کے درخت ثمر و غیر ثمر طرح طرح کے پھولوں کی بہار وہاں نظر
آتی ہے **جامع مسجد** شہر سری نگر میں یہ مسجد [illegible] سلطان سکندر بت شکن کے وقت کی
بنی ہوئی ہے وسعت اسکی اسقدر ہے کہ ساٹھ ہزار آدمی جمع ہو کر ایک جماعت کے ساتھ وہاں نماز پڑھ سکتے ہیں
نیچے کے حصے کی عمارت اوسکی پتھر کی اور اوپر کے حصے سب لکڑی کے ہیں اوسکی اوپر [illegible] مینار
[illegible] کے بنے ہوئے ہیں تعداد ستونوں کی جو مسجد کے اندر ہیں تین سو ہیں ہر ایک ستون

کی شکل گول ایک فیٹ عریض موٹی ہے سب سے بڑا ستون سب فیٹ سے زیادہ نفیس ہے اور وہ ستون ایسے
معقول تجویز کے ساتھہ بنائی اور رکھے گئے ہین کہ بھونچال وغیرہ صدمون سے اونکو کچھہ صدمہ نہین پہنچا یا
اس مسجد کی عمارت مین لو دار لکڑی ایسی مضبوط لگائی گئی ہے کہ باوجود گذرنے صدہا سال کے اوسمین
کچھہ نقصان جاید نہین ہوا البتہ صحنی عمارت کچھہ بھونچال کے صدمون سے گر گئی ہے **دوسری مسجد**
بیگم شاہجہان کی بنوائی ہوئی ہے وہ بھی دیودار لکڑی کی عمارت ہے اور محراب دار عمارتین اوسکی چین [illegible]
عمارت کے ساتھہ مشابہت تامہ رکھتی ہین **دلاور خان کا باغ** یہہ ایک نامی گرامی باغ شہر
کے باغون مین ہے متصل اسکے خواجہ محمد شاہ نقشبند کا مکان ہے اونکی اولاد صاحب سلسلہ شہر مین رہتی ہے
**شیخ باغ** یہہ باغ اگرچہ پرانا ہے مگر شیخ غلام محی الدین ناظم کشمیر نے اسکو دوبارہ بنوایا اسواسطے
شیخ کا باغ مشہور ہو گیا **کارخانہ پشمینہ** سری نگر مین پشمینہ بافون کے دوکان اور کارخانے
کثرت سے جاری ہین رومال جامہ وار دوشالہ چوغہ وغیرہ پشمینہ باف تیار کرکے شالباف کے محکمہ مین لیجاتے ہین
وہان پہلی قیمت کا تخمینہ ہوکر محصول کی رقم قرار پاتی ہے بعد ادائے محصول سرکاری مہر و چھاپہ اوسپر لگ جاتا ہے
جب تک وہ چھاپہ سرکاری جامہ پر نہ لگے کوئی جامہ فروخت ہونے نہین پاتا **حمام** سری نگر مین حمام
بہت ہین جاڑے کے موسم مین امیرون کے گھر گھر اور غریبون کے لئے بازار بازار رکھے ہین حمام گرم
ہوتی ہین اور نہانے والے وہان نہاتی ہین بڑا لطف اوٹھاتے ہین **چار چنار** یہہ مکان شہر سے
بفاصلہ چار میل ڈل کے پانی کے اندر ہے کشتی پر سوار ہوکر وہان جاتے ہین اور وہان ڈل کے بیچ سے ایک
پانی کا نالہ نکلکر اور شہر کے شمالی حصے کے بیچ مین سے ہوکر دریای جہلم مین جا پڑتا ہے اور اوسی راستے
کشتیون کی آمد و رفت جاری ہے اور جہان کہ وہ نالہ ڈل کے بیچ سے نکلتا ہے وہان دروازہ لگا ہے
جیسے کہ پہلے ذکر ہو چکا ہے چار چنار کے مقام کو چار چمن بھی کہتے ہین چارون طرف اسکے پانی ہے اور جزیرہ
کے اندر دو چار درخت اور ایک بارہ دری دیوان کرپا رام ناظم کشمیر کی بنوائی ہوئی موجود ہے ؛

**پان پور** کشمیر کے ملک مین یہہ ایک قصبہ شہر سری نگر سے پانچ میل جنوب مغرب کو دریاے جہلم کے شمالی کنارے پر آباد ہے زمین
ہموار اور زرخیز میدان مین واقع ہے اسکے پاس دریای جہلم کے اوپر ایک پختہ پل بہت سی محرابون کا بنا ہوا ہے کل علاقہ
متعلقہ اس قصبہ کا باغات انگور و ناشپاتی و سیب و انار وغیرہ میوہ دار درختون سے بھرا ہوا ہے قصبہ مین چارسو گھر
آباد ہین اور بازار بہت بڑا بارونق ہے بیوپار تجارت ہے مقبرے و مسجدین وغیرہ مکانات پرانے بہت بنے ہوئے ہین پیداوار غلہ
کی خصوصاً شالی قسم عمدہ کی یہان اسقدر ہوتی ہے کہ کشمیر کے تمام علاقہ مین کہین نہین ہوتی زعفران جو ایک عمدہ
پیداوار کشمیر کی ہے وہ بھی اسی قصبہ کی زمین مین پیدا ہوتا ہے **پیدایش زعفران** پان پور کے متعلق

زمین مین زعفران بویا جاتا ہی بونے کے بعد ندی کا پانی اسکو نہین دیتی صرف بارش پر رکھتی ہین کاتک کے مہینے مین اوسکی کونپل زمین سے باہر نکل آتے ہین اور اوسی مہینے مین پھول جاتا ہی رنگ زعفران کے پھول کا اودا نافرمانی سا ہوتا ہی اور اوس پھول کے اندر ریزہ و ریشہ و جوہر زرد رنگ کے ہوتی ہین وے ہے زعفران کہلاتا ہے جب پھول زعفران کے اوتارنے کے لائق ہو جاتے ہین تو حاکم وقت بذات خود وہان آکر اپنی ہاتھ سی پھول توڑتا ہی بعد اوسکی زمیندار ہاتھ لگاتی ہین اور زعفران کے پیداوارسی نصف تو حاکم لے لیتا ہی اور نصف زمیندار لیتی ہین اور وہان قیمت زعفران کی دس روپیہ سیر تک ہوتی ہی اور آمدنی اس جنس کی پچاس ہزار روپیہ سالانہ سی زیادہ ہوتی ہی

**اچھہ ول** یہہ ایک چشمہ کا نام ہی جو کشمیر کے پہاڑ کے اندر موضع برنگ سے دس میل مشرق کیطرف واقع ہی پانی اسکا نہایت شفاف و شیرین و سرد ہی سوراخ اس چشمہ کے پانچ ہین جنسی پانی جوش مارتا ہی جو بیچ مین ہے بڑا سوراخ ہے اوس سے پانی نہایت زور شور سے جاری ہوتا ہی اور وہ سوراخ سطح زمین سی ڈیڑھ فٹ اونچا ہی قطر اوسکا بارہ فٹ کا ہے وین صاحب مورخ انگریزی فرماتے ہین کہ یہہ نکاس اوس پانی کا ہے جو برنگ کے چشمہ سے نکلکر زمین کے اندر داخل ہو جاتا ہی اور پھر دس میل تک زمین کے اندر ہی اندر دہی پانی جنوب مشرق کو چلکر اس مقام سے آنکلتا ہی اگرچہ یہہ بات بھی قرین قیاس ہی مگر اتنا شک ہوتا ہی کہ برنگ کے چشمے کا پانی جسقدر زمین کے اندر جاتا ہی یہہ پانی اوس سے کئی درجہ زیادہ یہان سی نکلتا ہی شاید اسکی ساتھ زمین کے نیچے اور چشموں کے پانی شامل ہو جاتے ہون پانی اس چشمہ کا اسقدر سرد ہی کہ سردی کے سبب آدمی اوسکو ہاتھ لگا نہین سکتا چہ جائیکہ غسل کرے پانی اگر پیے تو دانت کو کھنی لگ جاتی ہین اس چشمہ کے گرد بھی چشمہ وزیناگ کی طرح شاہ جہانگیر نے عمارت بنائی اور آراستہ کیا مگر اب وہ عمارت بے رونق اور مسمار ہو گئی ہے

**برنیگ** کشمیر کے ملک مین برنیگ ایک پہاڑ کے قطار اور گہاٹی کا نام ہے جو جنوب مشرق کیطرف شمال مغرب کو پھیلتی ہوئی جاتی ہی اوسکی اونچی چوٹیون مین سی جو نہایت اونچی ہی وہ پیر پنجال کے کوہ برفانی تک پہونچتی ہے جسکی مشرق کیطرف حد کشمیر واقع ہے اور وہ بہ میل کی سڑک جو اس پہاڑ سے نکلتی ہی اور وہان سے وہ گہاٹی آگے کو جاتی ہے اوس مقام سی دریا بہ برنگ نکلتا ہی وین صاحب انگریز فرماتی ہین کہ یہہ گہاٹی بہت سی غاروں اور پانی کے چشمون اور ندیون سی جو ایسی ہین ہو جو وہین ایسی نظر آتی ہی جیسے کہ شہد کے مکھیون کا چھتہ ہوتا ہی اور وہ چشمے بہت تیز و پر آب چلتی ہین اونہین سی ایک چشمہ پھوٹکر برار کی واچھہ ول بہت ہی تیز چلتا ہی بلکہ چشمہ اچھہ ول کو برنگ دریا کا منبع کہنا چاہیے کہ اوس سی اسکو بہت مدد پہونچتی ہی وغیرہ اور بھی دریا برنگ مین شامل ہوتے ہین جنکے ملنے سے یہہ دریا نکل بہتا ہی پھلا اور دریا آخر

اوسکا کوہ درہ دون سر ہے اور وہ وہان سے نکلکر جنوب کیطرف بہتا ہوا برنگ مین آپڑتا ہی دوسرا دریا
پیر پنجال کے مغربی گہاٹی سے نکلکر اسکے شامل ہوتا ہی یہہ تینون ندیان ملکر جب آگے چلتے ہین تو ایک بڑا
حصہ ان کے پانی کا پہاڑ کے غارین بہتا چلا جاتا ہے اور معلوم نہین ہوتا کہ غار کے اندر سے پانی کدہر
اور کسطرف کو چلا جاتا ہے باقیماندہ پانی اونکا شمال مغرب کے طرف بہتا ہوا اسلام آباد کے نیچے دریای
لدر سے جا ملتا ہے پہر اسلام آباد سے علیہ جہلم مین جا پڑتا ہے کل طول دریای برنگ کا اسکے چشمہ سے قریب
چالیس میل کے ہوگا **پیر پنجال** یہہ ایک بلند قطار پہاڑون کی ملک کشمیر کے جنوب مغربی حد پر واقع
ہے یہہ قطارین شمال مغرب سے جنوب مشرق کو چلتی ہین اسکا کل لمبان بارہ مولہ کے درہ سے مقام پنجال
پانندن سر تک قریب چالیس میل کے ہی نہایت بلندی اسکی سمندر کے سطح سے پندرہ ہزار اونچی کی سطح
سے بارہ ہزار فیٹ ہی بسبب برسنے برف کے درخت اس پہاڑ پر کم ہوتا ہی البتہ قسم قسم کے پتہر اس پہاڑ
کے اوس پہلو سے کشمیر کے طرف ہی نکلتی ہین اسکی جنوب مغربی انجام کے درہ کو درہ پیر پنجال پانندن
بولتی ہین اور اسی نام کی وہان ایک جہیل ہے اور ایک پیر کا مسکن بنا ہوا ہی قبر وہان کوئی نہین ہے
کہتے ہین کہ پنجال نام ایک جوگی ہندو یہان رہتا تھا اوسنے اس مقام پر بڑی ریاضت کی پہر چند دنون
کہ حضرت امیر کبیر سید علی ہمدانی یہان تشریف لائی تو وہ بہی اونکی خدمت مین حاضر ہوا حضرت نے اسکو
ہدایت کی کہ مسلمان ہو جاوی اوسنے عرض کی کہ اگر میرا جسم روحانی ہو جاوی اور مین زندہ جاوید ہو جاؤن
تو اسلام قبول کرون حضرت نے اوسکے حق مین دعا کی اور وہ اپنی مراد کو پہنچکر مسلمان ہو گیا اور حضرت نے
اسکا نام شیخ احمد کریم رکہا اب زیارتگاہ اوسکی بنی ہوئی ہی اور مجاور وہان رہتا ہی اونکی خیال مین پیر پنجال
قیامت تک زندہ ہی اور رہیگا اور اوسی کے نام سے یہہ پہاڑ پیر پنجال کہلاتا ہی درہ پیر پنجال کا سال
مین بہت مہینی کہلا رہتا ہی کاتک کے آخیر تک اسمین برف نہین پڑتی اور ایک دریا بہی اسکی اندر سے نکلتا ہی
جسکو دریای پیر پنجال کہتی ہین وہ دریا یہان سے نکلکر پنتالیس میل تو سیدہا شمال مغرب کو جاتا ہی پہر پیچ اسکا
خاص مغرب کے سمت کو ہو کر اور تریسٹہہ میل کا راستہ طی کر کر دریای جہلم کے شامل ہو جاتا ہی **شندن سر**
کشمیر کے پہاڑ مین یہہ ایک چہوٹی سی جہیل ہے اور چار جہیلون کے شمال کیطرف کوہ پیر پنجال اور تہوڑے سے
دور سمت شمال درہ شندن سر سے واقع ہے یہہ جہیل ہمیشہ پر آب رہتی ہی اور دریای دیدم جسکو دریای بیدی
بہی کہتی ہین اس جہیل سے نکلتا ہی بلکہ دریای بیرم گنگ بہی اسی جہیل کے مغربی کنارے سے جاری ہوتا ہی اور
دریای بیرم کا اجرا شمال مشرق کے گوشہ سے ظہور مین آتا ہی اس جہیل کو ہندو بہت متبرک جانتی ہین اور دور
دور سے یہان غسل کرنے کے واسطی آتی ہین **فتح پنجال** کشمیر کے پہاڑ مین یہہ ایک قطار پہاڑون کے ہے

پنجالون سے جنوب کیطرف ہی بلندی اسکی چار ہزار فیٹ سے زیادہ ہی جو کہ دایرہ اسکا دور سے بطور کمان کے
نظر آتا ہے اسکو کان گوشہ بھی کہتے ہین چوٹی اسکی کسانا گ جہل سے نکلتی ہے آغاز انجام اسکا شرق سے غرب
کو ہے اور جند ایشکل کے اوپر چالیس میل برابر اسکی لمبائی ہے **دمدم** کشمیر کے پہاڑ مین یہہ ایک پہاڑ کی
گہاٹی ایک درہ کے اوپر واقع ہے جو درہ کوہ پنتی پنجال و پیر پنجال کے درمیان ہے اوس درہ کو بعض لوگ
درہ پیر پنجال اور بعض درہ تندن سر کہتے ہین یہہ پہاڑ گیارہ ہزار آٹھہ سو فیٹ سمندر کے سطح سے بلند ہی
اسکے بیچمین وہ سڑک جاری ہی جو پنجاب سے کشمیر کو براہ رجوڑی جاتی ہی اور دریای رینبرا اسکی چوٹی سے نکلکر شمال
مشرق کے سمت کو بہتا ہوا دریاے جہلم مین جا ملتا ہے **رجوڑی** کوہ شمالی پنجاب مین یہہ ایک چھوٹا سا
شہر ایک ندی کے کنارے کے اوپر جو کوہ پیر پنجال سے نکلکر ادہر آتی ہے اور پھر یہان سے آگے بہتی ہوئی
دریاے چناب مین جا پڑتی ہے آباد ہی اگرچہ یہہ شہر کشمیر کے پہاڑ واحاطہ سے باہر ہے مگر چونکہ ہمیشہ باتحت
سلطنت کشمیر کے رہا ہے اسواسطے بیان اسکا بھی اسی موقع پر مستحسن نظر آیا عمارت اسکی ایک بلند گریوہ
پر کچھ بلکی بنی ہوئی ہی مگر بسبب اسکے کہ لکڑی یہان کے عمارتون مین بہت سی خرچ ہوئی ہوئی ہے پختہ عمارتون
کے طرح مضبوط رہتی ہے دولتمندون کے مکانات البتہ پختہ وعالیشان بنے ہوئے موجود ہین خصوصاً راجہ کے
حویلیان تو بلند ومنقش وعمدہ عمارت کے ہین جن مین متعلقہ اسکی نہایت سرسبز و شیراب ہی راجہ رحیم اللہ خان انکے
بزرگون کے وقت سے یہان قابض چلا آتا تھا رنجیت سنگہ نے دو مرتبہ اوسپر حملہ کیا شہر لوٹا گیا اسواسطے
آبادی اسکی کم ہوگئی سرای پختہ اکبر بادشاہ کی بنوائی ہوئی یہان موجود ہی سرای مین ایک مسجد بھی نہایت عمدہ تعمیر
ہوئی ہوئی موجود ہے یہہ شہر سنہ ۱۸۴۶ع تک راجہ رحیم اللہ خان کے بیٹے کے قبضہ مین تھا پھر چند برسون مین کہ شیخ امام الدین
ناظم کشمیر نے راجہ گلاب سنگہ کو جو کچھ متعلق حکم دربار لاہور کے مقابلہ کیا اور فساد کی صورت پیدا ہوئی تو راجہ جوڑی بھی شیخ امام الدین کے ساتھ
متفق ہو گیا اسواسطے بعد تصفیہ اس مقدمہ کے راجہ فقیر اللہ خان مالک جوڑی [illegible] بیدخل ہوا اور سرکار نے نقد روپیہ اوسکا کچھ
مقرر کر کے اوسکو کانگڑہ کے ضلع مین بھیجدیا کہ اتنک وہان رہتا ہے اور یہہ علاقہ کشمیر کے ساتھہ راجہ گلاب سنگہ کے تحت مین آگیا راجہ
گلاب سنگہ نے رجوڑی سے نام اسکا بدلکر رامپور رکھہ دیا شہر کے عمارات اور قلعہ راجہ کا بنوایا ہوا یہان بہت عمدہ
اور قلعہ کے پیچھے راجہ رحیم اللہ خان کی بنوائی ہوئی مسجد پختہ اتنک ہی جو سنہ ۱۲۶۲ ہجری مین تعمیر ہوئی تھی **بھمبر** یہہ شہر تہ کوہ کشمیر باز ہونے
گلی کے اندر ایک چھوٹی سی ندی کے کنارے جو پہاڑ سے نکلکر چناب مین جا ملتی ہی دریای چناب سے بفاصلہ
چالیس میل آباد ہی عمارت اس شہر کی پختہ و خام ہی تجارت عام ہی ایک ہزار گھر اور ڈیڑھ سو دوکان یہان کی
آبادی ہی اول یہہ شہر راجہ سلطان خان کے قبضہ مین تھا اور وہ مسلمان پہاڑی راجون مین شمار اونکا
[illegible] راجہ [illegible] اوسکے ملک کی آمدنی تھی رنجیت سنگہ نے کئی حملون مین اسکو زیر کرکے

کل ملک چین لیا ایک مسجد اور سرای اکبری یہان بنی ہوئی ہے اس جگہ سے پہاڑون کا سلسلہ برابر شروع ہو جاتا ہے
جسکا راستہ بڑا مشکل گذار ہی چار پہاڑ اونمین بہت سخت ہین اول ممبر کہاتہ دوسرا رتن گوشہ تیسرا رتن پنجال
چوتہی پیر پنجال انمین سے رتن پنجال کا پہاڑ بہت بلند اور راستہ اوسکا بہت سخت ہی اس پہاڑ کے نواح مین
قوم بنیال و جلال و جال رہتی ہین اونمین ہندو اور مسلمان دونو مذہب کے لوگ ہین ہندوون کی لڑکیان
مسلمانون اور مسلمانون کے ہندوون کے ساتھ بیاہی جاتی ہین ہندو اور مسلمان مین صرف اتنا فرق ہی کہ ہندو
چوکے کے اندر اور مسلمان چوکے کے باہر کہانا کہاتے ہین نکاح کے وقت ملا اور برہمن دونو بلائے جاتے ہین
ملا خطبہ پڑہتا ہے برہمن گنیش پوجا کراتا ہی اور پہیری دلاتا ہی یہہ لوگ رہزنی کرتے ہین اگر کوئی مسافر اونکے
گہر چلا جاوی تو اوسکی بڑی خاطر کرتے ہین اور مال اوسکا بحفاظت رکہتے ہین اور اپنی علاقہ سی بحفاظت نکالدیتے
ہین سوای غارتگری کے یہہ لوگ زراعت کا کام بھی کرتے ہین **سرای نوشہرہ** یہہ ایک فراخ و
مضبوط سرای اوس سڑک پر جو پنجاب سے کشمیر کو براہ درہ پیر پنجال جاتی ہے واقع ہے عمارت اسکی پختہ دو درجہ
پتہر کا ہے مضبوطی مین قلعہ سی بھی زیادہ ہے متصل اسکے ندی دتوی جاری ہی جو کہ یہان سی چالیس میل چلکر چناب
مین جاگرتی ہے اس سرای کو شاہنشاہ اکبر نے بنوایا تہا بلکہ اب تک نام بادشاہ کا اوسکی دروازہ پر لکہا ہوا ہے
مگر بسبب عدم خبرگیری حکام کے عمارت اسکی خراب و خستہ و منہدم ہوگئی ہے اور عمارت کے دیکہنی سی ثابت ہوتا ہے
کہ کسی زمانہ مین یہہ عمارت بنی ہوگی ہزارون عمارتون سے عمدہ و اعلی ہوگی اس سرای سے اطراف کے
حکام دو کام لیتے تہے یعنی کسی غنیم کی جنگ کے وقت اسمین دشمن کے گولی سے امان پاتے تہے اور امن کے وقت مسافرون کے لیے
اسکا دروازہ کہلا رہتا تہا **پونچہ** کشمیر کے جنوبی پہاڑ مین یہہ ایک قصبہ پہاڑ کے جنوبی ڈہلوان مین آباد ہی آبادی
اسکی درہ پونچہ کی بنیاد اور دریای پونچہ کے کنارہ کے اوپر واقع ہے جو یہان سی آگے چلتا ہوا چناب مین
جا گرتا ہے اور دو سڑکین جو ایک مقام کوٹلی اور دوسری راجوڑی سے آتی ہین یہان آکر ایک ہو جاتی ہین
اور پہر بارہ مولہ کے درہ کے راستی وہ سڑک کشمیر مین داخل ہوتی ہے بلندی درہ پونچہ کی تین ہزار
دو سو اسی فٹ ہے **مہری پور** کشمیر کے جنوبی پہاڑ مین بمقام درہ پونچہ عین سڑک کے اوپر اور پہاڑ
کے گہاٹیون کے اندر دہنی کنارہ دریای زنبیرا کے یہہ ایک قصبہ آباد ہی اسجگہہ دریای زنبیرا کو دریای مہری تو
بولتی ہین یہہ قصبہ اگرچہ چہوٹا سا ہی اور بازار بھی چہوٹا اور آبادی کم ہی مگر چونکہ پیر پنجال کے نیچے ہے اور گرد و نواح
اسکا سبزہ اور پہولون سے بہرا ہوا ہی اسواسطی نمایش اسکی اچہی ہی اور نام اسکا بہت مشہور ہی اسکی جنوب
کیطرف ایک پہاڑ کی چوٹی بہت بلند ہی جس پر ہمیشہ برف جمی رہتی ہی دریای زنبیرا کا آغاز کوہ دمتدن
کی جہیل سے ہی اور دوسری یہہ ہوتا ہوا ادہر کو آتا ہی اور ادہر سی جاتا ہوا جہلم مین داخل ہوتا ہے

**ہراوگ** ہے ایک قلعہ شمال کیطرف ملک پنجاب کے اوس سڑک پر جو لاہور سے کشمیر کو درہ بنی ہال سے
گذر کر جاتی ہے کشمیر سے جنوب کو بفاصلہ اٹھائیس میل واقع ہے پاس اس قلعہ کے ایک ندی بہتی ہے جو قلعہ کے
نیچے بہتی ہوئی چند میل کا راستہ طے کر کر دریای چناب مین گرتی ہے عمارت قلعہ کی چوبی ہے اور اچھی موقع پر بنا ہوا ہے
**کھونڈ** کشمیر کے ملک مین ہے ایک پہاڑی گھاٹی کوہ پیر پنجال یا کوہ دیمل کے شمال کی طرف ہے یہہ گھاٹی
تین میل لمبا اور چوڑا بہت خوبصورت نظر آتا ہے آبادی اسمین بکثرت و ملک زرخیز ہے تھوڑا سا حصہ اسکا
جنگلی پھولوں اور درختوں سے بھرا ہوا ہے اور ان درختوں کے اندر سے موسم بہار نہایت خوشبو ہوا نکلتی ہے
جو دور دور تک ملک کو معطر کرتی ہے کشمیر کے لوگ بہار کے موسم مین یہان سیر کو آتی مین اسکی پاس ایک
اور گھاٹی پہاڑ کی ہے وہ بھی بہت سرسبز و شاداب ہے بہار مین ہزارون قسم کے پھول وہان پھولے ہوے
دکھائی دیتے مین اور مشہور ہے کہ کسی زمانہ مین اوس گھاٹی کے اوپر ایک لمبا سانپ رہتا تھا جسکی دم پہاڑ
کے بنیاد مین اور سر چوٹی کے سر پر ہوتا تھا کوہ کھونڈ پر سبب زیادہ تر سیرابی کے سردی بھی زیادہ ہوتی
ہے اور بلندی اوسکی سمندر کے سطح سے چہ ہزار فیٹ ہے **کوکرناگ** کوہ کشمیر مین ہے ایک مشہور
چشمہ پیر پنجال کے شمالی بنیاد مین واقع ہے وہانسے پانی اسکا نکلکر چونے اور کلی کے پتھرون کے پہاڑ کے
اندر بذریعہ چہہ سوراخون کے چلتا ہوا دریای برنگ مین جا گرتا ہے اس چشمہ کا پانی بہت افضل نہایت صاف
و سبک و شیرین مشہور ہے اگلی سلطنتون کے وقت جو کشمیر کا حاکم مقرر ہوتا تھا وہ پانی اسی چشمہ سے منگوا کر پیتا تھا
یہہ پانی ہاضم اسقدر ہے کہ اگر کہانا کہانے کے بعد پیا جاوے تو کہانا فی الفور ہضم ہو جاتا ہے **گنگا ناگ**
**یا قیصر ناگ** کشمیر کے ملک مین شمال کیطرف کوہ پنجال کے ہے ایک جھیل گنگا ناگ کر کے مشہور ہے
یہہ جھیل پونا میل لمبی اور پانسو گز چوڑی ہے پاس کے پہاڑون کے اوپر سے برف پگھل کر پانی اسمین
بھر جاتا ہے بعض وقت تو اسقدر طغیانی ہوتی ہے کہ اصلی سطح سے چالیس فیٹ اونچا پانی اسمین ہو جاتا ہے
اسمین سے دریای وشو نکلکر جہلم مین جا پڑتا ہے وہ دریا اس جھیل کے مغربی کنارے سے نہایت پر آبی اور تیزی
کے ساتھہ نکلکر بہتا ہے دریا کے مخرج کے مقام پر چارون طرف بڑے بڑے اونچے پہاڑ نظر آتے مین کنارے اس جھیل کے
ایسے سرسبز و خوشنما مین کہ انکو دیکھہ کر نظر کو طراوت حاصل ہوتی ہے ہزارون طرح کے رنگا رنگ پھول
و خوشبودار بوٹیان و قسم قسم کے درخت مثمر و غیر مثمر سایہ دار وہان موجود مین ہندو اس جھیل کو بہت متبرک
جانتے مین اور کہتے مین کہ شیو جی نے جبکہ ان اگرجن یعنی قدیم کہا تو یہہ جھیل ظاہر ہوئی ہندو دور دور سے یہہ
جاتری یہان آکر غسل کرتے مین بلندی اسکی سمندر کے سطح سے بارہ ہزار فیٹ شمار ہوتی ہے
**ویرناگ** یہہ چشمہ سری نگر سے جنوب کی طرف بفاصلہ اٹھارہ کوہ کے پہاڑ کے اندر ہے دریای بہت

جہلم کا ابتدا اور اخراج اسی کے اندر سے ہوتا ہے لطافت اور صفائی مین یہہ چشمہ کشمیر کے تمام چشمون سے بہتر و اعلی
ہے پہلے یہہ چشمہ بے تعمیر و خراب تہا شاہ جہانگیر جغتائی نے سنگ سرخ سے اسکو ہشت پہلو بنوایا ہر ایک پہلو اسکا
بندرہ ہاتہہ لمبا اور عمق ساڑہی اکتیس ہاتہہ کا ہے اور دو مقام پر ابیات مندرجہ ذیل کالی پتہر مین کندہ کر
وہان لگائی گئی ہین ~~ حیدر بحکم شاہ جہان بادشاہ عصر * شکر خدا کہ ساخت چنین آبشار و جو *
این جوی داده است ز جوی بہشت یاد * زین آبشار یافته کشمیر آبرو * تاریخ آب جوی بگفتا سروش غیب *
از چشمہ بہشت برون آمد است جو * دوسری عبارت نثر و ابیات مندرجہ ذیل چار دیواری کے حلقے کے اندر
ایک کالی پتہر کے ٹکڑی پر کندہ ہین ~~ از جہانگیر شاہ اکبرشاہ * این بنا سر کشید بر افلاک * بانی عقل یافت
تاریخش * قصر آباد و چشمہ ورناگ * بادشاہ ہفت کشور شہنشاہ عدالت گستر ابو المظفر نور الدین جہانگیر بادشاہ
ابن محمد اکبر شاہ غازی بتاریخ سنہ ۱۵ جلوس درین سرچشمہ فیض آئین نزول اجلال فرمودند و این عمارت بحکم
آنحضرت صورت اتمام یافت فقط یہہ تالاب ہمیشہ لبریز رہتا ہے اور پانی کے خروج کے مقام سے ایک بڑی
شاخ پانی کی ساٹھہ ستر ہاتہہ کی لمبی پر نکلتی رہتی ہے اور باوجود نکلنے اسقدر پانی کے سطح پانی کی بالکل
نہین ہلتی بادشاہی عمارات اس چشمہ کے کنارون پر بہت خوشنما معلوم ہوتی ہین **لکہاون** کشمیر مین
یہہ ایک گانو شمال مغربی انجام ایک بلند قطار پہاڑ کی جو برفانی قطار پیر پنجال سے شروع ہوتی ہے اور درجہ
بدرجہ گہٹتی ہوئی میدان سے جا ملتی ہے آباد ہے گو کہ یہان آبادی بہت کم ہے مگر پرانے کہنڈرات اور قدیمی
مکانات و تالاب و حماموں کے دیکہنے سے معلوم ہوتا ہے کہ کسی زمانہ مین یہہ ایک شہر آباد ہوگا — *

**نیلہ ناگ** یعنی ایک نیلی جہیل ہے کشمیر کے ملک پرگنہ اچہہ مین یہہ بڑا اور مشہور چشمہ ہے اور اوس سے
ایک بڑی ندی نکلکر بارہ مولہ کے درہ کے راستے دریای جہلم مین جا پڑتی ہے ہندو اس چشمہ اور جہیل کو
بڑا متبرک سمجہتے ہین اور دور دور سے آکر اسمین نہاتے ہین یہہ جہیل پیر پنجال کے پہاڑ کے شمال مشرقی گہاٹی کے
اندر واقع ہے **امرناتہہ** اس مقام کا حال ہندوؤن کے عبادت گاہون مین تحریر ہوگا —

**حوض عجب** موضع ڈول پرگنہ برنگ سوندہ براری نام ایک مربع حوض ہے شمال کیطرف اوسکی
ایک پتہر کا پیالہ رکہا ہی سندہ پیری کا پیالہ کہتے ہین ابتدا تک ایک دن مین تین تین چار چار مرتبہ اوس
حوض کے نیچے سے پانی جوش زن ہوکر حوض بہرجاتا ہے پہر خالی ہوجاتا ہے اسقدر کہ ایک قطرہ پانی کا اسمین
نہین رہجاتا ہے اور جس حوض کے سامنے تمام پانی نکلنا شروع ہوتا ہے جب تک کہ وہ پیالہ پر نہوے
پانی ختم نہین ہوتا جب پیالہ بہرجاتا ہے نکلنا ایک پانی کم ہوتا ہے یہان تک کہ ایک قطرہ اوسمین باقی نہین
رہتا **پون سند ہتیا** پرگنہ شاہ آباد مین ایک چشمہ پون سند ہتیا نام ہے پانی اوسکا اسطرح نکلتا

جیسے کوئی سانس لیتا ہی اوپر کے دم مین بہت سا پانی اوس سے نکلتا ہے اور نیچے کے دم مین وہ تمام پانی غایب ہوجاتا ہے ایک قطرہ باقی نہین رہتا ہمیشہ دن رات ماہ وسال اوسکا یہی حال رہتا ہی **غار شہداد** شاہ آباد کے پرگنہ مین یہہ ایک بڑی غار ہی جو کوئی اوسکے اندر جاتا ہی اوسکو برف کے ٹکڑے ملتے ہین اگر وہان ہی کہالے تو برف ہوتا ہے اور اگر باہر لائی تو وہ برف پتھر بنجاتا ہے **واسک ناگ** پرگنہ دیوسر مین اسی نام کا ایک چشمہ ہی پانی اوسکا نہایت سبک اور سرد ہی ابتدا بہار سے جب تک کہ شالی پختہ ہوجاتی ہی پانی اوس سے نکلتا ہی جب سردی شروع ہوتی ہے پانی اوسکا بالکل خشک ہوجاتا ہی اور پہلی موقع سے کم ہوکر پہاڑ کے دوسری طرف مقام گلاب گڈہ کے قریب ظاہر ہوجاتا ہی غرضکہ تمام سال مین چھہ مہینے تک پہاڑ کے اسطرف اور چھہ مہینے اوسطرف جاری رہتا ہے **غار آری رامی** پرگنہ ماڑتنڈ موضع لوتہ مین اسی نام کے ایک استقدر بڑی غار ہی کہ اجتک کسی نے اسکا انتہا نہین پایا ہے منہ اوسکا بہت تنگ اور اندر سے فراخ اور تاریک ہی غرض اوسکا قریب پانچ درعہ ارتفاع چار درعہ ہی چونکہ شپر وغیرہ پرند جانورون کے وہان گھونسلے ہین اونکی بیخال کے سبب سے اندر سے بدبو آتی ہے جہانگیر بادشاہ جب وہان پہنچا تو اوسنے بارہ آدمی یک یک چراغ اور ایک ایک سیر تیل دیکر اوس غار کے اندر بہیجی کہ اوسکا انتہا دریافت کرین جب وہ غار مین داخل ہوئی تو چند میل ایک ہی راستے چلے گئے آگے جاکر ایک گنبد پایا جسکی چہت سے پانی ٹپکتا تھا گنبد کا ارتفاع بیس یا پچیس درعہ تھا اسکی آگے بڑہ کر تین راستے نکلتے تھے دہنی طرف کا راستہ پیچیدہ اصحاب الکہف کا راستہ اور بائین طرف بلند ہوجاتا تھا اور بیچ کا راستہ تحت الثری کو اونھون نے ایک پتھر بیچ کے راستے مین پھینکا اور معلوم کیا کہ کسقدر عمیق ہے ایک گھنٹہ تک برابر اوسکی نیچے جانیکی آواز سنتے رہی چونکہ آگے جانے کے لیے تیل کم تھا وہ لوگ واپس چلے آئی **گنگہ جٹن** موضع ہونہامہ پرگنہ دیئو مین گنگہ جٹن نام ایک مقام ہے کہ پانی وہان بہت کم ہی بھادون سدی اشٹمی کے دن پہاڑ کے ایک بغل سے پانی آپ ہی جگی کے موافق جاری ہوتا ہی اور کئی ایک مقام سے بادل کیطرح پانی برستا ہی تمام روز یہہ حال رہتا ہی پھر بند ہوجاتا ہی تمام سال ایک قطرہ نظر نہین آتا **ناگو مہر** پرگنہ ناچہ نامہ مین قصبہ شکور کے متصل اسی نام کا ایک تالاب ہے اوسمین چند جزیرے واقع ہین زمیندار اونپر مویشیان چراتے ہین مگر جب کبھی شدت کے ساتھ ہوا چلتی ہی تو وہ جزیرے مع زمینون کشتی کے طرح حرکت کرکر ایک طرف سے دوسری طرف کو چلے جاتی ہین کشتی کے مانند تیرتی ہوئی نظر آتے ہین **چنار سرباگ** پرگنہ سایر المواضع بائین مین جس جگہہ دریائی سندہ دوریا ہی بہت پیالہ ہین قدیم زمانہ سی ایک چنار کا درخت ہو جو ہر سرباگ کہتے اوسکا نام ہے وہان کے لوگ اوسکی عمر کئی ہزار برس کی بیان کرتے ہین کبھی وہ خشک نہین ہوتا پانی کی طغیانی اور سیلاب سے بھی نقصان نہین پاتا

پہلی اوسکے چشمہ کے اوپر کوئی عمارت یا چبوترہ نہ تھا جرنیل مہان سنگھ حاکم کشمیر نے سنہ ۱۸۹۶ بکرمی مین اوسکی چشمہ
پر ایک پختہ چبوترہ بنا دیا تھا کہ استحکام رہے **سوئیم** پرگنہ کامراج تپہ مچھی پورہ مین ایک زمین سرخ رنگ بہت نیچا
ہے وہان کے لوگ اوسکو سوئیم کہتے ہین بے تعداد سالون کے بعد کبھی کبھی اوس زمین مین ایسی حرارت
پیدا ہوتی ہے کہ جلنے لگتی ہے اوسوقت وہان کے ہندو چانول اور پانی دیگچون مین بھر کر زمین مین داب
دیتے ہین ایک دو ساعت مین وہ پک جاتی ہین تو زمین سے نکالکر اپنے بزرگون کے نام پر خیرات کر دیتے ہین
کچھ مدت کے بعد وہ زمین گرم رہ کر پھر سرد ہو جاتی ہے **موضع تھل مولہ** پرگنہ سائر المواضع
پائین خشک زمین مین شکاری لوگ لکڑی کے مچھلی جسکے نیچے لوہے کے پنجے بنے ہوئے ہوتے ہین بنا کر داب
دیتے ہین دو ساعت کے بعد نکالتے ہین تو چوبی مچھلی کے آہنی پنجون کے ساتھ پانچ پانچ چھ چھ مچھلیان زندہ اٹکی
ہوئی نکل آتے ہین **چشمہ رنگین** موضع تھل مولہ کے پاس ایک چشمہ پرستشگاہ ہنود ہے اوسکا پانی ایک دن
مین چند رنگ بدلتا ہے یعنے کبھی سیاہ کبھی سرخ کبھی زنگاری کبھی نارنجی کبھی اناری کبھی سبز کبھی زرد
کبھی سفید رنگ پر نکلتا ہے کبھی ایک ہی رنگت کا پانی تمام دن جاری رہتا ہے **عین العفونت**
پرگنہ اولر موضع ونتی پورہ کے قریب ایک چشمہ ہے جسکو عین العفونت کہتے ہین جرب کے بیماری کا بیمار اگر اوسمین نہاوے
تو شفا پاوے قولنج کے مرض کے مریض کو بھی اوسمین بٹھانا اور نہلانا نہایت مفید ہے **کوہ یخ بستہ**
پرگنہ پھاک پہاڑ کے درہ مین گرمیون کے موسم مین بھی پہاڑ یخ بستہ رہتا ہے اور دور دور سے لوگ
وہان جا کر پانی سرد کرنے کے لئے برف لاتے ہین **ہلدر** پرگنہ لال مین ایک گانو کے پاس ہلدر نام
ایک پتھر ہے جب لوگ اوس پتھر کے پاس جا کر بلند آواز سے بولتے ہین تو اوس پتھر کے نیچے سے پانی جاری
ہو جاتا ہے **اہرہ بل** پرگنہ آڈون مین ایک اونچا مقام اہرہ بل نام ہے دریای ویشو پہاڑ کے اوپر سے
وہان اوس مقام پر گرتا ہے اور دو بھی جگہہ وہان عمیق ہے ایک قریب چھ سات گز اور دوسر
قریب چالیس گز کے پانی کی طغیانی اور آبشار کی وہان عجیب سیر معلوم دیتی ہے **مینار سنگین**
اوسی پرگنہ یعنی آڈون کے پہاڑ پر چند مینار ایک ایک لٹھے پتھر کے بنے ہوئے موجود ہین اونکو ہندو
کہتے ہین اون میناروں کو دیکھنے سے عقل حیران ہے کہ آیا کس استاد نے یہ مینار بنائے ہین اور اسقدر
بڑے بڑے پتھر یہان کے کس ہتھیار سے منگوائے گئے **دودہ ناگ** کوہ کنجہ بل پرگنہ دچھن پارہ مین
اسی نام کا ایک چشمہ جاری ہے جو کنکر پتھر اوسمین ہین اوسکی سفید ہین اور چشمہ کا پانی بھی سفید نظر آتا ہے اسلیے
اسکو دودہ ناگ کہتے ہین پانی اسمین سے کثرت نکلتا ہے زمستان مین برف نصف نصف سے زیادہ اسمین
ہوتی ہے اور گرمیون مین اسقدر چھائی کے تابستان مین اکثر لوگ برف وہان سے لایا کرتے ہین پانی اسکا

پرگنہ شاہ آباد موضع پولی مین بقرب جوار پرگنہ چشمہ ویرناگ کے ہی اور بہت شاستری زبان مین اوس جا صل
کو کہتے ہین جو کھلے ہوئے ہاتھہ اور پنجہ کے وقت انسان کی نر انگشت ابہام و سبابہ کے درمیان واقع ہو اور جگہ سے
مراد یہی کہ اصل منبع اس چشمہ کا اسقدر ہی جسقدر فاصلہ انگوٹھی اور سبابہ کے درمیان ہوتا ہی پس نیہت ہوتا ہی
اسیواسطی نام اس دریا کا بھی بہت رکہا گیا دہانی پہلے بہت چھوٹی سی نہر جاری ہوتی ہے جیسا کہ [illegible]
کے مقدار برابر راستہ طی کرتی ہے تو ساترکہشیرون کے چشمہ کا پانی اسمین [illegible] مگر ایک تنگی عالم کے قابل نہ
اسمین ہوتا ہی [illegible] حالانکہ یہہ نہر ہی چشمہ ویرناگ مین داخل ہو جاتی ہی اور اسیواسطی عام منبع صحیح اس
دریا کا چشمہ ویرناگ تصور فرماتے ہین پس جب اخراج اسکا چشمہ ویرناگ سے ہوتا ہی تو یہہ اوس چشمہ کا بہت سا پانی
لیکر اور ویتھہ وترہ نام پاکر چلتی ہے اور مظفر آباد تک پہنچتی ہی [illegible] سینکڑون ندی نالون اور چشمون کے پانی اسکے
ساتھہ شمول پاکر بہہ پڑا دریا بنجاتا ہی اگرچہ اون ندی نالون کا شمار جو اسکے ساتھہ شمول پاتے ہین ایک امر محال ہی مگر چند مشہور
مشہور ندیون کا ذکر اس مقام پر بھی لکھا جاتا ہی **جوئی ساندرن** یہہ نہر کوہ برار ہی سے نکلکر آتی ہی اور بہت
کے ساتھہ اس مقام پر جہان اوسکا نام ویتھہ وترہ ہی آکر شامل ہو جاتا ہی **جوئی کاورن** یہہ نہر پرگنہ شاہ آباد
چشمہ [illegible] سے نکلتی ہی شمول اوسکا بھی ویتھہ وترہ کے ساتھہ ہوتا ہی **سہاک نہر یا انشت ناگ** یہہ دونو نہرین پرگنہ کوہ
موضع [illegible] سے نکلکر آتی ہین اور ویتھہ وترہ کے شامل ہو جاتی ہین **جوئی برنگی** اس نہر کا منبع کوہ کوسین و
ونوبات نی پرگنہ برنگ مین ہی اسمین بھی بہت سی نہرون اور چشمون کے پانی داخل ہوتے ہین چنانچہ گنگا ناگ
نو آرہ بنی بھی اسی کے شامل ہوتی ہین جو کوہ لامنہ پرگنہ کوٹھار سے نکلکر بہمہ مرد و شنہ سرور و قرہ سر کے
پانی اپنے ساتھہ ملاتے ہوئے اسمین آپڑتے ہین پانی اسکا کہنہ بل کے مقام پر اسقدر عمیق ہوجاتا ہی کہ چھوٹی چھوٹی
کشتیان وہان آسانی چل سکتی ہین **دریائی لمبودری یا لدر نوت** یہہ دریا پہلے [illegible] شیشہ ناگ
کے اونچے پہاڑ سے نکلکر امرناتھہ کے راستے پرگنہ دچھن پارہ مین پہنچتا ہی وہان آکر یہہ تین حصون پر منقسم ہوجاتا
بڑی شاخ اسکی دریای لدر کہلاتی ہی یہہ دریای بہت کے بڑے مددگارون مین سے شمار کی جاتی ہی پھر تینون شاخین
اسیطرح [illegible] تیزی و تندی کے ساتھہ ملکر دریای بہت کے شامل ہوتی ہین اسکی راستہ مین سوا [illegible] چھوٹی نہرون اور
چشمون کے بڑی نہرین بھی شامل ہوتے ہین اول جوئی کہند بر جو پرگنہ لال سے آتی ہی دوسری کمولہ جوئی جسکا
کوہ داراوش پرگنہ لال سے اخراج ہی تیسری جوئی مارسر جسکا پانی کوہ پہاک سے آتا ہے چوتھی جوئی ششرم ناگ
جسکا چشمہ ششرم ناگ مشہور ہی پانچوین جوئی کرہ کل جو موضع [illegible] کے چشمون اور دچھن پارہ کے چشمون کے
پانی سے نکلجاری ہوتی ہی **دریائے ویشو یا وشاد** منبع اس دریا کا قیصر ناگ المشہور کیسا ناگ
جھیل ہے وہان سے یہہ دریا بڑی تیزی و تندی کے ساتھہ نکلکر دریای بہت کے شامل ہوتا ہی اسکے راستہ میں بھی

بھی بہت سی ندیوں اور نالوں وچشموں کے پانی اسکے شامل ہوجاتے ہیں جنمیں سے چند ندی نالوں کا ذکر ذیل میں
تحریر ہوگا **جوہی رتنبی آرہ** اسکا منبع کوہ دہارال اور ہیرپور تندن سر کے قریب ہے موضع منگم کے
پاس اسکا شمول دریای وشاؤ کے ساتھہ ہوجاتا ہے نالہ زنگرن بھی اسکی ایک شاخ کا نام ہے اور موضع
کاونی تک جاکر دریا کے شامل ہوجاتی ہے دوسری شاخ رتنبی آرہ کے مقام بھاب ورکڑ کوہ اور توکرکی
سے آتی ہے اور توکنہ کے مقام پر پہونچکر اوسکا شمول بھی دریا کے ساتھہ ہوجاتا ہے تیسری شاخ اسکی نالہ
رتنبی پور مشہور ہے جسکا اشتمال موضع للہ نار کے پاس دریا کے ساتھہ ہوتا ہے **نالہ نارستان** بھی
ایک نالہ کشمیر میں ہے جو نارستان وغیرہ مواضعات کے چشموں کا پانی لیکر اور رنیزوڑ سے گذر کر دریا سے
ملجاتا ہے **جوہی ننل پوتہ** بھی بھر بھی پہاڑ کی بلندی سے اوترتی ہے اور کام پورہ دکوی پوڑ
کے مقام پر اسکا شمول دریا کے ساتھہ ہوتا ہے **جوہی رامشی** اسکا منبع کوہ شک کور کوہستان گگنہ
شکرو میں ہے وہانسے اگر مقام موضع دھال اسکا اشتمال دریا کے ساتھہ ہوجاتا ہے **جوہی ننل نالہ**
بھی بھر بھی پہاڑ سے نکلکر مقام پانپور دریا کے شامل ہوجاتی ہے **جوہی آب سفید** بھی بھر کوہستان
ناگام وآری گام سے نکلکر چادورہ کے راستے وہتہ نار کے مقام پر آتی ہے اور اوسی مقام پر دریا کے
ساتھہ شامل ہوجاتی ہے **نالہ جونٹی کل** بھی نالہ تالاب ڈل سے نکلکر شیر گڈہ کے پاس دریای بہت کے
شامل ہوجاتا ہے **تار سر و مار سر** بھی دو بڑے تالاب کوہ بھاک پر واقع ہیں انکے پانی سے دو نہریں
جاری ہوکر شہر سرینگر کے طرف آتی ہیں **نالہ ننل بل** بھی نالہ بھی بلند پہاڑ سے نکلتا ہے جوئے
شدہ کا پانی بھی طغیانی کے وقت اسکے شامل ہوجاتا ہے **نہر شالامار ونشاط باغ** بھی
دو نہریں دونو باغوں کے سیرابی کے لئے جاری ہوئی تھیں اب تک جاری ہیں تالاب ڈل کے ساتھہ انکا
شمول ہے **دودہ گنگا** اسکا اجرا ہی کوہ سنگ سفید سے ہے وہان سے آگے چھبل وصفاکدل کے درمیان
تالاب ڈل کے شامل ہوجاتی ہے **جوہی آپ چھ** بھی بھر کوہ راسپاہ سے جو پانپامہ کے طرف ہے
نکلکر اور ہاکرسر کے درمیان سے گذر کر مقام چہاونی کے نیچے آتی ہے **دریای سندہ** اس دریا کا
منبع کوہ تکو دستگو میں ہے اسکے ساتھہ بہت سے چشمے کوہ لعل کے شامل ہوتے ہیں چشمہ ہرکھہ گنگا و کولہ سر دریای
امراوتی جو کوہ دچھن پارہ سے آتا ہے اور جوہی کیشہ کراہ جو کوہ مہادیو سے آتی ہے اور نالہ مار جو تالاب ڈل سے
نکلتا ہے دو جوہی شل خوشحال سر و انچار سر وغیرہ بہت سی ندی نالے اسکے شامل ہوکر بڑا بھاری نالہ ہوجاتا ہے آخرکہ کشمیر
کے میدانی وکوہستانی ملک کو سیراب کرتا ہوا شہاب الدین پور کے پاس دریای بہت کے شامل ہوجاتا ہے
**تالاب مانسرو** در بھی کشمیر میں ایک بڑا تالاب ہے اسکے اندر سے ایک نالہ جاری ہوکر بھا

اندر کوٹ ٹبری دریا سے شامل ہوجاتا ہے اسکے اندر بھی بہت سی نہرین آکر پڑتی ہین جیسا کہ نہر شاہ کل جو لال کوہ
سے آتی ہے اسی مین آکر شامل ہوجاتی ہے **تالاب ہمہ سر** یہہ بھی کشمیر مین بڑا تالاب ہے بڑی بڑی نہرین
اسمین داخل ہوتے ہین ایک نہر کا نکاس جو چشمہ سکھ ناگ پرگنہ بیروہ جوہی بالس کوہ پرگنہ ناگل کا مجموعہ
ہی مقام کا نکاس اسمین پڑتی ہے دوسری جوہی ہاتھی ڈیرہ کہ یہہ بھی جوہی بالس کی ایک شاخ ہے جو قریہ
ترکلابل مین ملتی ہے تیسری شاخ جوہی بالس جو سلطان پورہ مین ملحق ہوتی ہے اس اجتماع کے بعد یہہ سرکا پانی
اپنے مقام سی چلکر راہ ہانرہ تارہ ٹبری تالاب لر مین داخل ہوجاتا ہے **جوہی تاوی سانز** اسکا مخرج
کوہ کوہامہ سے ہے وہانسے یہہ چلکر ساوی نار کی مقام پر تالاب لر کے ساتھہ ملجاتی ہے **جوے
تاوی پل** یہہ نہر کوہ ارن پرگنہ کوہامہ سے نکلتی ہے اور مقام تاوی پل کے پاس ولر کے
ساتھہ ملجاتی ہے **جوہی بنڈہ پور** یہہ نہر ایک شاخ جوہی تاوی پل کی ہے یہہ بنڈہ پور کے مقام پر
تالاب لر کے ساتھہ شامل ہوجاتی ہے **جوہی آرہ کلان** یہہ نہر کوہ پیر پنجال کوہامہ سے نکلتی اور موضع نابہ پور مین پہنچکر ولر
کے اندر داخل ہوجاتی ہے **بوہنہ نار** یہہ نہر بھی کوہ کوہامہ سے روان ہوتی ہے اور موضع آلو کے پاس
ولر مین ملجاتی ہے **جوہی ننگل** منبع اسکا چشمہ ایلاتیر ہے جو کوہ افروٹ پرگنہ کروہن مین واقع ہے وہانسے
چلکر مقام سوپور دریای بہت کے ساتھہ ملجاتی ہے **دریای نہر** وہیہ دریا بھی ایک مددگار دریا بہت کا ہے
مخرج اسکا کوہ تتہ کولاب ہے بہت سی نہرین اسکے ساتھہ شامل ہوتی ہین اول جوہی کہل جسکا اجرا کوتباور سی ہے مقام کوبی واڑہ
مین اسکا اشتمال ہے دوسری جوہی ماور جو کوہ بہی پورہ سے آکر مقام دو کولہ بل اسی ملتی ہے تیسری جوہی حل جو کوہ تتہ حل سے آکر دو
کولہ بل کے پاس ملتی ہے نہر یہہ کل مجموعہ مقام دوآب جسکو لالہ کل کہتے ہین دریای بہت کی ساتھہ ملجاتا ہے
**جوہی واکن** یہہ نہر جوہی حل کی ایک شاخ ہے اوس سے علیحدہ ہوکر مقام تاوی پل آتی ہے اور وہی
مقام پر دریای بہت کے ساتھہ ملجاتی ہے **جوہی فیج** اس نہر کا اخراج بھی تتہ حل سی ہے اور مقام
دواراو سکا اشتمال ہے **جوے مندری** اسکا اخراج کوہ مہرہ دوری تارہ ہے وہان سی آکر
یہہ برابر موضع ہیری کہاون بار کے دریای بہت سی ملجاتی ہے **جوہی دودہ کل** یہہ نہر کوہ چنہ
علاقہ وچھنہ سی نکلتی ہے اور کہاون بار کے مقام پر بہت سی ملجاتی ہے **جوہی نوشہرہ** یہہ نہر
کوہ ساکہیا اور کوہ پونیار کے مقام سی نکلتی ہے اور نوشہرہ کے متصل بہت سی شامل ہوجاتی ہے **جوے
ہفت کہی** اسکا منبع کوہ ایلاتیر ہے اور کالس پور او پنیار مین بہت کے ساتھہ اسکا اتصال ہے
**جوہی سنکروی** مخرج اس نہر کا کوہ پیر پنجال ہے اور مقام اوری بہت کے ساتھہ اسکا اتصال ہے
**فایدہ** واضح ہو کہ کشمیر کے علاقہ کے ملحق اور اوسکی نواح مین اور بھی بہت سی علاقہ مین شل پکھلی

و دنتور و درآوہ و کرناؤ و دو سیال و کہیال و کاغان و کلاک و کہل و سونج و راجوڑ و پونچھ
و مرو آڈون و بانہال وغیرہ اور حصہ محال ہرو و تبت گلگت اسکردو و کنجو و نگر ہی حضور والا کے
بھی قدیم سے اسکے شامل تھے پرگنے کشمیر کے پہلے چھتیس تھے اس زمانہ مین چونتیس مشہور ہین اور کل علاقہ دو نام
کامراج و مراج کے نام سے موسوم ہی مراج کا علاقہ نہایت سبز و شاداب اور کامراج اس سے کم سرسبز
ویران ہی مراج کے علاقہ مین پرگنہ مراج شاہ آباد برنگ کوٹھار مارتنڈ اننت ناگ دچھن پارہ کہاورہ
ولر و ہوچپاک دیوہ سر آڈون بانگسیرہ سمن شکر دہ شادرہ زینہ پور ناگام ایچہ [illegible] متعلق ہین
اور علاقہ کامراج مین پرگنات مفصلہ ذیل متعلق ہین لعل کوٹھار پرسوز سایر المواضع باشین ماچہپا
تیلگام کروہن کہوہی زینہ گیر خاص کامراج خاص کامراج کے حصہ تپہ ہین تپہ جمل تپہ لولاب تپہ اوتر
تپہ بھی لورہ تپہ رام محال تپے ہی کشمیر کے مضافات مین علاقہ دہمنہ و کہاورہ ہین جو شمال و جنوب
دریای بہت کے واقع ہین دہمنہ کے رہنے والے بہمبہ اور کہاورہ کے رہنے والے کہکہہ کہلاتے ہین دہمنہ سے
ریاست کہوری مظفر آباد دوسرے کرناؤ و دراوہ تیسری ریاست دونیہ دار بندی چوتھی ریاست دہمنہ
و کہاورہ و چھی لورہ اور کہاورہ کے متعلق ریاست سلیہ و چکیا پدارولی اور بونیار ہی اور یہہ کل علاقہ فی زمانہ
سلطنت مہاراج متعلقہ گلوہ جمون کے ماتحت و زیر حکم ہی **سحمر** ایہہ ایک قصبہ کشمیر کے ملک مین باشن کنارہ
دریای پنجال کے خاص سری نگر سے ستاون میل جنوب مغرب کو آباد ہے **ترکنا** یہہ ایک بلند چوٹی پہاڑ کی کشمیر
کے جنوبی پہاڑ کے اندر واقع ہے بلندی اسکی اسقدر ہی کہ وہان سال بھر مین بہت سے مہینون برف جمی رہتی ہی
شمال کیطرف اسکی اندر سے ایک چشمہ نکلتا ہی جسکے اندر سے پانی بہت تھوڑا اور کم کم اخراج پاتا ہی گویا نبض کی
حرکت کیطرح نکاس پانی کا وسیع ہوتا ہی چشمہ کا پانی نکلکر ایک حوض کے اندر جمع ہوتا ہی ماہ دسمبر و جنوری
و فروری مین اسکا پانی اسقدر گرم ہوجاتا ہے کہ ہاتھ بھی اوسمین ڈالا نہین جاتا مگر اور موسم مین پانی اوسکا
سرد اور چشمکا رہوتا ہی اصل مین یہہ چشمہ گرم پانی کا ہی اور سرد ہوجانا اوسکا اسواسطے ہی کہ گرمیون مین جو سرد
پانی برف کا اسمین آتا ہی وہ اسکو سرد کر دیتا ہے اور سردیون مین جو برف کا پگھلنا موقوف ہوجاتا ہی تو
چشمہ کا پانی اپنی اصلی حالت کی موجب گرم ہوجاتا ہی اس چشمہ کو ہنود بہت متبرک سمجھتے ہین اور غسل کرنیکو آتے ہین
**شوپیان** یہہ ایک قصبہ سری نگر سے جنوب کی طرف بیس کوس کے فاصلہ پر آباد ہی سرزمین اسکی نہایت سیراب
و سرسبز ہی جسقدر میوہ و پہول و نباتات اس ملک کے سری نگر مین ملتے ہین اسیقدر یہان بھی دستیاب ہوجاتے ہین
طرح طرح کے میوے سیب و انگور وغیرہ کی یہان پیداوار ہوتی ہی ایک مقام ہری بل نام یہان سے چار کوس
پر ہی وہ ہندون کا پرستشگاہ ہی ایک تالاب وہان پہاڑ کے نیچے بنا ہوا ہی اور پہاڑ کی بلندی سے پانی

گرتا ہے **اسلام آباد** کشمیر کے پہاڑ مین یہہ شہر شمال کے طرف دریای جہلم کے آباد ہی مقام
یہہ دریا جہلم نہایت عمیق و چوڑا ہو کر چلتا ہی عرض دریا کا یہان اسی گز سے کم نہین ہوتا لکڑیون کا بڑا عالیشان پل
بادشاہی وقت کا بنا ہوا یہان موجود ہے بڑی بڑی لمبی لکڑیان دیودار کے اوسمین لگی ہین یہہ شہر کوہ کے
نیچے اور پست ٹیلون کے اندر بستا ہی اور انہین ٹیلون کی بنیاد کے اندر ایک فراخ چشمہ اناتھہ ناگ نام
نہایت شان سے جاری ہی جسمین سے پانی نہایت افراط کے ساتھہ نکلتا ہی اگرچہ اس چشمہ کا پانی سرد و شفاف و مصفا
ہے مگر گندہک کی بو اوسکے پانی سے آتی ہی اس سے ظاہر ہوتا ہی کہ اوس پہاڑ کے نیچے گندہک کی کان ضرور ہے
مچھلیان اس چشمہ مین بیشمار ہین ہندوون کا اعتقاد ہی کہ یہہ چشمہ بشن جی نے پیدا کیا اور مچھلیان اس چشمہ کے
کبہی پکڑی نہین جاتے بلکہ اون مچھلیون کو نہایت پاک و متبرک و لایق پرستش تصور کرتے ہین شہر اسلام آباد کی
عمارت پختہ و بازار کشادہ خوشنما ہے تاتار و گلگت و لداخ و تبت کے سوداگر یہان مال لاکر جمع کرتے ہین
اور پہر ہندوستان و ہزارہ و پشاور و ڈیرہ جات کو لیجاتے ہین پشمینہ کے شال یہان اچھے بنتے ہین تین سو کارخانے
شالبافی کے یہان جاری ہین قسم قسم کی چھینٹ اور لحافون کے ابرے یہان رنگے جاتے ہین انکی ٹہو و لوئیان
وجہہ خود رنگ و سفید کشمیرا یہان بہت اچھا بنا جاتا ہے اول اس شہر کا نام بہی چشمہ کے نام پر اناتھہ ناگ تھا
مگر اسلامیہ سلطنت کیوقت اسلام آباد کے نام سے موسوم ہوا **مظفر آباد** پنجاب کے شمالی پہاڑ مین یہہ
ایک قصبہ اوس مقام پر کہ جہان دریای کشن گنگ جہلم سے آکر شامل ہوتا ہی آباد ہی یہہ شہر بڑا مشہور شہر ہے
اور اگر کوئی غنیم بارہ مولہ کے درہ کے راستے کشمیر مین داخل ہونا چاہی تو یہہ شہر اوسکو واسطے نہایت روک
کا مقام ہی اس جگہہ دونو دریاؤن یعنی کشن گنگا و جہلم پر شاہ گذر واقع ہین اورنگ زیب عالمگیر بادشاہ نے قلعہ
یہان ایک مستحکم بنایا اور فوج مامور کی پہر بوقت سلطنت کابلی افغان کے عطا محمد خان ناظم کشمیر نے اوس قلعہ کے
اندر اور عمارتین اینٹ و سنگین اور مکان بنایا **دریای کشن گنگ** یہہ دریا اپنی منبع کرشنہ سر کوہ کلنہ
ہرمکہہ گنگا کے شرق کو جو شمال مشرقی حد کشمیر کے ملک پر واقع ہے نکلتا ہی اوس مقام پر جگہہ جگہہ کے چشمے اور
ندیان اپنی موقع پر اسکے شامل ہوتی جاتی ہین جنکی مدد سی یہہ ایک بڑا دریا بنجاتا ہی پہر یہہ اپنی چشمہ سے
ایکسو بیس میل کا راستہ طی کر کر بمقام مظفر آباد کوہ کریس و رسا و بری کے راستے آکر دریای جہلم مین آگرتا ہی
شمول کے مقام پر ترقی و تندی زور آبی اس دریا کی دریای جہلم سے کچہہ ہی کم ہوتی ہی پہلے بمقام شمول
ان دونو دریاؤن کے لکڑی کا پل بندہا ہوا تہا مگر اب خراب ہو گیا اور ترنے کے لائق نہین رہا اسلئے بذریعہ
کشتیون کے آمدورفت ہوتی ہی **دوب** یہہ قصبہ اوس سڑک پر جو اٹک سی کشمیر کو بارہ مولہ کے درہ کے راستہ
جاتی ہی آباد ہی رنجیت سنگہ کے وقت ہری سنگہ نلوہ نے یہان آکر حملہ کیا اور اس بیرحمی کے ساتھہ قتل و غارت

کی کہ تمام قصبہ اُجڑ گیا رہنے والے یہان کے کچھہ تو قتل ہوئے اور کچھہ گھر چھوڑ کر بھاگ گئے اب پھر کچھہ آبادی
کی صورت نمایان ہوئی ہی اسیموضع کے نام سے یہان کا درہ بھی درۂ دب کہلاتا ہی جسکا راستہ دریای جہلم و
کشن گنگا کے کنارے کنارے چلا جاتا ہی **مانس بل** کشمیر کے ملک مین ایک خوبصورت و خوشنما جھیل
شمال کیطرف دریای جہلم کے واقع ہے پانی اسکا نکلکر دریای جہلم مین پڑتا ہی گرد نواح کی زمین نہایت
سرسبز و شاداب طرح طرح کے درخت و سبزہ و پھول وسمین پیدا ہوتے ہین اس جھیل کے شمالی کنارے کے اوپر
نورجہان بیگم شاہ جہانگیر کے ملکہ نے ایک محل سیرگاہ بنایا تھا جو اب مسمار ہوگیا ہی کھنڈر اوسکی موجود ہین
**ملن** کشمیر کے ملک مین اس نام کا ایک پہاڑ ہے جو اسلام آباد سے پہیلکر مشرق کیطرف کے گوہا اون
تک جاتا ہے اس پہاڑ کے مغربی سمت کی انجام کے ٹیلون کے اندر قدیمی عمارات کے کھنڈرات موجود ہین
جنکے دیکھنے سے ایک عبرت و حیرت حاصل ہوتی ہی کہ آیا ایسی عمدہ و پختہ و سنگین عمارتین کس راجہ کے زمانہ
مین بنی ہونگی یہان ایک بڑا اندر ہندون کے پرستشگاہ کا بھی بنا ہوا ہی جسکی عمارت بھی اوسی قدیمی عمارتون
سے شمار کیجاتی ہے وہان ہندو جا کر شب لنگ کی پرستش کرتے ہین سیاحان فرنگ فرماتے ہین کہ یہ بڑا
مندر اوس زمانہ کے عنقریب بنا یا گیا ہے کہ جب برہمنی مذہب والون نے غلبہ پاکر بدھا مذہب والون کو یہانسے
نکالدیا تھا **ونتی پور** کشمیر کے ملک مین یہہ ایک گانو ایک پرانے کھنڈر کے اندر واقع ہی مورخان
انگریزی فرماتے ہین کہ اول یہہ شہر کشمیر کے ملک کا دار السلطنت تھا آبادی اسکی دریای جہلم کے دہنی کنارے
اوس سڑک پر جو سری نگر سے اسلام آباد کو آتی ہے سری نگر سے جنوب مشرق کو سولہ میل کے فاصلہ پر ہی اہل کشمیر
کے پرانی تواریخ کے بموجب یہہ گانو آٹھہ سو چہتر سنہ عیسوی مین اونتی ورم راجہ کشمیر نے بنایا اور آباد کیا
اور اپنے نام پر اوسکا نام اونتی پور رکھا اور بڑے عمارات عالیشان بنا کر اپنی سکونت بھی یہان
اختیار کی عمارات اور کھنڈرات اسکی بہت پرانی مٹن کے عمارات سے مشابہت تامہ رکھتے ہین چونکہ یہان بڑا
تیرتھہ تھا سلطان سکندر بت شکن نے تمام مندر گرا دئے اور شہر والون نے جب اسلام قبول نکیا تو اونکو بھی جلاوطن
کر کے مکانات گرا دئے پرانے کھنڈرات کے اندر ایک مندر ونکا داتی دیوی کا ہی یعنی اوسکو ونتما داتی
دیوی کہتے ہین اوسکی پرستش ہوتی ہے **شاہ آباد** یہہ قصبہ کشمیر مین اکبر شاہ بادشاہ نے آباد کیا اور
شاہ جہانگیر و شاہ جہان و عالمگیر بھی جب کشمیر مین آتے تو یہان بھی آکر ٹھہرتے اوسوقت آبادی اسکی بڑی
اوج مین تھی شاہی مکانات لکھار وغیرہ کی تیاری کے یہان تعمیر ہوئے تھے سلطنت اسلامیہ کے آخیر تک ستو
سال یہہ آباد رہا آخر جب رنجیت سنگھ نے کشمیر پر حملہ کیا تو سکھون نے اسکو لوٹکر ویران کر دیا عمارات گرا دین
اب تھوڑی سی آبادی باقی ہے یہہ قصبہ ایک تنگ و لمبی پہاڑ کے گہاٹی کے اندر بستا ہی اسکی جنوب مغرب کو

پہاڑ

پیرپنچال و درہ بانہال شمال مشرق کو کشمیر کے پہاڑ کے سرسبز قطارین بہت سی میلون تک پہیلی ہوئی نظر آتے ہین
برنگ نٹ کا پہاڑ اس علاقہ کے درمیان ہے اس پہاڑ کی گہاٹی بعض مقامات پر ایکہزار گز سے زیادہ چوڑی ہے
سندرین ندی اسی پہاڑ کے اندر سے نکلتی ہے اور بہت سی چشمون کے پانی جو اس پہاڑ مین جاری مین ملکر جاری
ہوتی ہے نہایت عمدہ لوہے اور تانبے کی کان بھی اسی گہاٹی کے اندر موجود ہی یہہ علاقہ میوہ دار درختون
اور گلزار و سرسبزی سی بھرا ہوا ہی میوہ اس پہاڑ کے لذت مین کشمیر کے کل میؤن سے زیادہ ہوتی ہین اس قصبہ مین
پختہ بازار پربہار بنا ہوا ہی روئی غلہ اور کپڑے اور شہد کی تجارت بہت ہوتی ہے پہلی یہہ قصبہ بڑا طاقت ور
مکان کشمیر کے ساتون رئیسون کے سکونت کی جگہہ جو ساتون درون کے محافظ و جاگیردار تھے تھا اور جس رئیس
کے پاس خاص شاہ آباد کی جاگیر تھی وہ درہ بانہال کا محافظ تھا اور بڑی آمدنی اس جاگیر کی اوسکو ملتی تھی
سکہون کے وقت تک جاگیر اوسکی بحال رہی جب سکہہ گئی تو گویا اون پر آفت آئی جاگیرین ضبط ہوئین مال لٹ گیا
ٹکڑے کے محتاج ہو گئی اب اونکی اولاد اور کاشتکارون کی طرح زراعت کرتی ہی بلندی شاہ آباد کی سمندر
کے سطح سے پانچہزار چہہ سو فیٹ ہی اور پرانے عمارات کے کہنڈرات بہت پڑی ہین **شاہ پور** یہہ ایک
قصبہ کشمیر کے ملک مین دریائی جہلم کے بائین کنارے سی بفاصلہ آٹھہ میل اور شہر سری نگر سے ترانوین
میل آباد ہی **چھتر** وہ یہہ قصبہ کشمیر کے ملک مین نواسی میل مغرب کے طرف سری نگر سے اور چونتیس
میل بسمت شمال و شمال مشرق راولپنڈی کے آباد ہے **پٹن** کشمیر مین یہہ ایک گانو سری نگر سے پچیس میل
شمال مغرب کو آباد ہے مسلمانون کے سلطنت سی پہلی یہہ بڑا آباد شہر تھا اسکی پرانے عمارتون کے کہنڈرات
پٹن کی عمارات کے طرح موجود ہین ہندؤن کے عبادت گاہین یہان بہت ہین اب بہی جاتری لوگ وہان
جاکر پرستش کرتے ہین **سوگام** یہہ ایک قصبہ کشمیر کے ملک مین دریائی جہلم کے بائین کنارے شہر
سری نگر سے شمال مغرب کو بفاصلہ ستئیس میل آباد ہی **ہرمکہہ** یہہ ایک بلند چوٹی پہاڑ کی کشمیر کے شمالی پہاڑ
کے اندر ہے اسکی بلندی کے اندر ایک جہیل بنام گنگابل کے مشہور ہے جو ہندؤن کا تیرتہہ کہلاتا ہے
سمندر کی سطح سے یہہ چوٹی تیرہ ہزار فیٹ بلند شمار ہوتی ہی **گنگا بل** یہہ ایک جہیل ہندؤن کے تیرتہہ کا
کشمیر کے ملک ہرمکہہ کے پہاڑ کے اندر ڈیڑہ میل چوڑی اور تین میل لمبی ہی جاتری لوگ یہان غسل کے واسطے
بہت جاتی ہین بلکہ جسقدر سندہ و کشمیر کے ملک مین مرتے ہین اونکی جلی ہوئی ہڈیان اس جہیل مین پہنکی
جاتی ہین اور ہندؤن کا اعتقاد ہی کہ یہان مردہ کے ہڈیان ڈالنے سی مردے کی نجات ہوتی ہی اور غسل
یہان کا ہردوار گنگا کے برابر ثواب رکہتا ہی بلکہ یہہ بہی کہتی ہین کہ گنگا ندی کے پانی نے زمین کے پردے
کے نیچے سی آکر یہان ظہور کیا ہی اور شیو مہادیو مدت بہر بیٹہہ کر یہان عبادت کرتے رہی تہی **گنشہ بل**

یہہ ایک عبادتگاہ ہندوون کی کوہ کشمیر مین معہ ایک تالاب کے اوس سڑک پر جو سری نگر سی امرناتھہ کو جاتی
ہے واقع ہی اصل مین یہہ ایک ٹکڑا پہاڑ کا دریای لدر کے پاس ہی اور قدرتی شکل اوسکی بطور ہاتھی کے
بنی ہوئی ہی اوسکو ہندو لوگ گنیش کا روپ تصور کرکر پوجتی ہین ہر اگرہ جاتریون کا وہان پر بتا ہی جسقدر
جاتری امرناتھہ کے درشن کو جاتے ہین یہان بھی ٹھہر کر پرستش کرتے ہین انگریزی تاریخون مین لکھا ہی
کہ وہ شکل ہاتھی صنعتی نہی ہوئی ہی قدرتی نہین ہی بلکہ چندان شباہت اوسکی بھی ہاتھی کے شبیہہ سی مطابق نہین
ہے اور نہ وہان کوئی ہاتھی پتھر وغیرہ کا بنا ہوا ہے صرف پوجاری وہانکے اپنے طمع کے
مارے پہاڑی پر چڑہ کر جاتریون کو دکھلاتی ہین کہ یہہ گنیش کا سر اور یہہ آنکھین اور یہہ ناک اور یہہ پاون ہین
**کنتال** یہہ ایک بلند گھاٹی پہاڑ کی کشمیر کے شمال مشرقی پہاڑ مین اوس مقام پر واقع ہی جسکو درہ تلیل
یا بلتستان بولتے ہین اور اوس درہ کے اندر سی بڑی سڑک کشمیر سے لداخ و تبت خورد کے طرف جاتی ہی کوہ
کنتال دریای سندہ اور جہلم کے درمیان واقع ہی اور دریا اس سے نکلکر بہتا ہی جسکے شمال کیطرف دریای سندہ اور
جنوب کو دریای جہلم ہی بلندی کنتال کی سمندر کے سطح سے دس ہزار پانسو فیٹ ہی **درہ تلیل** یہہ درہ تبت اور
کشمیر کے ملک کے درمیان کوہ کنتال مین واقع ہے اسکی شمالی گھاٹی کے طرف دریاے دراس بہتا ہی جسکا گذر
لداخ کے ملک مین سمجہہ ہوگا بلندی اسکی سمندر کے سطح سے دس ہزار پانسو فیٹ کے ہی اسکو درہ شرجیلہ و جیلہ
و کنتال بھی کہتے ہین **تالاب وُلر** یہہ ایک بڑی جھیل کشمیر کے ملک مین سری نگر سے براہ خشکی تیرہ
کوس اور براہ دریا چھبیس کوس پرگنہ کھوہامہ مین واقع ہی یہہ جھیل اکیس میل لمبی شرق سی غرب کو اور نو میل
چوڑی شمال سے جنوب کو ہی اسکی کیفیت اور پانی کی سیر لایق دید ہے دریای جہلم شہر سے نکلکر شرق کو جاتا ہے
اور اس جھیل کے غربی شمالی گوشہ سے اوسمین داخل ہوتا ہی اور معلوم نہین ہوتا کہ پانی اوسکا کدہر گیا پھر
دوسری طرف سی اوسیقدر چوڑا ہو کر یہہ دریا نکل جاتا ہی کنول کی پھول اور سنگھاڑے اسمین بے حساب ہوتی ہین
اور ہزارون دریائی جانور مرغابی و مچھلی وغیرہ اسمین پہرتے پھرتے ہین سابق طول و عرض اس جھیل کا بہت
تھا اب کم رہگیا ہی اس باعث سی کہ جب دریای جہلم مین طغیانی ہوتی ہے تو مٹی ملیا و کوڑا اور جنگل کا گھاس
پھوس بہکر اس جھیل مین جا پڑتا ہی اور اوسی مین رہتا ہی اور وہی کوڑا کنارون پر لگکر زمین کے ساتھہ ملجاتا
اسواسطے زمین خشک بڑہتی چلی جاتی ہے اور سلطان زین العابدین نے جو عمارت اسکی اندر بنائی تھی وہ اب
خشکی مین آگئی ہے غرض اب بھی یہہ بڑی جھیل کوئی کشمیر کے ملک مین نہین ہی برسات کے موسم اور برف
پگھلنے کے وقت اسمین طغیانی ہوتی ہے اور پہاڑون کے اوپر سی پانی کا سیلاب آکر اسمین داخل ہوتا ہے
**بندی پور یا بندر پور** یہہ قصبہ کشمیر کے ملک مین اوس سڑک پر واقع ہی جو سری نگر سی اسکردو

کو جاتی ہے اس قصبہ کی پاس اون پہاڑون کی قطار ہی جنکو کشمیر کے ملک کی سرحد قرار دیا جاتا ہی اسکی باہر
دو ٹھنڈی ندیان جاری ہین جو پہاڑ سے چلکر ولر کے جہیل مین جا پڑتی ہین ولر کا پانی پہلی اس قصبہ تک چڑھا
اتا ایک میل دور ہی عمارت اس قصبہ کی سنگین اکثر پتہرون کی بنی ہوئی ہی اور رہنی والی کشمیری و تبتی بولی مختلط
بولتے ہین **کارگل** کشمیر کے ملک مین یہہ ایک قصبہ دریای دراس کے دہنی کنارے بفاصلہ دو میل اور
سری نگر سے بسمت شمال مشرق اسی میل آباد ہی عمارت قصبہ کی پختہ اور بارونق اور بازار آباد ہی ✦
**دریاے لدر** کشمیر کے ملک مین یہہ ایک دریا کشمیر کے شمال مشرقی سرحدی پہاڑ کے جنوبی سمت سے
نکلتا ہی چشمہ اسکا سمندر کے سطح سے چودہ ہزار فیٹ بلند ہی چونکہ اول یہہ دریا بڑی بلندی سے پستی کو بہتا
آتا ہی اسلئے تیزی و تندی اسمین بہت ہوتی ہے مگر جب میدان مین پہونچ جاتا ہے تو بہت ہی کم رفتار
اور آہستگی سے چلتا ہی پانی اسکا میدان مین میلا اور گدلا و خاک آمیختہ ہوتا ہی پھر بعد طی کرنے مسافت پچاس میل
کے چشمہ کے مقام سے اسلام آباد کے پانچ میل نیچے دریاے جہلم کے ساتھ ملجاتا ہے ابتدا سی انتہا تک راستہ
شمال مشرق سے جنوب مغرب کو ہی **نوبگ نی** یہہ درہ کشمیر کے ملک کے شرقی و سرحدی پہاڑ مین ہے
جو ملک کشمیر اور کوہ مرو ورد ون کے حد فاصل شمار ہوتا ہے بلندی اس درہ کی بارہ ہزار فیٹ ہی اور
سوای اسکے اور جو قطارین پہاڑون کے کشمیر کے چارون طرف ہین اسکی شکل و شباہت سب سے علیحدہ ہی
کیسی کے ساتھ بھی نہین ملتی **ننُنی واڑی** یہہ ایک بلند قطار پہاڑ کے کشمیر مین شمال مشرق گہاٹیون کے
اندر پہیلتی ہی اسپر ایک درہ ہی جسکو درہ بندر پور کہتی ہین جو کشمیر کے حد سے تبت کے ملک کو جاتا ہی اس پہاڑ
کے اندر ایک چشمہ اُبلتے ہوے گرم پانی کا جاری ہی بلندی اسکی گیارہ ہزار فیٹ اہل تاریخ لکہتے ہین
اسکے متصل ایک او پہاڑ ننگا پربت نام ہے وہ اس سے بہی بلند ہی **پایچ** کشمیر کے ملک مین یہہ ایک
مندر قدیم اور ہندؤن کی عبادت کا مقام ہی یہان اکثر ہندو بشن کی پرستش کرتے ہین اسکی پاس قدیمی
عمارتون کے کہنڈرات بہت ہین جنکو مسلمان بادشاہون نے گرا دیا تھا اب بھی جو بقیہ اوس عمارت کا موجود
ہے اوسکی دیکہنے سے عقل حیران ہوتی ہے کہ بنانے والون نے اوسکو کس مضبوطی اور زیبایش سی بنوایا تھا
یہہ مقام شمالی بنیاد کوہ کارون کے اندر واقع ہے **سفاہن** کشمیر مین یہہ ایک چہوٹا سا قصبہ کوہ
کشمیر کے جنوب مشرقی انجام مین آباد ہی اس مقام پر ایک لوہی کی کان ہی مگر لوہا وہان سے کم نکالا جاتا ہی اور
اون لوہے کے کانون سی جو علاقہ بانجر و چینی ناتار مین ہین لوہا اس کان کا ادنی قسم کا ہی **پاندرٹھن**
کشمیر مین یہہ ایک قدیمی مندر اور ہندؤن کی پرستش کا مکان شہر سری نگر سے بسمت جنوب مشرق بفاصلہ
چار میل بنا ہوا ہی عمارت اسکی خوبصورت کم قد کی محراب دار ہی گو یا پرانے مندرون کے عمارات مین سی بہی

ایک پرانی بتون کی تعمیر یادگار ہی چھت اسکی بقالبوتی گنبددار ہی چار و نطرف چار دروازے محرابی ہین اور کل عمارت بیس فٹ مربع
دروازون اور دیوارون کے اوپر پتہر اور لکڑی کے اندر صناعان چابکدست نے اچھی اچھی رنگریکے بیل بوٹے اور نقاشی کا کام
کیا ہوا ہی یہہ مندر ایک تالاب کے وسط مین تختہ بنا ہوا ہی اور تالاب ہمیشہ پر آب رہتا ہی جاترے لوگ پانی مین تیر کر وہان جاتے اور پوجا
کرتے ہین مگر اوس مندر کی اندر کسی دیوتی یا دیوتا کا بت یا تصویر نہین رکھی صرف مکان ہی کی پرستش ہوتی ہین مورخان انگریزی
فرماتی ہین کہ یہہ عمارت اوسوقت کی بنی ہوئی ہی کہ جب اسملک مین بدہا لامہ مذہب پھیلا ہوا تھا اونہون نے کسی تقریب سے یہان
یہہ عمارت بنوائی ہوگی جو ابتک باقی ہی اگر ہندون کے مذہب و رسم اس کے بانی ہوتی تو یہان ضرور کسی نہ کسی دیوی
دیوتے کی تصویر ہوتی اور درصورت ہونے تصویر کے کبھی مسلمان بادشاہون کے ہاتہہ سے یہہ نہ بچتا اس
مندر کے اندر کچھہ لکھا ہوا نہین ہے صرف مکان کے اندر چھت کے قریب ایک کنول کے پھول کی شکل بنی ہوئی ہی

**کہکھہ و بمبہ** یہہ دو علاقے علیحدہ علیحدہ کشمیر کے ملک سے خاص جنوب سمت کو دریای جہلم کے دونو کنارون
کے اوپر واقع ہین شرقی کنارے پر تو کہکہہ اور غربی پر بمبہ آباد ہین دونو قومین کہکہہ و بمبہ انہین سکونت
پذیر ہین علاقہ بہت اچھا اور زمین اسکی سیراب ہی مگر رعایا بہت مفلس و خراب ہی سکہون کی عملداری سے پہلی
یہہ علاقے بہت آباد تھے تمام رہنی والے خوش و دلشاد تھے پر ہری سنگہ نلوہ نے رنجیت سنگہ کے حکم سے ان علاقون
مین جاکر رعایا کو ایسا لوٹا کہ اونکی کہانے کو ٹکڑا اور پہننی کو کپڑا نہ چھوڑا اسکہون کے ظلم سے تمام لوگ اپنی آبادیان
اور گھر چھوڑ کر بھاگ گئے اب اگرچہ کچھہ صورت آبادی کی نمودار ہی مگر رعایا اوسی طرح مفلس و نادار ہی

## تیسری تقسیم ملک تبت و لداخ و گلگت و کشتواڑ وغیرہ کی احوال مین

یہہ ملک سب ایک دوسری سے علیحدہ علیحدہ حدود و اختیار علیحدہ نام اور الگ الگ علاقے رکھتے ہین حال کی
عملداری سے پہلی ریاستین اور حکومتین انکی بھی جدا جدا تھین اب ایک حکومت جمون کے رئیس کی یہان برپا ہے
ہی چونکہ مولف کو اس حکومت سے پہلا حال بھی لکہنا منظور ہی اسواسطی ہر ایک علاقہ کا الگ الگ حال تحریر کیا گیا ہی

**زابلستان** اس علاقے کو بلتی و بلتستان و تبت خورد بھی کہتے ہین اسکی شمال کیطرف چینی تاتار
ہے اور دونو کے درمیان کوہ مزتاغ و کارکورم و کوہ ہندوکش حد فاصل گنا جاتا ہی جو شمالی حد سے شروع ہوکر
شرق تک جا پہونچا ہی شرق کے سمت اسکی لداخ و تبت کلان کا علاقہ ہی جنوب کے سمت کوہ دیو آت سود و ویرانہ
جنگل جو کشمیر کے ملک اور اسمین حد ہی مغرب کیطرف ملک گلگت دا ماسین اسطور واقع ہی کل علاقہ اوسکا [illegible] میل
لنبا اور سات میل چوڑا ہی یہہ ملک کشمیر کے ملک کے شمال شرق کیطرف ہی رہنی والی اسکی عموماً سپاہی سخت کوش
بے رحم جنگجو ہین اسواسطی حاکم یہانکا سپاہ بغیر کہا تھا بوقت ضرورت اپنی علاقہ کے رعایا جمع کر لیتا تھا لیکن

یہان کی گندم جو سو رشالی ہی میوہ بھی قسم قسم کے زرد آلو و خربوزہ و انگور وغیرہ پیدا ہوتی ہین مگر انگور کی پیدایش
کم ہوتی ہی سیسہ کی کان اور بلور کی اس پہاڑ مین موجود ہی دریای سندہ کے کنارے سی اکثر سونا بھی نکلتا ہے —

**اسکردو** یہہ ایک مشہور شہر ملک تبتستان یعنی تبت خورد کا دار السلطنت و دار الخلافت ہی آبادی
اسکی پہاڑ کے اندر عین میدان مین واقع ہے جو اس پہاڑ کے کل میدانون سے اونچا و بلند ہی متصل شہر کے ایک قلعہ
نہایت مضبوط و قدیمی پتھر کے عمارت کا بنا ہوا ہی اس قلعہ کے نیچے دریای سندہ و دریای شنگر آپسمین ملتی ہین
اور قلعہ باہین کنارے دریای سندہ کے ہی قلعہ کے نیچے دریای سندہ کی جو ران ڈیڑہ سو گز کے ہی تیزی رفتار کی
اور عمق بھی بدرجہ غایت ہی قلعہ کے تین طرف ریتہ دار زمین ہی سوای مغربی سمت کے اوسطرف ڈہلوان پہاڑ ہے
سوای اس قلعہ کے ایک اور قلعہ بھی راجگان اسکردو کا بنوایا ہوا ایک سو گز کے قدرتی چبوترے کے اوپر دریا کے
متصل ہے عمارت اسکی پتھر اور لکڑی دونو قسم کی ہے اور قلعہ کے اندر اچھی اچھی مکانات و حفاظت گاہین
و عالیشان محل بنی ہوئی ہین اونکی دریچون مین بیٹھکر دریا کی سیر خوب ہوتی ہی اسکردو کے پہاڑ کی چوٹی پر مثلث
شکل کا ایک قدرتی میدان ہی اوسپر اگر تھوڑی سے آدمی چڑہ بیٹھین تو نیچے والون کے ہمراہ جو بہت سی
فوج ہو تو بھی وہ اونسے مقابلہ نہین کر سکتی راجگان اسکردو اس میدان مین بہت سی گول گول پتھر وہان جمع کر رکھتے
تھے کہ بوقت ضرورت اوس بلندی سی وہ پتھر وہ دشمن پر مارین اسکردو کا قلعہ بہت بلند ہی سوای سمت مغرب کے
اور کسی سمت سی آدمی اوسمین جا نہین سکتا بلکہ مغرب کے طرف بھی دو سو فٹ بلند دیوار مضبوط معہ پشتابون اور
برجون کے بنی ہوئی ہی اس قلعہ کے اوپر کے حصہ مین پانی نہین ہی مگر قلعہ کے نیچے ایک عمدہ چشمہ جاری
ہے جسکا پانی قلعہ مین لے سکتی ہین خاص اسکردو مین سو گہرون کے آبادی ہی بلکہ علاقہ اسکا نہایت سرسبز و زرخیز
ہی میوی ہر ایک قسم کے پیدا ہوتے ہین اس پہاڑ کی بنیاد مین دریای شنگر بہتا ہی اوسکا پانی تمام ملک کو سیراب کرتا ہی
قلعہ کے پاس کہڑے ہوکر بڑی بڑی بلند چوٹیان تبت کے پہاڑون کے نظر آتے ہین شہر اسکردو کا وجہ تسمیہ جو
وہین کے لوگ بیان کرتے ہین کہ جب سکندر اعظم چین کے طرف جانیکا عزم کرکے یہان آیا تو سنا کہ علاقہ کوہستان
تنک یا مستنگ کا راستہ جو کہ مابین یارقند اور علاقہ چین کے ہی بسبب پڑجانے برف کے مسدود ہی تو ناچار اوسکو چند ماہ
اوسوقت تک کہ راستہ صاف نہو یہان ٹہرنا پڑا اسی واسطی یہان ٹہر کر یہہ قدیمی قلعہ بنوایا اور فضول اسباب
اپنا معہ بہت سی اپنی لشکر کے جو ضعیف یا لاغر تھی اوسنی یہان ہی چہوڑا اور خود بہار کے موسم مین چین کو چلا گیا
پس جو لوگ سکندر کی فوج کی یہان رہی اونہون نی اپنی رہنی کیواسطی یہہ قصبہ آباد کیا اور اسکندریہ نام رکہا
اور بسبب گذرنی سیکڑون برسون کے اسکندریہ نام بگڑتے بگڑتے اسکردو مشہور ہوگیا یہہ بات اگرچہ قرین قیاس
ہے اور فارسی مورخ بھی لکہتی ہین کہ اسکندر چین تک پہونچا اور چین کو فتح کیا مگر انگریزی تاریخ والی اون کے

نزدیک یہہ بات غلط ہی وہ کہتی ہین کہ اسکندر اعظم نہ تو چین کیطرف گیا اور نہ فتح کیا بلکہ ہندوستان کی فتح بھی اوسکی نصیب
نہین ہوئی صرف پنجاب کو فتح کرکر ستلج تک گیا اور فوج کے انکار کے سبب ملتان کے راستی واپس چلا گیا ایک انگریزی مورخ لکھتا ہی
کہ پہلی اس شہر کا نام ساگر دو یعنی دو دریا تھا اور یہہ نام ہو اسطی رکھا گیا تھا کہ یہان سندھ و شگر دو دریا اسمین ملتی ہین اب
وہ نام ساگرد و بگڑکر اسکردو ہوگیا ہی تیسری روایت یہہ ہی کہ پہلا اسکا نام ساگر خورد تھا اسکی معنی دریائی پہاڑ ہین کیونکہ
دریا کو ساگر اور خورد کو پہاڑ کی چوٹی کہتی ہین اب وہ نام بگڑکر اسکردو مشہور ہوگیا ہی مگر اب بھی بعض لوگ وہان کی اسکو
ساگر خورد کی نام سی پکارتی ہین میدان اسکردو کا سمندر کے سطح سی چھہ ہزار تین سو فٹ بلند ہی اور چوٹی اسکی پہاڑ کی ساتھ ہزار
چھہ سو فٹ سمندر کی سطح سی بلندی رکھتی ہے۔ **تواریخ تبت خورد** رنجیت سنگہ کی عملداری میں
تبت کا مالک و حاکم اس ملک کا راجہ احمد خان تھا اوسکی چار بیٹی ہوئی شاہ مراد شاہ سلطان علی شاہ شیر شاہ احمد خان
نے اپنی حین حیات یہہ ملک چارون بیٹون کو تقسیم کر دیا اور شاہ مراد کو خاص اسکردو کا حاکم بنایا شاہ مراد
کی بعد اوسکا بیٹا رفیع خان پھر ظفر خان پھر علی شیر خان حاکم ہوتی رہی پھر علی شیر کا بیٹا راجہ احمد خان حاکم ہوا یہہ
شخص بڑا عالی حوصلہ تھا اسنی سب کو مطیع کر لیا اور انگریزون سے بھی راہ و رسم دوستی کی شروع کی چنانچہ
ویڈ صاحب ایجنٹ ریذیڈنٹ بہادر نے اسکی سفارش دربار لاہور مین کی اور رکھا کہ راجہ گلاب سنگہ کبھی اسکی ریاست
کا مزاحم نہو جب رنجیت سنگہ فوت ہوا تو گلاب سنگہ نے اس علاقہ کے لیے کیواسطی فوج مامور کی تھوڑی سی لڑائی کی
بعد راجہ احمد خان گرفتار ہوگیا اور راجہ احمد شاہ جو باپ کے برخلاف و عاق تھا یہان کا حاکم بنا اور چالیس ہزار
روپیہ سالانہ دینا کرکے اوسنی راجہ گلاب سنگہ سی وہان کی حکومت پائی مگر اسقدر روپیہ اوس سے ادا نہو سکا اسلیے وہ
راجگی سے معزول ہوا اور ایک دو کوہستانی حاکم بجکم وزیر زور آور سنگہ کے قرار پایا اوسوقت احمد شاہ لاسیون
کو لاکر جمون کے حاکم کیطرف سی مہم ہورہی تھی جا ملا اور بعد قتل ہوجانی وزیر زور آور سنگہ کے دوبارہ اس ملک پر
وہ قابض ہوا تھوڑی مدت کے بعد جمون کی فوج پھر اسکردو کی فتح کو مامور ہوئی اور عند المقابلہ راجہ احمد شاہ
بحالت تباہ گرفتار ہوکر جمون پہنچا گیا اوس روز سی یہہ ملک جمون کی ریاست کی ماتحت ہی اور راجہ گلاب سنگہ
نے یہان قلعہ گڑاکر نیا قلعہ اور اپنی طور کا بنوایا ہی **لداخ** اس ملک کو وسط تبت اور اسکے گرد نواح کو
تبت کلان کہتی ہین یہ مین اسکی ناہموار اور پہاڑی سی ہی اگرا وسمین سے انگریزون کے تحت کی علاقی سپتی و لاہول
نکال لین تو یہہ ملک پانچ حصون مین تقسیم ہوتا ہی ایک نابرہ دوسرا لداخ تیسرا زنسکار چوتھا رکچو
پانچواں چینک پتھان سعد اور اس کے شمالی اضلاع کے جنوبی سرحد چینی تاتار و ترکستان و ختن کے ساتھ ملتی ہی
شمال مشرق مین بھی وہی چینی علاقہ ختن کا دہ علاقہ جانبھان ور ود و کہ اضلاع متعلقہ تبت کلان مین جنوب مین
سپتی وغیرہ جنوب مغرب مین لاہول و چنبہ و کشتوار ہی غرب مین ملک کشمیر و بلتستان یعنی تبت خورد کی سطح

اسکا چہتیس ہزار چہبیس میل مربع ہی اسمین دریای سند جنوب شرق سے شمال غرب کو بہتا ہی اور کیولن و تراغ
قصبے کارگرم کے پہاڑ و کوہ ریشو و ستپی و زنسکار کے بیچمین بہہ کر دونو علاقون کو آپسمین سے جدا کرتا ہی ہو میان
اسکلک کے پہاڑون کے اسقدر اونچی ہین کہ روی زمین پر کسی اور پہاڑ کی نہین آب و ہوا اسکلک کی سرد
خشک ہی دولاکہ کے قریب آدمی اسمین آباد ہین صورت و شباہت اسکلک کی لوگون کی کشمیریون سے اکثر
مشابہت رکہتی ہی عورتین یہان کی خوبصورت سرخ رنگ آہو چشم روشن چہرہ نیک خلق مہربان زیادہ تر
بیخوف ہین مگر پوشش چرکین و میلی رکہتی ہین مردون کا حسن چندان لائق تعریف نہین ہی شراب پینے کا عورت
مرد کو شوق ہی کمینہ و رذیل قوم مین یہہ رسم ہی کہ ایک عورت کی چند خاوند ہون مگر اشراف و دولتمند اسبات کو
عار سمجہتی ہین بڑی بیٹی کی یہان بڑی عزت و قدر ہی وہی اپنی باپ کی کل جایداد کا مالک ہوتا ہی اور چہوٹی بیٹیان
اوسکے مطیع و فرمانبردار رہتی ہین لداخیون کی پوشاک اونی ہوتی ہی غریب غربا بہیڑ کی پوستین کرتہ
کی جگہہ پہنتی ہین مالدار لوگ بنات کے کپڑے رکہتے ہین مذہب لداخیون و تبتیون کا بدہا لامہ ہی اور لامہ
انکا زرد پوشاک پہنتا ہے اور بڑا لامہ جسکے مرید ہزارون اور لامی ہوتی ہین سرخ پوشاک پہنکر سر پر جگدار
ٹوپی رکہتا ہی زبان یہانکی ایسی ہی کہ جسمین تبتی و تاتاری و ہندی ملی ہوتی ہی سوای اونکی اور کوئی کم
بولتا ہی مسلمانی مذہب کے لوگ بہی اگرچہ یہان بہت ہین مگر کثرت بدہا مذہب کی ہی رعایا اسکلک کے حاکم کو نقد
معاملہ نہین دیتے غلہ اور میوہ کی پیدایش بانٹ دیتی ہی اور مہم کے وقت راجہ اپنی رعایا کو جمع کر لیتا ہی اون
لوگون کے پاس توڑہ دار بندوقین و تیر کمان ہوتی ہین

## تواریخ ملک تبت و لداخ

تین سو برس کا عرصہ گذرا ہی کہ لداخ و تبت کے لوگ خودمختار بے فکری سے گذران کرتے تہی اور ایک راجہ
بااختیار اپنی ملک کی حکومت رکہتا تہا مگر جب کشمیر مین چک کی قوم نے حکومت پائی تو اونہون نے اپنی
آمد و رفت اسکلک مین جاری کی اور ایک دو حملون مین اسکلک کو غارت کیا چونکہ لداخ مین ایک مدت مدید
سے رسم قایم تہی کہ ہر ایک سوداگر مالدار و دولتمند لوگ لامہ دیوتا کے نام کا خزانہ جمع کرتی تہی اور جمع ہوتی ہوتی
وہ خزانہ بہت ہو گیا تہا اورنگزیب عالمگیر کے وقت یہہ ملک اوسکی حکومت مین آیا اور وہ خزانہ لٹ گیا
۱۸۳۵ء مین راجہ گلاب سنگہ نے حسب الاجازت رنجیت سنگہ کے اسکلک پر یورش کی اور وزیر زورآور سنگہ کو
اسکی تسخیر کے واسطے معہ فوج روانہ کیا لداخ کے حاکم نے بہی اپنی فوج کے مقابلہ کو بہیجا آپسمین لڑائی ہو کر جموں
کی فوج غالب آئی اور وہان کا حاکم مطیع ہوا زورآور سنگہ نے پچاس ہزار روپیہ تو نقد وصول کیا اور تیس ہزار
روپیہ سالانہ اوسپر خراج ٹہرایا اور معہ فوج آگے بڑہا اوسکے جاتی ہی لداخ کے حاکم نے پہر سرکشی کی اسلئے زورآور
نے واپس آکر ملک غارت اور سلطنت کو برباد کر کے اپنا تسلط جمایا رنجیت سنگہ کے مرنے کے بعد راجہ گلاب سنگہ نے پہر

وزیر زورآور سنگہ کو اسکردو یعنی تبت خورد کے تسخیر کو مامور کیا جب وہان پہنچا تو راجہ احمد خان بمقابلہ پیش آیا
اس لڑائی مین راجہ معزول لداخ کا جو احمد خان کے مدد کو آیا تھا مقتول ہوا اور فوج جمون کی فتحیاب ہوئی اسکردو
مین بھی زورآور سنگہ دخیل ہوگیا پھر ایک برس کے بعد جمون سے دس ہزار فوج بسر کردگی زورآور سنگہ بتسخیر
ملک ورنغ ولاسہ وغیرہ روانہ ہوئی راجہ احمد شاہ پسر احمد خان بھی اس مہم مین ہمراہ تھا یہ فوج پہاڑ مین
فتوحات کرتے ہوئے ایک مہینے کے راستہ تک آگے کو بڑہتے چلے گئے ناگاہ برف کا موسم آگیا اور رسد بھی
اور اگلے طرف کا بھی کچھ پتہ نظر نہین آتا تھا اور پیچھا دور تھا ناگاہ لاسیہ فوج کوہ برفانی سے آموجود ہوئی
اور فوج وزیر کی ایک بلند پہاڑ کے اوپر گھر گئی اور اسی رات اسقدر برف کی بارش ہوئی کہ تمام آدمی بستہ پا
ہوگئے دشمن کی فوج پہاڑ پر چڑہ آئی اور نیم مردہ آدمیون کے سر کاٹ کاٹ کر پہینکنے شروع کئے آٹھ ہزار آدمی
تو قتل ہوئے اور دو ہزار جوان گرفتاری مین آئے غرضکہ کل فوج وہان ہی رہی زورآور سنگہ بھی بسبب پکڑا
ہوکر مارا گیا راجہ احمد خان پہلے ہی اس فوج سے جدا ہوکر لاسیون سے جا ملا تھا اس فتح کے بعد وزیر راتنو وزیر رنگا
اور راجہ احمد شاہ لاسیون کی فوج لیکر لداخ مین آئے اور احمد شاہ پھر اسکردو پر متسلط ہوگیا راجہ گلاب سنگہ کی فوج جو
اسکردو مین تھی قلعہ بند ہوئے اور تمام ملک راجہ گلاب سنگہ سے پھر گیا صرف دو شخص ہرکرن و جلدن جو
لداخ کے پہلی نوکر راجہ گلاب سنگہ کے خیرخواہ رہے جنہون نے زورآور سنگہ کے قبایل کو جمون تک پہونچا دیا لاسیون
نے دو قلعہ جنمین جمون کی فوج قلعہ بند تھی گھیر لیا اونکی مدد کو وزیر رتنو دیوان ہری چند معہ فوج جمون سے مامور ہوکر
اس فوج نے قوم بھسور کو جا کر چھوڑا دیا اور لاسیون سے خوب لڑائی کی اسمین وزیر رنگا لاسی مارا گیا آخر کار
بعد جنگ و پیکار فریقین مین صلح ہوئی اور جو قدیم سے حد تبت کی تھی قایم رکھ کر جمون کی فوج واپس ہوئی
بعد چند سال کے پھر گلاب سنگہ نے تبت پر چڑہائی کی اور کل ملک اسکی تصرف مین آگیا ہرکرن و جلدن خیرخواہ قدیمی
راجہ گلاب سنگہ کے وہان کے کاردار مقرر ہوئے اور بستی رام حاکم لداخ کا قرار پایا بیالیس پرگنے اس ملک کے متعلق
ہین سے پرگنہ رشو مین گندک کی کان ہے اور نمک بھی نکلتا ہے اور رون لدہ کے پرگنہ مین لوہے کی کان عمدہ
ہے پیدائش اس ملک کی گندم مسور جو کال شک ہے گلاب سنگہ کے قبضہ سے پہلے پہیان بکی اور پوست پیدا نہین
ہوتا تھا اب اسکی پیدائش بھی بہت ہے اور افیون بکثرت نکالی جاتی ہے **شہر لے** یا لیہ لداخ یا وسط تبت
کا دار السلطنت و دار الریاست یہ ایک مشہور و قدیمی شہر ہے اسکو شہر لداخ بھی کہتے ہین آبادی اسکی دریای
سندہ کے دہنی کنارے سے بفاصلہ دو میل پہاڑون کے سلسلے اور دریا کے درمیان دو ہزار فٹ کے اونچے ٹیلے
کے اوپر واقع ہے دریای سندہ کو یہان سند کوئی نہین کہتا بلکہ سنگ تاب بولتے ہین شہر کے چارون کونون پر
چار مینار مربع شکل کے ہفت اونچے ہوئے ہین جنکی چوٹیان پہاڑ کے چوٹیون تک برابر چلے گئے ہین شہر کے

گلی کوچے بازار بقاعدہ ڈھنگ جنمین سے بعضی چھتے ہوئے اور بعض کھلے ہوئے ہین گھر یہان کے نکمّے اور دو منزلہ بعض
بڑے بڑے اونچے پتھر کے اینٹون اور چونے کے بنائے ہوئے ہین اور بعض کے اینٹون مین صرف مٹی لگائی گئی ہے بعض بلیون
کے تختے عمارت سفید کئے ہوئے مصفا ہوتی چھتون کے بہت سے خوبصورت نظر آتی ہے چھتون پے اوپر بڑے بڑے چوبی
شہتیر ڈالے جاتے ہین رات کو زمین پر فرش بچھا کر سونا یہان عام رسم ہے پلنگ چارپائی وغیرہ کا دستور کم ہے
یہان بہت ہی کم ہے راجہ کے رہنے کا محل یہان بڑا اونچا و عالیشان بنا ہوا ہے یہہ شہر بڑا تجارتگاہ ہے یہان آمد و رفت
سوداگران ملک کشمیر و پنجاب و چینی تاتار وغیرہ سے بڑی اعلیٰ سوداگری یہان پشم کی ہوتی ہے کہ ہزار دلّی
مین جمع ہو کر سوداگرون کے پاس فروخت کیجاتی ہے پہلی آبادی اس شہر کی پانچ کوس طول اور تین کوس
عرض مین تھی اور بڑا بازار آباد تھا مگر راجہ گلاب سنگہ کے عملون کے وقت یہہ شہر اُجڑ گیا فقط گھر اور چھہ ہزار آدمی
کی آبادی باقی رہگئی اب پھر آبادی اوسکی ترقی پر ہے یقین ہے کہ چند سال مین پھر اپنی اصلی حالت پر آجاویگا

**دریاے لی** اگرچہ یہہ دریا ایک بڑا مددگار دریاے ستلج کا ہے اور مناسب تھا کہ دریاے ستلج کے حال کے
موقع پر اسکا بیان تحریر ہوتا مگر بنظر اس بات کے کہ اخراج و آغاز اسکا علاقہ تبت سے ہے مفصل حال اسکا اسمقام پر
زیب اندراج پایا اور ستلج کے علاقہ مین صرف اسکے مجمل حال کے اوپر اکتفا کیا گیا اس دریا کو دریاے سپتی بھی کہتے
ہین برسات کے موسم مین عمق و عرض و تیز رفتاری و پر آبی اسکی ستلج سے کچھہ کم نہین ہوتی اخراج اسکا شمال
کی طرف کے ڈھلوین قطار ذہن کوہ پارالاسہ علاقہ تبت کلان سے ہے وہانسے نکلکر یہہ دریاے ستلج و دریاے
چناب کے مددگار ندیون کے درمیان بہتا ہوا آتا ہے اپنے چشمہ کے نزدیک یہہ دریا پایاب ہے اور اوس مقام پر
اسکو روو پر لگلا بولتے ہین اسکے راستہ مین بیشمار ندیان جو پہاڑونکے برف پگہلنے سے جاری ہوتی ہین وہ اسمین
آکر شامل ہوتی چلی آتی ہین بلکہ سرد موسم مین ایک ڈھیر برف کا خاص اس دریا کے سطح پر اسقدر آکر جمع ہوتا ہے
کہ دریا پر ایک پل بنجاتا ہے یہہ دریا نکلا ہوا ہو کر چلتا ہے اور راستہ اسکا اکثر شمال مغرب سے جنوب مشرق کیطرف
ہے پہلے جب یہہ اپنے چشمہ سے چونسٹھ میل تک راستہ طے کر لیتا ہے تو دریاے پنو پہاڑ سے نکلکر بعد طے کرنے اٹھتیس
میل کے اپنے چشمہ کے مقام سے اسمین آ پڑتا ہے پھر شہول کے مقام سے اٹھاسی اور اصلی چشمہ سے چورانوے میل
چلکر اور ایک بڑا دریا پارا نام اسمین آملتا ہے اور وہ دریاے پارا کوہ رشو کے جنگلون کے اندر سے بہتا ہوا
یہان آتا ہے اس شہول کے مقام پر عرض دریاے لی کا بہتر فٹ اور دریاے پارا کا چورانوے فٹ ہے اور
تیزی پارا کی اسپتی یعنی لی سے زیادہ ہے اور عمق پارا کے اوسمقام پر یہان تک ہے کہ دریافت کرنا اوسکا
ایک امر غیر ممکن ہے اس شہول کے مقام سے چھہ میل چلکر یہہ دریا شاکر کے مقام تک پہونچتا ہے جس مقام پر سطح
دریا کا سمندر کے سطح سے دس ہزار چودہ فٹ بلند ہے چونکہ اسمقام تک کل لمبان اسکی ایک سو میل چشمہ سے ہے

اور چشمہ اوسکا سترہ ہزار فٹ سمندر کے سطح سے اونچا شمار مین آتا ہی تو معلوم ہوا کہ یہہ دریا فی میل اٹھتر فٹ
بلندی سی پستی کو آیا دریای پارلک کے شمول کے مقام سے یہہ دریا بسمت جنوب بیس میل چلکر دریای ستلج مین
شامل ہوجاتا ہی اسقدر ریاست مین بھی بیشمار چھوٹے چھوٹے ندیون اور چشمون کے پانی اسمین داخل ہوتی جاتے
ہین اور دو بڑی ندیان ایک بولانگ اور دوسری لباک بھی مغرب کے سمت سے اگر بنہایت تیزی وتندی زور شور
کے ساتھ اسمین داخل ہوتے ہین ان دونو کے ملنے سے یہہ دریا پُر امواج و پر آب ہوکر چلتا ہی ستلج کے شمول کے
مقام پر بلندی اسکی سمندر کے سطح سے آٹھہ ہزار چار سو چورانوین فٹ ہی **چمورل جھیل** لداخ کے ملک
مین یہہ ایک بڑی جھیل کوہ رپشو کے اوپر واقع ہے جسکے قطار مین دریای ستلج اور سندہ کی درمیان پہیلی ہوئی
ہین اسمقام پر اس جھیل کا نام نری سنگ بھی مشہور ہی یہہ جھیل پندرہ ہزار فٹ سمندر کے سطح سے بلند اور پہاڑون
گھری ہوئی ہی طول اسکا شمال سے جنوب کو پندرہ میل اور عرض شرق سے غرب کو اڈہائی میل ہی پانی اسکا نہایت
صاف نیلی رنگ کا ہی جسمین کدورت کا کہین نام بھی نہین جھیل کے کنارے ہزارون قسم کے درخت سر بفلک سایہ دار
کھڑی ہین مچھلی و مرغابی اور دریائی جانورون کا اسمین بیحد حساب نہین ہے **درہ رپشو** لداخ کے ملک کے
پہاڑ مین یہہ ایک درہ ہی اسکی گردا گرد بڑی بڑی بلند پہاڑ اور فراخ میدان ہین جن پر نہ تو کوئی درخت اور نہ کسی
قسم کے نباتات ہین اور برف کا یہہ حال ہے کہ گرمی کے موسم مین بھی برف ہمیشہ یہان جمی رہتی ہی اور ہوا اس زور شور
کے ساتھ چلتی ہی کہ درہ کے بلندی پر کوئی چیز ٹھہر نہین سکتی کوہ رپشو کے چوٹیان بڑی بڑی بلند ہین کم سی کم بلندی
اونکی سولہ ہزار فٹ سی کم نہین ہی آب و ہوا یہانکی سرد و خشک اور آبادی کم مگر پشم کے بکریون کی پیدایش بیشمار
ہے اور ہر سال بہت سی پشم وہان سے جمع ہوکر شہر لداخ مین آتی ہے **ڈیگر** یہہ ایک قصبہ لداخ کے ملک مین شہر
لیہ سے شمال مشرق کو بیس میل اور گنشو اسے ایکسو چوبیس میل اسطرف کو آباد ہی **دراس** لداخ کے متعلق
کشمیر کے سرحد پر یہہ ایک قصبہ بطور قلعہ کے آباد ہی پہاڑ کی گھاٹی بھی اسی کے نام سے دراس مشہور ہی اس قصبہ کے
متصل ایک سڑک جاری ہی جو شہر لیہ سی بلتل کے درہ کو آتی ہی اور پھر درہ کے اندر سی گذر کر کشمیر کے ملک مین داخل
ہوتی ہی اس گھاٹی کے وسط سی دریای دراس درہ بلتل یا کنتال کے اندر سی جاری ہوتا ہی اور وہ دریا یہان سے نکلکر
پہلی تھوڑی فاصلے تک جنوب کیطرف کو بہتا ہی اور پھر شمال کیطرف کو بہتا ہوا موضع مرال کے متصل دریای سندہ کی شامل
ہوجاتا ہی اور کوہ دراس کے گھاٹی نو ہزار فٹ سطح سمندر سے اونچی ہی **پان دراس** لداخ کے ملک مین
یہہ قصبہ آبادی سڑک پر جو شہر لیہ سی براہ درہ بلتل کشمیر کو آتی ہی درہ بلتل سے بفاصلہ بیس میل کے آباد ہی گرد
کا ملک اسکا مویشی کی چراگاہ ہی جسمین گھاس بہت پیدا ہوتی ہی بعضی خواندہ لوگ پان دراس کے بدلی اسکو پائین
دراس کہتے ہین یعنی کوہ دراس کے نیچے یہہ قصبہ نیچے واقع ہی آبادی کی جگہہ اس قصبہ کی گردا گرد کے پہاڑ بلند ہین

بالکوہ وہ اس بھی اسی قصبہ کے نام سے موسوم ہے بلندی اسکی سطح سمندر سے نو ہزار فیٹ ہے **زنسکار** لداخ
کے ملک مین یہہ ایک بلند سطح اور پہاڑی علاقہ دریای سندھ اور دریای چناب کے درمیان واقع ہے یہہ علاقہ قریب
اسی میل کے لمبا جنوب شرق سے شمال غرب کو اور ساٹھہ میل چوڑا ہے اسمین بڑے بڑے جنگل اور آبادیان واقع ہین
اور سطح اسکا سرسبز و زرخیز ہے **کلت زئی** یہہ ایک بڑا آباد قصبہ دہنی یا شمالی کنارے دریای سند
کے آباد ہے اسکے آبادی کے نیچے ایک پہاڑی ندی تخمیناً پچیس گز چوڑی بہتی ہے شہر کے جنوب کے طرف ایک پہاڑ
کی قطار جسکے چوٹیان بطور مینار دن کے بلند ہین دور تک پھیلتی ہوی چلی جاتی ہے جسکا پھیلاو شرق سے غرب
کا طرف ہے زراعت اس علاقہ مین بہت اچھی ہوتی ہے غلہ یہان تین مہینے مین پک جاتا ہے ایک برس مین
دو فصل سہ فصل زراعت گندم شلغم جو وغیرہ بوئی جاتی ہین رہنے والے یہان کے مسلمان کم اور بُدہ لامہ
مذہب کے بہت ہین جو بت کے بڑے لامہ کے چیلے ہین اس قصبہ سے بفاصلہ پونے میل کے ایک لکڑی کا پل سو گز
لمبا دریای سند کے سطح سے بارہ فیٹ اونچا بنا ہوا ہے دونو طرف اوس پل کے پہاڑ کے دو ٹیلوں کے اوپر
ہین اور نیچے اوسکی دریا بہتا ہے عرض دریا کا وہان سو گز سے زیادہ نہین ہے مگر عمیق اور تیز چلتا ہے سردی کے
موسم مین پل کے نیچے دریا کا پانی تینتالیس فیٹ عمیق اور بہار کے موسم مین اوس سے زیادہ بقدر دریا کے طغیانی
کے ہوتا ہے **نگر** تبت خورد کے شمال مغرب اور کوہ پامیر کے جنوب کو یہہ ایک ریاست گاہ ایک رئیس کی ہے
جسکا دار الریاست شہر نگر چھوٹی سی آبادی کا ہے اس ریاست کا علاقہ تین دن کا سفر لمبان مین اور تخمیناً
میل چوڑان مین ہے اسمین ایک ندی بھی چلتی ہے جسکا پانی دریای گلگت مین جاکر داخل ہوتا ہے اس پہاڑ کی
عورتین نہایت خوبصورت و شوخ و طناز و وفادار ہین اور نزاکت اونکی یہانتک مشہور ہے کہ جب وہ پانی پیتی
ہین تو گلے کے اندر پانی اوترتا ہوا معلوم ہوتا ہے خاص آبادی نگر کی دریا کے کنارے ہے اور ایک قلعہ بھی پختہ
بنا ہوا ہے **ملک گلگت** یہہ ایک پہاڑی علاقہ ہندوکوہ کے گھاٹی کے اوپر ہے جسکے شرق کی طرف
علاقہ زابلستان یعنی تبت خورد اور مغربی سمت کو علاقہ چترال ہے یہہ علاقہ بڑے اونچے پہاڑ کے اوپر واقع ہے
اور نیچے اسکی ایک ندی بہتی ہے جسکو دریای گلگت کہتے ہین وہ اس علاقہ مین شمال مغرب کے سمت کو بہتا ہوا دریای
سند کی جاکر شامل ہو جاتا ہے خاص شہر گلگت ایک عمدہ و آباد مقام اسی دریا کے کنارے پر آباد ہے فاصلہ اسکا
سری نگر سے اسقدر ہے کہ فوج اور قافلہ بائیس روز اور جریدہ پیادہ پندرہ دن مین پہونچ سکتا ہے جوڑہ
چلاس وغیرہ بہت بستیان اور پرگنے اس ملک مین واقع ہین جوڑہ کا راجہ شاہ سلطان نام احمد شاہ سکردو
کے حاکم کا بہنوئی تھا جب وہ مرگیا تو اوسکا بیٹا جبار خان راجہ ہوا شیر سنگہ ناظم کشمیر اسکی وقت مین اسبات پر
مستعد ہوا کہ وہ گلگت کے علاقہ کو تسخیر کرے اس ارادہ پر سری نگر سے فوج ہا سوار ہوئی مگر جبار خان نے لڑائی

نہ کی اور نامہ وپیغام کے ذریعے سے اطاعت قبول کری پھر میہان سنگہ ناظم کشمیر نے جبار خان کو اپنی پاس بلا کر نظر
قید کرلیا اور گلگت جوڑہ کے علاقہ مین اپنی کاردار مامور کردئیے اور اوسی مین سے کچھ تہوڑا اسا علاقہ جبار خان
کے گذارہ کی واسطے مقرر کردیا میہان سنگہ ناظم کشمیر کے وقت حاکم خاص گلگت کا سلیمان خان تھا اوسکی دو بیٹے
محمد خان و عباس خان تھی اوسوقت سلیمان شاہ نام برادرزادہ راجہ ملک امان اردوار والہ کا جہال شاہ اوسکے
پاس آیا اور گذارہ پاکر رہنی لگا مگر براہ بدطینتی اوسنی سلیمان خان کی عورت سے آشنائی کرکے سلیمان خان کو
قتل کرڈالا اور چاہا کہ خود حاکم ہوجاوی مگر ممکن نہوا گلگتیون نے سلیمان خان کے بڑے بیٹے محمد خان کو حاکم بنایا
اور سلیمان شاہ بصد حسرت و آہ وذلیل کے ملک کیطرف بھاگ گیا جب چار برس محمد خان کی حکومت کو گذری تو
عباس خان چھوٹا بھائی محمد خان کا طاہر خان نگر کے راجہ سے جو اوسکا خسر تھا مدد لیکر گلگت مین آیا اور محمد خان
اپنے بھائی کو قتل کرکے خود حاکم بنا اوسوقت سلیمان خان کی عیاش جورو نے سلیمان شاہ اپنے یار کو اردوار کے
ملک سے بلایا اور وہ بڑی جمعیت کے ساتھ آیا اور باہم لڑائی ہوکر عباس خان مقتول ہوا اور سلیمان شاہ حاکم بنا
آٹھ برس تک اوسکی حکومت رہی اوسکے وقت مین ملک امان اردوار کا راجہ مرگیا اوسکے ملک پر بھی سلیمان شاہ
قابض ہوا اور گوہر امان کے بیٹے نے جو خورد سال تھا سلیمان شاہ کی اطاعت قبول کی چونکہ اردوار کا ملک خاص گلگت
سے زیادہ تر سلیمان شاہ کو مطبوع تھا اسواسطے اوسنی ایک شخص آزاد خان کو گلگت کا حاکم مقرر کرکے اپنی سکونت
اردوار مین مقرر کی مگر آزاد خان نے سلیمان شاہ سے باغی ہوکر اوسکا مقابلہ کیا اور لڑائی مین سلیمان شاہ مارا گیا
جب آزاد خان کی حکومت کل علاقہ مین قرار پاگئی تو اوسنی گوہر امان ملک امان کے بیٹے کو اپنا داماد بنایا اور ملک
موروثی اردوار کا اوسکو دیدیا بعد ازان طاہر خان نگر کے حاکم نے آزاد خان پر یورش کرکے اوسکو قتل کیا اور
خود حاکم گلگت کا بنا طاہر خان کے بعد سکندر خان نے حکومت پائی چونکہ تمام حاکم جوڑہ و مینال و نگر داردوار
اوسکے دشمن ہوگئے تھے اسواسطے اوسنی شیخ غلام محی الدین ناظم کشمیر کی اطاعت قبول کرلی اور کشمیر سے سکہی تھانہ
گلگت مین منگالیا یہ بات سنکر گوہر امان اردوار والا اوسکے سر پر آپہونچا اور سکندر خان کو قتل کرکے خود حاکم بن بیٹھا
یہ خبر سنکر بسازش راجہ کریم خان و سلیمان خان کے غلام محی الدین ناظم کشمیر نے فوج جرار گلگت پر مامور کی گوہر امان
مقابلہ پیش آیا تین بھائی اور ساٹھ سپاہی اوسکے مارے گئے اور خود وہ شکست کہا کر بدخشان کو بھاگ گیا ناظم کشمیر
کی طرف سے نذر علی شاہ گلگت کا حاکم مقرر ہوا پھر جب یہ ملک دربار لاہور سے راجہ گلاب سنگہ کو سپرد ہوا تو
اوسکی طرف سے بھی یہی ناظم بحال رہا مگر گوہر امان کے طرف سے جو قریب تر وہ بدخشان کے حد کا بدخشان کے
بادشاہ کیطرف سے ناظم مقرر ہوا تھا گلگت کی ناظم کو بڑی تکلیف رہتی تھی نذر علی شاہ کو بعد ہمیر شاہ جمون کے دربار
سے وہان ناظم ہوا مگر اوس سے انتظام نہوسکا اوسکے وقت مین راجہ غضنفر نے قلعہ لوس اور گوہر امان نے قلعہ

لے لیا راجہ کریم خان و نتھو شاہ لڑائی مین مارے گئے اور دو سو آدمی نتھو شاہ کے غضنفر نے گرفتار کرکے بعض تو
انمین سے فروخت اور باقی قتل کر دیے یہہ خبر جب جمون مین پہونچی تو اور فوج سبز کردگی نذر علی شاہ کے اور دیگر
مامور ہوئی مگر بسبب نا اتفاقی افسرون کے کچہہ انتظام نہوا بہت سے قلعون اور ملک پر گوہر امان نے اپنا قبضہ کر لیا سوا گلگت کے
دربار جمون سے میان جواہر سنگہ اور دیگر کو مامور ہوا مگر جواہر سنگہ سے بہی بباعث اسکے کہ فوج مامورہ گلگت اوسکا
حکم نہین مانتی تہی وہانکا کچہہ انتظام نکیا اوسوقت گوہر امان گلگت مین آکر آدمی پکڑ لیجاتا تہا اور بدخشان
لیجا کر فروخت کرتا الغرض بے انتظامی کے بعد والی جمون نے سنتی ہر سنگہ کو کان افسر ناظم گلگت کا مقرر
کرکے بہیجا اوسنے وہان پہنچکر گوہر امان سے صلح کی اور اطاعت نامہ لکہا لیا اور قلعہ چہپرہ وغیرہ جنپر گوہر امان
کا قبضہ ہو چکا تہا اوسکو واپس دیدی اور نذر علی شاہ کو وہانکا ناظم مقرر کیا اور فوج مامورہ جوہری سنگہ
کے ساتہہ بہی ۱۸۵۳ء مین واپس آکر داخل کشمیر ہوئی نذر علی شاہ نے بہی گوہر امان کے ساتہہ دوستی کرکے
اسملک کو خوب لوٹا اور بظاہر ملازم دربار جمون بنا رہا جب مہاراجہ گلاب سنگہ مر گیا اور اسکا فرزند دلبند
حال مہاراجہ کی گدی پر بیٹہا تو اوسکے وقت مین گلگت کا انتظام بخوبی ہوا کسی سرکش کو مقابلہ کی
طاقت نہی - شہر خاص گلگت معتدل ملک ہے شہر مین برف بہت نہین پڑتی مگر شہر کے گرد نواح کے پہاڑ پر برف
پڑتی ہے قلعہ سنگین حاکم نشین وہان بنا ہوا ہے اڑہائی سو گہر کی آبادی شہر کے اندر ہے ہر قسم قسم کے پہل
پیدا ہوتے ہین زراعت یہان ہر ایک شخص بلکہ خود حاکم بہی زراعت کرتا ہے خراج مین بہی میوہ و غلہ جو کچہہ پیدا
ہو لیا جاتا ہے اور بسبب تاخت دوسرے ملک والون کے یہہ ملک کئی مرتبہ ویران ہوا آدمی یہان کے بہ نسبت
تبت خورد کے جوانمرد و دلاور و سپاہی ہین لوہے و گندہک کی کانین بہی اس علاقہ مین ہین دریا کی ریگ
مین سے سونا بہی نکلتا ہے مسلمانی مذہب و لامہ مذہب کے لوگ بہت ہین **کشتواڑ** یہہ ایک علاقہ بہت مشہور
اور کوہستانی ہے سکہون کے عملداری سے پہلے یہان ایک حاکم با اختیار حکومت کرتا تہا جسکے تصرف مین لداخ
کے حد تک ملک تہا مگر جب بخت سنگہ نے کشمیر لے لیا تو راجہ گلاب سنگہ وغیرہ کی معرفت اوسپر بہی حملے پے در پے
ہوئے اور سکہون نے چندبار لوٹ کر اسکو ویران کر دیا اور پہلے راجہ کو بالکل بیدخل کرکے ملک اوسکا چہین
لیا اب یہہ ملک جمون کی سلطنت کے ماتحت ہے اور کشتواڑ نام ایک شہر بہی چہوٹا سا کوہ ہمالہ کے ڈہلوان
کے اندر بائین کنارے دریای چناب کے واقع ہے اور دریای چناب بمقام مراسین پہاڑون کے اندر ہوتا ہوا آتا ہے
جنکی چوٹیان انکہزار فٹ تک اونچی ہین اس شہر کے پاس دو دریا یعنی چناب ایک اور مڑہ دریا مرو وردون نام
شمال کیطرف سے آکر شامل ہوتا ہے اس شہر کی آبادی بہت کم اور لوگ خستہ حال و مفلس ہین اور مکانات بہی
بدقطع و پست و بازار بہی بہت چہوٹا قلعہ بہی مسمار شدہ ہے البتہ ایک دو کارخانہ شالبافی کے یہان جاری ہین

اونی کپڑا اور موٹا کپڑا اچھی بنا جاتا ہی ہند و کم مسلمان بکثرت اسمین رہتی ہین مگر دونو فریق بے علمی و نادانی
از حد طاری ہی لداخ و تبت کیطرف سی تجارت کا مال آکر اسمین فروخت ہوتا ہی سطح اس شہر کا سمندر کے
سطح سی پانچہزار فیٹ بلندی ہی **مور و ور دون** کوہ ہمالہ کے پہاڑون مین یہہ ایک لمبی اور راستی
قطار پہاڑ کی اس نام سی مشہور ہی اور اسی نام کا ایک دریا بھی اس پہاڑ کے نیچے بہتا ہی جو بمقام کشتواڑ
دریای چناب سے ملجاتا ہی اور ایک گانو بھی اسی نام کا اس پہاڑ مین آباد ہی جسکی آبادی کے مقابل درہ تنگ نے
واقع ہی اس درہ سی کشمیر کے طرف اس پہاڑ سی راستہ جاتا ہی بلندی اسکی بارہ ہزار فیٹ سمندر کی سطح سے ہی

## چوتھی تقسیم جمون اور وہان کی ریاست اور بعض شہرون اور قلعون و قصبون کے ذکر مین جو سوای کشمیر و تبت و لداخ وغیرہ کے جمون کی ریاست کی متعلق ہین

شہر جمون پنجاب کے شمال کی طرف کوہ ہمالہ کے جنوبی قطار دون مین دریای توی کے کنارے پر آباد ہے
اس پہاڑ کے مشرق جنوب کیطرف دریای توی بہتا ہی یہہ دریا کوہ راجوری سی نکلکر ادہر کو آتا ہی اور پھر پہاڑ سی
آگے بعد طی کرنے مسافت چوبیس میل کے بسمت جنوب مغرب بہتا ہوا دریای چناب سے ملجاتا ہی اگرچہ یہہ ندی پایاب
رہتی ہی مگر طغیانی کے وقت مسافرون کو بہت تکلیف دیتی ہی عرض اس ندی کا منزلہ ایک دریا کے ہی بعض
بعض جگہہ پانی بھی بہت عمیق ہی اسی ندی کے اس پار ایک اور پہاڑ ہی اوسکی بلندی کے اوپر دریا کے
سطح سی ایکسو پچاس فیٹ اونچا ایک قلعہ بنا ہوا ہی اوسکو باہو کا قلعہ کہتے ہین خاص شہر جمون دور تک آباد
ہوتا چلا گیا ہی سابق رونق شہر کی بہت کم تھی مگر اب بوجہ ہمت حال کے سیکڑون نئی عمارتین اور عالیشان
بازار ایسا بارونق آباد ہو گیا ہی کہ اوسکی دیکھنے سی روح کو تازگی حاصل ہوتی ہی سیا راج محل مہاراج کا اور
امیرون کے حویلیان عالیشان شہر کے زیب و زینت ہین اور بسبب اسکی کہ شہر کی آبادی بھی بلندی پے اور یہہ
یہہ عالیشان حویلیان دور سی نظر آتی ہین اس شہر کے اندر سوا اسکے کم آبی کے اور کوئی ہرج مسافر کو نہین ہوتی
کیونکہ رہنے والے پہاڑ کی توی ندی کا پانی پیتے ہین اور وہ بڑی نشیب سی لایا جاتا ہی کنوان اتنی اونچی پہاڑ کے اندر
کہو دنہین سکتا خاص قلعہ جمون کا حال کے مہاراج نے نہایت مستحکم بنایا ہی ایسی استحکام اور طرز سی کہ کبھی دشمن
اوسپر ظفریاب ہو اس شہر کے پاس نہایت عمدہ و گنجان و سرسبز جنگل ہی جسکو جاڑ کہتے ہین اوسکو اس شہر کا شہر پناہ
تصور کرنا چاہیئے اسکی پراستہ کے اوپر اگر تھوڑی سی فوج مامور کر دیجاوی تو میدان کی طرف سی کبھی شہر پر
حملہ نہین کر سکتا اس جہاڑ مین طرح طرح کا شکار ہی شکار کھیلنے والون کیواسطے ایک عجیب جگہ ہی مہاراج خود

سنگار رکھلاکرتے ہین سردار اجراہ سنگھ وزیر کے وقت جب سکھون نے جمون پر یورش کی تو فتح سنگھ مان جو کیل
اسی جاڑ کے اندر مارا گیا تھا اِسکے مقبرے اور مسجدین مسلمانون کی اس شہر مین بہت ہین باعث اسکا یہ ہوا
کہ جب تو نمین اسلامیہ سلطنت کمزور ہوئی اور سکھون کی شورش نے پنجاب کے سرشور ہوئی اور کوئی قصبہ یا شہر
باقی ناو اونکی غارت دستبرد سے بچا اوس وقت جمون مین انتظام راجہ رنجیت دیو کے جمون مین مقامات امن تھا
چونکہ وہ راجہ نیک ذات بے تعصب تھا اور ہندو مسلمان بھی دونون اسکے عزیز رکھتا تھا اسواسطے اکثر
اہل ہنر سید مغل قریشی پٹھان اور بڑے بڑے امیر پنجاب کے وہان سے جلا وطن ہوکر یہان آرہے اور مسجدین اونکی
مقبرے بھی ہوئے سکھون کا اس وقت یہ شہر آباد دیکھکر غصہ پیدا ہوا اور جانا کہ کسیطرح اسکو لوٹین سب سے اول
اسبات پر جہان سنگھ رنجیت سنگھ کے باپ نے جسکا علاقہ نزدیک تھا بندوبستی کی اور سکھی فوج لیکر جمون پر چڑہ
آیا اور ایسی غارت کی کہ لوگون کے برتنون کے مٹی کے برتن بھی اوٹھا لیئے اس غارت کے بعد جب پھر چند سال
گذرے اور راجہ برج راج رنجیت دیو کا بیٹا باپ کے مرنے کے بعد تخت نشین ہوا تو دوبارہ سکھون نے ادہر توجہ کی
اور شہر کو لوٹ کر ویران کردیا راجہ برج راج دیو بھی مارا گیا — اس شہر مین سیر مٹھا کا مقبرہ نامی مکان ہے
رعیت اس شہر کے ہندو مسلمان ہین بیوپار کا گرم بازار ہی تجارت کی بھاری ہی تاجر قیمتی اسباب لیکر دور دور جاتے ہین
لاکھون روپیہ کے فائدے اوٹھاتے ہین ملک ملک کا آدمی دور دور کا مسافر یہان نظر آتا ہی مہاراج کی دریا دلی
سے فائدہ اوٹھاتا ہی **مختصر حال ریاست جمون** شہر جمون قدیم سے دار الحکومت و دار الریاست
پہاڑ کے سلطنت کا رہا ہی رنجیت سنگھ کی سلطنت کے پہلے یہان راجہ رنجیت دیو و برج راج دیو راجہ حاکم با اختیار
تھے مگر اب اس ریاست نے بڑی ترقی پائی ہی حدود اسکے تاتار چین کے حدود سے ملتے ہین کشمیر و لداخ و تبت
خورد و کلان و کشتوار وغیرہ بہت سا کوہستانی ملک اس ریاست کی تحت مین ہی مہاراجہ رنبیر سنگھ خلف مہاراجہ
گلاب سنگھ اس تمام ملک کے حاکم با اختیار ہین جنکے بزرگ قوم کے رگھبنسی راجپوت قدیم سے جمون کے راج کے وارث
چلے آتے ہین انکی بزرگون سے ایک راجہ سارنگ دیو جمون کے راج کا مشہور راجہ تھا اوسکے بعد راجہ بال دیو اوسکے
بعد راجہ گجا سنگھ اوسکے بعد راجہ دیوی دیو اوسکے بعد راجہ دہرت دیو جانشین ہوتے چلے آئے راجہ دہرت دیو
کے بعد بڑا بیٹا اوسکا رنجیت دیو راجہ ہوا اوسکے بعد برج راج دیو کے وقت جمون کی سلطنت کا کارخانہ برہم
و درہم ہوگیا مگر دہرت دیو کے چار بیٹے اور بھی تھے ایک اوتار دیو دوسرا بلونت دیو تیسرا گھنسار دیو چوتھا صورت سنگھ
سوا صورت سنگھ کے اوروں کی اولاد کا پتا تحقیقی نہین ملتا کہ کہان ہی صورت سنگھ کے چار بیٹے تھے ایک عورت
کے بطن سے دو بیٹے میان موٹا و میان بھوپا اور دوسری عورت قوم جار کہہ سے دو لڑکے میان زورآور سنگھ
و دلاور سنگھ پیدا ہوئے زورآور سنگھ کا بیٹا کشور سنگھ کشور سنگھ کے تین بیٹے گلاب سنگھ و دہیان سنگھ و سوچیت سنگھ انہین سے

کسورسنگھ پہلی پہاڑی ڈوگری سالہ مین مع اپنی بیٹون کے رنجیت سنگھ کی فوج مین نوکر ہوا اور اوسکی بیٹے
تینون نے رنجیت سنگھ کی مہربانی سے یہہ مدارج حاصل کیئے کہ راجگی کا خطاب پایا جاگیرین بیش قرار حاصل کین
دہیانسنگھ کو وزیر اعظم کا خطاب ملا انمین سے دہیان سنگھ توجیت سنگھ و لہنا سنگھ سندہانوالیون کے ہاتھ سے بمقام
قلعہ لاہور بروز قتل مہاراجہ شیر سنگھ قتل ہوا اوسکا بدلا راجہ ہیراسنگھ اوسکے بیٹے نے لیکر سندہانوالیون کو قتل کیا
اور خود مہاراجہ دلیپ سنگھ کا وزیر بنا اور راجہ سوچیت سنگھ اپنی چچا کو بھی ہیراسنگھ نے بمقام لاہور سکھون کے
ہاتھ سے قتل کرایا اور چند مہینے بعد خود بھی سکھون کے ہاتھ سے قتل ہوا راجہ گلاب سنگھ ذکہ بڑا عقیل و دانا تھا ایسے پر آفت
وقت مین دربار لاہور مین دخل نہ پایا اور الگ بیٹھا رہا جب انگریز لاہور آگئے توبعوض پچہتر لاکھہ روپیہ کے اوسنے کل علاقہ کشمیر
وتبت و لداخ وغیرہ کوہستانی علاقہ انگریزون سے خرید کرکے اپنی علیحدہ سلطنت قائم کی اور انگریزون سے مہاراجگی کا خطاب
پایا اور بعزت و آبرو اپنی طبعی عمر کو پہونچکر فوت ہوا اوسکی بعد مہاراجہ رنبیر سنگھ اوسکا بیٹا اس گدی پر راج
کرتا ہے یہہ سلطنت انگریزون کے مطیع ہے اور ان شرائط کے جو بوقت تفویض ملک باہم قرار پائے ہین بخوبی
تعمیل ہوتی ہے تمام پہاڑ مین کوئی عورت ستی نہین ہوتی باوجودیکہ پہلے یہہ ایک عام رسم جاری تھی۔۔
بردہ فروشی بالکل منع ہوگئی ہے باوجودیکہ کشمیریون مین لڑکی لڑکا کا فروخت کرنا قدیمی رواج چلا آتا تھا
اب کسی کی مجال نہین ہے کہ برملا یہہ ممنوع کام کرے ضرورت کیوقت یہہ رئیس بدل و جان سرکار کی مدد کو تیار
ہوجاتا ہے چنانچہ دہلی کے مفسدہ مین مہاراجہ جموں کی فوج سے ایسی عرق ریزیان و جانفشانیان وقوع پذیر
ہوئین کہ اجتک خود صاحبان انگریز اوسکی ثنا خوان ہین بلکہ ایک بڑا دیوان افسر فوج جموں کا دہین جانثار
ہوا یہہ ریاست حسب شرائط عہدنامہ انگریزی کے نسلاً بعد نسل و بطناً بعد بطن اپنی ملک مقبوضہ پر حکومت کریگی
اس ریاست کے علاقہ مین اب سرکار انگریزی کو کچھہ مداخلت نہین ہے جبتک کہ کوئی شرط خلاف شرائط عہدنامہ
کے وقوع مین نہ آوے مورخان انگریزی کے بیان کے بموجب ریاست جموں کے علاقہ کا طول شرق سے غرب تک
تین سو پچاس میل اور عرض جنوب سے شمال تک دو سو ستر میل اور کل سطح مربع پچیس ہزار میل ہے اس ریاست کے
کچہری مین بڑے بڑے امیر مشیر و وزیر باتدبیر صاحب تحریر و تقریر مثل راجہ موتی سنگھ بن راجہ دہیان سنگھ و دیوان
جوالا سہائے و دیوان اننت رام بن دیوان کرپا رام وزیر و مدار المہام وغیرہ ہین اور ٹیکہ پرتاب سنگھ بڑا
بیٹا مہاراج کا ولیعہد ہے **امر گڈہ** یہہ ایک قلعہ کوہ شمالی پنجاب ریاست جموں مین واقع ہے اوس سڑک پر
جو پنجاب سے کشمیر کو جاتی ہے ایک پہاڑی ندی کے مغربی کنارے بنا ہوا ہے قلعہ کے اندر سپاہی والی جموں کے
رہتی ہین سامنے قلعہ کے ایک بلند ٹیلہ ہے جسکے اوپر سے قلعہ کے اندر مار ہو سکتی ہے ایک گانو بھی اچھی
آبادی کا یہان موجود ہے **چنیانی** یہہ ایک مشہور قصبہ پنجاب کے کوہ شمالی جنوبی قطارون کے دریائے توی

کے کنارے کے اوپر آباد ہی یہہ قصبہ پہلے بڑا آباد تھا اور ایک راجہ کے رہنے کا مقام تھا تجارت و بیوپار یہان عام تھا
راجہ بااختیار با عزّ و وقار یہان حکومت کرتا تھا آخر جب راجہ گلاب سنگہ نے قوت پائی تو اوسپر آفت آئی
کل ملک اوسکا لیکر جمون کے ریاست کی شامل کرلیا اور راجہ کو بیدخل کیا اوس دن سی یہہ علاقہ جمون کے ماتحت
ہے پہلے راجہ کے حویلیان و مکانات ابتک موجود ہین قصبہ کی عمارت پختہ ہی شہر کے مکانات بنے ہین سب اچہا
بازار ہے ہر ایک دکاندار مالدار ہے راجپوت و دیگر کوہستانی یہان بہت رہتے ہین **ریاسی**
جمون کی سلطنت کی متعلق یہہ ایک قصبہ بائین کنارے دریای چناب و جنوبی آغاز کوہ ہمالہ مین آباد ہے
اس مقام پر ایک قلعہ نہایت مضبوط و پختہ ایک پہاڑ کے اوپر جسکی نگاہ و دم شکل ہی بنا ہوا ہی صورت قلعہ کی
مربع اور دیوارین بہت بلند پتہر کے بنی ہوئی ہین یہہ ممکن نہین ہی کہ غنیم لوڑہی لگا کر اوسکے فصیل پر چڑہ
جاوی چارون کونون پر چار برج خوش قطع و جنگی بنے ہین قلعہ کے اندر دو تالاب ہین جو ہمیشہ پر آب رہتے ہین
فوج والی جمون کی یہان قلعہ کی حفاظت پر مامور ہی یہان سے ایک میل کے فاصلہ پر ایک ٹیلا پہاڑ ہی جسکے
اندر سی ایک دریا جاری ہو کر پہاڑ کے اندر بہتا ہی قصبہ ریاسی بہی اچہی آبادی کا قصبہ ہی اکہنر ار آدمی کے
قریب اوسمین بستے ہین بازار با موقعہ و عمارت پختہ و خوشنما ہی **ناسو مو** کوہ شمالی پنجاب مین ہی کنارے
دریای چناب کے اوس سڑک پر جو پنجاب سے کشمیر کو جاتی ہی آباد ہی متصل اسکے دریای چناب سے بذریعہ چہونے کے
اوترتے ہین جسکی تعریف مولف پہلے حصہ مین درج کرچکا ہی **چینی** ریاست جمون کوہ شمالی پنجاب مین
یہہ ایک قصبہ شہر سری نگر سے جنوب و جنوب مشرق بفاصلہ ستر میل اور خاص شہر جمون سے تیس میل پر آباد ہی
یہہ قصبہ ایک راجہ کا دار الریاست ہی جو راجہ چینی والہ کہلاتا ہی اور بماتحتی و تابعداری ریاست جمون کے
اپنی علاقہ پر قابض ہے اس قصبہ کے عمارتین پتہر کے اور رہنے والے بکثرت ہندو و راجپوت راجہ کے رہنے
کی محل شہر کے اندر خوبصورت و عالیشان بنے ہین **گوندی** کوہ شمال ریاست جمون کے متعلق یہہ ایک
قصبہ دریای چنہال کے ایک شاخ کے اوپر شہر وزیر آباد سے شمال مشرق کو نواسی میل آباد ہی زمین اسکی اگرچہ
ناہموار ہی مگر زرخیز و لائق کاریگری کشتکاری بہت ہوتی ہی غلہ دستکاری اور ہر ایک قسم کا میوہ بہی یہان
بہت پیدا ہوتا ہی **پنگکنگ جہیل** یہہ ایک بہت لمبی جہیل علاقہ جمون کے شرقی حد کے اوپر واقع
ہے لمبان اسکا اکیس میل اور چوڑان بدرجہ اوسط تین میل پانی اسکا نہایت صاف مگر نمکین ہے بلندی
اسکی سمندر کی سطح سے چودہ ہزار دو سو چوبیس فیٹ ہی **کہیالو** جمون کے سطح کے متعلق یہہ ایک قلعہ بلند
پہاڑ کے اوپر دریای سندہ کے بائین ڈہلوین کنارے کے بنا ہوا ہی اور مضبوطی اور مستحکمی اوسکی اسقدر ہے
کہ اوس نواح مین اور کوئی قلعہ ایسا مضبوط جنگی بنا ہوا نہین ہے گرد اس قلعہ کے دو دو میل تک خوب بلند

دوسرے میدان وسیع درخت مثمر وغیر مثمر بکثرت موجود ہین یہہ میدان دریای سندہ کے سطح سی ایکہزار فیٹ
بلند ہی اگر اوس قلعہ کے فصیل سے توپ سر ہو تو گولا اوسکا بسبب میدان فراخ کے دور دور تک مار کرتا ہی

## پانچوین تقسیم کوہ کانگڑہ اور پہاڑی شہرون و قصبون وریاستون کی و دیگر جو سرکار انگریزی کی ماتحت اپنی اپنی علاقون مین با اختیار حاکم ہین

شہر کانگڑہ کے بڑی پرانی آبادی ہے سنہ وراجون کے وقت اسکا نگر کوٹ نام تھا آبادی اسکی دو مقام
پر ہے ایک تو قلعہ کے متصل جسکو کانگڑہ کہتے ہین دوسری آبادی کانگڑہ سے آدہ کوس ضمن مہا مائی کا مندر
بنا ہوا ہی اور اوسکو دیوی کا بھون کہتی ہین یہہ آبادی کانگڑہ سے زیادہ تر بارونق ہی اس شہر کی آبادی
دو دریاؤن کے اندر بطور جزیرہ کے ہی ایک طرف اسکی تو بان گنگا اور دوسری طرف بتیال گنگا بہتی ہی یہہ دونو
ندیان کانگڑہ کے قلعہ کے نیچے باہم ملجاتے ہین برہمنون کا قول ہی کہ اس سنگول کے پانی مین تین سو ساٹھ تیرتھ
کا پانی آکر جمع ہوتا ہی اسواسطی اس اجتماع کو سنگم کہتے ہین اور غسل کرنا اس مقام پر موجب نجات تصور کرتی ہین
یہہ شہر ضلع کا مقام ہی صاحب ڈپٹی کمشنر بہادر ماتحت صاحب کمشنر جالندھر کے یہان ضلع کے حاکم ہین پانچ تحصیلین
اس ضلع سی علاقہ رکہتی ہین اول صدر تحصیل کانگڑہ دوسری تحصیل نورپور تیسری تحصیل ہری پور چوتھی تحصیل
نادون پانچوین تحصیل کلو اور علاقہ کل ضلع کا نہایت سرسبز و شاداب و زرخیز ہی اور آبادیان بہت بہت
اچھی واقع ہین مگر خاص کانگڑہ کے قرب وجوار مین سوای کانگڑہ و بھون کے اور کوئی بڑی بستی واقع نہین شہر بھون
نہایت مقام ہی بازار آباد و تجارت عام ہی ہر ایک قسم و قوم کا آدمی وہان بستا ہی اچھے اچھے ہندو سفید پوش
کاریگر عزت طلب آدمی وہان رہتی ہین خاص کانگڑہ کی آبادی بھی اچھی ہی مگر بھون کی آبادی و رونق دیگر
ہے کانگڑہ کے اندر چند گھر ایسے کاریگرون کے آباد ہین جو کٹی ہوی ناک کو پھر درست کر دیتی ہین اگرچہ تھوڑا سا
فرق رہجاتا ہی مگر تو بھی دور دور سے ناک کٹے وہان آکر بہزار منت و ادای اجرت اپنی ناک اوسی درست کراتے
ہین خصوصاً سکہون کے وقت مین تو اونکا بڑا رتبہ اور بغایت قدر تھی کیونکہ دربار لاہور کے حکم سی اکثر مجرمون
کو ناک کاٹ دینی کی سزا ملتی تھی تو وہ فی الفور ناک کٹوا کر کانگڑہ کو چل دیتی تھے کانگڑہ کا پہاڑ بہت بڑا ہے
سر بھاری جا بجا چشمے اور نہرین جاری ہین سرکار انگریزی کے حکم سے کئی جگہ ایسی عمدہ بن گئی ہین کہ گاڑیان
چلتی ہین نیلگر یہان بڑا اعلی قسم کا پیدا ہوتا ہی اور چانول ایسی باریک و خوشبو و لذیذ ہوتی ہین کہ باڑہ کے چانولون
کے ساتھہ پہلو مارتی ہین چای کے پیدایش کی یہان اب اسقدر کثرت ہی کہ کہین نہین ۱۸۵۱ع مین سرکاری پہلی
بطور امتحان تھوڑی چای یہان بوئی جب وہ چای اعلی و عمدہ قسم کی ہوئی تو دن بدن کاشت اوسکی بڑہتی گئی

اب چینہ تک برابر اوسکی کاشت ہوتی ہے اور لاکہوں روپیہ کی چائے فروخت ہوکر دور دور کے ملکوں مین جاتی ہے
کانگڑہ کی چائے چین کی چائے سے رنگت اور خوشبوئی اور ذائقہ سے کچھہ کم ہے ورنہ کچھہ فرق نہین ہے اس ضلع کے
جنوبی حصہ کی آب وہوا منڈی کے حدود تک گرم وخشک ہے اور پہاڑ کہین خشک اور کہین سرسبز اور کہین
جنگل اور کہین آباد ہے اور دوسرے حصہ مین کلیر وجوالا مکہی وسجان پور ٹیرہ کا ملک ور ٹیرہ و شہر ہری پور
وغیرہ ہین اوسکے نیچے اوترکر دریای ستلج وبیاس کے درمیان پہاڑ کے آغاز سے منڈی کے حد تک ملک گرم اور اکثر
پہاڑ خشک اور کچھہ سرسبز ہے چاجی پور واناڑ پور کے پہاڑ مین بانس اور رہٹر کا بن ہے اوسکے آگے آخر تک کہین
جنگل اور کہین پہاڑ اور کہین خشکی وکہین گلزار ہے کل ضلع کی مردم شماری چھہ لاکہہ بیانوین ہزار نو سو ستتر
ہے آگے اس ضلع مین کچھہ علم پڑہنے کا رواج نہ تھا اب سرکار انگریزی کے توجہ سے ہزارون آدمی فارسی
وانگریزی وعربی پڑہکر عالم ہوگئے ہین بیشتر شہر ودیہہ مدرسے جاری ہین اور ایک کمیٹی انجمن فوائد عام
وترقی علم کیواسطے رؤسای کانگڑہ نے مقرر کیے ہوئے ہے جسمین برابر تجویزین معقول رفاہ عام کی ہوتی رہتی ہین
اور واضح رہے کہ کانگڑہ ایک خاص ضلع کا مقام ہے حدود اربع جسکے یہہ ہین حد غربی شاہپور وجولت ہے پایہ راوی
واقع ہے شرقی حد چینی تاتار کی سرزمین کے ساتھہ ملحق ہے شمالی حد پر لداخ کا علاقہ اور جنوبی حد سرزمین دوآبہ
بست جالندہر کا ملک ہے کل رقبہ اس ضلع کا تخمیناً آٹھہ ہزار میل مربع ہے اس ملک کے رہنے والے لوگ مختلف اللون
اور مختلف اللسان ہین بڑی بڑی بلند چوٹیان پہاڑون کے اس علاقہ مین ہین جنکی بلندی کوہ انڈیس کے چوٹی سے
بھی زیادہ ہے آب وہوا بھی اس علاقہ کی ہر ایک علاقہ مین علیحدہ علیحدہ ہے اور نباتات ودرخت لاکھون قسم
کے برفانی پہاڑ جو اس علاقہ مین ہین وہان کوئی سبزہ ودرخت نہین ہوتا تقسیم اسملک کی قدرتی تقسیم کے
طور پر دو حصون مین منقسم ہے ایک کانگڑہ خاص اسمین نیچے کے تمام پہاڑیان شامل ہین جو قریب دو ہزار سات سو
میل مربع کے ہین دوسرا جنگلی حصہ اور کوہستانی ملک کلو ولاہل وسپتی کہلاتا ہے اسکا رقبہ پانچہزار میل تک ہوگا
اس ضلع کے تین طرف پہاڑی ریاستین ہیں راجون کے ہین جو ماتحت سرکار انگریزی اور محروس محفوظ باختیار
ہین غرب کے طرف اسکی دریای راوی بہتا ہے جو اس ضلع کو ریاست جمون کے علاقہ سے علیحدہ کرتا ہے شمال کیطرف اسکے
ایک بڑی قطار پہاڑون کی ہے جسکے اکثر چوٹیان سولہ ہزار فٹ تک سطح سمندر سے بلند ہین اور اس ضلع اور
چنبہ کی ریاست کے درمیان حد فاصل ہین شرق مین منڈی اور کہلور کے ریاستین ہین اور کلو کو کنگڑہ سے جدا کرتا ہے
جنوب کے طرف سرزمین میدانی دوآبہ بست جالندہر کی ہے دریای بیاس اس ضلع مین بڑی تیزی وتندی کے
ساتھہ چلتا ہے اور کلو ومنڈی کے ریاست سے گذرکر کانگڑہ خاص کے علاقہ مین داخل ہوتا ہے اور مقام سنگوال سے
بجانب غرب وجنوب بہکر جوالا مکہی والی قطار پہاڑون کے کاٹتا ہوا میدان کو آتا ہے اس علاقہ مین بھی چینہ یا

کوہی اسی ریلے کے شامل ہوتی ہین اول نیوان ندی جو کوہ سیجا تھہ کے اوپر کے حصہ سی نکلکر اور نالا آو اوغیرہ
نالون کو اپنی ساتھہ ملاکر بمقام سنگول بیاسا سے ملجاتی ہے دوسری نگل ندی جو شیرہ سجان پور کے پاس جاکر
بیاسا مین گرتی ہے تیسری بان گنگا جو کانگڑہ کے دیوارون کے نیچے روان ہے چوتھی گج ندی پانچوین دہر جو
جوکوٹلہ کے قلعہ کے نیچے بہتی ہے سوای انکی ندی بول جو ہری پور اور نورپور رستے درمیانی پہاڑون سے نکلتی
اور ندی چکی جو چنبہ کے پہاڑون سے نکلکر آتی ہے اور دریائی اوسکا پاس راوی دونوں پڑتا ہے و نالہ کنا
وہان نادون کے متصل ملتی ہین اور سوان نام ندی تلواڑہ کے گہاٹ کے پاس ملتی ہے دریای راوی کا راستہ
اس ضلع کے متعلق صرف اٹھارہ میل ہے اور دریای ستلج کا پچیس میل اور ریاستین جو ضلع کے متعلق ہین انکا
یہہ نام ہے چنبہ نورپور سیبہ دا تارپور گلیر جسوان سکیت منڈی کلو ہنگال یہہ ریاستین پہلی
راج کانگڑہ کے ماتحت تہین پہر رنجیت سنگہ دا ئی لاہور کے خراج گذار رہین اب سرکار انگریزی کے ماتحت ہین
اور خاندان کٹوچ کا قدیمی اور بزرگ شمار کیا جاتا ہے بنا تاتی وجا داتی دولت اس پہاڑ مین بہت ہے چیڑ دیودار
وغیرہ اقسام جونکا حد وحساب نہین اور سینکڑون قسم کے میوے پیدا ہوتے ہین کولون کے ذریعون سے تمام
پہاڑ مین پانی پہرتا ہے غلہ بہی قسم قسم کا پیدا ہوتا ہے خصوصا گل معصفر یعنی کسونب کے ٹہی پیدا ہوتی ہے اور اسکی پہری کو
کاکسونبہ بہت اچہا ہوتا ہے کانگڑہ کے اوپر کی زمین مین ہزارون من شالی قسم عمدہ پیدا ہوتی ہے ہلدی اور
گجور بہی اس پہاڑ کی خاص پیدائش ہے ایک لاکہہ پندرہ ہزار کے جاگیردار قدیمی راجگان ملک مین سے اس ضلع مین
ہین جنکی تفصیل یہہ ہے راجہ پرتاب سنگہ کٹوچ اولاد والی کانگڑہ چہتیس ہزار کا جاگیردار دوسرے راجہ جودہ سنگہ
تنتیس ہزار کا جاگیردار تیسرے راجہ رام سنگہ سیبہ والہ بیس ہزار کا جاگیردار چوتھے راجہ شمشیر سنگہ ہری پوریہ
بیس ہزار کا جاگیردار پانچوین میان الیسری سنگہ پٹہانیہ دو ہزار چار سو چار کا جاگیردار چہٹے میان دیبت سنگہ
پٹہانیہ ایکہزار چہہ سو سترہ کا جاگیردار ہے **قلعہ کانگڑہ** یہہ قلعہ کل ہندوستان کے قلعون مین سے پرانا
اور مستحکم قلعہ ہے نسبت زیادہ تر اسکے قدامت یہہ ثابت نہین ہوتا کہ آیا پہلی کس راجہ نے اسکی بنیاد کی اور کوٹ
کانگڑہ کی وجہہ تسمیہ کیا ہے ہندون کا اعتقاد ہے کہ یہہ قلعہ آدمیون نے نہین بنایا دیوتاؤن نے ملکر تعمیر کیا تہا قلعہ کے
اندر تالاب اور چشمے جاری ہین اگلی زمانے مین اس قلعہ کا ایک چہوٹا سا اونچا دروازہ تہا اور کمند کے ذریعے سے اوسکی
اندر جاتے تہے یا بذریعہ سیڑہی کے کاربرآری ہوتی تہی شاہ جہانگیر نے جب قبضہ اسپر پایا تو اوسنے دیوارین توڑ کر
بڑے دروازے بنوائے صاحب خلاصہ التواریخ لکہتا ہے کہ کل دور اس قلعہ کا ایک کوس اور پندرہ جریب ہے
جسمین طول چہوتہائی کوس کے اور دو طناب عرض بائیس طناب ارتفاع دیوار ایکسو چار درعہ تیئس برج اور سات
دروازے ہین یہہ قلعہ ہمیشہ سے ہندو راجون کے تصرف مین تہا اور سوائے سلطان محمود غزنوی و سلطان

فیروز شاہ باربک و شاہ جہانگیر چغتائی کے کوئی مسلمان بادشاہ اسپر قابض و متصرف نہین ہوا مگر شاہ جہانگیر
کے بعد برابر اخیر سلطنت کے وقت تک یہہ سلاطین چغتائی کے قبضہ مین رہا اس قلعہ کے اندر ایک قدیمی مندر
اسکا دیوی اور بھیرو کا ہے جسکا مفصل حال ہندوؤنکی عبادت گاہونمین تحریر ہوگا قلعہ کے اندر کپور ساگر
تالاب بڑا عمیق اور شاہ جہانگیر کی بنوائی ہوئی ایک مسجد بھی تھی اب قلعہ کے اندر انگریزی فوج گورہ
کی رہتی ہے جو برابر گاہ کشتی کرتی ہین اور مندر و نکے دروازے بند کردیے گئے ہین

**ریاست و حکومت کانگڑہ**

کانگڑہ کی سلطنت بہت بھاری اور قدیمی تھی پانڈون کے بادشاہی کے وقت راجہ کانگڑہ کا
سسرم چند تھا اوسنے تمام پہاڑ کے اندر اپنی حکومت پھیلائی اور میدانی علاقے مین بھی کچھہ تو ستلج تا حدود
پٹیالہ اور دوابست و باری مین تا دریاے راوی اوسکا راج تھا اوسی راجہ نے یہہ قلعہ کانگڑہ کا اپنا یادگار
بنایا مگر جب وہ راجہ کیرون اور پانڈون کی لڑائی مین مارا گیا تو اوسکے بعد تا عہد سلطنت راجہ سنگہہ چند
دوسو بائیس پشت بہ پشت راجہ ہوتی آئے اوسکے وقت مین فیروز شاہ باربک بادشاہ دہلی نے کانگڑہ پر
یورش کی اور مدت تک محاصرہ قلعہ کا رکہا آخر راجہ نے اطاعت قبول کی اور قلعہ پر بادشاہ نے
دخل پاکر نام قلعہ کا محمد آباد رکہا اور دیوی کی تصویر جو قلعہ کے اندر تھی اوسکو اوٹھاکر مدینہ معلی مین بہجوا دیا
کہ حرم محترم کے دروازہ کے آگے بجائے زینہ رکہی جاوے جب راجہ سنگہہ چند مرگیا تو کرم چند جانشین ہوا اوسکے
وقت سے راجہ رام چند کے عہد تک یہہ جانشین ہوئے اوسکے عہد مین سلطان سکندر افغان اکبر بادشاہ سے
بہاگ کر اس پہاڑ مین جا چہپا تہا رامچند نے اوسکی بہت خاطر کی چند روز وہان رہا پھر اوپر کے پہاڑ پر
چڑہ گیا جب اکبر اوسکے تعاقب سے لوٹ کر ہندوستان کو چلا گیا تو سکندر نے پہاڑ سے اوتر کر پنجاب مین شورش
مچائی اکبر شاہ پھر اوسکے پیچہے آیا اور سکندر کے تعاقب مین نورپور تک پہونچا اوسوقت رامچند نے اکبر شاہ
سے دوستانہ ملاقات کی جب رامچند مرا تو دہرم چند اور پھر دہرم چند کے بعد مانک چند پھر جی چند پھر
بدن چند راجہ ہوا اس راجہ نے اکبر بادشاہ سے جنگ کیا اور اکبر کو اپنے علاقہ مین تسلط نہونے دیا اوسکے
بعد تلوک چند مالک ہوا اوسنے اکبری فوج سے شکست کہائی اور بگڑ گیا مگر بسفارش شہزادہ سلیم جہانگیر
پھر اوسکو تاج بخشی ہوئی اوسکے بعد راجہ پرتہی چند راجہ بنا اوسنے بادشاہی اطاعت نہ کی جہانگیری فوج
اوسکی تنبیہ کو مامور ہوئی اور راجہ بکرماجیت بادشاہی فوج کا افسر بنکر آیا اور مدت تک قلعہ کا محاصرہ رہا
آخر جب محصور طول محاصرہ سے تنگ آئے تو قلعہ چہوڑ کر نکل گئے راجہ پرتہی چند کے بعد اوسکا کوئی وارث
نرہا مگر بادشاہ کے یہان سے کلیان چند پرتہی چند کے بہتیجے کو علاقہ راجگیر جاگیر عطا ہوکر راجگی کا خطاب
عطا ہوا اوسکے بعد بیجے رام قایم مقام اپنے باپ کا ہوا مگر یہہ بھی لاولد مرا اسلیئے عالمگیر اورنگزیب بادشاہ

نے بھیم چند اوسکی بھائی کے بیٹے کو راجگی عطا کی بعد ازان راجہ عالم چند راجہ بنا اسکی عہد مین چونکہ چغتائی
سلطنت ضعیف ہوگئی تھی اس لئی اس راجہ نے کچھہ کوشش کرکے سوائی جاگیر مقررہ کے اور بھی تسلط اپنا
بڑہا لیا اوسکی بعد بھیم چند نے حکومت پائی مگر اوسکی اولاد نہوئی اسلئی اوسنی ایک شخص تیغ چند برادرزادہ
اپنے گود مین لیکر بیٹا بنایا لیکن بھیم چند کے مرنے کے بعد کھیم چند اوسکا بھائی تیغ چند کا باپ جانشین ہوا
اوسنی بھل چینہ کا قلعہ فتح کیا اور گوہلر کے راجے کی علاقہ کو بھی لے لیا اوسکی بعد راجہ تیغ چند گدی پر بیٹھا اور
رام گدیہ سکھون کے ساتھہ لڑکر فتحیاب ہوا پھر راجگان جموال سے اوسکا مقابلہ ہوا اور فتح پائی جب وہ مرگیا
راجہ سنسار چند اوسکا بیٹا دس سال کی عمر مین گدی نشین ہوا اور بارہ برس کے عمر مین اوسنی کلو والہ راجہ پر
لڑائی کی اور اوسکو مطیع کیا پھر پہاڑ سے اوتر کر دوابست کے میدان کیطرف آیا اور علاقہ ہوشیار پور و
بجواڑہ اوسنی سکھون سے چھین لئے اور بجواڑہ مین ایک سنگین قلعہ بنایا اس کام سے فارغ ہوکر کانگڑہ کے
قلعہ کے لینے کا اوسنی عزم کیا اوسوقت کانگڑہ کے قلعہ مین مسمی سیف علی خان نواب قلعدار جو محمد شاہ بادشاہ کے
وقت سے قلعدار بنا تھا اور قلعہ کے متعلق دیگر دو نواحی علاقون پر وہ بطور خود مختار حکومت کرتا تھا اور
ایک فقیر مجذوب کے زبانی اوسکو بشارت ہوچکی تھی کہ جب تک تو زندہ رہیگا یہہ قلعہ کسی اور کو نملیگا سنسار چند
نے کئی سال قلعہ کا محاصرہ رکھا مگر فتح نصیب نہوئی اتفاقاً اوسی محاصرہ کے اندر سیف علی خان بقضای
ربانی جہان فانی سے گذر گیا اور مسیر اجیون بیگ اوسکی نالایق بیٹے نے باپ کے مرنے کے بعد فی الفور قلعہ چھوڑ
دیا اوسوقت جی سنگھ کنھیہ مع اپنی فوج کے راجہ سنسار کے مدد کو گیا ہوا تھا اوسنی سنسار چند کا دخل قلعہ پر ہونے
دیا اور قلعہ کے دروازے کھلتے ہی خود قلعہ مین چلا گیا اور دخیل ہو بیٹھا یہہ حال دیکھہ کر سنسار چند نا امید ہوکر
اپنی علاقہ کو چلا گیا چند سال کے بعد جب مہان سنگھ رنجیت سنگھ کے باپ اور سنسار چند نے ملکر چاہا کہ کل علاقہ مقبوضہ
جی سنگھ کا لیا جاوے اور اس ارادہ پر فوج کا بڑا اجتماع ہوا تو جی سنگھ نے خوف کہا کر کانگڑہ کا قلعہ سنسار چند
کو دیدیا اور مہان سنگھ کے بیٹے رنجیت سنگھ کے ساتھہ اپنی پوتی کی نسبت کرکر دونو کو راضی کردیا قلعہ پر دخل
پاتے ہی راجہ سنسار چند نے اپنا تسلط بڑہایا تمام پہاڑی راجون کو مطیع بنایا کل سردارون کو تابعدار کیا خود
مختارون کو بے اختیار کیا نئے خراجون کو خراج گذار کیا اسلئی کل راجے جاگیردار سردار با اختیار پہاڑ کے
اوسکی دشمن ہوگئی اور سب نے ملکر پوشیدہ پوشیدہ راجہ رن بہادر والی نیپال سے مدد طلب کی اور اوسکو باب
آمادہ کیا کہ وہ یہان آوے اور کل پہاڑ کا مالک بنجاوے راجہ رن بہادر نے باوجود اسقدر بعد مسافت کے فوج
جرار بسر کردگی امر سنگھ سپہ سالار پہاڑ کے فتح کے لئی مامور کی اور وہ فوج تمام پہاڑ شملہ پار کو فتح کرتے ہوئی اور
وہان کے راجون کو مطیع کرتے ہوی سنسار چند کے علاقہ مین آپہونچی اور کل مہوری کے مقام پر ڈیرہ کیا ادہر سے

بھی لڑائی کی طیاری ہوئی اور کل راجے مدد کو بلائے گئے تمام راجگان جو بظاہر تابع فرمان اور دل سے دشمن
جان تھے اپنی اپنی فوجین لیکر حاضر ہوئے سنسار چند نے اپنی اور راجون کی فوج جمع کر کر بسرکردگی غلام محمد خان رانگڑ
کے گورکھہ فوج کے مقابلہ کے واسطے مامور کی جب مقابلہ ہوا تو سب سے اول پہاڑی راجون کی فوج حسب الایما
امرسنگھ سپہ سالار گورکھہ کے بھاگ نکلی اور کانگڑہ کی فوج پر سخت شکست عاید ہوئی اس فتح کے بعد امرسنگھ آگے
بڑھا اور قلعہ کانگڑہ کا محاصرہ کر لیا ساڑھے تین سال تک برابر محاصرہ رہا تمام علاقہ غارت ہو گیا آخر
سنسار چند نے سخت تنگ آکر رنجیت سنگھ والی لاہور سے مدد طلب کی اور اقرار ہوا کہ اگر رنجیت سنگھ آکر
گورکھہ فوج کو ستلج پار اوتار دیوے تو قلعہ کانگڑہ پر اوسکا دخل کرا دیا جاویگا مگر سوای قلعہ کے اور پہاڑ کے
علاقہ سے اوسکو سروکار نہو گا رنجیت سنگھ اس پیغام کے پہونچتے ہی سکھی فوج لیکر کانگڑہ جا پہونچا چونکہ گورکھہ
فوج مین سال بھر کے محاصرے اور قلعہ کے نہ مفتوح ہونے سے تنگ آ گئی ہوئی تھی علاوہ اسکے اونمین بیماری وبا بھی
پھیلی ہوئی تھی اونہون نے رنجیت سنگھ کے جانے کے بعد محاصرہ چھوڑ دیا اور بار برداری لیکر ستلج پار اوتر
گئے اونکے جاتے ہی قطع نظر قلعہ کانگڑہ سے تمام پہاڑ مین رنجیت سنگھ نے اپنے تھانہ جما دئے اور انتظام اپنا کر لیا
قلعہ مین بھی ایک جرار سکھی فوج مامور ہوئی اور تمام پہاڑ مین سے صرف نادون و گوملہر وغیرہ چند علاقے
راجہ سنسار چند کو واگذار کئے اس تنزل کے بعد سنسار چند [illegible] ماجیتی مین مر گیا اور انرودہ چند اوسکا بیٹا
جانشین ہوا مگر رنجیت سنگھ کے تشدد اور فتح چند اپنے چچا کے نفاق سے تنگ آ کر انگریزون کے ملک مین جا بیٹھا
اوسکے جانے کے بعد رنجیت سنگھ نے جودہ بیر چند سنسار چند کے دوسرے بیٹے کو جو رانی گدن کے بطن سے تھا راجگی
کا خطاب دیا اور اوسکی دو بہنون سے جو نہایت خوبصورت تھین شادی کر لی اور فتح چند سنسار چند کے بھائی
کو علاقہ راجگیر جاگیر مین دیکر راجگی کا خطاب بخشا آخر راجہ انرودہ چند سمت ۱۸۸۷ مین بمقام ہردوار مر گیا اور رنبیر چند
و پرمودہ چند دو بیٹے اوسکے باقی رہے اونھون نے اپنی حق رسی کے واسطے بحضور لارڈ گورنر جنرل بہادر
استغاثہ کیا اور بذریعہ ونڈ صاحب ایجنٹ رزیڈنٹ بہادر کے اونکی سفارش دربار لاہور مین ہوئی رنجیت سنگھ نے
انگریزون کے کہنے کے بموجب علاقہ مہوری محل جسکی پنجاہ ہزار روپیہ اونکی جاگیر مین دیکر انرودہ چند کے
بڑے بیٹے رنبیر چند کو راجگی کا خطاب دیا اور یہہ علاقہ اونکی جاگیر مین دلیپ سنگھ کی ریاست تک بدستور قایم رہا
سمت ۱۹۰۵ مین رنبیر چند مر گیا اور بحکم مسٹر کارنک صاحب حاکم کوہستان پرمودہ چند اوسکے بھائی کو راجگی کا خطاب
عطا ہوا مگر اوسی سال مین جب سکھون نے جمع ہو کر پنجاب مین فساد برپا کیا تو پرمودہ چند نے بھی سرکشی کی اور مسٹر
بارنس صاحب کے ساتھ لڑائی کر کر مقید ہوا اور بحالت قید الموڑہ کو بھیجا گیا اور وہان ہی سمت ۱۹۰۶ مین مر گیا یہہ
علاقہ تو اسطرح سرکار کے ضبطی مین آیا اور دوسرے خاندان فتح چند کا یہہ حال ہوا کہ جب وہ مر گیا تو لاچند

اوسکا بیٹا جانشین ہوا جب وہ مرا تو پرتاب چند اور دو اور بیٹے وارث چھوڑے صاحبان انگریز کا حکم ہوا کہ وراثت اس خاندان کی کل وارثون کو تقسیم کر دیجاوے پرتاب چند نے اپنے بھائیون کو راضی کر کر درخواست کی کہ وراثت ہماری تقسیم نہو چنانچہ بسفارش مسٹر بارنس صاحب سمت ۱۹ مین خطاب راجگی کا پرتاب چند کو عطا ہوا مگر تقسیم کا حکم بدستور قایم رہا غرضکہ سینکڑون برسون کی حکومت اس خاندان کٹوچ کی چند سال مین بحکم احکم الحاکمین درہم و برہم ہوگئی اللہ باقی و الکل فانی **دہرمسال یا کوہ سبا گسو** یہہ ایک سرد پہاڑ اور آرام گاہ انگریزون کا کانگڑہ کے ضلع مین کانگڑہ سے آٹھ میل اور لاہور سے سمت شمال مشرق ایکسو چھبیس میل شملہ سے بیانوین میل واقع ہے ضلع کانگڑہ کی کچہری تمام گرمیون مین یہان رہتی ہے اور پنجاب سے بڑے بڑے عہدہ دار انگریز یہان آکر گرمی کا موسم بسر کرتے ہین گورہ فوج کی چھاونی بھی یہان مقرر ہے آب ہوا اس پہاڑ کی نہایت عمدہ و فایدہ بخش ہے اور برفانی پہاڑ اس مقام سے بہت نزدیک ہے --- ✽ ---

**جوالامکھی** کانگڑہ کے ضلع مین یہہ شہر بہت قدیم دریاے بیاس کے غربی کنارے کانگڑہ سے سولہ میل یا بارہ کوس آباد ہے گرد و نواح اسکا بہت پر گلزار معدن بہار پانی یہان کا خوشگوار شہر کے پختہ بازار جسمین بڑے بڑے تجار بیوپار کرتے ہین تمام شہر کا فرش پتھر کا صاف و آراستہ دکانون پر پتھرون کے چھپر لگے ہوے گلی کوچے باموقع مکانات پختہ و باسلیقہ بنے ہوے ہین تمام اس پہاڑ مین جیسا کہ یہہ شہر عمدہ و باسلیقہ و باموقع بنا ہے اور کوئی نہین ہے ہر ایک قوم اور پیشے کے لوگ وہان موجود ہین مگر مسلمان کم اور ہندو زیادہ خصوصاً بھوجکیون کے گھر تو بکثرت آباد ہین آدمی خوبصورت حسن اچھا آب ہوا معتدل ہے کل آبادی شہر کی قریب تین ہزار گھر کے ہے شہر کے اندر و باہر شوالے و ٹھاکر دوارے مندر ہندون کے عبادتگاہ بیشمار ہین بڑا مندر جوالامکھی کا ہے جسکا مفصل حال علیحدہ تحریر ہوگا شہر کے پاس ایک قدرتی چشمہ جاری ہے اوسکے پانی کی یہہ تاثیر ہے کہ جسکا گلا سوج جاوے اور گلڑ آزار مین گرفتار ہو اوسکے پینے سے گلا اوسکا اچھا ہو جاتا ہے **نادون** ضلع کانگڑہ مین یہہ ایک قصبہ مشہور و مطبوع مقام ہے پاس اسکے دریاے بیاس بہتا ہے دریا کے کنارے ایک اونچے ٹیلے کے اوپر اسکی آبادی واقع ہے اس مقام پر دریا بہت عمیق اور تیز چلتا ہے پانی نہایت صاف و شفاف ڈیڑھ سو گز چوڑان رفتار فی گھنٹہ تین میل ہے دہنا کنارہ دریا کا اس مقام پر پتھر سنگین و بلند اور بایان کنارہ زمین کے ساتھ ہموار ہے شاہ گذر یہان کا مشہور ہے اس گذر سے ایک سڑک گذر کر ہندوستان سے کشمیر کو جاتی ہے راجہ سنسار چند کے وقت مین یہہ شہر بڑا آباد تھا اور اوسیوقت کی مثل زبان زد لوگون کے ہے کہ جائیگا نادون آئیگا کون حسن اس شہر کے عورتون کا مشہور و مطبوع ہے اور رعایا غریب کم زبان اب بھی آبادی اسکی اچھی اور بازار آباد ہے تجارت غلہ وغیرہ کی ہوتی ہے اور تحصیلدار رہتا ہے صاحب بہادر ضلع کانگڑہ کے یہان

تحصیل کا کام دیتا ہی **نورپور** باری دوآب کے پہاڑ نچلے قطارون کوہ ہمالہ کے اوس سڑک پر جو پنجاب
اور ہندوستان سے کشمیر کو جاتی ہی ایک پتھریلی مثلثی میدان مین یہہ ایک چھوٹا سا شہر آباد ہی طول آبادی
کا ایک کوس ہے اور عرض بسبب ہونے شکل مثلث کی مختلف ہی جسطرف کہ زمین اسکی زیادہ چوڑی ہے
اودہر سے پونا کوس اور دوسرے طرف سے دوسو قدم تک چوڑا معلوم ہوتا ہے نوک کیطرف ایک قلعہ
پتھر کے عمارت کا دوسو فیٹ کے اونچی ٹیلہ کے اوپر نہایت مضبوط و مستحکم بنا ہوا ہی عمارت شہر کی سنگین بازو پختہ
بازار مین تخمیناً چار سو دکان ہی کل شہر مین آٹھہ ہزار آدمی کے آبادی ہے شہر کے اندر جانے کے واسطے ایک ہی
دروازہ بہت اونچا بنا ہوا ہی پتھر کی سیڑہیان بہت سے چڑہ کر دروازے تک پہونچتی ہین تعداد سیڑہیون کی تیس سے
سے زیادہ ہی قلعہ مین راجے کے رہنے کے گہر بہت عمدہ و مطبوع بنی ہوئی ہین کچھہ آبادی اس شہر کی کریک
کے نیچے بھی ہی جہان جولاہی وغیرہ رذیل قوم رہتی ہین راجہ باسو نے کہ اول مئو مین رہتا تھا استحکام کو
پسند کرکے رہایشگاہ اختیار کی اور آبادی کرا کر بسال گیارہ جلوس جہانگیری قلعہ بنانا شروع کیا چند روز نہین کہ
جہانگیر بادشاہ نے کانگڑہ پر مہم کی تو اوسوقت راجہ سورج مل بڑا بیٹا راجہ باسو کا یہانکا راجہ تھا جہانگیر نے
اوسکو بھی اپنا فرمان بردار بنایا اور نام اس شہر کا جو پہلی دہرم اشتہر تھا بدل کر بنام نورجہان اپنی ملکہ کے
نورپور رکھہ دیا شرق و شمال کے طرف شہر کے اور قلعہ کی بنیاد کے نیچے دریای چکی رواں ہی جو یہان سے
آگے بیس میل چلکر دریای راوی کے ساتھہ جا ملتا ہی شہر کے اندر بسبب سختی و بلندی زمین کے کنوئین بہت ہی
کم ہین اور گرمی کے موسم مین پانی کی شہر مین بہت قلت ہوتی ہے مگر قلعہ کے پاس ایک بڑا تالاب قدیمی بنا ہوا ہی
اور برسات کے پانی سے وہ پر آب رہتا ہی اوس تالاب سے شہر والے پانی پیتے ہین شہر کے اندر طرح طرح کے
اہل حرفہ و پیشہ صاحب علم و ہنر رہتے ہین مگر کشمیری مسلمانون کی بہت کثرت ہی جو شالبافی کا کام کرتے ہین
بڑی اعلی سوداگری یہان پشمینہ کی ہے اور تجارت غلہ وغیرہ کی ہندو اروڑہ کہتری کرتے ہین کوہ
چنبہ و کشمیر و لداخ و تبت و یارقند سے سوداگری کا مال یہان آکر فروخت ہوتا ہی اور یہان کا مال لدکر
اور ملکون مین جاتا ہی آب و ہوا یہان کی معتدل ہے ملک زرخیز و سیراب ہی قلعہ کے چارون طرف اونچے
پہاڑ اور باہر شہر کے بفاصلہ تین میل ایک باغ بہت عمدہ بنا ہوا ہی اوسمین عالیشان عمارتین اور
میوہ دار درخت بیشمار ہین - بلندی اس شہر کی سمندر کی سطح سی ایکہزار نو سو چوبیس فٹ ہی پہلی یہہ شہر
دار الریاست راجگان قوم کہتوچ تھا عرصہ ایکہزار برس کا گذرا ہی کہ راجہ جیت پہلا راجہ اس خاندان کا دہلی
کی سلطنت سی بسبب غلبہ قوم چوہان کے بیدخل ہوکر ادہر کو چلا آیا اور موضع پٹہیان و چوبارہ و مئو وغیرہ کو
اپنے تصرف مین لاکر راجہ بنا اوسکی بعد جب سولہ پشتین اوسکی برابر راج کرتی چلی آئین تو ستروان راجہ

رانا کیلاس حکومت آرا ہوا اُسنے اپنی حکومت زیادہ کی اس راجہ کے پیچھے پانچوان جانشین راجہ بچاڑ مل تھا
اوسنے اکبر بادشاہ کی اطاعت قبول کی ایک تبہ یہہ راجہ شکار کھیلتا ہمقام پر جہان شہر آبادی آ پہونچا تھا
مطبوع دیکھکر آبادی شروع کی اور یہان نکا رہنا اختیار کیا چونکہ شہر کی آبادی سے پہلے ایک مندر مہا دیو
دہرم نام کا یہان بنا ہوا تھا اوسنے بھی اوسکے نام پر شہر کا نام بھی دہرم اشتر رکہا اوسکے بیٹے راجہ
باسو نے قلعہ کے تعمیر کی بنیاد رکھی اور شہر بخوبی آباد کر آیا اوسکے بعد سورج مل گدی نشین ہوا اوسکے وقت مین
یہہ شہر جہانگیر کے حکم سے نورپور کے نام سے موسوم ہوا اوسکے بعد جب راجہ پرتھی سنگہ یہانکا راجہ ہوا تو اوسنے
شہر کی آبادی اس اوج پر پہونچائی کہ پہاڑ مین اور کوئی شہر اسکے ساتھ کا آباد نہ تھا اوسکے بعد چوتھی پشت
تک یہہ ریاست قایم ہوئی آخر رنجیت سنگہ نے بعد فتح کانگڑہ اس خاندان کے راجہ کو بھی ایسا غارت کیا کہ چند سال
تک وہ نذرانے دیکر برباد ہو گئی جب ریاست مفلس ہو گئی تو سکھی فوج کے ہاتھ سے غارت ہوئی اب یہان ایک
تحصیلدار حاکم مال زیر حکم صاحب ضلع کانگڑہ رہکر تحصیل کا کام دیتا ہی **تلوک ناتھہ یا ترلوکناتھہ**
یہہ شہر نورپور سے مشرق مین کانگڑہ اور نورپور کے درمیان ایک پہاڑی کنڈ کے کنارے پر آباد ہی آبادی
اسکی اگرچہ نئی ہی مگر رونق قدیمی شہرون سے بھی زیادہ تر ہی پہلے یہان تلوکناتھہ نام ایک مندر شب جی مہادیو کا
بنا ہوا تھا اوسکے پاس گلیر کے ریاست کے وزیر سمی دہیان سنگہ نے باغ بنایا اور کچھہ تھوڑی سی آبادی بھی ازان
تلوکناتھہ کا مندر بننا شروع ہوا اوس سے تھوڑی سی مدت بعد جب سردار لہنا سنگہ مجیٹھیہ رنجیت سنگہ کے
حکم سے کل پہاڑ کا ناظم مقرر ہو کر گیا تو سردار لہنا سنگہ کو یہہ موقع بہت پسند آیا اور اوسنے اسکی آبادی مین
بدل وجان کوشش کی بلکہ ایسا حکم دیا کہ جو کوئی مجرم یا تقصیری کسی ریاست کا اس مقام پر آکر آباد ہو وہ
اس جرم سے آزاد ہوا اور اگر کوئی مفلس و نادار رہنے کے ارادے پر یہان آوے وہ پہلے شش ماہی کا غلہ
سرکار سے لے یہہ بات جب مشہور ہوئی تو سینکڑون آدمی ہندو و مسلمان اس جگہہ آکر آباد ہوئے اور تھوڑی
سی مدت مین پرانے شہرون کی طرح یہہ قصبہ بخوبی آباد ہو گیا کارخانہ پشمینہ کا یہان بہت جاری ہی یہانکا
بنا ہوا پشمینہ دور دور جاتا ہی تجارت ہر ایک جنس کی یہان بہت ہی نورپور کے بہ نسبت یہہ مقام سرد ہے مگر
آب و ہوا معتدل ہی بہت سے رہنے والے یہان کے ہندو کھتری اور تھوڑے مسلمان تھوڑے مین حسن و صورت
اچھا ہی مگر پوشش کثیف ہی شمالی طرف اسکی بہت لمبے پہاڑ پر پہاڑ اور جنگل ہی پیدا وار چینے کے علاقہ کا ہی شہر کے
پاس تلوکناتھہ شب مہادیو کا مندر ہندوونکا پرستشگاہ ہے اور اوسی کے نام سے یہہ شہر موسوم ہی
**ہری پور** کانگڑہ کے ضلع مین یہہ بھی ایک تحصیل کا مقام ہی ہری پور اسکا نام ہی پختہ بازار ہی ہر ایک
دوکاندار متمول و مالدار ہی ایک پختہ قلعہ ریختہ کا بہت مضبوط یہان بنا ہی یہہ شہر ہندوون کے نزدیک متبرک

مکان ہی اونکا بیان ہی کہ کرشن جی نے یہان اوتار لیا اسواسطے اسکا نام ہری پور رکھا گیا کہ ہری اصل مین کرشن
کا نام ہے کرشن جی کا مندر یہان پرستش کا مقام ہی دور دور سے لوگ وہان آتے ہین پرستش کرتے ہین
**سلطان پور** ضلع کانگڑہ مین یہہ ایک قصبہ کوہ ہمالہ کے جنوب ڈہلوان ایک مثلث شکل کی
زمین کے اوپر دریای بیاس اور ایک اور دریا کے درمیان جو اوسکی دوسری طرف بہتا ہی منڈی سے بفاصلہ چھبیس
کوس آباد ہے پہلی یہہ شہر کلو کی ریاست کا دارالریاست تھا اب تحصیلدار زیر حکم صاحب ضلع کانگڑہ
یہان رہتا ہی جنوب کیطرف اسکی ایک اونچی بیٹھک ہی راجہ کے رہنے کے برای مکانات یہان بنے ہوے ہین
شمال کیطرف اسکی ایک بڑا بازار ہی جہان تجارت کا گرم بازار ہے ہر ایک طرحکا جاری بیوپار ہی اور
شہر کے اوپر کے حصے مین سوداگرون اور دوکاندارون کاریگرون کے رہنے کے علیحدہ مکان بنے ہوے ہین
درآمد اس شہر کی چہینٹ دہوتی کپڑا ہے اور اوس جنس کے عوض مین برآمد افیون وکستوری ہی اور گوسائین لوگ
جو دور دور کے ملکون سے اس پہاڑ کے مندرون مین پرستش کرنے آتے ہین وہ سوداگری کا مال
بہت سا لاکر یہان عوض معاوضہ کرتے ہین یہہ شہر سلطان خان راجپوت نے بعہد سلطنت شاہان لودیہ
آباد کیا اور اپنے نام پر اسکا نام سلطان پور رکہا ہر ایک قسم کا آدمی اہل حرفہ بنیہ کہتری اور سوڈری مسلمان
سید مغل پٹہان یہان آباد ہین علاقہ زرخیز و رعایا دلشاد ہی **علاقہ کلو** یہہ علاقہ ہندوستان کے ملک سے
شمال اور کانگڑہ سے شرق کیطرف سرکار انگریزی کے اخیر حد حکومت کے اوپر واقع ہے شرقی حد اسکی چینی تاتار
کے ساتہہ ملتی ہی اور غرب اور شمال کے طرف چنبہ کے ریاست کا علاقہ اور کچھہ غرب جنوب کے سمت کو علاقہ منڈی
وجنوب شرق کے طرف علاقہ حکومت بسہر واقع ہے اور تمام ملک کوہستان و دشوار گذار و ویرانہ و جنگل
بکثرت راہ و رسم و عادات اسملک کے لوگون کی ہر ایک ملک سے علیحدہ ہین افیون و چرس و پشم کی بہت
پیدائش ہے گہوڑا اسملک کا کم قد فربہ جسکو گونٹ کہتے ہین بہت تیز و محنت کش و چالاک ہوتا ہی جنگلی گاے کے
دم کا مورچھل یہان خوب بنتا ہی کستوری مشک نافہ بہت ارزان ملتا ہی کلو کے راجہ کے متعلق چند دیہات صاف
ڈہلوین گہاٹیون کے اندر آباد ہین جنمین پیداواری کم اور جنگل زیادہ ہی مگر راجے اس خاندان کی
قدیمی ہے اول راجگان دگن سے ایک چہتری راجہ بوہد پال نام اس پہاڑ مین کسی تقریب سے آگیا اور
اسملک پر قابض ہوا اوسکے بعد راجہ کیلاس پال کے عہد تک اوسکی راج نسلاً بعد نسل اس پہاڑ کی حکومت
کرتے رہے مگر ایک ہی علاقہ پر جسکا نام وزیری ہی قائم رہے کیلاس پال کے بعد سدہ سنگہ راجہ ہوا اوسنے
اپنا علاقہ بڑہایا اور چہ علاقے سراج کے ملک کے اوسنے اپنے قبضہ مین کر لئے بعد اوسکے پشت [illegible]
علاقہ راجب چوتہا جانشین بہمی سنگہ راجہ ہوا تو اوسنے ایک پرگنہ سراج کا دبالیا اوسکے بعد کلیان سنگہ

پھر جگت سنگہ نے حکومت پائی اوسنے پانچ تعلقے سراج کے آلیے اور لئے اوسکے بعد بیتھی سنگہ ثانی راجہ بنا اوسنے
کل علاقہ سراج کا اپنے تصرف مین کرلیا اور بھی تسلط اپنا ٹہرایا بلکہ دریای ستلج سے اوترکر کوٹ گڑہ پر قابض ہوا
بعد اوسکے چار پشت تک ایسا ہی رہا پانچوین جانشین بکرمان سنگہ کے عہد مین وزیری کا چارم علاقہ منڈی کے
راجہ نے اوس سے چھین لیا اور علاقہ کوٹ گڑہ بھی اوسکے دخل سے نکل گیا اوسکے بعد جیت سنگہ نے گدی پائی اوسکے
وقت سمت ۱۸۹۷ مین لاہور کی سکھی فوج مرگ مفاجات کیطرح اوسکے سر پر جا پہونچی اور کل ملک اور راجہ کا مال و
اسباب و خزانہ سب لوٹ لیا اور کل علاقہ ضبط ہوکر شامل سلطنت لاہور کے ہوا اسی غم مین راجہ جیت سنگہ پریشان
حال ہوکر مرگیا اور کوئی وارث اوسکا باقی نرہا مگر شیر سنگہ والی لاہور نے اس خاندان کی قدامت اور
لہنا سنگہ مجیٹھیہ ناظم کوہستان کی سفارش کیطرف توجہ کرکے جیت سنگہ کے بھتیجے ٹھاکر سنگہ کو راجہ بنایا اور علاقہ
وزیری جو موروثی ورثہ اس خاندان کا تھا اوسکو عطا کیا اور باقی ملک سب کا سب ضبطی مین لے لیا-
سمت ۱۹۰۳ مین جب یہہ پہاڑ سرکار انگریزی کے متصرف مین آیا تو حکام انگریزی نے بھی بعوض بارہ ہزار
روپیہ کے وہ علاقہ بدستور ٹھاکر سنگہ کے پاس رہنے دیا **نگر** یہہ ایک قصبہ دریای بیاس کے پار کے پہاڑ ریاست
کلو مین لودہیانہ سے شمال مشرق کو بفاصلہ سو میل آباد ہے **سری گرتہ** یہہ ایک قصبہ شمال مشرقی
انجام کوہ شمالی پہاڑ ریاست کلو مین سلطانپور سے بسمت جنوب و جنوب مشرق بفاصلہ چھتالیس میل کے آباد ہے
**گومانی** کلو کے پہاڑ کے علاقہ مین یہہ ایک ندی پہاڑ کے اندر سے نکلکر اور بسمت جنوب مغرب پچپن میل کا
راستہ طے کرکر دریای بیاس مین شامل ہو جاتی ہے **چنبہ** یہہ شہر کوہ ہمالہ کے جنوبی قطاروں جموں علاقہ
کے جنوب کیطرف دریای راوی کے کنارہ کے اوپر آباد ہے شرق کیطرف اسکے دریای راوی ہے جسکو وہان [illegible]
کہتے ہین اور غرب کی طرف دریای سیال واہتا ہے اور دونو دریا اسی شہر کے نیچے باہم ملجاتے ہین اسلئے
شہر کی آبادی کی شکل مستطیل ہے اور یہہ متساوی الساقین کے طور پر ہے دو طرف اسکے دونو دریا اور تیسرے طرف
ایک بلند پہاڑ ہے یہہ شہر اس پہاڑ مین خوبصورتی اور لطافت مین ضرب المثل اور تجارت و سوداگری مین
لاثانی ہے مگر آبادی اسکی قرینہ کے ساتھ نہین اور طرز عمارت کا بھی ناپسند مکانات اسکے دو منزلہ سہ منزلہ
ہین اور بیچے اوپر چھپر بطور چھت کے صرف لمبے لمبے تختے پڑے ہوئے ہین ہر ایک گھر کے آگے کھلے صحن اور چوڑے
میدان ہین باشندے یہان کے چنبیلی کے پھول کیطرح نازک حسین دلربا خلیق صاف پوش ہندو بکثرت مسلمان کم
بلکہ کالعدم آبادی کی ابتدا سے یہہ شہر دار الحکومت چلا آیا ہے پرانے قدیمی بڑے بڑے مندر ابتک موجود ہین
دریای راوی سے کچہہ بلندی پر چڑہ کے آبادی شہر کی شروع ہوتی ہے اور یہہ سے اور یہہ تک کم چوڑی آبادی
بطور ساق کے قیاس کرنی چاہئے اس آبادی سے آگے تخمیناً پانسو قدم لمبا اور دوسو قدم چوڑا ہموار میدان ہے

اوسمین سبزی اور پھولون کی بہار چار ونطرف گلزار رہتی ہی اوسکی اوپر خارجی آبادی ہی گھڑی دن رہی جب
آفتاب غروب ہونے کو ہوتا ہی باہر کے لوگ اس میدان مین سیر کے واسطے جمع ہوتے ہین شہر کے وسط مین لچھمی ناتھ
مہادیو کا مندر بڑا عالیشان بنا ہوا ہی اور یہان کے راجہ نے ایک نہر پچھلے پہاڑ سے لاکر شہر کی رونق کو دوچند
کر دیا ہے قدرتی انتظام اس شہر کا ایسا ہے کہ اور کسی کا نہین ہے کہ تین راستون کے سوا اور کوئی راستہ شہر
کے اندر جانیکے واسطے نہین ہے دو راستہ تو دونو دریاؤن سے اوترکر شہر کے اندر جاتے ہین اور ایک راستہ
پچھلے پہاڑ کے طرف سے آتا ہے دونو دریاؤن کے پل نہایت پختہ بنے ہوئے ہین شہر کا پختہ بازار ہی بڑے
بڑے ساہوکار مالدار یہان دوکانین کرتے ہین کوئی ایسی چیز کسی ملک کی نہین ہے جو وہان دستیاب نہین
ہوتی دور دور سے تجارت کا مال آتا ہے ایک ایک سوداگر ہزارون روپیہ کا فایدہ اوٹھاتا ہی کل
شہر مین ایکہزار گھر کی عمارت اور پانچہزار آدمی کی آبادی ہی قلعہ کے اندر راجہ کے رہنے کے حویلیان بڑی
بلند و عالیشان بنی ہین گرد نواحی علاقہ اس شہر کا ہر ایک صفت سے موصوف ہی آب و ہوا معتدل ہی موسم
گرمی مین بھی یہان موسم سرد رہتا ہی سردی مین برف پڑتی ہی پیداوار غلہ کی بہی بہت ہے چانول بہت اچھی
ہوتی ہین اخروٹ زیرہ دہوپ یہان بہت ہوتا ہی پالم کے چانول سب علاقہ سے عمدہ ہوتی ہین اونکی
تجارت یہان بہت ہی راجپوت ہندؤن کے رہنے کا یہہ مقام ہی رعایا کو سب طرح کا آرام ہے - چنبہ کی ریاست
قدیم سے چلی آتی ہی اب بھی راجہ سری سنگہ یہان کے راجہ زیر حکومت صاحبان انگریز اپنے علاقہ پر خود مختار و با
اختیار ہین سرکار مین انکی بڑی عزت و توقیر ہی رنجیت سنگہ کی عملداری سے اول اس ریاست کی ماتحت
بہت علاقہ تھا مگر رنجیت سنگہ نے بہت سا علاقہ اس رئیس سے چہین کر اپنی سلطنت کو شامل کر لیا جو بعد ضبطی
سلطنت لاہور کے انگریزون نے راجہ گلاب سنگہ کے پاس فروخت کر ڈالا اب کل سطح اس ریاست کا چار ہزار پانسو
میل مربع ہے جو دریای راوی کے دونو کنارون پر کانگڑہ سے سمت شمال اور برفانی پہاڑ سے جنوب کو
واقع ہی طول اوسکا لاحل سے کشتوار تک دسو کوس اور عرض ناتھی دہار سے جسکر تک اسی کوس ہی مشرق کیطرف علاقہ
لاحل و کلو جنوب کے سمت کو علاقہ نورپور کانگڑہ مغرب کے سمت بسوہلی و جمبر و مٹھہ شمال کیطرف جسکر و کشتوار و
بہدرواہ ہین مگر یہہ تمام ملک سرد و نہ غیر سرد کچ موسم مین بسبب برسنی برف کے تمام علاقہ سفید نظر آتا ہی
بہار کے موسم مین وہ بہار ہوتی ہی کہ اوسکو دیکھہ کر سیر کرنے والون کو بہشت کا باغ یاد آتا ہی - + -

**لاحل چنبہ** یہہ علاقہ ایک حصہ ریاست چنبہ کا ہی جو خاص چنبہ سے جنوب کے طرف لاحل کلو سے ملحق ہی اس علاقہ
مین تمام سال برف پڑی رہتی ہے اگر برسات کے موسم مین برسات اچھی طرح سے ہو گئی تو برف ڈھلجاتی ہے
ورنہ اسی طرح برف کا عالم رہا اس علاقہ مین گدی قوم آبادی ہی سیرت و خصلت اونکی وحشیانہ کسی سے اختلاط

نہیں کرتے اسلئے زمین میں دونو فصلونکا غلہ ایک ہی وقت بویا جاتا ہی اور گیارہ مہینے کے بعد فصل کاٹی
جاتی ہی اوایل اسوج میں تخم ریزی ہوکر بھادون کے ابتدا میں غلہ کاٹا جاتا ہی زن و مرد یہان کے نہایت حسین
و جمیل لیکن پوشش کثیف و غلیظ و بولی خراب **پانگی پاڈر** یہہ علاقہ بھی چنبہ کے شمال کیطرف لداخ کے
حدود سے ملحق برفستان میں واقع ہے قوم ٹھکر راجپوت اوسمین بستی ہی چوری اور ڈاکہ اونکا کام ہی رہزنی
و غارت اونکی یہان عام ہی دونو فصلون کی پیدا یہان ہوتی ہی آدمی حسین و خوبصورت ہوتی ہین اگر کوئی مسافر
اونکی گھر پہونچ جاوی تو اوسکی خاطر کرتے ہین و درحتی الامکان بحفاظت مال و جان اوسکو اپنی گانو کے سرحد سے
باہر کر دیتے ہین **پرمور گدہیران** یہہ علاقہ چنبہ کے شرق کی طرف کوہ منی مہیش اور چنبہ کے درمیان
واقع ہے برف کی یہان بہت کثرت ہی اور جو سطح برف سے خالی ہی وہ سرسبز و شاداب ہی غلہ کی پیدایش
وہان بے حساب جنگل یہان برابر کوسون میں چلا جاتا ہی رعایا یہان کی قوم گدہی وحشی سیرت و خوش خلقت
مگر حسن و جمال وحشتی و جہالکی و محنت کشی مین زن و مرد ثانی نہیں رکھتی کوہستان دشوار گذار ہی یا پانی جرہ
جاتے ہین **کوہ منی مہیش** یہہ پہاڑ شرقی حد ریاست چنبہ ہی شیرقی حد اسکی کلو کے علاقہ کے ساتھہ
اور شمالی لاہل سے ملحق ہی اس پہاڑ پر برف و سردی ہمیشہ حال موجود اور گرمی مفقود ہی یہان بھی وہی
قوم گدہی سکونت پذیر ہی **منڈی** جالندہر دوآب کے پہاڑ ہمالہ کے جنوبی ڈہلوان دریای بیاس
کے بائین کنارے کلو کے ملک سے ملحق کانگڑہ سے جنوب کو بفاصلہ ساٹھہ کوس آباد ہی یہہ شہر قدیم راجگان راج
منڈی دار الحکومت چلا آتا ہی پہلی شہر منڈی راجہ کرک سین نے جو سکیت کی ریاست کی وارثون میں سے
ایک راجہ تھا سکیت سے علیحدہ ہوکر آباد کیا اور اپنی راج کا علاقہ سکیت کی راج سے الگ بنایا چونکہ کرک سین نے
سب سے اول اپنا محل یہان آکر بنوایا تھا اور پہاڑی زبان مین منڈی راجہ کے رہنے کے محل کو بولتے ہین
اسواسطی اسکا نام بھی منڈی مشہور ہوا اگر وہ پہلی منڈی راجہ کرک سین کی آباد کی ہوئی بیاس کے دہنی
یا غربی کنارے پر تھی یہہ معلوم نہین ہوتا کہ آیا یہہ شہر موجودہ حال جسکی عمارت شرقی کنارے پر بیاس کے
واقع ہی کب اور کس راجہ کے وقت مین آباد ہوا آبادی اس شہر کی دریای بیاس سے ملی ہوئی ہی اور نیز دریای سکیت
تھی ایک طرف کی نیچی بہتا ہوا اسی جگہہ دریای بیاس سے ملجاتا ہی اسکے پاس دریای بیاس اتنگو گرجتا اور بہت عمیق ہوکر بہتا ہی اور
منڈی کا شہر اگرچہ بھی مقام مشہور ہی راجہ کے رہنے کے محل قدیم و جدید یہان بڑے بڑے عالیشان بنے ہوئی ہین نواح مین جنگل
چوہتین بھی شہر و نکی سلون بنجے ہوئی ہین باغ اندر راجہ کا محل اور محل کے گرد طرح طرح کے گلزار و درخت میوہ دار عمارتین طرح طرح کا
پانی کے آبشار فوارون کی بہار ہی شہر کی عمارت بھی پختہ طرح وار بازار جسمین تجارت و بیوپار بشمار جو بصورتی و انداز اس شہر رہنی والو کا
سطوح صفا و خال جس کی باج ضمن بیدا ہین بہت پایا جاتا ہی ہندو یہان اکثر مسلمان کہین شاذ و نادر اگرچہ اہل اسلام

کے دین اسلام سے محض بے خبر مسلمان اپنی نام ہندؤن کے سے کام کرتے ہین راجہ کرک سین کے وقت سے شب جوالا سین کے عہد تک
بندیس راجہ پشت بہ پشت یہان راج کرتے آئے جوالا سین کے بعد شمشیر سین پھر البسیری سین راجہ ہوا پھر ظالم سین البسیری سین کی بھائی
نے حکومت پائی اوسکے عہد مین رنجیت سنگہ کی حکومت نے یہان دخل لیا اور بڑی بڑی نذرانے لینے اور تکلیفین دینے شروع ہوئین
ظالم سین کے بعد بلبیر سین گدی نشین ہوا اور راجہ دینے بڑا بھاری نذرانہ سرکار لاہور مین دیکر گدی حاصل کی مگر یہہ جانشین رنجیت سنگہ
کو نذرانے دیتے دیتے تنگ آگیا اور ریاست مفلس ہو گئی رنجیت سنگہ کے مرنے کے بعد نونہال سنگہ نے بسبب نہ وصول ہونے
نذرانہ کے منڈی کے اوپر فوج کشی کی اور بلبیر سین گرفتار ہوکر قلعہ گوبندگڈہ مین محبوس ہوا چند سال محبوس
رہا جب شیر سنگہ کا وقت آیا تو پھر اوسکو سرافرازی ہوئی اور کچھہ نوکری اوسکے ذمہ قرار پائی جب دوابہ
بست انگریزون کے علاقہ مین آیا تو سرکار نے بھی ایک لاکھہ روپیہ سالانہ کی نوکری اس راج کے ذمہ قرار
دیکر راج کو بدستور قایم و بحال رکہا اور رئیس منڈی کا رونکے خلش اور دربار لاہور کی تکلیف دہی سے
مامون و مصئون ہوکر بیٹھا جب بلبیر سین ۱۸۵۱ء مین مرگیا تو راجہ بجے سین اوسکا بیٹا خورد سال رہگیا اسواسطے
سرکار انگریزی نے انتظام اوس ریاست کا اپنے ذمہ پر لیا اور صاحب کمشنر جالندہر مہتمم مقرر ہوئے اور وزیر
گوسائون جو ایک خیرخواہ و نمک حلال وزیر ریاست کا تھا صاحب کمشنر کے نیابت مین ریاست کا کام انجام
دیتا رہا ۱۸۶۶ء مین راجہ منڈی بحد بلوغ ہوپنچ گئے اور صاحب کمشنر جالندہر نے ایک دربار منعقد کرکے اوسکو ریاست
کے اختیارات عطا کئے یہہ راجہ گدی نشین حال ہر ایک علم مین صاحب کمال ہے انگریزی کی تربیت اونہے مسٹر
کلارک صاحب سے پائی اختیارات کے سپرد ہوتے ہی راجہ صاحب نے ایک لاکھہ روپیہ نقد صاحب کمشنر کی خدمت مین
بھیجدیا اور درخواست کی کہ یہہ روپیہ کارہای مفید عام و رفاہ خلق مین خرچ کیا جاوے اس کارخیر سے اونکی
بڑی نیکنامی ہوئی۔ علاقہ راج منڈی کا بہت زرخیز و سیراب علاقہ ہے معدنی دولت بھی یہان بہت ہے
دو جگہہ نمک کی کان ہے جس سے بکثرت نمک نکلکر فروخت ہوتا ہے ایک کان کے نمک کو گومہ دوسری کو دورنگ
کہتے ہین ان کانون مین سے نمک سیاہ رنگ مایل بسرخی نکلتا ہے گمہ یہہ ایک چہوٹا سا قصبہ جنوبی ڈہلوین
گہاٹیون کوہ ہمالہ کے اندر آباد ہے عمارت گہرون کی پختہ پتہرون کی بنی ہوئی ہے مکانون کے اوپر بڑے
بڑے چیڑ کے لکڑیون کے چہتین قینچی دار بنی ہوئی جو بیچ سے اونچے اور دونو طرف سے نیچے ہین اس مقام پر
ایک نمک کی کان ہے جس سے اکثر گلابی رنگ کا نمک نکلتا ہے یہہ کان ماتحت ریاست منڈی ہے راجہ کے
ملازمون کے معرفت نمک نکالا جاتا ہے **کملا گڈہ** یہہ قلعہ کوہ ہمالہ کے چوٹی کے اوپر بائین یا جنوبی
کنارے دریای بیاس کے کچھہ تعمیری اور کچھہ قدرتی بنا ہوا ہے پاس پاس اسکے اور بھی پہاڑی قلعہ پہاڑ کے
رتیلی چوٹیون پر بنے ہوئے ہین جو شمال سے جنوب کو تین میل کے فاصلے کے اندر اندر ہین اس پہاڑ مین ایک

اسکی چوٹی بلند ایسی ہے جو سب چوٹیون سے ایکسو پچاس فٹ بلند اور بیاس کے سطح سے پندرہ سو فیٹ بلند ہے اور سمندر
کے سطح سے تین ہزار فیٹ بلند ہے سطح اس چوٹی کا جسپر یہہ قلعہ بنا ہوا ہے آٹھہ میل لمبا اور پانچ میل چوڑا ہے
جسکے گرد گہری گہری ندیان بہتی ہین ڈہلوین گھاٹیان بھی اسکی چارون طرف بہت ہین جو اسی اور سو
اور ڈیڑہ سو فٹ تک بلندی سے گہتے ہین یہہ سب قلعہ راجہ منڈی کے تصرف مین ہین پہلے راجہ سنسار چند
راجہ نہرہ و کانگڑہ نے اس قلعہ کے اوپر یورش کی مگر کامیاب نہوا بعد ازان رنجیت سنگھ کی فوج بسرکردگی
جنرل ونتورا صاحب کی یہان مامور ہوئی اونہون نے بڑی محنت سے یہہ قلعہ لیا **سکیت** یہہ شہر بھی
مین بہت پرانا شہر اور قدیمی پایتختگاہ ہے اور ریاست بہت پرانی ہے بلکہ منڈی کی ریاست بھی اس ریاست کی
ایک آخری شاخ ہے آبادی شہر کی پہاڑ کے دامن مین بہت اچھے موقعہ کے اندر واقع ہے دہنی بائین شہر کی
زمین نہایت پر فضا و سرسبز ہے شہر کے پختہ بازار ہیں بہت مقطع پختہ عمارتین فرش شہر کے بنے ہوئے ہین راج محل صرف
سادہ عمارت کا بنا ہوا ہے رہنے والے شہر کے خوبصورت سادہ مزاج حلیم اشراف علاقہ اس ریاست کا باون
میل لمبا اور بیس میل چوڑا ہے کل سطح اوسکا چار سو بیس میل مربع شمار مین آتا ہے کل علاقہ مین چوالیس ہزار
پانسو باون آدمی رہتے ہین اور اسی ہزار روپیہ ریاست کی آمدنی ہے **جہتلی** یہہ ایک قصبہ ریاست سکیت
کے متعلق دوابہ بست کے پہاڑ مین سکیت سے دس میل بسمت جنوب مغرب اور کوہ شملہ سے چھتیس میل شمال
کی طرف کو آبادی ہے **جوسی** یہہ ایک قصبہ ریاست سکیت اور دوابہ بست کے پہاڑ کے متعلق شہر سکیت
سے اٹھائیس میل بسمت جنوب مشرق اور شملہ سے شمال مشرق کو بفاصلہ بیس میل آبادی ہے **سیبہ** علاقہ
دون کے شمال دریای بیاس کے کنارے سیبہ کا علاقہ ہے علاقہ اسکا تمام پہاڑ ناہموار دشوار گذار اور
جنگل غدار و ویرانہ پر خار ہے رہنے والے اس ملک کے عموما راجپوت ہلیلہ کا جنگل اس علاقہ مین بہت ہے اور دہاتی
وکریانہ بھی اوسمین بہت پیدا ہوتے ہین خوشبودار پہول باافراط خاص قصبہ سیبہ مین آبادی اچھی ہے لوگ
غریب طلب مالدار ساہوکار رہتے ہین عطر پہول نکالا ہوا تحفہ مشہور ہے سیبہ کی ریاست کا یہہ حال ہے
کہ پہلے راجہ ہربنس چند کٹوچ راجہ سنگہہ چند کٹوچ کا بیٹا اپنے بہائی کرم چند سے ناراض ہوکر گلیر کا راجہ بنا اور
شہر ہری پور آباد کرکے رہنے لگا اوسکے بعد تیسرا جانشین سوبرن چند ہوا سوبرن چند کے چار بیٹے ہوئے اور
ہر ایک سے الگ الگ خاندان بنا اونمین سے گیان چند بڑے بیٹے نے باپ کی گدی پائی اور سری چند تیسرے
بیٹے نے اپنے بہائیون سے علیحدہ ہوکر سیبہ کا ملک جو خالی اور جنگل پڑا تھا آباد کر لیا بعد اوسکے بہی چند سے
نانک چند تک کئی پشتین برابر راج کرتی ہوئی چلی آئین نانک چند کے دو بیٹے ہوئے بڑا بیٹا اوگہت چند
تو باپ کی گدی کا مالک بنا اور دوسرا بیٹا مکسوب چند ڈاڈا نور پور کا مالک علیحدہ کرکے اپنا الگ راج

دہلی اور کابل کے طرف عرضیان بھیجکر اپنی تقرری کی سندین منگوالین مراد بیگم کے دربار کے بڑے امرا
نواب میر بھکاری خان بانی مسجد طلائی و میر مومن خان و آدینہ بیگ خان تھے مگر تھوڑے ہی دنون بعد اعتماد
مراد بیگم کا اون پر نہ رہا اور کابل سے ایک امیر خانجہان نام اوسنے بحکم احمد شاہ منگوا کر مختار کل بنایا
اوسکے آنے سے بھکاری خان بے اختیار ہوگئے آدینہ بیگ خان تو اپنے علاقہ دوآبہ بست مین چلا گیا میر مومن خان نے
دربار کی آمد و رفت سے توقف کی نواب بھکاری خان کو مراد بیگم نے زنانہ محل مین بلوا کر کنیزکون کے
ہاتھ سے مروا ڈالا اوسکی شہادت کا صرف یہی باعث تھا کہ نواب میر بھکاری خان آدمی جوان و
حسین و جمیل گو نیک ذات فقیر عابد زاہد تھا مراد بیگم اوسکے شیفتہ حسن و جمال تھی طالب وصال تھی مگر بھکاری خان
زنا کو حرام جانتا عورت کا کہنا نمانتا جب کوئی صورت نہ بن آئی تو عشق نے دشمنی کی صورت دکھائی مراد بیگم
نے اوسکو گھر بلایا اور وہی سوال درمیان مین آیا جب اوسنے انکار کیا نمک خواری کا اظہار کیا تو وہ
غضبناک کمال ہوئی غصہ سے لال ہوئی اور کنیزکون کو حکم دیکر اوس بیگناہ سید عالیجاہ کو محلون کے
اندر ہی پھانسی دیدیا مراد بیگم کے وقت انتظام پنجاب کا بالکل بگڑ گیا سکھون نے ڈاکے ڈالنے لگے گانو اجڑنے
لگے ملک بے چراغ نہ کوئی حاکم نہ داد رس رعایا برباد یہہ خبر جب دہلی مین بدربار احمد شاہی پہونچی تو غازی الدین
عماد وزیر پنجاب کے انتظام کیواسطے مامور ہوا مراد بیگم نے جب جانا کہ اب ناظم سلطنت آتا ہے ملک میرے ہاتھ
سے جاتا ہے تو اوسنے اپنا وکیل بھیجکر وزیر کے ساتھ اپنی شادی کی ٹھہرائی اور خود جاکر بمقام ماچھی واڑہ
وزیر سے ملاقات کی اور نکاح کرلیا اور بی بی میان باتفاق ایک دوسرے کے لاہور پہونچے وزیر نے اپنی
طرف سے ایک شخص سید جمیل نام کو پنجاب کا ناظم بنایا اور مراد بیگم کو اپنے محلون مین رہنے کا حکم دیا اس بات سے
بیگم ناراض ہوگئی اور وزیر سے پوشیدہ بھاگ کر کابل پہونچی اوسکی ترغیب سے احمد شاہ چوتھی مرتبہ پنجاب
مین آیا اوسکے آتے ہی سید جمیل ناظم دہلی کو چلدیا احمد شاہ بھی اوسکے پاشنہ کوب دہلی پہونچا اور دہلی
فتح کرکر احمد شاہ بادشاہ چغتائی کو پھر تاج بخشی کی اور سرہند تک اپنے ملک کی سرحد مقرر کرکر لاہور آیا
اور شاہزادہ تیمور اپنے بیٹے کو اسنے پنجاب کی نظامت سپرد کی اور کابل کو چلا گیا شہزادہ کی دربار مین جو امرا
خان جہان و مراد خان وغیرہ منتظم امیر تھے جنکے شائستہ تدبیرون سے پنجاب کا انتظام بہت اچھا ہوگیا اور
شہزادہ خود بھی آدمی دانا و عقیل و حلیم الطبع و سخی تھا اوسکے وقت سکھہ جب جا بجا آپ اپنے گھرون مین جا بیٹھے مگر
یہہ عمدہ انتظام آدینہ بیگ خان کی سرکشی کے سبب سے ٹوٹ گیا اوسکا مجمل حال یہہ ہے کہ جب شہزادہ تیمور
پنجاب کا ناظم بنا تو اوسنے آدینہ بیگ خان کو دوآبہ بست سے اپنی سلام ہونے کے واسطے بلایا مگر وہ نہ آیا اور چند
مدت تک چند در چند عذرات لکھتا رہا آخر اوسکی حاضری کیواسطے فوج درانی مامور ہوئی یہہ خبر پاکر اوسنے

مرہٹون کو جو دہلی کے گرد نواح وغیرہ ہندوستان کے ملکون مین قابض ہوگئی تھی پنجاب مین بلا یا اور مرہٹون کے
سردار ملہار راو وجنکو را و مع پتین لاکھہ سوار کے ستلج پار آ پہونچے اونکی آتے ہی آدینہ بیگ خان اونکی شامل ہو
اور وہ کوچ بکوچ لاہور کیطرف آئی یہہ خبر پاکر شہزادہ تیمور نے پنجاب کی حکومت ترک کی اور کابل کو چلدیا
مرہٹون نے پنجاب مین آکر بے جنگ جدل اپنا تسلط جما یا راگھو جی سپہ سالار کے حکم اور آدینہ بیگ کے تجویز
سے حکومت لاہور کی خواجہ میرزا افغان کو عطا ہوئی جو تیمور شاہ کے فوج کا افسر تھا کر آدینہ بیگ خان
کے گرفتاری کیواسطے گیا تھا اور وہان جاکر اوسنی آدینہ بیگ کے ساتھہ سازش کرلی تھی شام جی و رام جی
دو مرہٹہ کل پنجاب کے حاکم قرار پائی صاحباجی مرہٹہ دس ہزار فوج کے ساتھہ اٹک کے قلعہ مین مامور ہوا اور
آدینہ بیگ خان بدستور دوابہ بست جالندہر کا ناظم رہا تھوڑے سے مدت کے بعد خواجہ میرزا لاہور کے
حکومت سے معزول ہوکر کوہ جمون کیطرف بھاگ گیا اور دکس مرہٹہ مالوراؤ ددا دوراو لاہور کے
حاکم مقرر ہوئی ایسی نا پرسان وقت مین سکھون لٹیرون کی خوب بن آئی تھی اور وہ بدہ یہہ لوٹ مار کرتی
پھرتے تھے آدینہ بیگ خان نے جب سکھون کی یہہ حالت دیکھی تو فوراً ایک فوج لیکر اون پر چڑھ آیا مگر
سکھہ ہاتھہ نہ آئی اونھین نے تو نہین کو ملکے افغانون اور آدینہ بیگ کی آپسمین سخت لڑائی ہوئی اور رجا خان
گوپلہ والہ مارا گیا ۱۱۷۰ ہجری مین پنجاب مین سخت قحط پڑا تمام ملک قحط کے صدمے اور سکھون کے غارت سے
برباد ہوگیا ۱۱۷۱ آدینہ بیگ خان مرگیا اور اوسی سال احمد شاہ درانی نے پھر پنجاب کی طرف رخ کیا جب
اٹک پر پہونچا تو کل مرہٹہ پنجاب سے نکلکر چلے گئے احمد شاہ درانی نے لاہور آکر کریم داد خان کو لاہور کا حاکم بنایا
اور زینخان سے کے گجرات وغیرہ کی فوجداری سپرد کی اور خود ہندوستان کیطرف چلا گیا اور وہان جاکر
مرہٹون کے ساتھہ ایسی زور شور سے لڑائی کی کہ باوجود کثرت فوج کے مرہٹہ بھاگ نکلے اور درانی فوج کو سون
تک اونکو قتل کرتی ہوئی چلے گئے اسی وقت مین کہ تمام فوج اور سردار بادشاہ کے ساتھہ مرہٹون سے لڑ رہی
تھے پنجاب مین سکھون نے خوب غدر مچا یا جسا سنگہ آلو والیہ وجیت سنگہ کہنیہ وگوجر سنگہ ولہنا سنگہ نے امرتسر مین
جمع ہوکر لاہور کے لوٹنے کی تجویز کی اور سبنے باتفاق آکر لاہور کا محاصرہ کر لیا اور حصار کے باہر کی عمارتون
کو آگ لگا دی اور جسکو پایا لوٹ لیا مکانات کے لکڑ ہان اوتار لین لاہور کا حاکم جب بہت تنگ ہوا تو اوسنے
سکھون کے پاس صلح کا پیغام بہیجا اونھون نے جواب دیا کہ اگر تم خالصہ جی کو کڑاہ پرشاد کہلا دو تو جاتے ہین آخر
تیس ہزار روپیہ دیکر لاہور کے سر سے اوسنی یہہ بلا ٹالی مگر حصار کے باہر کی آبادی مین سے کچھہ باقی نرہی
جب احمد شاہ مرہٹون پر فتحیاب ہوکر آیا تو سربلند خان کو ناظم ملتان وزین خان کو حاکم سرہند وخواجہ عبید خان
کو حاکم لاہور بنایا اور ولایت کو کوچ کیا مگر راستہ مین سکھون نے شاہی لشکر کے ساتھہ چھیڑ چھاڑین کہین

اور شبخون مارہی مگر چونکہ بادشاہ کو اپنی خانگی فساد کے رفع کرنے کے واسطے کابل جانا جلد تر ضرور تھا اوس وقت
اس گستاخی کی سزا دہ سکھون کو نہ دیسکا اور غصہ مین بھرا ہوا ولایت کو چلا گیا کابل پہونچتے ہی اوسنی
نورالدین خان نام سردار کو مع فوج سکھون کے سزا دہی کے واسطے پنجاب طرف روانہ کیا جب وہ سردار
مع فوج جرار دریای چناب سے وار اترا تو چڑت سنگہ سردار نے بڑی جانفشانی کے ساتھہ اوسکا مقابلہ کیا یہان
افغانی فوج کو شکست ہوئی اور نورالدین خان سیالکوٹ کے قلعہ مین جاکر پناہ گزین ہوا
چڑت سنگہ نے سیالکوٹ کے قلعہ کو محاصرہ کیا اور نورالدین نے وہانسی بھاگ کر راجہ جمون کے پاس پناہ
پائی یہہ حال سنکر خواجہ عبید صوبہ لاہور اپنی فوج لیکر سکھون کی سزا دہی کیواسطے سوار ہوا لیکن اوسنی
بھی عند المقابلہ شکست کہائی اس فتح کے بعد پنجاب مین سکھہ انا ربکم الاعلی کا دم بھرنی لگے اور سنگے
ملکہ گورو جاقلد اس گدی نشین جنڈیالہ جو مطیع الاسلام اور احمد شاہ بادشاہ کا ممد تھا یورش کی اور
جنڈیالہ کا محاصرہ کر لیا جاقلد اس نے اس حال کی عرضی بادشاہ کی خدمت مین بہیجی عرضی کے پہونچتے ہی احمد شاہ
بفوج خاطر خواہ بکوچ ملغار پنجاب کو روانہ ہوا اور سکھہ تہوڑی سی لڑائی لڑکر بھاگ گئی اور ستلج سے اوتر
کر سرہند کے جنگلون مین جا چھپی یہہ خبر پاکر زین خان سرہند کا صوبہ انکی سرکوبی کے واسطے سوار ہوا اور
رائی پور کے قریب سکھون سے لڑائی شروع ہوئی قریب تھا کہ زین خان کی فوج بھاگ نکلی کہ اتنے مین خود احمد شاہ
درانی رستم ثانی وہان جا پہونچا جب سکھون نے درانیون کی ٹوپیان دیکھین تو چاہا کہ بھاگ جائین مگر اوس وقت
کون بھاگنی دیتا تھا درانیون نے چارون طرف سے اونکو گھیر لیا اور اسقدر قتل عام ہوئی کہ عند الشمار بیس ہزار
نعش سکھون کی شمار مین آئی اس لڑائی کو سکھہ آج تک گھلو گھارا یعنی قتل مشہیار کہتے ہین اس لڑائی مین
آلا سنگہ پٹیالہ والہ بھی بحالت قید بادشاہ کی حضور مین حاضر ہوا اور نہایت عجز و اطاعت بیان کی بادشاہ
نے کئی لاکھہ روپیہ نقد اس سی لیکر گدی پٹیالہ کی اسکو بخشی اور راجگی کا خطاب دیا بعد اختتام اس مہم کے
احمد شاہ لاہور آیا اور نورالدین خان کو ناظم کشمیر مقرر کر کے حکم دیا کہ جیون مل کابلی جو پہلا صوبہ کشمیر کا
باغی ہے اوسکو گرفتار کر کے حضور مین بہیج دیو اور راجہ جمون کی فوج اپنے ساتھہ لیکر کشمیر جاوے ہنوز بادشاہ
لاہور مین ہی تھا کہ جیون باغی بحالت قید کشمیر سے آکر پیش ہوا اور بحکم بادشاہ اندھا کیا گیا انھین
ایام مین بادشاہ کو خبر پہونچی کہ بتقریب میلہ دیوالی کے سکھون کا اجتماع امرتسر مین ہوگا یہہ خبر سنتے ہی
بادشاہ شباشب امرتسر گیا مگر سکھون کو بادشاہ کے پہونچنے سے تہوڑی دیر پہلی خبر ہوگئی تھی اسواسطے
سب بھاگ گئی اور مکان خالی پڑا رہگیا بادشاہ نے جب سکھون کو نہ پایا تو غضب سلطانی جوش مین آیا
اور رامداس کا مندر جو سکھون نے بڑی تکلف سے بنوایا ہوا تھا بنیاد سے نکلوا دیا اور تالاب کے سیڑہیان

بارود سے دہر گرا ڈرادین کل تالابون مین مٹی ڈالکر زمین کے برابر کرا دیئی اور شہر کے اندر جو ہندو تھی سب کو
قتل کیا مکانات جلا دیئی رعایا کو لوٹ لیا یہہ کام جب انجام پا چکا تو بادشاہ لاہور آیا کابلی مل کہتری کو لاہور
کی نظامت عطا کی اور کابل کی سمت کو کوچ کیا بادشاہ کے جاتے ہی سکھہ پھر میدان مین نکل آئے پہلی اونہون
نے قصور کو لوٹا اور بڑی دولت حاصل کی پھر بہیئت مجموعی سرہند پر چڑہ گئی وہان خوب لڑائی ہوئی زین خان
حاکم سرہند نے شہادت پائی سکہون نے شہر سرہند کو غارت کر کے آبادی کا نام بہوڑ امکانات جلا دئی مسجدین گرا دین رعایا کو
لوٹ لیا اور سرا نا سنجار گور وگوبند سنگہ کے وقت کا جو اوسکی دو بیٹی سرہند مین ماری گئی تھی سکھون نے دل
کہول کہول کر نکالا سرہند کے ویرانی کے بعد سکھہ لاہور کیطرف آئے اور محاصرہ کر لیا اور کابلی مل حاکم کو
کہلا بہیجا کہ اگر تو گاؤکش قصابون کو جو لاہور مین رہتی ہین قتل کر ڈالے تو تجھکو امان ہے کابلی مل نے
مصلاح وقت چند قصابان گاؤکش کو ناک کان کٹوا کر شہر سے باہر نکلوا دیا ایسی ایسی خبرین پنجاب کے
احمد شاہ نے سنی تو پھر پنجاب کیطرف توجہ کی مگر اوسکے آتے ہی خالصہ جی ہرن ہو گئی کسی آبادی مین کسی
سکھہ کا پتا نملا ناچار غصہ کہا کر جمون کے راستہ ولایت کو چلا گیا اوسکے جانے کے بعد پھر سکھہ فوج در فوج جنگلون سے
نکل آئے اور بلا مزاحمت جہان جہان کسی جا پا قبضہ کر لیا کابلی مل لاہور کا ناظم جو بادشاہ کے ہمراہ جمون تک
گیا تھا بسبب مزاحمت ہجوم سکہون کے پھر لاہور تک آنے نہ پایا لہنا سنگہ و گوجر سنگہ و سوبہا سنگہ سکہون نے آکر لاہور
پر قبضہ کر لیا اور ایک شہر مین تین حاکم با اختیار بن گئی اور کابلی مل کے قبائل مدت تک اونکی قید مین رہی
سوای اسکی گانو گانو قصبہ قصبہ شہر شہر سکہون کی عملداری جم گئی شاہی عملداری بالکل اوٹھہ گئی پھر خبر پاکر
احمد شاہ پھر پنجاب مین آیا اور سرفراز خان کو کشمیر سے طلب کر کر فوجداری رہتاس کی اسکو دی مگر بسبب
وقوع کسی تنازع خانگی کے فی الفور واپس چلا گیا چند روز کے بعد پھر بادشاہی لشکر داخل پنجاب ہوا جا بجا
سکہون کی تلاش ہونے لگی مگر گرفتاری اونکی خاطر خواہ عمل مین نہ آئی بادشاہ چندی لاہور مین رہا پھر داود خان
برادر مولوی عبد اللہ لاہوری کو حکومت پنجاب کی دیکر سرہند کو روانہ ہوا چونکہ اون دنونمین فیمابین شہزادہ
تیمور اور بادشاہ کی کچھہ شکر رنجی وقوع مین آئی ہوئی تھی سرہند کے مقام سے بایای شہزادہ تیمور ایک دستہ
بارہ ہزار سوار کا بادشاہ کے بلا اجازت اولٹ کر کابل چلا گیا اس بات کی وقوع مین آنے سے بادشاہ کو
سخت غم ہوا اور سرہند سے لوٹ کر ملتان کے راستی ولایت کو چلا گیا اوسکی جانے ہی سکہون نے پھر اپنی اپنی
حکومتین آ سنبھالین اور تینون حاکم پھر لاہور مین آموجود ہوئے داود خان ناظم نے بحالت ناچاری اونکی
اطاعت قبول کی اور احمد شاہ پنجاب سے جا کر بسال ۱۱۸۶ھ بقضای ربانی جہان فانی سے گذر گیا اوسکے بعد

## تیمور شاہ بن احمد شاہ درانی کابل کے تخت پر بیٹھا ملک امن کو مشل ڈیرجات شاہ

وکشمیر وغیرہ البتہ اوسکے وقت مین اوسکی زیر حکومت تھا مگر خاص پنجاب مین سوای سکھون غارتگر وکسکی
حکومت نہ تھی تیمور شاہ کے بعد **زمان شاہ** بادشاہ نے سلطنت پائی اور اوسنے کابل سے لاہور
کیطرف توجہ کی اور لاہور مین چند ماہ رہا مگر ہر چند سکھون کو ڈہونڈا کہین سراغ نملا ناچار واپس چلاگیا
اوسکے جانے کے بعد پھر وہی تینون سردار لاہور مین آموجود ہوی اور سکھون نے جابجا اپنے قدم جمائے
سنہ ۱۲۱۳ ہجری مین پھر زمان شاہ بڑا بھاری لشکر لیکر لاہور آیا اور ہر چند چاہا کہ کسیطرح انتظام پنجاب کا دوعم
مین آوے اور اسکی سلطنت پنجاب مین فروغ پاوے آخر جب دیکھا کہ سکھون کے ہاتھ سے اوسکی سلطنت کی پانو پنجاب سے اوکھڑ چکی ہین تو تھوڑی
اپس دوسری دفعہ گذرا اور چندے یہان قیام رکھکر سکھون کی بہت جستجو کرائی مگر کہین سے اونکی کوئی کھوج ہاتھ نہ آئی گانوکے گانو خالی
پڑے دیکھے سو ناچار بادشاہ کوچ کرکے کابل کو چلا گیا وہان جاکر بسبب خرابی اپنے بھائی ہند و نکے مکحول ہوکر معزول الریاست
ہوا شاہ زمان کے دوسری مرتبہ آنے کے وقت بھی شہر لاہور حصار کے اندر سے بھی نصف سے زیادہ اجڑ ابڑا
پڑا تھا گذر کے گذر اور محلون کے محلہ ویران تھے کیونکہ اہل شہر قحط کے صدمے اور سکھون کے لوٹ سے بھاگ کر
جابجا نکل گئے تھے اسمقام تک اہل اسلام کے سلطنت کا حال جو صدہا سال پنجاب مین رہی تھی ختم ہوا فقط

## دوسری تقسیم سکھون کے ظہور وعروج وحکومت کی بیانمین بابا نانک کے عہد سے لیکر مہاراجہ رنجیت سنگھ و دلیپ سنگھ کی انقراض سلطنت تک

پنجابی زبان مین سکھہ کے معنی مرید یا چیلے کے ہین اول بابا نانک نے اپنے مریدون کو اس خطاب سے
مخاطب کیا اور اوسکی مرید گورو کے سکھہ کہلائے نانک کے بعد نو سجادہ نشین برابر ایک دوسرے کے بعد
سجادہ نشین ہوتی رہی اونکو سکھہ دسون بادشاہ کہتے ہین اونمین سے چار جانشین تو فی الحقیقت فقیر
تارک الدنیا صاحب عبادت وریاضت تھے اور چھہ باقیماندہ دنیا کی دولت وثروت وجاہ وحشمت ولشکر
وفوج ومال وخزانہ کے طرف راغب رہے پہلا موجد اس مذہب کا گورو نانک تھا یہہ شخص خداپرستی و
خداشناسی وبے تعصبی مین مشہور رہے اچھے اچھے فقیر ہندو ومسلمان سے اپنے فیض پایا باتفاق بھائی
بالا وبھائی مردانہ کے اپنے تمام ہندوستان کی سیر کی مگر اسکی سیر کا حال جو کسی سکھہ نے جنم ساکھی کے
پوتھی مین تحریر کیا ہے اوسکی دیکھنے سے عقل حیران ہوتی ہے کہ وہان یہہ بھی لکھا ہے کہ گورو نانک آسمان
گیا اور بہگوان سے سرگون مین جاکر ملا اوسمین کل سرزمین کی سیر کا حال تحریر ہے اور مندرج ہے کہ
بابا نانک بغداد مین گئے اور پیر دستگیر محی الدین عبدالقادر جیلانی کے ساتھہ طریقت کے علم مین مباحثہ
ہوا جسمین نانک نے فتح پائی مگر افسوس ہے کہ وہ مصنف تاریخ کے علم سے واقف نہ تھا کیونکہ غوث الاعظم

محی الدین عبد القادر جیلانی تخمیناً پانسو برس بابا نانک سے پہلے ہوئے ہین گورو نانک کے سیر کے وقت وہ کہان موجود
تھے اوسمین یہہ بھی لکھا ہے کہ دہلی مین نظام الدین اولیا ملتان مین خواجہ بہاء الحق زکریا ملتانی پاک پتن مین
خواجہ فرید علی ہذا القیاس سب نے بابا نانک سے ملاقاتین کین اور فیض پایا حالانکہ یہہ کل حضرات سینکڑون برس
بابا نانک سے پہلے فوت ہو چکے تھے غرض وہ جنم ساکہی سکھون ہی کے مضامین اور بعلیون کے پڑھنے اور سننے کے لائق
ہے ورنہ کچھہ اصلی مطلب اوس سے حاصل نہین ہوتا - یہہ شخص بابا نانک تیسری کاتک سمت ۱۵۲۶ بکرماجیتی مطابق
۸۷۰ سنہ ہجری بدہ کے دن کالو کہتری قوم بیدی موضع تلونڈی رای بہولا مین جو لاہور سے پچیس کوس بسمت جنوب
مغرب دوآبہ رچنا کے سرزمین مین واقع ہے بعہد سلطان بہلول لودی پیدا ہوا اور اواخر سمت ۱۵۹۶ بکرمی
۹۵۳ سنہ ہجری اسلام شاہ بادشاہ بن شیرشاہ افغان کے عہد مین بمقام ڈیرہ مر گیا اوس مقام پر اب بھی ڈیرہ
نانک کا بکنارہ دریاے راوی بڑا عالیشان مکان بنا ہوا ہے **لہنا کہتری المشہور گورو انگد**
**دوسرا جانشین** یہہ شخص قوم کا تہن کہتری اول موضع ہری کے مہرابل کے گھر رامون عورت
کے شکم سے سونوار کے روز سمت ۱۵۶۱ گیارہوین بیساکھہ کے پیدا ہوا سمت ۱۵۷۶ بکرمی مین ایک عورت سمات
کہیوی کے ساتھہ اوسکی شادی ہوئی اتفاقاً ایک سال جوالا دیوی کے درشن کو چلا جاتا تھا راہ مین نانک
اوسکو مل گیا اونکی صحبت مین وہ ایسا محو ہوا کہ دیوی کے درشن کرنے بہول گیا اور اپنی خدمت سے گورو کو
ایسا خوش کیا کہ اونہون نے باوجود موجود ہونے اپنی اولاد کے گدی فقر کی اسی کو عطا کی سمت ۱۶۰۹ مین یہہ شخص
مر گیا آدمی صلح کل خدا پرست تھا ہندو مسلمان سب اوسکی نظر مین ایک سے تھے ڈیرہ اوسکا موضع کہدور
بیاس کے کنارے بنا ہوا موجود ہے **گورو امرداس تیسرا جانشین** یہہ شخص بیسوین بیساکھہ
سمت ۱۵۳۶ کے گھر تیج بہان کہتری گوت بہلہ سمات لکہو کے شکم سے پیدا ہوا اور گیارہوین ماگھہ سمت ۱۵۸۰ موضع گونا
سمات منسا دیوی کے ساتھہ اوسکی شادی ہوئی اور آخری عمر مین گورو انگد دوسری جانشین کا چیلہ بنا اور
بصحبت سے خدمت کر کر گورو کی خوشنودی سے گدی پائی بائیس سال پانچ مہینے گیارہ روز مسند نشینی کی آخر بہادون
کے مہینے سمت ۱۶۳۱ مین فوت ہوا ڈیرہ اوسکا موضع گوبند وال مین موجود ہے **گورو رامداس چوتھا**
**جانشین** گورو رامداس کے باپ کا نام ہرداس تھا اور قوم کہتری سوڈہی تھی پہلی کاتک سمت ۱۵۹۱
بمقام لاہور سمات دیائی کے شکم سے پیدا ہوا اور اٹھارہ برس کے عمر مین گیارہوین پہاگن سمت ۱۶۰۹ مین شادی
اسکی سمات بہانی امرداس کی لڑکی کے ساتھہ ہوئی اور امرداس تیسری جانشین نے بلحاظ دامادی اپنی دختر
بہانی کے بیٹون کو محروم کر کر گدی گورو یائی کی رامداس کو بخشی بسبب خوش خوئی و حسن لیاقت و مستقیم
مزاجی کے تمام پنجاب مین زیادہ تر اسکی مشہوری ہوئی اکبر بادشاہ نے نصف سے زمین اسکو انعام مین بخشی

جسمین اسنے تالاب بنوایا امرتسر نام رکھا تالاب کے گرد شہر کے آبادی کی بنا ڈالی اسکے تین بیٹے تھے ایک پرتھی
دوسرا مہادیو تیسرا ارجن لیکن امرداس نے مسند گوروائی کی ارجن کو بخشی آخر بھادون کے پانچوین سمت ۱۶۳۸
مین مرگیا امرداس کا ڈیرہ گوبندوال مین تھا مگر اب دریا برد ہوگیا ہے مگر مندر نشستگاہ اسکا امرتسر کے تالاب
کے اندر مشہور ہے **گورو ارجن پانچوان جانشین** یہہ شخص اٹھارہوین بیساکھ سمت ۱۶۲۰
منگل کے روز بسمات بھانی گورو امرداس کے لڑکی کے پیٹ سے بمقام گوبندوال پیدا ہوا اور نوین بیساکھ
سمت ۱۶۳۶ چندن سنگہ سوڈھی کی لڑکی سے اسکی شادی ہوئی امرتسر کی آبادی مین اسنے بہت کوشش کی
سنتوکہ سر و رام سر دو تالاب کھدوائے سوا ان کے ایک اور تالاب امرتسر سے بفاصلہ دس میل کھدوا کر
نام اوسکا ترن تارن رکھا آخر چوبیس سال مسندنشینی کرکے جیٹھ کے مہینے سمت ۱۶۶۳ جمعہ کے دن بمقام لاہور
بادشاہی دیوان سمی چندو کے ہاتھ سے بصدمہ زہر ہلاک ہوا ڈیرہ اوسکا لاہور مین قلعہ کے دیوار کے
نیچے موجود ہے **گورو ہرگوبند چھٹا جانشین** یہہ شخص یکم ماہ اساڑہ سمت ۱۶۵۲ سوموار کے روز
گورو ارجن کے گھر بسمات گنگی عورت کے شکم سے بمقام موضع وڈالہ پیدا ہوا اسنے خود بھی تلوار باندہی اور اپنے
سکھون کو ہتھیار باندھنے کی ہدایت کی اور فقر کے خاندان کو سپاہگری سکھلائی دارا شکوہ جاگیردار پنجاب
کے پاس کہ وہ شخص ہر دل عزیز تھا اسنے بہت رسوخ پیدا کیا اور اوسکی ذریعے سے چند بار بحضور شاہجہان
بادشاہ بھی حاضر ہوا دو تالاب کول سر و بنک سر اسنے امرتسر مین کھدوائے آخر جیٹھ کے مہینے سمت ۱۶۹۵ اکتیس سال
گوروائی کرکے مرگیا **گورو ہر رائی ساتوان جانشین** یہہ شخص ماہ ماگہ سمت ۱۶۸۶ سدی
جمعرات کے دن بخانہ گورو تاسیر ہرگوبند پیدا ہوا اور بعد وفات اپنے دادا کے مسندنشین ہوا اکتیس سال چند
چودہ روز گوروائی کی اور چھوٹے جی ہرکشن چھوٹے فرزند کو گدی بخشی اسواسطے رام رائی بڑا لڑکا اوسکا رنجیدہ
ہوکر شاہ دہلی کے پاس مستغیث ہوا مگر کچھ نہ چلی اور گورو ہر رائی کاتک کے مہینے سمت ۱۷۱۹ بمقام کرت پور مرگیا
کہ اوسکا ڈیرہ وہان موجود ہے **گورو ہرکشن آٹھوان سجادہ نشین** اسکو گورو
بالا بھی کہتے ہین یہہ شخص ساون کے مہینے سمت ۱۷۱۳ بدہ کے روز بمقام کرت پور گورو ہر رائی کے گھر پیدا ہوا اور
سمت ۱۷۱۹ مین گدی نشین ہوا باپ کے مرنے کے بعد اورنگزیب عالمگیر نے حسب استغاثہ رام رائی کے اوسکو دہلی مین
طلب کیا جب وہان پہنچا تو بعارضہ چیچک بدہ کے دن چیت کے مہینے سمت ۱۷۲۱ مین بمقام دہلی بعمر آٹھ سال مرگیا
**گورو تیغ بہادر نوان سجادہ نشین** یہہ شخص اونیسوین ماگہ جمعہ کے دن سمت ۱۶۷۹
بخانہ گورو ہرگوبند چھٹے جانشین کے پیدا ہوا اسکی والدہ کا نام نانکی اور مولد امرتسر ہے سمت ۱۶۹۰ اسوج کے
مہینے بمقام کرتارپور بسمات گوجری کے ساتھ اسکی شادی ہوئی ہرکشن کے مرنے کے بعد سکھون نے ملکر

گورو بنا یا تیرہ سال آٹھ مہینے اکیس روز اسنے مسند نشینی کی آخر بادشاہ کے حکم سے دہلی بلایا گیا اور نگہر کے مہینے
سوموار کے روز سمت ۱۷۳۲ کو مقتول ہوا ڈیرہ اوسکا دہلی مین موجود ہے

**گورو گوبند سنگھ دسوان جانشین**

یہ شخص ماگھ کے مہینے اتوار کے روز پہر رات رہی کے وقت سمت ۱۷۲۳ گورو تیغ بہادر نوین
جانشین کے گھر سماۃ گوجری کے پیٹ سے بمقام عظیم آباد پٹنہ پیدا ہوا جیٹ کے مہینے سمت ۱۷۳۴ مین سماۃ سندری
کے ساتھ اوسکی شادی ہوئی بعد قتل ہوجانے اپنے باپ کے مسند نشین ہوا اور سکھون کو جمع کرکر اوسنے چاہا
کہ انکو سپاہی بنا کر بادشاہ کا مقابلہ کرون اور اپنے باپ کا عوض لون اوس اجتماع مین اوسنے پہلے طریق
سب ل دئے اور اپنا مذہب نئے طریق کا ایجاد کیا اور اونکو حکم دیا کہ آیندہ کوئی گورو کا سکھ بال نہ
منڈائے بدن سے استرا نہ لگائے ملاقات کے وقت رام رام کے بدلے آپسمین سکھ واہگورو جی کی فتح کہین
زنار جو کل ہندو گلے مین پہنتے ہین سکھ نہ پہنا کرین اگلے زنار توڑ ڈالین برہمن شب دیوی دیوتا کی پوجا
نکرے صرف گورو کو مانے اور اوسکو پرمیشر کا روپ جانے بید پوران شاستر کا دل سے اعتقاد اوٹھاوے
اونکی پاس تک بجاوے گرنتھ کو سچی کتاب جانے اوسکا پڑھنا ثواب جانے گرنتھ کے حکمون کی تعمیل کرے
اونکی سفا مین پرتعین دہرم کل سکھ آپسمین ایک ہین چاہئے کوئی پہلے برہمن تھا یا کھتری یا شودر سکھ ہوکے
وہ ذات اوسکی جاتی رہی اشراف کی توقیر اور رذیل کی ذلالت نہ رہی سب قدر و توقیر مین برابر ہوگئے
کوئی گورو کا سکھ تا کو نہ پئے مسلمان کے ساتھ جہان تک بن آوے دشمنی رکھے اوسکے مال کو لوٹ جان کو مارے
کا مال چوری سے کما جانا بھی حلال تصور کرے جو کوئی سکھ ہوکر کسی مسلمان کو قتل کرے وہ مکت پاوے بیکنٹھ
کو جاوے اور اگر مسلمان کے ہاتھ سے خود ہی مارا گیا تو بھی بہشتی ہوا مسلمان کا ذبح کیا ہوا حلال ماس حرام
جانے بکری کا جھٹکا اپنے ہاتھ سے کرے گورو کا نام لیکر بکرے کے گردن پر تلوار مارے اوسکا سر اوتارے تو
وہ گوشت کھاوے ہر ایک سکھ تلوار باندھے شستر کوئی نہ کوئی اپنے پاس رکھے سنگلی کنگھی پہنے لوہے کا چکر پگڑی
کے اوپر دہرے بال یعنی کیس اوپر کے طرف لیجا کر سر کے اوپر باندھے پگڑی سیدھی نہ کہی کچھ پہنے یعنی ایسا ہو یا
پاجامہ جیسے کچھا بھی ننگا رہے سور کا گوشت پوتر یعنی پاک سمجھے ملا شک کھاوے ملیچھ مسلمان کا دشمن سمجھا جاوے
غرض ایسے ایسے عقاید جنکی تفصیل نہایت طول ہے گورو گوبند سنگھ کے تذکرہ مین لکھی ہے اوسنے سکھون کو سکھلائے اور
پاہل دینے کی رسم جاری کی پاہل دینے کا یہہ طریق ہے کہ بتاشون کا شربت کٹورے مین [illegible] اپنا دہنے پانون کا انگوٹھا
اوسمین ڈبوتا ہے پھر تلوار ننگی کرکے اوسمین پھیرتا ہے پھر تھوڑا سا اوسمین سے آپ پی لیتا ہے اور باقی اوس شخص کو
پلاتا ہے اور اوسی شربت کی چھینٹے اوسکے موہنہ پر مارتا ہے اور احکام مذکورہ جو گورو گوبند سنگھ کے ہین اوسکو
سنا کر اوسکی تعمیل کی تاکید کرتا ہے — اوس اجتماع مین گوبند سنگھ نے ایک ایک سکھ کو علیحدہ علیحدہ پاہل

دی اور گور کے ساتھ جانفشانی کرنے کا عہد لیا جب بخوبی جمعیت سکھون کی طرف سے ہو گئی تو بارادہ ملک گیری
بڑی اجتماع کے ساتھ اوسنے پہاڑی راجون کے اوپر یورش کی آپس مین جنگ لڑائیان ہوئین آخر سب راجون نے
ملکر اوسپر حملہ کیا اور شہنشاہ عالمگیر کے خدمت مین بھی اس بات کی اطلاع دی بادشاہ کے حکم سے صوبہ سرہند
کے نام ہوا وزیر خان ناظم سرہند وزیر خان تھا اس مہم کے انجام کیواسطے تاکید فرمان بہادری ہوا جب چارون طرف
فوج کا اجتماع ہوا تو گوبند سنگھ قلعہ آنندپور مین محصور ہو گیا محاصرہ کے بعد رسد بند ہو جانے کے سبب سکھہ
بہت تنگ آئے اور آہستہ آہستہ بھاگنے لگے آخر یہان تک نوبت پہونچی کہ مسمات گوجری گورو گوبند سنگھ کی والدہ
بھی اپنی دو پوتون زورآور سنگھ و فتح سنگھ گورو گوبند سنگھ کے بیٹون کو ساتھ لیکر بیٹے کی اجازت کی بغیر قلعہ
سے بھاگ گئی مگر سرہند مین پہونچکر ایک ہندو کے مخبری سے گرفتار ہوئی سرہند کے صوبہ نے گورو گوبند سنگھ
کے دونو بیٹون کو گردن مارا اور گوجری کے قید رہنے کا حکم دیا مگر چند روز کے بعد گوجری بھی زہر کھاکر
ہلاک ہو گئی جب گورو گوبند سنگھ کے سب یار و دوست و سکھہ چیلے بھاگ گئے تو وہ خود بھی پانچ آدمیون
کے ساتھ قلعہ سے پوشیدہ بھاگا اور مخالفون کی فوج سے چھپ چھپ کے پہلے نوشہرہ آیا پھر نوشہرہ سے بمقام بہلولپور
پہونچا اور قاضی پیر محمد کے گھر جو اوسکا فارسی کے علم مین اوستاد تھا جاکر لباس بدلا یا سر کے بال جو اوسکو باندھے
ہوئے تھے نیچے کو لٹکا لئے اور مونچھون کے بال کترا ڈالکر شرع کی موجب نیوائین ماتھے کو دیوار کے ساتھ گھساکر
محراب دار بنایا جو نیتی نمازین پڑھنی شروع کین تو بھی پوشیدہ نرہا ایک امیر مسلمان نے جو اوس شہر مین
رہتا تھا اوسکو پہچان لیا اور قاضی سے پوچھا کہ یہہ شخص کون ہے جو بظاہر مسلمان اور بباطن اس مذہب والون کا
دشمن جان معلوم ہوتا ہے قاضی برشوت راضی نے قسم کھائی اور کہا کہ یہہ شخص مسافر درویش نیک بخت
نیک اندیش صاحب اسلام نمازی نیک انجام ہین انکا ارادہ ہے کہ اب حج کو جاوین فایدہ دینی اوٹھاوین
میری مسجد مین یہہ رہتے ہین نہ کسی سے لیتے نہ دیتے ہین امیر نے کہا بہت اچھا اگر مسلمان ہین تو شام کو میرے گھر
آئین رات کا کھانا میرے یہان کھائین قاضی نے یہہ خبر گورو گوبند سنگھ کو پہونچائی تو جان کے خوف کے
مارے اور کوئی تدبیر ذہن مین نہ آئی طوعاً و کرہاً دعوت قبول فرمائی اور شام کو اپنے سکھون کے ساتھ امیر کے گھر
گیا جب کھانا روبرو آیا تو یہہ حیلہ بنایا کہ ایک لوہے کے دستہ کی چھوٹی سی چھری نکالکر گورو گوبند سنگھ نے
کھانے کے اندر پھیر لی اور سکھون سے کہا کہ اگر ضرورتاً کسی ملیچھ کے گھر کا کھانا کھانا بھی پڑجاوے تو چاہئے کہ
لوہے کے دستے کی چھری کھانے کے اندر پھیر لیجاوے کہ اوسکے پھیرنے سے وہ کھانا پاک و پوتر ہو جاتا ہے اور جو سکھہ
کھاتا ہے اوسکی مذہب مین فرق نہین آتا ہے دوسرے دن علی الصباح گورو گوبند سنگھ دہانسی چلکر بمقام ماچھی واڑہ
پہونچا اور دہانسی بوضع گنج جاکر مقام کیا چند روز آرام کیا چونکہ وہان اوسکے چیلے بہت تھے دہانسی اوسکو

گھوڑا بھی سواری کا مل گیا اور چند آدمیون کے جمعیت بھی ساتھہ ہو لئی وہ ہانسی چلکر بمقام دنلی کے مقیم ہوا
اور خبر اوسکے آنے کی سکھون نے پاکر اوسکے پاس آنا شروع کیا یہان تک کہ بارہ ہزار آدمی کے اجتماع
کی نوبت پہونچ گئی یہہ خبر پاکر سرہند کے صوبہ نے ایک افسر کو معہ فوج گورو گوبند سنگہ کے دفع شر کے لئے مامور کیا
اور بمقام مکتسر جہان سابق ویرانہ بے آب اور اب ایک بڑا تالاب بنا ہوا ہی فریقین مین لڑائی ہوئی اور
دونو طرفون سے بہت سی آدمی مقتول ہوئی اور بہت سے بعذاب تشنگی مارے گئے خراب موقع اور بے آب جنگل
سمجھکر صوبہ کی فوج وہانسے پس پا ہوئی اور گورو گوبند سنگہ وہان ہی اوترا رہا مگر سکھہ اوسکی بسبب کم آبی کے
سخت بلا مین گرفتار تھے یہہ خبر جب دہلی مین پہونچی تو شاہ اورنگ زیب عالمگیر نے ایک تاکیدی فرمان گورو
گوبند سنگہ کے حاضری کے واسطے لکھا اور غضب سلطانی سی ڈرایا جب ہرکارہ بادشاہی فرمان لیکر آیا تو
گورو گوبند سنگہ نے اوسکو بہت سا طمع دنیا کرکے اپنے پاس ٹہرایا اور ایک عرضی منظومہ بابیات فارسی
بادشاہ کے نام اس مضمون سے لکھی کہ مجھہ فقیر درویش کی کیا مجال کہ بادشاہی فوج سی مقابلہ کرون بلکہ یہی
کہ دم بھرون اسقدر فساد جو مجھسے وقوع مین آیا ہے صرف اپنی جان بچانے کیواسطے ہی اگر حضور سے
میری جان بخشی فرمائی جاوے اور شاہی فوج میری مارنے کو نہ آوے تو آئندہ کبھی مین ایسی حرکت کا مرتکب
نہونگا یہہ عرضی جب بادشاہ نے سن پائی تو التماس اوسکی قبول فرمائی اور سرہند کے صوبہ کے نام فرمان
جاری کیا کہ اگر گورو گوبند سنگہ اپنی حرکات سے باز آوے اور اپنی بزرگون کے طرح فقیرانہ وضع بنا دیوے تو کوئی
اوسکا مزاحم نہونا چاہئے اور اگر پھر کبھی شورش اوٹھاوے تو شاہی فوج مامور ہوکر سرکوبی اوسکی عمل مین لاوے
صوبہ نے اس فرمان کی فی الفور تعمیل کی اور اپنی فوج اوسکی تعاقب سی ہٹالی جب گورو گوبند سنگہ نے اس
مخمصہ سی خلاصی پائی تو اوسنے ایک کتاب بنائی اوسکا نام گرنتھہ رکھا اور بدیل ہوکر پنجاب سے دکن کو چلا گیا
پھر عالمگیر اورنگ زیب کے مرنے کے بعد ایکدفعہ پنجاب مین آیا مگر قیام نکیا اور تھوڑی سی مدت رہکر پھر
دکھن کو چلدیا اور بمقام اچلا نگر ایک افغان مسلمان کے ہاتھہ سی زخمی ہوکر ماہ کاتک سمت ۱۷۶۵ مین مرگیا اوسکی
چار بیٹے تھے فتح سنگہ زور آور سنگہ جہار سنگہ جیت سنگہ اونمین سی دو تو سرہند مین مارے گئے اور باقی دو یعنی
جیت سنگہ وجوجہار سنگہ بھی اونہین دنون مین جب گورو گوبند سنگہ قلعہ آنند پور مین محصور تھا اپنی والدہ سندری
اور پانچ سکھون کے ساتھہ مخفی قلعہ سی نکلے جب متصل موضع چمکور کے پہونچی تو سرہند کی فوج نے اونکو گھیرا
اور وہ اونسے لڑکر مارے گئے **بندا سراگی** یہہ شخص پہلی بیراگی سادہوان کا چیلہ تھا بعد ازان
گورو گوبند سنگہ کا سکہ بنا مرنے سی پہلے گورو گوبند سنگہ نے اسکو سخت تاکید کی تھی کہ وہ حتی الامکان مسلمانون
کو دکھی اور سکھون کے مذہب کی ترقی کرے پس گورو گوبند سنگہ کے مرنے کے بعد وہ اس کام پر مستعد ہو گیا

ہزارون سکھہ اونسے اپنے پاس جمع کر لئے اور پنجاب کے ملک مین آکر ملک کو لوٹنا شروع کر دیا جب سرہند کے
صوبہ وزیر خان کو خبر ہوئی تو وہ خود بڑی فوج لیکر اونپر آیا مگر بندہ کے مقابلہ صوبہ نے شکست کہائی اور سکھون
کی ایسی بن آئی کہ اونہون نے سرہند و سادہورا و ساہانہ و گہڑام وغیرہ بڑی بڑی بستیون کو لوٹ کر برباد
کر دیا مقبرے و مسجدین گرادین لودہیانہ سے لیکر کرنال تک تمام ملک مین اپنے تہانے بٹہلادئے اور مسلمانون
کی اسقدر قتل عام ہوئی کہ صرف قصبہ ساہانہ کے اندر دس ہزار زن و مرد و بچہ مسلمان قتل ہوئے اور نعشین
اونکی آگ مین جلائی گئین شہر بٹالہ و کلانور کے رہنے والے ایسے لٹے کہ اونکے پاس ایک وقت کے کہانے کا
گذارہ نرہا اوس زمانہ مین لاہور کا صوبہ سید اسلم تہا اوسنے شہر کی بڑی حفاظت کی جب بندہ بیاس سے اوتر کر
باری دوآب مین داخل ہوا تو پنجاب کی رعایا مسلمانان نے ایک اجتماع کیا جنکے سرگروہ محمد تقی و موسی بیگ
و حاجی سید اسماعیل و حاجی یار بیگ و سید عنایت اللہ و ملا میر محمد تقی اور یہہ لوگ ہر طرح مستعد ہو کر لاہور کے
باہر عیدگاہ کے پاس جا اترے جب بندہ آیا تو فریقین مین سخت لڑائی ہوئی اور صبح سے شام تک مقابلہ ہوتا رہا
اور دونو فریق لڑتے لڑتے تہک گئے آخر بندہ علی پراگندہ ہو کر پیچھے کو ہٹ گیا اون دنون مین بہادر شاہ
عالمگیر کا بیٹا دکہن کے ملک مین تہا و ایسے وقت وہ سیدہا لاہور کو آگیا اور فیروز خان و محابت خان بایزید خان
افغان قصوری و شمس الدین خان افغان کو بندہ کے تنبیہ کے واسطے مامور کیا شاہی فوج نے قلعہ مخلص پورہ
المعروف لوہ گڈہ کو جسمین بندہ تہا جا کر محاصرہ کر لیا اور مدت تک محاصرہ رہا آخر بندہ اوتان سے بہاگ کر
پہاڑ مین گہس گیا اور عند التعاقب بہی ہاتہہ نہ آیا ناچار فوج واپس آکر داخل لاہور ہوئی جب بہادر شاہ
مر گیا اور شہزادون کی آپسمین لڑائیان و فساد ہو کر فرخ سیر کی سلطنت قایم ہوئی تو بندہ پہر موقع پا کر پہاڑ
سے اوترا اور بہت قصبہ اور گانو اوسنے اپنے تصرف مین کر لئے دہلی سے نواب عبد الصمد خان دلیر جنگ
و محمد امین معہ فوج اوسکی سرکوبی کو مامور ہوئے مگر جب یہہ فوج نزدیک پہونچی تو بندہ پہر میدان چہوڑ کر گم
ہو گیا ایک سال کے بعد پہر بندہ نے میدان سمہالا اور قصبہ کلانور و سنتوکہہ گڈہ پر تسلط کر لیا شیخ محمد دائم
فوجدار بٹالہ کا ہر چند اوس سے لڑا مگر بسبب کثرت سکہون کے اوسکو شکست ہوئی یہہ خبر پا کر بادشاہ نے
بہت فوج جمع کی اور میر احمد خان فوجدار گجرات و دارا دتمند خان فوجدار امین آباد و نور محمد خان
فوجدار اورنگ آباد و پسرور و شیخ محمد فوجدار بٹالہ و سید حفیظ اللہ خان فوجدار پہیت پور و شیخ سہراب خان
فوجدار کلانور و راجہ بہیم سنگہ کٹوچ و دہرب دیو جسروٹیہ و عارف بیگ خان ناظم لاہور کو معہ اونکے
فوجون کے جمع کیا اور اونکے سرکردگی نواب عبد الصمد خان دلیر جنگ کی شاہ گنج کے پاس ڈیرہ کیا اودہر
سے بندہ نے گورداسپورہ کے متصل ایک مستحکم مکان اور قابل جنگ میدان پسند کر کے معہ فوج سکہون کے

قیام کیا اور چار دن طرف اپنے پانی کی نہر کہود کر پانی چہوڑ دیا گویا اپنے چو اسطے اونہون نے یہہ ایک مستحکم
قلعہ بنا لیا بادشاہی فوج نے جب ایسا دیکہا تو سکہون کو ہر چہار طرف سے ایسا محاصرہ کیا کہ سواے پانی کے
ایک دانہ غلہ کا اونکی فوج مین جانا نہین پاتا تہا جب کچہہ رسد موجود کہانے کی نہ رہی نہایت تنگ آے اور آہستہ
آہستہ بندا کی ہمراہی چہوڑ کر بہاگنے لگے مگر جو بہاگتا تہا شاہی فوج کے ہاتہہ گرفتار ہوکر مارا جاتا تہا آخر سکہون نے
اپنے گہوڑے اور باربرداری کے اونٹ سب کاٹ کاٹ کہا لئے وہ بہی نہ رہے تو نہ ہبی ممنوعات کا کچہہ لحاظ نہ رہا
جو پایا سو ہضم کیا ایسی حالت کی ساتہہ بندا نے عبدالصمد خان کے خدمت مین بشرط جان بخشی کے حاضر ہونیکی
درخواست کی جب حاضر ہوا تو بحفاظت معقول بادشاہ کی خدمت مین دہلی بہیجا گیا اور وہان بہونچکر معہ فرزند بسیالہ اپنے
متصل مزار قطب صاحب بحکم فرخ سیر گردن مارا گیا اس کے بعد جب سلطنت دہلی کی دن بدن ضعیف ہوتی گئی اور احمد شاہ درانی
بھی رستم ثانی مرگیا اور کابلی سلطنت کی نااتفاقیون کے سبب سے کوئی مسلمان بادشاہ سر کوب سکہون کا نہ رہا تو سکہون کی قوم پنجاب مین
بدیہہ قصبہ بقصبہ شہر بشہر قابض و حاکم ہوگئی اوسوقت سکہون کی بارہ مثلین بہت بڑی گنی گئین

## پہلی مثل بہنگیون کی

اسمین بارہ ہزار سوار تہے چہجا سنگہ نامی ایک شخص نے پہلی گورو گوبند سنگہ سے پاہل لیکر سکہی اختیار کی اور
غارتگری پر کمر بستہ ہوا بسبب بہت پینے بہنگ کے لوگ اوسکو بہنگی کہتے تہے اصل مین وہ بہنگی نہ تہا جاٹ تہا
بعد ازان بہیمان سنگہ جگت سنگہ بڑی بہاری لوٹیرے اوسکی شامل ہوئے اور سب نے ملکر ڈاکہ زنی شروع
کی چہجا سنگہ مرگیا تو بہیمان سنگہ سرگروہ بنا اوسکی بعد ہری سنگہ نے افسری پائی ہری سنگہ نے تہوڑے دنوں مین
ترقی عظیم بہونچا کر بہت سے سکہہ نوکر رکہے نواح امرتسر وغیرہ بہت سا ملک اوسنے اپنے قبضہ مین کرلیا
اوسکے بعد جہنڈا سنگہ اوسکے بعد جہنڈا سنگہ گنڈا سنگہ دونو بہائیون نے سرداری پائی جہنڈا سنگہ تو
راجہ رنجیت دیو والی جمون کے لڑائی مین مارا گیا اور گنڈا سنگہ پٹہان کوٹ مین حقیقت سنگہ کنہیہ کے
ہاتہہ سے قتل ہوا بعد ازان دیسو سنگہ چہوٹا بہائی گنڈا سنگہ کا سرگروہ بنا وہ مرا تو گلاب سنگہ نے سرداری
پائی وہ بمقام بہسین بخت سنگہ کی لڑائی مین مارا گیا اوسکے پیچہے اوسکا بیٹا گوردت سنگہ رہا جسکو رنجیت سنگہ
نے امرتسر سے نکالدیا اور کل اوسکی علاقہ مقبوضہ مین اپنا قبضہ کرکر کچہہ تہوڑا سا گذارہ اوسکو واسطے
مقرر کیا وہ مرا تو گنڈا سنگہ و مول سنگہ دو بیٹے اوسکے رہے مگر بسبب ضبطی جاگیر کے نہایت مفلسی کے ساتہہ
گذارہ کرتے رہے اب اونکی اولاد سے کوئی ایسا نامی آدمی لائق اندراج تواریخ مخزن نہ رہا ٭

## دوسری مثل رامگڑہیون کی

اس مثل کے گروہ مین تیرہ ہزار سوار تہے اور بانی
اسکا جسا سنگہ بہگوانا گیانی کا بیٹا تہا جو بموضع اچوگل لاہور سے شرق کیطرف بفاصلہ بارہ میل کے رہتا تہا جب
وہ مفلسی و ناداری سے بہت تنگ ہوا تو پاہل لیکر سکہہ بنا اور چند بدمعاشون خانہ بدوشون کو جمع کر

قزاقی و غارتگری شروع کی رفتہ رفتہ مالدار بن گیا اور آدینہ بیگ خان ناظم دوابہ بست کے پاس جا کر ایک
علاقہ کی تحصیلداری پر مامور ہوا جب آدینہ بیگ خان مرگیا تو اوسی علاقہ مین وہ خود حاکم بنا مگر جی سنگھ گھنیہ نے
اوسپر غالب آکر اوسکو بیدخل کیا اسواسطے وہ ستلج پار جا کر چندی گذارہ اپنا صرف رہزنی و غارتگری
سے کرتا رہا آخر جب جی سنگھ و مہان سنگھ رنجیت سنگھ کے باپ کی آپسمین نزاع ہوگئی تو جیا سنگھ بحمایت
مہان سنگھ آیا اور گوربخش سنگھ جی سنگھ کے بیٹے کو قتل کرکے خود اپنے علاقہ پر دوبارہ قابض ہوا جب وہ مرگیا تو
اسکا بیٹا خود وہ سنگھ سردار ہوا بعد اوسکی دیوان سنگھ ہیرا سنگھ بیر سنگھ تین بیٹے رہے اونمین بابت تقسیم ورثہ
بدرجہ سخت تکرار وقوع مین آیا اور رنجیت سنگھ منصف مقرر ہوا رنجیت سنگھ نے وہان پہونچکر ایسی
منصفی کی کہ تمام ملک و مال و اسباب نقد و جنس اونکا اپنے قبضہ مین کر لیا اور ایسا خرخشہ فیصل کیا کہ پھر
کبھی اونکی آپسمین فساد برپا نہوا **تیسری مثل کنھیون کی** بانی اس گروہ کا جی سنگھ کہنہ
بوضع کاہنہ جو لاہور سے دس میل بسمت جنوب آباد ہے رہتا تھا اصل مختصر حقیقت اسکی یہہ ہے کہ اسکا باپ
مسمی خوشحال کاہنہ کے رہنے والا ذات کا سندھو نہایت مفلس و نادار تھا اوسکی دو بیٹے تھے ایک جی چند
دوسرا اجی چند جب اونپر مفلسی بنہایت طاری ہوئی اور فاقہ کشی سے تنگ آئے تو جی سنگھ نے کپور سنگھ فیض اللہ پوریہ
کے پاس جا کر پاہل لی اور سکھ بنا جی سنگھ نام رکھا یا اور چند ماہ اونکے ساتھ بقزاقی و غارتگری مصروف رہا
جب کچھ جمعیت ہوگئی تو اوسنے باتفاق اور چند غارتگرون کے اپنی مثل علیحدہ قائم کر لی اور سو سو کوس
دور تک جا کر راستہ لوٹنا اور ملک کو غارت کرنا شروع کیا چند سال مین رفتہ رفتہ سردار جی سنگھ ہوگیا چونکہ
اون دنون مین راجہ سنسار چند نے پہاڑ کے راجون پر فتحیاب ہو کر قلعہ کانگڑہ کے اوپر مورچے لگائے ہوئے تھا
اور نواب سیف علی خان قلعدار جو بحکم شاہان چغتائی مدت سے وہان مامور تھا اندر سے ترکی بترکی اوسکا
جواب دیتا تھا جب محاصرہ کی مدت طول کھینچ گئی تو راجہ سنسار چند نے جی سنگھ کو اپنی مدد کو بلایا جب یہہ وہان پہونچا
تو قلعدار مرگیا اور جیون بیگ اوسکے بیٹے نے قلعہ جی سنگھ کے حوالے کر دیا قلعہ مین داخل ہوتے ہی جی سنگھ
خود مالک بن بیٹھا اور راجہ سنسار چند کو صاف جواب دیا اور جسقدر علاقہ کوہی و دامن کوہ نواب سیف علیخان
کے قبضہ مین تھا سب پر جی سنگھ قابض و متصرف ہوا بلکہ جیا سنگھ رامگڑھیہ کا ملک بھی اوسنے چھین کر اپنی ریاست
کو اوسنے وسیع کیا چونکہ اوسی زمانہ مین مہان سنگھ شکر چکیہ رنجیت سنگھ کے باپ نے جمون کو لوٹکر بہت سی دولت
حاصل کی تھی جی سنگھ نے اوس سے جمون کے لوٹ کا حصہ مانگنا شروع کیا اوسنے ندیا تو فریقین مین نزاع ہو کر
لڑائی شروع ہوئی مہا سنگھ کے ساتھ راجہ سنسار چند و جیا سنگھ رامگڑھیہ متفق ہوگئے اور لڑائی مین گوربخش سنگھ
جی سنگھ کا بیٹا مارا گیا اس سے جی سنگھ بہت گھبرایا اور راجہ سنسار چند و مہان سنگھ کے ساتھ صلح کا خواہان ہوا

اسوقت راجہ سنسار چند نے تو قلعہ کانگڑہ لیکر صلح کی اور مہان سنگھ نے مہتاب کنور جی سنگھ کی پوتی کے ساتھ رنجیت سنگھ
اپنے بیٹے کی نسبت کرلی جب جی سنگھ مرگیا تو ندھان سنگھ و بھاگ سنگھ بیٹے اوسکے خورد سال تھے اور مالک ریاست کی
مسمات سدا کنور گوربخش سنگھ کی عورت جی سنگھ کی بہو رنجیت سنگھ کی ساس بنی وہ عقیل عورت ریاست کے
انتظام مین بڑی ہوشیار تھی اوسنے جی سنگھ کے مرنے کے بعد اپنی ریاست کا خوب انتظام رکھا بلکہ رنجیت سنگھ کی
سلطنت کو اوسنے ترقی دی لاہور کے لینے کے وقت وہ بمعہ فوج رنجیت سنگھ کے ساتھ تھی مگر رنجیت سنگھ نے اوسکو
بھی بموجب زور پکڑا ملک اوسکا ضبط کر کر اوسکو قید مین ڈالدیا کہ وہ بہت برے حال کے ساتھ مرگئی دارالریاست
اس ریاست کا قصبہ بکمیریان وہ وابستہ جالندھر مین موجود ہے **چوتھی مثل نکیون کی** بانی
اس مثل کا ہیرا زمیندار سندھو بہڑوال کے رہنے والا تھا اوسنے سکھہ مذہب اختیار کیا اور ہیرا سنگھ کہلایا اور مدت تک رہزنی
کر کر کچھہ جمعیت اوسکے پاس ہوگئی اپنا گروہ الگ بنایا اور دریا کے کنارے کا ملک جسکو نکہ کہتے ہین کل اوسکے تصرف مین آیا آخر چونیہ
پاکپتن کے اوپر چڑہائی کی تو شیخ سبحان دیوان کی فوج کے ہاتھہ سے مارا گیا اور دلسنگھ بیٹا اوسکا خورد سال
رہگیا اسواسطے نار سنگھ برادرزادہ اوسکا جانشین ہوا وہ بھی تھوڑے دنون بعد مرگیا جب رنجیت سنگھ کے اقبال کا
ستارہ چمکا تو اوسنے بھگوان سنگھ گیان سنگھ خزان سنگھ نکیون کی ہمشیرہ مسمات مہتاب کنور کے ساتھہ شادی کی
اوسکے بطن سے کھڑک سنگھ ولیعہد پیدا ہوا بعد اوسکے بھگوان سنگھ مسمی وزیر سنگھ کے ہاتھہ سے مارا گیا اور گیان سنگھ
حاکم ہوا وزیر سنگھ کو دل سنگھ سرانسنگھ بانی مثل کے بیٹے نے مار ڈالا اور خود بھی وزیر سنگھ کے نوکرون کے ہاتھہ سے
قتل ہوا وزیر سنگھ کے دو بیٹے مہر سنگھ و مصر سنگھ باقی رہے گیان سنگھ کے بعد خزان سنگھ جانشین ہوا اور کاہن سنگھ
گیان سنگھ کا بیٹا جو خورد سال رہگیا تھا خزان سنگھ کے پاس پرورش پاتا رہا آخرکار رنجیت سنگھ نے کل ملک اونکا
ضبط کرلیا اور کچھہ تھوڑی جاگیر بقدر گذارہ قایم رکھی اب بھی اس خاندان مین کاہن سنگھ جاگیردار کی اولاد زندہ
و حیات موجود ہے **پانچوین مثل الووالیون کی** اس مثل کا مفصل حال سابق شہر کپورتھلہ
اور والیان ریاست کی ذکر مین تحریر ہوچکا ہے اب دوبارہ لکھنا تحصیل حاصل ہے **چھٹی مثل ڈلے**
**والیون کی** اس مثل کی بنیاد دگلا بالکتری ساکن ڈلہ والہ سے قایم ہوئی سب سے اول وہی سکھہ بنا اور
تارا سنگھ گھیبا اور گروہ قایم کی وہ مرگیا تو تارا سنگھ قوم گڈریہ جو پہلے گانو کا مال چرایا کرتا تھا سردار بنا اوسنے
بھنگی مثل کے ساتھہ ملکر قصور کو لوٹا اور امیر ہوگیا اور فتح آباد وغیرہ کا انتظام کرلیا آخر رنجیت سنگھ نے اوسکے
کل ملک چھین لیا صرف دو گانو گذارہ کو چھوڑے مگر چند سال کے بعد وہ دونو بھی بکرماجیت سنگھ بیدی نے اوسکے
بیٹون دسوندہا سنگھ و جھنڈا سنگھ سے لے لیے **ساتوین مثل نشان والون کی**
اس مثل کے بانی مبانی سنگت سنگھ و مہر سنگھ دو شخص تھے دس ہزار سوار اونکے پاس تھا انبالہ اور وہان کے گرد و نواح

کا ملک اونکی قبضہ مین تھا اب کہی نشان کے نشان والے مشہور ہوگئی تھے **آٹھوین مثل فیض اللہ پوریون کی** بانی اس مثل کے کپور سنگہ و خوشحال سنگہ رہنی والے دوابہ بست جالندھر موضع فیض اللہ پور کے تھے اڈہائی ہزار سوار اس مثل مین تھی سب سے اول گویا یہی مثل بنی اور پیشہ غارتگری و رہزنی انہین کے طفیل سے سکھون مین رایج ہوا شہرون کے شہر اور قصبون کے قصبے اونھون نے لوٹ لیے ہانسی حصار دہلی کرنال تک انکا ڈاکہ پڑتا تھا کپور سنگہ مسلمانون کا سخت دشمن تھا یہان تک کہ فیض اللہ پور کا نام جو مسلمانہ تھا بدل کر سنگہ پوری رکھہ دیا تھا دونو طرف ستلج کے بہت سا ملک اونکی قبضہ مین تھا اب بھی اس مثل کے سردار علاقہ منولی و کہنولی و بہرولی و کوٹلہ پر قابض ہین اور علاقہ آپسمین بہت رئیسون کے تقسیم ہوا ہوا ہی **نوین مثل کروڑی سنگہون کی** بانی اس مثل کا کروڑ سنگہ تھا وہی سکھہ بنا اور اوسی نے غارتگری سیکھی اوسکی بعد بگھیل سنگہ سردار ہوا اوسکی وقت مین بارہ ہزار سوار اس مثل مین تھا اور بہت سا ملک ستلج پار کا اوسنی دبالیا تھا **دسوین مثل شہید بونگیون کی** بانی اس مثل کی گوربخش سنگہ و کرم سنگہ تھی بعد غارت و رہزنی و حصول جمعیت اضلاع شرقی دریای ستلج پر قبضہ پائے ہوئی دو ہزار سواران کے مثل مین تھا چونکہ بہت سی اونمین سے مقام دمدمہ واقع سمت جنوب پٹیالہ قتل ہوگئی اور وہان اونھون نے ایک شہید بونگا بنایا ہوا تھا اسلیے شہید بونگی مشہور ہوئی **گیارہوین مثل پھلکیون کی** اس مثل کا حال پہلے پٹیالہ کی ریاست کے ذکر مین تحریر ہوچکا ہی **بارہوین مثل سکرچکیون کی** یہہ مثل رنجیت سنگہ کے خاندان کی ہی اصل حال اسکا یہہ ہی کہ ایک سندو جاٹ کالو نام موضع پنڈی بہٹی مین رہتا تھا وہانسی اوٹھہ کر موضع سانسری متصل امرتسر کے آرہا اور قوم سانسی سے ملکر قزاقی کرتا رہا اوسکا بیٹا جادومن اوسکی مرنے کے بعد اوسکی پیشہ پر قائم ہوا آخر ایک قزاقی کے وقت مارا گیا پھر اوسکا بیٹا غالب سکرچک مین جو گوجرانولہ سے ڈیڈہ کوس پر ہی جا رہا اور دہنی ہنت کرنے لگا اوسکی دو بیٹی ہوئی راجدہ و بدہ راجدہ بوتا کی دوکان کرتا تھا اوسکی تین بیٹی ہوئی ایک ٹھلو دوسرا ٹیلو تیسرا تخت دہمن ٹھلو و ٹیلو تو ایک خانہ جنگی مین مارے گئی اور تخت دہمن کے دو بیٹی ہوئی بوبہارا بو لوتو ڈاکہ زنی مین مارا گیا اور بہارا اپنی لیاقت سے نصف زمین متعلقہ سنگہ چک پر قابض ہوگیا وہ مرگیا تو بدہو نام اوسکی بیٹی نے پاہل لی اور سکہ بنا بدہ سنگہ نام رکہا اوسکی دو بیٹی ہوئی نودہ سنگہ و چندر بہان سنگہ نودہ سنگہ سے رنجیت سنگہ کا خاندان اور چندر بہان سنگہ سے سندہانوالیون کا خاندان بنا نودہ سنگہ کے بعد چڑت سنگہ نے بڑی ترقی پائی آخر بمقام حوون بسبب پھٹ جانی اپنی بندوق کے مرگیا اوسکی بعد اوسکا بیٹا مہان سنگہ سردار ہوا اور بہت سی غارتگری کرکے اوسنی فوج رکہی عزت پائی اور جیند والی راجہ کی لڑکی سے اوسکی شادی ہوئی

شہر جمون اوسنے دو مرتبہ غارت کرکے لاکہا روپیہ حاصل کیا اور بہت سا ملک گوجرانوالہ کے گرد نواح کا
اپنے قبضہ مین کرکے سرداری بنائی آخر ۱۷۹۲ عیسوی مین نوجوان ہی مرگیا

## حال رنجیت سنگہ اور اوسکی ترقی اور سلطنت کا بیان

یہہ شخص مہان سنگہ جلکیہ کے گہر سمت [illegible]
مین پیدا ہوا جب بارہ برس کی عمر کو پہونچا تو باپ اسکا مرگیا اور انتظام ریاست کا رنجیت سنگہ کے والدہ کے
حوالہ ہوا اوسکی ماں نے ایک دیوان نوجوان صاحب عزت و شان تہا جو اوسکی طرف سے ریاست کے امور کو انجام
دیتا اوسکو لوگ لکہپت رای دیوان کہتے تہے جب رنجیت سنگہ سترہ برس کا ہوا تو بسبب ظہور بد نامی دیوان لکہپت رای
کے جو اوسکی والدہ کے نسبت منسوب تہی رنجیت سنگہ نے دیوان کو [illegible] ہاتہہ سے مرواڈالا بلکہ والدہ
کا کام بہی تمام کیا اور خود مختار ہوگیا ۱۲۱۱ ہجری مین جب پہلی مرتبہ شاہ زمان داخل پنجاب ہوا تو اوسوقت
رنجیت سنگہ بہی گوجرانوالہ چہوڑکر روپوش ہوگیا اوسی سال بادشاہ واپس چلاگیا اور ایک امیر اپنے سپہی
شاہنچی کو پنجاب مین چہوڑ گیا کہ وہ سکہون سے لڑے اور اونکا انتظام کرے وہ بہادر ولایتی سردار بمقام
رسول نگر سکہون سے لڑکر شہید ہوا ۱۲۱۱ کے اخیر مین شاہ زمان پہر بڑی بہاری فوج لیکر لاہور تک آیا اور
چار مہینے رہکر رمضان کے مہینے مین واپس گیا واپس جانیکے وقت بارہ توپین بادشاہ کی دریای چناب مین
غرق ہوگئین بادشاہ خود تو چلاگیا اور رنجیت سنگہ کے نام فرمان جاری کرگیا کہ ہماری توپین نکلواکر بہیجدو
اوسکی عوض مین ہمکو اجازت ہے کہ تم لاہور پر جاکر قبضہ کرلو رنجیت سنگہ نے آٹہہ توپین نکلواکر بہیجدین اور
چار توپین کچہہ مدت کے بعد جو نکال لین ۱۲۱۳ ہجری مین رنجیت سنگہ لاہور پر چڑہ آیا اور پانچوین ہاڑ
سمت ۱۸۵۶ لاہوری دروازے سے بسازش حکام مسلمانان کے لاہور مین داخل ہوا تینون سردار لاہور کے حاکم شہر کو
چہوڑکر چلے گئے سال ۱۲۱۵ ہجری مین رنجیت سنگہ کو قلعہ لاہور سے کچہہ دفینہ خزانہ ملا جس سے اوسکو استقلال
ہوا اور روپیہ کے سکوک ہونیکا حکم نفاذ پایا رنجیت سنگہ کے روپیہ پر ایکطرف نام و سمت و مقام ضرب
لاہور یا امرتسر لکہا ہوا تہا اور دوسری طرف یہہ بیت مضروب تہا **بیت** دیگ و تیغ و فتح و نصرت بیدرنگ
یافت از نانک گورو گوبند سنگہ جب رنجیت سنگہ کا قبضہ لاہور پر بخوبی ہوگیا اور دن بدن ترقی کی صورت
نمودار ہوئی تو بہنگی وغیرہ سرداردن کو فکر و حسد پیدا ہوا اور سب نے ملکر لاہور پر حملہ کرنے کی تجویز کی اور
بمقام بہسین جو لاہور سے بفاصلہ دس میل واقع ہے سکہون کا اجتماع ہوا رنجیت سنگہ نے یہہ خبر پاکر [illegible]
اپنی فوج کے ساتہہ اونسے مقابلہ کیا جسمین وہ فتحیاب ہوا اور گلاب سنگہ بہنگی سرگروہ سکہون کا مارا گیا
اس فتح کے بعد حوصلہ رنجیت سنگہ کا بہت بڑہ گیا اور [illegible] فتح ہونے لگی سمت [illegible]
مین نظام الدین افغان حاکم قصور نے اطاعت قبول کی اور شہر [illegible] سنگہ کے قبضہ سے چہوڑا لیا گیا

کے قبضہ سے جالندہر کا ملک اور قصبہ پٹی لے لیا گیا سمت ۱۸۶۶ مین کہرک سنگہ ولیعہد کی شادی مسمات چند کنور جیمل سنگہ
کنہیہ کی لڑکی کے ساتھہ بڑی دہوم دہام سے ہوئی شاہ شجاع الملک کابل کا بادشاہ وہان سے معزول ہوکر لاہور مین
داخل ہوا قلعہ اٹک بہ سازش ناظم کشمیر کے رنجیت سنگہ نے قبضہ پایا سمت ۱۸۶۹ بادشاہی مسجد اور قلعہ کے مغربی
دروازہ کے درمیان حضوری باغ بنا اور ایک بارہ دری سنگ مرمر کی تعمیر ہوئی اوسکی تعمیر کے واسطے بہت سے
مقبرون سے پتہر اوتروائے گئے اسی سال مین جواہر گران قیمت کوہ نور کا شاہ شجاع سے بہ اصرار تشدد لیا گیا اور اسقدر
تنگ طلبی ہوئی کہ تین روز تک کہانا و پانی بادشاہ کے مطبخ مین جانے پایا جب بادشاہ اپنی زیست سے نا امید ہوا
تو پچاس ہزار روپیہ نقد اور تین لاکہہ روپیہ کی جاگیر لینی کرکے ایسا الماس جسکی قیمت مقرر کرنی سے روی زمین
کے جواہر شناس قاصر تہے رنجیت سنگہ کو دیدیا مگر رنجیت سنگہ نے الماس لیکر نہ تو پچاس ہزار روپیہ دیا اور نہ
جاگیر دی بلکہ یہ سلوک کیا کہ قاضی شیر محمد شاہ کے معتمد کو بہ تہمت آمیزش اوسکے ساتہہ ناظم کشمیر گرفتار کر کے بہت زجر
کیا اور شاہ کی بتیس ہزار روپیہ نقد دیکر اوسکو رہا کرایا اسی سال مین وزیر فتح خان وزیر کابل کے اٹک کے
قلعہ کا محاصرہ کیا تو سپاہ غوث خان و دیوان محکمچند اودہر بہیجی گئی اوسی سال مین بموجب مخبری کسی
مخبر کے شاہ شجاع کو کہا گیا جسقدر اور بہی تیرے پاس جواہرات ہین سب دیدے جب اوسنے انکار کیا تو مردانہ
محل کی تلاشی بذریعہ سکہون کے اور زنانہ حرم کے تلاشی بذریعہ عورات کے عمل مین آئی اور جسقدر زیورات گرانبہا
و جواہرات دستیاب ہوا سب چہین لیا گیا اور اسیر بادشاہ مظلوم و مہمان کی یہ خاطرداری ہوئی کہ اوسکے
اولاد کو تواریخون مین برابر درج ہوتا چلا جاتا ہی ایسی ایسی بیعزتیون سے جب شاہ بہت تنگ آیا تو اول اوسنے
اپنی عورت کو تغیر لباس لودہیانہ بہیجدیا اور پہر خود بہی فراش خانہ کے دیوارات کو توڑ کر پوشیدہ چلدیا اور
رنجیت کی پنجہ سے خلاصی پائی سمت ۱۸۷۱ مین رنجیت سنگہ نے کشمیر پر مہم کی اور فوج لیکر خود گیا مگر عند المقابلہ شکست
کہائی اور واپس چلا آیا سمت ۱۸۷۵ مین ملتان پر یورش ہوئی اور مدت تک محاصرہ رکہکر ملتان لیا نواب
مظفر خان معہ شہباز خان و شہنواز خان فرزند و خیر اللہ خان برادر زادہ کے بدرجہ شہادت پہونچا اور نواب
سرفراز خان نے لاہور آکر قصبہ شرقپور جاگیر مین پایا اسی سال مین میان دہیان سنگہ جموال کی ترقی ہوکر عہدہ
ڈیوڑہی کی اوسکو عطا ہوئی اور راجگی کا خطاب پایا اور شاہدرہ پر یورش ہوکر قصبہ نندرانہ یار محمد خان ناظم پشاور
کے حوالہ ہوا سمت ۱۸۷۶ مین دوبارہ کشمیر پر مہم ہوئی اور وہ ملک رنجیت سنگہ کے قبضہ مین آگیا سمت ۱۸۷۷ مین
ہری سنگہ نلوہ کشمیر کا ناظم قرار پایا اور کہرک سنگہ کے گہر نونہال سنگہ پیدا ہوا سمت ۱۸۷۸ مین سدا کنور کا ملک
کل ضبط ہوکر کنہیون کے خاندان کی بربادی عمل مین آئی سمت ۱۸۸۰ مین یوسفزئی کے پٹہانون نے فساد برپا کیا اور
ہزارون جہادی لوگ وہان جمع ہوئے اسواسطے خود رنجیت سنگہ کل لشکر لیکر وہان گیا اور عند المقابلہ اول

سکھون نے شکست کھائی اور دور تک بھاگے آخر جب در فوج مدد کو پہونچی تو افغان متفرق ہو گئے اسی سال امیر
راجہ سنسار چند والی کوہستان اور نواب سکیرہ والا مر گیا شاہنواز خان اوسکے بیٹے نے ڈیرہ اسمعیل خان مین جاگیر
پائی اور بنون کے ملک مین بھی سکھون کا دخل ہو گیا سمت ۱۸۸۸ مین سید احمد و مولوی اسمٰعیل جہادیون نے
پشاور کے طرف شورش برپا کر کے پشاور اپنے قبضہ مین کر لیا اونکی تنبیہ کے واسطے فوج مامور ہوئی اور وہ
آخر شیر سنگھ کے فوج کے ہاتھ سے شہید ہوئے اوسی سال راجہ انرودھ چند سنسار چند کے بیٹے سے ناطہ اوسکی
بہن کا راجہ ہیرا سنگھ راجہ دھیان سنگھ کے بیٹے کے واسطے طلب کیا اوسنے نہ دیا تو اوسکی استیصال کے واسطے فوج
مامور ہوئی اور وہ بھاگ کر انگریزون کے علاقہ مین چلا گیا اوسکے جانے کے بعد کل علاقہ اوسکا ضبطی مین آیا
اور رنجیت سنگھ نے خود نادون جا کر راجہ سنسار چند کے دو لڑکیون کے ساتھ جو رانی گدن کے شکم سے تھین
اپنی شادی کر لی اور جودہ بیر چند سنسار چند کے دوسرے بیٹے کو نادون کا ملک دیکر راجہ بنایا سمت ۱۸۸۷ مین
بمقام دینانگر رنجیت سنگھ کی ویڈ صاحب ایجنٹ انگریزی کے ساتھ ملاقات ہوئی اور الگزینڈر برنس صاحب
سفیر انگریزی نے چار گھوڑے کی بگھی شاہ انگلستان کے طرف سے تحفہ گذرانا اور ملاقات رنجیت سنگھ کی بمقام
روپڑ نواب گورنر جنرل کشور ہند کے ساتھ نہایت دھوم دھام سے عمل مین آئی اسی سال نواب بہاولپور
سرکار رنجیت سنگھ کی اطاعت سے نکلکر انگریزی تابعدار بنا اور جمعدار خوشحال سنگھ کشمیر کا ناظم قرار پایا چونکہ اوسنے کشمیر
جا کر وہان کے رعایا کو تباہ و برباد و جلاوطن کر دیا تھا اسواسطے اوسکے جگہہ جرنیل مہان سنگھ ناظم بنا اور وہ
لاہور بلایا گیا اور بمأموری نونہال سنگھ کے علاقہ پشاور سردار سلطان محمد خان سے لیا جا کر خالصہ سرکار ہوا
سمت ۱۸۹۳ مین کنور نونہال سنگھ کی شادی بڑی دھوم دھام سے ہوئی کل راجے و رئیس معہ نواب گورنر جنرل انگریز
دور دور سے بلا کر شادی کی شامل کیے گئے اسی سال مین دوست محمد خان امیر کابل نے پشاور پر یورش کی
اور ہری سنگھ نلوہ مارا گیا اور جرنیل اویٹیبلہ پشاور کا ناظم مقرر ہوا سمت ۱۸۹۵ مین ملاقات لارڈ گورنر
جنرل ہند کی رنجیت سنگھ کے ساتھ بمقام فیروزپور ہو کر تجویز مہم کابل کی قرار پائی اور انگریزی فوج شاہ شجاع
کو ساتھ لیکر کابل کو روانہ ہوئی جب رنجیت سنگھ باتفاق نواب گورنر جنرل بہادر کے فیروزپور سے بمقام لاہور
آیا تو لقوہ کی مرض امنگیر ہوئی ایسی شدت کے ساتھ کہ زبان سے بولنا بھی موقوف ہو گیا سمت ۱۸۹۶ جیٹھ کے مہینے
مین بحالت بیماری دربار عام ہو کر کل امور ریاست کے کھڑک سنگھ اپنے بیٹے کے حوالے کیے اور پھر ایک مہینہ تک
سخت بیمار رہا آخر پندرھوین اساڑھ سمت ۱۸۹۶ ڈیڑھ گھڑی دن رہے وقت رنجیت سنگھ نے جہان فانی سے
سفر کیا دوسرے روز جمعہ کے دن نعش جلائی گئی رانی مہتاب دیوی دختر راجہ سنسار چند و رانی ہر دیوی
و رانی رنمیون چار رانیان اور گیارہ کنیزکین نعش کے ساتھ ستی ہوئین کل راج رنجیت سنگھ کا ابتدا سے

سمت ۱۸۵۶ لغایت سمت ۱۸۹۶ چالیس سال کا عمل پنجاب مین ہوا اولاد رنجیت سنگھ کے آٹھ بیٹے مشہور ہین اول کھڑک سنگھ
ولیعہد دوسرا ایشر سنگھ جو ایکسال کا ہو کر مرگیا تیسرا شیر سنگھ جسنے اڈہائی سال راج کیا چوتھا تارا سنگھ پانچوان
پشورا سنگھ چھٹا کشمیرا سنگھ ساتوان ملتانا سنگھ آٹھوان دلیپ سنگھ جو معزول الریاست ہوکر اب لندن مین موجود
ہے اسقدر بیٹون مین سے اگرچہ بعضون کی نسبت لوگون کو شک بھی ہے اور کہتے ہین کہ وہ فی الحقیقت رنجیت سنگھ کے
بیٹے نہ تھے بلکہ اوسکی رانیان صرف اپنا قدر و منزلت پیدا کرنے کے واسطے پہلے حمل کا اشتہار کر دیتی تہین
اور پھر کسی اور کا بچہ مانگ کر ظاہر کر دیتی تھین کہ یہ بچہ ہمارے پیٹ سے پیدا ہوا ہے شاید ایسا ہی ہو مگر ہم
کے نزدیک وہ بہر حال رنجیت سنگھ کے ہی فرزند ہوے جنہون نے رنجیت سنگھ کی زندگی مین اشتہار پا لیا
کہ یہ شہزادے مہاراج کے ہین اور سرکار سے اونہون نے جاگیرین و روزینہ پائے رنجیت سنگھ کے عورتون
اور کنیزون کا کچھ شمار نہ تھا مگر عند التحقیقات ایسا ثابت ہوتا ہے کہ ابتدا سے انتہا تک اصلی شادیان سولہ کی تہین
جنمین سے نو شادیان نو آبادی رسومات ہوئین اور سات شادیان بطور چادر اندازی وہتھ پکیا وقوع مین
آئین کہ رنجیت سنگھ کا سکھون کے دستور کے مطابق دستور تھا کہ جہان خود شادی کرنے نہین جاتے تھے اپنا تیر
یا کھنڈا بھیجکر ڈولہ منگا لیتے تھے پہلی رانی مہتاب کنور تہی لڑکی سردار گوربخش سنگھ اور پوتی سردار جے سنگھ کنہیا
کی تھی جسکے بیٹے شیر سنگھ و تارا سنگھ مشہور ہوے دوسری راجکوران تہی لڑکی سردار رن سنگھ نکئی کی تھی اسکے بطن
سے کھڑک سنگھ پیدا ہوا اسکو لوگ مائی نکائن کہتے تھے تیسری روپ کنور تہی لڑکی جی سنگھ چودہری ساکن کوٹ
سید محمود ضلع امرتسر کے تھی چوتھی لچھمی سرکار تہی لڑکی دیسا سنگھ و ڈہگا سندھو ساکن موضع جوگی مان ضلع گوجرانوالا
تھی کہائی کے سم کے وقت اسکا ڈولہ مندر ہوا پانچوین و چھٹی مہتاب دیوی و راج بنسو یہ لڑکیان راجہ سنسار چند
کٹوچ کانگڑہ کے راجہ کی تہین جو رانی گدن کے پیٹ سے پیدا ہوئین اور ایک ہی دن دونو کی شادیان رنجیت سنگھ
کے ساتھ ہوئی راج بنسو رنجیت سنگھ کے مرنے سے پہلے مرگئی اور مہتاب دیوی رنجیت سنگھ کے نعش کے ساتھ ستی ہوئی
ساتوین گل بیگم تہی ایک عورت مسلمان کشمیرن پیشہ ور امرتسر مین رہتی تھی رنجیت سنگھ کو اسکا خیال ہوگیا
اور بڑی دہوم دہام سے بمقام امرتسر اسکی ساتھ شادی کی آٹھوین رام دیوی تہی لڑکی کہیر سنگھ چہاچہری الہ
ضلع گوجرانوالہ کی تھی نوین اسم نامعلوم جو کرم سنگھ جاٹ امرتسر کے رہنیوالے کی لڑکی تھی یہان تک ذکر
نو شادیون کا ختم ہوا اور جو سات شادیان بذریعہ تہہ پکا ہوئین اونکی تفصیل یہ ہے اول رانی دیوی دختر
وزیر جیوان ضلع ہوشیار پور دوسری تیسری رتن کنور و دیا کنور بیوگان سردار صاحب سنگھ گجراتی بہنگی کی
تہین جب وہ مرگیا اور اونکے حسن و جمال کی تعریف رنجیت سنگھ نے سنی تو دونو کو منگوا کر محل مین داخل کیا انمین
سے رتن کنور ملتانا سنگھ کی والدہ مشہور ہوئی اور دیا کنور کے بیٹے کشمیرا سنگھ و پشورا سنگھ مشہور ہوے

چوتھی چند کنور جی سنگھ ساکن چین پور ضلع امرتسر کی لڑکی پانچوین مہتاب کنور چودہری سجان سنگھ جاٹ اتھوال
ساکن بلہا ضلع گورداسپور کی لڑکی چھٹی سمن کنور صوبا سنگھ جاٹ ملوہی ستلج پار کے رہنے والے کی لڑکی ساتوین گلاب کنور
جگدیو چودہری کی لڑکی سوای انکی اور بھی ایسی کنیزکین تھین جو رانیان تھین چنانچہ ہردیوی چودہری جگرام
سلہریہ راجپوت ساکن اتال گڈہ ضلع گورداسپور کی لڑکی اور راج دیوی لڑکی پدیار راجپوت کی اور دنو بی بی
سد بہاری بھاو جٹ کی دختر یہ تینون مع رانی مہتاب دیوی کے رنجیت سنگھ کے ساتھہ جلکر مرگئین رنجیت سنگھ
کے معشوقہ و محبوبہ عورتین پیشہ وار کسبی بھی بہت تھین مگر سب سے زیادہ موران طوائف اسی رتبہ کو پہونچی کہ گویا
سلطنت پنجاب کی اوسکی گھر مین تھی وہ رنجیت سنگھ کو سر دربار جو چاہتی سخت و نرم کہہ لیتی تھی اور برخلاف مرضی
اوسکی جو چاہتی سو کرتی کسی اہل دربار کا یارا نتھا کہ اوسکی بے مرضی کوی کام کرسکے رنجیت سنگھ خود موران
کے گہر کے شادیون اور رسومون مین جاکر شامل ہوتا اوسکی نام کے ضرب لاہور مین مدت تک مضروب ہوتی رہی
چنانچہ آجتک روپیہ اور پیسے موران شاہی موجود ہین

## ذکر سلطنت کھڑک سنگھ و نونہال سنگھ و شیر سنگھ و دلیپ سنگھ پسران رنجیت سنگھ متوفی

جب رنجیت سنگھ فوت ہوا
کھڑک سنگھ اوسکے بیٹے نے باصلاح مہاراجگی جلوس کرنا شروع کیا مگر بسبب نرم مزاجی و کم رعبی اوسکی کے سلطنت
کا کام چل نسکا اسواسطے نونہال سنگھ اسکے بیٹے نے باپ کو محض معطل و بیکار کرکے کام سلطنت کا اپنے ہاتھہ مین
لے لیا اور امرای دربار ور احکان جموال سب کی سازش نونہال سنگھ کے ساتھہ ہوگئی اور سب کی تجویز سے
سردار چیت سنگھ جسکو کھڑک سنگھ وزیر بنانا چاہتا تھا قتل کیا گیا ۱۸۴۰ء عیسوی مین کھڑک سنگھ بیمار ہوا اور
بیٹے کی صورت سے اسقدر بیزار تھا کہ مرنے دم تک اوسکی صورت اوسنے نہ دیکھی بلکہ کہتا تھا کہ نونہال سنگھ
جوانمرگ مریگا میرے بعد سلطنت اوسکو نصیب نہوگی اوسی سال مین کھڑک سنگھ مرگیا تقدیر کا درحقیقی اتفاق ایسی
ہوئی کہ جب نونہال سنگھ کھڑک سنگھ کی نعش کو جلاکر آیا اور قلعہ کے دروازہ کے قریب پہونچا کثرت سے توپین
سلامی کی سر ہوتی لگین دروازہ کے پاس پہونچتے ہی ایک بڑا پتھر دروازہ کے دیوار سے گرپڑا اور راجہ اودہم سنگھ
پسر راجہ گلاب سنگھ اور نونہال سنگھ کے سر پر جو باہم ہاتھہ مین ہاتھہ لئے ہوئے پاپیادہ چلے آتے تھے لگا تہوڑے گھنٹے مین
دو نوجوان بحسرت وارمان دنیا سے گذران سے گذر گئی نونہال سنگھ کے مرنے کے بعد امرای جموال نے شیر سنگھ کو گدی
دینی کی تجویز کی مگر سرداران سندہانوالیہ نے نمانا اور چند کنور زوجہ کھڑک سنگھ کو حکومت پر بٹھلایا اور خود کفیل
امورات وزارت کی ہوئی یہ بات دہیان سنگھ وزیر کو ناگوار گذری اور جمون کو چلاگیا اور شیر سنگھ بڑی محرومی
کے ساتھہ بٹالہ کو واپس گیا بٹالہ جاکر شیر سنگھ نے خفیہ خفیہ فوج کے کل افسرون کے ساتھہ سازش کی اور سب کی
طرف سے خاطر جمع کرکے تھوڑی سی فوج لیکر لاہور پر چڑہ آیا اوسکے آتے ہی تمام فوج اوسکی ہمراہ ہوگئی اور قلعہ

لاہور مین راجہ گلاب سنگہ و چند کنور و سرداران سندہانوالیہ محصور ہوئی شیر سنگہ نے توپخانہ انتشار قلعہ کے گرد کہڑا
ہو گیا بادشاہی مسجد کے میناروں پر زنبورچے چڑہا دیے اور لڑائی شروع کی تین روز تک برابر لڑائی ہوتی
رہی اندر سے بہی گولیوں کی بوچہاڑ اور باہر سے گولوں کی مار مار ہوتی تہی ہر روز سینکڑوں آدمی کام آتی تہی
جب قلعہ کی دیواریں مسمار ہو گئیں تو چوتہی روز راجہ دہیان سنگہ جمون سے آیا اور توپ اندازی بند کرا کے
آپسمین صلح کرائی اور شیر سنگہ کو گدی پر بٹہلایا اس امر کے ظہور ہونی سے سندہانوالیہ سردار ستلج پار بہاگ گئی بعد ہونی صلح
رانی چند کنور کو شیر سنگہ نے کنیزکوں کے ہاتہہ سے مروا دیا مگر اس خدمت کے انجام کی بعد اون کنیزکوں کو سخت
سزا دی اور اونکی ہاتہہ ناک کان کٹوا ڈالی اور لوگوں پر ایسا ظاہر کیا کہ گویا چند کنور اونکی حکم سے حضور مین مار ڈالی گئی
دو سال کی سلطنت کے اندر راجگان جموال اور شیر سنگہ کی آپسمین کچہہ شکر رنجی ہوئی اور اونسے چاہا کہ راجہ دہیان سنگہ
و گلاب سنگہ و سوچیت سنگہ کی اختیار لیکے بے اختیار کر دیوی اسواسطی اونسے سرداران سندہانوالیہ کو انگریزی علاقہ
سے بلوایا اور بدستور سرافراز کیا مگر وہ سردار نا وفادار دل سے صاف نہوئی اور دہیان سنگہ اور شیر سنگہ
دونو کے قتل کی فکر مین پڑی فروری ۱۸۴۲ء مین دوست محمد خان امیر کابل انگریزوں کی قید سے رہا ہو کر لاہور
آیا شیر سنگہ نی اونکی بڑی دہوم دہام سے ضیافت کی اور عہدنامہ دوستی کا لکہا لیا اون دنون مین بہائی گورمکہ سنگہ
امرتسریہ پر شیر سنگہ کا بڑا اعتبار تہا یہہ بات راجہ دہیان سنگہ کو ناگوار تہی اسواسطی اونسے در پردہ سندہانوالیہ
کی ساتہہ سازش کی اور اونکو شیر سنگہ کی قتل پر آمادہ کیا مگر وہ ابہی گہات مین تہی کہ دونون کا کام تمام
کرین لہنا سنگہ خورد سال کو گدی پر بٹہلائین خود وزیر و مختار بن جائین پندرہوین ستمبر ۱۸۴۳ء کو اجیت سنگہ
اپنی فوج کی حاضری دینی کی واسطی معہ فوج بمقام شاہ بلاول جہان شیر سنگہ دربار کر رہا تہا گیا اور ایک
قرابین تحفہ ولایتی دکہلانے کی بہانے پاس پہونچا جب قرابین شیر سنگہ نے ہاتہہ لی تو اجیت سنگہ نے فی الفور کل قرابین
کی دبا دی اور چہرا گولیوں کا جو قرابین مین بہرا ہوا تہا شیر سنگہ کے سینہ مین لگا گولیونکی لگتی ہی اوس نوجوان
بیتقصیر نے دم دیا اس کام سے فراغت پا کر اجیت سنگہ و لہنا سنگہ باغ شاہ بلاول مین جہان پرتاب سنگہ شیر سنگہ کا
بیٹا تہا پہونچی اور اوسکا کام بہی تمام کیا اور راجہ دہیان سنگہ کو ساتہہ لیکر دلیپ سنگہ کو گدی پر بٹہلانیکی واسطی
قلعہ مین آئی اور پوشیدہ حکم دیدیا کہ دہیان سنگہ کی ہمراہی فوج قلعہ مین آنے نہ پائی جب دہیان سنگہ کی فوج باہر رک
گئی اور خود وہ تخت کی پاس اونکی ساتہہ پہونچا تو اجیت سنگہ نے اوسکو بہی قرابین ماری اور ایک ہی حملی سے
دہیان سنگہ کا کام بہی تمام ہو چکا تہا اور دلیپ سنگہ کو زنانے محل سے نکالکر گدی پر بٹہلایا اور خود وزارت کا خطاب
پایا اوس خوشی مین آکر عیش کا بساط بچہایا راگ رنگ شروع ہوا شراب کا دور چلا ایسی بدمست ہوئی کہ کچہہ خبر نہ رہی
ادہر راجہ ہیرا سنگہ دہیان سنگہ کے بیٹی نے جب سنا کہ اوسکا باپ مارا گیا باستقلال تمام بدلہ کی ارادہ پر اوٹہہ بیٹہا اور

تمام فوج کے افسرون کو بلا کر وعدہ کیا کہ اگر تم بادشاہ اور وزیر کے قتل کا بدلہ نمک حرامون سے لو تو مین فی
پیادہ بارہ روپیہ اور فی سوار ایک روپیہ یومیہ دونگا اور افسرون کو جاگیرین اور انعام علاوہ عطا ہونگے
یہہ بات سنکر کل فوج ہیرا سنگہ کے ساتھہ ہوگئی اور رات کیوقت کوچ کر کے بستی قلعہ جا گھیرا اور توپخانہ
چلنے لگا اٹھہ پہر برابر توپ چلی آخر لہنا سنگہ و اجیت سنگہ سندہانوالیہ معہ بھر گھنٹیا مصاحبون کے گرفتار ہو کر قتل
ہوئے اور سکھون نے انکی نعش کے پانو مین رسیان ڈالکر تمام شہر مین گھسیٹا خصوصاً مہر گھنٹیا کے گھسیٹنے کے وقت
تو اسکا عضو تناسل کاٹ کر اوسکے منہہ مین دیا ہوا تھا سردار عطر سنگہ سندہانوالیہ وغیرہ موقع پاکر ستلج پار کو
بھاگ گئے اس کام سے فراغت پاکر راجہ ہیرا سنگہ نے باجلاس وزارت دربار کیا دلیپ سنگہ مہاراجہ اور پنڈت جلا
نائب وزیر و مختار السلطنت قرار پایا حویلیان و باغات سندہانوالیون کے جہان جہان تھے مسمار ہوئین بقیۃ السیف بھی
اوجاڑ گیا مصر بیلی رام خزانچی جسکی نزاعت راجگان جموال سے تھی گرفتار ہو کر در پردہ قتل ہوا یہی گورمکھ سنگہ
پر بھی علی ہذا القیاس یہی حال گذرا چند ماہ بعد راجہ سوچیت سنگہ ہیرا سنگہ کا چچا فوج کی سازش سے باُمید حصول عہدہ
وزارت جریدہ طور پر لاہور آیا اوسکو امید تھی کہ میرے جاتے ہی کل فوج سکھی میرے شامل ہو جاویگی گروہ
تمام رات بمقام خانقاہ ترامیان وترا رہا کادمی اوسکے پاس نگیا علی الصباح تمام فوج کی چڑہائی حسب الحکم ہیرا سنگہ
کے اوسپر ہوگئی اور وہ چند سردارون کے بوچھاڑ سے اوڑائے گئے مگر اونھون نے بھی تلوارین ہاتھہ مین
لیکر خوب حملے کئے آخر توپون کے گولون سے اوڑ گئے اسبات کے انعام مین راجہ ہیرا سنگہ نے فی پیادہ ایک ٹکے
طلائی کل فوج کو انعام دیا اس سے چند ماہ بعد سردار جواہر سنگہ رنجیت سنگہ کے خسر پورہ اور دلیپ سنگہ کے ماموں
نے فوج سے سازش کر لی اور کہا کہ اگر تم مجھکو وزیر بنا دو تو مین فی کس ایک کنٹھہ طلائی انعام دونگا جب یہہ خبر
راجہ ہیرا سنگہ کو پہونچی تو وہ بحالت ناراضی ہوا اور راجہ لعل سنگہ وغیرہ نے اوسکو صلاح دی کہ تم کل علی الصباح
لاہور سے جمون کو چل دو ہم فوج والون کو ساتھہ لیکر تم کو بڑی عزت و توقیر اور منت درازی سے واپس لائینگے
اور اوس بعد پھر سکھون مین جرأت کی طاقت نہوگی راجہ ہیرا سنگہ و پنڈت جلا باوجود ایسی ہوشیاری کے دشمنون کے
دم مین آگئے اور ۲۱ دسمبر ۱۸۴۴ء بڑی عید کے دن لاہور سے سوار ہو کر جمون کو چلدیے اونکی جانے کے
پیچھے جواہر سنگہ دلیپ سنگہ کو دیکر فوج کے روبرو گیا اور دلیپ سنگہ کی زبانی فوج کو یہہ سنایا کہ نمک حرام
پہاڑئیے خزانہ لوٹ کر لیے جاتے ہین اونکو پکڑ دو اور مار دو سکھون کو تو حسن کشی کا مزا پڑا ہی ہوا تھا کل توپخانہ
اور پلٹنین اور چند آدمیون پر چڑہ گئین اور چار کوس باہر اونکے پیچھے جا کر اونکو گھیر لیا اوسوقت آگے سے
اونھون نے بھی بڑی بہادری سے لڑائی کی مگر آخر کار راجہ ہیرا سنگہ پنڈت جلا و سوہن سنگہ خلف راجہ گلاب سنگہ
و میان لابھہ سنگہ بندوقون کی گولیون سے مارے گئے اور سکھہ اونکی سر کاٹ کر لاہور لائے اور راجہ ہیرا سنگہ کے

وزارت کیوقت بڑا حادثہ بھائی بیر سنگھ کے قتل کا بھی قابل تحریر ہے کہ بھائی بیر سنگھ ایک فقیر خدا پرست
تھا سب سکھ اوسکو اپنا گرو و مقتدا مانتے تھے دریائی گھارا کے کنارے اوسکا مقام تھا اوسکا معتقد خاص و عام
تھا اتفاقاً سردار عطر سنگھ سندھانوالیہ جو لاہور سے بھاگ کر ستلج پار چلا گیا ہوا تھا گذرہی کے سے اوتر کر وہان
آموجود ہوا اصلی مطلب یہہ تھا کہ بیر سنگھ اپنی گورو کے کہنے سے سکھون کی فوج میری مطیع ہو جائیگی مگر جاتی
خالی نکلی لاہور مین یہہ خبر ہو پہنچی تو بحکم راجہ ہیرا سنگھ سکھون کی فوج پیادہ و سوار معہ توپخانہ آتشبار وہان
جا پہونچی اور بیر سنگھ کے مکان کو چارون طرف سے گھیر کر توپون سے اوڑا دیا بیر سنگھ و عطر سنگھ وغیرہ جسقدر
فقیر سادہ اوسمین تھے سب کے سب قتل ہوئے اس صدمہ کے وقوع سے تھوڑی ہی مدت بعد راجہ ہیرا سنگھ قتل ہوا
اور سردار جواہر سنگھ دلیپ سنگھ کے ماموں نے وزارت کا خلعت پہنا کل سکھہ سوار و پیادہ کو ایک ایک کنٹھہ
طلائی انعام ملا اور راجہ ہیرا سنگھ و سوچیت سنگھ کی جائیداد اور ملک کے حساب کے روپیہ مانگنے کے واسطے راجہ گلاب سنگھ
پر سکھون کی چڑہائی ہوئی راجہ گلاب سنگھ نے مقابلہ نکیا اور سکھون کے ساتھہ لاہور چلا آیا اور اقرار کیا کہ کل جائداد
راجہ سوچیت سنگھ و ہیرا سنگھ و پنڈت جلا کی داخل سرکار کرونگا اور بعوض ملک مقبوضہ اپنی کے پینتیس لاکھہ
روپیہ سالیانہ سرکار مین دیا کرونگا مگر چونکہ راجہ لعل سنگھ و جواہر سنگھ اوسکی بربادی کی فکر مین تھے اسواسطے وہ باقرار
دینا نہ ادا ہر اسیطہ لاکھہ روپیہ جرمانہ کے جمون کو چلدیا اوس سے بعد سکھی فوج واسطے وصول کرنی اٹھارہ لاکھ
روپیہ نذرانہ کے جو کہ بعد مرنے دیوان ساونمل ناظم ملتان کے دیوان مولراج پر قرار پایا تھا ملتان کو روانہ
ہوئی اور نذرانہ وصول ہوا اونہین ایام مین پشاورا سنگھ پسر رنجیت سنگھ کا فساد برپا ہوا اور قلعہ اٹک پر قبضہ پاکر
سلطنت کا مدعی ہوا فتح خان ٹوانہ معہ مسلمانی فوج کے اوسکی استیصال کے واسطے مامور ہوا اور پشاورا سنگھ فتح خان
کے ہاتھہ سے قلعہ اٹک مین براہ فریب مارا گیا پشاورا سنگھ کے مارے جانے کی خبر جب سکھون کو پہونچی تو کل فوج
جواہر سنگھ سے پھر گئی اور رانی جندا دلیپ سنگھ کی والدہ کو کہلا بھیجا کہ اگر جواہر سنگھ اپنی بھائی کو ہمارے پاس
بھیجدیوے تو بہتر ورنہ ہم قلعہ کو محاصرہ کرتے ہین اول چند روز جواب و سوال درمیان رہی جب دیکھا کہ سکھہ
نہین ٹلتے تو رانی جندا جواہر سنگھ اپنی بھائی اور دلیپ سنگھ کو ساتھہ لیکر فوج مین گئی وہان پہونچتے ہی سکھہ
دوڑے اول دلیپ سنگھ کو ہاتھی سے اوتار لیا پھر جواہر سنگھ کا کام بندوقون کے چھریون سے تمام کیا اور چند
وغیرہ چند آدمی جو سردار جواہر سنگھ کے مصاحب ساتھہ تھے وہ بھی مقتول ہوئے جب نعش جواہر سنگھ کی جلانے کو
لے چلے اوسکی عورتین بھی ساتھہ ستی ہونیکو نکلین انکی اوپر سکھون نے بڑی دست درازیان کین اور کان چیر کر
اونکی زیور اوتاری جواہر سنگھ کے بعد راجہ لعل سنگھ مختار ہوا اور سب امرائی ملک ایسی سرکش فوج کی قتل کرنے
کیواسطے انگریزون سے چڑہائی کی تجویز کی اور سکھون کو جمع کر کر حکم سنایا کہ انگریزون نے موضع موڑان کو جو

خالصہ جی کا گانو ستلج پار تھا اپنے علاقہ کے ساتھ ملا لیا ہے یہ بات سنکر بلا حکم موقوف فوج انگریزون پر چڑھ گئی اور
گیارہ دسمبر ۱۸۴۵ کو سکھون نے دریای ستلج سے عبور کیا اور پانچ لڑائیان پے درپے انگریزون کے ساتھ لڑے
**پہلی لڑائی** مدکی کے مقام پر ہوئی اس لڑائی مین تیس ہزار سکھون کی فوج راجہ لعل سنگھ کے ماتحت انگریزی
فوج کے مقابل تھی اس فوج مین بیس ہزار پیادہ آٹھ ہزار سوار گھوڑ چڑھے اور چالیس ضرب توپین تھین تھوڑے
دن باقی رہے لڑائی شروع ہوئی سکھ بڑی بہادری سے لڑے اگر تھوڑی دیر سکھ اور قائم رہتے تو ضرور فتحیاب
ہوتے مگر سب سے اول راجہ لعل سنگھ بھاگ نکلا اور آٹھ ہزار اوسکی فوج ماتحت نے ایک ہاتھ بھی نہ اوٹھایا گیارہ ہزار
فوج کل فوج مین سے بڑی سختی سے مقابلہ کرتی رہے آخر جب افسر ہی بھاگ گیا تو وہ بھی سترہ توپین میدان مین
چھوڑ کر بھاگ گئے چہ سو ستاون آدمی انگریزون کے اسمین زخمی ہوئے اور دو سو بارہ مارے گئے اور براڈفٹ
صاحب ایجنٹ انگریزی بھی اس لڑائی مین کام آئے **دوسری لڑائی** پھیرو کے مقام پر ہوئی
اس مقام پر سکھی فوج بارہ پلٹن اور دس رجمنٹ سواران اور سو ضرب توپ تھی اس فوج کے روبرو لارڈ
سر ہیو گف صاحب سپہ سالار اور لارڈ ہارڈنگ گورنر جنرل موجود تھے نہایت سرگرمی کے ساتھ یہ لڑائی
ہوئی آخر سردار تیجا سنگھ بھاگ نکلا اسکے بھاگتے ہی سکھون کی فوج بھی بے سر و بے افسر ہو کر بھاگی اور آخر یہ
میدان انگریزون کے ہاتھ آیا اس لڑائی مین چہ سو چوراسی سپاہی اور افسر مارے گئے اور ایک ہزار
سات سو زخمی ہوئے اور ستر توپین سکھون کی میدان مین رہ گئین **تیسری لڑائی** یہ فوج سکھون
کی با افسری سردار رنجور سنگھ معہ فوج سردار نہال سنگھ آلووالیہ و راجہ اجیت سنگھ لاڈوہ والہ لدہیانہ
کے متصل اوتری ہوئی تھی اور فرودگاہ موضع بدووال تھا جب انگریزی فوج ماتحت جنرل سمتھ صاحب
اونکی روبرو آئی سکھون نے اون پر آگ برسانی شروع کی جنرل صاحب نے بھی فی الفور صفین تیار کر لین
اور مقابلہ شروع کیا مگر آخر سبب کمی فوج کے میدان چھوڑ کر لودہیانہ کو چلے گئے سکھی فوج نے اونکا تعاقب نکیا
اس لڑائی مین اونہتر آدمی انگریزون کے مارے گئے اور اٹھتر زخمی ہوئے اور ستہتر مفقود الخبر رہے اور ایک صاحب
اسسٹنٹ سارجن اور چند گورون کو گرفتار کر کے لاہور کو روانہ کیا۔ اسی وقت مین کہ دونو سلطنتون مین
لڑائی ہو رہی تھی رانی جندان نے راجہ گلاب سنگھ کو جمون سے طلب کیا اور وزارت دی **چوتھی
لڑائی** علیوال و بہوندڑی کے مقام پر ہوئی اسکا حال یہ ہے کہ جب فوج ماتحت جنرل سمتھ صاحب
شکست کہا کر لودہیانہ مین پہونچی شب کو کمپو کو اونہون نے مدد کیواسطے طلب کیا جب فوج مدد کو آگئی تو لڑائی
ہوئی سردار رنجور سنگھ تو پہلے ہی بھاگ نکلا اوسکے بھاگنے کے بعد بھی فوج لڑتی رہی آخر بھاگ نکلی انگریزی فوج نے اونکا
تعاقب کیا سو اسکے سکھ دریا مین بیشمار ڈوبے اس لڑائی مین انگریزون کے اکسٹھ آدمی مقتول اور

چار سو تیرہ زخمی اور پچیس گم ہوئے **پانچوین لڑائی سبھراؤن کے مقام پر ہوئی** اسمین سکھی فوج مین تیس ہزار
جوان اور ستر توپین تھین جب لڑائی گرم ہوئی اول سردار تیج سنگھ سپہ سالار بھاگا پھر بھی فوج لڑتی رہی
آخر بھاگ نکلی اور انگریزون کے تعاقب سے ہزارون سکھہ دریا مین ڈوب گئے اسمین تین سو بیس آدمی
انگریزون کے مقتول اور دو ہزار تراسی زخمی ہوئے بعد اس فتح کے کوئی لڑنے والا نہ رہا اور انگریزی فوج
نے ستلج سے اوتر کر قصور مین ڈیرہ کیا وہان راجہ گلاب سنگھ حاضر ہوا اور یہہ بات بحضور گورنر جنرل قرار پائی
کہ سرکار انگریزی بدستور دلیپ سنگھ کو اپنا دوست جانے گی مگر اس بے ادبی اور خلاف عہد نامہ جنگ کرنے کے
سبب ستلج پار اور دوابہ بست کا ملک ضبط ہو کر انگریزی سلطنت کے شامل ہوگا اور ڈیڑھ کرور روپیہ نقد
اس مہم کا خرچ علاوہ سرکار لاہور سے پاویگا وہانسے کوچ کر کے جب انگریزی فوج نے مقام للیانی ڈیرہ
کیا تو راجہ گلاب سنگھ دلیپ سنگھ کو وہان لے گیا اور زبانی اوسکی بحضور نواب گورنر جنرل بہادر معذرتہا بالا کا
اقبال کرایا مگر لاہور پہنچکر ڈیڑہ کرور روپیہ نقد سرکار لاہور سے ادا نہوسکا اسواسطے کل پہاڑ کا ملک مع
کشمیر وتبت ولداخ وغیرہ سرکار انگریزی نے ضبط کر کر راجہ گلاب سنگھ کے پاس بعوض پچھتر لاکھہ روپیہ کے فروخت
کرڈالا اور اوسکو مہاراجگی کا خطاب دیکر سلطنت دوراج اوسکا سرکار لاہور سے علیحدہ مقرر کر دیا اس
انتظام کے بعد انگریزی فوج نو مہینے کے واسطے لاہور مین رہنی تجویز ہوئی اور لارنس صاحب بہادر رزیڈنٹ
قرار پائے راجہ لعل سنگھ وزیر ریاست مقرر ہوا ماہ جولائی سنہ ۱۸۴۶ء مین شیخ امام الدین ناظم کشمیر نے کشمیر مین
فساد برپا کیا یعنی جب راجہ گلاب سنگھ کا ناظم دخل کے واسطے وہان گیا تو شیخ امام الدین نے دخل نہ دیا اور مقابلہ
پیش آیا اسواسطے فوج کشی تک نوبت پہونچی آخر اکتوبر سنہ ۱۸۴۶ء شیخ امام الدین حاضر ہو گیا اور بعد الاستفسار بحضور
رزیڈنٹ بیان کیا کہ مین نے یہہ سرکشی حسب الحکم راجہ لعل سنگھ کے کی اور اپنے بیان کے ثبوت مین چند پروانہ
راجہ لعل سنگھ کے مہری پیش کئے اسبات کے انصاف کیواسطے دربار منعقد ہوا راجہ لعل سنگھ نے اگرچہ عند الجواب
محض انکار کیا مگر بموجب پروانہ جات اور نیز کاتب کی گواہی دی کہ یہہ حسب الحکم راجہ لعل سنگھ کے یہہ پروانہ لکھے آخرش بثبوت
جرم راجہ لعل سنگھ وزارت سے معزول ہو کر فرخ آباد بھیجا گیا اور نو مہینے کے بعد ماہ دسمبر انگریزی فوج نے
لاہور سے روانگی کا قصد کیا چونکہ مہاراج لاہور کو انتظام ریاست کا بسبب نا اتفاقی باہمی کے ایک بار گران نظر
آتا تھا اسواسطے رزیڈنٹ کے حضور مین سب نے ملکر یہہ درخواست کی کہ مہاراج کے بالغ ہونی تک صاحبان انگریز
یہان رہکر مہاراج کی سرپرستی کرین بعد از مشکل یہہ درخواست اونکی بحکمہ گورنری سے منظور ہوئی اور قرار
پایا کہ مہاراج کے بلوغ تک انگریزی فوج لاہور مین رہے اور بائیس لاکھہ روپیہ سالانہ فوج اور افسرون کا خرچ
سرکار لاہور سے لیا جاوے اور اختیار وانتظام کل ریاست کا صاحب رزیڈنٹ کے حوالے ہو اس منظوری

بعد سردار تیج سنگہ و دیوان دینا ناتھہ و سردار شیر سنگہ اٹاری والہ کو راجگی کا خطاب معہ اضافہ جاگیر کے عطا ہوا
اور یہہ تینون رئیس معہ فقیر نور الدین مشیر خاص منصب پر مقرر ہوئے و سردار رنجور سنگہ و بھائی ندہان سنگہ و
عطر سنگہ کالیانوالہ و شمشیر سنگہ سندہانوالیہ بطور نائب ہالیان دربار قرار پائے اور یہہ تجویز ہوئی کہ جس کام
کے لئے یہہ لوگ تجویز کرین رزیڈنٹ صاحب سے منظور کرالین رانی جندا والدہ دلیپ سنگہ کو یہہ انتظام خوش
نہ آیا اور دربی فساد ہوئی اسواسطے وہ لاہور سے نکالے جاکر شیخو پورہ کے قلعہ مین بھیجی گئی اور حکم ہوا کہ کوئی
شخص بلا اجازت صاحب رزیڈنٹ کے اوسکے پاس آنا جانا نہ پائے ماہ مارچ ۱۸۴۸ء مین ستر کری صاحب
لاہور کے رزیڈنٹ بنکے آئے اونکے وقت مولراج ملتان کے ناظم نے استعفا دیا وہ منظور ہوکر بجائے اوسکے سردار
کاہنہ سنگہ مان اور اگنیو صاحب اسسٹنٹ رزیڈنٹ مقرر ہوئے مگر جب وہ لاہور سے چلکر ملتان پہنچے تو مولراج نے
اونکو قتل کرڈالا اور سرے سے باغی ہوگیا لاہور سے بحکم رزیڈنٹ راجہ شیر سنگہ اٹاری والہ و سردار شمشیر سنگہ
سندہانوالیہ و عطر سنگہ کالیانوالہ معہ فوج روانہ ملتان ہوئے اور فوج انگریزی کے افسر کپتان اڈوارڈس
مقرر ہوکر گئے وہان جنگ و جدل ہو ہی رہا تھا کہ اتنے مین چتر سنگہ اٹاری والہ نے ہزارہ کیطرف فساد کیا اور
شیر سنگہ اٹاری والہ جو چتر سنگہ کا بیٹا تھا انگریزی فوج سے الگ ہوکر مولراج سے جا ملا چونکہ مولراج نے بھی اوسکی
کچھہ خاطر نکی اور نہ اوسپر اعتبار رکھا اسواسطے وہ ملتان سے پنڈ دادنخان کو چلا گیا ۲۲- جنوری ۱۸۴۸ء
مولراج کئی لڑائیون مین شکست کھاکر از خود اڈوارڈ صاحب کے پاس حاضر ہوگیا اور قید ہوکر لاہور آیا
اور مہم ملتان کے ختم ہونے ماہ مئی ۱۸۴۸ء کو رانی جندا لاہور سے ہندوستان کو بھیجی گئی ادہر تو یہہ حال گذرا
اور ادہر چتر سنگہ اٹاری والہ نے باتفاق اپنے بیٹے اور بہت سے سردارون کے ہشیار سکھون کو اپنے
پاس جمع کیا اور جارج لارنس صاحب وغیرہ انگریزون کو جو پشاور مین تھے قید کرلیا امیر دوست محمد خان
والی کابل کو معہ فوج اپنی مدد کو بلایا اور ایک اجتماع ہوکر انگریزون کے ساتھہ لڑائی کی ٹھہری ادہر سے
انگریزی فوج دریا سوج اونکی سرکوبی کو روانہ ہوئی اور چار لڑائیان آپسمین وقوع مین آئین +
**پہلی لڑائی** رسول نگر کے مقام پر بتاریخ ۲۲- نومبر ۱۸۴۸ء بوقت نواخت ڈیڑہ پہر رات کے ہوئی
شیر سنگہ و چتر سنگہ اسمین شریک تھے اسمین انگریزون کا بہت نقصان ہوا **دوسری لڑائی**
سعد اللہ پور کے مقام پر بتاریخ ۳۲- نومبر ۱۸۴۸ء کے ہوئی بعد لڑائی کے شیر سنگہ و چتر سنگہ وہان سے کوچ
کرکے مونگ رسول کو چلے گئے **تیسری لڑائی** مقام چلیانوالہ ہوئی یہہ ایک سخت مقابلہ فریقین
فوج مین ہوا کہ تیرہ دسمبر سے گیارہ فروری تک دونو فوجین ایک دوسرے کے مقابل میدان مین ٹہری
رہین آخر کار بارہ فروری کو شیر سنگہ و چتر سنگہ مونگ رسول کا مقام چھوڑ کر گجرات کو چلے گئے اور تعاقب

مدت تک بہت مرتبہ مقابلہ و مجادلہ ہوتا رہا **چوتھی لڑائی** اکیس فروری کو بمقام گجرات نہایت سرگرمی
کے ساتھ ہوئی اور سکھی فوج میدان چھوڑ کر بھاگ نکلی اور فوج انگریزی فتحیاب ہو کر واپس آئی بعد اختتام ان
معرکوں کے چتر سنگھ و شیر سنگھ از خود انگریزی افسروں کے پاس حاضر ہو گئے اور کابلی امیر نے کابل کا راستہ لیا لاہور میں
اگر چتر سنگھ و شیر سنگھ و دیوان مولراج وغیرہ بڑے بڑے مفسد تو پنجاب سے جلاوطن ہو کر ہندوستان کو روانہ کیے گئے
اور چھوٹے مفسدوں کی نسبت حکم ہوا کہ وہ اپنے گاؤں میں رہیں بلا اجازت افسران انگریزی کے کہیں آیا جایا
نہ کریں بعد ازاں بموجب اشتہار ۲۹ - مارچ ۱۸۴۹ء کے مہاراجہ دلیپ سنگھ لاہور کی سلطنت سے معزول ہو کر سالانہ
چار لاکھ روپیہ سالانہ اوسکی پنشن نقد قرار پائی اور چند ماہ کے بعد معہ مہندو سنگھ خلف مہاراجہ شیر سنگھ لاہور سے
جلاوطن کر کے ہندوستان کو بھیجا گیا اور کل پنجاب کے ملک میں انگریزی انتظام بخوبی ہو گیا اور ابتدا میں سرکار نے
اپنا انتظام کرتے ہی کل رعایا سے ہتھیار چھین لیے اور سوائے اجازت و حصول لائسنس کسیکو ہتھیار رکھنے کی طاقت
نہ رہی اسواسطے پھر کوئی مفسد پیدا نہوا اور رعایا نے بھی روز کے کشت و خون و غارت و تاراج سے خلاصی پائی

## تیسری تقسیم انگریزی ہندوستانی فوج کی مفسدی کے ذکر میں جو کہ بسال ۱۸۵۷ء وقوع میں آیا

آغاز اس مفسدہ کا ضلع میرٹھ و دہلی سے وقوع میں آیا اور وہاں ہی کے ہندوستانی فوج کی بسبب ملنے کارتوس
نوساختہ کے افروختہ ہو کر سرکشی پر کمر باندھی اور اپنے افسروں کو قتل کر کے سرکار سے مقابلہ پیش آئی چنانچہ
ستلج پار کے ملک کے حصہ میں اقسام دہلی و حصار و انبالہ و لودھیانہ و فیروزپور وغیرہ اضلاع کے ذکر میں یہاں
کے تمام فوج کا حال بھی درج کر چکا ہوں اب خاص پنجاب کے مفسدہ کا حال اور سرکاری افسروں کے انتظام کی کیفیت
اس تقسیم میں حتی الامکان ضلع وار مندرج ہونا مناسب متصور ہوا **ضلع جالندھر** فوج کی سرکشی
اور دہلی کے مفسدہ کی خبر جالندھر پہنچی تو کل ہندوستانی فوج سے انگریزوں کا اعتبار اٹھ گیا اور بارہ
مئی ۱۸۵۷ء کو مسٹر فرنگٹن صاحب ڈپٹی کمشنر نے کل انگریزوں کو جمع کر کے آپس میں مشورہ کیا جس میں یہ تجویز قرار پائی
کہ فلور کا قلعہ فی الفور تیسرے نمبر کی ہندوستانی پلٹن سے بچایا جاوے اور ان کو نکال کر اپنا قبضہ قائم ہو اور
تار برقی کا دفتر اوسی جگہ مامور ہوا اسی مشورہ کے مطابق انکو بچاس سپاہی نمبر ۸ کے گورہ پلٹن کے ۱۳ مئی کو
داخل قلعہ ہوئے اور ہندوستانیوں کو وہاں سے نکالا گیا اور ذخیرہ و توپیں فلور کے قلعہ سے منگوا کر جالندھر
کے توپخانہ کے ساتھ شامل کر کے گورہ فوج کے حوالے ہوئیں تحصیل کے مکان کو قلعہ کے طور پر بہت مضبوطی عملدرآمد
سکھ پلٹن اور پولیس پلٹن کے سپاہی مفصل سے منگوائے گئے خزانہ کل جمع کر کے ضلع کے ماتحت ہوا کل انگریزوں کے
رہنے کے واسطے ایک مکان قرار پایا راجہ کپورتھلہ کی فوج چھ توپیں اور دو سو سوار اور ایک ہزار ایک سو پیادہ

کپورتھلے سے بالا ہی بالا پہونچ چکے آنے سے صاحب ضلع کو کمال تقویت حاصل ہوئی خزانہ کے لے لینے سے سررشتہ کا
فوج نے کمال شور برپا کیا اور چاہا کہ خزانہ بدستور ہماری تحویل مین رہے اسواسطے کہ بریگیڈیر بارٹلی صاحب کی کہنے کے
بموجب خزانہ برابر حصہ کر کے ہندوستانی پلٹنون کے ماتحت کیا گیا مگر اوسوقت ڈپٹی کمشنر نے یہہ انتظام کیا کہ ضلع کا
خزانہ تو اونہون نے قلعہ پھلور مین بہیجدیا اور باقی کل روپیہ جو پلٹن والون کے سپرد ہوا تھا اوسمین سے جس کو
جیسا چاہا تہا ہتنگی دیکر بانٹ دیا مفسدون کے ظہور سے پہلے چہاونیون مین آگ کا لگنا شروع ہوا اور بد علامتین
ظاہر ہونے لگین مگر جنگی افسرون نے ان باتون کی طرف کچہہ خیال نکیا اور فوج کے بے ہتہیار کرنے مین کمال
غفلت کی ساتوین جون گیارہ بجے رات کے پہر چہاونی مین آگ روشن ہوئی جب افسر پولیس پہونچانے کو گئی تو
ہندوستانیون نے اوسکو نزدیک آنے نہ دیا بندوقین مار کر ہٹا دیا اور کل ہندوستانی فوج سوای توپخانہ کے بلا
مفسد ہوگئی ایک بجے رات کو ایک فریق ہندوستانیون کا ہوشیارپور کو کوچ کر کے چلا گیا اور دوسری ٹکری
گروہ نے دہلی کے سمت کا راستہ لیا تعاقب کرنے والی فوج آٹہوین پلٹن گورہ کے چہہ توپین اور کچہہ پولیس کی
فوج تہی مگر جنرل صاحب نے اونکو کوچ کا حکم صبح کے سات بجے تک نہ دیا جب دہوپ کی گرمی سخت ہوگئی اور
رات کی سردی کا فائدہ جاتا رہا تو کوچ کا حکم نافذ ہوا اور مگر ریکٹس صاحب ڈپٹی کمشنر نے کپورتھلہ کے فوج کا ڈیڑہ سو
آدمی ہمراہ لیکر مفسدون کا تعاقب کیا اور صبح کے گیارہ بجے پہگواڑہ پہونچے مگر اوسوقت مفسد صاحب سے تقریباً میل
آگے پھلور کے مقام پر پہونچ چکے تہے پھلور کے پہونچتے ہی تیسری پلٹن ہندوستانی ماموریہ پھلور اونکی شامل ہوگئی
اور کشتیون کو پکڑ کر ٹہری آرام سے شام تک دریا پار ہوئی اودہر سے مسٹر رکٹ صاحب صاحب ضلع لودہیانہ
نے بڑی استقلال کے ساتھ اون پر حملہ کیا اور رینگٹن صاحب بذات خود توپ سر کرتے رہے اور لفٹین ولیم صاحب
جو سکہون کی چہٹی پلٹن کے افسر تہے وہ بہی اس کام مین بہت سرگرم رہے جنرل صاحب جالندہر سے تعاقب کر
آتے تہے وہ شام کے وقت پھلور پہونچے اور لودہیانہ کی لڑائی دور سے دیکہا کئی اور دریا سے اوتر کر کچہہ امداد
صاحب ضلع لودہیانہ کی نکی مفسدون نے لودہیانہ جاکر قلعہ پر قبضہ کر لیا اور رات بہر وہان رہے دوسرے
دن اونہون نے جیلخانہ کہولدیا دسوین جون کو گورہ کی فوج اور جرنیل صاحب دریا سے اوترے اور مفسدون
نے لودہیانہ سے آگے کو کوچ کر دیا نو بجے کے وقت گورہ فوج موضع دہن کے متصل پہونچی اور سنا کہ مفسد
بارہ میل کے فاصلہ پر بالیر کوٹلہ کے مقام پر ہین مگر اوسوقت گورہ فوج تہک گئی تہی اور ہر ایک سپاہی کے
پاؤن مین آبلہ پڑ گئے تہے فوج کی بے عزمی دیکہہ کر جنرل صاحب نے تعاقب چہوڑ دیا اور مفسد بے روک ٹوک
دہلی جا پہونچے دوسرا فریق مفسدون کا جو ہوشیارپور کی طرف گیا تہا اونہون نے صاحبان ضلع کے اطلاع ہونے سے
پہلے ہی چہاؤنی کے اندر اپنی بچاؤ کی صورت کر لی راستہ مین اونہون نے کسی سے تعرض نکیا اور ایسی صورت سے

لیے کہ جیسی کوئی فوج کار سرکار پر جاتی ہے۔ اس مفسدہ کے ہونے کے بعد یہ حکم جاری ہوا کہ تمام میم اور عورتین انگریزون
کے جالندھر چھوڑ کر لاہور کو چلی جاوین اور گورہ فوج نکلسن صاحب کے گشتی فوج کے شامل ہو کر کام دیوے ۲۵- جون
کو پلٹن نمبر ۳۳ و ۳۵ ہندوستانی کی بمقام فلور ہتھیار لیے گئے اور گشتی فوج نے اوس کام مین بہت مدد کی
ہندوستانی نافرمان فوج کی جگہ تین سو سوار ٹوانون کی لاہور سے بھرتی ہو کر آئے اور ایک پلٹن سکھون کی
میجر لیک صاحب بہادر کمشنر قسمت جالندھر نے بھرتی کی اور ایک سو سوار پولیس کا اور ڈیڑھ سو پیادہ ضلع کے انتظام
مین مامور ہوئے اور بہتی فوج جاگیرداروں کی معرفت بھرتی کر کر منگوائی گئی بلکہ اس انتظام سے اور بھی فوج
بھرتی ہو کر دہلی کو مامور ہوتی رہی اور بہت سا روپیہ چھ روپیہ سینکڑہ سود پر رعایا سے قرض لیا گیا -

**ضلع ہوشیارپور** دہلی کے غدر کے وقت مسٹر اینٹ صاحب ڈپٹی کمشنر حاکم اس ضلع کے تھے
اونھون نے ۱۵- مئی ۱۸۵۷ء کو تحصیل کے مقام کو مضبوط کیا دو توپین ہندوستانی توپخانہ سے لا کر اوسمین
رکھین کیونکہ یہ خوف تھا کہ شاید ۳۳ نمبر کے ہندوستانی پلٹن کچھ شرارت کرے تمام انگریزون کی میمین
ہوشیارپور سے دہرمشالہ کو بھیجی گئین شہر کی حفاظت کے واسطے آٹھ سو آدمی ملازم راجہ آلووالیہ و راجہ [illegible]
ویسا ہی [illegible] سے نو ملازم فوج کے مامور ہوئے اور کچھ حصہ شیر دل پلٹن کا بھی اس کام مین مصروف رہا
جیلخانہ کے قیدی بجواڑہ کے قلعہ کو بھیجے گئے اور پولیس کے سپاہیون کے ذمے اونکی حفاظت کی ۱۲- جولائی سنہ [illegible]
کو قیدیون نے بلوا کر کے بھاگ جانیکا ارادہ کیا اور پانچ کس مفسد پھانسی ملے سوائے اسکی اس ضلع مین
[illegible] امن تمام معاملہ سرکار کا بیباق ہوا عدالت کہلی رہی اور لوگون نے ایک لاکھ روپیہ قرض
چھ روپیہ سینکڑہ سود پر سرکار کو دیا **ضلع کانگڑہ** مفسدہ کے وقت اس ضلع مین بسبب اسکے کہ اسمین [illegible]
بہت مین صاحب ضلع کو ہر ایک ریاست کی خبر رکہنی پڑتی ہے اسواسطے صاحب نے نو ملازم فوج رکہہ کر دریا کے گہاٹون
پر پہرہ کی اور سنا کہ ریاست جنگہوین سرگشتہ ہو کر کچھ فوج نوکر رکہتا ہے اسواسطے لیک صاحب کمشنر جالندھر نے [illegible]
ہو کر [illegible] تھانہ اور [illegible] ریاست جنگہ کی طرف سے تھانہ نکالدیا اور ایک مسلمان تھانہ دار اپنا ملازم وہان مامور کیا اور اوسکو حکم دیا کہ
ریاست جنگہ کی خبرین سرکار کو بھیجا کرے [illegible] گیان سنگہ کے خلاف گیان سنگہ اصلی وارث کو گدی پر بٹھا کر [illegible]
تعینات ہو کر پرتاپ سنگہ نام ایک مفسد کو پھانسی ملی اور سو آدمی ہم صلاح اوسکے قید ہوئے میجر صاحب ڈپٹی کمشنر و لیک صاحب کمشنر
[illegible] کیطرح قلعہ نورپور کانگڑہ مین ہندوستانی پلٹن تھی اونسے خالی کرایا اور یہ انتظام ۱۴- مئی سنہ [illegible]
کیا گیا اور کپتان [illegible] صاحب ایک حصہ شیر دل پولیس پلٹن و توپین لیکر قلعہ کانگڑہ مین داخل ہوا اور ہندوستانیون
کو نکال کر قلعہ اپنے قبضہ مین کر لیا خزانہ ضلع کا وہان رکہا گیا دہرمشالہ و بہاگسو کی کوٹھیون پر
پولیس کی فوج مامور ہوئی جیلخانہ بھی اونکی حفاظت مین رکہا گیا ڈاکخانہ کا سخت انتظام ہوا گھاٹ [illegible]

اور ۴۹ نمبر کی پلٹن ہندوستانی کو ہمہ دیولیس کے فوج کے بے ہتھیار کیا گیا اور اوسی رات جیمدن کانگڑہ کی فوج کے ہتھیار لئے گئے تھے صاحب ضلع سکہون کے سوار اور پولس کی فوج لیکر تمام ۳۰ زمین جو تین میل کا رستہ طیکر کر نور پور پہونچے اور چاہا کہ باقیماندہ پلٹن نمبر ۴ کے بھی ہتھیار جو نور پور کے قلعہ مین ہین لئے جاوین ہان جاکر سنا کہ اونکے پہونچنے سے اول ہی مسٹر ولکی صاحب اونکے کمان افسر نے زبانی تسلی و دلاسا دیکر پلٹن اون کے ہتھیار لے لئے ہین اور وہ پلٹن سرکار کی مطیع و فرمان بردار ہی بلکہ اخیر تک فرمانبردار رہی ۔۔

**لاہور** مفسدہ کے وقت ۱۲ مئی ۱۸۵۷ء سے پہلے لاہور کے افسرون کو خبر پہونچی کہ ہندوستانی فوج کا ارادہ ہے کہ لاہور کا قلعہ جسمین بڑا خزانہ اور میگزین بکثرت ہی لے لیا جاوے اور چھاونی مین بھی بلا مفسدہ برپا کیا جاوے اسو اسطے اوسی تاریخ یعنے ۱۳- مئی کو تین کمپنیان ۸۱ نمبر پلٹن گورہ کے قلعہ مین آئین اور ہندوستانی گارد جو قلعہ مین تھی نکالی گئی سب میم اور انگریزون کو قلعہ کے اندر رہنے کا حکم نافذ ہوا فوج ہندوستانی کے ہتھیار لینے کیو اسطے یہہ تجویز ہوئی کہ ۸۱ نمبر کی گورہ پلٹن اور گہڑ لیٹی توپخانہ پنجابی پولیس کے سپاہ مین آئی توپخانہ بھر لیا گیا اور اونکو حکم ملا کہ اگر ہندوستانی مقابلہ پیش آوین تو اوڑا دیجاوین تین پلٹنین اور ایک رسالہ ہندوستانی بھی پریڈ مین بلایا گیا اور اونکو ہتھیار دیدینے کا حکم سنایا گیا حکم سنتے ہی پیدل پلٹن والون نے کل ہتھیار ڈہیر کردئے اور سوارون نے اپنی تلوارین خفگی مین آکر پہینک پہینک دین اور سارجنٹون کو جلد تیرا اوسوقت سرکاری نمک حلال فوج صرف تین پلٹنین لاہور مین تھین جو جا بجا انگریزون کے بنگلون اور سرکاری مکانات کی حفاظت کرتی تھین مسٹر اجرٹن صاحب ڈپٹی کمشنر کی عرق ریزی و جانفشانی اوسوقت قابل تعریف تھی جو بڑی خبرداری و ہوشیاری کے ساتھہ کار سرکار کو انجام دیتے رات کو تبدیل لباس شہر مین دورہ و گشت کرتے دن کو اونکا اسوا لاہور کے بندوبست مین رہتے تو ملازم فوج برابر نوکر رکہہ کر دہلی کو روانہ ہوتی جو ۱۴ تاریخ مئی کو خبر پہونچی کہ ہندوستانی فوج مین سے ایک پلٹن میان میر سے بھاگ گئی ہی اس بات کے سننے سے سخت گھبراہٹ پیدا ہوئی تمام انگریز شور کے واسطے جیلخانہ مین جمع ہوئے ۸۱ نمبر کی گورہ پلٹن بہت جلد تیار کی گئی یہہ سنکر باقیماندہ ہندوستانی جو بھاگنی کو تیار تھی لین مین جا گہسے اور جو بھاگ گئے تھے اونکو مانجہ کے زمینداروں نے گرفتار کر کر مسٹر ہامس صاحب اسسٹنٹ کمشنر قصور کی خدمت مین پیش کیا اور وہ اپنے کردار کے سزا کو پہونچے چار سوار نمک حلال و اعتباری فوج قلعہ لاہور مین مامور ہوئے دروازہ قلعہ کے سوای ایک دروازہ کے سب مسدود کئے گئے چھاونی ہی لیکر شہر تک برابر پہرہ پولیس کا سلسلہ قرار ہوا انگڈیر صاحب کے ماتحت ۳۵ نمبر کے پلٹن پیادگان کے دو آدمیون نے جو ارادہ فساد کا کیا تھا وہ ۹- جون کو انارکلی کے پریڈ مین توپ کے گولون سے اوڑا دئے گئے ڈاک کا انتظام اور چٹہیون کے دیکھنے کا بندوبست بہت مضبوطی کے ہوا چھاپہ کے اخبارات کے چھپنے کی سخت نگرانی ہوئی اور کپتان صاحب

اسسٹنٹ کمشنر اوسکے منتظم مقرر ہوے مگر گندہک وشورہ ڈوبیون کی بیچنے کی سخت ممانعت عمل مین آئی کل ہندوستانی
نوکر سوارے پلٹنون کے جہان جہان جسقدر تھے ۲۹ - جون کو اونکے ہتھیار لیے گئے اور نوکری سے برخاست ہوکر
پنجاب سے خارج ہوے بلکہ اور بھی ہندوستانی غیر ملازم جسقدر ضلع لاہور مین تھے بحفاظت پولیس گنگ پار کی سے (?)
اوتار دیے گئے اور اونکی تعداد پانسو چھتیس تھی ۲۶ - جولائی کو ۲۶ نمبر کے ہندوستانی بے ہتھیار پلٹن نے
میان میر مین مفسدہ کیا اور میجر سپنسر صاحب اور ایک اور انگریز اور دو ہندو افسرون کو مار کر بھاگ گئے
اتفاقاً اوس روز بڑی سخت اندھیری آگئی اور جو فوج اونکی تعاقب کو گئی اوس سے وہ بچ گئے مگر کوپر صاحب
ڈپٹی کمشنر نے اونکو راوی کے کنارے پر قتل کیا جب ایسی ایسی وارداتین وقوع مین آنے لگین تو پلٹنون اون
کی سخت حفاظت ہونے لگی چونکہ اوسوقت لاہور کے جیلخانہ مین دو ہزار تین سو اوناسی آدمی مقید تھے سرکار
کو یہہ مناسب نظر آیا کہ جیلخانہ قیدیون سے خالی کر دیا جاوے اسلیے بہت سے قیدی با جرمانہ و ضمانت نیک چلنی
و عدہ حاضری (?) چھوڑ دیے گئے اور سرکار نے جو لاہور کے ساہوکارون اور رئیسون سے روپیہ قرض بادای
چھہ روپیہ سیکڑہ سود طلب کیا تو اونھون نے بہت کم روپیہ دیا اور اسباب مین محض بے حوصلگی نکلی مفسدہ کے
وقت لاہور کے ضلع کا انتظام اچھا رہا عدالت کھلی رہی کل معاملہ مالیہ وصول ہوتا رہا

**ضلع امرتسر**

اسضلع مین بوقت مفسدہ نوجہ کے قلعہ گوبندگڈہ مین ستر سپاہی ۵۹ نمبر کے ہندوستانی پلٹن کے مامور تھے اگرچہ
اوسقدر گورہ سپاہی بھی قلعہ کے اندر تھے مگر سرکار کو تسپر بھی ہندوستانیون کیطرف سے اندیشہ تھا اسواسطے
۸۱ نمبر کی گورہ پلٹن لاہور سے آکر داخل قلعہ ہوئی یہہ انتظام سیندرہوین تاریخ مئی کو وقوع مین آیا جب اور
گورہ فوج قلعہ مین آگئی تو ۸۱ نمبر کی پلٹن پھر لاہور کے طرف روانہ ہوئی اور ۵۹ نمبر کی پلٹن ہندوستانی
کو بریگیڈیر جنرل نکلسن صاحب کمان افسر فوج گورہ گشتی نے ۹ - جولائی کو امرتسر پہونچکر بے ہتھیار کیا اور قلعہ
گوبندگڈہ غلہ وغیرہ ذخیرون سے پر کیا گیا اور مفرور سپاہیون کے گرفتاری کے واسطے اشتہار جاری ہوے ۳۱
جولائی کو ایک گروہ بے ہتھیار بھاگے ہوے سپاہیون کا جو لاہور سے بھاگے تھے راوی کے کنارے پر مقام بالگہاٹ (?)
ظاہر ہوا اور سپاہیون نے وہان پہونچکر زمیندارون سے پایاب استہ دریا کا دریافت کیا چند زمیندارون نے
وہان تو اونکو باتون مین لگایا اور چند زمیندارون نے تحصیل اجنالہ مین پہونچکر تحصیلدار کو اونکے آنے کی خبر دی
تحصیلدار معہ جمعیت موجودہ وہان جا پہونچا اور لڑائی شروع کی اور ایک سوار امرتسر کو روانہ کیا تاکہ (?)
کے وقت کوپر صاحب ڈپٹی کمشنر معہ اسی سوار و سردار جودہ سنگہ اکسٹرا اسسٹنٹ وہان جا پہونچے اونکو آنے سے
اول ایکسو پچاس آدمی زمیندارون اور تحصیلدار نے قتل کر دیے تھے اور باقیماندہ ایک جزیرہ کے اندر جسکے
چارون طرف پانی بہتا تھا جا کر محفوظ ہوگئے تھے دوسرے روز فجر کو وہ کل قتل ہوے اور ۴۵ اونمین سے بسبب ہوکہ

اور ماندگی کی خود بخود مر گئے تھے اور باقی دو سو تینتیس آدمی انگریزی فوج کے ہاتھ سے مارے گئے اور پینتالیس
سپاہی گرفتار کر کر لاہور پہنچائے گئے وہ بمقام لاہور توپ سے اڑائے گئے۔ کوپر صاحب ڈپٹی کمشنر نے امرتسر میں کمال
ہوشیاری و دلیری سے کام کیا کپتان پرکنس صاحب باہر کے انتظام کیواسطے مامور ہوئے میکنہ ناٹن صاحب اسسٹنٹ کمشنر
نے بڑی کوشش کے ساتھ مہاراج سنگھ مفسد کو گرفتار کیا ایک سپاہی اور ایک نیٹو ڈاکٹر ہندوستانی پلٹن نمبر ۳۵
نے باعث نوکر رکھنے مفسدہ کے باتوپ کے مختلف وقتون مین پھانسی پائی امرتسر کے ساہوکارون نے نقد
روپیہ سرکار کو قرض دینے مین بہت تامل کیا اور اگر دیا تو بہت تھوڑا دیا بلکہ جو لوگ پچاس پچاس لاکھ روپیہ
کی جمعیت رکھتے تھے انھون نے ایک ایک ہزار روپیہ سے زیادہ نہ دیا

## ضلع گورداسپورہ

مفسدہ کے وقت کچھ حصہ ۵۹ نمبر کے ہندوستانی پلٹن کا اس ضلع مین تھا اونکو صاحب ڈپٹی کمشنر بہادر نے
امرتسر کو روانہ کیا اور سات لاکھ روپیہ خزانہ کا بحفاظت پولیس قلعہ گوبندگڈھ کے طرف بھیجدیا اور پولیس نے
وہ خزانہ ایک رات مین ۴۴ میل کا راستہ طے کر کر امرتسر پہونچایا انتظام کچہری و حفاظت جیلخانہ وغیرہ
پولیس کے سپرد ہوئی اور جسقدر پہرہ کاردین ہندوستانی سپاہیون کے بمقام مادہوپور کارخانہ شاہ نہر پر تہین
سب کی تبدیلی ہوگئی دریا کے کنارے پر جو لکڑیان دیودار کی جو کشتیون کا کام دے سکتی تھین اٹھوا لی گئی
لیکن اسی بیچ مین وہان خبر پہونچی کہ ہندوستانی ۴۶ نمبر کی پلٹن اور ۹ نمبر کا رسالہ جنہون نے سیالکوٹ مین مفسدہ
کیا ہے اسی راستہ کو آتے ہین یہہ خبر جب بریگیڈیر نکلسن صاحب کو پہونچی تو وہ چھہ توپین بساتھی کپتان بجیر صاحب
اور چھہ سو آدمی ۵۲ نمبر کے گورہ پلٹن اور کچھ نوملازم فوج و نوملازم سکھی رسالہ لیکر فی الفور وہان جا پہونچے
رابرٹ صاحب کمشنر لاہور و میکلین صاحب اسسٹنٹ کمشنر بھی اوسوقت ساتھ تھے اور اسی وقت مین کہ مفسد
بمقام ترموں گھاٹ علاقہ تحصیل شکرگڈھ دریا سے راوی سے پایاب اتر رہے تھے انگریزی فوج اونکے روبرو
جا کھڑی ہوئی پہلے ۹ نمبر کے رسالے نے سرکاری توپخانہ پر حملہ کیا اور اسقدر قریب آ پہونچے کہ چند گولہ اندازون کو
بھی قتل کر ڈالا بعد ازان ۴۶ نمبر کے مفسد پلٹن بھی آگے بڑھی اور ایسا ارادہ حملہ کر کر چاہا کہ توپین لے لین بلکہ
قریب تھا کہ وہ توپون کا گریپ شوٹ یعنی چھرہ بند کر دین کہ اتنے مین گورہ فوج اپنی بندوقین لیکر اوجہل
پڑی اور مفسدون کو پسپا کر دیا بہت سے مفسد اوسوقت بھاگ گئے اور باقیماندہ مفسدون نے دریا کے ایک
جزیرہ کے اندر جا کر پناہ لی جہان کہ اونہون نے سیالکوٹ کی لوٹ کا مال جمع کر کر مورچہ بندی کی تھی جب ۱۶ تاریخ
جولائی کا سورج نکلا تو سرکاری فوج نے اوس جزیرہ کے اوپر حملہ کیا مفسدون سے بہت سے آدمی توپ و
تفنگ سے مرے اور بہت سے بھاگتے کے وقت مارے گئے اور جسقدر گرفتاری مین آئے توپ سے اڑائے گئے ۱۸ جولائی
کو فوج ظفر موج وہان سے واپس چلی گئی اور زمینداروں نے بھی بہت سے بھاگتے ہوئے مفسدون کو گرفتار کر کر پیش کیا

اور بہت سے جمعون کے علاقہ سے پکڑے گئے اور سب نے موت کی سزا پائی ماہ اگست کے پہلے ہفتہ کے درمیان ایکسو
چھبیس سپاہی مفسد ۲۶ نمبر کے پلٹن کے جو لاہور سے بھاگے ہوئے تھے اس ضلع مین آئے اونکی سزا دہی کیواسطے نوملازم
فوج ماتحت گارڈیٹ صاحب کے مامور ہوئی اور کچھ ایک بے قاعدہ سوار نمبر ۲ ماتحتی جیکسن صاحب اونکی مدد کو پہونچے
آپسمین مقابلہ ہو کر انگریزی فوج فتحیاب ہوئی اور مفسد سب مارے گئے مگر مسٹر جیکسن صاحب سخت زخمی ہوئے ضلع
گورداسپورہ مین نوملازم فوج بہ تفویضگی کپتان آدم صاحب کے بہت بھرتی ہوئی اور رعایا نے سرکار کی امداد
مین مال اور جان سے تندہی کی انتظام ضلع کا اچھا رہا عدالت جاری رہی معاملہ کل وصول ہوا

## ضلع سیالکوٹ

ہندوستانی فوج کے مفسدہ کے وقت سیالکوٹ کی ضلع مین بسبب ہونے ضلع سرحدی کے کل فوج
بہ تفصیل ذیل موجود تھی ڈاک صاحب کے سوار گھوڑ ہیلی توپخانہ کپتان بورچیر صاحب کا گورہ توپخانہ ۵۲ نمبر کی گورہ
پلٹن نوملازم کا ہندوستانی رسالہ ۳۵ نمبر کی ہندوستانی پلٹن ۴۶ نمبر کی ہندوستانی پلٹن ایک مجموعہ توپونکا
۲۴ نمبر کی گورہ پلٹن ۱۶ نمبر کی ہندوستانی پلٹن جب کہ گشتی فوج کا مجموعہ بنایا گیا تو کل فوج سوا ہندوستانی پلٹن
نمبر ۴۶ اور دہنی اور بائین بازو ۹ نمبر کے رسالہ کے اور فوج سب اوسمین شامل ہوگئی اوسوقت مگلڈ بریگیڈیر
صاحب نے جو اوس تمام فوج کے افسر تھے انکار کیا کہ ہم ایسے نازک وقت مین ہندوستانی فوج کے ساتھ کوچ نہین کرتے
بلکہ اونہون نے بہت آرزو کی کہ اس کل فوج ہندوستانی کو بے ہتھیار کر دو مگر اسبات کا موقع نملا اور فوج کوچ کر گئی
اوسوقت مسٹر مونٹگمری صاحب ڈپٹی کمشنر و میکمان صاحب اسسٹنٹ کمشنر و جون صاحب سید قایم علی اکسٹرا اسسٹنٹ ضلع
کے افسر تھے نوین جولائی ہندوستانی فوج کا مفسدہ سیالکوٹ مین ہوا اور ضلع کی حکومت بالکل معطل ہوگئی سوارون
نے حملہ بریگیڈیر صاحب پر کیا اور ایک سوار نے اونکی پیٹھ پر گولی ماری اگرچہ وہ اوسوقت زخمی ہوئے مگر دوسرے روز
اوسی زخم کے صدمہ سے مر گئے ڈاکٹر گراہم صاحب سپرنٹنڈنٹ صاحب جن بگی مین اپنے لڑکے کو لیکر بھاگے جاتے تھے اونکو بھی گولی
لگی اور مارے گئے دوسرے ایک ڈاکٹر دوائی خانہ کا دارو غہ بگی مین اپنے بچون کے ساتھ سوار اچلا جاتا تھا وہ بھی
گولی لگ کر مارا گیا اور ایک بچہ اوسکی بچون مین توپ کا گولا لگ کر مر گیا کپتان بشپ صاحب کہ میجر قلعہ کے
سامنے گولی سے جان بحق تسلیم ہوئے پادری ہنٹر صاحب اور اوسکی میم اور معصوم بچہ ایک ہندوستانی سپاہی
جیلخانہ کے ملازم کے ہاتھ سے قتل ہوئے باقی انگریز و نکے بچے چھاونی و ضلع سے بھاگ کر ایک قلعہ مین جو راجہ
تیجا سنگہ کے علاقہ مین تھا جا کر پناہ لی اور جان سے بچ گئے الغرض مفسدون نے تمام شہر اور چھاونی اور کچہری
مین ایک حشر بپا کر دیا جا بجا انگریزون کی تلاش مین مصروف ہوئے اور جو ملگیا وہ قتل ہوا بعد جیلخانہ کو توڑ
گئے اور تین سو سے زیادہ قیدی جو اوسمین تھے سب کو چھوڑ دیا اور کل خزانہ کلکٹری لوٹ لیا اور تمام دفاتر و
لوٹ لیا دفتر ضلع کا اور کچہری کے مکانات جلا دئے سکہہ زمین کو آگ لگا کر اڑا دیا صبح سے دوپہر تک مفسدون نے خوب

غارت کی بعد دو پہر کے اپنی ہندوستانی افسرون کو ساتھہ لیکر اور چھکڑون پر اسباب لاد کر گورداسپورہ کو روانہ
ہوئے جب شام نزدیک آئی تو ڈاکٹر بٹلر صاحب معہ عیال و اطفال و کپتان ساندرصاحب قلعہ مین داخل ہوئے
اور وہ تمام روز ایام فساد ایسکے باہر کے گھر مین چھپی رہی تھی ہونگٹن صاحب ڈپٹی کمشنر جو اوسوقت بیمار
تھی اونکو گانووالون نے اپنی ایک جھونپڑی مین چھپا رکھا تھا غدر کے وقت بعضی دہقانیون اور زمینداروں
نے بھی آکر چھاونی اور سرکاری مکانات مین دست اندازی کی تھی اور جو کچھہ مال لوٹ لی گئی تھی پولیس کی
فوج اور پولیس کے سوارون نے مفسدون کا البتہ کچھہ مقابلہ کیا مگر کچھہ نہ چلی چند سکھہ نئی بھرتی کے قلعہ مین تعینات تھے
جنکے پاس ہتھیار بھی درست نہ تھی اور کبھی اونھون نے بندوق بھی نہین چلائی تھی دو مفسد و مقتول
ہوئے عین غدر کے وقت لفٹنٹ منٹگمری نوین رسالہ کا نوکر گھوڑی پر سوار ہوکر گوجرانوالہ کو بھاگ گیا اور وہانسے
ڈاک پر سوار ہوکر لاہور آیا اور رابرٹ صاحب کمشنر لاہور کو یہہ حال کہہ سنایا او مفسدون کے مقابلہ کیواسطے
فوج گورہ اسپورہ کو مامور کرائی اس انتظام کے بعد کپتان کرفٹ صاحب ڈپٹی کمشنر اور لارنس صاحب افسر پولیس
سیالکوٹ کی مقرر ہوئے اونھون نے سیالکوٹ مین جاکر پہلی دوسری پولیس کے افسرون کو جنھون نے بیوفائی کی تھی پھانسی
دیا جیلخانہ کے داروغہ اور سپاہیون نے بھی موت کی سزا پائی اور بہت سے مفسد گرفتار ہوکر پھانسی دیے سات ہزار روپیہ
جرمانہ اون زمیندارون پر جنھون نے غدر کے وقت دست اندازی کی تھی قرار پایا اور غارت کا کل مال
اونسے واپس لیا گیا گورہ فوج بارکون مین اتاری گئی کچہری مکانات کی تعمیر شروع ہوئی لفٹنٹ میکمان صاحب
اسسٹنٹ کمشنر جنھون نے مفسدہ کی وقت بڑی بہادری کی تھی تین سو آدمیون کے ساتھہ پہاڑ کے سرحد پر تعینات
ہوئے اور ۱۳۹ اکس مفسد جو جمون کے پہاڑ کے طرف بھاگ گئی تھی وہانسے گرفتار ہوکر آئی اور توپ کے سامنے اوڑا دئے
گئے بعد ازان جب مسٹر السٹ صاحب ڈپٹی کمشنر سیالکوٹ کی مقرر ہوئی تو اونھون نے ترپن ہزار روپیہ کا اجناس
و اشیا منجملہ اشیاء غارت شدہ کے نکلوایا اور اوسی وقت اکتالیس ہزار روپیہ نقد مفسدون کے پاس سے برآمد
ہوکر داخل خزانہ سرکار ہوا **ضلع گوجرانوالہ** مفسدہ کے وقت خزانہ اس ضلع کا ۴۶ نمبر کی پلٹن پیادہ
سیالکوٹ کے گارد کے تفویض تھا کپتان کرفٹ صاحب ڈپٹی کمشنر نے اوس گارد کو سیالکوٹ بھیجدیا اور سات سو
سوار اور پینتیس پیادگان پولیس کے ساتھہ ضلع کا انتظام و حفاظت جیلخانہ و خزانہ جسمین دو لاکھہ روپیہ تھا کی
چونکہ گوجرانوالہ مین افواہ ہوگئی تھی کہ فوج مفسد مامورہ لاہور و سیالکوٹ اس ضلع پر حملہ کریگی اسلئے صاحب ضلع
نے ایک خانقاہ کی پختہ چار دیواری کو قلعہ کرکے اونکو مضبوط کیا اور ذخیرہ ہر ایک طرح کا اوسمین بھر کر خزانہ
لاہور کو روانہ کر دیا اور نو ملازم فوج کی بھرتی شروع کی اوسوقت رعایا اس ضلع کی وفادار رہی اور
انتظام بخوبی رہا اور لوگون نے روپیہ بھی چھہ روپیہ سیکڑہ سود پر سرکار کو قرض دیا **ضلع جہلم** غدر کے وقت

ضلع جہلم مین ایک ہندوستانی توپخانہ اور دو پلٹنین نمبر ۱۴ و ۳۹ تھین چونکہ گورہ فوج یہان بالکل نہ تھی اسواسطی
حکام کو ہندوستانیون کی طرف سی سخت اندیشہ تھا اور چاہا کہ کسیطرح اس فوج کو یہان سی نکالا جاوی اور یہہ تجویز
ہو کر پہلی ۳۹ نمبر کی پلٹن کو حکم ہوا کہ بغیر میگزین کے جہلم سے کوچ کر کر ڈیرہ اسماعیل خان کو چلی جاوی وہ پلٹن فی الفور
میگزین چھوڑ کر ڈیرہ اسماعیل خان کو چلی گئی پھر توپخانہ کو حکم ہوا کہ تم یہان سے کوچ کر کر لاہور جاؤ وہ تعمیل حکم
لاہور پہونچا اور وہان پہونچتی ہی توپین ان سی چھین لی گئین اور بی ہتھیار کیے گئی باقی جہلم مین اب نمبر ۱۴ کی
ہندوستانی رہ گئی چیف کمشنر صاحب بہادر کا ارادہ ہوا کہ اونکو بی ہتھیار کیا جاوی مگر جسقدر افسر اوس پلٹن کے
انگریز تھی وہ اس بات پر رضامند نہ تھی اور کہتی تھی کہ یہہ پلٹن نمک حلال ہی مگر حکام کو بسبب اسکی کہ وہ ہندوستانی
تھی کمال اندیشہ دامنگیر تھا ایسا اوس پلٹن کو بھی کمزور کرنا منظور ہوا دو کمپنیان تو اوسمین سی راولپنڈی
بھیجی گئین اسطرح یہہ پلٹن بھی جا بجا کی مامورئی سی بہت کم رہ گئی اور کل پلٹن مین پانسو آدمی رہ گیا
سات جون جولائی کو سرکار کو اوس پانسو آدمی سی بھی ہتھیار لینی کا ارادہ ہوا اور گورہ فوج معہ توپخانہ جو راولپنڈی
سے وہان گئی تھی اور ۲۴ نمبر کی سکھی پلٹن ہندوستانیون کے ہتھیار لینی کے واسطی پریڈ کو مامور ہوئی ہندوستانیون
نے جب دوسری اس فوج کو آتے دیکھا تو موت کو سامنی دیکھکر افسرون کی طرف گولیان چلانی شروع کین اور
کمپنیان توڑ کر لین مین گھس گئی سرکاری فوج نی اونکا تعاقب کیا اور اسمین سخت لڑائی ہوئی بہت سی انگریز مارے
گئی کرنل الس صاحب کمان افسر پلٹن گورہ نمبر ۲۴ کمال زخمی ہوئی کپتان سپرنگ صاحب مارے گئی ہندوستانی
لین سے نکلکر ایک گانو مین جو پاس تھا جا کر پناہ گزین ہوئی اور لڑائی ہوتی رہی آخر گورہ فوج بسبب گرمی ہوا کی
جو جولائی کی مہینی مین ہوتی ہی بہت گھبرا گئی اور تین توپین بسبب تھلی کی بالکل بیکار ہو گئین اور اونکی گولون نی
گانو کی کچی دیوار کو بھی جسمین ہندوستانی تھی نہ گرایا آخر بہت سی لڑائی اور گرمی اور دہوپ اور بھوکھ پیاس کی
باعث سی لشکر تھک گیا اب کی کرنل جرود صاحب نی جنہون نی کرنل الس صاحب کی مارے جانی پر اختیار لیا تھا حکم
کیا کہ جس گانو مین ہندوستانی جا گھسی ہین اوسپر حملہ کیا جاوی اگرچہ حملہ ہوا مگر گلی کوچہ گانوکی انگریزی لشکر کے واسطی
خلل انداز تھی توپون کو پھر دوبارہ نزدیک لا کر لگا دیا مگر گولہ انداز اور انگریزی تھا ہندوستانیون کی آتش کے سبب
سی قتل ہوا اور سرکاری میگزین بھی کم ہو گیا اسواسطی سی شہر کا بالکل پہونکا گیا اوسوقت تین توپون سی دو
توپین میدان سی واپس آئین اور ایک توپ جو ہندوستانی غالب آ کر لی گئی تھی اور اوسی کو سرکار کی سامنی
چلاتی ہی تھی واپس نہ آئی اگرچہ لفٹنٹ ... صاحب اسسٹنٹ کمشنر نی بدوتیس نمبر کی سواران پولیس کی توپ کی لینی کی
واسطی بہت کوشش کی مگر ممکن نہ ہوا الغرض دو فریق بڑی سخت لڑائی کی بعد اپنی اپنی فرودگاہ کو واپس آئی
اور رات بھر جاگتی رہی دوسری صبح کو معلوم ہوا کہ ہندوستانی بھاگ گئی صرف اسواسطی کہ اونکی پاس میگزین

نہ تھا

ٹھہنین رہا تھا بہت سے آدمی تو اونمین سے کشمیر کو چلے گئے مگر ذرا نسے گرفتار ہو کر آئے اور بہت سپاہیون کو پولیس والون نے گرفتار کر کے حاضر کیا وہ توپ سے اوڑائے گئے اور بہت سے اونمین سے دریا مین ڈوب گئے اور ایکسو چالیس لڑائی کے وقت میدان مین کام آئے الغرض کل پانسو آدمیون مین سے چالیس آدمی گرفتار ہوتے سے بچے رہے اونکی خبر نہ ملی کہ کہان گئے ۔ چونکہ یہہ ضلع سرحدی تھا اور ریاست کے ملک کے رہنے والے لوگ بھی جاہل کم عقل تھے اسواسطے دریا کے گھاٹ بند ہوئے ڈاک کے چٹھیون کے دیکھنے کا سخت انتظام ہوا بدمعاشون کو سزائین ملین کل ہندوستانی ضلع سے نکالے گئے اور ایک ہندوستانی آدمی جسنے چکوال کے تحصیلدار کے مارنے اور خزانہ کے لینے کا ارادہ کیا تھا پکڑا گیا اور سزایاب ہوا چونکہ ایک حصہ نولمبر کے بیقاعدہ سوارون کا منافق اور سرکش ہوا تھا اوسکی تنبیہ کے واسطے پولیس کی فوج مامور ہوئی اور ایک مفسد جسکی شرارت سے وہ سرکش ہوے تھے گرفتار ہو کر پھانسی ملا

## ضلع راولپنڈی

ہندوستانی فوج کے غدر کے وقت صاحب چیف کمشنر بہادر پنجاب تھارنٹن صاحب کمشنر راولپنڈی مین تھے جب اونہون نے سنا کہ دہقانی قوم اسضلع کے فساد پر مستعد ہے تو اونہون نے یہہ انتظام کیا کہ بہت سی قومون کے سردار بلا کر اور اونکو ہٹھہ اٹھور و پیہ ماہواری تنخواہ دینی کر کے اپنے پاس حاضر رکھنا تجویز کیا یہہ بات سنکر اور قومونکو جنکو کچھہ نہین ملا تھا رشک پیدا ہوا اور تین سو آدمیون نے جمع ہو کر کوہ مری کے اوپر حملہ کرنا چاہا مگر مسٹر لارنس صاحب کے ایک خدمتگار نے جو اوسی قوم مین سے تھا دن کو یہہ خبر پہونچا دی کہ آج رات کو کوہ مری پر ڈاکہ پڑیگا خبر پہونچتے ہی انگریزون نے کل میمون کو ایک جگہہ جمع کیا اور پولیس کے فوج کو جو کوہ مری پر موجود تھی مستعد و بیدار رہنے کا حکم دیا اور ایک ضروری چٹھی بطلب مدد صاحب ضلع کے پاس بھیجی بلکہ مسٹر بیچر صاحب ڈپٹی کمشنر ہزارہ سے بھی امداد طلب ہوئی دشمن رات کو انگریزون کو بیخبر جانکر آئے اونکے آتے ہی کپتان راون سن صاحب معہ فوج موجودہ کے اونکے مقابلہ کو نکلے عند المقابلہ ایک آدمی دشمنون کا مارا گیا اور ایک سپاہی پولیس کا زخمی ہو کر مرگیا باقیماندہ سب بھاگ گئے بعد ازان اگرچہ دشمن پہاڑ پر موجود رہے مگر کوئی مقابلہ نہوا ۱۴ ستمبر کے شام کو کمشنر صاحب معہ فوج راولپنڈی سے کوہ مری پر جا پہونچے اور مفسدون کو سزائین دین اونکے گانو جلا دئے مویشی ضبط کر لی ستائیس آدمیون کو اونمین سے پھانسی دیا اور بہت سے جیلخانہ بھیجے گئے راولپنڈی مین دو نیٹو ڈاکٹر مفسدہ کی علت مین پھانسی پر چڑہائے گئے اور ڈیڑہ ہزار آدمی پولیس و ڈاک ہرکارہ نوکر رکھکر دریاے سندھ کے پار مامور ہوا گشتی فوج علاقہ کے انتظام کو بھیجی گئی کپتان مکناب صاحب اسسٹنٹ کمشنر قلعہ اٹک کے حفاظت کو بھیجے گئے اور قلعہ میں ہر ایک قسم کا ذخیرہ بھر دیا گیا گذر اٹک کے بہت سختی سے حفاظت ہوئی چونکہ ضلع راولپنڈی مین دو رجمنٹ

بیقاعدہ سواروں اور ۵ نمبر کے ہندوستانی پلٹن اور کچھ حصہ ۴ نمبر ہندوستانی پلٹن کا اور ایک
گورکھہ پلٹن اور ایک ہندوستانی اسپی توپخانہ موجود تھا اسلئے چیف کمشنر و کمشنر و ڈپٹی کمشنر سخت اندیشہ ناک
تھے ساتوین جولائی کو سوائے گورکھہ پلٹن کے بڑی استحکام سے ساتھہ ہندوستانی فوج کے ہتھیار لئے گئے پھر ایک
گھنٹہ تک فوج نے ہتھیار بندی جب دیکھا کہ اب خرابی درپیش ہے تو ہتھیار رکھہ دئے جو ۵ نمبر کے پلٹن کے سپاہی
ہتھیار دیکر بڑی گستاخیان کرنے لگے اسواسطے سب اخل جلیجانہ ہوئے گورکھہ پلٹن نمک حلال و فرمانبردار
نکلی اور دہلی جاکر اوسنے بڑی نمایان خدمتین وقوع مین آئین **ضلع شاہ پور** مفسدہ کے وقت
اس ضلع مین مسٹر یوسی صاحب ڈپٹی کمشنر تھے اونہون نے بڑی سرگرمی سے اس ضلع کا انتظام کیا ایک سو آدمی سپاہی
افغان مسٹر [illegible] صاحب افسر کارخانہ نمک سے لیا جو کہ خزانہ اڑھائی لاکھہ روپیہ اس ضلع کا بھیلی ۴۶ نمبر کے پلٹن کے
گارد کے ماتحت تھا اون سے خزانہ لے لیا اور ۲۲ - مئی کو ایک بڑی مضبوط پولس کی فوج لیکر افسران
ضلع نے تمام خزانہ ہندوستانیون سے لے لیا بلکہ ہندوستانی فوج کو بڑی شائستہ تدابیر کے ساتھہ قلعہ سے
بھی باہر کر لیا اور ذخیرہ سب قسم کا قلعہ مین بھر کر قلعہ مستحکم کیا اس ضلع مین کوئی سرکشی نہوئی اور اس مین
رہا صرف ۹ نمبر کے بیقاعدہ سواروں کے کچھ حصہ نے سرکشی کی تو ڈپٹی کمشنر اور افسران کان نمک ونکی
تنبیہہ کو گئے اور فساد رفع کیا اور ہندوستانی کلارک پیشکار دفتر کا جو سرکار کے برخلاف لوگون کو فساد پر
آمادہ کرتا تھا پھانسی ملا **ضلع گجرات** اس ضلع مین مفسدہ کے وقت ۳۵ نمبر کے ہندوستانی
پلٹن کا کچھ حصہ موجود تھا جون کو اونکو حکم ہوا کہ محکمہ ضلع سے کوچ کر کے سیالکوٹ کی چھاؤنی مین جہان
تمہاری پلٹن ہے چلے جاؤ وہ محکمہ سے نکل آئے مگر رات بھر اونھون نے ایک دوسرے کو گالیان دینے
اور ملامت کرنے مین کاٹی اس افسوس پر کہ خزانہ کیون چھوڑا اور محکمہ سے نکلنے کے وقت حکام کا مقابلہ
کیون نکیا بعد الزام ایک دوسرے پر اور دوسرا تیسرے پر لگایا جب ہانسی کوچ ہوا تو اونکو جرنیل
نکلسن صاحب کے گشتی فوج کے شامل کیا گیا صاحب ونکو فلور کی طرف لیگئے اور قلعہ فلور کے پاس جاکر اونسے
ہتھیار چھین لئے جب جہلم کا مفسدہ برپا ہوا تو ایک گروہ جہلم کے مفرور ہندوستانیون کا اس ضلع مین آیا اور
دریائے جہلم کے ایک جزیرہ مین قایم مقام ڈپٹی کمشنر کپتان الٹ صاحب نے اونکو گھیر کر مار دیا **ضلع**
اس ضلع مین غدر کے وقت امن وامان رہا صرف ایک یا دو شخصون کو بجرم مفسدہ پردازی سزا ہوئی
چونکہ ۹ نمبر کے رسالہ کے سواران بیقاعدہ ہندوستانی ماتحت کپتان ہالکٹ صاحب اس ضلع مین آئے تھے انکے
آنے سے البتہ خوف پیدا ہوا مگر وہ معذور تھے بعد جب سرکشی قوم کہول کی شروع ہوئی تو کپتان ہالکٹ صاحب
اپنے رسالہ کو کہرون کے مقابلہ کے واسطے لے گئے اور چالیس آدمی او دشمنین سے لیکے چھوڑ گئے وہ پیچھے سے شکی ہوئے

اور طامس صاحب کسٹرا اسسٹنٹ کمشنر کی اونکی ساتھ جو بتیس آدمی تھی لڑائی ہوئی اور صاحب بھی زخمی
ہوے **ضلع کانگڑہ** اگرچہ اسضلع کے پاس مفسد پلٹنین ملتان گئے اور رہا ولپور کے نچلے حصے کے
کانگڑہ بھی ہو جود ستھی تو بھی اسضلع کے رعایا کو کچھ تاثیر مفسدہ کی نہوئی ہیدس صاحب ڈپٹی کمشنر نے خوب انتظام
رکھا خزانہ و کچہری و دریا کے گہاٹون کو مضبوط کیا نو ملازم فوج بھرتی ہو کر اور اضلاع کو جاتی رہی
**ڈیرہ غازیخان** مفسدہ کیوقت ڈپٹی کمشنر اس ضلع کے کپتان پالک صاحب تھی اودھنون نے تیرہ نمبر
کی کئی کپتان مین سے کہان افسر رسالہ پنجابی نمبر ایک کو اپنے پاس بلا لیا اسی بیچ صاحب تین سو سوار کے ساتھ
راستے مین ہی تھی کہ اونکی ماموری اور جگہ ہو گئی اسلئے تین سو سوار اور تین سو پیادہ نو ملازم رکھکر
جو کیون کی حفاظت کو مامور ہوا اور نو ملازم فوج ہی جیلخانہ و خزانہ و کچہری و ملک کے حفاظت پر مامور ہوئی
چارون طرف کے بدخبرین سنکر ایک قوم نے کچھان بھی شورش کا ارادہ کیا تھا مگر اور قومون نے اونکو روک
لیا سردار اونکی طلب ہو کر ضلع مین کئی کئی و بعد انتظام کامل ضمانت پر رہا ہوئی ضلع کے اندر جن لوگون
نے مفسدہ کی باتین کہین وہ سزایاب ہوئے **ضلع ڈیرہ اسماعیل خان** [illegible]
دو محکمون کے اندر بوقت مفسدہ فوج مفصلہ ذیل تھی دو پلٹن پنجابی پیادگان سواران پنجابی دو رسالے
پنجابی توپخانہ دو سکہون کے پلٹن ایک پلٹن پولیس ایک رسالہ پولیس ایکسو اسی سوار تھے اس فوج کو اسمین سے حکم ہوا
کہ پشاور و جہلم وغیرہ کے طرف کوچ کرجائین اور جب تک تین نمبر کی سکھی پلٹن نہ آوے مینون کر محکمہ کی
حفاظت پنجابی توپخانے اور دیسی لوگون کے متعلق رہی جب یکقلم فوج یون ہی چلی گئی تو ملک والون کو اندیشہ
پیدا ہوا مگر کوک صاحب نے شہر والون کی بہت تسلی کی پھر جب ۳۹ نمبر کی ہندوستانی پلٹن جہلم سے ڈیرہ
اسماعیل خان مین پہونچی تو لوگون مین سخت خوف و ہراس پیدا ہوا مگر صاحب ضلع نے جب جابجا کمال حکمت
عملی دلاسا اونکو بے ہتہیار کر دیا کپتان رینی صاحب ۳ نمبر کے سکھی پلٹن کے افسر نے صاحب ضلع کو اطلاع
دی کہ ایک سازش درمیان ہندوستانیون اور سکہون کے ہو کر سکھہ اسبات پر آمادہ ہین کہ افسرون کو قتل
کر ڈالین چنانچہ صاحب نے اوسی روز شام کو اون سکہون کے ہتہیار جو تعداد مین ایکسو تیرہ تھے لے لئے اور
پیچھے سے برخاست کر دیئے اسیطرح ایک دو مخبری ہوئی کہ ۳۹ نمبر کے ہندوستانیون کا ارادہ ہے کہ قلعہ لے لین
اسواسطے قلعہ مضبوط کیا گیا اور وقت کے خبر نے قلعہ بچا لیا جب ۹ نمبر کا رسالہ سوار مفسد ہوئے تو کپتان کوک صاحب
ملتانی سواران کی فوج لیکر [illegible] پاس سندگی چلو اور ساتھ میل سترہ گھنٹہ مین طے کر کے وہان پہونچے اوسوقت کپتان
پالک صاحب کی فوج اور مسٹر کوپر صاحب کمشنر و اسسٹنٹ کمشنر صاحب ساتھ تھے مگر ان کے پہونچنے سے اول گشتی فوج نے
وہان پہونچ کر سوارون کو مفسدہ سے روک دیا تھا **ضلع ملتان** مفسدہ کے وقت مسٹر [illegible] صاحب کمشنر

دیگر حکام کو بسبب اسکے کہ شہر بمبئی کلکتہ وغیرہ تجارت کے سر راہ تھا بہت ہی فکر و اندیشہ حال تھا اور فوج موجودہ ملتان میں سے جو ۶۹ و ۲۷ نمبر کے ہندوستانی پلٹنیں اول نمبر کا رسالہ بیقاعدہ ہندوستانی و توپخانہ اسپی ہندوستانی اور ایک کمپنی گورہ توپخانہ بھی سرکار کو نسبت پلٹن نمبر ۶۹ بہت شک تھا اسواسطے قلعہ ملتان جو سنہ ۱۸۴۹ء میں مولراج کی لڑائی کے وقت سے مسمار و خراب پڑا ہوا تھا فی الفور درست کرایا گیا اور قلعہ کو ذخیرہ سے بھر کر ٹکاریکی پلٹن یا تحتی کپتان ترانس صاحب اسمین و تار ہی گئے اور لفٹین اتھرج صاحب جہازوں کے افسر کو لکھا گیا کہ وہ اپنی جہاز ملتان کے دریا پر قایم رکھیں ۱۰ سوین جون کو بموجب حکم چیف کمشنر صاحب بہادر بریگیڈیر جمیرلین افسر رسالہ سواروں بیقاعدہ نمبر ایک ورد یسی فوج کی مدد سے پلٹن نمبر ۶۹ و ۲۷ کو بے ہتھیار کیا گیا اگر اسوقت گورہ فوج ۸۴ نمبر کے توپخانہ کی بہت تہوڑی تھی اور ایک پلٹن اور بیقاعدہ سواروں میں بھی ہندوستانی آدمی بہت تھے مگر خدا کی عنایت سے وہ سب فرمانبردار رہے اور انکی دغابازی سے دونو ہندوستانی پلٹنوں سے ہتھیار لیے گئے ۲۰ و ۲۱ جون کو بمبئی سے گورہ فوج ملتان میں پہونچ گئی مگر قیام اسکا ملتان میں مناسب نہ سمجھا گیا بلکہ اور فوج موجودہ ملتان بھی بحسب ضرورت لاہور اور دہلی کو بہیجی گئی اور سوائے رسالہ بیقاعدہ سواران و کمپنی توپخانہ و پلٹن پولیس اور کوئی جنگی فوج ملتان میں نہ رہی اسواسطے حکام کو ہندوستانیوں کیطرف سے کمال اندیشہ تھا و بعض دنوں میں ایک بڑا افسر ہندوستانی ۶۹ پلٹن کا اور دس سپاہی کورٹ مارشل کے حکم سے توپ سے اڑائی گئے اس جرم پر کہ وہ اوروں کو بزدلی اور کمزوری کا طعنہ دیتے تھے جب ہندوستانی فوج بے ہتھیار ہو گئی تو ہندوستانی توپخانہ والوں سپاہیوں نے از خود بلا طلب ہتھیار دیدی ہتھیار دیکے لینے کے بعد سے زیادہ ۶۹ نمبر کے پلٹن گستاخ و نافرمان معلوم ہوتی تھی ۱۱ اگست کو اسپی توپخانہ کے سپاہی بھی بے ہتھیار ہوئے اور ۱۱ نمبر کی پنجابی پلٹن کی بھرتی شروع ہوئی جب ایک مہینے کے بعد ضلع گوگیرہ میں سرکشی شروع ہوئی تو بریگیڈیر جمیرلین صاحب معہ بیقاعدہ سواران نمبر اول و معدود سپاہی نوملازم و فوج ماتحت خود گوگیرہ کو مامور ہوئے چونکہ دریائی گھاٹ کے گھاٹوں پر بھی اکثر ہندوستانی ملازم مامور تھے اور وہ خود بخود وہاں سے بھاگ چلے گئے اسواسطے گھاٹوں پر بھی نوملازم سپاہی نوکر رکھ کر تعینات ہوئے اور ایک رسالہ سوار ولنکا ملازم رکھکر اس کام پر مامور ہوا جو اسباب رسل و رسائل و مال تجارت آمد سند پنجاب میں جاتا ہو وہ لیجایا کریں اور حفاظت سڑک ملتان بلاہور کی صاحب ڈپٹی کمشنر کو سپرد رکھی گئی اور نیا پولیس بھرتی ہو کر حفاظت کیواسطے مامور ہوا اور جو سڑک بسبب شورش کہرلوں کے مسدود ہو چکی تھی وہ اخیر ستمبر میں دوبارہ جاری ہوئی اور حکم ہوا کہ جو میم یا انگریز اس راستے سے گذر ہوئے اسکا پہرہ اور سکو چوکی پہونچا دیا کرے

**ضلع جھنگ** علاقہ اس ضلع کا میں جنگل بار میں واقع ہے اور رہنے والے بھی سب دہقان وحشی و کم عقل ہیں بغدہ کے وقت اس ضلع کے خزانہ پر پہرہ پیادگان پلٹن ۱۴

گراڈیل کا تھا کپتان ہلس صاحب ڈپٹی کمشنر نے اوس گارد کو روانہ لاہور کیا اور لاہور پہونچ کر اونکی ہتھیار لیگئی
اور مفسدون کے دو فریق ایک دس نفر سپاہی پلٹن نمبر ۴۶ ہندوستانی دوسری ۹ نمبر کے بیقاعدہ رسالہ کی سوارون
نے جو یہان سرکشی کی وہ قتل کیے گئی ۱۷ - ماہ ستمبر کو جب بار کی قومون مین سرکشی ہوئی تو اس ضلع کے لوگ بھی
دو دلی دو درخے ہوگئے اور آمد و رفت درمیان جھنگ اور لاہور کے تھوڑی مدت بند رہی اسلیے
اڈہائی سو سوار رسالہ بیقاعدہ نمبر ۱۰ ماتحت کپتان ناکس صاحب کے اسضلع مین آئی اور بعد ازان نو لاکھ
فوج جو لیہ اور گوجرانوالہ مین بھرتی ہوئی تھی یہان پہونچی اور جنوب کے طرف سے میجر چمبرلین صاحب اپنی مع
لیکر جھنگ مین وارد ہوئی اور ریکمان صاحب اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر معہ فوج پولیس کوٹ کمالیہ ضلع گوگیرہ
کو مامور ہوئی مگر کوٹ کمالیہ اونکی پہونچنے سے پہلے ہی مفسدون نے لوٹ لیا تھا سو اسطرح وہ پھر جھنگ کو واپس
چلے آئی اور لفٹنٹ ملین صاحب شورکوٹ کے طرف مفسدون کے تنبیہ کیواسطے بھیجی گئی وہان جاکر اونھون نے
بڑی جانفشانی کی مفسدون کو گرفتار کیا مویشیان اونکی ضبط کرلین غرض کہ حکام کی محنت و جانفشانی سے
تھوڑی ہی عرصہ مین ضلع کا انتظام بخوبی ہو گیا **ضلع گوگیرہ** مفسدہ کے وقت اسضلع مین لفٹنٹ الیٹ صاحب
قایم مقام ڈپٹی کمشنر تھی اوسوقت خزانہ پر ۴۹ نمبر ہندوستانی پلٹن کا پہرہ تھا صاحب نے اونکو فی الفور بے ہتھیار
کر دیا اور لاہور کو روانہ کیا اور کٹارکھی کے پلٹن کے سپاہی سرکاری دفترون پر مامور ہوئی ۲۶ مئی کو
جب حصار کے مفسدون نے پہونچی تو دو سو سوار ماتحت لفٹنٹ ہیریس صاحب بموجب حکم لفٹنٹ الفنسٹن صاحب
کے گذرگاہ ضلع کی حفاظت کو روانہ ہوئی جنھون نے اپنی سوارون کے ساتھ پٹھیانہ مین بڑی بڑی خدمتین انجام
کین اور نیز بیک بڑی ڈاکو اس علاقہ سے سرسہ تک نکالی گئی ۲۶ - جون کو حسب مخبری ایک مخبر کے جیلخانہ
کی تلاشی ہوئی اور بعد التلاش تماکو و افیون وغیرہ اشیا جنکو واسطے جیلخانہ کے اندر جانے کی ممانعت تھی برآمد
ہوئین اس جرم مین جیلخانہ کا داروغہ برخاست ہوا اور داروغہ کی نسبت یہہ بھی جرم تھا کہ اوسنے قیدیونکو
اجازت دیدی تھی کہ تم اپنی سردار احمد کہرل کو مل لیا کرو اسلیے احمد کہرل کو بلاکر محکمہ مین نظر بند رکھا گیا
۲۶ - اگست کو قیدیون نے جیلخانہ مین شورش کیا کٹارکھی پلٹن والون نے جو اونکی حفاظت پر مامور تھی اونکی
طرف گولیان چلائین اور برکلی صاحب اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر نے تھوڑی سے آدمیون کے ساتھ قیدیون کا مقابلہ
کیا جب اکیاون قیدی ماری گئی تو باقیماندہ مطیع ہوگئی احمد کہرل بھی اوسوقت نظر بندی سے بھاگ کر چلا گیا
اور پھر ضمانت پر طلب ہوکر رہا ہوا اور تومنکو اور سردار بھی ضمانت پر رہا ہوئی ۱۶ ستمبر کے رات کو
ایک آدمی نے لفٹنٹ الفنسٹن صاحب کو آکر خبر دی کہ تمام سردار جو ضلع مین رہا کئی تھی وہ سب گہرون کو
بلا اجازت چلی گئے ہین اس ارادہ پر کہ گہرون مین جاکر فساد برپا کرین اور کھلی کھلی سرکشی ہو یہہ بات سنکر

الفنسٹن صاحب کو سخت اندیشہ ہوا اور ایک ضروری واپس کرنی دو سو سوار و چند پیادگان کے جو چند روز
پہلی لاہور و پشاور کو روانہ ہوئی تھی پروانہ کی اوسمین سے ایک پیادہ اور تین سوار واپس ہوئی قیدیون
کو جیلخانہ سے نکالکر ایک پختہ سرائے مین رکہا گیا تحصیل کا مکان بھی جو سرائے کے پاس تھا مضبوط ہوا برکلی صاحب
اسسٹنٹ کمشنر واسطی گرفتاری احمد کہرل کے جو سرگروہ مفسدون کا تھا روانہ ہوا اور احمد کہرل کو دریا کے
کنارہ پہونچکر دریا کے دوسرے کنارہ پر پایا اوسنی صاحب کو باواز بلند کہا کہ مین نے اب سرکار انگریزی کی
اطاعت چہوڑ کر شاہ دہلی کی تابعداری مان لی ہی اسوقت ایک مولوی مسلمان مفسد گرفتار ہوا اور زمینداران
کی مویشی بہت سی پکڑ لی گئی اور جہامرہ ایک گانو جلا دیا گیا یہہ مفسدہ کی خبر سنکر بموجب حکم سرکار کے کرنل
پاٹن صاحب اسسٹنٹ کوارٹر ماسٹر جنرل ۳۰ میل کا فاصلہ ۷ گہنٹہ مین کاٹ کر لاہور سے گوگیرہ پہونچے
اونکی تحت مین تین توپین اور ایک ۸۱ رسالی گورہ پلٹن اور کچہہ حصہ سبحان خان کی پولیس پلٹن کا اور
تہوڑے سے نئی بہرتی کے سکہہ سوار تھے کرنیل پاٹن صاحب اوسوقت سے ایک گہنٹہ پہلی پہونچی تھے جسوقت
مفسدون نے گوگیرہ کے محکمہ پر حملہ کیا تھا جب نزدیک پہونچی تو توپ کے چہرہ سے اونکو شادیانہ دے ہٹ گئے تو
سرکاری فوج بماتحتی لفٹنٹ آنریبل ای جی چسٹر صاحب اونکے تعاقب کو گئی اور اسمین سخت لڑائی ہوئی
اس لڑائی مین احمد کہرل اور لفٹنٹ آنریبل ای جی چسٹر دونو قتل ہوئے اور اوس سے دوسری لڑائی مین
مسٹر برکلی صاحب اسسٹنٹ کمشنر قریشی گانو کے پاس جنگل بازمین سرکشون کی ہاتہہ سے کام آیا اور جمعدار
رسالہ بہی برکلی صاحب کے ساتہہ تہا وہ بہی اوسی میدان مین جان نثار ہوکر یہہ حال دیکہہ کر لفٹنٹ الفنسٹن صاحب
جو ملٹری کمشنری کا کام دیتی تہے ایجرٹن صاحب ڈپٹی کمشنر کو جو اوسی روز معہ رابرٹ صاحب کمشنر کے لاہور
سے وہان گئے تہے اپنی جگہہ حاکم ضلع کا چہوڑ کر خود سرکشون کے سرکوبی کے واسطے چلے گئے اونہون نے سنا کہ
تحصیل ہڑپہ کے دشمنون نے لے لی ہے اور میجر چمبرلین صاحب جو ملتان سے معہ رسالہ بے قاعدہ سواران ایک
فوج پیادہ سکہہ آئی تہی وہ چیچہ وطنی کے سرائے مین گہیرے گئے ہین یہہ بات سنتی ہی لفٹنٹ الفنسٹن صاحب
و کرنیل پاٹن صاحب معہ فوج اونکی مدد کو چیچہ وطنی کو گئے اور وہان جاکر اونکو دشمنون کے گہیرے سے چہوڑایا
اور معلوم ہوا کہ چمبرلین صاحب تین روز و تین رات سخت اندیشہ مین رہے چیچہ وطنی کے رہنے والے بہی آکے اونکی
کچہہ مدد کی اور سرائے کو جہان چمبرلین صاحب اوترے ہوئے تھے مفسدون کے ساتھ ملکر گہیر لیا اوسوقت
مسٹر پیم صاحب اور بیلی صاحب جو انجنیر اور ڈاکخانہ کے افسر تہے دشمنون کو تہوڑی دیر سے ہٹاتی رہے
اونہین دنون مین کپتان مکنڈرو صاحب معہ سواران انگریزی و کرانی فوج بماتحتی کپتان سنو صاحب
کی بکوچ متواتر لاہور سے چلکر گوگیرہ پہونچے اور نیز ڈلس صاحب کی پنجابی پلٹن و دو دو سیپی توپین ملتان سے

آگئین تھوڑے دن بعد ایک اور فوج باتحتی میجر ڈایل صاحب و کپتان ٹرونس صاحب کی ملتان سے آگئی
جو پہلے سے شامل میجر چیمبرلین صاحب کے ہوئی جسکے ساتھ دوسرے نمبر کے بیقاعدہ سوار گورداسپور سے آئی تھی اور
کپتان تھرٹن صاحب معہ فوج و کپتان ہاکن صاحب معہ سواران بیقاعدہ نمبر ۱ ار پنجاب دوآب میں جاکر
مفسدون کے مقابل ہوئی اور میجر ہملٹن صاحب کمشنر میجر جیکسن صاحب کے جگہ ملکی انتظام میں مصروف رہی اور
میجر مارسڈن صاحب جو مدت سے گوگیرہ میں تھوڑے ڈپٹی کمشنر گوگیرہ کے ہوئی اور کپتان سنو صاحب کے ساتھ
خاص گوگیرہ کی محکمہ میں رہی اور لفٹنٹ الفنسٹن صاحب چمبرلین صاحب نے میجر وطنی سے چلکر براہ کورنگا ایسے مفسدون کے
اجتماع کے مقام قلعہ جھلی پر حملہ کیا یہہ ایک ایسا مقام بار و جنگل کے اندر تھا جسکے چار و نطرف پانچ میل لمبا
اور تین میل چوڑا گھرا جنگل اور بیچمین اوسکی ایک نالہ جاری تھا جس سے مفسدون کو بہت پشت پناہ تھی
گھاس اوسمین اسقدر بلند تھا کہ گھوڑا معہ سوار اوسمین دکھائی نہین دیتا تھا چہ جائیکہ سوار چلکر اون تک
پہونچے جب اپنی ہی فوج میں قدم تک جنگل کے اندر جاتی تو اپنی آنکھون سے پوشیدہ ہو جاتی تھی بڑے بڑے درخت
بلند و موٹی خاردار بیشمار گھاس کا کاٹنا بسبب سختی اور جلانا بسبب سبزی کے دشوار تھا دشمنون کے اور ٹہرنے
کا مقام اور اونکی اجتماع کا اوس جنگل میں بخوبی دریافت نہین ہوتا تھا صرف اونکی ڈھولون کی آواز
سنکر معلوم ہوتا تھا کہ یہان سرکشون کا اجتماع ہے اسواسطے سرکاری فوج میں بھی ڈھول کا استعمال ہوا
جب تک دشمن اوس جنگل میں رہی سرکاری فوج کو اونکی مقابلہ میں سخت تکلیفین اوٹھانی پڑین اور کامیاب نہ
ہوئی مگر بعد چندی سرکار کے اقبال نے یہہ شعبدہ دکھلایا کہ دشمن خودبخود اوس مقام کو چھوڑکر دریائے
ستلج کے پار ہو گئے تب سرکار کو میدان ہاتھ آیا اونکا تعاقب کر کے بہت سختی سے اونکی ساتھ مقابلہ کیا
جسمین کپتان سنو صاحب توڑہ دار بندوق کی گولی سے زخمی ہوئے اور دشمن شکست کھاکر بھاگ گئے اور
بہت سے سردارون نے اطاعت اختیار کرلی اور بہتون نے اپنی آپ کو مسٹر رابرٹ صاحب کمشنر لاہور کے
سپرد کر دیا بعد انتظام قرار واقعی کے چوتھی نومبر ۱۸۵۷ء کو کمیوٹا مفسدون کو بڑی بڑی سزائین ہوئین
موہیشیان اونکی ضبط ہو کر نیلام کی گئین املاک ضبط ہوئی آئندہ کے واسطے بڑی بڑی ضمانتین سرکشون سے
لکھوائی گئین بیشمار جرمانی وصول ہوئی لوٹ کا مال جسقدر اونسے تحصیل ہو سکا اور کوٹ کمالیہ سے گیا تھا
سب ایسے ہوا اس ہنگامہ میں چار قومون کی زیادہ تر سرکشی اور بغاوت سرکار کے ساتھ ہوئی جھلی
قوم کاٹھیا اونکا سردار احمد خان کا بیٹا تھا دوسری قوم کھرل جنکا سردار احمد خان کھرل تھا اور وہ بھی
لڑائی میں قتل ہوا تیسری قوم ستیانہ اونکا سردار بہاول جان ستیانہ تھا چوتھی قوم ڈلو اونکی سردار کا نام
ٹھیک معلوم نہین ہوا بعد سزا پانیکے یہہ سب قومین منقاد و تابعدار ہو گئین کسی کے ذہن میں سرکشی کا نہ تھا

**ضلع پشاور** بر مفسدہ کے وقت پشاور مین ہندوستانی فوج بہت اور گورہ کم تھی اور سرکار کو بسبب
ضلع سرحدی امیر کابل و قوم سواتھی وغیرہ خودمختار قومون کی طرف سے بھی سخت اندیشہ تھا کہ وہ ایسے نازک
وقت مین کوئی مداخلت بیجا و مزاحمت ناروا سرکاری علاقہ مین نہ کرین مگر انگریزی افسرون نے
اوسوقت بڑی جانفشانیان کین اور ہر طرح پر ملک کے انتظام مین سرگرمی رکھی بریگڈیر جان نکلسن صاحب
اوسوقت ڈپٹی کمشنر پشاور کے تھے اور کل فوج دو ہزار آٹھ سو گورہ اور آٹھ ہزار ہندوستانی مع اٹھارہ
توپون اور ایک بڑی توپ بھاری مورچے کے ماتحت بریگڈیر سڈنی کاٹن صاحب کے بتفصیل ذیل تھی گورہ فوج
پلٹن نمبر ۲۷ و ۷۰ و ۸۷ رسالہ نمبر ۵ بقاعدہ رسالہ نمبر ۷ و ۱۰ و ۱۸ فوج گیڈ نمبر ہندوستانی پلٹن نمبر ۲۱
و ۲۴ و ۲۷ و ۵۱ و ۵۵ و ۶۴ کلات غلزئی فوج - پیادگان گولہ انداز و ہیان توپخانہ اسپی گولہ انداز
بھاری مورچے کے توپ کے مئی مہینے کے گیارھوین تاریخ رات کو یہہ خبر تار برقی کے ذریعہ سے پشاور مین پہنچی کہ
میرٹھ مین ہندوستانی فوج کا مفسدہ علانیہ ہوگیا اور دہلی سے تمام انگریزی افسر بیدخل و قتل ہوگئے یہہ بات
سنکر پشاور کے افسرون نے یہہ انتظام کیا کہ ایک گشتی فوج معتبر فوج کی بنائی اور اونکو حکم دیا کہ وہ تمام علاقہ مین
گشت کرکر لوگون کو مفسدہ سے روکین اور ۵۵ نمبر کی پلٹن کو حکم دیا کہ وہ نوشہرہ سے کوچ کر مردان کے قلعہ مین چلے جاوین
اور گیڈ فوج قلعہ مردان سے کوچ کرکے ۲۷ نمبر کی گورہ پلٹن کے ساتھ نوشہرہ مین شامل ہووے اور ایک سخت امتحان
ڈاکخانہ مین سپاہیون کی چٹھیون کا ہونا شروع ہوا اور ۶۴ نمبر کے ہندوستانی پلٹن پر جو اسقدر سخت شبہہ ہوا اوسکی تین حصہ کرکے علیحدہ
علیحدہ تین مقامات پر مامور کردئے اور اونکو حکم دیا کہ وہ خانگران قوم مہمند کو جو اس علاقہ مین آئے سے روکین اور یہہ انتظام ہوا کہ
پلٹن کسی اور پلٹن کے ساتھ خط کتابت کرنا نہ پاوے اور نہ آپسمین وہ تینون حصے ملنا اور باہم صلاح ہونا پاوین
جنرل ریڈ صاحب کمان افسر فوج قسمت پشاور و بریگڈیر سڈنی کاٹن صاحب و بریگڈیر نول چمبرلین صاحب و کرنیل
اڈورڈ صاحب و کرنیل نکلسن صاحب نے آپسمین ۱۳ مئی ۱۸۵۷ کو مشورہ کرکے یہہ تجویز کی کہ بریگڈیر کاٹن صاحب تو پشاور
کی فوج کے کمان پر رہین اور گشتی فوج مقرر ہوکر جہلم کے سمت کو جاوے اور وہان سے آگے بھی چلکر جس مقام پر
مفسدہ ہو وہان کا انتظام کرے اور قلعہ اٹک سے ہندوستانی مشکی فوج نکالکر اعتباری فوج مامور ہوا اور
ایکسو سپاہی افغان ماتحتی فتح خان خٹک کے جو معتمد آدمی ہے نوملازم بھرتی ہوکر اٹک کے گذر پر بھیجا جاوے اور
بریگڈیر چمبرلین صاحب راولپنڈی مین بحضور چیف کمشنر بہادر حاضر ہوکر ہر ایک انتظام کے واسطے مشورہ لیوین
اوسی تاریخ یعنی ۱۳ مئی کو گیڈ کی پلٹن نے مردان سے کوچ کیا جب اٹک پر پہونچی تو اونکو حکم ہوا کہ دہلی کو
کوچ کرجاوے چنانچہ وہ ماتحتی جرنیل انسن صاحب دہلی کو کوچ متواتر اور ۹ جون کو تین ہفتہ کے عرصہ مین
پانسو اسی میل طی کرکر دہلی جا پہونچی اور تین گھنٹہ کے بعد پہونچنے سے دشمنون کے ساتھ مقابلہ اوسکا ہوا تھا

اور بعد ازان چیف کمشنر صاحب کے حکم سے دو ہزار سوار ملتانی پشاور مین نوملازم ہوا جو بیس لاکھہ روپیہ نقد جو
چھاونی کے وسط مین رکھا تھا وہ انسی اوٹھا کر قلعہ کے پاس بمقام میگزین گورہ کے گارد کے حوالہ ہوا فوج
قلعہ کی دو حصون مین تقسیم ہوئی اور دو کرنیل انگریز اونکا افسر ہوا ہر ایک حصہ کا توپخانہ بھی الگ الگ
اونکے شامل ہوا توپخانہ کے لین مین گورہ کا پہرہ قایم ہوا دریای سندہ کے کل گھاٹون کی مضبوطی ہوئی
چونکہ پشاور کے فارسی اخبار نویس نے یہہ خبر غلط چھاپی کہ کلات زئی کے پلٹن نے اپنے افسرون کو قتل کر ڈالا
ہے اسواسطی اڈیٹر اس اخبار کا قید ہوا اور اخبار کا چھپنا مسدود کیا گیا اور بسبب پھیلنی خبر سرکشی ۵۵ نمبر
ہندوستانی پلٹن اور کچھہ حصے ۱۰ نمبر کے بیقاعدہ سوارون کے جو بمقام نوشہرہ و مردان مامور تھی ایک ٹکرا
گورہ فوج کا راولپنڈی سے طلب ہوا اور میجر صاحب ڈپٹی کمشنر ہزارہ نے دو بیقاعدہ پلٹن مامور ہزارہ
ہزارہ سی پشاور کو بھیدیا اور ہندوستانی پلٹن والون نے جو آپسمین چٹھیان مضمون برپا کرنے شور
و فساد کے تحریر کین وہ پکڑی گئین اور اونکی مسدودی کے واسطی افسران ضلع بہت متوجہ ہوئی
نیئی بھرتی فوج کی پشاور مین شروع ہوکر اسباب مین صاحب ضلع کوہاٹ سے مدد مانگی گئی اونھون نے پچاس آفریدی
بماتحتی شیر خان سردار بنگش کے روانہ کئی اونھون نے پشاور آکر کچہری اور سرکاری مکانون کی حفاظت
کی چند روز کے بعد ہندوستانی فوج کے مفسدہ کا شعلہ چمکا اور ایک ٹکڑا ۵۵ نمبر کے فوج کا جو اٹک کے گھاٹ
پر مامور تھا سرکش ہوکر نوشہرہ کو کوچ کر گیا راستہ مین ایک دستہ ۲۴ نمبر کے ہندوستانی پلٹن کا جو پشاور
کو کمسریٹ کا گودام لئی جاتا تھا اونکی شامل ہوا یہہ دونو گروہ قریب چالیس یا پچاس آدمیون کے تھی
یہہ خبرین بذریعہ ایک سوار کی یارہ کے ملک نوشہرہ مین بھیجی گئین اور مفسد چھاونی کے دروازہ پر
دسوین نمبر کے بیقاعدہ سوارون کے ساتھہ مقابل ہوئی اور بے ہتھیار ہوکر محبوس کئی گئی جب یہہ خبر ۵۵
نمبر کے کمپنی کو نوشہرہ کے مقام پر پہونچی تو وہ بھی سرکش ہوگئی اور سوارون پر بندوقین چلائین اور
ایک افسر کو جو اونکو اس حرکت بد سی منع کرتا تھا غارت کرکے نکالدیا اور چاہا کہ سواران ہمکلال کو نکالدیا جاوی
اسواسطی جمع ہوکر اونپر جا پڑی اور اونکو متفرق کردیا وہ قریب سو جوان و مضبوط آدمی تھی سرکشی کے
بعد وہ میگزین پر گری اور میگزین لیکر اپنا سب انجام بخوبی کرلیا پھر کشتیون کے مجموعی پر جو دریا پر جمع
تھین حملہ کیا اور چاہا کہ دریای کابل کے پار ہوکر ۵۵ نمبر کے ہندوستانی پلٹن سی جو بمقام مردان تھی شامل
ہون اوسوقت پل دریا کا مسٹر [illegible] صاحب انجنیر نے توڑ دیا سپاہی کشتیان لیکر بہت سی تو دریا سی اتر
گئی اور کچھہ غرق ہوگئی اوسوقت ۱۰ نمبر کے بیقاعدہ سوار اگرچہ مفسدون کے شامل نہ تھی مگر اونکی برخلاف بھی
اونھون نی کچھہ کام نکیا آدہی رات کے بعد یہہ خبر پشاور مین پہونچی اور یہہ ارادہ ہوا کہ ہندوستانی فوج

کو اگلی روز بے ہتھیار کیا جاوے اور ہتھیار لینے کے باب مین سخت سخت تدبیرین عمل مین آئین مگر افسر انگریزی
اوس فوج کی دعوی کرتے تھے کہ ہماری فوج نافرمان نہین ہے تو بھی اونکی مرضی کے برخلاف ۲۲- مئی کو
فوج کے ہتھیار لینے کی تجویز قرار پائی اور ارادہ ہوا کہ پہلی پانچ نمبر کا رسالہ اور ۲۴ و ۲۷ و ۵۱ نمبر کے
پلٹن کے ہتھیار لئے جاوین اور ۲۱ نمبر کے ہندوستانی پلٹن اس مواخذہ سے بری رہے کہ اونھون نے مفسدون
کے ساتھہ شامل ہونے سے انکار کیا تھا اور یہہ بھی خیال تھا کہ کل صلح و محکمہ کے کام کرنے کے واسطے ایک
پلٹن کا باقی رہنا ضرور ہے اگر وہ بھی سرکش ہوگی تو وہ اور نمبر ۷ و ۱۸ نمبر کے بیقاعدہ سوارون سے
ہتھیار یکجا لئے جاوینگے کیونکہ پہلی سرکشی مین وہ سوار بھی بیتاب رہے تھے اور اونکی ابھی تک کوئی
شرارت ثابت نہین ہوئی تھی بائیس تاریخ مئی کو وقت معینہ پر فوج کو بمعہ ہتھیارون کی پریڈ پہ بلایا گیا
اور گورہ پلٹن نمبر ۷۰ و ۸۷ اور توپخانہ چہاونی کے انجام کے سامنے حسب الحکم آموجود ہوئے اور حکم ہوا
کہ وہ تیار رہین یہہ فوج ہندوستانی فوج کی اپنے نزدیک بھی نہ تھی کہ ہندوستانی اونکو دیکھہ کر غضبناک ہو جاوینگا
اور لڑنے کو تیار ہون پریڈ کے وقت فوج کو الگ الگ کھڑا کیا گیا اور اسقدر اونکو فرصت نہ ملی کہ وہ آپس مین
مشورہ کرنے پاوین آخر کار سب فوج نے اپنے ہتھیار رکھہ دئے ہتھیارون کے لیتے ہی اونکو واپس کیا گیا اوس وقت
انگریزی افسرون نے بھی جو اونکی ہتھیار لینے سے ناراض تھے اپنے کرچین و کانٹھے وغیرہ اتار کر رکھہ دئے اور
نوکری چھوڑ دی اس اجتماع کے وقت ملکی سردار و جاگیردار وغیرہ بھی حاضر تھے اور دیکھتے تھے کہ آیا آخر نتیجہ
اسکا کیا ہوتا ہے اس تجویز کے ظہور سے سب کو یقین کامل ہوگیا کہ اب پھر انگریزی سلطنت مضبوط و قائم ہوگئی
اور ملک والون کی دلدہی و دلداری کے واسطے نوملازم فوج سوار و پیادہ رکھنے شروع ہوئے اور اونکی
خاطر سے کیا ہی سوار بوڑہا یا جوان اور برا یا بھلا گھوڑا ہوتا فی الفور نوکر رکھہ لیا جاتا اوسوقت ہندوستانیون
کو بھی یقین کامل ہوگیا کہ اب ملک و رعایا سب انگریزون کے ساتھہ ہے - نوشہرہ سے پشاور کو خبر پہونچی کہ ۵۵
نمبر کے سپاہی اور ۱۰ نمبر کے بیقاعدہ سواران مردان مین بڑا شورش کر رہے ہین اور کہتے ہین کہ ہم اپنے افسرون کو
قتل کر ڈالینگے اسواسطے سرکار سے اونکے انتظام کی تدبیرین ہوئین اور میجر واٹن صاحب کو حکم ہوا کہ ایک
فوج نوشہرہ کو واسطے حفاظت گورہ پلٹن کے اہل و عیال کی جاوے اور اگر مفسدہ برپا ہو تو اونکو مفسدون کے
ہاتھہ سے بچا دے ۲۳ مئی بوقت گیارہ بجے رات کے ایک فوج تین سو گورہ پیادگان اور اڈہائی سو بیقاعدہ
سوار نوملازم و فوج پولیس اور آٹھہ ضرب توپ ماتحتی کرنیل چیوٹ صاحب جو ۷۰ نمبر گورہ پلٹن کے افسر تھے
اور کرنیل نکلسن صاحب معہ دو سو پنجابی پیادگان مردان کی مفسدون کے سرکوبی کے واسطے روانہ ہوئی اور
۲۵ تاریخ آفتاب نکلنے کے وقت وہان پہونچ گئی انکو آنے کی خبر پاکر ۵۵ نمبر کے ہندوستانی پیادگان سوائے

ایک سو بیس آدمی کے قلعہ سے نکلکر بھاگ گئی فوج نے اونکا تعاقب کیا مگر بسبب اسکی کہ مفسد پہلے کے چلے ہوئے تھے
متعاقبی فوج جلد تر اون تک نہ پہونچ سکی توبھی اور پیادہ فوج راستہ مین رہگئی مگر سوارون نے اس کام مین
بہت جانفشانی کی اور کرنیل نکلسن صاحب نے جو چوبیس گھنٹہ سے زین پر سوار تھے ایسی سخت گرمی اور دھوپ
مین ایک روز کے اندر ستر میل چلکر اپنے آپ کو مفرورون تک پہونچایا اور تھوڑے سے پولیس کے سوارون کے ساتھ
اپنے آپ کو مفسدون پر پھینکا ایک سو پچاس سپاہی مفسد دشمن سے قتل ہوئے اور ڈیڑھ سو قید مین آئے اور
مقتولون سے سوا چند زخمی ہوکر گرے اور پانسو آدمی نے اونمین سے کوہ سوات پر جاکر پناہ لی اوسوقت
کرنیل سپوٹس و ڈنی صاحب مفرور رجمنٹ کے افسر نے نہایت غیرت اور غم کے سبب سے خودکشی کی اور گولی
کھاکر مرگئے اور پیچھے سے یہ بات ثابت ہوئی کہ پلٹن نمبر ۵۵ و ۲۴ و ۶ و ۱۰ نمبر کے بیقاعدہ سوارون کی
خط کتابت مدت سے سواتیون کے ساتھ ہو رہی تھی بلکہ عین لڑائی کے وقت بھی ایک گروہ بھاری افغانونکا
پہاڑ پر جمع ہوا نظر آیا جسکا افسر اجو خان پہ آگئی تھا اور مفسدون نے اپنی مدد کیواسطے اونکو بلایا تھا مگر وہ
سرکاری فوج کے ساتھ مقابل نہوئے اس فتح کے حاصل ہونے سے رعب سرکار کا دوبارہ قائم ہوگیا اور
مفصلات کی اندیشہ ناک مقامات پر بخوبی انتظام ہوا اور محکمہ کمشنری سے ایک اشتہار جاری ہوا کہ جو کوئی شخص
کسی مفرور سپاہی ہندوستانی کو قتل یا گرفتار کر لاوے اسکا کل اسباب زر نقد جو اوس سے برآمد ہو قاتل
پاوے اس اشتہار کے جاری ہونے سے ہی قریب پچاس سپاہیون کے قتل و گرفتار ہوئے اور ایک پنجابی پلٹن بھرتی
ہوکر جہان جہان کہ ہندوستانی پہلی ماموز تھی ماموز ہوئی اور ۲۴ نمبر کے پلٹن کے سپاہی جس جس مقام پر کہ ماموز
تھے جا پہنچا کرنیل نکلسن صاحب نے پہونچکر اونکو بے ہتھیار کیا جرنیل کاٹن صاحب کی تجویز سے گورہ پلٹن کے سپاہی
سوار بنائے گئے اور پانچ نمبر کے رسالہ کے ہتھیار اونکو دیکر مسلح کیا اور بنا وری رسالہ اسکا نام رکھا گیا پھر
سے چند سوار رسالہ نمبر پانچ کے بھی انتخاب کر کر اونمین شامل ہوئے سکھون اور پنجابی چیدہ جوانون کی
ایک عمدہ پلٹن تیار ہوئی تو بھی ساڑھے چار سیری توپین کے جو سکھہ زمانے کے اندر بیکار پڑی ہوئی تھین انکو
تیار کی گئین اور رجمنٹ کے گورون کی اون پر تعیناتی کر کر توپخانہ نیا بنایا گیا اس توپخانہ مین گھوڑے
پانچ نمبر رسالہ کی دی گئی اور ہندوستانی توپخانہ بھی اونسے چھین کر گورون کے سپرد ہوگیا اور ایک ذخیرہ
افغانون کا جمع کر ۱۸ نمبر کی پلٹن اور تین رسالہ بیقاعدہ سوارون کے بھرتی ہوئی اوسوقت سرکار کو بسبب دشمنی
سرحدی علاقہ سوات بہت خیال تھا کہ شاید وہ وحشی قوم ایسی نازک وقت مین اسطرف آکر خلل انداز انتظام
سرکار کے ہون مگر وہان الیسا اتفاق حسنہ ہوا کہ اوس سے پہلے سواتیون نے ایک سید اکبر شاہ نام کو اپنا بادشاہ
بنا کر دسوان حصہ اپنی پیداوار کا اوسکو خراج دینا کیا تھا وہ بادشاہ ۱۱ مئی ۱۸۵۷ء کو کہ اوسی روز دہلی

کے مفسدہ کے خبر پشاور مین پہونچی تھی مرگیا اور سید مبارک شاہ اوسکا بیٹا باپ کے بعد جانشین ہوا اور اوسکے سازش سے پانسو سپاہی پلٹن نمبر ۵۵ قلعہ مردان سے بھاگ کر اوسکے پاس چلے گئے مبارک شاہ نے اگرچہ چاہتے ہی اونکو نوکر رکھہ لیا اور ایک جگہہ مقابلہ پر بھیجا مگر جب اونھون نے تنخواہ مانگی تو اونکو سکا بلکہ اونھین مین سے ایک سردار سے ہزار روپیہ قرض لیکر بطور قرض اونکو دیا سواتیون نے جب دیکھا کہ مبارک شاہ ہندوستانی فوج نوکر رکھہ کر ہمکو زیر کیا چاہتا ہے تو آخون صاحب کے کہنے سے سب اوس سے پھر گئے اور مبارک شاہ کے رہنے کو نامبارک تصور کر کر معہ ہندوستانیون کے اپنے علاقہ سے نکالدیا سوات سے نکلکر کچھہ سپاہی تو کوہ کشمیر و تبت و لداخ کو چلے گئے اور کچھہ بھوکھہ اور پیاس کے عذاب سے مرگئے اونھین ایام مین کرنیل نکلسن صاحب ڈپٹی کمشنر پشاور کل فوج گشتی پنجاب کی کمنڈر جنرل بعوض چمبرلین صاحب اجیٹن جنرل کے مقرر ہوئے اور مسٹر جیمس صاحب سکتر چیف کمشنر بہادر کے پشاور کے ڈپٹی کمشنر بنے اور رسالہ سواران بے قاعدہ نمبر ۱۰ جو بر سر فساد تھا اونکے گھوڑے و ہتھیار و مال و اسباب ضبط کر کر اور فی کس دو دو روپیہ خرچ دیکر اٹک کو روانہ کئے کل فوج معزول شدہ پشاور کی تنخواہ دہتہ ضبط ہو کر بصیغہ نصرت خوراک اونکو ملتی رہی اور قرضہ اور رلین اونکی کا حساب ہو کر ساٹھہ ہزار روپیہ کی رقم قرضہ کی قرار پائی اور تمام گھوڑے و مال و اسباب اونکا فروخت ہو کر ادا ہوا سرحدی مکانات قلعہ باڑہ و میکشن مین ۲۴ نمبر کے ہندوستانی فوج رہتی تھی مگر جب معلوم ہوا کہ اونھون نے آفریدی قوم سے سازش کر کر یہہ ارادہ کیا ہے کہ وہ اونکی امداد سے دریای سندھ کے گذر دن ہی پار ہو جائین تو سرکار نے اونکی ہتھیار لیکر قلعہ سے نکالدیا اور ملتانی فوج قلعون مین مامور کی ۹ - جولائی کو دو آفریدی ملک سراج الدین خیبری اپنے سردار کا خط لیکر ۱۰ نمبر کے رسالہ بے قاعدہ کے پاس آئے خط کا مضمون یہہ تھا کہ جو ہندوستانی میرے پاس آوے پناہ پاوے سواروں نے وہ خط افسرون کو دیدیا اوسکی مطابق ملک سراج الدین بلایا گیا اوسنے خط سے اقبال کر کر کہا کہ میری نیت یہہ تھی کہ جو ہندوستانی میرے پاس آویگا مین اوسکو گرفتار کرا دونگا سید مبارک جو معہ پشاور کے مفرور ہندوستانی سپاہیون کے سوات سے نکالا گیا تھا پنجتار کے گھاٹون کو جو یوسفزئی کے علاقہ کے طرف علاقہ پشاور سے شامل ہوتی ہے گیا اور وہانکی رہنے والون دیہاتی مسلمانون سے جنکا پیر و افسر مولوی عنایت تھا سازش کر کے چاہا کہ فساد برپا کرے اسواسطے اوسنے مقرب خان پنجتار والے کو اپنا حامی بنایا مقرب خان نے تمام علاقہ کو اغوا کرنا شروع کیا اور ایک شخص میر باز خان نام کو اسکام پر مقرر کر کر حکم دیا کہ وہ انگریزی علاقہ مین جاکر وہان کے رعایا کو اغوا کرے دیا یہہ اوسکی اغوا سے شورش پیدا ہوئی یہہ بات سنکر میجر وان صاحب کمان افسر فوج مردان کے اپنے چار سو سوار اور دو توپین لیکر اوس دن یہہ جا پڑے میر باز خان قتل ہوا اور پہلے سردار گرفتار ہوا اور پھانسی ملا دوگا تو جو سرکش ہو رہی تھی چلی گئی اور دو

رفع فساد آیندہ کے کپتان جیمس صاحب امان گئے اور کل علاقہ یوسف زئی سے مفسدہ کی آگ منطفی کی مگر بسبب اسکی
کہ دہلی کی خبرین وہان مختلف پہونچتی تھے اور بہت سے ہندوستانی سپاہی وغیرہ جا بجا سے بھاگ کر اوس علاقہ
مین پناہ گزین ہوئے ہوئے تھے اونھون نے اونکو پھر جمع کیا اور چار سو آدمی نے جمع ہو کر پھر جھنڈا قایم کیا اسکے
اجتماع کی خبر پاکر پھر کپتان جیمس صاحب معہ آٹھ سو فوج سوار و پیادہ اور چار ٹری توپون کے جنکی افسر میجر
وان صاحب تھے وہان گئے اور بعد المقابلہ مفسدون کو شکست دی سب سے اول اونکا مولوی بھاگا پچاس
ساتھ غازی شہید ہوئے اور پنجی کا حصہ موضع ترنجی کا غارت ہوگیا سرکاری فوج نے گرمی کے موسم اور تنگ
جانے کے سبب سے اونکا تعاقب نکیا مولوی اونکا فرصت پاکر دوبارہ بڑی اجتماع کے ساتھ سرکاری فوج
آیڑا اور لڑائی ہوئی پھر تیسری اگست کو کپتان جیمس صاحب اور میجر وان صاحب نے معہ ایکہزار تین سو فوج
کے اون پر حملہ کیا اودہر سے غازی بھی بڑی جرات اور اجتماع کے ساتھ آگے بڑھے اونکی آتی ہی انگریزی
فوج نے بڑی زد رسی مقابلہ کیا اور فی الفور ترنجی بھاڑ پر چڑہ گئے فوج کے پہونچتے ہی غازی بھاگ نکلے اور ہمراہ سے
تیس غازی تو دوڑتے ہوئے بھاڑ سے گر کر مر گئے اور تین گرفتار آئے جنمین سے ایک بریلی کا مولوی ہندوستانی
تھا اوسنے پھانسی پائی اس کوشش کے ساتھ یہہ شورش رفع ہوا چونکہ سرکار کو اوسوقت روپیہ کی بہت
ضرورت تھی اسواسطے پشاور کے بہت ساہوکار طلب کر کر صاحب کمشنر نے اونکو حکم دیا کہ روپیہ سرکار کو چھہ روپیہ
سیکڑہ پر قرض دین مگر اونکو دلونمین یقین تھا کہ اب انگریزی عملداری نہین رہیگی اسواسطے عذرات چند در چند
پیش کیے جب تنگ طلبی ہوئی تو اقرار کیا کہ آپسمین مشورہ کر کر عرض کرینگے کئی روز اونھون نے مشورہ مین
گذرانے اسواسطے صاحب کمشنر نے اون پر جرمانہ کرنے شروع کیے اور روپیہ کے دینے کے باب مین نہایت
ہی سخت تاکید کی اوسحالت مین اونھون نے پندرہ ہزار روپیہ دینا منظور کیا صاحب کمشنر نے پانچ لاکھہ روپیہ
طلب کیا اور صرف ایک روز کی مہلت دی اوسپر ساہوکارون نے ایک فہرست اسامی وار لکھہ کر پیش کی
اور لکھا کہ ہمکو کوئی روپیہ نہین دیتا سرکار خود وصول کرے سرکار سے وہ فہرست مال کل خزانچی کے سپرد
ہوئی اور اوسنے چار لاکھہ روپیہ کل شہر والون مالدارون ساہوکارون سے چندہ کر کر داخل سرکار کیا۔
۱۵ اگست ۱۸۵۸ء کو خبر پہونچی کہ سید امیر نام مولوی خاندان کبیر بادشاہ سے جو مکہ و مدینہ و قسطنطنیہ کیطرف
گیا ہوا تھا درہ خیبر مین آیا ہے اور اوسنے کوکی خیل ساری قوم کو اپنے پاس بلا یا ہے اور چاہتا ہے کہ غزا کرے سرکار کے
برخلاف فساد برپا کرے کوکی خیلون نے اوسکے پاس آنے سے انکار کیا ہے مگر قوم مہمند نے اقرار کیا ہے اس خبر
کے پہونچنے سے دو ہفتہ بعد سید امیر نے مہمندیون کی گروہ اور کچھہ ہندوستانی لمبرا کے مفرور سپاہیون
کے ساتھ قلعہ مچنی پر حملہ کیا قلعہ کے اندر کلات زئی پلٹن ہندوستانی کے سپاہی تھے یہ اوسوقت تک مطیع رہے تھے

دشمن اس بہروسی پر کہ محافظ قلعہ کے ہندوستانی ہین اونکو کہلا بہیجا کہ اگر تم اپنا مذہب و رجان بچایا چاہتی ہو
تو قلعہ خالی کردو یہہ خبر پاکر صاحب ضلع نے ایک کمپنی آفریدی پلٹن کی قلعہ والون کے مدد کو مامور کی مگر وہ
تہوڑی آدمی تہی کافی نہوئی اور مہمندیون نے اپنی خرابیون سی قلعہ کہول لیا اور چاہا کہ بڑا اجتماع کر کر ضلع پر
حملہ کرین اوسوقت سرکاری فوج ضلع مین اسقدر نہ تہی کہ اونکی سزادہی کے واسطی مامور ہو اور وقت
ایسا تہا کہ سرکار اونکی ساتہہ بدلہی پیش آوہی اور اپنی ملک کو دشمنون کے حملون سی بچاوہی اسواسطی اونکو
یہہ پیغام دیا کہ اگر تمہارا یہہ مطلب ہی کہ تم اپنی چہینی ہوئی علاقی سرکار سی واپس لو تو اپنی وقت سرکار
کی خدمت کرو اوسکی عوض مین گورنمنٹ تم پر مہربانی کریگی نہ کہ لڑنے پر مستعد ہوکر دشمنی پیدا کرو
اور ہمیشہ کے واسطی لگاڑ لو تمکو چاہیی کہ سید امیر کو کابل کیطرف روانہ کرو اپنی یرغمال ضلع مین بہیجو
کہ دہلی کی لڑائی ختم ہوتی تک وہ یہان رہین جب تمہاری طرف سی بخوبی صفائی و اطاعت پائی جائیگی
تو تمہاری علاقون کی واپسی کے واسطی حکام ضلع گورنمنٹ مین رپوٹ کرینگی اور اپنی پیشتر الطاف پر علاقہ تمکو دیا جائیگا
یہہ بات مہمندیون نے قبول کی اور یرغمال اپنی پشاور بہیجدئی اور فساد رفع ہوگیا سید امیر اونکی طرف سی
ناامید ہوکر کابل چلا گیا اونہین دنون میں خیل قوم نے سخت فساد برپا کیا مسلح و مستعد ہوکر آگئی اکثر چہاونی
اونکی ہندوستانی فوج کیطرف بہی آئین اور سرکار کو بہی یقین ہوگیا کہ اب ہندوستانی بے ہتہیار بہی
شورش کرینگی اور چاہتے ہین کہ کیطرح پر اپنی ہتہیار لے لین بلکہ خبر پہونچی کہ ہندوستانیون کے لین مین
ہتہیار چہپی ہوئی ہین اسواسطی جرنیل کوٹن صاحب نے نئی آفریدی پلٹن کے ساتہہ ہندوستانیون کو چہاونی سی
باہر نکالکر تلاشی لی اور بہت سی ہتہیار اونکی لین سے نکالی اور ضبط کر لئی اسواسطی اوسمبر کے ہندوستانی پلٹن
بہت غضبناک ہوئی اور ۵۵ اوسمبر کے پنجابی پلٹن پر حملہ آور ہوئی اور غالب آکر بہت سی ہتہیار جمع شدہ ہتہیار
مین سے لے گئے اوسوقت آفریدی پلٹن نے ہندوستانیون پر حملہ کیا اور باقیماندہ ہتہیار اونکی ہاتہہ سی بچائی
اور تہوڑی دار بندوقون سی اونکی ساتہہ لڑنا شروع کیا یہہ لڑائی پشاور کے پریٹ سی شروع ہوئی اور جمرود
کے قلعہ کے پاس جاکر ختم ہوئی جب ایسا معاملہ ظہور مین آیا تو جنرل کاٹن صاحب نے تمام فوج سوار اور پیادہ
کو مسلح کیا اور مفرورون کے پیچہے دوڑی اور دور تک لڑائی ہوتی چلی گئی کل آٹہہ سو اکہتر ہندوستانی
سپاہیون سی ساٹہہ یا ستر تو پہاڑون پر چڑہ کر بچ گئے باقیماندہ مین سی کچہہ تو مقتول اور کچہہ گرفتار ہوئے
جو بحکم کورٹ مارشل توپ سے اوڑائی گئے علاوہ اسکی اور جو کل ضلع کی ہندوستانی فوج تہی متفرق سپاہی
پانسو تینتیس سرکش ہوکر مفرور ہوئی اونمین سی بیس آدمی تو گرفتار ہوکر پہانسی ملی چالیس توپ سے اوڑائی گئی
چارسو ادنسٹہہ بندوق کی گولی سی مارے گئے اور ساری ضلع مین ایکہزار دو سو تئیس سوار اور ایکہزار ایکسو پیادہ

کل دو ہزار تین سو چوبیس آدمی نوملازم جنگی بھرتی ہوا اور اگر وہ فوج جو ڈیرہ جات اور کوہاٹ سے بھرتی
ہوکر پشاور مین آئی تھے اونھین مین شمار کیے جاوین تو پانچہزار چھہ سو سرسٹھہ آدمی شمار مین آتے ہین انمین سے
ایکہزار اٹھہ سو سات سپاہی تو دہلی کو مامور ہوئی اور باقی پشاور کے ضلع کے انتظام مین رہی آخر جب ۲ ستمبر
۱۸۵۷ء کو دہلی کے فتح کی خبر پشاور مین پہونچی تو امن و امان ہوگیا **ضلع ہزارہ** مفسدہ کے وقت
ضلع ہزارہ چھاونی ایبٹ آباد مین فوج رجمنٹ سکھہ نمبر ۲ و ۴ اور توپخانہ پہاڑی موجود تھے کا جسمین چھہ توپین
تہین تعینات تھا سوای اوسکے ضلع کے کام کیواسطے ایکسو پچاس سوار ساٹھہ پیادے جو بس زیر حکم ماتحت مسٹر بیچر
صاحب ڈپٹی کمشنر کے تھے سو اس فوج مین سے تین کمپنیان نمبر ۲ پیادہ سکھہ کے نہلی کوہ مری کو روانہ ہوئین
اور ۱۵ تاریخ جون کو ۴ نمبر کے سکھہ پلٹن دہلی کو چلی گئی صرف تین سو اکتالیس سپاہی ایبٹ آباد مین رہ گئے
اسواسطے اول ڈیڑہ سو سوار پانسو پیادون کے نوکر رکہنے کا حکم آیا اور میجر صاحب نے جنگلی اختیار پایا تو تمام
سپاہیون کی مدد ہزارہ کے رئیسون اور سردارون سے لی گئی اونھون نے اچھے اچھے سپاہی مسلح جنگی
جنکے پاس اپنے ہتھیار تھے بہیجے اور وہ دریای سندہ کے گذرون اور سڑکون کی حفاظت پر مامور ہوئی
اجون کو کماون کی گورکھہ پلٹن ہزارہ مین آئی سرکار نے اونکی اطاعت کے امتحان کیواسطے چند مفرور
و گرفتار شدہ سپاہی مردان کی پلٹن کے سزا دہی کیواسطے گورکھہ پلٹن کے افسرون کا کورٹ مارشل
مقرر کیا اور حکم دیا کہ اسمین سوای ہندوستانی افسرون کے کوئی انگریز شامل ہو گورکھہ افسرون نے
بعد تجویز اون سپاہیون کے نسبت حکم دیا کہ توپ سے اوڑائی جاوین پس وہ توپ سے اوڑائی گئے اور گورکھہ پلٹن
امتحان مین پوری مطیع نکلی اور دہلی کے مہم پر مامور ہوئی اونکے جانے کے بعد بسبب کمی فوج اور اندیشے
شورش کے صاحب ضلع نے ہری پور کے قلعہ کی مرمت کرائی سکھہ زمین اور غلہ کے ذخیرون سے پر کیا اور
قلعہ بھی مضبوط کی کل ضلع کے سردارون و امیرون کو بلا کر سرکار کی مہربانی اور عنایت کا امیدوار کیا
اور اونکو سرحدی ہمسایون کے مطیع رکھنے کے واسطے تاکید کی اتنے مین خبر آئی کہ جو ۵۵ نمبر کی پلٹن کے سپاہی
مقام ہوتی مردان سے مفسد ہو کر سوات کو چلے گئے تھے اور سوات سے بھی سواتیون نے اونکو نکال دیا تھا
وہ اب اس علاقہ کے راستے سے کشمیر کو جاتے ہین اور ایک چٹھی نسبت رئیس کی معہ ایک چٹھی اسکے رئیس کے بھتیجون پہنچی کہ سو
آدمی مسلح ہندوستانی مفرور اس علاقہ مین آئے ہین اور دریای سندہ سے بذریعہ ڈرئیون و تلون اور
سرنائون کے پار ہوئے ہین اب ڈیرہ اونکا اولٹی کے مقام پر ہے کیونکہ اولٹی کا علاقہ کونش کے علاقہ سے دو دن کا
سفر ہے اور سردار محمد امین خان کے جاگیر کا وہان علاقہ ہے اور یہین آزاد قوم نندبار کے جو سواتیون کے
ہم حدی ہی رہتی ہے اسواسطے تمام جنگلی و پہاڑی قومین بموجب تحریر اخون سوات کے سپاہیون کے ساتھہ

اب اگر سپاہی سیدھے راستے سے جائیں تو کونس کے طرف آئینگے ورنہ ایک اور راستہ پہاڑی مشکل گذار بھی اونکے واسطے موجود ہے یہہ خبر پاکر میجر صاحب ڈپٹی کمشنر نے سردار محمد امین خان کو معہ اور سرداران اور خانون کے بلایا اور ملکیہ فوج کے جمع کرنے کے واسطے حکم دیا اور فرمایا کہ اسطرح یہہ باغی فوج منزا یاب ہوا در لفٹنٹ بولدرسن صاحب اسسٹنٹ کمشنر کو حکومت ضلع کی سپرد کر کر خود بھی صاحب نے مع فوج لمبر اسکیہ باؤ فوج پولیس و نو بلازم کے اودہر کوچ کیا اور بمقام دوبال جو وہان سے بیس میل پر سرراہ ہی جاکر انزے ہندوستانیونکو جب یہہ خبر پہونچی تو یہہ راستہ چھوڑ کر دوسرے مشکل راستے کے طرف ہوگئے اوس راستے کے پڑتے ہی پہلی مشکل اونکو یہہ ہوئی کہ اونکا افسر جمعدار خود گولی کہاکر مرگیا اوسکی مرنے کا یہہ سبب ہوا کہ وہ جمعدار چاہتا تہا کہ ہم سیدھے راستے سے چلیں اگر صاحب ضلع ہزارہ مقابلہ کرے تو لڑائی میں مارا جانا بہتر ہے اوس سے کہ بھوکھ اور پیاس اور ماندگی سے ہلاک ہوں سپاہیون نے اونکا کہا نہ مانا اور اوسنے اپنا مرجانا مناسب جانا راستے بدلنے کی خبر جب ڈپٹی کمشنر کو پہونچی تو یہہ انتظام ہوا کہ اوس علاقہ کے سیدون کو اسباب میں تاکید لکہی اور قوم ہنکل کو اجتماع کے واسطے حکم بہیجا اور خود بھی آگے بڑہے جب ہندوستانیون کے پاس پہونچے تو آگے سے کوجر اور پیچہے صاحب ضلع نے اونپر حملہ کیا بڑی بڑی پتہر پہاڑ کے اوپر سے اونپر پہنکے جس سے آٹھہ سپاہی مارے گئے اور ایک سردار رئیس صاحب کے طرف سے زخمی ہوا اور ایک پہاڑی آدمی کو گولی لگی دوسرا مقابلہ پہاڑیون نے ہندوستانیون کے ساتھہ بمقام سندا کیا جس میں ہندوستانی بہت مارے گئے پانچوین جولائی کو مفت نہکر اندی خستہ حال بہوکہے پیاسے نیلاب دریا کے کنارے پر جو ایک مددگار دریای سندہ کا ہی پہونچی اور دہ آدمی اونمیں سے رسد خریدنے کے واسطے پاس کے ایک گانوین گئے تہے گانو والون نے چار تو اونمیں سے گرفتار کئے اور دو باقی ماندہ نے جاکر سب کو خبر کی وہ مستعد ہوئے کہ گانومیں جاکر اپنے آدمی چہوڑا لائیں اتنے میں کوہستانی فوج اور خانکانی سیدا اونکے سر پر جا پہونچے اور پہاڑ کے اوپر سے اون پر بندوقین ارنی شروع کیں اودہر سے بھی وہ مقابلہ پیش آئے اور دوسرے روز کے صبح تک برابر لڑائی رہی بہت سے ہندوستانی قتل اور زخمی اور دریا میں غرق ہوئے اور بہتیرے گرفتاری میں آئے آخرکار بعد بڑی بے تحاشا اور سخت لڑائی کے بیل اور گانو کا قبضہ ہندوستانیون نے پایا اور چندی تکلیفات اونکی رفع ہوئیں کیونکہ اوس گانو کے رہنے والے [illegible] یار محمد لوہی نے بموجب تحریر اخوند سوات کی اونکی حمایت کی اور آسایش کا سامان مہیا کر دیا بلکہ اوسنے [illegible] حمایت اور آدمیون کے ساتھہ اونکو لالوسر کے جہیل کے پاس جو کشمیر کے ملک کے سرحد پر ہی پہونچا دیا جب وہان پہونچے اور حمایتی لوگ اون سے الگ ہوئے تو کوہستانی اور سیدون کی فوج پہیر اون پر جا پڑی اگرچہ [illegible] بھی اسوقت بمقابلہ پیش آئے مگر اونکی بارگی کا یہہ حال تہا کہ بادن میں چہپانے پڑے ہوئے تہی بہوکے پیاسے [illegible] زخمی خستہ

تھی بارش ہو رہی تھی سردی کے مارے کانپ رہے تھے آخر جب اونھون نے اپنے آپ کو قابل جنگ کے نہ پایا تو
چند آدمیون کے قتل کے بعد متابعت اختیار کر لی اور ہتھیار رکھ دیئے ۱۲۴-۲ آدمی اوسوقت زندہ گرفتار ہوے
تینتالیس سپاہی جو کشمیر کے حد کے اندر پہونچ گئے تھے وہان سے گرفتار ہوکر آئے اور کل لڑائی مین کھیت رہے
گرفتار شدہ سپاہی کورٹ مارشل کے تجویز سے مقتول ہوئے اسطرح ۵۵ نمبر کی بدنصیب پلٹن کا انجام ہوا کہ
بہت سی خواری اور ذلت کے ساتھ مارے گئے صرف تھوڑے ہندؤن نے جو بمقام سوات اسلام قبول کیا
اور چند سپاہی جو چلی کے مقام پر غلام بنائے گئے جان سے سلامت رہے اور دن کا حال جسطرح کہ پشاور اور
ہزارہ کے علاقے مین تحریر ہوا ہے ہوا مگر اس پلٹن کے سزا پائی سے اور پلٹن والون کو سخت عبرت ہوئی
اس انتظام کے بعد فوج ہزارہ کی چھاونی کو واپس آئے اور ملکی فوج انعام و اکرام پاکر رخصت ہوئی ضلع مین
امن و امان ہو گیا تو بھی دہلی کے فتح ہونے تک رعایا ہزارہ کی دو دلی و دور جی تھے اوسوقت انتظام
بیچر صاحب کا باوجود قلت فوج کے قابل تحسین ہے کیونکہ فوج کی قلت اسقدر تھی کہ جب صاحب نے تین کمپنیان
کوہ مری کو روانہ کین تو ہزارہ مین صرف ۷۰ سپاہی لائق و قواعد آموختہ اور ۲۰۰ سپاہی نوملازم باقی
رہگئے تھے مگر صاحب نے اپنی نیک خلقی و حسن نیت کے ساتھ ایسا انتظام کیا کہ ہزارہ کی رعایا ہی سے فوج کا کام
لیا اور بڑا باعث یہہ تھا کہ صاحب ضلع دس برس کے عرصہ سے ہزارہ کے حاکم تھے اور اپنے حسن خلق سے
سب رعایا کو راضی و خوشنود رکھا ہوا تھا **ضلع کوہاٹ** اس ضلع کے ڈپٹی کمشنر مفسدہ کے وقت
کپتان بی ہندرسن صاحب اور تین ہزار پانسو آدمی فوج کی تفصیل ذیل تھی پنجابی رجمنٹ سواران
پنجابی توپخانہ اونمین سے عند الضرورت بہت سی فوج قلعہ اٹک اور ضلع پشاور کو بھیجی گئی اور کل
فوج مین سے صرف پانچوان حصہ یہان رہگیا اونمین سے بھی تھوڑے تھوڑے آدمی مختلف اوقات مین جرنیل
نکلسن صاحب کی فوج کے شمول کے واسطے مامور ہوتے رہے ۱۵- مئی ۱۸۵۷ء کو دہلی کے مفسدہ کی خبر کوہاٹ مین
پہونچی اور صاحب ضلع انتظام کیطرف راغب ہوئے اور بسبب ضرورت افغانی نوملازم فوج نوکر رکھکر ضلع کی
محافظت پر مامور کی بلکہ ایکہزار چار سو آدمی نوملازم پشاور کے صاحب ضلع کے خدمت مین بھیجا اور اسقدر
مشتبہ چربی کے کارتوس تھے اور فوج اونکے لینے مین عذر کرتے تھے وہ سب ایس کچھ خزانہ اور جتنے چھے
قلعہ کوہاٹ مین بھیجدیا اور دیسی فوج کی حفاظت مین رکھا توپخانہ کی حفاظت نیزہ بردار سپاہیون کے
ساتھ کی اور جسقدر بے انتظامیان سبب پہونچنے خبر دہلی کے ضلع مین ہوئین اور شریرون کے
دلون مین ارادہ فساد کا ہوا اوسکو رفع کرنیکو واسطے اچھی اچھی تدبیرین وقوع مین آئین اور امن و
امان رہا صرف ایکبار جو انکو مین مفسدے جمع ہوکر ارادہ فساد کا کیا تو صاحب نے بڑی جرات سے اونکا

روکا اور اونکو متفرق کیا اور جسقدر قوم توریزا اور بوزی کے غارت گر مفسد ہوکر گرفتار آئی اونسے آئندہ کے واسطے سخت ضمانتین لی گئین اور قوم آفریدی جو کوہاٹ کے سرحد کے پاس بہت چالاک اور مشہور تھی وہ بالکل چپ چاپ رہی بلکہ اپنے آدمی اونھون نے سرکار کی مدد کیو اسطے بہت خوشی کے ساتھ بھیجے اور کچھ کسیطرح کا فساد برپا نکیا کل ضلع مین بعلت مفسدہ پردازی کوئی سزایاب ہنوا صرف پانچ آدمی بعلت گفتگو کرنے مفسدہ کے متوجہ جرمانہ اور قید کے ہوئے اور تین کمپنیان ۵۰ نمبر کے پلٹن ہندوستانی کے جو پشاور سے آئی تھین بے ہتھیار کی گئین + — + —

# پانچوان حصہ پنجاب کے میدان اور کوہستان کے متفرق احوال مین اسمین چار تقسیمین ہین پہلی تقسیم مسلمانون اور ہندون کے مزارات و مساجد و پرستشگاہون کے ذکر مین

جنابسی لکیہ دریای ستلج تک جسقدر میدانی و کوہستانی علاقہ کا حال اس کتاب کے حصون مین لکھا گیا ہے وہانکے مزارات مقابر و پرستشگاہون کا بیان اونکی موقع پر درج ہوچکا ہے مگر خاص علاقہ پنجاب و کوہستان شمالی پنجاب مین جو اکثر مسلمان بزرگون کے مقبرے اور مسجدین اور ہندون کے مندر و پرستشگاہین ہین انکا حال بیان نہین ہوا اسلئے اس تقسیم مین کچھہ مجمل ذکر اونکا زیب اندراج پاتا ہے کشمیر کے پہاڑ مین اکثر چشمہ و تالاب ہندون کے تیرتھہ ہین اونکا حال بھی بر موقع اکثر تحریر ہوچکا ہے باقیماندہ اس حصہ مین ختم ہوگا — +

**مقبرہ مخدوم علی ہجویری گنج بخش لاہوری** یہہ مقبرہ متبرکہ لاہور مین سب مقبرون سے پہلی کا ہے ہندو مسلمان انکے معتقد ہین یہہ حضرت عملداری شاہان غزنین مین غزنین سے لاہور مین آئے اور مدت تک سلسلہ تعلیم و تدریس و تلقین جاری رکھا ۴۶۵ ہجری مین حضرت نے وفات پائی اور یہان مدفون ہوئے سرور ار اور کاشف دین ۴۶۵ ۴۶۵ انکی تاریخ وفات ہے ماہ صفر مین حضرت کا عرس بڑی دہوم دہام سے ہوتا ہے سلسلہ حضرت کا جنیدیہ اور آپکے مرشد کا نام ابو الفضل بن حسن ختلی ہے خانقاہ مادہو

**لال حسین** حضرت لال حسین فرات کی نو مسلم لاہور خاص کے رہنے والی تھے انکے باپ کا نام کلس رای تھا جسنے مسلمان ہوکر بافندگی کا کام سیکھا اونھون نے خورد سالی مین شیخ بہلول دریائی قادری سے فیض پایا اور مست و مجذوب رہنے لگے طریق آپکا ملامتیہ تھا اور لال پوشاک پہنتے تھے اسواسطے لال حسین مشہور ہوئے مادہو ایک برہمنون کا لڑکا خوبصورت شاہدرہ کا رہنے والا تھا حضرت کو اوس پر عاشقانہ نظر ہوگئی تو وہ بھی مسلمان ہوکر کمال کو پہونچا اور

حضرت کی وفات کے بعد وہی خلیفہ و جانشین ہوا الاٰل سین ۱۰۰۸ھ مین بعہد سلطنت اکبر شاہ فوت ہوئے اور
شاہدرہ کے متصل دفنائے گئے اتفاقاً وہ مکان دریا کے طغیانی سے غرق ہو گیا تو بارہ برس کے بعد نعش
وہانسے نکالی اور یہان رکھی گئی شیخ مادہو سینتالیس برس بعد لال حسین کے فوت ہوئے بسال ۱۰۵۵ھ
شاہجہان بادشاہ کے وقت فوت ہوئے اور پہلو بہلو اپنی مرشد کے دفنائے گئے اس مزار پر میلہ چراغان
اور بسنت پنجمی کا ہر سال دو مرتبہ بڑی دہوم دہام سے ہوتا ہے **مقبرہ میران محمد شاہ موج دریا
بخاری** یہہ حضرت سید بخاری اُچی سید جلال الدین مخدوم جہانیان جہان گشت کے اولاد مین
اُچ سے لاہور مین آکر سکونت پذیر ہوئے اکبر بادشاہ کو انکی نسبت بڑا اعتقاد تھا اسواسطے اونسے ایک لاکھ
روپیہ کی جاگیر حضرت کو ضلع بٹالہ اور لاہور مین دی جسکی آمدنی حضرت کے لنگر خانہ مین صرف ہوتی تھی حضرت کے
دو صاحبزادہ سید صفی الدین و سید شہاب الدین تھے جنکی اولاد لاہور و بٹالہ مین رہتی ہے تیسرے صاحبزادے
بہاؤ الدین لاولد گئے سلسلہ آپکا سہروردیہ تھا مقبرہ حضرت کا ان کے حیات مین بحکم اکبر بادشاہ بنایا
گیا جب حضرت نے سال ۱۰۱۳ھ ہجری مین وفات پائی تو یہان مدفون ہوئے ہر سوین روز یہان عرس حضرت کا
ہوتا ہے اور اعتقادمند لوگ حاضر ہوتے ہین خواجہ محمد شاہ حضرت کی تاریخ وفات ہے ۱۰۱۳ **مقبرہ شاہ
چراغ گیلانی** لاہور کے مزارات مین یہہ مقبرہ بھی مشہور مکان ہے صاحب مقبرہ سید گیلانی سید
اُچی کی اولاد مین سے ہین بزرگی اور ولایت اور کرامت حضرت کا ورثہ موروثی تھا ۱۰۶۸ھ مین حضرت نے
وفات پائی اور عالمگیر اورنگ زیب بادشاہ کے حکم سے یہہ مقبرہ تعمیر ہوا **مقبرہ شاہ ابو اسحاق
قادری** یہہ مقبرہ لاہور کے باہر متصل موضع مزنگ کے بڑا عالیشان بنا ہوا ہے یہہ حضرت شیخ داؤد
کرمانی کے خلیفہ تھے جنکا مقبرہ شیر گڈہ مین مشہور ہے ۹۸۲ھ مین حضرت نے وفات پائی اور یہان مدفون ہوئے
پانچوین محرم کو حضرت کا عرس ہوتا ہے مقبرہ کے پاس ایک مسجد بھی قدیمی بنی ہوئی موجود ہے **مقبرہ شیخ
موسی سہروردی** یہہ مقبرہ شہر لاہور کے باہر قلعہ گوجر سنگہ کے پاس رنگ سبز کاشی کا بنا
ہوا موجود ہے صاحب مقبرہ سلسلہ سہروردیہ مین قطب العالم شیخ عبد الجلیل چوہڑ کے مرید تھے ۹۲۵ھ مین حضرت نے
وفات پائی اور مقبرہ سلطان ابراہیم لودہی کے حاکم سے تعمیر ہوا اور کچھہ عمارت روضہ کے حضرت کے حیات
مین بھی تعمیر ہو چکی تھی یہہ حضرت اگرچہ ذات کے لوہار تھے مگر بڑے بزرگ و ولی باوقار تھے **مقبرہ شیخ
عبد الجلیل چوہڑ قریشی سہروردی** یہہ مقبرہ باہر لاہور کے متصل مقبرہ
شیخ موسی تحصیل خانہ کے اندر ہے یہہ حضرت صاحب مقبرہ سہروردیہ خاندان مین بڑے بزرگ ہوگذرے
ہین شیخ ابو الفتح اپنے باپ سے انہون نے ولایت حاصل کرکے قطب العالم کا خطاب پایا سلطان بہلول لودہی

کے دختر کے ساتھ حضرت کی شادی ہوئی سنہ ۹۱۰ مین فوت ہوکر یہان مدفون ہوئی شیخ یا فضل آپ کی تاریخ
وفات ہی اولاد آپ کی اب تک موضع رتہ مین رہتی ہی جو قریشی ہاشمی کہلاتے ہین **مقبرہ شاہ
ابو المعالی قادری کرمانی** یہہ مقبرہ لاہور کے باہر بڑا متبرک و مشہور مکان ہی عمارت
بھی روضہ کی بڑی عالیشان ہی صاحب مقبرہ شیخ داؤد کرمانی شیرگڈہی کے مرید و خلیفہ و ہمشیرہ زادی تھے
اونکی حکم سے یہہ لاہور مین آئی اور فیض جاری کیا اور یہان صفی سنہ ۱۰۲۴ مین وفات پائی سال بھر مین
تین میلی یہان ہوتے ہین ایک حضرت کے وفات کے دن بماہ ربیع الثانی اور دونو عید دن کے روز مرید
اس خاندان کے اب تک ہزارون ہین اور اولاد حضرت کی بھی لاہور مین رہتی ہی **مقبرہ شاہ
محمد غوث قادری گیلانی** یہہ مقبرہ لاہور کے باہر دہلی و اکبری دروازہ کے درمیان
ایک پر فیض مکان ہے صاحب مزار سید گیلانی سید حسن شاہ قادری کے فرزند دلبند تھے بہت بزرگون سے
انھون نے فیض پایا اپنے باپ سے بھی نعمت باطنی حاصل کی سنہ ۱۱۵۲ مین حضرت نے وفات پائی اور یہان
مدفون ہوئی بھلا مکان اور چار دیواری و مسجد نونہال سنگہ رنجیت سنگہ کے پوتے نے مسمار کرادیا تھا
اور کل درخت موجودہ کٹوادئی تھے ہنوز خاص مزار کا چبوترہ گرنے نہین پایا تھا کہ اوسی روز نونہال سنگہ
قلعہ کے دیوار کے پتھر گرنے سے مرگیا اوسکے مرنے ہی پھر یہہ متبرک مکان مسلمانون نے دوبارہ تعمیر کرایا
اور درخت بھی جو کٹ چکی تھے دوبارہ پھوٹ کر سر سبز ہوگئی تاج حشمت حضرت کی تاریخ وفات ہی ۱۱۵۲
**مقبرہ شاہ بلاول قادری** یہہ مقبرہ لاہور سی شرق کیطرف دو کوس کے فاصلہ پر
واقع ہی صاحب مقبرہ سید حسینی سید شمس الدین لاہوری کے خلیفہ تھے شاہجہان بادشاہ اکثر اعتقاد تھا
سنہ ۱۰۴۶ مین حضرت نے وفات پائی اور دریائے راوی کے کنارے مدفون ہوئی شاہجہان بادشاہ نی وہان
بڑا عالیشان مقبرہ بنایا مگر رنجیت سنگہ کے وقت دریا حضرت کے روضہ تک آپہونچا تو صندوق حضرت کا
وہان سے نکلوایا گیا اور یہان اب جو وہان مدفون ہوکر پختہ مزار بنوایا گیا ہر سال ۲۰ ماہ شعبان یہان
میلہ ہوتا ہی مقبول حق سر مست آپ کی تاریخ وفات ہی ۱۰۴۶ **مقبرہ شیخ محمد طاہر لاہوری
قادری** یہہ مزار پر انوار موضع مزنگ کے پاس لاہور سے ڈیڈہ میل کے فاصلہ پر موجود ہی ایک
عجیب پر فیض مکان ہی صاحب مقبرہ سلسلہ قادریہ مین شاہ اسکندر بن شاہ کمال کیتہلی کے مرید و خلیفہ تھے اونکے
حکم سے لاہور آئی اور تدریس و تلقین جاری کی سنہ ۱۰۴۰ ہجری مین حضرت نی وفات پائی اور یہان مدفون ہوئی
نعم البدل کے لفظ سے انکی تاریخ وفات حاصل ہوتی ہی ان کے خاندان کی گدی اب تک قصبہ بٹالہ مین موجود ہی
اور سید حسین شاہ وہان کے گدی نشین ہین **مقبرہ میانمیر بالا پیر قادری لاہوری**

یہہ مقبرہ لاہور سے تین میل کے فاصلہ پر سمت جنوب مشرق واقع ہے صاحب مقبرہ بڑے بزرگ ولی عالم فاضل سلسلہ قادریہ مین مرید شیخ خضر سیوستانی کے تھے ساٹھہ سال اپنی عمر کے اونھون لاہور مین گذرانے شاہجہان بادشاہ اور اوسکا بیٹا داراشکوہ حضرت کا بڑا معتقد تھا بلکہ جب حضرت ۱۰۴۵ھ مین فوت ہوئے تو پتھر کی عمارت موجودہ داراشکوہ کے حکم سے تعمیر ہوئی انکی خاندان مین بڑے بڑے بزرگ و عالم و موحد ہو گذرے ہین اور فیض سلسلہ کا اب تک جاری ہے مقتدای محقق ۱۰۴۵ انکی تاریخ وفات ہے ہر سوین و ہر سالینہ عرس حضرت کا بڑی دہوم دہام سے ہوتا ہے اور عمارت مقبرہ ایسی عالیشان بنی ہے کہ سبحان اللہ دیکھنے سے روح خوش ہوتی ہے ۔+

**مقبرہ ملا شاہ قادری** یہہ مقبرہ میانمیر بالا پیر کے مقبرے کے پاس ہے اور چاردنظر اسکے چار دیواری پختہ بطور قلعہ کے بنی ہے جسکے اندر پہلی باغ تھا اور اب موضع میانمیر آباد ہے صاحب مقبرہ میانمیر صاحب کے خلیفہ اور شہزادہ داراشکوہ کے پیر تھے انکی حین حیات داراشکوہ نے لاکھون روپیہ کے تیاری کی یہہ عمارت بنوائی ۱۰۷۲ھ مین یہہ حضرت فوت ہو کر یہان دفنائے گئے اسلامیہ سلطنت کے اخیر تک یہہ مکان آراستہ رہا جب بخت سنگہ کی عملداری ہوئی تو اوسنے کل پتھر اس مقبرہ کے اوکھڑوالیے اور مکان ویران کر دیا بعد چندے اوسی چاردیواری مین زمیندارون نے آبادی کر لی

**مزارات بی بی پاکدامنان** یہہ مزارات لاہور سے جنوب مشرق کو بفاصلہ ڈیڑہ میل واقع ہین صاحب مزارات مستورات اہل بیت نبوی سے مشہور ہین اسامی گرامی اونکی بی بی حاج و بی بی تاج و بی بی نور و بی بی حور و بی بی گوہر و بی بی شہباز ہین یہہ مکان ایسا پر فیض و پر برکت ہے کہ لاکھون ولیون کو فیض یہان سے حاصل ہوئی اگرچہ مفصل حال انکا کسی کتاب سے دریافت نہین ہوتا کہ آیا یہہ بی بیان کب اور کہان سے آئین تھین مگر اتنا ثابت ہوتا ہے کہ جب ۴۳۱ھ مین پیر علی مخدوم گنج بخش ہجویری لاہور مین آئے تو اونکی آنے سے اول یہہ مزارات بنی ہوئی تھین اور حضرت باہرنہ یہان آکر زیارت سے مشرف ہوتی تھی بادشاہون کے وقت یہان بڑی بڑی عمارتین بنی تھین جو اب اکثر منہدم ہو گئین اور کچھ باقی ہین

**مقبرہ حضرت ایشان** یہہ مقبرہ بڑی بلند عمارت کا لاہور سے شرق کو بفاصلہ دو میل واقع ہے صاحب مقبرہ کا نام خواجہ خاوند محمود تھا اور نقشبندیہ خاندان مین بڑے بزرگ و عالم و ولی تھے نسب آپکا سیدنے ہے اور شجرہ انساب خواجہ بہاؤالدین شاہ نقشبند سے ملتا ہے پہلی یہہ بخارا مین رہتے تھے وہان سے کشمیر آئے کشمیر سے شاہجہان بادشاہ نے انکو لاہور بلوالیا ۱۰۵۲ھ مین وفات پائی پہلے یہہ روضہ محمد شاہی خاندان کا ہوا پہر زکریا خان بہادر نے یہہ عالی عمارت تعمیر کی اولاد انکی اب تک کشمیر مین موجود ہے ۔+

**مزار سید جہولن شاہ المشہور گہوڑی شاہ بخاری** یہہ مزار لاہور کے

مشہور مزارون مین سے ہی صاحب مزار سید عثمان جھولہ بخاری کے پوتے تھی خنکی مزار قلعہ لاہور کے اندر موجود
ہی ولایت مادر زاد اِن کو حاصل تہا اور بعمر خورد سالی حضرت کو مٹی کے گھوڑون سی بڑی الفت تھی جو شخص
اِس حاجت مٹی کا گھوڑا لیکر اِنکی خدمت مین آتا فی الفور مراد پاتا جب یہہ خبر حضرت کی باپ کو ہوئی تو وہ
انکشاف و اظہار کرامت سی بہت ناراض ہوئی اور فرمایا کہ اگر تو ایسا ہی خداوند تعالی کی راز کو ظاہر کرتا ہی
تو ابھی مر جائیگا تو حضرت اوسیوقت بعمر دہ سالہ فوت ہوگئے اوس روز سی آجتک یہہ کرامت حضرت کی جاری
ہی کہ جو اہل حاجت مزار پر آکر مٹی کا گھوڑا چڑھاتی ہی اپنی مراد پاتی ہی لاکھون گھوڑی مٹی کے حضرت کے مزار پر رکھے ہین اور
[illegible] سنہ مین حضرت کی وفات بعہد اکبر شاہ وقوع مین آئی سلسلہ آپکا سہروردیہ اور اصلی وطن قصبہ اوچہ
تھا دادا آپکے اول اُچ سے لاہور کو آئی چونکہ اونکی بازو مین جھولہ یعنی رعشہ کا آزار تھا اسواسطی جھولہ بخاری
مشہور تھی اونکی اولاد اب بھی لاہور مین موجود ہی **مزار شیخ محمد اسماعیل المشہور میان**
**وڈا** یہہ مزار پر انوار لاہور کیطرف بفاصلہ تین میل کے ہی صاحب مزار بڑی بزرگ عالم صاحب ولایت
و کرامت سہروردیہ سلسلہ کے پیر تھی حضرت کے وقت سی آجتک برابر یہان قرآن کا درس پڑہایا جاتا ہی
اب بھی دو ڈیڑہ سو درویش نابینا و بینا اِس خانقاہ کے درس مین قرآن پڑہتی ہین اور سب کے واسطی
دو وقت کا کہانا اور کپڑا حافظ احمد دین سجادہ نشین دیتی ہین بلکہ خانقاہ کے درویشون کے سوائی ہی اگر
اور مسکین یا مسافر آجاتا ہے تو کھانا پاتا ہی حضرت بڑی میان [illegible] سنہ ہجری عہد عالمگیری مین فوت ہوئی اور
مسجد و چار دیواری بھی قدیمی بنی ہوئے تھی مگر دلیپ سنگہ کی سلطنت اور ہیرا سنگہ کی وزارت کیوقت جب
سوچیت سنگہ ہیرا سنگہ کا چچا بامید حصول وزارت لاہور آیا تو یہان آکر اترا ہیرا سنگہ نے سکھی فوج اور توپین
اوسکی مارنے کو مامور کین فوج نے آکر خانقاہ کا مکان گھیر لیا اور توپین چلانی شروع کین اوسوقت تک اِس
کی چار دیواری توپون کے گولون سی مسمار ہوگئی اور درویش بھی بہت مارے گئے سوچیت سنگہ کے قتل ہونے
تک اِس مکان پر سخت مصیبت برپا رہی **مقبرہ سید جان محمد حضوری** یہہ مقبرہ لاہور سی اڈہائی میل سمت
جنوبی مشرق واقع ہی عجب پر فیض مکان ہی عمارت بھی پختہ و عالیشان ہی صاحب مقبرہ سید حسینی قادریہ خاندان کے
پیر تھی حضوری انکا خطاب تھا [illegible] سنہ مین بعہد عالمگیر بادشاہ فوت ہوئی **مسجد وزیر خان** شہر لاہور کی حصار کے
اندر یہہ ایک عالیشان مسجد شاہجہانی عہد کی بنی ہوئی ہی بانی اِسکا نواب علم الدین وزیر خان صوبہ لاہور تھا جو پہلی
طبابت کا کام کرتا تھا اور پہر مقرب بارگاہ شاہجہانی ہوکر لاہور کا صوبہ بنا عمارت اِس مسجد کی خشتی کاشی کاری اور
مضبوطی عمارت کی سقدر ہی کہ پنجاب کے ملک مین اور کوئی خشتی عمارت اِس کے ثانی نہین ہی اور کاشی کا رنگ ایسا روشن اور
چمکدار ہی کہ باوجود گذرنی دو سو چالیس برس کے ایسا معلوم ہوتا ہی کہ گویا آج ہی یہہ عمارت بنی ہی مسجد اور صحن مسجد

بہت وسیع اور بیچمین حوض فوارہ دار ہی چار گوشون پر چار مینار بہت بلند و عالیشان ہین صحن کے اندر مزار پر انوار سید اسحاق گاذرونی زیارتگاہ خلق ہی یہہ حضرت ٹرہی بزرگ ولی صاحب کرامت و خوارق تھی ہندو مسلمان خاص و عام انکی معتقد ہین بادشاہ حضرت کا خطاب ہی ۷۸۶ھ مین حضرت نی وفات پائی اور یہان مدفون ہوئی جب شاہجہانی عہد آیا اور نواب وزیرخان نی اس مسجد کی بنیاد رکہی تو مزار حضرت کا مسجد کے صحن مین آگیا جو اب تہ خانہ مین موجود ہی اس مسجد کی باہر تین دروازی ہین اور بیچمین صحافون اور جلد گردون کے واسطی دوکانین بنی ہین ایک دروازہ شرق رویہ کے اوپر تاریخ بنا اس مسجد کی یہہ لکہی ہے

تاریخ این بنا چو پرسیدم از خرد ✽ گفتا بگو کہ بانی مسجد وزیرخان ✽ ۱۰۵۴ جب نواب وزیرخان اس مسجد کو تعمیر کر چکا تو تولیت اوسکی سید غلام محمد کو دی [illegible] مولوی محمد حنیف کی حوالے کی وہ فوت ہوگیا تو حافظ محمد صدیق جو ایک فاضل اجل تہا امام بنا اس بزرگ نی کتابین بہت تصنیف کی ہین چنانچہ کتاب سلک الدرر بی نقط بجواب تفسیر بی نقط فیضی کی لکہی علاوہ اسکی کتاب توضیح السنت و تفضیح البدعت و ازالۃ الفساد ات فی مناقب السادات و تبیض الرق و مدار سل الاسلام تحریر کین جو اب تک اونکی یادگار موجود ہین وہ ۱۱۹۳ ہجری مین فوت ہوگیا اوسکی بعد حافظ غلام محمد المشہور گامون امام ہوا یہہ مفسر بہی تہا اور شیخ عبد اللہ شاہ بلوچ کا مرید تہا اپنی کتاب گنج مخفی منظوم لکہی اور ۱۲۴۳ ہجری مین فوت ہوا پہر حافظ الہ بخش اوسکا بیٹا امام بنا یہہ بزرگ واعظ صاحب کمال تہا یہہ ۱۲۷۳ھ مین فوت ہوگیا اور حافظ محمد اسکا بیٹا اب امامت کرتا ہی اور چار دوکان کا کرایہ مسجد کے دوکانون مین سی کہاتا ہی تولیت مسجد مین اب میرزا انور علی کے ہی جو نواب وزیرخان کی اولاد کہلاتا ہی **مسجد طلائی** یہہ ایک عجیب و خوش قطع شہر لاہور کے اندر ہی جسکو ۱۱۶۳ ہجری مین نواب میر بکہاری خان میر معین الملک صوبہ لاہور کے نایب نی تعمیر کیا چونکہ بڑے گنبد و چہوٹی گنبدیان اس مسجد کے طلائی زرنگار ہین اسواسطی سنہری مسجد مشہور ہی اس مسجد کا بانی تو مرکا سید میران بہیکہ چشتی کا مرید تہا چونکہ جوان خوبصورت و جمیل تہا میر معین الملک کے مرنیکے بعد اوسکی عورت مراد بیگم اسپر عاشق ہوگئی اور وصل کی آرزو کے جب اسنی نہ مانا تو اوس عورت بدکار نی ایسی نمک حلال دیانت دار امیر کو قتل و شہید کرادیا **بادشاہی مسجد** یہہ مسجد لاہور کے قلعے کے غرب کی طرف بڑی عالیشان و وسیع سرخ پتہر کی عمارت سی مکلل اور نگ زیب عالمگیر بادشاہ باہتمام فدائی خان کوکہ تعمیر ہوئی تینون بڑی گنبد اور چارون مینار کے چہوٹی گنبد اسکی سنگ مرمر کے بنائی گئے تہی سو اب مینارون کے چارون گنبد مسمار ہوگئی اور تین گنبد مسجد کے اوپر کے بہت بلند موجود ہین عمارت اس مسجد کی اس پختگی کے ساتہہ بنائی گئی ہی کہ ہزارون برسون تک جنبش نہ کہاتے مگر جب رنجیت سنگہ کے حکم سی اس پر توپخانہ و گولہ و باروت و فوج رہنی لگی تو فرش اوکہڑ گیا اور سکہہ شہر کے سلین بہت اوتار کر لی گئے مینارون کے گنبدون کا سنگ مرمر رنجیت سنگہ نے اوکہڑوالیا اور چارون مینارون کو بے گنبد کردیا اسکی سلطنت

کے زوال کے بعد اب سرکار انگریزی نے یہہ مسجد مسلمانون کے حوالی کر دی ہی اور عیدین و جمعہ کو مسلمان
اسمین نماز پڑہتے ہین شرقی دروازہ کے اوپر تاریخ اختتام اِس عمارت کی ۱۰۸۴ تحریر ہی **زیارات**
**عالیات** یہہ زیارات عالیات خاص لاہور مین دو مقام پر رکھی ہین ایک تو قلعہ لاہور کے اندر
بحفاظت سرکاری دوسری خاندان فقیر عزیز الدین و نور الدین مرحوم و مغفور کے قبضہ مین رکھی ہین اصلی
حال اِن زیارات کا بادشاہی اسناد کے بموجب ایسا ثابت ہوتا ہی کہ جب امیر تیمور گورگان صاحب قران نے
بسال ۸۰۳ ہجری عرب کے ملک پر یورش کی اور شہر دمشق کا محاصرہ مین لیا تو اوس شہر کے علما و فضلا و مشائخ
کرام بہت سی تحایف و تبرکات لیکر امیر کے خدمت مین حاضر ہوی اور امان حاصل کی کچہہ تو تبرکات اوسوقت
امیر تیمور کو ملی اور باقیماندہ زیارات و آثار عالیات لیکر وکیل سلطان قسطنطنیہ کا ۸۰۴ مین بحضور امیر حاضر
ہوا اور یہہ تمام زیارات تیموری خاندان مین آ گئین آخر جب بابر شاہ دہلی آیا تو وہ ان زیارات کو ساتھ
لایا اوس روز سی برابر یہہ دہلی مین رہی اور شاہان چغتائی پشت بہ پشت اِن پر قابض چلی آئی احمد شاہ محمد شاہ
کے بیٹے کے وقت جب دہلی کی سلطنت کمزور ہوگئی اور احمد شاہ درانی نے کابل سی آکر دہلی پر فتح پائی تو
وہ مغلانی بیگم احمد شاہ کی بہن اور محمد شاہ کی بیٹی کی شادی اپنی بیٹی تیمور کے ساتھہ کر کر مغلانی بیگم کو کابل لے گیا
کابل مین جا کر مغلانی بیگم بیمار ہوگئی اور اوسکی والدہ ملکہ زمانی محمد شاہ بادشاہ کی عورت اپنی بیٹی کی تیمارداری
کے واسطی کابل کے سمت کو دہلی سے روانہ ہوئی اوسوقت ملکہ کے ساتھہ بہت مال نقد و زیور و اسباب تھا اور
کل زیارات بھی اوسنی روانگی کے وقت اپنی ساتھہ لے لین تھین کیونکہ اوسکا ارادہ تھا کہ پھر دہلی کیطرف
نہ آوی اور جب تک زندہ رہی اپنی بیٹی مغلانی بیگم کے پاس رہی جب ملکہ زمانی بصد حیرت و پریشانی قلعہ سیالکوٹ
کے متصل پہونچی تو سکہان کفن دزدوں نے کل مال و اموال ملکہ کا غارت کر لیا اور ان زیارات کو ناکارہ مال
تصور کر کے چہوڑ گئے بعد اس حیرانی کے ملکہ زمانی راجہ رنجیت دیو والی جموں کے پاس گئی اور چاہا کہ وہان بھی
سامان درست کر کے کابل کو روانہ ہوا تنی مین وہان ملکہ کو بیٹی کے مرجانی اور نعش کے سند کے طرف روانہ
ہونے کی خبر پہونچی اور وہ چندی جموں مین ٹھہری رہی جب نعش مغلانی بیگم کی معہ اوسکی کل مال و اموال
و ہنر کے سیالکوٹ آئی تو گوجر سنگہ وغیرہ سکہوں نے ملکہ وہ مردہ کا مال بھی لوٹ لیا اور مردہ کے پاس ایک
کفن کے باقی نہ چہوڑا جب نعش جموں مین گئی تو ملکہ زمانی بسبب کم خرچی اور بے سامانی کے سخت حیرانی مین تھی اور
رنجیت دیو نے بھی ہر چند چاہا کہ ملکہ راستہ کا خرچ مجہہ سے لین مگر منظور نہوا آخر اوسنی ان زیارات کو بعوض ایک ہزار
روپیہ کے ایک سوداگر کے پاس گرو رکہا اور روپیہ لیکر بحفاظت فوج راجہ جموں کے بہار میں اوتری جب
قصبہ چشتی کے پاس آئی تو شاہ محمد رضا حاکم چشتی و چودہری میر محمد حاکم رسول نگر معہ تشیم سو ہندوا و غلام محمد سیران

خود دو سال اپنی کے ملکہ کی خدمت مین حاضر ہوئی اور درخواست کی کہ حضرت ملکہ وہ زیارات عالیات ہمکو بخش دین
بلکہ زمانی براہ مہربانی پچیس ہزار روپیہ بیعہ سوا ہی زر رہن کے لیا کرکے اسبات پر راضی ہوئی اور روپیہ لیکر سند
عطایات پھر خود اونکو لکھہ دی اور اجازت دی کہ وہ اسی ہزار روپیہ مرتہن کو دیکر زیارتین لے لین پس
شاہ محمد رضا و غلام محمد نے کل زیارات حاصل کرکے آپسمین بنصف نصف تقسیم کرلین اور اب وہی تقسیم کی
ہوئی زیارتین دو مقام پر رکھی ہین جسکا حال علیحدہ علیحدہ تحریر ہوتا ہی اول حصہ پیر محمد حاکم رسول نگر کا یہہ
حال ہی کہ یہہ زیارتین اوسکے حصے کے بمقام رسول نگر پیر محمد کے قبضہ مین رہین اوسکی مرنے کے بعد اوسکا بیٹا
غلام محمد قابض ہوا اوسکی وقت سنہ ۱۲۰۲ مین جب رنجیت سنگہ کے باپ مہان سنگہ نے قسم اوٹھا کر غلام محمد کو
قید کرلیا اور اوسکی کل ملک پر قابض ہوا تو صرف موضع سنیچر اوسکو گذارہ کیواسطے بحال رکہا تو غلام محمد
اپنی عیال و اطفال و زیارات کو لیکر موضع سنیچر چلا گیا مگر مہان سنگہ نے وہان بھی اوسکو چین ندیا اور تھوڑے
ہی مدت کے بعد سنیچر بھی اوس سے لیکر زیارات بھی چھین لین پھر یہہ زیارات گوجرانوالہ کے قلعہ مین لاکر
رکھی گئین مہان سنگہ کے مرنے کے بعد ۱۲۱۲ھ مین جب شاہ زمان درانی کابل سے آیا تو رنجیت سنگہ نے خوف
کے مارے اچھا اچھا مال و اسباب و یہہ زیارتین گوجرانوالہ سے اپنی ساس سدا کنور کے پاس بقلعہ کیریان بھیجدین
وہان یہہ تبرکات ایک بالاخانہ مین رکھی گئی اتفاقا اوس قلعہ مین ایک مرتبہ آگ لگ گئی اور تمام قلعہ
جل گیا مگر جس بالاخانہ مین یہہ تبرکات تھی اور اوسکے نیچے منزل مین بارود بھرا ہوا تھا آگ وہانتک پہونچکر
خود بخود منطفی ہوگئی اس سے سدا کنور کو ان زیارات کی نسبت نہایت اعتقاد پیدا ہوا اور رنجیت سنگہ
باوجودیکہ چند بار انکی لینی کے واسطے سچہ ہوا مگر اوسنی ندین جب سخت تاکید ہوئی تو اوسنی یہہ زیارات قلعہ
کیریان سے نکلوا کر قلعہ چونڈہ کو بھیجدین آخر جب کل ملک سدا کنور کا رنجیت سنگہ نے چھین لیا تو اوسنی یہہ زیارات
شیر سنگہ اپنی دہوتی رنجیت سنگہ کے بیٹے کو دیدین اور وہ اپنی قتل کے دن تک اپنی پاس رکہتا رہا جب وہ مارا گیا
تو راجہ ہیرا سنگہ وزیر نے یہہ زیارت اپنی حویلی مین رکہین وہان جو کوئی ایسی بے احتیاطی ہوئی تو جسقدر
موی مبارک نلکیون مین تھی وہ سب گم ہوگئی اور نلکیان خالی رہگئین جب ہیرا سنگہ مارا گیا تو سردار جواہر سنگہ
وزیر نے یہہ زیارات ہیرا سنگہ کے حویلی سے منگوا کر قلعہ لاہور مین رکہین کہ اب تک قلعہ مین موجود ہین دوسرا
حصہ ان زیارات کا جو شاہ محمد رضا حاکم جٹی کے پاس تھا اوسکا یہہ حال ہی کہ شاہ محمد رضا تا حین حیات انکا
قابض رہا پھر شیخ سوندا پھر شیخ فضل الہی و شیخ جیون کے قبضہ مین آئین اونکے وقت مین بحکم رنجیت سنگہ
فقیر نور الدین مرحوم جٹی کے تسخیر کیواسطے مامور ہوا اونہون نے اطاعت قبول کی اور حکومت سے دست بردار
ہوئی اوسوقت یہہ کل زیارات فقیر صاحب مرحوم نے شیخ جیون و فضل الہی سے چند مرتبہ کرکے خرید کین اور ...

دست آویزی لکھالین **تفصیل زیارات موجودہ قلعہ لاہور** ان زیارات عالیات مین
الحصہ تو متعلق بحضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم ہین اول عمامہ مقدس سبز رنگ معہ تاج دست مبارک سے
باندہا ہوا دوم جبہ مبارک برنگ سبز سوم دلق مبارک مخطوط سفید وسرخ چہارم پاجامہ برنگ سفید پنجم نقش قدم
شریف برسنگ برنگ صندلی ششم نعل مبارک چرمی تعداد چہار دہ انگشت ہفتم عصائی مبارک چوبی ڈنڈہ گز لمبا ہشتم
پرچم علم شریف سفید رنگ آئینہ دار ایک ور زیارات متعلق بجناب علی المرتضی علیہ السلام تین ہین اول
پہلا سیپارہ قران شریف کا حضرت کے دستخطی بخط کوفی لکہا ہوا سفید کاغذ پر دوسری دستار مبارک معہ تاج حضرت
کے ہاتھ کی بندہی ہوئی تیسری تعویذ صد در صد خاص دستخطی جناب کا اور زیارات متعلق بفاطمۃ الزہرا ولی
قیامت بنت النبی علیہا السلام دو ہین اول ایک رومال جسپر حضرت بی بی صاحبہ کے ہاتھ کا چکن نکالا ہوا ہے
دوسری ایک جائے نماز اوسپر بہی کشیدہ چکن کا ہے اور زیارات متعلق بجناب امام حسن علیہ السلام دو ہین
ایک سورۃ یاسین و سورۃ صافات دستخطی حضرت کے بخط کوفی لکہی ہوئی دوسری دستار مبارک حضرت کی
صندلی رنگ تہہ کی ہوئی اور تبرکات متعلق بسید الکونین امام حسین تین ہین اول تیسرا سیپارہ قرآن کا
حضرت کی دستخطی لکہا ہوا بخط کوفی وقطع بیاضی و کاغذ سفید دوسری دستار مبارک ایک تہہ کی ہوئی صندلی
رنگ تیسری تاج مبارک صندلی رنگ ایک ور تبرکات متعلق بحضرت غوث الاعظم قطب العالم محی الدین
ابو محمد عبد القادر جیلانی الحسنی الحسینی رضی اللہ عنہ تین ہین اول دستار یمنی ابریشمی نما تہہ کی ہوئی دوسری جامہ
پارچہ قصب مصری کی ابریشمی نما تیسری جائے نماز دوہری جسکا ابرہ سرخ اور آستر زرد رنگ مائل بسرخی ہے
اور تبرک متعلق بطاؤس یمنی اویس قرنی صرف ایک دانت حضرت کا ڈبہ مین رکہا ہوا ہے اور تبرکات متفرق
سات عدد ہین اول ایک صندوقچہ جسمین موی مبارک کے نلیان خالی رکہی ہین دوسری بیت اللہ کے غلاف
کا ٹکڑا برنگ سیاہ تیسری غلاف روضہ مطہرہ امامین حسن حسین علیہما السلام دو عدد چوتھی غلاف روضہ عالیہ حضرت
غوث الاعظم رضی اللہ عنہ پانچوین خاک کربلا معلی خون آلودہ ایک ڈبیہ مین چھٹی نقش نعلین سرور کونین علیہ الصلوۃ
والسلام بر کاغذ کہنہ ساتوین غلاف کسی روضہ نامعلوم الاسم کا یہہ کل اونتیس زیارتین قلعہ لاہور مین بقبضہ
سرکار انگریزی علیحدہ مکان مین بحفاظت تمام بہ تحویل منشی غلام محمد تحویلدار رکہی ہین **تفصیل زیارات**
**حصہ دوم جو فقیر صاحبون کے خاندان مین ہین** ان کل زیارات عالیات
مین سے گیارہ زیارتین تو متعلق بسرور کائنات خلاصہ موجودات علیہم السلام و الصلوۃ ہین اول موئے مبارک
حضرت کا برنگ سیاہ دوم جبہ مبارک تیسری نقش پنجہ دست مبارک کا الٹی مہر پر بعمر خورد سالی نقش صدہ کے
وقت کا چوتھی تاج مبارک برنگ سیاہ پانچوین نعل چرمی ایک پاؤن جسکا ساتھ کا دوسرا قلعہ کے زیارات مین

ہے چھٹی قدم مبارک پتھر پر ساتوین موئی مبارک حنائی رنگ آٹھوین شانہ مبارک نوین الفی دسوین مسواک
گیارہوین پانی پینے کا جام اور زیارت متعلق بخلیفہ عالی جناب عمر ابن الخطاب رضی اللہ صرف ایک تسبیح شریف
ہے اور زیارات تعلق بعلی المرتضی علیہ السلام پانچ ہین اول موئی مبارک دوسرا جبہ مبارک تیسری تاج
مبارک چوتھی عصائی مبارک پانچوین پنجہ مبارک پتھر پر اور زیارت متعلق بحضرت فاطمۃ الزہرا خاتون قیامت
علیہا السلام صرف ایک ردائی مبارک ہے اور تبرکات متعلق بجناب امام حسن علیہ السلام سات ہین اول
موئی مبارک دوسری کمربند تیسری زلف شریف چوتھی اوراق قرآن شریف حضرت کے دستخطی ہرن کے
چمڑی پر پانچوین وچھٹی دونو زلفین حضرت کے ساتوین تمام وکمال قرآن شریف حضرت کے ہاتھ کا لکھا ہوا
اور زیارات متعلق بجناب امام حسین علیہ السلام چار ہین اول کمربند دوم زلفین مبارک تیسری قرآن شریف
کے اوراق ہرن کے چمڑی پر لکھی ہوئی چوتھی تسبیح اور زیارات متعلق بامام زین العابدین رضی اللہ عنہ دو ہین
ایک قرآن شریف کے اوراق حضرت کی لکھی ہوئی دوسری فرہ علم مبارک حضرت عباس کا اور تبرکات متعلق
بامام جعفر صادق رضی اللہ عنہ صرف ایک کتاب جامع جعفر حضرت کے لکھی ہوئی موجود ہے اور تبرک متعلق بصبر دو امام
حسن حسین علیہما السلام دونو حضرات کی دو زلفین ہین جو یکجا رکھی ہین اور تبرکات متعلق بغوث الارض والسماوات
محی الدین عبد القادر جیلانی رضی اللہ عنہ پانچ ہین اول حضرت کا موئی مبارک دوم قرآن شریف حضرت کے
ہاتھ سے بخط بغدادی لکھا ہوا تیسری تسبیح چوتھی جانماز پانچوین پانی پینے کا کاسہ علاوہ ان کے متفرق زیارتین
سات عدد ہین اول علم مبارک خاص کربلا کے جنگ کا دوسری تسبیح خاک شفا کی تیسری ایک ڈبہ خاک کربلا
سے بھرا ہوا چوتھی ایک مشجر کپڑا جسپر سورۂ انا فتحنا لکھی ہے پانچوین بیت اللہ کا غلاف چھٹی غلاف روضہ
عالیہ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ساتوین غلاف روضہ عالیہ امام حسن علیہ السلام اور یہ کل تبرکات بسبب
زیارات شہر ایک عالیشان علیحدہ مکان مین جسکو دربار شریف کہتے ہین رکھی ہین اور حافظ وظیفہ خوار واسطے
قرآن خوانی ووظائف پڑھنے کے واسطے مامور ہین مکان عالیشان بنا ہوا ہے اور ہر ایک زیارت چاندی اور سونے
اور بیش قیمتی کے نلکیون مین بکمال حفاظت رکھی ہوئی ہین فقیر شمس الدین مرحوم ومغفور نے بکمال محبت اور
شوق کے بہت سا روپیہ خرچ کرکے یہ چاندی سونے کے نلکیان بنوائی تھین چنانچہ ان کی اس سعی جمیلہ کا اجر عاقبت
مین ملیگا **مزارات حجرہ شاہ محمد مقیم** یہ خاندان سادات گیلانی قادریہ سلسلہ کا
قدیم سے متبرک چلا آتا ہے سب سے پہلے سید بہاول شیر قادری یہان آئے اور قیام کیا اور ۹۷۳ھ مین فوت
ہوگئے پھر انکے پوتے سید محمد مقیم محکم الدین قادری صاحب ولایت اہل خوارق وکرامت پیدا ہوئے
جنہون نے حضرت حیات المیر سے فیض پایا اور ۱۰۱۲ھ مین فوت ہوکر یہان مدفون ہوئے روضہ انکی یہان یادگار

بنے ہوئی ہین اب بھی اس خاندان کی ہزارون مرید پنجاب بین ہین اور سید مدد علی جانشین ہی **مقبرہ شیخ داؤد غنیر گڈہی** یہہ متبرک مقبرہ مقام شیر گڈہ ضلع منٹگمری بنا ہوا ہی برسوین روز یہان بڑا میلا ہوتا ہی دردور سے خلقت زیارت کو آتی ہی صاحب مقبرہ سید کرمانی سلسلہ قادریہ مین ولی الثانی تھی سید حامد گنج کمالانی اچی سی اونہون نے فقر کی نعمت پائی آخر ۹۸۲ ہجری مین فوت ہو کر یہان مدفون ہوئی روضہ حضرت کا اکبر بادشاہ کے حکم سے تعمیر ہوا اب بھی اس خاندان کے مرید پنجاب مین بیشمار ہین

**روضہ عالیہ خواجہ فرید الدین گنجشکر چشتی**

یہہ مقبرہ بمقام اجودہن المشہور پاک پتن ضلع منٹگمری نہایت عالیشان پرفیض مکان ہی صاحب مقبرہ بڑی بزرگ صاحب شریعت و طریقت و حقیقت ہو گذری ہین لاکہون اولیا ر اللہ تعالی نے اونسے فیض پایا حضرت کے پیر طریقت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی تھی جنکا مزار دہلی مین ہی پانچوین محرم ۶۶۴ھ مین حضرت نی وفات پائی تھی وو دیانت دار تاریخ وفات ہی برسوین روز محرم کے پانچوین یہان بڑی دہوم دہام سے میلہ ہوتا ہے اور ایک دروازہ روضہ کا جو سال بھر بند رہتا ہی اوس روز کہلتا ہی اوسکو لوگ بہشتی دروازہ کہتے ہین حضرت کے اوصاف سے کتابین بھری ہوئی مین اور تواریخون مین انکو زہد و ریاضت کا مفصل حال لکہا ہی

**مقبرہ خواجہ سلیمان چشتی** یہہ مقبرہ بمقام تونسہ ضلع ڈیرہ غازیخان ایک عالیشان و متبرک مکان ہے صاحب مقبرہ خاندان چشتیہ نظامیہ سلسلہ فخریہ مین خواجہ نور محمد چشتی کے خلیفے تھے ۱۲۶۷ھ مین حضرت فوت ہو کر یہان دفنائی گئے اور صاحبزادہ اللہ بخش سجادہ نشین نی پچاس ہزار روپیہ خرچ کر کر یہہ مکان بنوایا۔ برسوین روز یہان بڑا میلہ ہوتا ہی اور دور دور سے لوگ جوق جوق زیارت کو آتے ہین غب دین حضرت کی تاریخ وفات ہی

**روضہ سید احمد سخی سرور سلطان** ضلع ڈیرہ غازیخان نگاہہ کے مقام پر یہہ ایک مقبرہ زیارتگاہ خاص و عام ہی صاحب مقبرہ سید حسینی سید زین العابدین کے فرزند تھے حضرت غوث الاعظم وغیرہ بزرگون سے اونہون نے فیض پایا اور دور تک سرکی دہونکل ضلع گوجرانوالہ مین بھی حضرت کا چلہ ہے وہان بھی برسوین روز میلہ ہوتا ہی اس جگہہ کے میلہ کی دہوم بھی قابل دید ہی کہ لاکہون آدمی ہندو و مسلمان سینکڑون کوسون سے قافلے باندہ کر آتے ہین اور زیارت کرتے ہین مفصل حال اونکا موضع نگاہہ کے حال مین تحریر ہو چکا ہی وفات حضرت کی ۵۷۷ھ مین ہوئی اور حضرت اپنے خالہ زاد بھائیون کے ہاتھ سے معہ سید سراج الدین اپنے صاحبزادہ کے شہید ہوئی سرور عالی اور لقب سرور حضرت کی تاریخ وفات ہی

**مقبرہ متبرکہ شیخ بہاؤ الدین زکریا ملتانی قریشی سہروردی**

یہہ روضہ ملتان کے قلعہ کے اندر ہی صاحب مقبرہ ذات کے قریشی اسدی عالم فاضل اپنے وقت کے قطب و غوث تھے شیخ شہاب الدین سہروردی بغدادی سے اونہون نے فیض پایا اور ملتان کو مامور ہو کر ۶۶۶ھ

ہجری مین حضرت نی وفات پائی عاشق صادق حضرت کی تاریخ وفات ہی شاہ رکن عالم انکی پوتی کا روضہ بھی ملتان مین مشہور ہی بندہ احقر غلام سرور جامع اوراق بھی حضرت کی اولاد سی ہی اور شجرۂ نسب بندہ کا حضرت کی صاحبزادی شیخ شہاب الدین سی ملتاہے **مقبرہ سید شمس الدین ترویزی** یہہ مقبرہ ملتان کے مزارات مین سی مشہور و معروف ہی صاحب روضہ قوم کے سید سلطان محمود غزنوی کے بہنوئی تھے انکی اولاد پنجاب مین بھی بکثرت رہتی ہی جو شمسی سید کہلاتے ہین مرید بھی اونکی ہندو و مسلمان خوجے براچی رذیل قوم بہت ہیگروہ اور اونکی مریدسب کے سب شیعہ مذہب رکہتی ہین ہندو بھی محرم کے عشرہ مین ماتم کے مجلسین کرتے ہین ۱۲۰۲ھ مین حضرت نی وفات پائی اور یہان مدفون ہوئی **مزارات خاندان نقشبندیہ قصوریہ** یہہ مزارات قصبہ قصور ضلع لاہور مین واقع ہین مورث اعلی اس خاندان کے حضرت حافظ حاجی قاری عبد الملک تھی جنہون نے علوم ظاہری و باطنی مین بڑا رتبہ پایا اور حسب التماس ساکنان قصور ملک سندہ مین سی ہجرت کرکر قصور مین متوطن ہوئی من بعد شیخ مرتضی نے اس خاندان مین سی بڑا مرتبہ حاصل کیا ہزارون آدمی انکی علم ظاہری مین شاگرد اور باطنی مین مرید تھی یہہ حضرت باعما ہر زبانی پشاور چلے گئے اور وہان رہکر لوگون کو ہدایت کی وہ ۱۲۰۳ھ مین فوت ہوئی یہہ بزرگ حضرت حاجی قاری صاحب کے پوتے اور حضرت حاجی فتح علی متقی سیالکوٹی کے جانشین و خلیفہ تھے چارون طرائق قادری و چشتی و نقشبندی و سہروردی مین اونکو اجازت حاصل تھی اونکی بعد حضرت شیخ غلام محی الدین بن شیخ مرتضی بھی مرد یگانہ آفاق ہوئی علوم دینی و دنیاوی و حسن صورت و سیرت و بذل و ایثار و ہدایت و ارشاد مین اونکو خالق حقیقی نے بڑی مراتب بخشی مذہب انکا حنفی اور سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ تہا پہلی یہہ اپنی عم بزرگوار حافظ شیخ محمد کے مرید ہوئی جب وہ مرگئے تو دہلی مین خدمت مین حضرت سید غلام علیشاہ نقشبندی مجددی کے حاضر ہوکر تکمیل پائی یہہ سب حضرات قوم کے قریشی صدیقی تھی اور شجرہ نسب انکا حضرت ابوبکر صدیق خلیفہ اول و جانشین رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھہ ملتاہی حضرت شیخ غلام محی الدین کی ولادت ۱۲۰۲ھ مین اور وفات ۱۲۷۰ھ مین واقع ہوئی اور قصور مین مدفون ہوئی ظاہر کرامت ان بزرگون کے خاک پاک سی اب تک یہہ ظاہر ہی کہ جو تہرہ جو نیچے حضرات کے مزارات کا تابستان کی دہوپ مین ہرگز گرم نہین ہوتا ہمیشہ سرد رہتا ہی شیخ غلام محی الدین کے فرزند دلبند شیخ عبد الرسول خدا کے مقبول عالم اعلم و فاضل افضل و کامل اکمل جامع شرائعت و پیشوا و ہادی شریعت و طریقت واقف حقیقت و معرفت تھی حضرت کی ذات بابرکات ایسی زمانہ مین کہ مردان خدا عنقا ہوگئے ہین مغتنمات وقت سی تھی مولف کتاب بھی اونکی دیدار سی پرانوار سی مستفید ہوا ہی سبحان اللہ کیسی مرد خدا بزرگ تھی جنکی زیارت کرنی سی انسان کو خدا یاد آتا تہا جب وعظ کے منبر پر حضرت تشریف فرما ہوتی تھی اور

اپنی کلام فیض التیام سے لوگونکو مستفیض فرماتی تھے تمام مجلس مین ایک سکتہ کا عالم ہوجاتا تھا گریہ زاری اسقدر
اہل مجلس پر طاری ہوتی تھی کہ رو دیتے لوگ بیہوش ہوجاتی تھے خود بھی حضرت کے آنسو وعظ کے وقت خشک
نہین ہوتی تھے اور ریش مبارک آنسوؤنکے پانی سے تر ہوجاتے تھے افسوس کہ یہہ بزرگ بھی اس سال مین کہ ۱۲۹۴
ہجری سال طبع کتاب ہذا ہے اس جہان فانی سے گذر گئے انا للہ و انا الیہ راجعون **مقبرہ سید جلال الدین**
**مخدوم جہانیان اچی** یہہ روضہ اچ کے مقام ریاست بہاولپور کے متعلق بڑا متبرک
مقام ہے صاحب مقبرہ سید بخاری سہروردیہ خاندان مین مرید شیخ ابو الفتح شاہ رکن عالم قریشی ملتانی کے مرید
تھے سنہ ۷۰۷ھ مین تولد اور بھی سینکڑوں پیروں سے انہون نے خلافت پائی اور تمام جہان مین دو مرتبہ سیر کی اور مخدوم
جہانیان جہان گشت خطاب پایا انکے دادا شیخ جلال سرخ بخاری پہلی بخارا سے ملتان آئے اور ملتان سے
اچ مین آکر سکونت پذیر ہوئے اس خاندان کے اور بھی مقبرے اچ مین ہین اور دوسری اچ گیلانیون مین
سادات گیلانی کے روضے بنے ہوئے ہین غرضکہ پنجاب مین اس قصبہ کو سادات بخاری و گیلانی کا معدن
وہاں سمجھا جاتا ہے جو بخاری گیلانی عبد الوہاب سید مین گیلانی تو حضرت غوث الاعظم محی الدین عبد القادر جیلانی کی اولاد مین اور
بخاری سقدر ہین وہ مخدوم جہانیان کے ساتھ اپنا شجرہ ملاتے ہین حضرت مخدوم نے ۷۸۵ھ مین وفات پائی مخدوم زمان انکی تاریخ
وفات ہے **مقبرہ شاہ دولا دریائی** یہہ متبرک مقبرہ شہر گجرات مین ایک پر فیض مکان ہے صاحب مقبرہ سلسلہ
چشتیہ و سہروردیہ مین شیخ صاحب کمال تھے فقر کی نعمت انہون نے شاہ سیدن سیالکوٹی سے پائی لنگر آپکا جاری
تھا عمارت کا آپکو اسقدر شوق تھا کہ بہت سے مکان اور پل اب تک انکے بنوائے ہوئے موجود ہین وفات
حضرت کی ۱۰۸۵ھ مین ہوئی اور مشہور ہے کہ جو کوئی بے اولاد انکے مزار پر آکر حصول اولاد کیواسطے خدا کی جناب مین
دعا مانگتا ہے قبول ہوتی ہے مگر اوسکی اولاد مین سے ایک لڑکی یا لڑکا بصورت مجذوب چھوٹے سر اور ٹیڑھی کانونکا
پیدا ہوتا ہے جسکو شاہ دولا کا چوہا کہتے ہین ماں باپ اوسکو مزار پر آکر چھوڑ جاتے ہین اور وہ وہان ہی
رہتا ہے مجاور لوگ اوسکو ساتھ لیکر دیس بدیس بھیک مانگتے پھرتے ہین راقم کے نظر سے بھی شاہ دولا کے
چوہے بہت گذرے ہین اور یہہ شہرت فی الحقیقت راست اور کرامت ولی کی برحق ہے خواجہ عشق حضرت
کی تاریخ وفات ہے **مقبرہ شیخ بہلول دریائی قادری** یہہ مقبرہ بضلع گوجرانوالہ
دریای چناب کے کنارے پر واقع ہے صاحب مقبرہ بڑے بزرگ و ولی شاہ لطیف بری کے مرید تھے اور سال ۱۰۸۳ھ
میں حضرت نے وفات پائی اور شیخ بہلول کے لفظ سے تاریخ وفات نکلتی ہے **مقبرہ شاہ لطیف**
**بری قادری** یہہ ایک مشہور و معروف مقبرہ ضلع راولپنڈی مین بمقام نور پور شاہان ہے اور
ہر سال بڑی ہجوم سے وہان میلہ ہوتا ہے سات رات ساتھ دن خلق کا اژدہام رہتا ہے حضرت کا نام

حیات المیر حضرت غوث الاعظم کے پوتے مشہور ہیں اور فیض آپکے فقر کا آجتک روئے زمین پر جاری ہے — **مقبرہ شاہ بدر گیلانی قادری** موضع منسا ملیان ضلع بٹالہ میں ہے ایک مقبرہ زیارتگاہ خلق ہے صاحب مقبرہ سید گیلانی عبد الرزاقی مشہور ہیں ہر سوین روز اس مزار پر بڑی دھوم دھام سے میلا ہوتا ہے اور دور دور سے لوگ زیارت کو آتے ہیں **مقبرہ حضرت فاضل شاہ قادری** یہ مقبرہ خاص قصبہ بٹالہ میں بڑی متبرک و پرفیض جگہ ہے صاحب مقبرہ نے شیخ محمد افضل کلانوری سے فیض پایا انکا سلسلہ شیخ ابو محمد کے واسطے سے شیخ محمد طاہر قادری لاہوری کو پہونچتا ہے حضرت کے وقت سے آجتک اس خانقاہ میں ظاہری باطنی علم کا درس پڑھایا جاتا ہے اور لنگر جاری ہے پیر حسین شاہ صاحب انکی سجادہ نشین ہیں حضرت نے ۱۱۵۱ھ میں وفات پائی اور غم عام آپکی تاریخ وفات ہے **خانقاہ رتڑ چھتڑ** یہ خانقاہ تمام ملک پنجاب بلکہ کل ہندوستان میں مشہور ہے سید امام علی گیلانی سامری نقشبندی مجددی یہاں کے سجادہ نشین تھے سلسلہ انکا مجددیہ تھا لاکھوں آدمی پنجاب میں انکے مرید ہوئے اب وہ ۱۲۸۲ھ میں فوت ہو گئے اور صادق علیشاہ انکے صاحبزادہ باپکے سجادہ پر قائم ہوئے ہیں اور لوگوں کو سیدھا راستہ ہدایت کا دکھلاتے ہیں مسافروں کو یہاں سے دو وقتہ کھانا ملتا ہے اور فیض ظاہری و باطنی جاری ہے **مقبرہ شیخ احمد مجدد الف ثانی فاروقی کابلی سرہندی** یہ مقبرہ سرہند علاقہ ریاست پٹیالہ میں واقع ہے صاحب مقبرہ بڑے بزرگ عالم فاضل صاحب شریعت و طریقت تھے سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ انہیں سے شروع ہوا ہے حضرت نے فیض سلسلہ نقشبندیہ خواجہ باقی دہلوی اور قادریہ شاہ اسکندر کیتھلی سے پایا اور بیعت سلسلہ چشتیہ و سہروردیہ کی بخدمت شیخ عبد الاحد اپنے والد بزرگوار کے کی اور چاروں سلسلوں کے فیض کو ملا کر سلسلہ مجددیہ نام رکھا ۱۰۳۴ھ میں حضرت نے وفات پائی اور سرہند میں مدفون ہوئے اس سلسلہ میں بڑے بڑے بزرگ صاحب کمال ہوئے ہیں اور حضرت اس طریق کے امام ہیں **مقبرہ مخدوم شیخ حمزہ کشمیری** یہ مقبرہ روضہ کشمیر میں بڑا متبرک مکان ہے اور سلسلہ سہروردیہ میں صاحب مقبرہ بڑے بزرگ و صاحب ارشاد ہوئے ہیں مرشد انکے سید جمال الدین بن سید عبد الوہاب بخاری دہلی میں رہتے تھے ۹۸۴ھ میں حضرت نے وفات پائی شیخ پاکان حضرت کی تاریخ وفات ہے اس سلسلہ میں اب بھی بڑے بزرگ کشمیر وغیرہ صاحب ارشاد ہیں چنانچہ ایک حضرت صاحب کمال سید منور علیشاہ نام لاہور میں بھی رہتے تھے عالم کشف اون پر ایسا منکشف تھا کہ حاجتمند کو اپنی حاجت کے عرض کرنے کی حاجت نہیں پڑتی تھی وہ اگرچہ ۱۲۹۶ھ میں فوت ہوگئے مگر اب انکا صاحبزادہ سید خوشنود شاہ بہ نام متقی و عابد و زاہد ریاست لاہور میں موجود ہے **جامع مسجد کشمیر** حال اس مسجد کا پہلے کشمیر کے حال میں تحریر ہو چکا ہے **خانقاہ شاہ ہمدان** یہ مکان عالیشان

وخانقاہ عالیجاہ کشمیر مین ہے صاحب خانقاہ حضرت امیر کبیر سید علی ہمدانی جب کشمیر مین تشریف لائی تو سلطان قطب الدین
بادشاہ کشمیر اونکا مرید ہوا یہہ مکان عالیشان اوسی حضرت کی رہنی کیواسطی تیار ہو یہ لگا کر بنوایا اور حضرت جو
دومرتبہ کشمیر مین آئی تو یہان ہی رہتی رہی جب ۷۸۶ھ مین فوت ہوکر بمقام ختلان مدفون ہوئی تو اونکی
صاحبزادہ میر محمد علی ہمدانی یہان تشریف رکھتی رہی اور سلطان سکندر بت شکن اونکا مرید ہوا اب تک
یہہ پرفیض مکان موجود ہی اور حضرت کا خاص روضہ شہر ختلان مین زیارتگاہ بنا ہوا ہی اور تاریخ وفات
کی بسم اللہ الرحمن الرحیم سے حاصل ہوتی ہی **مقبرہ شیخ نور الدین ولی کشمیری** یہہ مقبرہ
متبرکہ کشمیر مین ہی اور صاحب مقبرہ بڑی بزرگ ولی سلسلہ کبرویہ وسہروردیہ کے تھی میر محمد بن میر علی ہمدانی
سے اونھون نے فیض طریقت کا حاصل کیا ۸۴۲ھ مین وفات پائی شمس العارفین حضرت کی تاریخ وفات
ہی بابا نصیب الدین و زین الدین انکی خلفا صاحب کمال مشہور ہین **ہندون کے پرستشگاہون کا حال** واضح ہو کہ پنجاب کے ملک مین ہندون کے قدیمی پرستشگاہین بہت کم ہین کیونکہ صدہا سال
تک مسلمان بادشاہون کی زور زیادتی اونپر بدرجہ غایت رہی اور حتی الامکان کسی بادشاہ نے اونکی
انہدام اور بت شکنی مین فرق روا نہین رکہا ہزارون بت خانہ اور سینکڑون مندر ہزارون برسون کے
پرانے اونکی حکم سے فی الفور مسمار ہو گئی ذکر اسکا سلطان محمود غزنوی و شاہان غوریہ و شاہ اورنگزیب عالمگیر
و سلطان سکندر بت شکن کے تاریخون مین مفصل درج ہی بعد ازان ہندون نے بھی سکھون کے سلطنت کے
وقت سارا حصہ پورا کیا سینکڑون مسجدین مقبرے مزارین مسمار کرا کر مندر بنوا دئی ہزارون مقبرون کے پتھر اتروا کر
اپنی عبادتگاہون کے تعمیر مین صرف کئی قدیمی مندر ہندون کے کہین کہین پہاڑ و جنگلون مین جہان شاہان اسلام
کا سبب طمع ہو جانے راجون کے قدم نہین پہونچا موجود ہین میدانی ملک مین حقیقہ معابد مین چغتائی
سلطنت کی بعد تعمیر ہوئی ہین اب انمین سے بعض بعض مشہورہ کا ذکر قلمبند ہوتا ہی **بھدر کالی**
یہہ مندر لاہور سے جنوب کے طرف بفاصلہ چہہ میل قصبہ نیاز بیگ کے پاس ہی پہلی کچی عمارت کا ایک چبوترہ تھا
رنجیت سنگہ کے وقت یہان گنبد بنوایا گیا اور پتہر کی مورت کالی دیوی کی رکھی گئی ہر سال جیٹھ کے مہینے
مین یہان بڑا میلہ ہوتا ہی اور ہندو زن و مرد وہان جا کر دو رات دو دن رہتی ہین **بھیرو کا تہان**
یہہ مندر لاہور سے دو میل جنوب کے طرف موضع اچھرہ کے پاس ہی پہلی ایک کچی چبوترہ وہان بنا ہوا تھا لیکن
اکبر بادشاہ کے عہد مین ایک جوگی دمنی ناتھ نام یہان آبیٹھا اور رام داس دربار لاہور سے تعارف کر کے یہہ عمارت
موجودہ بنوائی اور تالاب موجود ہی اور راج ناظم ملتان نے بنوایا آٹھوین روز اتوار کے دن یہان میلہ ہوتا ہی
اور ہندو ماتہا ٹیکنی کو آتی ہین **چوبارہ چھجو بھگت** یہہ مندر عبادتگاہ ہندوئکا لاہور کے باہر

واقع ہی صاحب بند رجہانگیری و شاہجہانی عہد مین اچھا آدمی تارک الدنیا و خدا پرست تھا اوسکی مرنیکی بعد
راکھہ اوسکی یہان رکھی گئی رنجیت سنگہ کے وقت سی پہلی یہہ چھوٹا سا کچا مکان بنا ہوا تھا رنجیت سنگہ نے بڑی عمارت
سنگین پختہ کی یہان بنوا دی سوموار اور منگل کے روز ہر ہفتہ یہان میلہ اور سماع ہوتا ہی اکثر ہندؤن کی عورتین
اور مرد جمع ہوکر سنتی ہین **گورو ارجن کی سماده** یہہ مکان قلعہ لاہور کے غربی طرف زیر دیوار
موجود ہی اور گورو ارجن سکھون کے گورون مین سی پانچوان گورو تھا اور بمقام لاہور چندو دیوان کھتری
کے ہاتھہ سی قتل ہوا راکھہ اوسکی یہان رکھی گئی اور چبوترہ خشتی بنایا گیا رنجیت سنگہ کے وقت یہان بڑا بلند
گنبد اور عالیشان مکان بنکر تہہ رکھا گیا اور پرستش شروع ہوئی **رنجیت سنگہ کی سماده**
یہہ مکان رنجیت سنگہ کے مرنیکے بعد شیر سنگہ وغیرہ گدی نشینون نے بنوانا شروع کیا اور تجویز ہوئی کہ کل عمارت
اسکی سنگ مرمر و سنگ سرخ و پختہ کی بنوائی جاوی مگر اسکی انجام سی اول ہی سلطنت تو زوال آگیا اور
باقی عمارت صرف خشتی تیار ہوئی رات دن یہان گرنتھ پڑھا جاتا ہی بھائی لوگ اور فراش وغیرہ سرکار
سی تنخواہ پاتی ہین حلوا بھی ہر روز تیار ہوکر تقسیم ہوتا ہی کھڑک سنگہ و نونہال سنگہ کی سمادہین بھی اسی مکان کے
اندر بنی ہوئی ہین **رام تیرتھہ** یہہ پرستشگاہ امرتسر سے پانچ کوس بگوشہ شمال مغرب موجود ہے
اور ایک بڑا تالاب بنا ہوا ہی جسمین ہندو نہاتی ہین ہندؤن کا قول ہی کہ یہان راجہ رامچندر جی کا
بیٹا آیا اور مدت تک قرار رہا پہلی یہہ تالاب کسی ہندو نی عہد اکبر بادشاہ بنوایا پھر مرمت اوسکی دیوان
لکھپت رای نے باجازت نواب خان بہادر صوبہ لاہور کی کرائی رنجیت سنگہ کے وقت اس مکان کی بڑی
رونق ہوئی اور مندر بنا بنوایا گیا پورنماشی روز یہان بڑا میلہ ہوتا ہی **تالاب امرتسر** اس مندر و
تالاب کی تعمیر کا حال مفصل شہر امرتسر کے حال مین تحریر ہوچکا ہی **ترن تارن** ترن تارن ایک
تالاب گورو ارجن کا بنوایا ہوا امرتسر سی دس میل کے فاصلہ پر واقع ہی سکھون کا اعتقاد ہی کہ جو کوڑھی
یہان آکر نہاوی نجات پاوی اسواسطی پورنماشی روز یہان بڑا میلہ ہوتا ہی اور دور دور سی سکھ
ہندو نہانیکو آتی ہین **نانک کا ڈیرہ** گورو نانک کے مرنیکے بعد یہان سکھون کی
ایک خشتی چبوترہ اور سمادہ کا نشان بنوایا گیا تھا رنجیت سنگہ کے وقت یہان بڑا عالیشان گنبد سنہری
بنوایا گیا اور بڑی مکلف عمارت بنی سکھون کے مذہب مین یہہ بڑا متبرک مکان ہی **ننکانہ صاحب**
یہہ ایک بڑا مندر علاقہ تحصیل شرقپور ضلع لاہور مین ہی اور یہہ وہ مقام ہی جہان نانک پہلا گورو سکھون
کا پیدا ہوا اور پرورش پائی تھی اس گانو کو پہلی رای بہولا کی تلونڈی کہتی تھی رنجیت سنگہ نی اپنی وقت یہان
بڑا مندر بنوا دیا اور جاگیر مقرر کر دی **مکتسر** یہان ایک تالاب بہت بڑا اینٹ پختہ و خام بنا ہوا

چونکہ گورگوبندسنگھ دسوین گورو کے ساتھہ وزیرخان صوبہ سرہند کے فوج نے بحکم عالمگیراورنگ زیب بھاری جنگ کیا اور سکہہ بہت قتل ہوئی تھی اسواسطی سکہون نی یہان تالاب بنوایا اور مکت سر یعنی نجات کا تالاب نام رکہا یہہ تالاب ضلع فیروزپور کے علاقہ مین دریای گہارا کے پار ہی

## کوٹ کانگڑہ دیوی کا مندر

کانگڑہ کے قلعہ کے اندر یہہ بہت مشہور اور قدیمی مندر اینکا دیوی کا ہی اور اسکے ساتھہ بھیرو جی کی مورت بھی بنی ہوئی ہی مسلمانون نے اپنے حملون کے وقت اس دیوی کی تربیج اوبہان کین اول سلطان محمود غزنوی نے جب قلعہ کانگڑہ کو فتح کیا تو سات لاکہہ دینار زرسرخ اور سات سو من آلات زرین و سیمین اور زیور دیوی جی کے پہننے کا اور دو سو من طلای خالص اور دو ہزار من نقرہ خام اور بیس من جواہرات جو اس مندر کے خزانہ مین جمع تھا لے گیا بلکہ دیوی کی مورت بھی غزنین لیجا کر مسجد کے دروازے کے آگے زیر زینہ رکہہ دی مندر کو بالکل منہدم کر دیا اور قلعہ اپنی ایک قلعدار کے سپرد کر کے چلا گیا سنہ ۴۳۵ھ مین یہان کے راجہ نے دہلی کے راجہ کے مددسی چاہا کہ اس قلعہ پر پھر قبضہ کر کے دیوی کا مندر بنوادی اور بہت سی فوج جمع کر کے قلعہ کا محاصرہ کیا جب کئی مہینے تک قلعہ فتح نہوا اور راجہ نے دیکہا کہ شاہان اسلام کے خوف سے ہندؤن کی فوج لڑائی مین تن نہین دیتی تو اوسنی یہہ مذہبی حیلہ بنایا کہ پوشیدہ پوشیدہ اوسی پہلی دیوی کی صورت پر نئی دیوی کی مورت بنوائی اور اپنی باغ کے درختون مین جہان خود اوترا ہوا تھا چھپا کر رکہہ دی دوسرے دن علی الصباح باغبان نے آکر خبر دی کہ فلانی جگہہ درختون مین ایک دیوی جی کی مورت رکہی ہی راجہ خود پا برہنہ وہان گیا دیکہتے ہی سب نے پہچان لیا کہ فی الحقیقت یہہ وہی قدیمی دیوی ہی جسکو سلطان محمود غزنین لے گیا تہا اور سب کو یقین کامل ہوگیا کہ دیوی جی بزور کرامت غزنین سے چلکر یہان آگئی ہین پھر تو کل فوج نی بہت مضبوط ہو کر زور شور سے قلعہ کا محاصرہ کیا اور قلعہ دار کو تنگ کر کر قلعہ لے لیا اور دیوی کا قدیمی مندر از سر نو پھر بنوا کر دیوی جی کا وہان استہاپن کر دیا دوسری مرتبہ جب فیروزشاہ باربک نے یہہ قلعہ لیا تو اوسنی بھی بڑی بے ادبی کی دیوی کی مورت اٹھوا کر بہنہ سنوار کر بھیجوادی اور وہان توڑ دا کر حرم کے زینہ کے آگے رکہی گئی تیسری مرتبہ جب جہانگیر شاہ بادشاہ اس قلعہ پر قابض ہوا اوسنی مندر تو بہا نہ کیا مگر ایک مسجد بنوائی کا قلعہ کے اندر حکم دیا اور قلعہ دار مسلمان مامور کیا اوس روز سی برابر قبضہ اہل اسلام کا اسلامیہ سلطنت کی اخیر تک قلعہ پر رہا اور ہندو بڑی مشکل سی قلعہ کے اندر پرستش کے واسطی جاتی تھی راجہ رنجیت سنگھ کے وقت پھر اس دیوی کی بڑی زور شور سے پرستش شروع ہوئی اور دور دور کے ملکون سے ہر سال ہندو قافلون کے قافلی وہان جاتے اور پرستش کرتی تھی آخر جب انگریزی قبضہ قلعہ پر ہوا تو اول یہہ تجویز ہوئی کہ دیوی کے واسطے مندر قلعہ سے علیحدہ بنوایا جاوی مگر پھر جان لارنس صاحب کمشنر نے قدیمی مندر

قایم رکھا مگر اب مندر کا دروازہ بالکل معمور ہی کیونکہ قلعہ کے اندر اکثر گورہ فوج رہتی ہی اور گاڑی کشتی وغیرہ
کا کچھ پرہیز نہین **لوہ بالکیرا و مندر مہا مائی** قلعہ کانگڑہ کے متصل بالکیرا نام ایک ونچی
پرلی پہاڑ کے اوس سڑک کے کنارے پر ہی جو باہر سے کانگڑہ کو آتی ہی اس پہاڑ کے اوپر سے اگر توپ چلے تو گولہ
قلعہ کے اندر جا پڑتا ہے بلکہ شاہ جہانگیر نے بوقت محاصرہ قلعہ کانگڑہ کے توپین یہان نصب کین اور
محصورون کو قلعہ کے اندر رہنے سے تنگ کردیا تھا اسی پہاڑ کے اوپر ایک بڑا مندر مہا مائی دیوی کا
بنا ہوا ہی اسکو سری جنتی دیوی بھی کہتے ہین اس مقام پر ہندون کا اعتقاد ہے کہ ستی دیوی شب کی عورت
جو زندہ آگ مین جل گئی تھی کمر سے اوپر اور گلے سے نیچے کا جسم یہان گرا تھا اور قصہ اسکا اسطرح ہندون کی کتابون مین
درج ہی کہ جب ستی جی اپنے جسم سے آگ نکال کر ستی ہو گئی تو شب جی اوسکی مرنے کی خبر پاکر بہت غم کیا اور
ستی کے نعش پر جا کر نعش اوسکی نیم سوختہ آگ سے نکالکر ہاتھون پر اوٹھالی اور واویلا کرتی ہوئی کوہ بکوہ
دیس بدیس لئی پھرے پس جس جس مقام پر جو جو عضو ستی جی کا گرا وہان ہی مندر بنایا گیا اور پرستش ہونے لگی
پہلے سر اونکا تو جوالا جی کے مقام پر گرا جہان سے آگ کے شعلے نکلتے ہین اور گلے سے نیچے اور کمر سے اوپر کا بدن
اسمقام پر گرا جہان مہا مائی کا مندر بنا ہوا ہی اور چرن یعنی پاؤن اوسمقام پر گرے جہان چرنا دیوی کا
مندر ہی اور نین یعنی آنکھین نینا دیوی کے مندر کے مقام پر گرین اب کل ہنود قلعہ کے دیوی کے عوض
اسی مہا مائی دیوی کی پرستش کرتے ہین **بان گنگا و پاتال گنگا کا تیرتھ** یہہ دو ندیان
کانگڑہ شہر کے دونو طرف جاری ہین اور شہر جزیرہ کے طرح درمیان ہی اور قلعہ کانگڑہ کے نیچے جاکر دونو
ندیان آپسمین ملجاتے ہین اس مقام کا نام برہمنون نے سنگم رکھا ہوا ہی اور کہتے ہین کہ اس سنگم مین تین سو
ساٹھہ تیرتھ کا پانی آتا ہی اور اس جگہہ اشنان کرنا بڑا مہاتم اور موجب نجات ہی **گیا کنڈ** تھون کانگڑہ
سے آدہ کوس شرق شمال کے طرف بیر بھدر مہا دیو کے مندر کے عقب مین یہہ ایک حوض بنا ہوا ہی اور
حوض کے وسط مین چار چوکیان پتھر کے بنی ہوئی موجود ہین اونکے اوپر بیٹھہ کر ہندو گیا دان کرنا برابر اصل
گیا جی کے دان کے سمجھتے ہین اور کہتے ہین کہ جو کوئی یہان گیا دان کرے اوسکو گیا جی جانے کی کچھہ حاجت نہین
ہے **سورج کنڈ کرم ناسا کور کہیتر و چھلکو سہسر و ابیر بھدر مہا دیو**
سوای بیر بھدر مہا دیو کے اور یہہ سب پانی کے چشمے ہین اور پانی سرد و خوشگوار ان سے نکلتا ہی کوہ
کانگڑہ کے لوگ ان چشمون کو نہایت متبرک اور تیرتھ جانتے ہین اور انکے پانی سے غسل کرنا موجب نجات
تصور کرتے ہین گرد نواح ان چشمون کا نہایت پرفضا و سرسبز ہی جسکے سیر سے روح کو تازگی حاصل
ہوتی ہی **گپت گنگا** کوہ کانگڑہ مین اس نام کا ایک حوض اور چشمہ ہی اوسمین سے پانی بکثرت نکلتا ہی

ہنود بڑی اعتقاد سے وہان غسل کرتے ہین اور کہتے ہین کہ گنگا کا پانی اس حوض کے اندر سے نکلتا ہے **اشٹرا کونڈ**
**المعروف بچھرا کونڈ** کوہ کانگڑہ مین یہہ بھی ایک چشمہ کا نام ہے پانی اسکا نہایت خوشگوار
ہے اور پچاس گز بلندی سے پانی حوض کے اندر پڑتا ہے وہان کے نہانے کا ہندؤن کے یہان بڑا ثواب لکھا ہے

## متفرق مندر کوہ کانگڑہ اور وہان کے متبرک حوض و مکانات

ان متبرک موقعون مین پہلا ہردوار دریا ہے یہان گنگا کے کنارے ایک جگہہ سری ہردوار کے مشہور ہے اور جو
اشنان کرے خاص ہردوار کے اشنان کا ثواب پاوے دوسرے چاہ چندر کوپ کانگڑہ کے مندر کے پاس ایک
کنوان ہے تیسرے پوسکر تالاب لہنا سنگہ کے بارہ دری کے پاس متبرک تالاب ہے چوتھے گوری کونڈ پانچوین
لچھمن کونڈ چھٹی جلکر کونڈ ساتوین برہمہ کونڈ یہہ بڑے بزرگ معبد ہنود کے ہین آٹھوین سری انجنی دیوی کا مندر
کانگڑہ کے شرق شمال کی طرف مکان پرفضا اور بڑا مندر ہے نوین سری کالکا کا مندر بہون کے مقام سے
غرب مین ایک پہاڑ کی بلندی پر یہہ مکان واقع ہے ہنود بڑی اعتقاد سے وہان درشن کو جاتے ہین دسوین مندر
مہاکال گیارہوین کالیشر بارہوین کو جلیشر تیرہوین نندکیشر یہ بڑی عالیشان عبادت خانہ تھوڑی تھوڑی
فاصلے پر واقع ہین چنانچہ بہون سے تخمین کوس قریب بجناتہ کے مندر مہاکال غرب مین کوجلیشر دکہن کی طرف
نادون کے نیچے دریاے بیاس کے شرقی کنارے پر بہون سے تیئیس کوس کالیشر کا مندر ہے اور اوتر کے طرف دس کوس
کے فاصلے پر نندکیشر کا مندر ہے اور ہنود اس سرزمین کو نہایت متبرک گنتے اور کہتے ہین کہ اس زمین کے
اندر دچھہ کا جگ ہوا تھا اور ستی جی نے اپنے شریر یعنی بدن مین سے آگ نکالکر بدن اپنا دگدہ کیا یعنی جلا
دیا تھا **بیجناتھ مہادیو** کانگڑہ سے پورب کے طرف سری بیجناتھ کا مندر بہت پرانا بنا ہوا موجود
ہے شاید کہ شاہان اسلام کا گذر وہانتک نہین ہوا ہوگا کہ وہ مکان مسماری سے بچ گیا اس مندر کی اصلی
قدامت تو معلوم نہین ہوتی مگر مندر کے پشت پر ایک پتھر کے اندر یہہ عبارت لکھی ہوئی ہے کہ منک اور رتنک
نام ایک مہاجن کے دو بیٹے مہادیو کے بھگت تھے اونھون نے اس مندر کو بہت پرانا دیکھہ کر نئے سر سے بنوایا
پھر اوسی زمانہ مین راجہ جی چندر نام ایک چھتری اسکا راجہ ہوگیا اوسکی بیٹی لچھمن چندر نے زنانی یا زرو کی روپیہ سے
جو پالم مین رہتی ہے اس مندر کو بنوایا سمت ۲۲ ساکہ سالباہن مین تعمیر شروع ہوئی اور ستاسی برس کے
عرصہ مین عمارت کا کام باختتام پہونچا اس حساب سے اب تک اس مندر کے تعمیر ہوئے کو سترہ سو چھ برس کا
عرصہ گذر چکا ہے اب اس مندر کی عمارت اگرچہ بہت پرانی ہو چکی ہے مگر تو بھی دیکھنے سے متعلق ہے کہ کس کس طرح کی
عجیب صنعتین اور عمدہ کاریگریان عمارت کی تصویرون مین بنائی ہین **مسن مہیش مہادیو**
چنبہ کی ریاست کے علاقے کوہ برفانی مین کانگڑہ سے شمال کو چالیس کوس پر ایک بلند چوٹی پہاڑ کی ہے دس میل

تک برف اسکو چھپائی رکھتی ہی ماہ ساون کی پندرہوین اور بھادون کی پندرہوین کو یہ رشی ہوتی ہین پہلی جاترا دیوجاترا کہلاتی ہی اسمین ز
صرف دنیا دار گرہستی لوگ جاتی ہین دوسری جاترا کو جوگ جاترا بولتی ہین اسمین فقیر سادہ سنت جاکر زیارت
کرتی ہین پہلی جاترا مین مسافر برف کی صعوبت سی ذرا تکلیف اوٹھاتے ہین دوسری جاترا مین اگر خاطر خواہ
بارش ہو گئی تو برف ڈہل جاتی ہی اور جاتری تکلیف نہین پاتی اوس جگہہ کوئی مندر بنا ہوا نہین ہی صرف
پہاڑ کی چوٹی کے جسپر ہمیشہ برف پڑی رہتی ہی سات کوس کے فاصلے سی درشن ہوتی ہین جاترا کے مقام پر کچھ
مکانات بنی ہوئی ہین جب جاتری پرمور کے مقام پر پہونچ جاتی ہین تو اوس سی تھوڑی دور ایک شخص جسکا
نام چیلا ہوتا ہی سر براہ بیٹھا ہوا نظر آتا ہے ہر ایک شخص اوس سی پوچھکر آگے جاتا ہے شاید اگر وہ کسیکو
جانے سی مانع ہوا اور جانے والا اوسکی مرضی کے برخلاف آگے کو قدم اوٹھاوی تو فی الفور اندھا ہو جاتی
اور طرفہ یہہ ہی کہ اوسوقت اگر وہ قدم پیچھے کو رکہی تو بینا اور آگے کو چلے تو نابینا ہو جاتا ہی یہہ قول وہان کے
رہنی والون کا ہی آگے راست یا دروغ بگردن راوی **تلوکنا تھہ** کوہستان ہمیش سی آگے علاقہ لاحل
علاقہ چنبہ مین تلوک ناتھہ مہادیو کا مندر ہی اور واضح رہی کہ لاحل کے علاقے پہاڑ مین دو ہین ایک ضلع
کانگڑہ مین کلو کے اوسطرف دوسرا لاحل اوسی لاحل سی ملحق چنبہ کے علاقہ مین واقع ہی راستہ اسکا از بس
دشوار گذار ہی اوسپر لوگ کم جاتی ہین وہان ایک پانی کے چشمے کے اوپر مہادیو کی مورت بنی ہی اور مورت کے
تھوڑی کے مقام سی پانی نکلتا ہی اوسکی اوپر بھی بڑا عالیشان مندر بعمارت سنگین بنا ہوا ہی ہنود وہان
بڑی اعتقاد سی جاتی اور زیارت کرتی ہین **منی کرن** کلو کے علاقہ مین یہہ مہا اتم تیرتھہ اور بڑی
عالی زیارت گاہ ہی کہ دو پہاڑون کے اندر جہان کہ دریای بیاس پہاڑ سے نکلتا ہی بچاس قدم چوڑی
اور اسقدر لمبی ایک زمین ہی اوسمین ایک چشمہ و حوض ہی چشمہ سی نہایت گرم پانی نکلکر دریای
بیاس پہاڑ سی نکلتا ہی اور دریا کا سرد پانی اوس سی ملکر معتدل پانی شیر گرم لائق غسل ہو جاتا ہی اوس مقام
کے رہنی والی اپنی گہرون مین روٹیان کم پکاتی ہین دال آٹا و نان کی آتی ہین پہلے دال کو سنڈ یا ہنڈیا مین
ڈالکر اور کچھہ پانی بقدر مناسب اوسمین بھر کر چشمہ کے اوپر رکہہ دیتی ہین دال فی الفور گل جاتی ہی پھر آٹی
کی روٹی چوڑی کرکے پانی مین ڈالدیتی ہین روٹی نیچے چلی جاتی ہی دم بھر کے بعد خوب پک کر اور سینک کر
پانی کے اوپر آجاتی ہی مگر بہ نسبت دال کے چانول یہان خوب پکتی ہین چانولون کو کپڑے مین باندھ کر حوض
مین ڈالدیتی ہین تھوڑی دیر کے بعد وہ پوٹلی بند سی بند تائی پانی کے اوپر آجاتی ہی کہولکر اور ذرا ہوا
دکھلا کر کہا لیتی ہین یہان دو جگہہ زمین سی گرم پانی کا فوارہ نکلتا ہی کبھی کبھی وہ دو فوارے قد آدم بلند
ہو کر چلتی ہین اور کبھی کبھی بقدر بالشت یا کم و زیادہ رہتی ہین ان فوارون کے اوپر بعض چیزین پک سکتی ہین

نکرو دودہ کے ریکانی کا عجیب لطف ہوتا ہے یعنی دودہ کو برتن مین بھر اور سرپوش اوسکے اوپر رکھہ کر چار پتھرون
کے سہارے سے چشمہ کے اوپر رکھہ دیتے ہین تھوڑی دیر مین دودہ جلکر بالائی آجاتی ہے جسقدر رکھا ہو دودہ جلالو
تیسرا لطف یہہ ہے کہ دودہ مین جوش نہین آتا اور نہ اُبل کر برتن سے باہر گرتا ہے اس چشمہ کے پانی سے گندہک کی
بو آتی ہے شاید زمین کے نیچے گندہک کی کان ہو گر ہندو اسکو عبادتگاہ اور بڑا تیرتھہ سمجھتے ہین **وال سر**
کلو اور کانگڑہ کے علاقہ کے درمیان ریاست منڈی کے متعلق یہہ ایک جھیل ہے جسکو ہندو بڑا اُتم تیرتھہ تصور
کرتے ہین اونچے پہاڑون کے اندر جنکی بلندی سات کوس نیچے کے پہاڑون سے ہے پہاڑی چوٹیان ملکے حلقہ
کے درمیان یہہ جھیل واقع ہے ایک میل اسکا دورا اور عمق اندازہ خیال سے بھی زیادہ ہے پانی اسکا نہایت
سرد و شفاف کنارے سرسبز یہہ فضا ہین اسکے اندر بقدرت قادر حقیقی سات ٹکڑے پہاڑ کے بطور کشتیون
کے تیرتے تھے اب دو ٹکڑے تو قایم ہوگئے ہین اور پانچ ٹکڑے کشتی کے طرح ادہر اودہر تیرتے پھرتے ہین
اونمین سے ایک ٹکڑا انیس ہاتھہ لمبا اور چار پانچ ہاتھہ چوڑا ہے اوسپر ایک درخت جامن کا اور بہت درخت نرسل
کے ہین باقی چار چھوٹے بیڑے ہین مگر درخت نرسل کے اونپر بھی بیشمار ہین ہندو وجہ تسمیہ اسکا نام ریوال
اسطرح بیان کرتے ہین کہ دریائی رلوکا یہہ اصلی مسکن ہے اور سمی الونش رکہی نے پہلے اس جھیل کو ظاہر کیا تھا
اور وہی اسکا بانی ہے جوالا دیوی کے درشن کے بعد جاتری دگ بھان یعنی آکر غسل کرتے ہین دونو طرف جھیل کے
چھوٹا بازار بہت صفا اور پتھرون کے اندر کوٹھریان کہدی ہوئی ہین — اس نواح مین ہوا اور اس مکان کے
سہری شیلا دیوی اور دیوی جنت پوری کے مندر بھی بڑے متبرک مندر ہین اور ہندو اونکو بڑی اعتقاد کے ساتھہ پرستش
کرتے ہین **منا جھیل** کوہ ہمالہ کے قطارون کے اندر یہہ ایک جھیل ایک میل لمبی اور آدہ میل چوڑی متعلق
چمبہ کے واقع ہے ہندو اس جھیل کو بہت متبرک جانتے ہین اور ہزارون جاتری غسل کے واسطے آتے ہین غسل کے بعد
جھیل کے گرد طواف یعنی پردکہنا کرتے ہین اور دیوی کے مندر پر جو جھیل کے کنارے ہے نہایت عالیشان عمارت کا بنا
ہے جاکر منا دیوی کا چڑہاوہ چڑہاتے اور پرستش کرتے ہین **جوالا دیوی کا مندر** یہہ ایک متبرک
پرستشگاہ ہندؤن کی کانگڑہ سے اٹھارہ کوس جنوب کو اور شہر نادون سے بسمت شمال مغرب دریاے بیاس کے
کنارے پہاڑ کے ایک بلند ٹیلے کے اوپر واقع ہے دور دور کے ملکون سے ہندو یہان قافلے بنکر آتے اور درشن کرتے
ہین ہندؤن کا قول ہے کہ جب ستی جی نے اپنے آپ کو آگ مین جلایا اور شب جی اوسکی جلی ہوئی نعش کو اوٹھاکر
لئے پھرے تو ستی جی کا سر یہان آگرا اور آگ پہاڑ کے اندر سے اسقدر ظاہر ہوئی کہ قریب تھا کہ تمام جہان
کو جلا دیتی جب شب جی نے یہہ حالت دیکھی تو اوس آگ کو روکا اور حکم دیا کہ جب تک زمین و آسمان قایم ہے تو
اسی پہاڑ کے اندر قایم رہو تب سے یہہ آگ یہان سے شعلہ زن ہوتی ہے مندر اس دیوی کا بیس فیٹ اونچا اور تخت

بنا ہوا ہی مندر کے گنبد کے اوپر طلائی ملمع ہی اور مندر کے اندر جہان سے شعلہ نکلتا ہی ایک چھوٹا سا حوض فرش
کے اندر بنا ہوا ہی جسکو دیوی کا کُنڈ کہتی ہین اوس کُنڈ سے بغیر کسی مدد کے شعلہ آگ کا نکلتا ہی اوسکی سوا اور پانچ
شعلے اور جگہہ جگہہ سے شعلہ زن ہین جو بعض اوقات آگ کی روشنی سے بھی روشن ہوگئے جاتے ہین ہندو لوگ طرح
طرح کے تیل اور گھی اور حلوہ جات وہان لاکر جلاتے اور ہوم کرتے ہین اسواسطے اندر سے مندر بسبب ہوم کے
تمام سیاہ ہوگیا ہی اور ہوم کی یہان اسقدر کثرت ہی کہ سنہ ١٨٣٠ع مین جب رنجیت سنگھ لاہور مین بیمار ہوا تو
اوسکی حکم سے سترہ ہزار روپیہ کا گھی اٹھ ہزار نو سو ساٹھ من یہان لاکر ہوم کرایا اور جلایا گیا کہتی ہین کہ
جو کوئی چیز کوئی ہندو یہان لاکر دیوی کے نذر کرتا ہی دیوی جی منظور کر کر کھا لیتی ہین اسطرح پر کہ جو چیز
شیرینی وغیرہ شعلہ کے لاکر رکھی جاوے تو شعلہ لپک کر اوسکو جلا دیتا ہی اور اگر کوئی برتن مین دودھ ڈالکر دہانے
تو آگ کا شعلہ برتن کے اندر گھس جاتا ہی اور وہ پکنے لگتا ہی یہان تک کہ کبھی آدہا اور کبھی تمام جلا کر نکلتا ہی
علی ہذا القیاس اور بھی ایسی ایسی شعبدے ان شعلون کے ہندو بیان کرتے ہین صاحبان انگریز دانایان
فرنگ کا یہہ قول ہی کہ ایک قسم کی ہوا ہوتی ہی جسکا گیس نام ہی اوسکا کام ہی کہ جس مقام کے اندر وہ گھس
جاتی ہی آگ کے شعلے وہان سے نکلنے شروع ہو جاتے ہین بلکہ اگر وہ کسی چشمے کے اندر گھسی ہوئی ہے تو پانی اوس
چشمہ کا بھی جلتا اور ابلتا ہوا نکلتا ہی اور جن پہاڑون کے اندر وہ گھسی ہوئی ہوتی ہی ہمیشہ وہ پہاڑ جلتے
اور آگ کے شعلے نکلتے رہتے ہین شاہان اسلام بھی اسکے امتحان اور دریافت حال کی طرف بہت متوجہ رہے مگر سوا
قدرت قادر حقیقی کے کچھ دریافت نہوا پہلی ۷۷۲ ہجری مین جب سلطان فیروز شاہ باربک کانگڑہ پر چڑہا
ہوا تو اس مقام پر بھی آیا اور اس پہاڑ کے نیچے گندہک کی کان تصور کر کے اونچے پہاڑ کھدوایا پانی بھی پہونچوایا
مگر نہ تو کوئی کان نکلی اور نہ آگ کے شعلے نکلنے بند ہوئے اسواسطے بادشاہ نے بعد امتحان پھر مندر بنوا دیا سلطان
فیروز شاہ کے وقت اس مندر مین ایک کتب خانہ شاستری علم کا تھا وہ سب بادشاہ اوٹھوا کر لے گیا بعد ازان
جہانگیر بادشاہ نے کانگڑہ کے فتح کے بعد اس آگ کا امتحان شروع کیا مکان کھدوا یا مگر چھوڑ دی اسطرح
عالمگیر اورنگ زیب بھی اس امتحان کی طرف متوجہ ہوا وہ تصویرین سیاحون کی اس جگہہ اسطرح پڑتی ہی
کہ ایک مندر کا علاقہ ہی اور دوسری مندر کے باہر اوسی آبشار پہاڑ کی بلندی ہی اس خوبی کے ساتھ
ہوتی ہی کہ کیفیت اوسکی قابل دید ہی پہاڑ کے اوپر اور بھی چشمے بہت جاری ہین بڑے مندر کے پاس ایک
اور مندر غلی چند کٹوچ کا بنا ہوا ہی کہتے ہین کہ وہ مندر بہت قدیمی ہی مذہب والون کے وقت کا
بنا ہوا ہی مندر کے پاس ایک اور بڑا احاطہ بنا ہوا ہی جسمین جاتری لوگ جا کر اوترتے ہین اور جو کوئی بنا
جاتری جاتا ہی پہلی وقت کا کھانا اوسکو دیوی جی کے پوجاری دیتے ہین اور میلے کے دنون مین مندر کی آمد

کے اندر اسقدر ہجوم ہوتی ہی کہ بڑی دشواری سے درشن ہوتے ہین **پرمنڈل** جموں کے پہاڑ مین یہہ
بڑی پرستشگاہ اور قدیمی مکان ہی مہاراجہ گلاب سنگہ والی جموں نے بہت روپیہ خرچ کرکے اسکو ازسرنو بنوایا
اس جگہہ دیوکا ندی کے کنارے کنارے بڑے بڑے مندر تعمیر ہوئے ہین اور شب جی کے لنگ اور مورتین
اونمین رکہی ہوئی ہین ہندو تمام پہاڑ کے وہان جاکر پرستش کرتے ہین **پنجہ صاحب** اسکا حال ضلع
حسن ابدال مین تحریر ہوچکا ہی **کٹاس** یہہ استہان وعبادتگاہ ہنود کی پہاڑون کے اندر بطور تالاب
کے ہی اسکی اندر ایک چشمہ پانی کا ابلتا ہی اور چشمہ نہایت عمیق ہی برہمنون کا قول ہے کہ یہان سے طبقہ زمین
شق ہورہا ہی تہہ آب معلوم نہین ملتی گرداگرد چشمہ کے بہت سے مندر و پرستشگاہین ہنود کے بنے ہین یہلی بیساکہ کو یہان
بڑا میلا ہوتا ہی اور دور دور سے لوگ غسل کو آتے ہین **نرسنگہ پوہار** یہہ متبرک مکان خوشاب سے
پندرہ کوس پہاڑ پر واقع ہی پہاڑ کی بلندی سے پوہار کے طرح ہمیشہ پانی کا تقاطر ہوتا رہتا ہی اور بڑی کیفیت
معلوم ہوتی ہی وہان ہندوون نے بڑا مندر بنایا ہوا ہی اور اونکا قول ہی کہ جب ملتان مین نرسنگہ اوتار نے
ظہور پکڑکر وہان کے راجہ ہرنکشف کو قتل کیا تو اوسی شکل سے بھگوان یہان تشریف لے آئے اور انکی فرحت کیواسطے
پہاڑ سے پوہار کا ٹپکنا اور پانی کا گرنا شروع ہوا کہ آجتک برابر جاری ہی **پہلاد بھگت کا استہان**
یہہ متبرک مکان اور پرستشگاہ ہندوون کی ملتان مین واقع ہی کہتے ہین کہ اگلے زمانہ مین ہرنکشب نام ایک
راجہ ملتان کا تہا وہ اپنے آپ کو خدا کہتا اور اپنی پوجا رعایا سے کراتا تہا مگر اسکا بیٹا پہلاد باپ کا منکر اور
بھگوان کا بھگت تہا اسواسطے ہرنکشب نے اپنے بیٹے کو قید کیا اور طرح طرح کی اوسکو تکلیفین پہونچائین آخر یہہ تجویز
کی کہ ایک لوہے کا ستون بنواکر اور آگ مین لال کرکر پہلاد کو کہا کہ تو اس ستون سے بغلگیر ہو اگر تو سچا تو مین
جانونگا کہ بھگوان جسکی تو پرستش کرتا ہی سچا بھگوان ہی یہہ واقعہ دیکہکر پہلاد نے اپنے دل مین بہت خوف کیا
اور ستون کیساتہہ بغلگیر ہونے مین تامل کیا اتنے مین کیا دیکہا کہ ایک چیونٹی اوس گرم دافروختہ ستون کی اوپر
پہر رہی ہی یہہ حال دیکہکر اوسکا خوف جاتا رہا اور سوچا کہ حافظ حقیقی نے جسطرح کہ اس چیونٹی کو جلنے سے بچایا
ہوا ہی مجکو بہی بچاویگا فی الفور وہ ہاتہہ پسار کر دوڑا اور چاہا کہ ستون سے لپٹ جاوے اتنے مین وہ ستون شق
ہوگیا اور بھگوان نے نرسنگہ کی صورت پکڑ کر ستون کے اندر سے ظہور کیا اور ہرنکشب کو اوسی ستون کے اندر
لیجاکر پنجون سے اوسکا پیٹ چاک کرڈالا اور نرسنگہ کی صورت آدہی شیر اور آدہی آدمی کی تہی اسکا سبب ہندو لوگ
کتابون مین یہہ لکہا ہی کہ ہرنکشب کا پہلے یہہ دعا قبول ہوچکی تہی کہ وہ نہ تو کسی ہتہیار سے قتل ہو اور نہ کوئی
وحشی درندہ اوسکو مارے ہر گاہ کا وقت اوسکا نہ دن ہو اور نہ رات اور مرنے کی جگہہ نہ زمین ہو نہ آسمان چونکہ
یہہ مکان نہ شہر ہو نہ میدان اسواسطے جناب بھگوان نرسنگہ کی صورت ہوکر ظاہر ہوئے کہ نہ انسان تہے اور نہ شیر

اور شام کا وقت تھا جب وہ قتل ہوا اور ستون کی اندر لیجا کر اوسکو مارا کہ نہ زمین تھا نہ آسمان نہ گھر تھا
نہ میدان اب وہ مقام جہان بھگوان کا ظہور ہوا تھا ملتان کے قلعہ کی اندر بنا ہوا ہی اور پہلا بھگت کا
استھان اوسکو کہتے ہین **ویشنو دیوی کا مندر** جمون کی پہاڑ سے تیس کوس کی فاصلہ پر پہاڑ کی عین غار کی اندر
یہہ دیوی کی پرستشگاہ بنی ہوئی ہی اوس غار کا منہ بہت چھوٹا سا ہی اوسکے اندر بیس قدم کا راستہ چلکر دیوی کی درشن
ہوتی ہین یہان کوئی تصویر یا مورت دیوی کی بنی ہوئی نہین ہے بطور سادہ ایک پتھر کی بندی بنی ہی جو بیچ سے
شق ہوکر دو ٹکڑی ہو رہی ہی اس غار مین آفتاب کی روشنی کا دخل نہین ہے چراغون کی روشنی سی زیارت ہوتی ہے
اور مشہور ہے کہ اگر کوئی پاپی یعنی گنہگار وہان جا پہونچے تو چراغ گل ہو جاتی ہین اسواسطے پوجاری اسکو نکالکر
پھر چراغ روشن کر دیتے ہین اور بعضون کا قول ہی کہ جب اوس مکان کی اندر جو بہت تنگ اور منہ بھی اوسکا چھوٹا ہے
ہی ہجوم آدمیون کا بہت ہو جاتا ہی تو ہوا بند ہوکر چراغ گل ہو جاتی ہین اوسوقت پوجاری لوگون کو پاپی پاپی کہکر
نکالدیتی ہین اسی پہاڑ کی ایک دوسرے کنگری پر حضرت امام مہدی کا چبوترہ بنا ہوا ہی اور ہر سال وہان بڑا میلا ہوتا ہے
اور ہندو مسلمان بڑے اعتقاد سی وہان حاضر ہوتی ہین **سری امرناتھ** یہہ عبادت گاہ ہندون کی بڑی بلند
برفانی پہاڑ شمال شرقی حد ملک کشمیر کی اوپر واقع ہی وہان ایک قدرتی غار پہاڑ کے اندر بطور ایک کوٹھہ کی بنا
ہوئی ہی جسمین سو ڈیڑہ سو آدمی بیٹھہ سکے پہاڑ وہان کا بے سبزہ برنگ سرخ اور خاکستری جلی ہوئی مٹی کی طرح
نظر آتا ہی دس مہینے تک برابر برف اوسپر پڑی رہتی ہی ہر سال ساون سدی پورنما کو جس روز رکھیا بندن ہوتا ہے
ہندو لوگ خصوصاً سنیاسی فقیر دور دور سے وہان زیارت کیواسطے حاضر ہوتی ہین جب استھان سے فاصلہ پانچ کوس کا
رہجاتا ہے تو تمام مال و اسباب اپنا جاتری اوسی جگہہ چھوڑکر تن تنہا جاتی ہین استھان کی قریب چرن گنگا بہتی ہی وہان
جاکر سب نہاتی ہین پھر وہان سے سبکے سب عریان تن برہنہ جسم اور بعض بھوج پتہ کی لنگوٹ باندہ کر آگے
بڑہتے ہین استھان کے اندر جاکر برف کی بنی ہوئی شب لنگ کے درشن ہوتی ہین اور اوس غار کی وسط مین سے
جو پانی قطرہ قطرہ ٹپکتا ہی وہ یخ بستہ اور منجمد ہوکر بشکل شب لنگ بنتا ہی ہندون کا قول ہے کہ پندرہ روز
چاند کی طلوع مین یہہ شکل بڑہنی شروع ہوتی ہی اور دوسری پندرہ روز ایام تاریکی مین وہ شکل برف کی
بنی ہوئی گلکر پانی ہو جاتی ہے اور اوس غار کی چھت سی اور چند جگہہ بھی پانی ٹپکتا رہتا ہے مگر سوای وسط کی
اور مقام پر نہ تو برف جمتی ہے اور نہ شب لنگ بنتا ہے اور باوجود ایسی سردی اور برف کے اوس غار مین
ایک جوڑا کبوترون کا رہتا ہے جاتری کبوترون کی درشن کو نہایت غنیمت سمجھتے ہین اور جنکو کبوترون کے
درشن نہین ہوتے وہ سمجھتے ہین کہ شب جی مہاراج ہمپر خوش نہین ہین علاوہ اس تمام برفانی پہاڑ مین سوای
اوس جوڑی کبوتر کے اور کوئی جانور وحشی یا طیر نہین رہسکتا ہندون کا اعتقاد ہے کہ جب شب جی مہاراج

نے امر کتھا پاربتی اپنی عورت کو سنائی اون کبوتروں نے بھی جو پاس تھے سنی اور شب جی اور پاربتی کیطرح
زندہ جاوید ہو گئے امر کتھا اوس منتر کو کہتے ہین جسکے سننے سے آدمی جنیو اور مرنے سے پاک ہو جاتا ہے اور مرگ کی صدمہ سے
نجات پاتی سو وہ امر کتھا شب جی نے اسی غار کے اندر بیٹھہ کر کہی اور پاربتی نے سنی تھی اسلیے اس مقام کا نام
امرناتھہ مشہور ہو گیا مور خان فرنگ لکھتے ہین کہ یہہ غار سو گز چوڑا تیس گز بلند پانسو گز عمیق ہے اور ایک بڑا
گروہ فاختاؤن کا اوسمین رہتا ہے جب ہندو وہان درشن کو جاتے ہین تو وہ اوس سے ڈر کر اوڑ جاتی ہین اور یہہ بھی
مشہور ہے کہ جب اوس غار کے اندر گہسین تو بڑی سی تبت کی آبادیون کے کتون کی آواز آتی ہے ۔ + ۔

**چشمہ گنگا** موضع سندبراری علاقہ کشمیر مین یہہ ایک حوض ہے کہ ماہ ساون اور بھادون مین ہندو وہان
درشن کو جاتے ہین ظاہرا اس مقام پر قادر حقیقی کی یہہ قدرت نمایان ہے کہ درشن کے دنون مین وہ حوض دو دو
تین تین مرتبہ دن بھر مین کبھی تو لبالب پر آب اور کبھی خشک ہو جاتا ہے **شنکر اچارج** ملک کشمیر کوہ تخت
سلیمان کے اوپر یہہ ایک قدیمی ہندو بنا ہوا ہے ہندو اسکی درشن کے واسطے دور دور سے آتے ہین **گپت گنگا**
یہہ مقام بھی کشمیر مین ہندوؤن کی پرستشگاہ ہے بیساکھہ کے پہلی تاریخ وہان میلہ ہوتا ہے اور اوس روز ہندو وہان
دودہ لیجا کر چڑہاتے ہین **مٹن صاحب** اسکی قدامت کا حال سابق بھی تحریر ہو چکا ہے یہان ایک عالیشان
تالاب بنا ہے اور چار و نطرف اوسکے بڑی بڑی عمارتین پنڈتون کے مکانون کے ہین اور تالاب کے اوپر سے ایک چشمہ
نکلتا ہے پانی اوسکا اسی تالاب کے اندر گرتا ہے یہان کے برہمن مہاتم اسکا گیا جی کے برابر کہتے ہین یعنی جس مردے کا
کریا کرم گیا میں ہو جاوے وہ مکت کو پراپت ہو جاتا ہے اور اس ملک مین جب کوئی ہندو مر جاتا ہے تو اوسکا کریا کرم گیا یہان بھی
کرا دیتے ہین برہمن یہان کے ہردوار اور کورچھیتر کے برہمنون کی طرح آنے جانے والون کے نام اپنی قدیمی بہیون مین لکھہ لیتے ہین **شارکا
دیوی** یہہ مندر کشمیر کے قلعہ ہری پربت کے اندر ہے ہندو اسکو بہت متبرک جانتے اور پرستش کرتے ہین ۔

## دوسری تقسیم ہندوؤن اور مسلمانون کے قومون کے بیان مین

واضح ہو کہ پنجاب کے میدان کے جنوبی و شرقی خطہ مین سب قومون سے زیادہ **سکھہ** کی قوم ہے اور محض سبب
اسکے کہ اس ملک مین مدت مدید تک سکھون کی سلطنت رہی اونکی عزت و توقیر دیکھہ کر اکثر ہندو سکھہ بنتے رہے یہانتک
کہ بہنگی و خاکروب بھی پاہل لیکر مذہبی و رنگہریٹے سکھہ کہلانے لگے اس قوم مین ہندوؤن کے سب قومین ہین مگر
جب پاہل لی اور سکھہ بنا پہلی ذات اوسکی بالکل بدل گئی اور سکھہ ہو گیا مگر اس زمانہ مین کہ عملداری سرکار انگریزی
کی ہے کوئی ہندو سکھہ نہین بنتا بلکہ پہلے سکھہ بنے ہوئے لوگ بال منڈوا کر مونڈے ہوتے چلے جاتے ہین ابتدا اس قوم
کی جسطرح کہ ہوئی ذکر اوسکا پیچھے درج ہو چکا ہے **کہتری** پہلے ہند کے ملک مین چہتریون کی ذات تھی کہتر

کوئی نہین تھا پھر انکی اصل اسطرح ظہور مین آئی کہ جب پرسرام اوتار نے چھتریون کو بالکل قتل کر ڈالا اور ارادہ
کیا کہ انکی نسل دنیا مین باقی نرہے اوسوقت حاملہ عورتین چھتریون کی برہمنون کے گھر مین جا چھپین جب پرسرام
کو خبر ہوئی اوسنے وہ عورتین برہمنون کے گھرون سے پکڑوا لوائین اور برہمنون سے اونکا حال پوچھا اونھون نے
جواب دیا کہ یہہ ہماری عورتین ہین عورتون نے بھی برہمنون کے بیان کو تصدیق کیا پرسرام نے برہمنون کو
کہا کہ اگر یہہ عورتین فی الحقیقت تمہاری ہین تو تم انکی ہاتھہ کا پکایا ہوا کھانا کھا لو تو برہمنون نے بخوف جان
اور باری جلانے اپنے کے فی الفور کھا لیا پھر جو اون عورتون کے شکم سے اولاد ہوئی وہ کھتری کہلانے لگے
اور وہ برہمن کھتریون کے پروہت بنے اس قوم مین سے پہلے زمانہ مین بھی اچھے اچھے راجے امیر وزیر پہلوان
سپاہی ہو گذرے ہین اب بھی یہہ ساہوکاری و اعلی پیشہ کرتے ہین اس قوم کی گوت بکثرت ہین جنکی تفصیل
سے طوالت ہوتی ہے **برہمن** برہمنون کی پیدائش بقول ہندوان کے برہما کی مکھہ سے ہوئی ہے اور
ہندوون کے چار برن مین انکا بڑا درجہ ہے اور آداب انکا ہندوون کے ذمے اندروے دہرم شاستر کے فرض
و واجب ہے مگر کل ہندو برخلاف اوسکے برہمنون سے ذلیل و ادنی کام لیتے ہین کہانا پکانا خدمتگاری کرانا
پانی بھرنا ہندو امیر و دولتمند برہمنون کے حوالے کرتے ہین اور وہ بچارے آفت کے مارے اپنے شکم پوری
کے واسطے ذاتی شرافت کو بالای طاق رکھہ کر ذلیل کامون مین ذلت اوٹھاتے رہتے ہین بلکہ کبھی جگہہ
سوای خدمتگاری کے کفش بردار و فراشی وغیرہ بھی برہمنون کے متعلق ہوتی ہے یہہ حال غریب
برہمنون کا ہے اور جو مالدار ہین وہ مصر جی و مہاراج جی و پنڈت جی و برہم مورت کہلاتے ہین **اروڑے**
ہندوون کی یہہ قوم بھی کھتریون کی قوم سے نکلی ہے اصل حال انکا یہہ ہے کہ کسیطرح عورت شودرانی اور مرد
کھتری آپسمین ہمصحبت ہوئے کھتری کے تخم اور شودرانی عورت کی شکم سے ایک بچہ پیدا ہوا اوسکا خطاب
اروڑا مقرر ہوا اگر کھتری اوسکو کھانے اور برتنے مین اپنے ساتھہ نہین ملاتے تھے اور شودر قوم کے طرح
اسکو بھی ذلیل تصور کرتے تھے آخر اروڑا استخدمت لالو جسبرائے دیالپوریہ کے جا کر نالشی ہوا چونکہ وہ کھتریون
کے گورو تھے اونکی کہنے سے کھتریون نے اروڑے کو ساتھہ ملا لیا اس قوم مین بھی سینکڑون گوت ہین پیشہ
محنت کشی کا کرتے ہین **راجپوت** یہہ قوم پنجاب اور شمالی پہاڑ مین ہندو و مسلمان بکثرت رہتی ہے گوت
انکی بیشمار ہین اگر کل بیان کئے جاوین تو ایک علیحدہ کتاب لکھی جاوے اسواسطے چند ذاتون کا احوال جنکے
مورث اعلی کا حال بخوبی دریافت ہوا تحریر کیا جاتا ہے **بھٹی راجپوت** اس قوم کی نسل جادو بنسی
خاندان مین سے ہے کہ وہ بھی چندربنسی کہلاتے ہین اصل تواریخ انکی اسطرح ہے کہ اول کسی زمانہ مین بیجا
بھٹی نامی شخص متھرا سے اوٹھہ کر ضلع حصار مین آئے بیجا کی دختری نسل سے تو جیجیہ راجپوت ہوئے اور بھٹی کے نسل

سے چند پشت بعد راجہ رسالو پیدا ہوا جسکے دو بیٹے تھے دوسل وجیسل جیسل نے شہر جیسلمیر آباد کیا
اولاد اوسکی ابتک وہان مالک وقابض چلی آتی ہے اور دوسل حصار کے ملک مین ہی رہا اوسکی اولاد
وہان موجود ہے بھٹی کی نسل سے ایک شخص بھونی نام شہر بھٹیر علاقہ سرسہ سے اوٹھکر پنجاب مین
آیا اور علاقہ حافظ آباد ضلع گوجرانوالہ مین سکونت اختیار کی اوسکی اولاد پنجاب مین بہت پھیل گیی
اب بھی قصبہ پنڈی بھٹیان وجلال پور وغیرہ مین بکثرت یہ لوگ آباد ہین بلکہ اور مقامون بھی ہندو و
مسلمان بکثرت پائی جاتی ہین **بجو و باجوہ راجپوت** قوم بجو بجوات کے علاقہ سکونت رکھتی ہے اپنا اصل
سورج بنسی راجپوتون سی بتلاتے ہین اور سلسلہ اپنا راجہ رامچندر کے ساتھہ ملاتے ہین بجو و باجوہ دونو قومون کا
حال اسطرح درج تواریخ ہے کہ سلطان سکندر لودی کے وقت شلیب نام ایک راجہ بمقام آچ ضلع جھنگ کا تابع
وخراج گذار بادشاہ کا تھا اتفاقاً اوسکی ناراضگی صوبہ پنجاب سی ہوگیی اوسنے بادشاہ کو اوس سی ناراض کردیا اور بادشاہی فوج
اوسکے استیصال کے واسطے مامور ہوئی آپس مین بڑی لڑائی ہوئی راجہ نے شکست کھائی اور زہر کھاکر مرگیا اوسکے
دو بیٹی ایک کلس دوسرا لیس ہاتھون پر باز رکھکر اور بازدارون کی گروہ مین ہوکر قلعہ سی نکلی اور بھاگ کر پسرور
کے علاقہ مین ایک زمیندار جاٹ سندہو کی گھر جا چھپی کچھہ عرصہ کی بعد کلس نی ایک سندہو جاٹ کی گھر شادی
کرلی اور لیس نے جمون جاکر راجہ کی نوکری اختیار کی اور موضع کول علاقہ جمون مین آباد ہوا شادی بھی راجپوتونکی
گھر کی بعد اوسکے جب اولاد اوسکی کثرت سی ہوئی تو علاقہ بجوات پر جو غیر آباد پڑا تھا قابض ہوگیا چونکہ اولاد اوسکی
بجو راجپوت کہلاتی تھی وہ علاقہ بھی اونہین کے نام سے بجوات مشہور ہوگیا مگر کلس کی اولاد اور لیس کی اولاد
بسبب اسکے کہ کلس کی اولاد راجپوتنی کی پیٹ سے نہ تھی بالکل علیحدگی رہی مگر دونو مین بجو وباجوہ کہلاتی
تھی لیس اور کلس دونوکو لوگ بجو کہتے تھے اسواسطے کہ وہ بعد مرجانے باپ کو ہاتھون پر باز رکھکر قلعہ سی باہر نکلی تھی
اور دہقانی لوگ اکثر باز کو باج اور بازدارون کو باجو کہہ دیتے ہین اسواسطے وہ بھی باجو مشہور ہوئی اس قوم مین
اکثر ہندو و مسلمان دونو مذہب کے آدمی ہین **پھولورن راجپوت** اس قوم کی لوگ اپنے آپکو سرویہ
خاندان چندربنسیون مین سی بیان کرتی ہین انکا مورث اعلی مسمی پھولرون فیروزشاہ بادشاہ کی وقت مسلمان
ہوگیا اور بہت سی زمین ضلع جھنگ مین انعام پائی اور موضع بہرووال آباد کیا پانچ پشت تک اوسکی اولاد
قابض رہی بعد ازان اوسکی اولاد مین سے مسمی مانگا نے کچھہ ایسا قصور کیا کہ بادشاہ کے حکم سے کل گانوکا
گانو قتل ہوگیا مگر مانگا اصل مجرم جو پہلی ہی بھاگ گیا تھا بچ رہا اب جسقدر لوگ اس قوم کی پنجاب مین
وہ سبھی مانگا کی اولاد ہین **سلہریہ راجپوت** یہ قوم بھی چندربنسیون کی اولاد کہلاتی ہے
اور سلسلہ اپنا راجہ سنگل تک پہونچاتے ہین اور بیان کرتے ہین کہ یہ راجہ بعہد افراسیاب ایرانی جو ایران

و توران کی طرف سے ہند پر حملہ آور ہوا تھا اس ملک مین راج کرتا تھا جب افراسیاب دریای سندھ پر پہنچا
تو اس راجہ نے اطاعت قبول کی اور ملک مال اپنا محفوظ رکھا بعد ازان سکندر اعظم پنجاب مین تو اس خاندان
کے راجہ نے پھر بھی بذریعہ اطاعت کے اپنا راج بچایا اور راجہ پورس راجہ لاہور کی لڑائی مین سکندر کی ساتھ
شامل ہوا پھر جب سلطان سبکتگین غزنوی ہند پر چڑھائی کی تو اوسوقت راجہ جی پال اسی خاندان مین
سے پنجاب کے کل ملک پر قابض تھا وہ بمقابلہ پیش آیا اور آپسمین سخت سخت جنگ ہوتی رہی آخر
بلا فیصلہ بادشاہ غزنین کو واپس چلا گیا بعد ازان سلطان محمود غزنوی نے ہند پر یورش کی تو راجہ جیپال
نے کل ہند کی راجون سے مدد لی اور بڑی اجتماع کی ساتھ سلطان کی مقابلہ کو گیا اٹھارہ روز باہم لڑائی رہی آخر
عین مقابلہ کیوقت راجہ کا ہاتھی میدان جنگ سے خود بخود بھاگا ہرچند فیلبان نے کوشش کی پیچھے کو نہ پھرا اسواسطے ہندو کے
لشکر مین ہزیمت وقوع مین آئی اور ہزارون قتل ہوی اوسوقت راجہ اگرچہ جنگ کی میدان سے گھر مین سلامت پہنچا
مگر نہایت شکستہ خاطر اور دلتنگ تھا آخر اوسنے اپنے بیٹے اننگپال کو تخت نشین کیا اور خود آگ مین جلکر مرگیا اننگپال
نے سلطان محمود کی اطاعت قبول اور دوبارا سلطنت پائی مگر سلطان نے چار برس کی بعد پھر راجہ سے رنجیدہ ہو کر راج
اوسکا چھین لیا اور اننگپال دکھن کو بھاگ گیا اور وہان ہی مرگیا اوسکی اولاد بھی سلطنت کی زوال کی بعد پریشان حال
ہوگئی اور بادشاہون کی نوکری کر کر گذران کرتی رہی پھر جب سلطان فیروزشاہ کا وقت آیا تو راجہ سکت نگیر راجہ سل کا
بیٹا اس خاندان سے بادشاہ کا نوکر ہو کر کسیقدر فوج کا افسر قرار پایا اور اوسکی فوج شیخا کی رفع فساد کے
واسطے مامور ہوئی جسنے پنجاب مین سخت فساد برپا کر کر کئی مرتبہ لاہور کو لوٹ لیا تہا راجہ سکت نگیر نے پنجاب مین
آکر دریای چناب پر زیر کوہ جمون ڈیرہ کیا اور شیخا کی فساد کی روکنے مین بڑی بڑی بہادریان کین تھوڑی مدت کی بعد
بسبب تغیر تبدل سلاطین دہلی راجہ سکت نگیر پنجاب مین بہت سے علاقہ کا قابض ہوگیا اور اپنی ریاست اوسنے
علیحدہ قایم کر لی اور قصبہ سیل پھری اپنی باپ سیل المخاطب بسلہریہ کی نام آباد کیا اوسکے بعد بھی چند پشت تک راج
اوسکا قایم رہا جب راجہ سہپال بیتھی پال کا بیٹا گدی نشین ہوا تو سلطان بہلول لودی نے افغانی فوج اوسپر
مامور کی اور لکھا کہ اگر تم اسلام قبول کرو تو سلطنت و ریاست تمہاری قہر سلطانی سے مامون رہیگی ہو اسطے راجہ
معہ اپنے بیٹون اور بھتیجون کی مسلمان ہو گیا جب وہ مرگیا تو اولاد اوسکی بہت باقی رہی اور آپس مین نزاع
ہو کر اسقدر تلوار چلی کہ بہت سے مارے گئے اور ریاست تباہ ہوئی ریاست کی چلے جانیکے بعد اولاد اوسکی کاشتکاری سے
گذارہ کرنے لگی اب یہ قوم سلہریہ راجپوت مسلمان علاقہ شکرگڈہ و نارووال وغیرہ مین موجود ہے اور راجہ سہپال
کا ایک بھائی جیت پال جو ہندو رہا تھا اوسکی اولاد ہندو چلی آتی ہے مگر بہت کم ہین منہاس راجپوت
یہہ قوم اپنے آپ کو راجہ رامچند کی نسل سے بیان کرتی ہین اور سورج بنسی راجون سے اپنا شجرہ ملاتے ہین

اصلی حال انکا یہہ ہی کہ راجہ رامچند کے وفات کے بعد بھوم دت نام مورث اعلی اِس قوم کا اپنی بھائیون کے
ساتھہ رنجیدہ ہوکر اجودھیا سی اول کشمیر کو آیا پھر وہان سی واپس ہوکر جہان اب قصبہ سنکوٹ آباد ہی مدت تک
مقیم رہا چند پشت کے بعد اوسکی نسل سی سمی جامون لوچن نامی راجہ اقبالمند پیدا ہوا جسنی اپنی سلطنت پہاڑ
کے ملک مین قایم کی اور شہر جامون جو اب جمون کے نام سی موسوم ہی اپنی نام پر آباد کیا پھر اوسکی چوتھی پشت
مین جوگ راج ایک نامی راجہ ہوا جو سنہ ۴۲ بکرماجیتی مین جمون کا راج کرتا تھا پھر اوسکی گیارہوین پشت مین راجہ
رامدیو ہوا جسکے تین بیٹے تھے سنجے دیو راے جگو سنسار دیو پھر سنجے دیو کے دو بیٹے ہوئے نرسنگھ دیو جو سنگھ دیو نرسنگھ دیو
کا پوتا جودہ دیو ہوا جسکے دو بیٹے تھے مالدیو جہنگر دیو چنانچہ مالدیو کی اولاد مین سی راجگان جمون کا خاندان
ہی جو جموال کہلاتے ہین اور جہنگر دیو کی اولاد سی بہت سنبس ہوا جسنی زراعت کا کام کرنا شروع کیا اوسکی اولاد
منہاس مشہور ہوئی وجہ تسمیہ یہہ ہی کہ چونکہ زراعت کا کام کرنا راجپوتون مین منع یعنی طعنہ تھا اور انھون نے
اختیار کرلیا اسواسطی بطور طعنے کے منہاس کہلائے مالدیو جو مورث اعلی راجگان جمون کا تھا اوسکی تین بیٹے ہوئے
کہمار دیو ہمیر دیو مانک دیو اونمین سی کہمار دیو تو وہنی کے علاقہ مین جاکر آباد ہوا اوسکی اولاد اب تک
زمینداری وغیرہ کامون پر گذارہ کرتی ہے اور اوسی علاقہ مین رہتی ہی اور اوس سلسلہ کے لوگ راٹا کہلاتے
ہین مانک دیو نے قصبہ سنکوٹ آباد کیا جو جمون سی بفاصلہ پندرہ کوس مشرق کو ہی اور مانک دیو کی اولاد منکوٹیہ
کہلاتی ہی ہمیر دیو جمون کا راجہ ہوا اوسکی چوتھی پشت مین راجہ کہو کہر دیو ہوا جسکے ایک بیٹے سمبہ دیو نی شہر جسروٹہ
آباد کیا اوسکی اولاد جسروٹیہ مشہور ہی دوسرا بیٹا ہمیر دیو کا کپور دیو تھا جسکے ایک بیٹے سیدہ نامی نے بسایا تھا قصبہ سیالہ
اوسکی نسل سینال راجپوت کہلاتی ہی پھر سنگرام دیو ولد کپور دیو کی چوتھی پشت مین راجہ دہرب دیو ہوا اوسکی
چار بیٹے تھے راجہ رنجیت دیو بلونت دیو ہنسار دیو صورت سنگہ ان چارون مین سی رنجیت دیو بڑا نیکنام اور نامی
راجہ ہوگذرا ہی اوسکی وقت مین مہان سنگہ سکرچکیہ نے باتباع سکہون کے جمون کو غارت کیا اوسکی بعد اوسکا بیٹا
برج راج دیو گدی نشین ہوا جو بمقام رد مال متصل جیتپور سکہون کی لڑائی مین مارا گیا اور گدی راج کی رنجیت دیو
کے خاندان سی جاتی رہی اب اوسکی نسل موضع کہرو ضلع دینانگر مین آباد ہی مگر راجہ رنجیت دیو کے اور بھائی
جمون مین ہی رہی منجملہ انکی صورت سنگہ کے چار بیٹے تھے دو بیٹے مسمیان موٹا وسیان ہو بالسلہریہ عورت کے
شکم سی اور دو زور آور سنگہ دولاور سنگہ عورت قوم چارکہ کے بطن سی زور آور سنگہ کا بیٹا کشور سنگہ پیدا ہوا
اوسکی تین بیٹے تھے گلاب سنگہ دہیان سنگہ سوچیت سنگہ انہون نے رنجیت سنگہ کے دربار مین بڑی عزت و رتبہ کا
خطاب پایا راجہ گلاب سنگہ کا بیٹا مہاراجہ رنبیر سنگہ اب مالک سلطنت جمون و کشمیر ہی راجہ سوچیت سنگہ لاولد گیا
راجہ دہیان سنگہ کے تین بیٹے ہوئے راجہ ہیرا سنگہ راجہ جواہر سنگہ راجہ موتی سنگہ راجہ ہیرا سنگہ سکہون کے بلوی مین

قتل ہوا راجہ جواہر سنگہ لاولد مرا راجہ موتی سنگہ جمون مین موجود ہی انکی خاندان مین ٹہرا اختیار ریاست کا مالک ہوتا ہی اور راجہ کہلاتا ہی اور چہوٹے میان کہلاتے ہین چہوٹا بڑی کو جی دیا سلام کے عوض کہتا ہی بلکہ جسقدر سیال یا جموال راجپوت مین وہ بہی راجہ کو جی دیا کہتی ہین ایسی یعنی منہاس راجپوت بہی سب جموالون کو جی دیا اور جموال منہاس کو رام رام کہا کرتے ہین منہاس قوم ضلع سیالکوٹ مین ہندو بکثرت اور مسلمان کم رہتی ہین ۔

**اعوان** یہہ لوگ اپنی آپ کو امام قاسم حضرت علیؑ کے صاحبزادہ کی اولاد کہتی ہین بڑا اونکا مسمی قطب شاہ پہلی عرب سے غزنی مین آیا اور اولاد اوسکی غزنین وکابل وپشاور وغیرہ مین آباد ہوئی وجہ تسمیہ اعوان اسطرح پر تواریخون مین مندرج ہی کہ جب یہہ لوگ کابل وغزنین وغیرہ مین پہیل گئے تو انکا یہہ طریق رہا کہ جو بادشاہ غزنی کے طرف سے ہند کے ملک پر حملہ آور ہوتا تہا یہہ لوگ بطمع غارت وتاراج مال اوسکی ساتہ ہو لیتی اور بظاہر بیان کرتی کہ ہم بادشاہ کی اعوان یعنی مددگار رہین سو اسلی بادشاہی فوج انکو اعوان یعنی مددگار کہکے پکارتی بلکہ اسوقت جسقدر بلکہ جہادی فوج بادشاہون کے ساتہ سوا سلطانی فوج کے ہوتی تہی وہ سب اعوانی کہلاتی تہی اور پہر یہہ پنجاب مین آکر جابجا بسگئی اور اوسی اعوان کے لقب سے ملقب ہوئی گوت بہی اس قوم مین بہت ہین جو اونکے بزرگون کے نام مقرر ہین

**چوہان راجپوت** یہہ قوم راجگان دہلی کی اولاد ہین انکے بزرگون کی سلطنت مدت تک دہلی مین قائم رہی جسکا حال مفصل تواریخ کے کتابون لکہا ہی یہہ اپنا شجرہ اون راجون کے ساتہ جا ملاتی ہین پنجاب مین یہہ قوم اب بکثرت مسلمان ہو چکی ہی بعض ہندو بہی ہین

**کہوکہر راجپوت** یہہ قوم کوئی خاص مورث اعلی اپنا بتلا نہین سکتی ہی ہر ایک گوت والی اپنی آپ کو الگ الگ مورث اعلی کے ساتہ منسوب کرتے ہین اور چند منبی راجپوت کہلاتی ہین

**قوم جاٹ** یہہ قوم پنجاب مین بکثرت آباد ہی کوئی ایسا شہر یا قصبہ یا گانو نہین ہی جسمین یہہ قوم آباد نہو گی بڑا ہی زمیندار ہی پنجاب مین جاٹون کی ہے اسمین مسلمان تہوڑی سکہہ بکثرت رنجیت سنگہ والی لاہور بہی سانسی گوت کا جاٹ تہا اوسکی وقت مین جاٹون نے بڑی ترقی پائی بڑی بڑی سردار جرنیل کرنیل رنجیت سنگہ کے دربار اور فوج مین مقرر ہوئے جاگیرین پائین مگر یہہ لوگ اصلی جاٹ سب کے سب نہین ہین بلکہ اور قومون راجپوتون وغیرہ سے بگڑ کر جاٹ بن گئی ہین اصلی جاٹون کا قول ہی کہ ہمارا بزرگ شب جی کے جٹا سے پیدا ہوا تہا اسو اسطی شب جی نے اوسکا نام جاٹ رکہدیا زمیندارہ کے کام مین یہہ لوگ سخت محنتی ہوتی ہین اور زن ومرد اس کام کے انجام مین دل وجان مصروف رہتی ہین رنجیت سنگہ کی فوج مین سپاہگری کی کام بہی انہون نے اچہی اچہی کئی اب بہی انگریزی فوج مین جاٹ سکہہ بہت نوکر ہین خاص لاہور کے اندر بہی مسلمان جاٹ بہت ہین خودغرض چالاک اپنیکا کام کرتی ہین بیوفائی ودغابازی وبدعہدی اسقوم کا اصلی خواص ہی سرکشی وخودمطلبی انکی خمیر

مین ملی ہوئی ہے۔ وستی کر کے مطلب کی پکے ہین جاٹون کے ہزار دن گوت ہین جنکی تفصیل کیواسطے
ایک علیحدہ دفتر چاہیے اسواسطے چند قومون کا مختصر حال تحریر ہوتا ہی **باجوی جاٹ** اس قوم کا اصلی
بجور راجپوتون مین تحریر ہوچکا ہی اور چونکہ انکی مورث اعلی کلس راجہ شلب کی بیٹے نے شادی اپنی سندہو جاٹ
کی لڑکی سی کر لی تھی اسواسطے یہ ہم جدی راجپوتون سے الگ ہوکر جاٹ بن گیا **چیمہ جاٹ** اس قوم
کا نکاس راجپوتونسے ہی اور اونکا قول ہی کہ بزرگ ہمارا راجہ پرتھی راج المشہور رای پتھورا دہلی کا راجہ تھا جب وہ
سلطان شہاب الدین وعلاوالدین غوری کی لڑائی مین گرفتار ہوکر قتل ہوا تو اوسکے بعد اوسکا بیٹا چوتہل
پھر اوسکا بیٹا رانا کھنگ ہوا کھنگ کی آٹھ بیٹی تھے جسمین سی آٹھوان رانا دہول تھا دہول چار بیٹی تھی تین
چوتھا چیمہ تھا جو اس قوم کا مورث اعلی ہی اور اوسیکے نام سے یہ قوم موسوم ہی رای پتھورا کی مرنے کے بعد چوتہل
اوسکا بیٹا دہلی سے نکلکر موضع کانگر علاقہ دہلی آباد ہوا اور چار پشتین اوسکی وہان رہتی رہین آخر راون ین اودھت
بن چیمہ وہانسے چلا آیا اور بیاس کی کنارہ ہرگوبند پورہ کی متصل اباد ہوا اور ایک گانو آباد کر اپنی دادا کی نام پر
نام اوسکا چیمہ رکھا مدت تک اولاد اوسکی وہان رہتی رہی پھر بعہد فیروزشاہ و اورنگ زیب عالمگیر اوسکی اولاد
مسلمان ہوگئی اور بسبب اسکے کہ رشتہ اونکی پنجاب مین جاٹون کی ہو گئی تھی جاٹ کہلانے لگے **ناگری جاٹ**
یہ لوگ بھی اپنی آپکو رای پتھورا کی اولاد کہتے ہین اور اونکا بیان ہی کہ مسمی ناگر مورث اعلی ہمارا اول دہلی سے
نکلکر پنجاب مین آیا اور ضلع جالندہر مین آکر اوسنے کاشتکاری سیکھی جب اوسکی اولاد کثرت سی ہوئی تو جابجا پھیل
گئی اور بسبب ہونی رشتون کی جاٹونکی ساتھ جاٹ کہلانے لگے **دیو جاٹ** یہ قوم ضلع گوجرانوالہ جھنگ و
سیالکوٹ مین بکثرت آباد ہی انکا بیان ہی کہ پہلے مسمی مہاج بزرگ ہمارا انکی جنگل سی پنجاب مین آیا اوسکی پانچ بیٹے بدنی
اورک سوال کوہر دیول دلو سو ہر ایک کی اولاد کا اونکی نام سے علیحدہ علیحدہ گوت ہی اور دیو کی
اولاد دیو جاٹ کہلاتی ہی **سندہو جاٹ** اس قوم کا بیان ہی کہ ہم اصل مین سورج بنسی راجپوتون کی
ایک شاخ ہین جو رگھہ بنسی مشہور ہین راجہ رامچند ہمارا بزرگ تھا مگر جاٹ اسطرح ہوگئی کہ جب شاہان اسلام
کی آمد و رفت ہند مین ہوئی تو ہماری بزرگ جنکی حکومت و سلطنت تباہ ہو چکی تھی اونکی نوکر ہو گئی سب سی پہلے
اونہون نی نوکری سلطان محمود غزنوی کی اختیار کی اور اوسکے ساتھہ غزنی کو چلے گئے اور اوسی جگہ سکونت
اختیار کی پھر بھی جس جس بادشاہ کا ہند پر حملہ ہوتا رہا تو اونکی فوج مین بھی ہمارے بزرگ نوکر ہوکر ساتھہ آیا
کرتی تھے اسی آمد و رفت مین بہت سے تو اوسمین پنجاب مین رہ گئے اور بہتون نے ہندوستان کی سکونت اختیار
کی اور بہت سی پھر ولایت کو چلے گئی اکبر شاہ بادشاہ کے وقت مسمی اگر بزرگ ہمارے نی نوکری چھوڑ کر
کاشتکاری شروع کی اور موضع جگدی کہ اب جو لاہور سی چودہ کوس پر آباد ہی رہنے لگا اوسکے پانچ بیٹے ہوئے

سندہوا ساہی گورایا چہبہ سیج ان پانچون سے پانچ گوت شروع ہوئی پہر سندہو کا بیٹا مسمی گن ہوا اوسکی اولاد سندہو کہلانے لگے اونمین سے بہت سے مسلمان ہوئے اور بہت سے سکہہ ہین اب پنجاب مین اس قوم کے سکہہ بہت ہین **کاہلون جاٹ** یہہ قوم اپنے آپ کو راجہ بکرماجیت کی اولاد بیان کرتی ہے اور کہتی ہے کہ بکرماجیت سے کئی پشت پیچہے راجہ جگدیو ہوا جو دہارانگری کا راج کرتا تہا راجہ جگدیو کی ذات پنوار تہی جب اوسکی چوتہی پشت سے مسمی کاہلون پیدا ہوا تو اوسکی اولاد اضلاع متفرق مین پہیل گئی اور اوسکے نام سے اپنا گوت کاہلون اونہون نے مقرر کیا پہر مسمی سولی جو کاہلون کے بعد چوتہی پشت سے پیدا ہوا دہارانگری سے پنجاب کے ملک مین آیا اور قصبہ بہاگووال متصل بٹالہ متعلق ضلع گورداسپورہ اوسنے آباد کیا اب تمام پنجاب مین یہہ قوم پہیلی ہوئی ہے اور پیشہ زمینداری جاٹون کے جاٹ کہلاتی ہے **گہمن جاٹ وجنجوعہ راجپوت** یہہ لوگ اپنے آپ کو راجہ دلیپ راجہ دہلی کی اولاد بیان کرتے ہین اور کہتے ہین کہ راجہ دلیپ کے دوسری پشت مین راجہ بالکیسر تہا اوسکی اولاد سے ایک شخص جنجوعہ نام راجپوت ہوا جسکی اولاد جنجوعہ راجپوت ہین پہر جنجوعہ کے بعد پانچوین پشت مین مسمی ججہ پیدا ہوا اوسکے ہیرپال رپنپال سنپال تین بیٹے تہے ہیرپال و رپنپال کی اولاد اب تک جنجوعہ کہلاتی ہے مگر سنپال امیر آدمی تہا اوسنے بہت سی عورتین غیر قومون کی گہر مین ڈال لین اور بائیس بیٹے پیدا ہوئے اونمین ایک گہمن مورث اعلی گہمنون کا ہوا اوسکی اولاد کو بسبب اسکے کہ والدہ اسکی غیر قوم سے تہی راجپوتون نے اپنے سے علیحدہ کر دیا اسواسطے وہ جاٹون سے مل گئی بلکہ سنپال کے بائیس بیٹون کی اولاد جو اب بائیس گوت ہین سب جاٹ کہلاتی ہین پہر گہمن کے چہٹی پشت مین مسمی نجس پیدا ہوا وہ گدہ تہکیالہ مین رہتا تہا پہلے اوسنے فیروزشاہ بادشاہ کی نوکری کی پہر راجہ جمون کا نوکر ہوا جمون کے نواح چہوڑکر اوسنے سکونت اپنی موضع رڈہ پانوالہ ضلع سیالکوٹ جو اب اجڑا پڑا ہے اختیار کی اور کاشتکاری کرنے لگا اوسکی بہت سی اولاد پنجاب مین موجود ہے اور گہمن جاٹ کہلاتی ہے بعضی ہندو و بعضی مسلمان بعضے سکہہ ہین **گورایہ وساہی جاٹ** یہہ دونو گوت سندہو جاٹون کی ایک شاخ ہے جسکا حال سندہون کے ذکر مین تحریر ہوچکا ہے **ملہی جاٹ** یہہ قوم بہی چندربنسی دسرو یہ راجپوتون سے نکلی ہے بیٹا انکا مسمی ملہی اپنے ملک سے مفلس و نادار ہوکر بمعہ اپنے سات بیٹون کے پنجاب مین آیا اور مدت تک خانہ بدوش پہرتا رہا اوسکی چوتہی پشت سے مسمی ننیر پیدا ہوا اوسنے ایک گانو قصور کے علاقہ مین آباد کیا اور اجبرک نام رکہا اوسکی اولاد تمام پنجاب مین پہیل گئی اور پیشہ زمینداری جاٹون کے جاٹ بن گئے ✣

**ورک جاٹ** یہہ قوم اپنے آپ کو راجگان جمون کی اولاد کہتے ہین اور ملہین سنسی قوم منہاس کے مورث اعلی کے ساتہہ اپنا شجرہ ملاتے ہین اور کہتے ہین کہ سنسی کے اولاد سے مسمی ورک پیدا ہوا اوسکے بعد عزت خان

ورش تھا ایک روز وہ اپنی کوٹھہ پر کھڑا تھا دیکھا کہ کوئی مست سنڈھا یعنی جاموس کھلا ہوا بھاگا جاتا ہے
اور ہر چند بہت سے جوان اوسکو پکڑتے ہین پکڑا نہین جاتا اور جو پکڑتا ہے اوسکو سینگون پر اوٹھا کر دے مارتا ہے
اتفاقًا ایک عورت جوان باکرہ سر پر دو گھڑے پانی کے اوٹھائے ہوئے وہان آ پہونچی اوسنے بہت چستی کے ساتھ
جاموس کو ایک ہاتھ سے پکڑ لیا اور ایسی مضبوطی اور زور سے اوسکی سینگ پکڑی کہ اوسکو پھر ہلنے کی طاقت نہی
جب ورک نے اوس عورت کو ایسا صاحب زور دیکھا تو اوس سے شادی کر لی جب حمل ہوا اور نو مہینے کی میعاد
پوری ہوئی تو ورک خود مر گیا اور عورت ساتھ ستی ہوئی عین آگ جلنے کے وقت عورت کا پیٹ پھٹ گیا
اور ایک لڑکا پیٹ سے نکلکر آگ کے باہر آ پڑا لوگون نے چاہا کہ اسکو بھی کاٹ کر آگ مین ڈالدین مگر بعض لوگ
مانع ہوئے اور اسکو ایک میراثی اُٹھا کر حافظ آباد کے علاقہ مین لے گیا اور پرورش کی اوسکا نام انگیار رکھا
چونکہ باپ اوسکا راجپوت اور ماں جاٹنی تھی اور پرورش بھی اوسکی میراثیون کے گھر ہوئی اسواسطے راجپوتون نے
اوسکو اپنے ساتھ نملایا اور وہ جاٹ کہلانے لگا اب جسقدر ورک جاٹ ہین اوسی انگیار کی اولاد ہین
اور اکثر مسلمانی مذہب رکھتے ہین **ہندل جاٹ** یہہ قوم اپنے آپ کو سورج بنسی راجپوت بیان کرتی
ہے اور شجرہ اپنا راجہ رامچند کے ساتھ ملاتی ہے انکا قول ہے کہ مسمی ہندل بزرگ ہمارا خاص اجودہیا کے رہنیوالا
تھا اوس سے بعد پانچوین پشت مین مسمی سارا پیدا ہوا اوس سے جو کوئی حرکت خلاف رواج برادری کے ہوئی برادری
نے اوس سے ملنا چھوڑ دیا تب سارا اجودہیا سے نکلکر پنجاب کو آیا اور موضع پونڈار ضلع امرتسر مین رہکر کاشتکاری
کرنے لگا اوسکی اولاد کثرت سے ہوکر تمام پنجاب مین پھیل گئی اور بسبب رشتہ داری جاٹون کے جاٹ کہلانے لگی
اب اِس قوم مین ہندو و مسلمان دونو مذہب کے لوگ ہین **ججہ و جھنڈول جاٹ** یہہ دونو قومین
نکاس اپنا سورج بنسی راجپوتون سے بتلاتی ہین اور کہتی ہین کہ پہلے جام مورث اعلی ہمارا شہر اُچ علاقہ ملتان سے
پنجاب کو آیا اور سیالکوٹ کے علاقہ مین رہنے لگا اوسکے دو بیٹے ججہ و جھنڈول ہوئے جنہون نے پہلے علاقہ پسرور مین موضع
کھڑیالہ آباد کیا پھر اونکی اولاد متفرق مقامون مین جاکر آباد ہوئی اور بسبب رشتہ داری جاٹون کے جاٹ کہلانے
لگی **قوم سیال و کھرل و چدھڑ و ٹوانہ و کھیپہ و کہیرا** نکاس ان قومون کا راجپوتان
قوم پنوار سے ہے مورث اعلی ان سب قومون کا ایک ہی تھا شجرہ مفصل حال ان سب کا اندر ذکر تواریخ جھنگ تحفہ
سیالوی اور حصہ سابق جھنگ کے ذکر مین درج ہوچکا ہے **نشٹ گوتری جاٹ** یہہ لوگ اپنے
آپکو اصلی جاٹ کہتے ہین اور انہین کا قول ہے کہ بڑا اسکا راشب جی کی جٹا سے پیدا ہوا اور جٹ بہدرا کے نام سے
موسوم ہوا انکا بڑا باہٹر نامی چوہانون کی سلطنت مین بڑا نامی ہوگذرا ہے اور اپنی قوت بازو سے اوسنے
بیکانیر کے علاقہ مین سے بڑا علاقہ اپنے قبضہ مین کر لیا تھا اوسکے بارہ بیٹے تھے پونیان و ناتیان پچاہر بیک باکی

برہرہ سولکھن چریا چاندیا کھوکہ دہناج لیٹر گگر کہ اون بارہ بٹون کے نام پر اب بارہ قومین مشہور ہین
**کاشب گوتری جاٹ** یہہ قوم راجپوتون سے بگڑ کر جاٹ بنی ہوئی ہے گوت انکی بھی بہت ہین
لانبا نارو سوہو چاہل رآد رآیر مور بہجرادن سرویا وغیرہ بیشمار ہین کاشب گوتری انکا اسواسطے
نام ہی کہ کاشب دیوتا برہما کا بیٹا تھا جب کوئی ہندوؤن مین سے سبب بگڑ جانے اپنی ذات کی برن سنکر
ہوجاتا ہی تو وہ کاشب گوتر کہلاتا ہی **قوم بہچادہ** یہہ لوگ بچہم کے طرف سی آکر آباد ہوئی
اسواسطی بہچادہ کہلائی اور بسبب اسکی کہ اصلی وطن اونکا بہیانہ ہی وہ اپنی آپ کو بہٹی بھی کہلاتی ہین بعض
اونکو راٹھہ بولتی ہین کہ راٹھہ کے معنی سخت دل اور رہزن کے ہین بڑی انکی راجپوت تھی مگر اب وہ بگڑکر
جاٹ کہلاتے ہین انکی گوت بیشمار ہین مگر چار گوت اونمین مشہور ہین اول سوہو جو چوہان راجپوتون کے
قوم سی نکلی ہین اور سوہو بن بہن کے نام سی سوہو کہلاتے ہین دوسری سوکھیرا یہہ لوگ پہلی تنور راجپوت
تھی اونکا مورث اعلی بہتری پال نام اپنی جاٹنی عورت پر عاشق ہوکر اوسکو لے بھاگا اور ذات سے خارج
ہوا جاٹ کہلانے لگا تیسری بہجرا اون یہہ لوگ سرویہ راجپوتون کے نسل سی نکلی ہین بزرگ انکی حمزہ دسالم
مسلمان ہوئی اب یہہ قوم کل مسلمان ہی اور جاٹ کہلاتی ہی مگر پٹیالہ کے علاقہ مین جو ضلع بلہڑ و وغیرہ مین اور دیگر اضلاع
بھی آباد ہین بہچادہ جاٹون کے قوم مین سی ایک قوم گہترا ایک گوت ہی جو خاص لاہور مین بھی رہتی ہین ——
**تنور راجپوت** اسقوم کا شجرہ چندر بنسی راجون کے ساتھہ ملتا ہی اور مورث اعلی اسقوم کا یہہ
اننگ پال تنور دہلی کے راج کا راجہ تھا اور بیجو پال اننگ پال کے بھائی نے ضلع حصار جاگیر مین پاکر قصبہ
بہونہ آباد کیا اب یہہ قوم ریاست پٹیالہ مین بہت آباد ہی **سید** اہل اسلام مین یہہ قوم سب سے بڑھکر شریف
کہلاتی ہی اگرچہ بخاری سبزواری بہاکہری شمسی گیلانی سامری وغیرہ گوت انکی بہت ہین مگر اصل مین حسنی
وحسینی دو قسم کے سید مشہور ہین حسنی سید تو امام حسن علیہ السلام اور حسینی امام حسین رضی اللہ عنہ کی اولاد ہے
ہین پنجاب مین حسنی گیلانی سنی مذہب حضرت غوث الاعظم محی الدین گیلانی کی اولاد رہتی ہین اور حسینی سید جو شیعہ
ہین وہ بارہ اماموں مین سی کسی نہ کسی امام کے ساتھہ اپنا شجرہ ملا دیتی ہین جنمین سی بعضی شیعہ مذہب اور بعضی
سنی ہین مگر شمسی سید سب کے سب شیعہ ہین حنفی مذہب سے اونکو عار ہی **قریشی** اہل اسلام مین یہہ قوم بھی
شریف قوم ہی کیونکہ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم بھی قریشی تھی گوت انکی بہت ہین جو قریشی کہلاتے اصحاب کے
اولاد ہین انہین کے نام سی اوسکا گوت ہی مثلاً صدیقی ابوبکر صدیق فاروقی عمر فاروق عثمانی حضرت عثمان علوی
سوائی ذریعہ امام حسن وحسین کے مرتضی علی کے اولاد کہلاتی ہین حارثی دہدی قریشی اپنی آپ کو حضرت حارث
واسدی منسوب کرتی ہین علی ہذا القیاس پنجاب مین اکثر صدیقی واسدی وحارثی قریشی رہتی ہین اور شیخ بہاؤ الدین

ذکریا ملتانی کے اولاد ملتانی یا اسدی مین عام و خاص مسلمان اس قوم کا بہی سیدون کے طرح ادب کرتی ہی۔

**مغل** اصل اسقوم کا ملک تاتار ہی چنگیز خان تاتاری انہین سی بڑا بادشاہ ہوگذرا ہی مذہب انکا پہلی بت پرستی تھا مگر جب چنگیز خان کا پوتا مسلمان ہوا تب یہہ قوم بکثرت مسلمان ہوگئی شاہان چغتائی بہی چغتائی خان سے لیکر بابر شاہ تک سب مسلمان تھی چونکہ پہلی بادشاہون کے وقت بہی مغلیہ فوج کے حملے وسے پنجاب پر ہوتی رہی اور پہر کئی سو برس تک مغلیہ سلطنت رہی اسواسطی یہہ قوم ہند و پنجاب مین بکثرت آباد ہوگئی اب انہین کی اولاد باقی ہی جو میرزا کہلاتے ہین اور انکی نام کے ساتھہ بیگ کا لفظ ضرور شامل ہوتا ہی زراعت کا کام یہہ قوم کم کرتی ہی سب سپاہی و نوکری پیشہ ہین قریشی و سیدون کی گھر بہی انکی لڑکیون کے ناطہ ہوجاتی ہین **افغان یعنی پٹھان** مورث اعلی اسقوم کا قیس تھا جسنے بحضور جناب علی المرتضی کرم اللہ وجہہ اسلام قبول کرکے عبدالرشید خطاب پایا یہہ قوم اول کوہ غور مین رہتی تھی بعد ازان کوہ سلیمان و کوہ خیبر و سوات و بنیر و کابل و قندھار مین پہیل گئی اور وہ کل علاقہ افغانستان کہلانے لگا اور سبب یہہ ہے کہ شاہان لودی و شیرشاہ و احمد شاہ درانی کی مدت تک پنجاب مین سلطنت رہی ہی اسواسطی یہہ قوم پنجاب مین بہی بکثرت آباد ہوگئی یہہ لوگ سپاہگری مین محنتی ہین مین بہی بعض مغلوب التعصب وسفاکی و قتل و غارت انکی ذات پر ختم ہی گوت انکی بیشمار ہین اگر بیان ہون تو بہت طوالت ہوتی ہی **شیخ** اصل مین یہہ لفظ ادب اور بزرگی کا عربی زبان مین ہی قریشی بہی شیخ کہلاتے ہین غیر لوگ بہی اپنی مرشدکو شیخ کہتی ہین مگر پنجاب مین شیخ اوسکو کہتی ہین جو ہندو مذہب چہوڑکر اسلام قبول کری **خوجہ** پنجاب مین یہہ قوم بہت ہی انکی بزرگ ہندو اروڑے تھی عالمگیر اورنگ زیب کے وقت یہہ لوگ بزور شمشیر اور بعض برضا و رغبت مسلمان ہوئے گوت انکی اب تک وہی پہلی اروڑونکی گوت ہین اور دکانداری وغیرہ کا کام کرتے ہین **ڈوگر** یہہ لوگ پنجاب کے جنوبی حصہ مین بکثرت آباد ہین راجپوت قوم سی انکا نکاس ہی وجہ تسمیہ یہہ ہی کہ اسلامی سلطنت کی وقت انکی بزرگ تہی اور جا بجا بہاگتے تھی اسواسطی دہنگر مشہور تھی اب بکثرت استعمال دہنگر ڈوگر باقی رہ گیا اور انکا خاص بیان یہہ ہی کہ بزرگ ہمارے کوہ جمون ملک ڈوگر سی نکل آئی تھی اسواسطی ہمارا گوت ڈوگر ہی کہ اصل مین ہم ڈوگر کے ملک کے رہنے والے ہین ڈیڈہ سو کے قریب اسقوم کی گوت ہین اور مذہب مسلمانی ہی چوری غارتگری مین نامی بہی رکہتی ہین **قوم کمبوہ** یہہ قوم پنجاب مین بہت ہی نکاس اپنا کہتریون سی بتلاتی ہین مورث اعلی انکا مسمی کمبو تھا جسکی نام سی یہہ قوم موسوم ہی گوت انکی بہت ہین مذہب انکا مسلمانی ہی بعض ہندو مذہب بہی رکہتی ہین بیوفائی اور دغابازی انکی مشہور ہی اسلامیہ سلطنت کے ضعف کی وقت اسقوم نی بڑا زور پکڑا اسقدر کہ سرسہ اور ہانسی و حصار و تہانیسر تک قوت چلی گئی آخر جب سکہہ غارتگر پیدا ہوئی تو اونکی کثرت نی انکو بہی دبالیا اب یہہ لوگ علاقہ پاکپتن و چہجرہ و چونیان کے طرف بکثرت رہتی ہین **ساہو مسلمان** اصلی وطن انکا کشمیر ہی جہوڑا

عرصہ ہوا کہ یہ لوگ کشمیر سے پنجاب مین آکر خاص لاہور مین سکونت پذیر ہوئے مدت تک انکا گدائی کا کام تھا اور رہنے کے
واسطے انکے چھپر مین تمام تھا اب یہ حال ہی کہ انکی ترقی بکمال ہے لاہور مین ایک محلہ صرف انہین کے نام سے مشہور ہوگیا ہے
سابق سب کرایہ دار تھے پریشان روزگار تھے اب بڑی بڑی عالیشان مکان ہین فراغت کے سامان ہین معاش انکا
یہہ ہی کہ یہہ لوگ ہندوستان کے دور دور ملکون مین نکل جاتے ہین اور بھیس بدل کر کوئی مجذوب فقیر کوئی
سالک بیر کوئی مفلس کوئی غریب کوئی حکیم کوئی طبیب کوئی عالم کوئی عامل کوئی تاجر کوئی بیوپاری بنی سادہ کو
سنت بن جاتا ہی اور ہر ایک روپ مین آکر روپیہ کماتا ہی اکثر فریب انکا فقیری و مجذوبی کے بھیس مین
لوگ بہت کہا جاتے ہین اور بعضون کو تو ایسا موقع نیک حاصل ہو جاتا ہی کہ کسی نہ کسی ایک راجہ یا رئیس سے
خاطر خواہ روپیہ حاصل ہو جاتا ہے پردیس مین جاکر یہہ اپنے نام بھی بدل لیتے ہین کسیکا نام شطرنجی شاہ دخانشاہ
کسیکا نام زنبور شاہ کسیکا زنجیر شاہ علی ہذا القیاس ہوتا ہی بولی فارسی ہندوستانی پشتو کشمیری پنجابی سطرح کی جانتے
دشستہ بولتے ہین جب روپیہ خاطر خواہ پیدا ہو جاتا ہی تو لاہور مین آکر گھر مین سال دو سال با آرام تمام کہاتے ہین
جب ختم ہو جاتا ہی تو پھر سفر کی تیاری ہوتی ہی اسیطرح سب کا گذارہ ہی مگر اب بعض سادہو کتاب فروشی تجارت
بھی کرتے ہین **قوم بلوچ** یہہ قوم ترکمان قوم سے نکلی ہی پہلے اسقوم کا قیام ماورالنہر کے علاقہ مین تھا وہان سے
ہمراہ کسی بادشاہ کے ایران مین آئی اور قیام اونکا اوس ملک مین مدت تک رہا وہانسے جب شاہان وقت
انکی طرف بعلت مفسدہ پردازی بدظن ہوگئے تو یہہ وہانسے بھی نکلے اور جابجا منتشر ہوکر بطور خانہ بدوشان رہنے
لگے زبان انکی اوسوقت فارسی تھی ایک فرقہ تو کیچ و مکران مین آکر آباد ہوا اور ایک فرقہ خراسان کے
متعلقہ جنگلون اور پہاڑون مین پہیل گیا زبان مین بھی تغیر پیدا ہو گیا چنانچہ اب بھی بلوچی زبان مین
فارسی الفاظ بہت ہین کیچ مکران سے یہہ نکلکر ضلع ڈیرہ غازیخان و اسماعیل خان وغیرہ علاقجات دامان
کوہ غربی مین آبسے یہہ لوگ اونٹ بہت رکھتے ہین زمینداری بھی کرتے ہین اور اگر بلوچون سے انکا اصل
پوچھا جائے تو کہتے ہین کہ ہم حضرت امیر حمزہ رسول مقبول علیہ السلام کے چچہ کی اولاد ہین اور ہماری بزرگ
عرب سے آئے تھے بعض اپنا شجرہ بدیع الزمان پسر امیر حمزہ اور بعض عمر پسر امیر حمزہ کے ساتھہ ملاتے ہین خلفائے
بنی امیہ کے وقت جب محمد قاسم نے خراسان فتح کرکر بلوچستان فتح کیا تو اوسکے ہاتھہ پر یہہ سب قوم مسلمان
ہوگئی یہہ قوم عموماً جاہل بے علم دہقان بادیہ نشین ہی زمانہ اسلام مین کچھہ لیاقت انہون نے حاصل کر اور
بعض مقامات پر فرمان فرمائی بھی ہوئی چنانچہ غازیخان بانی ڈیرہ غازیخان بھی بلوچ تھا اور ریاست
خطہ قلات کی اب تک موجود ہی انکی علیحدہ علیحدہ خاندانون کو تمن کہتے ہین اور تمن مین ایک تمندار ہوتا ہے
اس زمانہ مین زیادہ تر یہہ قوم کنارہ بحر سندھ پر آباد ہی کہ نام اوسکا بلوچستان مشہور ہی دریائے سندھ سے لیکر علیم

فارس کے دہانہ تک اسملک کی وسعت ہی بلوچستان کے شمالی حد پر ریگستان بہت ہین اور چند پہاڑ بھی واقع ہین
جب ہمایون بادشاہ دوبارہ خراسان سے دہلی کو آیا اوسوقت میر جاکر سردار قوم بلوچ کا معہ اپنی قوم کے بروقت
بادشاہ دہلی تک گیا اور جنگ کے معرکون مین خدمات شایستہ بجالایا بادشاہ نے بعوض خدمت اوسکو علاقہ
سنگھرہ جاگیر مین عنایت کیا اور وہ سنگھرہ مین قیام پذیر ہو کر وہان ہی مر گیا اس سبب سے اوس علاقہ مین بھی
یہہ لوگ بکثرت آباد ہین رفتہ رفتہ یہہ قوم اتنی بڑہی کہ افغانستان تک انکی آبادیان ہوتی چلی گئی اور ملتان
تک پہیلتی ہوئی چلی آئی شاہ حسین لنگاہ حاکم ملتان کے وقت بھی اسقوم کی بڑی ترقی ہوئی اور سہراب بلوچ منظور
شاہ حسین ہوا اور جاگیردار بنا اور بلوچ بھی اوسکے وقت جاگیردار تہی جنکی جاگیرین دریای سندہ کے کنارے پر تہین
غرض کثرت اسقوم کی سوای علاقجات مرقومہ کے اور شہرون مین نہین ہے چونکہ اسقوم کے ذکر مین نصیر خان قلات کا
درمیان آگیا ہی مناسب ہے کہ اوسکا ذکر مختصراً درج کتاب ہو

## ذکر ریاست قلات

یہہ ایک علیحدہ ریاست
خودمختار ما بین علاقہ والی کابل اور سرکار انگریزی کی ہی تمام قوم بلوچ مین سے یہی آجکل ایک بڑی ریاست ہی ابتدای حال اسطرح پر
ہی کہ عبداللہ خان قوم بروہی کا سردار ایک جوانمرد بہادر آدمی تھا اوسنے اپنا تصرف قلات کی علاقہ پر
کر لیا چونکہ اسی علاقہ مین سے کچھہ علاقہ یار محمد خان سرائی کے تصرف مین تھا عبداللہ خان اور یار محمد خان
کی آپسمین لڑائی ہوئی عبداللہ خان لڑائی مین مارا گیا احمد شاہ بادشاہ خراسان نے محبت خان عبداللہ خان
کے بیٹے کو مدد دیکر کچھہ علاقہ بطور خون بہا عبداللہ خان کے یار محمد خان سے دلا دیا چونکہ محبت خان چاہتا تھا کہ کل علاقہ
یار محمد خان سے چہین لے بادشاہی حکم سے منحرف ہو کر یار محمد خان کے ساتھہ مستعد بجنگ ہوا بادشاہ نے اسپر نہایت
غضبناک ہو کر تعجیل فوج محبت خان کو معہ اوسکے فرزند نصیر خان کے گرفتار کر لیا محبت خان تو قتل کرایا گیا
اور نصیر خان چندے قید رہا اتنی عرصہ مین علیمردان خان ہرات مین باغی ہو گیا بادشاہ نے نصیر خان کو رہا
کر کے افسر فوج بنایا اور ہرات کی مہم پر مامور کیا نصیر خان ہرات جا کر فتحیاب ہوا اوس خدمت کے عوض مین
بادشاہ نے قلات کا ملک نصیر خان کو بخش دیا بعد ازان جب بادشاہ پنجاب مین آیا تو بہی نصیر خان خدمات
شایستہ بجالایا اور اونکی عوض علاقہ ہرند جاگیر مین پایا یہہ نصیر خان بڑا نامور بہادر دلیر لایق سردار تہا تمام
قوم بلوچ نے اسکو اپنا افسر و فرمانروا کیا تھا ملک اسکا بہت فراخ و پیداوار والا نہ تھا پھر بھی قافلہ سوداگرون کے اسکے وقت
درہ بولن سے آتی اور لاکہون روپیہ کا مال ہرات و قندہار سے لا کر ہندوستان مین فروخت کرتی اسکی تین بیٹے تہی
مصطفی خان محمد رحیم خان محمود خان بعد وفات اسکی مصطفی خان مسندنشین ہوا اوسکو محمد رحیم خان اوسکی بہائی
نے مار ڈالا اور ہرند کو بہاگ آیا اوسوقت محمود خان خوردسال تھا مسمات زینت اونکی والدہ نے تسلی دلا سا
دیکر محمد رحیم خان کو اپنے پاس بلایا مگر وہ راہ مین مر گیا اوسکی مرگ کا باعث معلوم نہوا اوسکی بعد محمود خان جانشین

ہوا اسیسی علاقہ ہرند مہاراجہ رنجیت سنگہ نے چہین لیا اور قلات کے ملک مین بے انتظامی ہوگئی محمود خان کے بعد محراب خان اوسکا بیٹا جانشین ہوا ۱۸۳۹ء مین جب سرکار انگریزی بحمایت شاہ شجاع الملک کے فوج لیکر اِسی رستسی قندہار کو گئی تو وہ ناعاقبت اندیش بمقابلہ پیش آیا اور لڑائی مین مارا گیا اور ملک سرکار کے قبضہ مین آگیا بعد چند سال کے پہیر یہہ ملک نصیر خان پسر محراب خان کو عطا کردیا بلکہ واسطے حفاظت درہ بولن کے پچاس ہزار روپیہ نقد سالانہ دینا منظور کیا چند سال انتظام اچہا رہا اور آمد رفت سوداگرون کی ہوتی رہی ۱۸۵۷ء مین نصیر خان مرگیا اور خداداد خان بیٹا اوسکا مسند پر بیٹہا اسکی وقت پہیر ملک مین بد انتظامی پہیلی اراکین سلطنت بگڑ گئے کشت و خون ہونی لگا پچاس ہزار روپیہ سالانہ سرکار نی بہی دینا بند کردیا جب نہایت ابتری ہوئی تو سرکار پہیر اِس ریاست کے انتظام کے طرف متوجہ ہوئی چنانچہ اب یہہ ریاست زیر حمایت سرکار انگریزی کے ہی

**گوجر** یہہ قوم پنجاب مین بکثرت رہتی ہی مویشی پالنا اور دودہ بیچنا انکا کام ہے اصل مین گوچر انکا نام ہے کہ گوچر گائی چرانیوالی کو کہتی ہین اب گوچر کا لفظ بگڑکر گوجر بن گیا یہہ لوگ دودہ مین پانی بہی اکثر ڈالدیتی ہین اصلی دودہ بیچنیوالا انمین کوئی بہت ہی کم ہوگا مذہب انکا مسلمانی ہی ۔

**ارائین** اسقوم کے گوت بیشمار ہین نکاس اپنا یہہ راجپوتون اور کہتریون سی بیان کرتی ہین پہلی یہہ لوگ اُچ کے علاقہ مین رہتی تہی آخر لنگاہی سلطنت کی زور و تعدی سی تنگ آکر پنجاب کیطرف آئی اور اسقدر پہیلی کہ اب کوئی شہر و قصبہ و گانو انسی خالی نہین ہی انمین کاشتکار بہت ہین اور بعض سبزی فروشی وغیرہ کا موتمین بہی مصروف ہین انگریزی سلطنت مین یہہ قوم فارسی و انگریزی علم بہی بہت پڑہ گئی ہی

**بافندہ** اصل مین یہہ ایک پیشہ سفید بافی کا ہی مگر اب یہہ ایک قوم مشہور ہوگئی ہی قومین اور گوت انکی مختلف ہین اور جولاہہ کہلاتے ہین

**بہاٹیہ** یہہ ایک قوم ہندوون کے قومون مین سی شمار ہوتی ہی اور وڈون کے مشہور ہی دوکانداری دیبوپار انکا کام ہی

**بہرو پیہ** یہہ قوم نکاس اپنا چوہان راجپوتون سی بتلاتی ہی پہلی یہہ بطور خانہ بدوشون کے رہتی تہی اور طرح طرح مکر و فریب سی معاش پیدا کرتی تہی اسواسطی بہروپیہ مشہور ہوئی اور یہہ لوگ اکثر لوگون کو سوانگ و نقل بہی کرتی ہین

**بلکہی وارہ** یہہ ایک آوارہ و خانہ بدوش قوم پنجاب مین ہی جو ملک ملک در علاقہ بعلاقہ پہیرتے رہتی ہین کسی مذہب کے پابند نہین ہین

**تیلی** یہہ قوم تیل نکالنی کا کام کرتی ہین گوت انکی بہت ہین مسلمانی مذہب رکہتی ہین

**لوہار ترکہان** یہہ دونو قومین فی الحقیقت ایک ہین لکڑی لوہی و معماری کا کام کرتے ہین پنجاب مین مسلمان بہت بلکہ بے شمار ہین بعض سکہہ و ہندو بہی ہین گوت انکی بیشمار ہین

**چہینبا یا دہوبی** یہہ قوم کپڑے دہونی اور رنگنی کا کام کرتی ہین خیاطی کرنا بہی انکا کام ہی مسلمان بہت ہندو کم ہین

**جہینور** یہہ قوم ہندو و مسلمان دونو قسم کی ہی ہندو جہینور کہار نان پزی کا

کام کرتی اور ڈولی کی سواری اوٹھاتے ہین گوت انکی بکثرت ہین مسلمان جھیور مشک اوٹھاتے ہین اور
دیہات ہین نان پزی وخدمتگاری کرتے ہین **چمار** یہہ لوگ پنجاب مین اکثر جوتیان سیتے ہین مگر پنجابی موچے
علیحدہ ہین گوت انکی بہت ہین موچی تمام مسلمان ہین چمارون کا کوئی مذہب نہین ہے **چنگڑ** یہہ لوگ
کبھی باس ہوتے ہین کسی گانو یا شہر مین مقیم نہین رہتی جابجا ڈرون کے دونون شہرون اور قصبون کے باہر آکر
کٹیان لگاتی ہین محنت مزدوری انکا کام ہے مذہب انکا اسلام ہے بعضی انمین سے اب شہرون اور قصبون مین مقیم
بھی ہوگئی ہین اور مکانات بنالئے ہین **نائی** یہہ لوگ بھی اپنی گوت بہت رکہتے ہین مونتراشی وحجامت وجراحی
وخدمتگاری انکا کام ہے **نواول** یہہ لوگ جوگی کہلاتے ہین کام انکا اصلی گدائی ہے بعض انمین سے فال بینی
اور رمالی کا کام کرتی ہین اور بعض مدح خوانی کرکر سکہہ مانگتے ہین بعض بید حکیم کہہ کر گلیون مین پھرتے ہین گوت
انکی بیشمار ہین لاہور مین خاص ایک محلہ انکا آبادی ہے **سانسی** یہہ لوگ آوارہ گرد اور خانہ بدوش ہین
مردارخواری اور چوری انکا کام ہے ہر ایک جانور کو مار کر کہا لیتے ہین کتے بلی گیدڑ چوہا لومڑ وغیرہ کسی جانور
کے کہانے سے پرہیز نہین کرتے گانو گانو پہرتے اور چوری کرتے ہین **ککے زئی** پہلے یہہ لوگ
ہندو کلال تھے جب مسلمان ہوئے تو کوئی شخص مسمی ککا انکا مورث اعلی ہوا اوسکی نام سے یہہ ککے زئی مشہور ہوے
اور زئی پشتو زبان مین اولاد کو کہتے ہین اگرچہ یہہ لفظ افغانون کے قوم مین رائج ہے مگر انمین بھی مستعمل ہوگیا ہے
اب یہہ لوگ شیخ بھی کہلاتے ہین پیشہ انکا غلہ کا بیوپار وپشمینہ فروشی وسوداگری ودوکانداری وغیرہ ہے
**لبانہ** پنجاب مین یہہ ایک قوم ہندو ومسلمان سے الگ ہے اگرچہ وہ اپنے آپ کو ہندو ظاہر کرتے ہین مگر
اونکی عادات اور اطوار ایسے ہین کہ ہندو ومسلمان ہر دو قوم انسے پرہیز کرتے ہے مگر چمارون اور چوہڑون اور
سانسیون سے یہہ اپنے آپ کو افضل سمجہتے ہین حرام نہین کہاتے اب ضلع لاہور وسیالکوٹ وغیرہ مین یہہ لوگ بہت
ہین اور کاشتکاری کرتے ہین موضع لبان والہ وغیرہ مین انکی ملکیت بھی ہے **مصلی** پہلے یہہ لوگ
بھنگی قوم چوہڑے تھے پہر مسلمان ہوئے اور مصلی یعنی نمازی کہلانے لگے پنجاب مین یہہ قوم بہت ہے **میراثی**
یہہ لوگ پیشہ کرسی خوانی وخدمتگاری زمیندارون کا کام رکہتے ہین ہر ایک ججمان کا کرسی نامہ نام بنام انکو
یاد ہوتا ہے نسبت وشادی کے وقت مجموعہ عام مین کرسی نامہ پڑہتے ہین حق حقوق انکی زمیندارون سے اوپر
جو مقرر ہین اونسے انکا گذارہ ہے چونکہ یہہ کام انکا قدیمی ارث ہے اسواسطے میراثی کہلاتی ہین **کشمیری**
یہہ نام اگرچہ کشمیر کے ملک کی ساتھ منسوب ہے مگر پنجاب مین اب یہہ ایک قوم مقرر ہوگئی انکی گوت ہزار در ہزار
جنمین شریف ونجیب ورذیل وغیرہ ہر ایک طرح کے لوگ ہین انمین سے ایک ہندو کشمیری پنڈت ہین جو فارسی
خوانده ہوتی ہین اور اچھے اچھے معزز عہدون پر مامور ہین مسلمان کشمیری ٹھاروپٹ وغیرہ اکثر پنجاب پشمینہ وشال بافی

خشت فروشی و بارکشی وغیرہ کا کام کرتے ہین بعضی سفیدبافی مین مصروف ہین شالی گوبی بھی انہین کا کام ہے
**شیخ ڈہولی** یہہ قوم خاص پنجاب مین رہتی ہے سید احمد سخی سرور سلطان کے یہہ مداح و علم بردار کہلاتے
ہین گدائی و دریوزہ گری پر انکا گذارہ ہے گدائی کے وقت ایک کے ہاتھہ مین علم ہوتا ہے اور دوسرا ڈہول بجاتا ہے
اور منہہ سے حضرت کے تعریف کے جملے گاتے جاتے ہین دہونکل اور نگاہی کے میلے کے قافلون کے ساتھہ یہہ سینکڑون
ہوتے ہین اور ڈہول بجاتے ناچتے ہوئے قافلے کے ساتھہ جاتے ہین لاہور مین جو سرور کے قدمون کا میلہ
ہوتا ہے اوسوقت بھی یہہ ہزارون جمع ہو کر آتے ہین **سپہیڑی** یہہ قوم بھی خانہ بدوش قوم ہے اسمین سے
سانپ پکڑنا اور بین بجانا اور لوگون کو سانپ دکہانا اور گدائی کرنا اسکا کام ہے اکثر انمین جوگیون کے طرح
کانون مین مندرین پہنتے رکہتے ہین اور گورو گورکہنا تہہ کے چیلے کہلاتے ہین ہندو مسلمان کی انمین کچھہ تمیز
نہین ہے دونو کے ہاتھہ کا کہانا کہالیتے ہین **قصاب** یہہ ایک مشہور قوم ہے اخراج انکا اکثر تیلیون سے
ہے گوت انکی بیشمار ہین گوشت کا بیچنا اور بکرون وغیرہ جانورون کا ذبح کرنا انکا کام ہے **مغنی یعنی**
**ڈوم** پنجاب مین یہہ قوم شہرون اور قصبون مین بکثرت ہے یہہ لوگ راگ گاتے اور سارنگی و ستار
وطبلہ وساز بجاتے ہین بعض تو انمین قوال ہین جو مشایخ کے سماع کے مجلسون مین جاتے ہین اور بعضی ناچنے والے
کنچنیون سے فاحشہ کو تعلیم دیکر رقص کے وقت اونکے پیچہے ساز بجانے کے واسطے کھڑے ہوتے ہین انکی عورات بھی
اشرافون کے ستردار گہرون مین موقع شادی کے جاکر گاتے اور ناچتی ہین بعضی انمین سے بھانڈ اور نٹ کہلاتی
ہین جو راگ بھی گاتے اونقلین اور سوانگ بھی بھرتے ہین **بہنگی خاکروب** پنجاب مین یہہ چوڑے
مشہور ہین تعداد مین یہہ بڑی قوم ہے اور گوت انکی بھی بیشمار ہین انکا قول ہے کہ لال بیگ فقیر ذرا اپنے
وقت کا ایک بزرگ تھا یہہ مذہب ایجاد کیا اور ہمکو اپنا چیلہ بنایا خاکسار ہمارا نام رکہا کروبی ہمارا کام ہے نعمت
خدا کی عام ہے کچھہ حلال ہے نہ حرام ہے اسواسطے ہم سب کچھہ کہالیتے ہین جیکو ہندو مسلمان مرا ہوا مردار کہتے ہین وہ
ہمارے نزدیک اچھا ہے کہ خدا کا مارا ہوا ہے جسکو خدا نے مارا وہ ہم نے کہایا مردار کر جیو کا کہانا ہمارے نزدیک گناہ
ہے کل بہنگی اپنے محلہ مین لعل بیگ کا چبوترہ بنا رکہتے ہین جمعرات کے رات وہان چراغان اور شیرینی تقسیم
کرتے ہین شادی مین انکی ملا مسلمان آکر نکاح لڑکی لڑکا کا پڑہ دیتا ہے جب کوئی مرجاتا ہے تو بھی ملا کو جنازہ
کے واسطے بلاتے ہین اور کوئی نہ کوئی بیوقوف بے علم طماع ملا وہان جاکر یہہ کام کرآتا ہے مُردے ان کے
دفنائے جاتے ہین قبرستان انکی مسلمانون سے علیحدہ ہین **مذہبی چوڑے** یہہ قوم پنجاب مین
سکھہ کی قوم کے ایک شاخ ہے پہلے یہہ بھی بہنگی خاکروب دیہاتی تھے گورو گوبند سنگہ سکھون کے دسوین گورو نے
انکو پاہل دیکر سکھہ بنایا کیس کہنوائے مسلم کیا چوڑے ہی وفاداری کی ہدایت کے رسمین انکی سب سکھون کے مطابق

ہین سرکار نے دہلی کے غدر کے وقت چند پلٹنین انکی بھرتی کی گورو صاحب کی ہدایت کے موجب یہہ مسلمانون
سے سخت دشمنی رکھتی ہین بسبب بیخوفی و چوری و غارتگری انکے کے سرکار انکی ہر وقت نگران رہتی ہے ضلع اضلاع
جسقدر یہہ پیدا ہوتے اور مرتے ہین فہرست انکی دفترونمین مہیا رہتی ہے **طوائف یعنی کسبی کنچن**
پنجاب مین اس قوم کو کنچن کہتے ہین کل قومون مین سے یہہ ارذل بے غیرت دیوث قوم ہے شجرہ انکا مادری ہے
باپ انکا روپیہ ہے لڑکیان اور کنیزکین اپنی یہہ زنا کے پیشہ پر بٹھلا دیتی ہین زنا کی خرچی جمع کر لیتی ہین جسقدر
لڑکیان انکی زیادہ تر کمائین رات دن زنا کرین اوسیقدر اونکی لائق مندی بیان ہوتی ہے اور اگر بسبب نیت
کسی شخص سے کسی لڑکی کی محبت ہوگئی تو وہ بہوری والی یعنی نالائق محض کہلاتی ہے بعضی شریرہ ایسی ہوتی ہین
کہ جب کوئی امیر عقل کا اندہا گرہ کا پورا اونکی دام مین آیا تو تھوڑے ہی دنون مین اوسکو لوٹ کر برباد کر دیتی ہین
تک نہین چھوڑتی مردون مین سے بعض شریر ایسی ہوتی ہین کہ رنڈی کو معہ زیور اوڑا لیجاتے ہین اور کنچن منہہ
دیکھتی رہجاتے ہین غرضکہ انکی محبت و دشمنی دونو بلائے عظیم ہے دانا لوگ انکی سایہ سے ڈرتے ہین اگر کوئی کنچن یا کنچنی
روبرو آجاوے تو لاحول پڑھتے ہین - رنجیت سنگھ کے وقت اس قوم کی بڑی ترقی ہوئی بسبب اسکے کہ موران کنچنی
کے نسبت رنجیت سنگھ کو اسقدر عشق ہوا کہ وہ کنچنون کے گھر آتا ہر طرح کی اونکی نازبرداری اوٹھاتا روپیہ
سکہ اوسکا جاری کرایا اوسکا گھر دار الضرب بنایا کل سلطنت کی معاملے کنچنون کے گھرونمین فیصل ہوتی ایک
ایک کنچن اپنے آپ کو شریک سلطنت سمجہتا اوسی وقت سے سکھون کی سلطنت کے اخیر تک یہہ لوگ خود مختار تھے ہزارون
لڑکیان کشمیر اور پہاڑ سے منگوا کر انہون نے پیشہ پر بٹھلا دین اپنی گھرون مین ہتڑیان جولانے کا ٹھٹہ تیار کر رکھی
جو کنیزک یا لڑکی ان کی فرمابجی انکی حکم سے سرپیچتی تو فوراً اوسکی پاؤن مین زنجیر پہنا دیتی اندہیری کوٹہریون مین
بے آب و دانہ قید کر دیتی چابک ہی مارکے مار دیتی کوئی پرسان حال نہوتا مدت تک یہی حال رہا آخر خداوند تعالے
کو یہہ ظلم پسند نہ آیا سکھون کا دورا اوٹھایا سلطنت انگریزی کا وقت آیا کنچنون کے بیڑیان ٹوٹین کاٹھہ جل گیا
ہزارون کنچنیون نے اپنے دل والی دوستون سے نکاح کر لئے ہزارہا ون علیحدہ ہو کر بازار مین جا بیٹھین آیندہ بردہ
و غلام خریدنی کی ممانعت ہوگئی لڑکیان کم پیدا ہوئین اور حکم ہوگیا کہ جب عورت اٹھارہ سال کی ہوجاوے
تو یہہ پیشہ پر لگائین ایسی ایسی صدمات سے بازار اس قوم کا سرد ہوگیا مگر اب بھی جو کوئی ناکردہ گناہ انکی پنجہ مین گرفتار
ہو جاتی اوسکا خدا حافظ ہے **سنار** یہہ قوم پنجاب مین زیور بنانے کا کام کرتی ہے ہندو مسلمان دونو قسم کے
سنار ہین گوت انکی بیشمار ہین خیانت اور چوری انکی مشہور ہے جب بیگانہ مال انکی پاس آتا ہے تو نیت انکی پھر جاتی ہے
اوسکی نصف کھوٹ اسطرح ہزار ہا فریب اور دغا بازیان کرتے ہین کہین ٹانکا زیادہ لگا دیتے ہین کہین اصلی چاندی
یا سونے مین کھوٹ ملا دیتے ہین کہین وزن کے وقت اوڑا لیتے ہین غرضکہ انکی فریب اور دغا بازیون کا شمار

نہین

نہین اور جو نہ کرے وہ سُنار نہین بیگانے مال کے ہضم کرنے مین انکا پیٹ بہت فراخ ہے روپیہ لیکر بارہ آنہ واپس
دینے تو بڑے دیانت دار ہین سنارون کا کام ہے سو اس کام کے کرنے والے جو ہندو سنار ہین تو البتہ دیانتدار
ہین مسلمان بڑے عیار ہین کل مال ہے اگر نصف بھی صاحب مال کو دیدین تو غنیمت ہے بعض تو ایسے ہوتے ہین جو
لوگون کا مال ہے لیکر وطن چھوڑ جاتے ہین بعض دوالے بنجاتے ہین اور پنجاب مین یہہ مشہور بات ہے کہ سُنار نے
اپنی والدہ کے ہنسلی بنانے کے واسطے لی جب تک دینے اوسمین سے مال چورا نلیا آرام نہ آیا

## پراچہ

یہہ قوم بھی پنجاب کے ملک مین بکثرت رہتی ہے مذہب انکا مسلمانی ہے تجارت دوکانداری کام ہے انکا دعویٰ ہے
کہ ہم ابن یامین حضرت یوسف علیہ السلام کی اولاد ہین اول کسی بزرگ ہمارے نے بحضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم
کے حاضر ہو کر خلعت اسلام پہنا مورث اعلی ہمارا پراچہ پنجاب مین آیا اوسی نام سے ہمارا یہہ نام قرار پایا قوم
کی کوت بہت ہین کفایت شعاری و کم خرچی مین یہہ لوگ مشہور ہین ان مرد شب و روز پشم فروشی و پشم سازی کے کام مین مصروف

# تیسری تقسیم ہندو اور مسلمانی وغیرہ مذہبون کے عقاید کے بیان مین

فی زماننا پنجاب مین بہت طرح کے مذہب رایج ہین جنمین سے بہت قدیم و پرانا مذہب **ہندو مذہب** ہے
تمام پنجاب بلکہ کل ہندوستان مین اسکا رواج ہے اسواسطے چند اعتقاد اس مذہب والون کے لکھے جاتے ہین اول
انکا قول ہے کہ برہما بشن مہیش سب دیوتاؤن سے بڑے دیوتے ہین جنکے تفویض مین کل جہان کا مدار ہے اور خالق حقیقی
برہما کی صورت بنکر دنیا کو پیدا کرتا ہے بشن کی شکل بنکر پالتا ہے مہیش یعنی شب کی صورت بنکر مارتا اور فنا کرتا ہے
اور جہان کے پیدایش کی ابتدا اسطرح ہوئی کہ سب سے اول بشن کے ناف سے کنول کا پہول نکلا اوسمین سے برہما
پیدا ہوا برہما اور بشن اپسمین جھگڑنے لگے برہما نے کہا مینے تجھکو پیدا کیا ہے بشن نے کہا مینے تجھکو پیدا کیا ہے اتنے مین
آسمان سے ایک ہوان ظاہر ہوا اسمین سے برہما کو خطاب ہوا کہ تو برہما ہے اور یہہ بشن ہے جسکی ناف سے کنول کا
پہول نکلا اور یا وس سے تو نکلا ہے اب تو خلقت کو پیدا کر جب برہما نے اوس ہوان کیطرف غور سے دیکھا تو اسمین سے
ایک لنگ نظر آیا برہما سواری ہنس لنگ کی پیمایش کے واسطے اوپر کو اوڑا اور بشن سواری گرڑ پاتال
کو دوڑا دس ہزار برس تک وہ دونو پیمایش کرتے رہے مگر لنگ کا انتہا نہ پایا تب برہما نے جان لیا کہ میرا مالک
اور پیدا کرنے والا یہی لنگ ہے دوسرے اعتقاد ہندو رکھتے ہین کہ دس مرتبہ بھگوان یعنی خالق حقیقی نے
دس جسمون مین اوتار لیکر دنیا پر ظہور کیا ہے پہلا یہہ اوتار کہتے ہین کہ سنکھاسر دیت برہما کے چارون بید دیکو
چرا کر نکل گیا اور سمندر مین جا کر غایب ہوا برہما نے ناچار ہو کر بھگوان سے عرض کیا بھگوان نے مچھلی کی صورت اختیار کر کے
اور سمندر کے تہہ مین جا کر سنکھاسر دیت کو مارا اور بید انکو اوسکے پیٹ سے نکالکر برہما کے حوالے کئے دوسرا

کچھہ اوتار کہ دیوتاؤن نے چودہ رتن نکالنے کے لیے چاہا کہ سمندر کو دہی کیطرح بلوئین اسواسطے مندراچل پہاڑ کی رئی
اور باسک ناگ کی اوسمین سے ڈالکے سمندر کو بلونے لگے مندراچل پہاڑ جو بہت گران تھا پاتال کو جانے لگا دیوتے
اوسکو سنبہال نسکے اور بھگوان سے عرض کی بھگوان نے کچھوے کی صورت ہوکر اوس پہاڑ کے نیچے پیٹھہ رکھہ دی تب
دیوتاؤن نے حسب لخواہ چودہ رتن نکالے تیسرے باراہ اوتار کہتے ہین کہ ایک دیت ساری زمین اور زمین کے
رہنے والون کو بوریا کے طرح لپیٹ کر پاتال کو لے گیا اور عالم مخلوقات کو بالکل نیست و نابود کر دیا اسواسطے
بھگوان خوک کے صورت اختیار کرکے پاتال مین گیا اور دیت کو مارکر زمین اوسکے ہاتھہ سے چھوڑالایا چوتھا
نرسنگھہ اوتار کہتے ہین کہ ہرنکشف راجہ ملتان نے اپنی پرستش شروع کرائی اور پہلاد اپنے بیٹے کو جو خداپرست تھا
لوہے کا ستون گرم کرکر تکلیف دی کہ اوس سے لپٹے بھگوان ستون کے اندر سے ایسی صورت بنکر نکلا کہ اوپر کا دہڑ
شیر کا اور نیچے کا آدمی تھا اور اپنے پنجون سے ہرنکشف کو ہلاک کیا پانچوان باون اوتار کہتے ہین کہ بھگوان نے دیوتاؤن
کے کہنے کے بموجب بقدر باون انگلی کے جسم اختیار کرکے راجہ بل کو کہ بہت عادل اور خوش خصال تھا چھل اور
فریب کرکے سلطنت سے خارج کیا چھٹے پرسرام اوتار کہتے ہین کہ راجہ سہنسر باہو چھتری نے جمدگن برہمن پرسرام
کے باپ کو کہ اوسکا ہمزلف تھا قتل کر دیا بھگوان نے کہ اوسکے بدلا لینے کے واسطے جمدگن کے گھر جنم لیا ہوا تھا ایک
تبر ہاتھہ مین لیکر ایک خون کے بدلے ساری جہان کے چھتریونکو قتل کر ڈالا پھر چھتریون کے عورتون سے کہ برہمنون سے
ہم بستر ہوئین کہتری پیدا ہوئے ساتوین رامچند اوتار کہتے ہین کہ راون کے قتل کے واسطے بھگوان نے راجہ جسرت کے گھر
جنم لیا اور رامچند نام پاکر راون کو قتل کیا اوسکا قصہ مشہور ہے آٹھوین کشن اوتار کہتے ہین کہ بھگوان نے راجہ
کنس کے قتل کے واسطے جو متھرا کا راجہ تھا باسدیو کے گھر دیوکی کے پیٹ سے جو کنس کی چچیری بہن تھی تولد ہوا اور
کنس کو قتل کر ڈالا اور حکومت متھرا کے راجہ اوگرسین کو دی اوس اوتار نے عورتون کے ساتھہ بہت عیش کیا
اور بانسری بجانے کا اوسکو بہت شوق تھا نوین بودہ اوتار یہہ ایک صورت صندل کی بنی ہوئی جگناتھہ مین
رکھی ہے ہندو کہتے ہین کہ تمام عمر مین جو کوئی ایک مرتبہ اسکی درشن کرے تمام گناہ اوسکی عبادت ہوجاتی ہین دسوین
کلنگی اوتار اسکا ظہور ابھی نہین ہوا کہتے ہین کہ یہہ اوتار سنبل شہر مین بشنددت برہمن کے گھر پیدا ہوگا اسکے
پیدا ہونے سے کلجگ کے تاثیر بدل کر ست جگ کا زمانہ شروع ہوگا تیسرے دیوی دیوتے ہندؤن کے بشمار ہین
جنکی مورتین بناکر پوجتے ہین منجملہ اونکے شب جی کے لنگ یعنی آلت کی پرستش ہوتی ہے اور وہ لنگ پتھر کا بنا ہوا
جلہری کے اندر جسکی صورت فرج کی ہوتی ہے رکھا ہوا ہوتا ہے اوپر اوسکی سندر بناکر پرستش کرتے ہین برہما کی مورت
چار منھہ کی ہوتی ہے کشن جی کی تصویر سیاہ رنگ سر پر تاج پاس ایک دو عورتین گوپی بناتی ہین اندر دیوتا اونکے
اعتقاد مین بہشت کا راجہ ہے بہشت بسانے والا جم راج یا دھرم راج دوزخ کا داروغہ خلقت کا بعد مرگ کے حساب

دینے والا جیر گپت لوگون کے اعمال نیک و بد لکھنے والا ہی دیویان بھی انکے اعتقاد مین بہت ہین بڑی دیویان انمین
سے ہین ایک مہا کالی مہادیو کی مددگار جسکا ظہور کانگڑہ و جوالا مکھی مین ہے دوسری مہا لچھمی بشن کی مددگار اسکا
ظہور چاندی اور سونے مین کہتے ہین تیسری سارستی برہما کی مددگار ظہور اسکا پہوے کے نزدیک ایک سرستی کی چشمہ
مین ہے اور ان تین دیویون سے اور نو کروڑ دیویان پیدا ہوئی ہین اور ایک بڑا دیوتا ان کے مذہب مین
بیاس جو جن گندہا کا بیٹا ہے جسنے بید کو تقسیم کیا اوسکی پیدایش کا قصہ طول ہے اسواسطے ترک کیا گیا اور ایک
بڑا دیوتا اس مذہب کا گنیش دیوتا ہے جسکا سر ہاتھی کا اور جسم انسان کا ہے اسکی پرستش عام ہے اسکی پیدایش
کا مختصر قصہ یہہ ہے کہ ایک دفعہ پاربتی مہادیو کی بیوی نہانے بیٹھی جب اُبٹنا ملا اور بدن سے میل اوتارا تو اسکا
ایک پتلا آدمی کا بنا کر زندہ کردیا اور اوسکو حکم دیا کہ دروازہ کے اوپر بیٹھکر کسیکو گھر مین نہ آنے دے
اتنے مین مہادیو خود تشریف لائے اوس لڑکے نے اونکو اندر جانے سے روکا مہادیو نے خفا ہوکر اوسکا سر
کاٹ کر پہاڑ و کے اندر پہینکدیا جب پاربتی کو یہہ خبر ہوئی بہت روئی اور رنجیدہ ہوکر اوسکے زندہ کردینے کی
درخواست کی مہادیو نے ہرچند کٹے ہوئے سر کو تلاش کیا پتا نملا ناچار ایک ہاتھی کا سر کاٹ کر اوس لڑکے
کے بدن کے ساتھہ ملایا اور زندہ کردیا اور گنیش نام رکھکر بر دیا کہ جو کوئی شخص کوئی کام کرے پہلے تیرا نام
لے اور جو کوئی کسی دیوتا کی پوجا کرے پہلے تیری پوجا کرلے تو وہ قبول ہو ہندوؤن مین قسم قسم کے سادہو اور
قسم قسم کے فقیر اور قسم قسم کے طریق اور طرح طرح کے مذہب ہین کل بیان اونکا ایک امر محال ہے اسواسطے
تھوڑے سے طریقون کا ذکر جو پنجاب مین ہے یہان تحریر ہوتا ہے **بشنوی** یہہ لوگ بشن کو مانتے ہین کشن اور
رامچند کی مورت کی پوجا کرتے ہین بیراگی سادہ ہندو بھی اسی مذہب کے قایل ہین سلام کے جگہہ ہر ایک کو
جو سیتا رام پکارتے ہین **جی کشنی** یہہ مذہب صرف کشن کے ماننے والا ہے چونکہ بہت ہندو پتھر جن یعنی پانوتی
ہوئی بنام بہاچلنا تھہ کے پتھرون کے اوسطرف سے لاتے ہین اونکا یہہ لوگ نہایت ادب کرتے ہین ہندنی عورت
اس فرقہ کے فقیرون کے چیلیان بہت ہوتی ہین **شاکتک** یہہ فرقہ صرف دیوی کے ماننے والا ہے نشان
اونکا یہہ کہ گوہ مند ہو رکے بند ہی ماتھے پر رکھتے ہین اور دیوی کے مختلف طور کے اوپر پرستش کرتے ہین
**جوگی** یہہ ایک مشہور فرقہ پنجاب و ہندوستان مین ہے انکا قول ہے کہ ہمارا آغاز گورو گورکھناتھہ جی سے ہوا اور گورکھناتھہ
نے یہہ طریق خاص شب جی سے حاصل کیا اور شب جی ہی کے حکم سے گورکہناتھہ گدی کے اندر سے پیدا ہوئے یہہ فرقہ
بہت قدیمی ہے اور اچھے اچھے فقیر اہل ریاضت اسمین ہو گذرے ہین کئی راجون نے مثل راجہ گوپی چند وغیرہ سلطنت
چھوڑ کر جوگ اختیار کیا ہے بلکہ جعفر پیر ایک شخص مسلمان بھی اس فرقہ کا فقیر تھا جسکا سلسلہ علیحدہ ہے بھیرو
کی پرستش انکے یہان ہوتی ہے سلام کے بدلے آدیس کا لفظ بولتے ہین کان چہدوا کر مندرین پہنتے ہین گلے مین انکے

ایک لکڑی کی نفیری ہوتی ہی پوجا کے وقت اسکو بجاتے ہین شراب کے پینی اور گوشت کے کہانی کی انکی یہان کچہ
ممانعت نہین ہی **گوشائین** یہہ بھی ہندو فقیرون کا ایک فرقہ ہی سادہ کہلاتے ہین مانگ کہانا انکا کام
ہی سنیاسی فرقہ کے دہرم سی انکا دہرم ملتا ہی **سراوگی پوج** یہہ فرقہ بھی ہندون کے فرقہ مین سی ہی
لیکن یہہ ہندون اور ہندون کے عقاید سی سخت متنفر ہین برہما بشن شب گنیش دیوی دیوتا کسیکو نہین
مانتی صرف پارسناتھ کی پوجا کرتے ہین انکا قول ہی کہ ہمارا فرقہ موحد ہی سوائی خداوند تعالی کے ہم کسیکی عبادت
نہین کرتے کسی ذیجان کو مارنا اور گوشت کا کہانا انکی یہان سخت گناہ ہی رات کی اندہیرے مین یہہ کچہ نہین
کہاتے سورج کے ہوتے ہوتے کہانا کہا لیتی ہین اکثر انمین سے جو بہت پرہیزگار ہین وہ منہہ پر کپڑا رکہتی ہین مطلب
اسکا یہہ ہی کہ انکی گرم سانس کے صدمہ سے کوئی ذیجان نہ مرجاوی پانی بہی وہ کپڑے سی لکا لکر پیتی ہین کہ اگر
کوئی چہوٹا جانور پانی کے اندر ہو تو کپڑے کے اندر رہجاوی قوم بہابڑہ تمام دکاندار انکے چیلہ وغیرہ ہین وہ
بھی سب کے سب ایسا ہی کرتے ہین **ستھری** پنجاب مین یہہ بھی ایک ہندو فقیرون کا فرقہ ہی موجد اسکا اول
چیدا مل کہتری بہرام پور ضلع گورداسپورہ کا رہنیوالا ہوا جسنی حضور گورو ہرراے بمقام امرتسر جاکر خدمت
اختیار کی اور چیلا بنا چونکہ آدمی زبان ور اور دیباک تہا اور ہر ایک بات مین گورو کو بہی صاف جواب دیتا تہا
اسواسطی ستہرا یعنی صاف کو خطاب پایا اور یہہ خاندان ستہری شاہیون کا ایجاد ہوا اس فرقہ کے فقیر ہاتہہ
مین دو لکڑیان لیکر بجاتے اور گدائی کرتے ہین سکہون کے وقت مین انکا بڑا زور شور تہا ہر ایک ستہرا
فی دوکان ایک پیسہ لے لیتا اگر دوکاندار نہ دیتا تو سر بازار برہنہ ہوکر دکہلاتا عضو تناسل کے ساتہہ اینٹ باندہکر
لٹکا لیتا ناچار لوگ تنگ آکر دیدیتے اب یہہ شرارتین بالکل بند ہین مگر یہہ لوگ بدستور گدائی کرتے ہین کسیکو
تنگ نہین کرتے یہہ لوگ چوٹی سر پر نہین رکہتے پگڑی کے جگہہ سر پر اون کی سیلی باندہتے ہین پیشانی کے اوپر سیاہ
ٹیکا ہوتا ہی اورنگ زیب عالمگیر کے وقت سی یہہ فرقہ شروع ہوا ہی **دادوپنتھی** اس فرقہ کے لوگ
پنجاب مین بہت ہین موجد اس پنتہ کا اکبری عہد مین ایک دادو رام برہمن قصبہ نراینہ علاقہ جیپور مین گذرا ہی
اوسنی ایک گرنتہہ اپنا بمضامین توحید بنایا اور اپنی چیلون کو پڑہایا یہہ لوگ سوائی چوٹی کے سر پر بال نہین رکہتے
کپڑے تمام بدن کے گیروا رکہتے ہین شادی نہین کرتے مجرد رہنا انکا دہرم ہی دادو رام کی سمادہ نراینہ مین موجود
ہی پنجاب مین پہلی اس فرقہ کا فقیر پرسوتم داس آیا اوسنی یہہ مذہب بہت پہیلایا بہت سی لوگون کو چیلہ بنایا۔
**اوداسی** یہہ فرقہ سری چند بابا نانک کے بیٹے سے شروع ہوا فقیر اس فرقہ کے پاجامہ یا دہوتی نہین پہنتے
کمر مین تابنے کا زنجیر باندہکر لنگوٹ باندہ لیتی ہین تمام بدن پر راکہہ ملے رہتی ہین سر کے جٹا کو بڑہا کر پگڑی کی جگہہ
سر پر لپیٹ لیتی ہین گرو نانک اور سری چند اور بابانیان پنتہی ان کی عبادت ہی **گلاب داسیہ**

**مذہب** یہہ مذہب بھی ایک جدید مذہب ہی سرکار انگریزی کے عملداری مین یہہ ایجاد ہوا ہی اس مذہب کا
اصول یہہ تھی کہ اصل مذہب اپنے دل کو راہبر کامل سمجھکر اوسکی خواستہ کو مین خواستہ خدا تصور کرتا ہی دل کے
رضامندی کو خالق کی رضامندی جانتا ہی اسلئے جو کچھہ اوسکے دل مین آتا ہی بجالاتا ہی کہانے پینے مین حلال و حرام
کی تمیز نہین کرتا شراب وغیرہ مسکرات کا استعمال اوسکے نزدیک گناہ نہین ہی گلابداسیون کا مقولہ ہی کہ
**پنجابی شعر** آگ حاکم تون ڈرئے * ہور جو جی چاہی سو کرئے * یعنے آگ اور حاکم سے خوف کرین سوا اسکی
اور جو جی چاہی سو کرین گلابداس موجد اس مذہب کا ساکن موضع چٹھیانوالہ واقعہ خطہ مانجھہ ضلع لاہور کے رہنے والا تھا
جو چند سال ہوی مر چکا ہی کلمات توحید کی ان لوگون کے زبان پر جاری رہتے ہین ہمہ اوست کے مقر ہین اپنی بیگانی عورت
سے پرہیز نہین کرتے ہر ایک عورت کے ساتھہ جمع ہونا گناہ نہین تصور کرتے لاہور کے مسلمان سادات مین سے
ایک شخص طبیب عالم و فاضل جسکا نام محمد شاہ تھا اس مذہب کا پابند اسقدر ہو گیا کہ اوسنے مسلمانی احکام کو
بالکل ترک کر دیا اور گلابداس کے مصنفہ گرنتھ کو ہر وقت پڑھتا رہتا قرآن مجید سے زیادہ اوسکو عزیز جانتا
اوسکی خاندان کے سادات جو شیعہ مذہب تھے سب اوس سے اور وہ ان سے علیحدہ ہو گئے تھے **مذہب کوکا**
یہہ مذہب پنجاب مین تھوڑے عرصہ سے پیدا ہوا ہی جسکو سکھون کے مذہب کی ایک شاخ کہنا چاہئے اسکی بنیاد کا حال
اسطرح صحیح طور پر معلوم ہوا ہی کہ بالک سنگہ ولد سادہو سنگہ قوم اڑوڑہ موضع حضرو ضلع راولپنڈی مین رہتا تھا
اوسنے رات کو ایک خواب دیکھا کہ گویا اوسکو کوئی ارشاد کرتا ہی کہ تو واہگورو واہگورو کے نام کا جپن کیا کر چنانچہ
وہ اوس کام پر نہایت مستعد ہو کر قایم ہو گیا یہانتک کہ اوسکی فقیری و زہد و عبادت کی مشہوری ہو گئی اتفاقاً
سے رام سنگہ ولد کرتار سنگہ قوم ترکہان ساکن موضع بہینی ضلع لدہیانہ بھی اوسطرف جا پہونچا اور بالک سنگہ
کی شہرت سنکر اوسکی خدمت مین حاضر ہوا اور اوسکے ساتھہ اسکی ایسی موافقت ہو گئی کہ بارہ برس تک اوسکی
خدمت کرتا رہا آخر بالک سنگہ نے مرنے کے وقت اجازت اوس ذکر کی جو اوسکو خواب مین تلقین ہوئی تھی رام سنگہ
کو دی اور جانشین کر کے اپنی خاص مالا تاگے کی جسمین ایک سو آٹھہ گرہ تھین عنایت کی اور حکم دیا کہ اٹھتے بیٹھتے
اٹھتے بیٹھتے سوتے جاگتے واہگورو کا جپن کیا کرو کہ یہہ جپن بڑی خرد ہی کے واسطے بہت کارآمد ہوگا جسکی کان مین ایک مرتبہ
کہا جائیگا وہ فی الفور اس طریق کو قبول کر لیگا اور جسکو یہہ طریق دیا جاتا ہی اوسکو تلقین کر دیتا ہی کہ آٹھہ پہر مین
تین مرتبہ غسل کرے ـ دوم چمڑے کے ڈول سے پانی نہ پیوے ـ تیسرے غیر مذہب کے یعنی دوسرے کے ہاتھہ کا پکایا ہوا
کہانا نہ کہاوے ـ چوتھی شادی بیاہ مین کچھہ خرچ نکرے اور پھیرون کی جگہہ آنند پڑتا رہے جو ایک بانی گرنتھ کے
بانیون مین سے ہے ـ پانچوین ہر پہنچی سوار دیگ کا حلوا یعنی کڑاہ پرشاد واہگورو کے نام پر تقسیم
کرے ـ چھٹے دختر کو دہیز مین کچھہ نہ دیوے ـ ساتوین لڑکی کے سسرال سے کچھہ نہ لے ـ آٹھوین گوشت نہ کہاوے شراب

نہ بہی تماکو کا استعمال نکریں۔ نوین بہیکہ نہ مانگین کسب کرکے معاش چلائین۔ دسوین اپنے ہم مذہب کی مدد و حمایت
و خبرگیری پر مستعد رہیں۔ گیارہوین سر کی پگڑی مین ایک چہوٹی سی چہری رکہیں۔ بارہوین جہوٹہہ نبولے تیرہوین
زنا نکریں یہہ تلقین کرکر بالک سنگہ مرگیا اور بعد کرپاکرم کے رام سنگہ نے اپنے وطن موضع بہینی علاقہ ضلع لودہیانہ
کو مراجعت کی اور چیلی بنانے شروع کئے اور تلقین عام جاری کر دی یہانتک کہ چار پانچ سال مین سینکڑون بلکہ ہزارون
لوگ بکثرت سکہہ اور بعض ہندو بلکہ مسلمان بہی اوسکی چیلے ہوگئے چونکہ وہ بآواز بلند واہگورو واہگورو کرتے تہی
اور چیخین جوش مین آکر مارتے تہے لوگون نے اونکا نام کوکا رکہہ دیا کیونکہ پنجابی زبان مین کوکا چلانے والی کو اور
کوک چلانے اور چیخنے کو کہتے ہین پہلی تو رام سنگہ کے چیلے اس خطاب کو اچہا نہین جانتے ہین مگر جب عام مشہوری
ہوگئی تو اپنے آپ کو وہ خود بہی کوکا کہنے لگے اوسوقت رام سنگہ کی عزت بہت بڑہ گئی اور حکام وقت بہی اوسکا
لحاظ کرنے لگے جہان وہ جاتا اوسکی عزت کمال درجہ کی ہوتی اوسکی گہر پر ہزارون آدمیون کا ہجوم رہتا تہا
اور عام کہانا تقسیم ہوتا تہا چنانچہ ایک مرتبہ وہ لاہور آیا تو تمام شہر والے ہندو مسلمان زن و مرد نذرانے
لیکر اوسکی زیارت کو گئے اور دربار اوسکا ایک شاہانہ دربار تہا اوسکی نائب و خلیفی جنکا خطاب صوبہ تہا جابجا
شہر بشہر مامور ہوئے اوسکے مذہب کے دہرم سالا جابجا تعمیر ہوگئے جب قریب ایک لاکہہ آدمی کے چیلہ ہوگیا اور
صوبون کی گنتی بہی ایکسو ستائیس تک پہونچ گئی تو اس مذہب کے لوگ بہت گستاخ ہوگئے حکومت کی تو بہی اونکو دماغ
مین سماگئی اپنے آپ کو بڑے درجہ کا آدمی تصور کرنے لگے اور خفیہ وے ایسا سمجے ہوئی کہ جو کام برخلاف ہماری مذہب
کے ہوتے ہین اونکو بند کر دین اور مخالفون کو سزا دیوین چنانچہ پوشیدہ کسی مسجد کو گرا دیتے شوالہ وغیرہ کو مسمار
کر دیتے مدت تک ایسے ایسے کام وہ بہت کرتے رہی پہر تو خیالات اونکے اور بہی بڑہ گئی یہانتک کہ ایکشخص
میانسنگہ کوکا ساکن تہراج علاقہ فاضلکا ضلع سرسہ نے اپنی ہم مذہبون سے بیان کیا کہ آج رات مجہکو خواب مین
گورو نے ارشاد کیا ہے کہ ہم لوگ یہان سے جمع ہوکر اونکی خدمت مین جائین اور راستہ مین جو مسجد و شوالہ ٹہاکر دوارہ
وغیرہ پائین اوسکو مسمار کرتے جائین کہ یہہ صاف بت پرستی لوگ کرتے ہین اس خواب کو سچ جانکر قریب چار سو آدمی کے
کوکا مذہب والے موضع بہولی والہ ضلع فیروزپور پرگنہ مکتسر مین جمع ہوگیا اور مسجدین و شوالے و مندر گرانے شروع
کئے اس مجمع ناجایز کے خبر جب ڈپٹی انسپکٹر تہانہ نے پائی جمعیت لیکر برسر موقع پہونچا کوکون نے اوسکو دیکہتے ہی
کہا کہ تہانہ دار سلے یعنی مسلمان کو مار لو جانے نہ پائی یہہ بات سنکر بہت سی کمک کے تہانہ دار بیکو ڈر ہوا اور تہانہ
خوب بند کرا کر اور جان بچاکر وہان سے بہاگا اور ضلع مین پہنچکر صاحب ضلع کو خبر کر دی وہانسے صاحب اسسٹنٹ
و صاحب ڈپٹی کمشنر کی سپرنٹنڈنٹ پولس کسیقدر فوج لیکر موقع پر پہونچی فوج کی آمد سنکر اور توپ کو دیکہ بہاگ گئی صرف میانسنگہ
ساتہہ ستر آدمیون کے ساتہہ وہان موجود رہا اور وہ سب ایک مکان پکے اندر بیٹہی ہوئی تہی دونوں صاحبان انگریز

نے اونکو حکم دیا کہ مکان سے باہر آئیں اونھون نے انکار کیا حکام نے سوڈھی مانسنگھ کو اونکے بلانے کو بھیجا تو وہ بھی
سمجھانے سے میان سنگھ بدین حیثیت و ہیئت باہر آیا کہ وہ سب کوکون کے درمیان دوشالہ اور رفیع لباس پہنے ہوئے
تھا اور ساٹھ ستر اوسکے چیلے اوسکے درمیان لئے ہوئے اور حصار باندھے اور ہر ایک کے ہاتھ مین آہنی تیر ہوئی
کوہاڑیان و برچھیان و برد گھوڑے ہوئے تھے وہ دونون انگریز اوسوقت گھوڑون پر سوار تھے اور جس جگہہ میان سنگھ اکر
کھڑا ہوا اوسکے گرد اور جگہہ نجاست غلیظ تھی صاحبان انگریز نے سب کو بیٹھنے کا حکم دیا اور تو سب بیٹھ گئے مگر
میان سنگھ کھڑا رہا اوسکو صاحب نے دھمکا کر کہا کہ بیٹھ جا ناچار وہ بھی اوسی غلیظ جگہہ پر بیٹھ گیا اور ایک غلیظ ہڈی
کو لیکر اوٹھا لیا منہ مین چبانے لگا اور کہنے لگا کہ ہم فقیر ہین ہمکو کوئی اور ستانا جگہہ یکسان ہے جب بیٹھ
چکے تو پولیس نے اونکو گھیر کر ہتھیاریان ہاتھ مین لین اور رسے سے مشکین باندھ لین اور ضلع کو معہ میان سنگھ کی
لیجا کر تین برس کی قید تو میان سنگھ کو ہوئی اور مختلف قیدین اوسکے ہمراہیون کے واسطے قرار پائین بوقت
تلاشی سونے چاندی کا زیور بہت سا اونکے پاس سے برآمد ہوا جو اونھون نے دیہات سے لوٹا تھا وہ عند العدالت اونکے
مالکون کو دلا دیا گیا اس سزا سے بھی کوکے اپنی شرارت سے باز نہ آئے اور چند قصابان کا کشتہ کو مقام امرتسر
شاہ کوٹ رات کیوقت قتل کیا اسکے بعد ایک بھاری مجمع کرکے کوکون نے ریاست مالیر کوٹلہ پر حملہ کیا اور چاہا کہ
اوس ریاست سے ہتھیار ضروری اور گھوڑے سواری کے لئے حاصل کرکے فوج جنگ آور تیار کرین یہہ مفسدہ پردازی
نتیجہ تعلیم رام سنگھ کا تھا کیونکہ اوسنے ایک بانی تصنیف کی اور اوسمین لکھا کہ بارھین سے راج سکھون یعنی ترلبان سے
راج زیادہ ہوا اس بانی کو کوکے راست تصور کرکے راج کے حاصل کرنے کے درپے ہوئے مالیر کوٹلہ کے حملہ کی خبر جب
حکام انگریزی کو پہونچی صاحب ضلع لودہیانہ وغیرہ حکام فی الفور موقع پر پہونچے اور مفسدون کو گرفتار کیا اور
سزا دی توپ سے اوڑا دیا اور بہت سے جیلخانہ مین مقید ہوئے اور رام سنگھ گورو کوکون کا مقید ہوکر کالا پانی
بھیجا گیا اوسوقت سے جوش و خروش کوکون کا کم ہوا اب بہت سے کوکے اوس مذہب سے نکلکر پھر اصلی مذہب مین
آگئے ہین اور رام سنگھ کالے پانی مین موجود و مقید ہے رام سنگھ کے چیلے اکثر ارذال دیہاتی ذی علم لوگ بھی
لباس سبکا ایک طریق کا ہے یعنی چادر و کرتہ و پاجامہ و بعض بجای پاجامہ تہہ بند باندھتے ہین اور دستار چہرہ دار
سب یکطرز پر باندھتے ہین اور ایک کوکا دوسرے کوکے کو پگڑی کی بندش سے پہچان لیتا ہے ہر ایک کے ہاتھ
انکا سفید ہوتا ہے اور کھانا سب کے سب ایک معین وقت پر کھاتے ہین گائے اور دیوی دیوتا کی پرستش ہرگز
نہین کرتے بت ہمیشہ گاو ادب بھی نہین کرتے وفات کی بعد کسیکی سمادہ نہین بناتے انکی عورات اگر کسی مرد بیگانہ
کے پہلو بہ پہلو بیٹھے یا اختلاط کرے تو اونکو غیرت نہین ہوتی شام کے وقت بہم جمع ہوکر بلند آواز اشلوک پڑھتے ہین
اور گستاخی انکی یہانتک پہونچ گئی کہ ایک کوکا سکھ نے لاہور مین جلسہ رام چند عدالت خفیفہ کو تلوار سے مار ڈالا

**برہمو سماج** اس مذہب کی بنا شہر کلکتہ میں ہوئی ہے تھوڑے برس گذرے کہ بابو کیلاس چندر بنگالی پنجاب میں
آیا اور اوسنے زبان انگریزی حال اس مذہب کا لوگون کو بتایا اور خود اسکی بیان کی اب پنجاب مین اس مذہب کے
پیرو اکثر بنگالی بابو انگریزی نویس اور ہندوستانی ہندو ہین خیالات ان مذہب والونکے ہندوونکے بالکل برخلاف
ہین بت کو ہرگز نہین پوجتے لائق عبادت و بندگی کے کسی دیوی دیوتا کو سوائے خالق حقیقی کے نہین جانتے پہلی
اس مذہب کی ایجاد راجہ رام موہن رای سے ہوئی جو کلکتہ کا رہنے والا تھا اوسکی تجویز و تدبیر و صوابدید و ہدایت سے
یہہ مذہب رایج ہوا اوسنے اپنی کمال صدق باطن سے ہندوؤن کے مذہب کو اصلاح دی اور اچھی اچھی باتین اور
نیک آداب و اعتقاد اپنے پیروون کو تعلیم کیا یہہ لوگ خدا تعالی کو وحدہ لاشریک بے مثل بے ہمتا یگانہ تصور کرتے
ہین خالق کل موجودات رزاق مخلوقات حاضر و ناظر عالم الغیب بے ابتدا و بے انتہا قادر مطلق جانتے ہین
اوسکی عبادت کو فرض مانتے ہین ہندوون کے معبودون راجہ رامچندر و کرشن مہاراج وغیرہ کو اوتار
خدا کا یقین نہین کرتے اتنا کہتے ہین کہ یہہ لوگ بنی آدم مین سے نہایت بزرگ عابد زاہد ہادی خلقت کے تھے
وسیطرح نوح ابراہیم موسی عیسی محمد صلی اللہ علیہ وسلم بھی بزرگ پارسا زمانہ کے پیر و مرشد تھے آدمیون مین سے
کوئی ایسا نہین ہوا جسمین خدا نے متشکل ہو کر اپنی شکل دکھائی ہو انکے پیغمبر یا بابا نانک وغیرہ اولیا اور بہت
فقیرونکو جو بزرگ مشہور ہین بزرگ جانتے ہین انکا یہہ بھی اعتقاد ہے کہ مسئلہ تناسخ کا بالکل جھوٹہ ہے آدمی ایک ہی مرتبہ
پیدا ہوتا ہے اور ایک ہی دفعہ مرتا ہے مرنے کے بعد وہ اپنے نیک و بد اعمال کی ترقی و تنزل کے مقام مین
قیام رکھتا ہے اور اوسکے مطابق راحت مین اوسکی رفتار ہے اس مذہب مین بری خواہشون سے بچنا نیک کام
کا خواہشمند ہونا روحانی خلوص مین ترقی کرنا خلق خدا کی رضامندی پر رضامند ہونا اصل اصول ہے انکا
یہہ بھی قول ہے کہ انسان کا گناہ کسی طرح کے دینے یا عوض اوتارنے کے معاف نہین ہوتا اوسکا کفارہ صرف
نفس کشی اور سچے دل سے تائب ہونا ہے فرایض اس مذہب کے تین ہین اول وہ کام جو خدا سے متعلق ہے مثلاً عبادت
وہ بخلوص دل کرنا دوسرے معاملات باہمی مین صفائی رکھنا مثلاً سچ بولنا انسان بھائیون سے باخلاص آداب و اخلاق
پیش آنا یہہ امور جو متعلق بخلق خدا ہین درست رکھنا تیسرے ان امور سے خبردار رہنا جو متعلق اپنے جسم سے ہین
مثلاً اپنے جسم کو ناحق تکلیف نہ دینا صحت کا نگران رہنا اوسکی فکر رکھنا یہہ لوگ ہر ایک انسان کو ایک ذات
سمجھتے ہین ذات کی کوئی تمیز انکے یہان نہین ہے عبادت انکی روحانی ہے ظاہر اسطرح کی نماز یا طریق عبادت کا
نہین رکھتے اور نہ خدا کے عبادت کے وقت جسم سے کام لیتے ہین مگر عبادت کی فرد کے حال مین جسم کو درمیان مین
لے آتے ہین مثلاً خدا کی تعریف زبان سے کرنا اوسکی کلام کو کانون سے سننا وغیرہ کتابین الٰہی اس مذہب مین روحانی
طور پر ہو دانے گئے ہین جنکو مطالعہ سے خدا کے اسرار ظاہر ہوتی ہین ایک عالم موجودات دوسرے انسان کی

طبعی خیالات جو قدرت سے اوسکے دل مین ظاہر ہوتی ہین سوا ہی اسکے ہندؤن کے چارون بیدون اور توریت
و انجیل و قرآن کو مانتے ہین اور رکہتے ہین کہ اونکا مطالعہ بہت بہتر ہی مگر اونکی کل مضامین مین سے جو مضمون انکے
مذہب کے مطابق ہی اوسکو سچ اور باقی کو غلط تصور کرتے ہین برہمو سماج کے لوگ کہانے پینے کا پرہیز کسی قوم سے
ساتھہ ضرورت نہین جانتے چاہے وہ کسی مذہب کا ہوگا اوسکو بہی اور جانورون کے طرح ایک جانور جانتے ہین اوسکے
بزرگی کے قایل نہین غرض اعتقادات انکی برہمنی مذہب کے بالکل برخلاف **نہنگ** یہہ مذہب گویا سکہی مذہب
کی ایک شاخ ہی یہہ لوگ اپنے آپ کو خاص پیرو گورو گوبند سنگہ کے اور اوسکی احکام کے پوری پوری تعمیل کرنے
والے جانتے ہین لباس انکا بالکل سیاہ نیل کی رنگا ہوا ہوتا ہی لوہی کا کوئی نہ کوئی ہتہیار انکی پاس ضرور ہوتا ہی
مہاراجہ رنجیت سنگہ کے وقت تو یہہ لوگ پوری مسلح رہتے تھی اب انگریزی عملداری مین بہی چہری جکو ضرور رکہتے ہین
پگڑی انکی سر کے اوپر بہت اونچی اور لمبی بندہی ہوئی ہوتی ہی ایک چکر لوہی کا پگڑی مین بندہا ہوا ہوتا ہی سکہی
عملداری مین انکی فوج الگ تہی انکی پلٹن کیا تہی گویا قہر الہی تہا جدہر یہہ جاتے زمینداروں کے زراعتین
برباد ہوجاتی جسے کچہہ قیمت اوسکی ہرگز نہ دیتے کوکان کا میوہ ترکاری آٹا دانہ شیرینی بازار مین جو پاتے
لوٹ لیجاتے اور اوس غارت لوٹ کہسوٹ کا کچہہ یعنی نذرانہ نام رکہا ہوا تہا مہاراجہ کبہی اونکی ظلم کی داد نہ دیتا
اور کہتا کہ وہ گورو کے سانڈہ ہین ایک مرتبہ اونہون نے ہندوستانی انگریزی فوج کے ساتھہ بڑی زیادتی کی
اور جانا کہ یہہ بہی پنجابی رعیت ہی اونکو لوٹ لینگے کوئی نہ پوچہیگا مختصر حال اسکا یہہ ہی کہ جب مہاراجہ رنجیت سنگہ
کے ابتداء عملداری مین مسٹر مٹکلف صاحب سفیر انگریزی قیام دوستی کے لئی لاہور آیا تو اوسکی ہمراہ دو سو نفری
و ارد پیادہ فوج انگریزی تہی اور اچہی اچہی جوان تہی مہاراجہ نے اونکو امرتسر مین اوتارا اور خود دیکہنی کو آگیا
گیا اتفاقاً محرم کا مہینہ جو ماتم کا چاند ہی نمودار ہوا دسوین عاشورہ کے روز فوج کے مسلمانون نے تعزیہ نکالا بڑی
اجتماع اور بڑی شان و شوکت سے شہر یان بجاتے ہوئی تعزیہ کے گشت مین مصروف و مشغول ہوئی پہرتے پہرتے
اونکا گذر اسطرف سے ہوگیا جسطرف اکالیون کی پلٹن اوترتی ہوئی رہتی اکالیون نے جو اونکو دیکہا تو نہنگی تعصب
جوش مین آیا اور پکار کر مسلمون یعنی مسلمانون کو لوٹ لو اور سب اکالئی مسلمانون پر کود پڑی علم تعزیہ کی چہین
لئے تعزیہ توڑ دیا شہر یان پہاڑ ڈالین پہلی تو انگریزی سپاہی بسبب بیگانہ ملک کے غم کہاتی رہی پہر جب اکالیون
نے اونکی ہتہیار بہی چہین لینے اور ایذا رسانی شروع کی تو وہ مستعد ہوگئی اور افسر نے بولی دیکر سب کو باقاعدہ کہڑا کردیا اور
ایک بندوقون کی باڑ جسمین ہتیار گر پڑی اور زخمی ہوئی اور باقماندہ بہاگ نکلی اکال اکال کرتی ہوئی شہر
کو دوڑی اتنی مین مہاراجہ کو بہی خبر ہوگئی مہاراجہ خود موقع پر آیا اور ہندوستانی سپاہیون کی بحالی و مدارات
کرکے کئی ہزار روپیہ اونکی نقصان کا عطا و صدقہ دیا مٹکلف صاحب کے خیمہ مین جاکر بہت سی معذرت کی اور

اسقدر سے اتفاقیہ ظاہر کرکے فوج کا راضی نامہ داخل کیا چند افسر انکا فوج کے جرم میں شہر اگر قید کیے جب فتنہ فرو ہوگیا تو انکو
چھوڑ دیا کچھ سزا نہ دی غرض اس انکا اپنا مذہب وانی نہایت ستھا کہ و خالہ جن حرمت تھا مگر اب سرکار انگریزی نے انکو ایسا
سیدھا کیا ہے کہ کان نہیں ہلاتے اور نہ مستی اور حکومت کا جوش ہے **الکھ نامی** یہ فرقہ بھی ہندو فقیروں کا ہے ہر وقت
الکھہ کا نام زبان پر رکھتے ہیں گلے میں سیاہ گودڑی سر پر لمبی ٹوپی پہنتے ہیں معاش انکا گدائی ہے گدائی کے وقت یہ کسی کے
دروازے پر کھڑے نہیں ہوتے صرف الکھہ نام پکارتے ہوئے راستہ راستہ چلے جاتے ہیں اسوقت اگر کسی نے انکے گھر کے مدد کے
اندر ہی کچھہ لا دیا تو لے لیا ورنہ خیر **چوگڑی** پنجاب میں انکو جنگم بھی کہتے ہیں یہ فرقہ مہادیو کا فقیر کہلاتا ہے گیروا انکا
لباس ہے سنت بر بھی انکے ہر وقت پاس ہے گدائی کیوقت یہ گھنٹہ ہلاتے اور شیوجی کے اوصاف زبان سے بولتے ہیں پاربتی
و مہادیو کی شادی کا گیت اکثر انکی ورد زبان ہوتا ہے **اتیت گوشائین یا سنیاسی** اس فرقہ میں چاروں برن کے
آدمی شامل ہیں مہادیو کی پوجا انکا کام ہے سنیاسی سادھ انکا نام ہے گداگری انکا کار ہے مگر بعض بعض فقیر دنیادار ہیں ہر ایک
کا گیروا لباس ہے گھنٹہ گھڑیال ہر ایک کے پاس ہے **شنکر اچارجی** یہ فرقہ پنجاب اور کشمیر کے ملک میں بہت ہے
سو جدا اسکا شنکر اچارج مشہور ہے جسکا مندر سری نگر کی تھوڑی دور ہے وہاں یہ لوگ رہتے ہیں اور کہتے ہیں کہ شنکراچارج
مہادیو کا اوتار تھا اوسکا یہ کار تھا کہ جو مذہب ناقص دنیا پر تھے اونکو دور کرتا اپنا مذہب مشہور کرتا اوسنے بہت سے مذہبوں
کو برباد کیا اور یہ مذہب ایجاد کیا **اودھوت** یہ ہندو فقیر صاحب توکل و تجرد ہوتے ہیں عریان تن ننگا دروازہ رہنا انکا
کام ہے ادھوت گوشائین انکا نام ہے کم سوال انکا کار ہے سوال کرنے سے عار ہے اگر کوئی کھانا لا دیا تو کھا لیتے ہیں
و عادتیں ہیں ورنہ کچھ درکار نہیں کسی سے کچھ سروکار نہیں سر پر لمبے بال ڈاڑھی مونچھیں بڑھی ہوئی رکھتے ہیں آگ کی تاپتے اور دھوئے
میں بیٹھنے کی اونکو عادت ہے **دودھ دھاری** یہ فرقہ شیو پرست ہے اناج کسی قسم کا نہیں کھاتے دودھ یا ملائی پیڑا
کھا لیتے ہیں ہر ایک قسم کے دودھ میں سے گائے کا دودھ انکو بہت عزیز ہے اور ہندوؤں انکے شاستروں کے موجب انکا
اعتقاد ہے کہ گائے کا موت اور گوبر پاک اور پاک کنندہ ہے اگر کسی روز دودھ نہیں ملتا تو گوبر اور گوموتر کو پاک کر کے لیتے
ہیں اور اگر کسی روز انکو پنچ گب گائے کا یعنی گوبر اور گوموتر اور دودھ دہی گھی ملجاے تو اوس کو عید سے زیادہ اور عیش
منت کو نہیں سمجھتے بلکہ کل ہندوؤں میں سے جو بڑے بھگت ہیں وہ ہر روز پنچ گب پیتے ہیں اور اگر [illegible] ہندو کا کھانا
کھاتے کہ اوسکا تدارک یہ ہے کہ گایتری کا منتر کا ورد کریں اور اوس دن سوا گائے کے موت کے اور کچھ نہ کھاوے اور یہ بھی
اگر چنڈال کے تالاب کا پانی پی لے یا اوسمیں غسل کرے تو گوبر کھاوے گائے کا و موت پیوے تب پاک ہووے اور جو ہندو
بھول کر کے غیر قوم کے برتن میں کھا پانی لے تو تین دن تک برت رکھے اور کھانے کے بدلے پنچ گب پیئے تب پاک ہو کسی کوئیں
سے اگر کوئی جانور مرا ہوا نکل آوے تو فی الفور اوسمیں گائے کا موت یا گوبر ڈال دیا جاوے تو وہ بھی پاک ہو جاتا ہے
علی ہذا القیاس ہندوؤں کے مذہب میں گائے کے موت اور گوبر کی وہ شان ہے کہ وہ بذات خود بھی پاک ہے اور اگر دوسری ناپاک چیز میں

ملا یا جبا دیں تو وہ بھی پاک ہو جاتی ہے اور ہر روز کہانے پینے والا اسکا گناہوں سے پاک ہو کر سیدھا سرگ
کو چلا جاتا ہے **مذہب اہل اسلام** ابتدا اس مذہب کی حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم
ختم المرسلین محمد مصطفی کی مدنی قریشی ہاشمی سے ہوئی ہے ایکہزار برس کا عرصہ گذرا ہے کہ ہند میں بھی یہہ مذہب
رائج ہوا اس مذہب کے پنج بنا ہیں کلمۂ توحید نماز روزہ ماہ رمضان حج زکات جس سے یہہ پانچ شرطیں
ادا ہوں وہ مسلمان ہے حج و زکات میں زاد راہ و دولت شرط ہے باقی تین شرطوں کا ادا کرنا ہر مسلمان پر
یہ فرض ہے یہہ مذہب اصل توحیدی ہے اللہ کو خالق برحق رازق مطلق وحدہ لاشریک جامع صفات کمال بے
نقصان سے پاک جانتے ہیں پیغمبروں فرشتوں مقدس کتابوں قیامت حساب کتاب بہشت و دوزخ کو برحق جانتے
ہیں سوای خدا کے کسی کی عبادت نہیں کرتے زنا چوری دغابازی رشوت حسد بغض کینہ و تکبر خودی کو بہت برا
تصور کرتے ہیں وہی انکا قرآن ہے شاہد انکا ایمان ہے شفیع انکا پیغمبر ہے نبی انکا رہبر ہے اسلامیہ مذہب کے اصول
یہہ بیان ہو چکے جن پر سب مسلمان متفق ہیں فروعی مسائل میں کل مسلمان تہتر فرقہ بنگئے ہیں انمیں سے جسقدر
مشہور اور پنجاب میں موجود ہیں انکا ذکر تحریر ہوتا ہے **سنی مسلمان** مسلمانوں میں یہہ عام فرقہ
اور بہت رائج مذہب ہے لاکہوں آدمی اس مذہب کے موجود ہیں اپنے عقیدہ میں یہہ حضرت پیغمبر کو رسول برحق
اور حضرت ابوبکر و عمر و عثمان و علی چاروں پیغمبر کے جانشینوں کو درجہ بدرجہ مانتے ہیں بعد پیغمبر سب بنی آدم سے
افضل ابوبکر کو جانتے ہیں امام حسن و حسین پیغمبر کے نواسوں اور کل حضرت کی ازواج اور اولاد کا ادب
کرتے ہیں امیر معاویہ کو جنہوں حضرت عثمان کے شہادت کے بعد عثمان کے خون کا دعویدار ہو کر مرتضی علی سے جنگ
کئے یہہ لوگ برا نہیں کہتے مگر اتنا کہتے ہیں کہ معاویہ نے خلیفہ برحق سے مقابلہ کیا خطا کیا مگر وہ خطای اجتہادی تھا
کیونکہ اونہوں اپنے اوس دعوی کو راست جانکر نیک نیتی کے ارادہ سے پیش کر کر جنگ کی تھی اور مجتہد کو خطای
اجتہادی پر الزام نہیں ہے بلکہ از دست اوسکو ثواب حاصل ہوتا ہے البتہ معاویہ کے بیٹے یزید کو جنہوں امام حسین کو شہید کیا
برا کہتے ہیں فقط اس فرقہ کے چار امام ہیں۔ پہلا امام حضرت امام اعظم ابوحنیفہ نعمان کوفی۔ دوسرا امام
شافعی۔ تیسرے امام مالک چوتھے امام احمد حنبل اور انہیں چاروں کے طریق کو یہہ سچا طریق جانتے ہیں گویا ایک
سنی فرقہ چار فرقوں میں تقسیم ہو گیا۔ حنفی۔ شافعی۔ مالکی۔ حنبلی پیروں اور ولیوں کے اوپر انکا بڑا اعتقاد
ہے سب سے بزرگ ولی حضرت غوث الاعظم محی الدین عبد القادر جیلانی بغدادی حنبلی حسنی کو تصور کرتے ہیں۔
**شیعہ امامیہ** انکا اعتقاد ہے کہ بعد وفات سرور کائنات علیہ السلام والصلوٰۃ علی المرتضی شیر خدا برادر
عم زاد رسول زوج حضرت بتول وارث امامت و مالک خلافت تھے اونکے سوای جو حضرت ابوبکر و عمر و عثمان
نے درجہ بدرجہ خلافت پائی یہہ غصب ہے جبر ہوا معاویہ بن ابوسفیان کو جنہوں دعویدار خون عثمان ہو کر جناب علی کے

ساتھہ جنگ کیو امام حسن پیغمبر کے نواسے سی خلافت لے لی اپنی حین حیات یزید اپنی بیٹی کو ولیعہد کیا یہہ فرقہ
بہت برا کہتا ہی یزید معاویہ کے بیٹی قاتل حسینؑ پر لعنت بہیجتی ہین بلکہ جناب ام المومنین عائشہ صدیقہ کے نسبت بہی
اعتقاد نفیس نہ کہتی جسقدر خلیفی و بادشاہ خاندان بنی امیہ و عباسیہ ہوتی سب کی یہہ دشمن ہین اور کہتی ہین کہ
اہل بیت سب کے سب انکی ہاتھہ سی شہادت پاتی رہی ہین لاکہون سادات کرام کے خونریزیان انکی حکم سی
ہوگئین تھین صرف پنج تن پاک و دوازدہ امام کو یہہ مانتی ہین اثنا عشریہ کہلاتی ہین انکی اور سنیون کی
درمیان سخت عداوت و اختلاف ہی مناظرہ کے کتابین ہزارون تصنیف ہوچکی ہین **تفضیلیہ**
یہہ مذہب سنی اور شیعہ کے درمیان ہی اگرچہ یہہ ثلاثہ اصحاب کبار کو مانتی ہین مگر سب سی بزرگ حضرت علی
کو جانتی ہین باقی عقاید انکی بعض تو شیعہ اور بعض اہل سنت کی مطابق ہین **صوفی** یہہ لوگ فقیر عابد زاہد پرست
متوکل ہوتے ہین اللہ کی محبت سی انکو کام ہی صوفی باصفا انکا نام ہی سنی شیعہ کے جہگڑون سی کچھہ تعلق نہین رکہتی
انمین بہت فرقہ ہین جو اپنی مرشد اعلی اور بڑی سرکے نام سی موسوم ہین چنانچہ فرقہ قادریہ حضرت غوث الاعظم
محی الدین عبدالقادر جیلانی کا خاندان کہلاتا ہی چشتیہ خواجہ معین الدین حسن سنجری اجمیری سی علاقہ رکہتا ہی
نقشبندی حضرت خواجہ بہاءالدین شاہ نقشبند بخاری سی متعلق ہی سہروردی خواجہ شہاب الدین سہروردی
و شیخ بہاءالدین زکریا ملتانی کا فقر ہی مجددی امام ربانی شیخ احمد مجدد الف ثانی سرہندی کا سلسلہ ہے
مداری شاہ بدیع الدین قطب المدار سی منسوب ہے نوشاہی حاجی محمد نوشاہ گنج بخش سی نسبت رکہتا ہی علی ہذا القیاس
جس خاندان کا کوئی مرید ہی وہی اوسکا لقب ہی ذکر شغل و عبادت کا طریق انمین الگ الگ ہی بعض مست و
بعض سالک کوئی قطب کوئی غوث کوئی ابدال کوئی اوتاد ہوتا ہی ہمہ اوست کہنی والے موحد بہی انمین بہت
بہت ہین مگر اس زمانہ مین حالی کم اور قالی بکثرت سلسلہ عالیہ چشتیہ و نوشاہیہ کے فقیر سماع سنتی اور وجد کرتی ہین بلکہ
نوشاہیہ تو وجد مین ایسی بیہوش و بیخبر ہوجاتے ہین کہ اونکی پاؤنمین رسی باندہ کر سر نیچے پاؤن اوپر لٹکا دیتی ہین
اور وہ اوسی حالت او رشوق ذوق مین مسرور رہتا ہی کچھہ عرصہ کے بعد جب کچھہ اوس حالت سی تخفیف ہو جاتی
ہے تو اوتار لیا جاتا ہی بعض اوس حالت بیخبری مین کنوون کے اندر گر پڑتی ہین جب تک ہوش مین نہ آوین
نکالے نہین جاتے **فرقہ وہابیہ** موجد اس فرقہ اور اس مذہب کا ایک شخص علاقہ نجد ملک عرب سن ۱۲۰۳ھ
مین عبدالوہاب نام جو اسواشعر و مشق اور بغداد کے علماء سی اوسنی علم حاصل کیا اوسکو دل مین حشمت و جاہ
کی خواہش ہوئی اور چاہا کہ کسطرح اپنا نام روشن اور دولت و مال حاصل کرون اس ارادہ پر اوسنی
جاہل بدوؤن کو رشوت سی آمیزش کے سبب کمزور اور متزلزل ہوئی سلطنت روم کے علاقہ نجد و عراق عرب
پایا اور ایک کتاب نو ایجاد مسائل کی تیار کر کے نام اوسکا خیر الکلام رکہا وہ مر گیا تو عبدالعزیز اوسکا تابعدار اشتغال

اور اوسنے مذہب کی ترقی اور سلطنت کی بڑہانے مین بہت کوشش کی کل نجد وعراق پر قابض ہوگیا پھر طایف
ہونچا اور قتل عام کی پھر مکہ و مدینہ گیا وہان بھی بڑی بے ادبی سے پیش آیا بڑے بڑے بزرگون کے مقبرے جنکا لوگ ادب
کرتے تھے گرا دیے مدینہ سے ہوکر پھر مکہ کو آیا مگر راہ مین مرگیا بعد اوسکے اوسکا بیٹا صعود جانشین ہوا اوسنے لاکھون
آدمی اس مذہب کے انکار کے سبب سے قتل کرا دیے اوسکے وقت مین سلطان محمد علی شاہ روم نے پھر روم کے تخت
پر تسلط پایا جمعیت بہم پہونچائی سلطان کے حکم سے ایک فرمان مصر کے بادشاہ ابراہیم کے نام نجدیون کے
استیصال اور سزادہی کے واسطے جاری ہوا اسواسطے ابراہیم پاشا معہ فوج دریاے سوج دریا کے راستے جدے
آپہونچا اور بہت سی جنگ کرکر دوبارہ مکہ معظمہ و نجد وعراق پر قابض ہوا صعود اور اوسکا بیٹا عبد اللہ
لڑائی مین گرفتار ہوا اور بحالت گرفتاری سلطان کے روبرو جاکر گردن مارے گئے چند برسون کہ صعود کی سلطنت
بڑی عروج مین تھی سید احمد و مولوی اسمٰعیل ہندوستانی بھی اوسکے مصاحبون مین تھے بعد ابتری کارخانہ
صعود کے وہ ہندوستان آئے اور خاص دہلی مین یہہ مسائل پہیلائے اور مشہور کیا کہ پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم
ہمارے خواب مین آئے اور جہاد کرنے کے واسطے حکم دے گئے ہین اب ہم کفار سکہ کے ساتھہ جہاد کرتے ہین دین کے
معاملے مین مرتے ہین جو کوئی ہمارے پاس آوے ثواب پاوے یہہ بات سنکر ہزارون آدمی اونکے پاس جمع ہوگئے
اور کل ہندوستان کے رئیسون نے زر نقد کی مدد دینے مین بھی دریغ نکیا جب سب بخوبی انتظام ہوگیا تو انہون نے پنجاب
کی طرف رخ کیا اور اوپر اوپر کے راستے ہزارہ و پشاور کے علاقہ مین پہونچے وہان بھی بہت سے افغان اونکے
پاس آگئے اور دین کا سبز جھنڈا قایم ہوا یار محمد خان ناظم پشاور لڑائی مین مارا گیا اور سید احمد پشاور کے علاقہ
پر دخیل ہوئے لاہور سے رنجیت سنگہ نے اپنے بیٹے شیر سنگہ کو سکہی فوج دیکر اودہر کو روانہ کیا اور علاقہ ہزارہ لڑائی
ہوئی مولوی اسمٰعیل و سید احمد دونون نے اپنے عزیزون اور دوستون کے ساتھہ جام شہادت پیا باقیماندہ ہندوستانی
بھاگ گئے اب یہہ مذہب پنجاب مین بھی رایج ہوگیا۔ لاہور و امرتسر و پٹیالہ وغیرہ شہرون مین اس مذہب کے
مولوی بہت ہین کتابین اپنے عقاید کے انہون نے بہت تصنیف کین اور چھپوائی ہین اونکے جواب مین اہل سنت
نے بھی رد اور جواب لکھے ہین — یہہ لوگ سنیون کے چارون امام اور اونکے احکام کے پابند نہین اہل قبور
کے کیسا ہی بزرگ ہو یا ولی تعظیم نہین کرتے اور کہتے ہین کہ موتہ کا بعد مرگ کچھہ تصرف باقی نہین رہتا جو کوئی
مسلمان کسی بزرگ کی قبر کی تعظیم کرے یا اوسکو وسیلہ پکڑکر دعا مانگے تو اوسکو برا کہتے ہین پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم
کے شفاعت سے منکر ہین اور جو مسلمان یا رسول اللہ یا غوث یا پیر کچھہ دیوے اوسکو کافر کہتے ہین غلام محمد
غلام رسول غلام محی الدین خدا بخش محمد بخش پیران بخش ایسے ایسے نام رکھنے والون کو کفر کا الزام دیتے ہین
نماز کے ادا کرنے مین بھی اونکا سنیون کے ساتھہ بڑا اختلاف ہے ٭

# چوتھی تقسیم پنجاب کی تجارت درآمد و برآمد و پیداوار و صنائع و تحائف لطیف کی بیان مین

پنجاب کے ملک مین ہر ایک قسم کا سوداگری مال دور دور کے ملکون سے آکر فروخت ہوتا ہے اور مال یہان کا پیداوار
بے تعداد و بیشمار اور ملکون مین سوداگر لیجاتے ہین جسکی تعداد دور از حد قیاس ہے اور اگر بیان ہو تو ایک
طول داستان ہو اسواسطے طول کو چھوڑ کر اختصار کی طرف میل کی گئی کل پیداوار پنجاب مین سے اعلی قسم کا مال
پشمینہ ہے جو کشمیر و لاہور و امرتسر و نورپور وغیرہ شہرون مین تیار ہوکر دور دور کے ملکون مین جاتا ہے
انمین سے اعلی پشمینہ کشمیر کا ہے کہ اوس سے بہتر اور شہرون مین نہین تیار ہوتا کشمیر کے شال کی قیمت تین ہزار روپیہ تک
ہوتی ہے سب سے اول کشمیر مین جسنے پشمینہ بنوایا اور شال بنوائی راجہ زین دیو کشمیر کا راجہ تھا پھر حیدر شاہ بدخشانی
کے وقت اسکام مین کچھ اور افزائش ہوئی اور یہ کام شہنشاہ اکبر شاہ و جہانگیر شاہ و شاہجہان و اورنگ زیب
عالمگیر کی سلطنت کے زمانے مین اسکام نے بہت سی رونق پائی اور پشمینے کے قالین اور رومال ایجاد ہوئے
دوشالے بھی بہت اعلی اعلی قسم کے تیار ہونے لگے رنجیت سنگھ کی عملداری مین جب دیوان کرپارام کشمیر کا ناظم ہوا
تو اوسنے بہت ہی عمدہ عمدہ قسم کے دوشالون کا ایجاد کیا جو اب بھی کرپارامی دوشالے مشہور ہین اونکی لمبائی آٹھ گز
تک اور دو رویہ حاشیہ نہایت ایک گرہ کا ہوتا ہے ایک سو سے لیکر سات سو روپیہ تک قیمت پاتا ہے اور ایک قسم کا
دوشالہ انگریزی جو اس زمانہ مین بسبب خریداری انگریزون کے ایجاد ہوا ہے اوسکی قیمت تین ہزار روپیہ تک
ہوتی ہے اوسکا عرض نہایت درجہ آدھ گز یا بارہ گرہ چھوڑ کے باقی چارون طرف اوسکی گلکاری ہوتی ہے عمدہ رومال
اڈہائی گز کی قیمت بھی چھ سو روپیہ تک ہے اس قسم کا مال ادنی و اعلی و متوسط لایق تجارت عام بہت قسم کا
تیار ہوتا ہے اور قیمت بھی مختلف ہوتی ہے مگر صورت اور وضع مین فرق نہین ہوتا صرف رنگت کی تمیز سے انکی
اقسام علیحدہ علیحدہ شمار ہوتے مین دیوان کرپارام نے پشمینہ کے ڈیرے اور خیمے اور قنات تینون ایجاد کیے اور فرش
اور قالین سرکار لاہور کیواسطے بنوائے ایجاد کیے حال کی عملداری مین انگریزی و اسکاٹ ٹوپیان کمربند کلاہ وغیرہ
انگریزی پوشش کے کپڑے کشمیریون نے ایجاد کیے خاص کشمیر سے نیچے اتر کر رنگ آمیزی وغیرہ مین اعلی پشمینہ
نورپور تلوکناتھ و اسلام آباد کا شمار ہوتا ہے لاہور و امرتسر مین بھی اگرچہ وہی کاریگر کشمیری کام کرتے مین مگر
آب و ہوا کے سبب سے وہ رنگت و صفائی نہین ہوتی البتہ امرتسر مین سفید سادہ پشمینہ اچھا بنایا جاتا ہے پشم
پشم جس سے دوشالہ وغیرہ بنتا ہے کوہ برفانی کے بکری کے بال ہین اوسکو پہاڑی بولی اور تبتی زبان مین
پینڈ کہتے ہین صورت اوسکی مقبول اور گوشت نہایت لذیذ ہوتا ہے جسم پر اوسکی بالشت بالشت لمبی بال ہین
اور بالون کے جڑ مین پشم ایک طرح کا باریک روئان ہے تبہہ تبت لداخ لاسہ یارقند وغیرہ ملکون مین

جنکے حدود تا تار چین کے ملک کے ساتھه ملحق ہین پشمی بکرے بہت ہوتے ہین اس پشم کی تجارت اور خرید خاص کشمیر
مین پنجاه ہزار روپیه اور ہندوستان مین ایک لاکھه روپیه سال کے ہی اور سوداگر خرید نیکے واسطے ہر برس لداخ
مین جاتے ہین لداخ کی منڈی مین یہه پشم چار روپیه کشمیری فی سیر قیمت پاتی ہی خاص کشمیر مین چھه روپیه
سیر بکتی ہی اسطرح جیون جیون ہندوستان کے طرف چلی آتے راستی کا خرچ جنس کے اوپر بڑھتا چلا آتا ہی
کشمیری پشم کے سوای ایک اور قسم کی پشم کابل وغیره اطراف سے آتی ہی جسمین سفیدی کم اور خود رنگ زیاده
ہے قیمت بھی اوسکی کم ہی۔ کاریگر پشمینه باف پہلی اس پشم مین سے سخت بال نکالکر صاف کرتے ہین پھیر
چونه یا چانولون کا آٹا ملاکر دہوتے ہین بعد کامل صفائی کے اسکا سوت کاتا جاتا ہے یہه سوت کشمیر مین قسم اول
فی روپیه کشمیری دو توله قسم دوم اڑہائی توله قسم سوم تین توله قسم چہارم ساڑہی تین توله قسم پنجم چار توله
بکتا ہی قسم اول اور دوم سے تحفه دوشالے گران قیمت بنتی ہین باقی اقسام سے جامه وار وغیره تیار ہوتی ہین
اُجرت پشمینه بافی کی بہت ارزان ہی الوان یا اور کپڑا پشمینه کا جسکی بناوٹ سیدہی یکرنگ ہوتی ہی ذرعه جاتی
کے حساب سے بنا جاتا ہی اور گلدار رنگ آمیزی دوشاله یا جامه وار وغیره بڑی حساب اور محنت کی ساتھه بنا جاتا ہی
مزدوری اوسکی تیلیون کے شمار سے ہی اگر ایک آدمی تین ہزار تیلی لگائے تو ایک آنه اُجرت پائے شمار تیلیون کا
اوس نقش سے کیا جاتا ہی جو قبل چڑہانے کے کاغذ پر لکھا جاتا ہی اس کام کا مزدور اگر چالاک چابکدست
ہو تو ایک روز مین تین آنه یا چار آنه سے زیاده مزدوری تحصین کر سکتا ساده پشمینه ساده کپڑی کے طرح بنا جاتا ہے
اس زمانه مین قریب چھه ہزار کے دوکان پشمینه بافی کشمیر مین جاری ہی اور پندره ہزار آدمی پشمینه بافی کرتا ہی
محصول پشمینه کا بہت سخت ہی ایک جامه کے اوپر بہت مرتبه محصول لیا جاتا ہی اور بلا مھر شالداغ کے وه کہین
بکنے نہین پاتا معمول شالداغ کا یہه ہی که مثلاً ایک جامه دوسو روپیه قیمت کا شالداغ کے محکمه مین آیا تو اوسکے
اوپر چالیس روپیه فیصدی کے حساب سے اور قیمت بڑہائی گئی اور دوسو اسی روپیه کا مال قرار پایا پھر تین آنه
فی روپیه کے حساب سے محصول شالداغ اور تین روپیه فی جامه حق چاپه دمھرانه لیکر سرکاری مھر شالداغ
کی اوسپر ثبت ہوئی اور وه مال قابل فروخت کے ہو گیا لیکن مہاراجه جمون نے اب ان رسوبات مین سے
کچھه تخفیف بھی کی ہی۔ سابق سوای کشمیر کے پنجاب اور بھاڑ وغیره کہین پشمینه بنا نہین جاتا تھا مگر جب جمعدار خوشحال سنگه
کو بخت سنگه نے کشمیر کا ناظم بنایا اور اوسنی وہان جاکر کشمیر کو لوٹا تو ہزارون کشمیری وطن چہوڑکر جابجا نکل
گئے اوس وقت سے نورپور و تلوکناتھه و امرتسر و لودہیانه وغیره مین بھی یہه کارخانے جاری ہوئے گویا پہلا واسطه
کارخانه کا تمام پنجاب مین جمعدار خوشحال سنگه کے ظلم سے ہوا اگر وه اپنی نظامت مین کشمیر کی غارت کا انتظام
نکرتا تو اس کام کا فیض اسقدر کیون جاری ہوتا اب خطه پنجاب کے رہنے والے بھی کشمیریون کے شاگرد ہنکر یہه کام

بکثرت کرتے ہین **اون** شمالی پہار اور کشمیر اور پنجاب کے میدانی ملک مین اون کی بڑی تجارت اور خرچ
ہے کشمیر کے اون سب ملکون سے اعلی اور سفید اون ہوتی ہے نرمی مین اور اون سے بڑھ کے ہے اس جنس سے
ایک پٹی اور دوپٹی لوئیان ادنی و اعلی قسم کے تیار ہو کر ملکون مین جاتے ہین کشمیر کے لوئی کا جوڑہ بعض
تو ایسا باریک اور عمدہ و سفید بنا ہوا ہوتا ہے کہ بیس روپیہ پندرہ روپیہ دس روپیہ جوڑہ تک اوسکی قیمت
ہوتی ہے کانگڑہ و کلو وغیرہ اطراف کی لوئیان بھی آٹھہ دس روپیہ جوڑہ تک قیمت پاتی ہین خاص پنجاب کی لوئی
اچھی نہین ہوتی بسبب اوسکی کرختی کے قیمت کم اوٹھتی ہے اور اکثر دوپٹی ہوتی ہین کشمیر اور پہاڑ مین اونی پٹیان
ایسی اعلی و عمدہ بنی جاتے ہین کہ ہزارون روپیہ کے اون کی سوداگری ہوتی ہے جاڑون کے دنون مین
اونکی زیادہ قدر ہے مضبوطی اور نرمی اونکی قابل تعریف ہے کہ نادان دیکھنے والا اوسکو پشمینہ کہہ دیتا ہے
پنجاب کے اونی جراب و دستانہ بنکر اور ملکون مین بہت جاتی ہین اس جنس سے کمبل و نمدہ بھی خاص پنجاب و کشمیر مین
تیار ہو کر سندہ وغیرہ کو بھیجے جاتے ہین **دیسی روئی کا کپڑا** جب انگریزی کپڑا لٹھہ خاصہ ململ وغیرہ
پنجاب مین نہ آیا تھا تو اس کپڑے کی پنجاب مین بہت قدر تھی اور اچھے اچھے عمدہ تھان گھاٹی وغیرہ کے امیرون
سردارون کے واسطے تیار ہوتے تھے اب اس کپڑے کی قدر اس ملک مین نہین رہی صرف غربا لوگ اپنے گھر کے
عورتون سے سوت کتوا کر اور کپڑا بنوا کر پہنتے ہین دولتمند امیر اسکو پسند نہین کرتے اسواسطے اعلی قسم کا کپڑا
اب پنجاب مین بنا نہین جاتا البتہ عورات کے پہننے کے واسطے رنگین سوسی ریشم آمیختہ قصبہ ٹبالہ مین بہت عمدہ
بنتی ہین خرچ بھی اسکا پنجاب مین بہت ہے دساور مین چڑہتی ہے سوا اسکے اور جو کہدڑ یعنی موٹا کپڑا و کہاٹی اور
سوتی سوسی و لنگی وغیرہ اس ملک مین بنی جاتے ہین وہ خراسان کے ملک اور افغانستان کے طرف سوداگر
لیجاتے ہین اور وہان کے لوگ بڑی خواہش سے اسکو مضبوط جانکر خرید کرتے ہین پشاور کے طرف کی نیلی رنگ کے
لنگی بلکہ خاص پنجاب مین بھی قدر رکہتی ہے اور ملتان کے ساخت کا کپڑا ابھی بہاولپور کے راستہ سندہ کو
جاتا ہے اور خراسان مین قدر پاتا ہے ریشم کی جنس کابل و شرقی و غربی و شمالی ملکون سے پنجاب مین آتی ہے لاکھون
روپیہ کا اسکا بیوپار ہے پنجاب کا ریشم بنگال کے ریشم سے اعلی ہوتا ہے کہ اوسمین نرمی و مضبوطی بہت ہے بنگال وغیرہ
ملکون کے ریشم مین البتہ کرختی ہے اسکی رنگنے کے کارخانے امرتسر مین بہت ہین لاہور مین بھی لگا جاتا ہے کارنگیر لوگ
ہر ایک طرح کے رنگ سے اسکو رنگ لیتے ہین سب رنگون سے اعلی رنگ اور پختہ قرمز کا ہے جسکا قیام کپڑے
کے پہٹنے تک رہتا ہے اس زمانہ مین بقیمہ شیشے کا رنگ بھی ریشم کو دیتے ہین مگر وہ رنگ بالکل کچا اور ناکارہ
ہوتا ہے چار دن کی گلزار ہے بصر چار کی خارہ ہے ریشمی کپڑے کے بننے کیواسطے سینکڑون کارخانہ لاہور و امرتسر و بہاولپور
و ملتان وغیرہ مین موجود ہین لاہور و امرتسر مین پارچہ گلبدن و دارائی سکھون کیوقت ایسا اعلی بنا جاتا تھا

کہ پانچ روپیہ گز تک اوسکی قیمت ہوتی تھی اب بسبب اسکے کہ حکام وقت کو ایسے کپڑون کے پہننے کا شوق نہین
آٹھہ آنہ روپیہ و دو روپیہ گز تک کا گلبدن و دارائی تیار ہوتی ہی غرض یہ بھی بہت کم ہوگیا ہی ملتان مین
کہیس ریشمی و کلابتونی و سادہ و لنگیان و مشروع ایسا عمدہ و قیمتی تیار ہوتی تھین کہ کہیس اور لنگی
وہان کی دو دو سو روپیہ قیمت پاتی تھی اب بسبب بگڑ جانے سلطنت لاہور و میران سندھ کے وہانکا
کارخانہ بھی سست ہی رہا پاتی پہننے کے کم قیمت کپڑے تیار ہوتی ہین پنڈ دادنخان کے ریشمی لنگیان مشہور بھی
ہین لاہور مین ازاربند ریشمی بہت تحفہ اور قیمتی بنے جاتے ہین اور تجارت اونکی دساور مین ہوتی تھی
غرض کہ ریشمی کپڑا پنجاب کے کاریگر ایسا تیار کر سکتے ہین کہ اور ملکون مین ہوسکے **نیل** یہہ اعلی جنس بھی خاص
پنجاب کی پیداوار ہی خاص پنجاب مین خرچ اسکا سکھون کے عملداری مین بہت تھا اور سکھہ اس رنگ کا
پہننا عین ثواب سمجھتے تھے اب بھی اگرچہ خرچ بہت ہی مگر اسقدر نہین ہی تاجر اسکو بکثرت خرید کر خراسان
کو لیجاتے ہین کچھہ عرصہ ہوا کہ برآمد اسکی خراسان کے طرف کم ہوگئی تھی کیونکہ دریای عمان کے راستے
ہندوستان کا نیل خراسان مین پہونچ جاتا تھا لیکن تو بھی تجارت کم نہوئی کوہ سلیمان وغیرہ و ہزارہ
وغیرہ پہاڑون اور افغانستان کے رہنے والون نے پنجاب کے ہی نیل کو پسند کیا اور خرید جاری رکھی افغانستان
کے ملک مین نیلی رنگ کے پہننے کا بہت رواج ہی اور پنجاب مین کم پہنا جاتا ہی **مجیٹھہ** درآمد اور خرچ اس
جنس کا پنجاب مین بہت ہی سولہ ہزار من فی سال تخمیناً خراسان کے طرف سے دریای کابل و سندھ کی راستے کچھہ [illegible]
پنجاب مین آتی اور صرف ہوتی ہی لحاف تلائی کہارو اسالو وغیرہ کپڑے عورتون کے پہننے کے اس کو جوش
دیکر رنگی جاتے ہین پیداوار اسکی خراسان و ٹھٹھہ و شکارپور وغیرہ سندھ کے علاقون مین بہت ہی قیمت
اسکی اسملک مین سولہ روپیہ من یا کم و زیادہ ہوتی ہی **کسوم** یہہ جنس ہندوستان سے بہت آتی ہی اور جو
پہاڑ مین پیدا ہوتا ہی وہ پہاڑی کسوم کہلاتا ہی پنجاب مین اسکا خرچ کپڑے رنگنے کے کام مین بہت ہی –
**پارچہ یورپی** اس کپڑے کی بڑی اعلی سوداگری اور درآمد پنجاب مین ہی کلکتہ وغیرہ سے یہہ مال قسم
قسم اور طرح طرح اور رنگ رنگ کا آتا ہی غریب غربا امیر دولتمند سب اسی کپڑے کے پہننے کے شایق مین اس جنس
کی بڑی منڈی امرتسر مین ہی وہان سے تمام پنجاب مین پھیلتا ہی تجارت اسکی دن بدن ترقی پر ہی **گوڑ**
یہہ جنس خاص پنجاب کی پیداوار ہی دوابہ بست جالندھر و سندساگر و پشاور وغیرہ مین بکثرت پیدا ہوتا ہی
سوای فروخت خاص پنجاب کے ہر سال پچاس ہزار من کے قریب خراسان و افغانستان و دیرجات کو جاتا ہی
سندھ مین بھی اسکی خرید ہی پشاور کا گوڑ سب سے اعلی و لذیذ ہی جالندھر دوآب کا گوڑ بھی عمدہ و سفید ہوتا ہی
شکر سرخ بھی خاص پنجاب کی عمدہ اور لائق تعریف ہی **کھانڈ** یہہ جنس کل پنجاب مین کنارہ دریای ستلج

اور دوابہ بست سے اگر فروخت ہوتی ہے خرچ اسکا بڑے شہرون مین بہت ہے مصری بتاشے چلنی شیرینی ہر ایک
قسم کی اس سے بنائی جاتی ہے **میوہ جات** ساوگی پستہ بادام انگور ناشپاتی خمانی سیب کشمش انار وغیرہ
یہہ میوے پنجاب مین پیدا نہین ہوتی کشمیر و کابل و کوہستان سے آکر فروخت ہوتی ہین ہر سال سوداگر بہت مال لیکر آتے ہین
فایدہ خاطر خواہ اوٹھاتے ہین کشمیر کا سیب بہت لذیذ و خوشبو و شیرین ہوتا ہے لاہور مین بھی اگرچہ انار پیدا ہوتا ہے
مگر شیرین و بیدانہ نہین ہوتا ملتان کا انار لاہور کے انار سے البتہ سرخ و لذیذ زیادہ ہوتا ہے آم کی درآمد لاہور
دامرتسر وغیرہ مین دوآبہ بست جالندہر کے طرف سے بہت ہے ملتان مین بھی آم و کھجور عمدہ پیدا ہوتی
ہے اور تجارت کیواسطے اور ملکون مین بھی سوداگر لیجاتے ہین لاہور کا شاہتوت بیدانہ بہت لذیذ و شیرین ہے
آب بھی لاہور کے زمین کا اگرچہ چھوٹا ہے مگر لذیذ ہے لاہور مین بیر کئی قسم کا بافراط پیدا ہوکر بکتا ہے کیلا
بافراط پیدا ہوتا ہے کھٹا میٹھا سنترہ پنجاب خصوصاً ملتان کا تحفہ مشہور ہے چھلکے دار آڑو لاہور کا ایسا
لطیف ہوتا ہے کہ اوسکی کھانے سے انسانکو فرحت حاصل ہوتی ہے تربوز و خربوزہ و آلوچہ نیبو گلگل امرود شیرنیغہ
شاہتوت سنترہ میٹھا کوٹا بھی پنجاب کی عمدہ پیداوار مین داخل ہین و بیوپاری انکی بیوپار سے نفع لیتے ہین
**غلہ ہر یک قسم** پہلے جسقدر غلہ پنجاب مین پیدا ہوتا تھا اسی ملک کے خرچ کے واسطے کفایت کرتا تھا اب
ریل کے ذریعے سے دور دور کو چلا جاتا ہے اور گرانی کی صورت ہمیشہ ظاہر رہتی ہے علاوہ اسکے غلہ فروش پنجاب کے
نرخ کے باب مین خود مختار ہین سرکار کی مداخلت ویسی نہین ہوتی چاہیے وہ گران یا ارزان فروخت کرین وہ
غلہ کے ذخیرے جمع کر رکھتے ہین اور چاہتے ہین کہ اگر ذرا بھی بارش کی کشش ہو جاوے تو ایک کے چار کرلین کئی سال
سے پنجاب کے لوگ اس عذاب مین گرفتار ہین - خاص پیداوار غلہ کی پنجاب مین اسقدر ہے کہ اور ملکون مین کم ہے
گندم جو ماش موٹھ مسور مکی جوار باجرا سوانک چنا سیاہ و سفید چرال سرسون تل بکثرت پیدا ہوتا ہے
شالی قسم قسم کے شاہ شہرہ اور سیراب مقامون پر بوئی جاتی ہے لاکھون روپیہ کی اسکی تجارت ہے سرسون و تل و
تارامیرا کا تیل نکالکر فروخت ہوتا ہے نباتات مین سے کھیرا ککڑی مولی گاجر شلغم دہنیان مرچ کرم پالک میتھی
خرفہ آلو گوبھی شکرقندی ادرک پیاز لسن کریلہ توری کدو ٹینڈے کی بہت پیدائش ہوتی ہے اور بڑے شہرون مین
ہر روز اس اجناس کی منڈی لگتی ہے سونف اجواین خرفہ کاسنی وغیرہ کی جسقدر پیداوار ہے وہ ادویات
کے کام آتی ہین پھول پنجاب کے جنبہ موتیا گلاب بہت خوشبودار ہوتے ہین انکا عرق و عطر بکثرت فروخت ہوتا ہے
اور جسقدر اور پھول گیندا کنول صد برگ مرتبان گل دوپہری چنبلی گل عباسی عشق پیچہ وغیرہ پیدا ہوتے ہین
وہ گلفروش بازارون مین بیچتے ہین بڑی اعلی قسم کا پھول یہان بید مشک ہے جسکا عطر و عرق بہار دین کیے
اسطرح یہان تازہ دیتا ہے جنبہ اور موتیا کا تیل بنکر سر کے لگانے کے واسطے فروخت ہوتا ہے **تجارت نمک**

کوہ نمک کا حال سابق تحریر ہو چکا ہی وہان سی یہہ نمک سرکار کے حکم سی نکالا جاتا اور فروخت ہوتا ہی آمدنی اسکی
داخل سرکار ہوتی ہے رنجیت سنگہ کے وقت نمک بہت ارزان تھا اب گران ہو گیا ہے **روغن زرد**
یہہ جنس خاص پنجاب کی پیداوار پنجاب مین خرچ ہوتی ہی ساندربار وغیرہ سیراب علاقون سی گہی آکر شہرون مین
بکتا ہی سکہون کے وقت لاہوری وزن تین سیر فی روپیہ گہی بکتا تھا اب انگریزی وزن فی روپیہ سوا سیر ہی
موجب اس گرانی کا تقرری محصول چونگی یا کم پیداوار ہی **لکڑی** پنجاب مین لکڑی کا بڑا بیوپار ہے
ہو دو قسم کی ہی ایک تو ہیمہ سوختنی یعنی جلانے کی لکڑی یہہ لکڑی جنڈ و کریر و پیلون وغیرہ اقسام کی بہت کثرت
کے ساتہہ ساندربار وغیرہ جنگلون اور ویرانون سی کٹ کر آتی اور جابجا فروخت ہوتی ہی پہلے بہاو اس لکڑی کا
نے روپیہ چہہ سات من تھا اب جس روز سی ریل گاڑی جاری ہوئی اور خرچ اسکا بہت بڑہ گیا ہی دو من یا اڑہائی
من روپیہ کی ملتی ہی بہت سا خرچ اسکا بڑی شہرون مین ہی دیہاتی زمیندار اوپلون پر گذارہ کرتی ہین — دوسری
قسم کی لکڑی عمارتی عمارت کے خرچ کے واسطی ہی اسمین بہی دو قسم ہین ایک وہ کہیل یعنی شیشم یا کیکر یا بیر یا کائین
یا دہریک یا شاہتوت کی لکڑی خاص پنجاب کی پیداوار یہہ اعلی اور خاص کام مین صرف ہوتی ہے یہہ لکڑی
بہت سخت و بارکش ہے پانی مین بہی اسکا کچہہ نقصان نہین ہوتا دوسری چوب دیودار و چیڑ و کیل و سنبل وغیرہ
پہاڑ کی پیداوار یہہ دریاؤن کے رستی کوہ جمون و منڈی و چنبہ وغیرہ سی پنجاب مین آتی ہی جسکی کثرت کا کچہہ
حد و حساب نہین سینکڑون پنجابی ہندوستانی انگریز بیوپاری سوداگر یہہ لکڑی پہاڑ سی منگوا کر فروخت کرتے ہین
شہر اور سرکاری عمارتون مین اسکا بہت خرچ ہی ان اقسام مین سی دیودار لکڑی بڑی عمدہ اور اعلی قسم کی
ہی چیڑ وغیرہ پانی مین گل جاتے ہین سکہون کے وقت تین تسو روپیہ کی دیودار بکتی تہی اب ایک یا ڈیڑہ تسو روپیہ
کی بکتی ہے **اینٹ** اس جنس کی تجارت و خرید و فروخت پنجاب مین بہت ہی امرتسر مین نئی اینٹ پکائی
جاتی ہی اور شہرون مین بہی یہی حال ہی خاص لاہور مین بادشاہون کے وقت نئی اینٹ پکتی تہی جب سی سکہون نے
حصار کے باہر کی آبادی اوجاڑ دی تو اینٹین یہان بہت ہو گئین اسواسطی نئی اینٹ کا پکنا موقوف ہو گیا
اور وہی پرانی اینٹین کہود کہود کر شہر کے عمارت مین صرف ہوتی رہین رنجیت سنگہ کے وقت یہی حال رہا
مگر خشت فروشون نے بڑی بڑی عالی مسجدین اور مقبری خود مختار ہو کر مسمار کر لین سرکار سی کوئی اونکا مزاحم
نہوا اب جو بحکم سرکاری باقیماندہ پرانی مقبری بند دل مین درج ہو گئی خشت فروشون کے رزق کا دروازہ
بند ہو گیا اور سرکار سی سخت ممانعت ہوئی کہ باہر سی کوئی اینٹ نہ کہودی بلکہ پرانی کہندرات کہدنے موقوف ہو کر شہر کا
گرد و نواح ہموار و صاف ہو گیا اسواسطی خشت فروش شہر کی حویلیان ہین سی جو بلیان خرید کر اور اونکو مسمار کر کر
اینٹین فروخت کرتی ہین یا انگریزی عمارات کی واسطی ایک قسم کی بڑی اینٹ نئی بہی پکائی جاتی ہی پرانی اینٹ کا

ہی جسکا ذکر مفصل تحریر ہو چکا ہی اوسکے سوا سے لاہوری کمان بہت تحفہ ہوتی ہی قیمت کمان کی آٹھ آنہ سے لیکر
بیس روپیہ تک ہی بندوق خالی نالی کی جو لاہور مین بناتے ہین عمدہ ہوتی تھی مگر اب انگریزی عملداری مین اسکی قدر
نہین رہی باعث یہہ ہی کہ سرکار کو یہہ چیزین پسند نہین ہین اور دیسی لوگون کو ہتھیار رکھنے کا حکم نہین ہے
لاہور کا طبلہ و اجرتا تمام پنجاب مین تحفہ گنا جاتا ہی قصور اور بٹالہ مین بھی جوتا اچھا بنتا ہی آٹھ آنہ سے لیکر پانچ روپیہ
تک اوسکی قیمت ہی سامان فولادی قلمتراش مقراض جراب ستانہ کاغذ کشمیری کا بنایا ہوا بہت تحفہ ہوتا ہی
بٹالہ مین سوسی ریشم اور سوت کی ایسی تیار ہوتی ہی کہ دور دور تک اسکا ثانی نہین بنتا ملتان کے قالین
اور کھیس اور لنگی ریشمین مشہور ہی شروع وہان ایسا بنا جاتا ہی کہ ثانی نہین کہتا کہ سبحان پور یا کشمیر مین پشمینہ کی قالین [illegible]
بہت تحفہ بنائی جاتے ہین دینانگر بٹالہ ہوشیارپور راہون مین سفید کپڑا گاڑھا نہایت اچھا بنتا ہی کانگڑہ مین
سفید دوتھی اور دوپٹی ریشمی اور طلائی کنارون کے خوب بنتے ہین جوتھی اور سوتی کھیس وہان کا تحفہ مشہور
ہے چونیان کے چوتیان سوتی بہت مضبوط اور باریک ہوتے ہین پاکپتن کے چمڑے کے جتے پیتل سے
مڑھی ہوئی اور برنجی چلمین سرپوش دار اور خراد کا کام چوبی بہت نازک و خوبصورت ابری رنگ کا مطبوع
خلایق و تحفہ ہی پنڈ دادنخان اور خوشاب کے بنی ہوئی لنگیان کنارہ دار و ملہ ریشمی ایسی تحفہ ہوتی ہین کہ دور
دور بطور تحفہ بھیجی جاتے ہین سیالکوٹ کا کاغذ بنا ہوا نہایت عمدہ و پختہ صاف ہوتا ہی لاہور و امرتسر مین گلبدن
دارائی نہایت عمدہ ریشمین بنی جاتی ہی ازاربند ریشمین بہت تحفہ بنتے ہین چکین اور ڈوری کا کام پشمینہ
پر بہت اعلی ہوتا ہی — + —

## خاتمۂ کتاب

اب یہہ مخزن تمام ہی شکر کا مقام ہے کہ سعی مشکور ہوئی محنت منظور ہوئی مراد بر آئی آغاز نے انجام کی صورت
دکھلائی پہلی چند سال اس کتاب کے تالیف کے شوق مین بندہ حیران نہایت سرگردان رہا بہت سی کتابین اور
رسالے جمع کئے بڑے معمر و بزرگون کے زبانی حالات دریافت کئے جب سامان جمع آیا تو لکھنے کو قلم اوٹھایا
بہت سے حالات انگریزی کتابون سے حاصل کئے خصوصاً دریائی حالات اور پہاڑ کے کیفیتین تو صرف انگریزی
تواریخ سے لی گئی غرضکہ جگہہ جگہہ خوشہ چینی کرکے یہہ خرمن باندھا سرکاری تواریخ کے کتابین جو بندوبست کے
محکمون مین لکھی گئین ہین بعد از تجسس و تلاش منگوائی گئین اور ضروری حالات جو اس کتاب کے اندراج کے
لایق تھی اونسے نقل ہو کر اس مجموعہ مین درج ہوئی یہہ بہت بڑا کام ایسا نہ تھا جسکو یہہ بندہ نحیف کر سکتا
اور یہہ بار ایسا نہ تھا جسکو یہہ مور ضعیف اوٹھا سکتا مگر تائید ربانی و تلطفات سبحانی نے ذرہ کام کیا کہ چند سال
کی محنت و عرق ریزی مین یہہ نسخہ مفید خلایق باختتام پہونچا دیا بڑا باعث اس کتاب کے تالیف و اجتماع

حالات ضروری کا یہ تھا کہ سنہ ۱۲۹۱ ہجری میں محکمہ عالیہ گورنمنٹ پنجاب کا ایک حکم صاحب ڈپٹی کمشنر بہادر لاہور
کے نام اس مضمون کا آیا کہ خاص شہر لاہور کی ایک تاریخ اردو زبان میں لکھی جاوے اور حالات قدیم
و جدید اس شہر کے اوسمین تحریر ہو کر ایک مجموعہ عجیب بنایا جاوے صاحب ڈپٹی کمشنر بہادر نے یہ ضروری کام
روسائے لاہور کو سپرد کیا اونہوں نے اس کام کے انجام کے لئے بندہ کی طلبی فرمائی اور عوض سلطانی کا امیدوار کر کے تاکید کی کہ ایک تاریخ شہر لاہور
کی لکھ کر بحضور صاحب ڈپٹی کمشنر پیش کرے چنانچہ بندہ تعمیل ارشاد روسائے لاہور خصوصاً بتعمیل ارشاد
دیوان بہیا تھ صاحب و فقیر شمس الدین صاحب کے کمر ہمت چست باندہ لی اور بڑی سعی تلاش حالات ضروری
کے بہم پہونچانے میں کی جب سامان جمع ہو گیا اور کتاب کی تحریر شروع ہوئی تو آنکھوں کی آشوب کی بیماری
ایسی لاحق حال اس نیاز مآل کے ہوئی کہ چار ماہ تک سر بستر سے نہ اوٹھا یا روسائے شہر نے دو ماہ تک
تو انتظار کی کہ جب یہ اچھا ہو جاوے خدمت مفوضہ کو انجام دے مگر جب بیماری نے طول پکڑا تو یہ خدمت
بندہ سے لیکر قاضی تاج الدین لاہوری کے سپرد کی اگرچہ دو ماہ کے عرصہ کے بعد بندہ بھی شافی حقیقی کی
مہربانی سے اچھا ہو گیا تھا مگر وہ کام ہاتھ سے جا چکا تھا چونکہ کتابیں اور سامان اوس تاریخ کا سب
جمع تھا لہذا بطور خود بندہ اس کام کے انجام کے واسطے مستعد ہو گیا اور چاہا کہ اب ایک شہر لاہور کی تاریخ
کے علاوہ تمام پنجاب بلکہ تمام ممالک متعلقہ محکمہ گورنمنٹ پنجاب کے حالات لکھے جائیں تو یہ ایک عجیب
غریب مجموعہ بن جاوے چنانچہ تین سال تک برابر بندہ اس کتاب کی تالیف کے شوق میں مستغرق رہا۔
الحمد للہ و المنۃ کہ یہ عمدہ تاریخ باختتام پہونچی اب بندہ بندہ نواز قدر دانوں کی قدر دانی سے امیدوار
ہے کہ جب وہ اسکو پڑھیں یا پڑھائیں فائدہ اوٹھائیں انگشت نمائی نہ فرمائیں حتی الامکان اصلاح کریں یا بنسبت
بندہ کمترین درگذریں کیونکہ انسان ضعیف البنیان سہو و نسیان کا پتلا ہے ہر چند سعی کیجاوے کہ انسان کے کام میں غلطی
نہ آوے مگر نتیجہ الانسان مرکب بالخطاء و النسیان سہو ہو ہی جاتا ہے اور انسانیت کا ثبوت ظہور میں آتا ہے کیونکہ

**فرد** وہ عیب سے خالی وہ اللہ پاک ہے + بندہ پر عیب خاک کی خاک ہے + اب میں
اس کتاب کو اس قطعہ تاریخ پر ختم کرتا ہوں واللہ الموفق و المعین و بہ نستعین

**قطعہ**

| | |
|---|---|
| ہوا جب ختم فضل ایزدی سے | یہ مخزن معدن حالات پنجاب |
| نکالا سال اتمام اوسکا میں نے | عجب ہے مخزن حالات پنجاب ۱۲۹۵ |



## قطعات تاریخ اختتام طبع مخزن پنجاب

### از نتائج طبع شاعر نازک خیال رای بہادر کنہیا لال صاحب اگزکٹو انجنیر لاہور ڈویژن

عجب محبوب و مرغوب است مطبوع — کتاب مخزن پنجاب نایاب
خدا کرد است در پنجاب جاری — بفضل عام خود این چشمہ آب
نظیرش نسخہ اندر کشور ہند — ندیدہ دیدۂ بیدار در خواب
دل اہل بصیرت بیقرار است — برائے دیدنش مانند سیماب
بشہر لکھنؤ مطبوع گردید — کشاد از فیض ہر روئے جہان باب
پئے تاریخ طبعش گفت ہندی — کہ بار گلشن تاریخ پنجاب ۱۸۷۷ع

### از سید علی عبد القادر شمس القادری عرف مرشد علی صاحب تخلص عاصی میدنی پوری

داد چون سرور بطبع این کتاب — مخزن دولت بخاص و عام مفت
طرفہ تر عاصی بسال خاتمہ — گنج سرور مخزن پنجاب گفت ۱۲۹۴ھ

### از سید عبد الرسول صاحب خاندیسی ارنڈولے

سوتیون کا یہ خزانہ آج کل — سب کو ہو کر دانہ دانہ بٹ گیا
کر رقم تاریخ طبع عبد الرسول — طرفہ سرور کا خزانہ بٹ گیا ۱۸۷۷ع

### از سید علی شاہ صاحب ڈاکٹر المتخلص بالفت لاہوری

چونکہ این نادر کتاب لاجواب — خوش خط و خوش رنگ و زیبا طبع گشت
گفت الفت بہر سال اختتام — مخزن پنجاب رعنا طبع گشت ۱۸۷۷ع

### از مفتی چراغ دین صاحب تخلص روشن لاہوری

چو اندر لکھنؤ با طرز رنگین — شد این گنجینۂ نایاب مطبوع

